اہلسنت وجماعت کا ترجمان فکر رضا کا امین




# کنز الایمان

ماہنامہ لاہور

ذی الحجہ 1430ھ دسمبر 2009ء شمارہ 12 جلد 19






زرِ تعاون

| | |
|---|---|
| فی شمارہ | 25 روپے |
| سالانہ (عام) | 250 روپے |
| سالانہ (بذریعہ رجسٹری) | 300 روپے |
| تاحیات (پاکستان) | 6000 روپے |

دیگر ممالک

| | |
|---|---|
| سالانہ | 35 امریکی ڈالر |
| تاحیات | 250 امریکی ڈالر |
| امریکہ | 35 ڈالر |
| یورپ اور عرب ممالک | 30 ڈالر |
| عراق، ایران، ترکی، بھارت | 20 ڈالر |

ترسیل زر اور ادارتی و انتظامی امور میں رابطے کا پتہ:
کنز الایمان دہلی روڈ صدر بازار لاہور کینٹ پاکستان پوسٹ کوڈ نمبر 54810

ڈرافٹ: کنز الایمان اکاؤنٹ نمبر 71-5685 حبیب بینک لاہور کینٹ پاکستان

Tel: 0092-42-36680752, 36681927
Mob: 0092-333-4284340
Fax: 0092-42-35710581
kanz_ul_iman@hotmail.com
**Www.kanzuliman.org**

پرنٹر: محمد نعیم چاچا پرنٹنگ پریس صدر لاہور چھاؤنی

حکومت پنجاب کے سرکلر نمبر S-O(A-IV) 4-5-96 کے تحت سکولوں، ٹیکنیکل اداروں اور پبلک لائبریریوں کے لئے منظور شدہ

ماہنامہ

# کنزالایمان کے خصوصی شمارے

| نمبر شمار | نام شمارہ | صفحات | تاریخ اشاعت |
|---|---|---|---|
| 1 | تحریک خلافت و ترک موالات نمبر | 112 | نومبر 1994ء |
| 2 | تحریک پاکستان نمبر | 264 | اگست 1995ء |
| 3 | پروفیسر ڈاکٹر آفتاب نقوی شہید علیہ الرحمہ نمبر | 40 | جنوری 1996ء |
| 4 | ختم نبوت نمبر | 112 | ستمبر 1997ء |
| 5 | قائداعظم نمبر | 160 | ستمبر 1998ء |
| 6 | حضرت سیدہ آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نمبر | 80 | مئی 1999ء |
| 7 | چودھری حمایت علی شہید علیہ الرحمہ نمبر | 112 | دسمبر 1999ء |
| 8 | حکیم محمد موسیٰ امرتسری علیہ الرحمہ نمبر | 304 | جنوری 2001ء |
| 9 | قائد ملت علامہ شاہ احمد نورانی علیہ الرحمہ نمبر | 288 | فروری 2004ء |
| 10 | انٹرنیشنل سُنّی ڈائریکٹری نمبر | 480 | مارچ 2004ء |
| 11 | حضرت سید امیر شاہ گیلانی علیہ الرحمہ نمبر | 64 | جنوری 2005ء |
| 12 | غازی محمد اسحاق شہید علیہ الرحمہ نمبر | 64 | جون 2005ء |
| 13 | تحفظ ناموسِ رسالت نمبر | 520 | جون 2007ء |
| 14 | ڈاکٹر محمد سرفراز نعیمی شہید نمبر | 256 | جولائی 2009ء |

# حسنِ ترتیب

## اسلام کیا ہے؟



حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا رسول برحق مان کر آپ کی تمام تعلیمات کو برحق تسلیم کرنا اور ان میں سے کسی کا انکار نہ کرنا اسلام ہے اور ان میں سے کسی ایک بات کا انکار بھی کفر ہے۔ اسلام کے لیے تو سب کا اقرار ضروری ہے۔ لیکن کفر کے لیے سب کا انکار ضروری نہیں ہے۔ اسلام کی کسی ایک یقینی بات کے انکار سے بھی انسان کافر ہو جاتا ہے۔

اسلام کا یہی معیار ہے جس پر کسی کے عقائد پرکھ کر اس کے مسلمان یا کافر ہونے کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے۔ قادیانی اس اصول پر اسلام سے خارج ہیں کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو رسول برحق مان کر آپ کی قطعی الثبوت تعلیم کا انکار کرتے ہیں کہ آپ کے بعد کسی قسم کا کوئی سچا نبی پیدا نہ ہوگا۔ اس بات کا انکار اسلام کا انکار ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر بات میں سچا ہونے کا انکار ہے اور غور کیا جائے تو یہ دراصل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا ہی انکار ہے۔ اسلام کے قطعی عقیدہ ختم نبوت کے یہ لوگ (قادیانی) منکر ہیں۔

# خدائے شہرِ من جل جلالہٗ

شاعرِ حمد و نعت راجا رشید محمود، مدیر اعلیٰ ماہنامہ "نعت" لاہور

لب پہ ہے تحمید و توصیف و تجلّیاتِ خدا
یہ ہے اک محمودؔ تلخیصِ عنایاتِ خدا

مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) جس کی حقیقت کو سمجھ پائے فقط
ہے ورائے عقل و فہم و علم وہ ذاتِ خدا

جو خدا کے دین کی خاطر شدائد کو سہیں
اُن ہی بختوں کو ملتی ہیں مراعاتِ خدا

انفرادی، اجتماعی، جو پریشانی بھی ہو
بس علاج اس کا تو واحد ہے مناجاتِ خدا

چاہ یہ ان کی اگر تھی، تو تھی خواہش اُس کی بھی
ذاتِ سرور (صلی اللہ علیہ وسلم) سے ہوئی تھی یوں ملاقاتِ خدا

وہ قدیم اپنی حقیقت میں ہے اور حادث ہے یہ
جو نفی مخلوق کی ہے، وہ ہے اثباتِ خدا

عمر بھر ان کو بیاں کرنے میں کوشاں بھی رہو
مکّہ میں جا کر جو پائی ہیں مراعاتِ خدا

زندگی معمول پر چلتی جو ہے محمودؔ کی
صدقۂ محبوبِ رب (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) ہے یا ہے خیراتِ خدا

# دامنِ کرم

حضرت مفتی محمد اختر رضا الازہری

ترے دامنِ کرم میں جسے نیند آگئی ہے
جو فنا نہ ہوگی ایسی اسے زندگی ملی ہے

مجھے کیا پڑی کسی سے کروں عرض مدعا میں
مری لو تو بس انہیں کے در جود سے لگی ہے

وہ جہان بھر کے داتا مجھے پھیر دیں گے خالی
مری توبہ اے خدا یہ مرے نفس کی بدی ہے

جو پئے سوال آئے مجھے دیکھ کر یہ بولے
اسے چین سے سلاؤ کہ یہ بندۂ نبی ہے

میں مروں تو میرے مولیٰ یہ ملائکہ سے کہہ دیں
کوئی اس کو مت جگانا ابھی آنکھ لگ گئی ہے

میں گناہگار ہوں اور بڑے مرتبوں کی خواہش
تو مگر کریم ہے جو تری بندہ پروری ہے

تری یاد تھپکی دے کر مجھے اب شہا سلا دے
مجھے جاگتے ہوئے یوں بڑی دیر ہوگئی ہے

اے نسیم کوئے جاناں ذرا سوئے بدنصیباں
چلی آ کھلی ہے تجھ پہ جو ہماری بیکسی ہے

ترا دل شکستہ اختر اسی انتظار میں ہے
کہ ابھی نوید وصلت ترے در سے آرہی ہے

 

# حُسنِ سراپا

مقصود احمد تبسم (متحدہ عرب امارات)

مُشک بھرے گیسوئے محمد ﷺ — حسن کا مظہر روئے محمد ﷺ
جن لوگوں کا عشق سلامت اُن کو آج بھی غارِ حرا میں — آتی ہے خوشبوئے محمد ﷺ
خالد اک بھی جنگ نہ ہارے اُن کی جیت میں راز یہی تھا — ٹوپی میں تھے موئے محمد ﷺ
حیرانی میں گم تھیں حلیمہ پیار سے جب حجرِ اسود نے — بڑھ کر چُوما رُوئے محمد ﷺ
کب سے غزال مرے اندر کا چاہتا ہے، ہو دشتِ مدینہ — بن کے پھروں آہوئے محمد ﷺ
سَر جو جھکے تو یاد رہے سجدوں کا کعبہ کے میں ہے — دل کا کعبہ کوئے محمد ﷺ
مظہرِ حق اور ہاتھ یدُ اللہ مَازاغ آنکھیں چہرہ ضُحیٰ کا — وَاللیل گیسوئے محمد ﷺ
دیکھو رفعت ساعدِ سیمیں دونوں جہاں کا بوجھ اٹھا لیں — اتنے قوی بازوئے محمد ﷺ
میرے نبی کی پنڈلی مبارک شاخِ نخلِ رحمت و نعمت — لاثانی زانوئے محمد ﷺ
مُصحفِ رُخ اصحاب سے پوچھو جس کی نماز عشق یہی تھی — دیکھتے رہتے روئے محمد ﷺ
ہر سجدہ معراج کا طالب جب سے جبینِ شوق نے دیکھے — محرابی ابروئے محمد ﷺ
ظاہر تو مل مل کے دھویا باطن کا باقی ہے تیمم — لاؤ خاک کوئے محمد ﷺ
تیرا طواف کریں گے فرشتے دُنیا تیرے قدم چُومے گی — دل کو جھکا دے سُوئے محمد ﷺ
اُن اصحاب کی دیکھو عقیدت جو جیتے جی کرتے وصیت — رکھنا کفن میں مُوئے محمد ﷺ
اُن کی ذات میں گم ہو جاتا اپنی جاں قرباں کر دیتا — دیکھتا جو بھی خُوئے محمد ﷺ
میں ہوں مریضِ عشق طبیبو میرا علاج مجھی سے پوچھو — میری دوا ہے کوئے محمد ﷺ
مجھ کو مرا مقصود ملے جب نزع کا عالم مجھ پہ ہو طاری — آ جائے خوشبوئے محمد ﷺ

# قطعۂ تاریخِ اشاعت

## ”خلوصِ نجمِ اقبال محمد نعیم طاہر“

1430ھ

## ”اشاعتِ خاصِ جانِ علم ماہنامہ کنز الایمان“

2009ء

سید عارف محمود مہجور رضوی، گجرات

اس بات پر ہے مُرتکز ایمان کی بنا — سرکار ﷺ پر ہے ختم، نبوت کا سلسلہ
منکر ہے جو بھی ختمِ نبوت کا دہر میں — واجب ہے ارتداد کی اس شخص کو سزا
مرذودِ دو جہان ہے مرزائے قادیان — کذاب ہے لعین ہے ذلت کا پیشوا
پوری ہوئی ہے اس کی خباثت کو ایک صدی — سو سال کی ہوئی ہے ذلالت کی اقتدا
پالا گیا تھا دین میں تخریب کے لئے — انگریز کا لگایا ہوا ایک نخل تھا
لعنت برس رہی ہے ہر اک آن، ہر گھڑی — پنجاب کے مسیلمہ کذاب پر بجا
پائے گا نہ سکون کبھی بھی وہ قبر میں — ہوگا کبھی نہ اس کا جہنم سے انخلا
مامور اس کی بیخ کنی پر ہیں اہلِ حق — اس روز سے کہ جب سے ہوئی اس کی ابتدا
اس باب میں رقم ہوئے تاریخی معرکے — اس ضمن میں ہیں اہلِ سنن، اہلِ حق نما
ہر دور میں مقامِ رسالت مآب ﷺ پر — ہر اک متاعِ زیست انہوں نے ہے کی فدا
ہر چیز اپنی وقف کی اسلام کے لئے — خدمات دین کے لئے ان کی ہیں بے بہا
رکھا ہے تاجِ ختمِ نبوت کو سر بلند — جھیلی ہے قید و بند کی ہر ایک ابتلا



| | |
|---|---|
| اونچا کیا ہے نامِ شہ ختمِ مرسلین ﷺ | جاں سے گزر کے پائی غلامی کی انتہا |
| تحریری و تقریری ہر اک محاذ پر | رکھا ہے بند ناطقہ مرزا کا جابجا |
| فتویٰ کی ہو زبان یا میدانِ شاعری | پیشِ نظر رہی ہے سرکار ﷺ کی رضا |
| دجالِ قادیان کے تردید و توڑ میں | ہے تابناک طرزِ عمل اہلِ دین کا |
| یہ سلسلہ ہے آج بھی جاری بزور و شور | جو کہ شروع ہوا تھا بدستِ شہِ رضا رحمۃ اللہ علیہ |
| اس سلسلہ کی ایک کڑی میں ہوا ہمیں | نمبر بنامِ ختمِ نبوت بجا عطا |
| پیشِ نظر خصوصی اشاعت مرے ہے آج | کرتی ہے عام ختمِ نبوت کی جو ضیاء |
| دیتی ہے یہ پیام نبی ﷺ کے غلام کو | حُرمت پہ شاہِ دین ﷺ کی تو جان و دل لٹا |
| ہوش و خرد سے کام نہ رکھ اس مقام پر | کر سر قلم حضور ﷺ کے ہر بدزبان کا |
| بانٹے جہاں میں خاص اشاعت عقیدتیں | دکھلا رہی ہے عزم و عمل کا یہ ارتقاء |
| کھلتے ہیں اس سے عشقِ محمد ﷺ کے گل کدے | ملتی ہے اس سے دامنِ محبوب ﷺ کی ہوا |
| تازہ ہوئی ہے اس سے عقیدت کی داستاں | روشن یہ کر رہی ہے چراغ رہِ وفا |
| پرکھیں گے اس سے دودھ اور پانی کا ہم فرق | پائیں گے اس سے اہلِ نظر روح کی غذا |
| تاریخ حفظِ ختمِ نبوت کے باب میں | ہے از سرِ اہم یہ "بلند پایہ تذکرہ" |

+1=1430ھ

مجبور بارِ دیگر اشاعت کا سال کہہ تو

"نفع سالِ ختمِ نبوت" کہہ برملا

2009ء

---

**پٹائی** ۔ نارووال میں ختم نبوت کا جلسہ ہو رہا تھا۔ امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ جلسہ سے خطاب فرما رہے تھے۔ حاضرین گوش بر آواز بیٹھے تھے کہ نارووال کا ایک منہ پھٹ قادیانی جلسہ کے ایک کونے سے کھڑا ہو کر بک بک کرنے لگا۔ لوگوں نے اسے وہیں دبوچ لیا اور پیٹنا شروع کر دیا۔ حضرت امیر ملت سٹیج سے نیچے اترے اور آپ نے اپنے ہاتھوں سے اس مردود کی پٹائی کی۔



# انتساب

میں اپنی اس کاوش کو مجاہد ختم نبوت، مجدد ملت

ضیغم اسلام، قائد ملت اسلامیہ، امام انقلاب

حضرت علامہ

## الشاہ احمد نورانی صدیقی رحمۃ اللہ علیہ

(سابق صدر جمعیت علماء پاکستان)

اور

## شہداء ختم نبوت

کے نام کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

محمد نعیم طاہر رضوی

مدیر اعلیٰ۔ ماہنامہ "کنز الایمان" لاہور



محمد نعیم طاہر رضوی، مدیر اعلیٰ ماہنامہ ''کنزالایمان'' لاہور

# اسلام اور وطن کے غدار

تاریخ عالم اٹھا کر دیکھیے۔ کفر نے اسلام کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کے لئے ہمیشہ ایڑی چوٹی کا زور لگایا ہے۔ وہ کون سا جال ہے، جو اسلام کو مقید کرنے کے لئے استعمال نہ کیا گیا۔ وہ کون سی خطرناک سازش ہے، جو اسلام کی گردن کاٹنے کے لئے تیار نہ کی گئی۔ وہ کون سا ننگ انسانیت حربہ ہے، جو اسلام کے تار و پود بکھیرنے کے لئے استعمال نہ کیا گیا۔ وہ کون سی درندگی ہے جس کی مشق سینہ اسلام پر نہ کی گئی۔ وہ کون سے ہولناک مظالم ہیں، جو اسلام کے نام لیواؤں پر روا نہ رکھے گئے۔ لیکن جب ہندوستان پر فرنگی استعمار قابض ہو چکا تھا۔ مسلمان غلامی کی آہنی زنجیروں میں جکڑے ہوئے تھے۔ کفر نے اسلام پر ایک نیا، نرالا اور اچھوتا حملہ کیا۔ ایک خوفناک سازش تیار ہوئی۔ ایک بھیانک منصوبہ بنا۔ جس کے تحت اسلام کو اسلام کے نام پر لوٹنے کا پروگرام بنا۔ نبی اکرم جناب محمد عربی ﷺ کو آپ ﷺ کے نام پر لوٹا جائے۔ قرآن کو قرآن کے نام پر لوٹا جائے۔ احادیث کو احادیث کے نام پر لوٹا جائے۔ حج کو حج کے نام پر لوٹا جائے۔ مکہ اور مدینہ کو مکہ اور مدینہ کے نام پر لوٹا جائے۔ اسی طرح دیگر اسلامی شعائر و اصطلاحات کو انہیں کے نام پر غارت کیا جائے۔ کفر نے اپنے اس خاص ایکشن کو ''قادیانی ایکشن'' کا نام دیا اور اس کی قیادت ایک ننگ دین، ننگ وطن، ننگ انسانیت اور تاریخ انسانیت کے بدترین شخص مرزا قادیانی کو سونپ دی گئی۔ کفر نے اپنا کفریہ لباس اتارا۔ کفریہ ہتھیار توڑے۔ چہرے سے کفریہ نشان مٹائے۔ کفریہ عادات و اطوار ترک کئے۔ کفریہ چال اور کفریہ رنگ ڈھنگ ختم کیا۔ کفر نے اجلا اسلامی لباس پہنا۔ چہرے پر داڑھی سجائی۔ ماتھے پر محراب ابھارا۔ سر پر عمامہ رکھا۔ ہاتھ میں تسبیح پکڑی۔ لبوں پر قرآن کی آیات سجائیں۔ زبان پر اسلامی وعظ جاری کی۔ اور بغل میں دو دھاری چھری رکھی۔ اور مسلمانوں میں گھس گیا اور ایسا گھل مل گیا کہ پہچان مشکل ہوگئی۔

پھر کفر نے اسلام کی تبلیغ شروع کر دی۔ کفر مختلف جگہوں پر اسلامی جلسے اور دینی اجتماع کرنے لگا۔ عیسائیوں اور ہندوؤں سے مناظرے ہونے لگے۔ اسلامی کتابیں چھپنے لگیں۔ اسلامی لٹریچر پورے ہندوستان میں تقسیم ہونے لگا۔ اور اس کے ساتھ ہی سادہ لوح مسلمان مرزا قادیانی کو ایک اسلامی رہنما سمجھ کر اس کے گرد اکٹھے ہونے لگے۔ یعنی مرزا قادیانی کی دکان نبوت پر پیشاب کی بوتل آب زم زم کا لیبل لگ کر بکنے لگی۔ کتے کا گوشت بکرے کے گوشت کے نام پر فروخت ہونے لگا۔ زہر تریاق کے نام پر بکنے لگا۔ شیطنت رحمانیت کے نام پر فروخت ہونے لگی اور جہنم، جنت کے نام پر بکنے لگی۔

لٹیروں نے جنگل میں شمع جلا دی
مسافر یہ سمجھا کہ منزل یہی ہے
اللہ رے دیکھئے اسیری بلبل کا اہتمام
صیاد عطر مل کے چلا ہے گلاب کا

جھوٹی نبوت کے موجد انگریز نے 1947ء میں سرزمین ہندوستان سے انتقال کیا لیکن با
پاکستان محمد علی جناح کی وفات کے بعد گورے انگریز کے جانشین کالے انگریزوں نے کاروبار حکومت
سنبھال لیا۔ انہوں نے پاکستان میں قادیانیت کو نئی بنیادوں پر استوار کیا اور قادیانیوں کے مشن ارتداد
چلانے کے لئے راستہ ہموار کیا، انہیں کلیدی عہدوں پر بٹھایا گیا اور ہر طرح کی مراعات دی گئیں۔

1974ء میں قادیانیوں نے ربوہ ریلوے سٹیشن پر نشتر میڈیکل کالج ملتان کے طلباء پر ختم نبوت
زندہ باد کے نعرے لگانے پر حملہ کر دیا۔ طلباء نے اپنی الگ بوگی بک کرا رکھی تھی اور یہ طلباء شمالی علاقہ جات
کی سیر سے واپس آ رہے تھے۔ قادیانی غنڈوں نے طلباء کی بوگی کے دروازے اور کھڑکیاں توڑ کر انہیں
جانوروں کی طرح گھسیٹتے ہوئے باہر نکالا اور ان پر وحشیانہ تشدد کیا۔ یہ خبر ملک میں جنگل کی آگ کی طرح
پھیل گئی اور پورے ملک میں قادیانیوں کے خلاف زبردست تحریک اٹھ کھڑی ہوئی۔ اس تحریک میں
عاشقان رسول عربی نے عشق و محبت کے ایسے باب رقم کئے جنہیں زمانے کی گردش لیل و نہار کبھی نہ م
سکے گی۔ مسئلہ قومی اسمبلی میں پہنچا۔ قائد اہلسنت علامہ شاہ احمد نورانی کی تحریک پر قومی اسمبلی نے متفقہ طو
پر قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ 7 ستمبر کو مسلمانوں نے ایسی خوشی منائی کہ ایسی خوشی شا
انہوں نے گذشتہ پوری صدی میں نہ منائی ہو۔

قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو کافر قرار دے دیا۔ گویا اب قادیانی آئینی کافر بھی بن گئے۔ لیکن
قادیانی نہ پارلیمنٹ کے فیصلے کو مانتے ہیں اور نہ آئین کو۔ وہ آج بھی بڑی ڈھٹائی سے خود کو مسلمان او
مسلمانوں کو کافر کہتے ہیں۔ ملک کے کلیدی عہدوں پر قابض ہیں۔ پورے وطن میں این جی اوز ک
صورت میں ان کا جال پھیلا ہوا ہے۔ تعلیم، صحت، معاشی مراعات اور فلاح عامہ کے نام پر مسلمانوں
مرتد بنایا جا رہا ہے۔ پاکستان کے راز پاکستان کے دشمنوں کو پہنچانا ان کا فرض اولین اور نعوذ باللہ پاکستان
کا ختم ہو جانا ان کا مذہبی عقیدہ ہے۔ اسی لئے مصور پاکستان حضرت علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ کے مزار سے
صدا آ رہی ہے۔ '' قادیانی اسلام اور وطن کے غدار ہیں'' غدار تو ایک ہی کافی ہوتا ہے۔ یہ کلیدی عہدوں
پر بیٹھے ہزاروں غدار کیا گل کھلا رہے ہیں؟ یہ ایک ہولناک اور خوفناک باب ہے۔

اہل وطن! جب چمنستان وطن میں جگہ جگہ سانپوں کی بلیں بنی ہوں اور ہر بل کا کنکشن اسرائیل
بھارت اور امریکہ سے جا ملتا ہو۔ تو پھر اہل وطن تم کس طرح سلامت رہ سکتے ہو؟

مسلمانو! ہر قادیانی کا مذہبی عقیدہ ہے۔ کہ پاکستان ٹوٹ جائے گا۔ اکھنڈ بھارت بنے گا۔ اس لئے ہر قادیانی پاکستان کا غدار ہے۔ ہر قادیانی کا وجود پاکستان کے لئے خطرہ ہے۔ جب تک پاکستان میں قادیانی موجود ہیں۔

پاکستان کو استحکام نہیں مل سکتا۔ پاکستان میں امن وسکون قائم نہیں ہو سکتا۔

پاکستان میں فرقہ واریت کی جنگ ختم نہیں ہو سکتی۔

پاکستان میں اسلامی نظام قائم نہیں ہو سکتا۔ پاکستان میں دہشت گردی ختم نہیں ہو سکتی۔

پاکستان بیرونی طاقتوں کے ہاتھوں کھلونا بننے سے نہیں بچ سکتا۔

کسی گاؤں کے کنویں میں کتا مر گیا۔ لوگ گاؤں کے مولوی صاحب کے پاس آئے اور سارا ماجرا سنایا۔ مولوی صاحب نے لوگوں سے کہا کہ کنویں کا سارا پانی نکال دو۔ لوگوں نے سارا پانی نکال دیا۔ پانی نکالنے کے بعد لوگ دوبارہ مولوی صاحب کے پاس آئے۔ اور انہیں بتایا۔ کہ ہم نے سارا پانی نکال دیا ہے۔ اور کنویں میں جو نیا پانی آیا ہے۔ اس میں سے یہ پیالہ بھر کر آپ کے لئے لائے ہیں۔ کہ سب سے پہلے آپ پانی پئیں اور اس کے بعد ہمیں پینے کی اجازت دیں۔ مولوی صاحب نے پانی پینے کے لئے پیالہ منہ کے قریب کیا۔ تو انہوں نے دیکھا کہ پیالے میں کتے کے بال تیر رہے ہیں۔ مولوی صاحب نے پیالہ پرے رکھ دیا۔ اور لوگوں سے پوچھا'' کیا تم نے کنویں کا سارا پانی نہیں نکالا تھا؟''

''سارا پانی نکال کر باہر پھینک دیا تھا؟'' سب نے جواب دیا۔

''کتا کہاں پھینکا تھا'' مولوی صاحب نے پوچھا۔

''کتا تو کنویں میں ہی پڑا ہے۔ کتے کے بارے میں تو آپ نے کچھ کہا ہی نہیں تھا'' سادہ لوح لوگوں نے جواب دیا۔

مولوی صاحب ان کی اس سادہ لوحی پر پیچ وتاب کھا کر رہ گئے۔

عزیز مسلمانو! انگریز جاتے ہوئے پاکستان کے کنویں میں ''قادیانیت'' کا کتا پھینک گیا ہے۔ جس سے پورے ملک کی آب وہوا میں بدبو وتعفن پھیلا ہوا ہے۔ ہم بار بار بدبو سے تنگ آ کر کنویں کا سارا پانی تو بار بار نکالتے ہیں۔ لیکن قادیانیت کا کتا نہیں نکالتے۔ ہم ہزار جتن کر لیں۔ جب تک یہ کتا پاکستان کے کنویں سے نہیں نکلے گا، پاکستان کی آب وہوا کبھی صاف نہیں ہوگی۔

اپنے اسلاف کی یاد تازہ کرتے ہوئے قادیانی کتے کو وطن عزیز سے نکالنے کے لئے۔

الحمد للہ کنزالایمان سوسائٹی نے اس عظیم کام کا بیڑا اُٹھایا ہے۔ اس سلسلے میں اہلسنت کے مختلف مدارس کے اندر ''تحفظ ختم نبوت اور رد قادیانیت'' کے حوالے سے مختلف پروگرامز کا انعقاد کیا جا رہا ہے۔ اب تک لاہور کے مختلف مدارس، مساجد، سکول اور کالجز کے اندر تقریباً 27 پروگرامز کئے جا چکے ہیں۔ اور



آئندہ انشاء اللہ پورے ملکی پیمانے پر اس پروگرام کو کیا جائے گا۔ تا کہ وہ طبقہ جسے کل کو منبر و محراب کا وارث بننا ہے اُس کو عقیدہ ختم نبوت کی اہمیت اور فتنہ قادیانیت کے بارے میں مکمل آگاہی ہو۔ اسی طبقے کے ذریعے جب یہ شعور عوام و خواص تک منتقل ہوگا تو ان شاء اللہ ملک پاکستان میں قادیانیت دم توڑ دے گی۔

ماہنامہ ''کنز الایمان'' کا زیر نظر ''ختم نبوت'' نمبر بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ یہ ایک مکمل دستاویز ہے۔ تحفظ ختم نبوت کا کام کرنے والے چاہے علماء کرام ہوں۔ چاہے عوام الناس ہوں یا زندگی کے کسی بھی شعبے سے تعلق رکھنے والے افراد ہوں۔ ''ختم نبوت نمبر'' سے اُنھیں اتنی معلومات کا خزانہ مل جائے گا کہ جو انہیں اس سلسلے کی سینکڑوں کتابوں سے بے نیاز کر دے گا۔ عقیدہ ختم نبوت اور فتنہ قادیانیت کے بارے میں جتنے بھی مضامین اس نمبر میں شامل کیے گئے ہیں۔ کوشش کی گئی ہے کہ وہ سب اپنے قاری کو عقیدے کا تحفظ، عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی چنگاری، معلومات اور انکشافات، کی لڑی اور فکر کی راہ فراہم کریں۔

اب جس کے جی میں آئے وہی پائے روشنی
ہم نے تو دل جلا کے سر عام رکھ دیا

مسلمانو! آؤ وعدہ کریں کہ ہم گستاخانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم، قادیانیوں کو اس دھرتی پر زندہ نہیں رہنے دیں گے۔ ہم ان پر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا قہر بن کر گریں گے۔ ہم ان پر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا جلال بن کر گریں گے اور انھیں جلا کر خاک سیاہ کر دیں گے۔ ہم خالد رضی اللہ عنہ کی شمشیر لے کر نکلیں گے، ہم وحشی رضی اللہ عنہ کا نیزہ لے کر آئیں گے۔ ہم معاذ اور معوذ کا جذبہ لے کر ان پر ٹوٹ پڑیں گے۔ شہداء یمامہ کی داستان عشق و وفا کو دہرائیں گے۔ ختم نبوت زندہ باد کے فلک شگاف نعرے لگائیں گے۔ عالم کی فضاؤں میں ''لا نبی بعدی'' کا پرچم لہرائیں گے۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی جرأت کے گیت گائیں گے۔ حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی محبت کے چراغ جلائیں گے۔ حضرت ابو الحسنات شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی محبت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے قصے ساری دُنیا کو سنائیں گے۔ باغیان ختم نبوت کو خشکی سے بھگائیں گے اور پھر انہیں پکڑ کر جہاز میں لاد کر بحر اوقیانوس کی گہرائیوں میں غرق کر کے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ان کا نام و نشان مٹائیں گے۔ اور آخرت میں اللہ تعالیٰ انہیں جہنم کے دردناک عذاب کا مزا چکھائے گا۔ ان شاء اللہ۔

یہ نمبر قادیانیوں کی سد سالہ جشن خلافت کے موقع پر 2008ء میں شائع کرنے کا ارادہ تھا۔ لیکن ان کی خباثتیں اتنی ہیں کہ ہر پہلو کو شامل کرتے کرتے لیٹ ہو گیا اور اب یہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ یہ عظیم الشان نمبر آپ کو کیسا لگا اپنی آراء سے ضرور نوازیں۔

اس کی تیاری میں محترم عرفان محمود (برق)، محمد خرم خان، نے بھرپور تعاون کیا۔ ان کا بے حد ممنون ہوں۔ اس سے قبل کنز الایمان کے مختلف موضوعات پر 14 خصوصی نمبر شائع ہو چکے ہیں۔ اور اب یہ پندرہواں خصوصی نمبر آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ کیسا لگا اپنی رائے سے ضرور آگاہ کریں۔

# تقریظ

## حضرت علامہ مفتی محمد اطہر نعیمی حفظہ اللہ تعالیٰ

شیخ الحدیث دارالعلوم نعیمیہ دستگیر کراچی۔ سابق چیرمین رویت ہلال کمیٹی پاکستان

لاہور کی کنزالایمان سوسائٹی تقریباً 3 عشروں سے علم وادب کی بہترین خدمات انجام دے رہی ہے۔ ہزاروں لوگ اس کی خدمات سے مستفیض ہو چکے ہیں اور ہو رہے ہیں۔

ماہنامہ کنزالایمان کافی عرصے سے میرے مطالعہ میں ہے اور اس کے کئی خصوصی شماروں کی حسین یادیں بھی میرے حافظے میں محفوظ ہیں۔ زیر نظر خصوصی شمارہ ''ختم نبوت نمبر'' ایک بہت ہی حساس نوعیت اور اہمیت کا حامل شمارہ ہے، جس سے ہمیں بجا طور پہ بہت سی امیدیں وابستہ ہیں۔

اللہ کرے یہ بنیادی عقائد کی درستگی اور استحکام کا باعث بنے اور ہمارے نوجوان قلمکار اس موضوع کی طرف خاص توجہ دیں اور ختم نبوت پر اپنے بزرگوں سے تصنیفی کارناموں کو مختلف فورموں پر متعارف کرائیں۔ اور تحریر وتقریر دونوں محاذوں کے نئی سپاہی اس ''ختم نبوت نمبر'' سے کما حقہ استفادہ کریں۔

دعا ہے مولائے کریم محمد نعیم طاہر رضوی کو مزید ہمت بخشے کہ وہ مسلک حق اہلسنت کی مزید خدمت انجام دیتے رہیں اور ان کی تمام مساعی مقبول بارگاہ الٰہی ہوں۔ آمین ثم آمین۔

محمد اطہر نعیمی

# تقریظ

## مفتی اعظم پاکستان علامہ جمیل احمد نعیمی حفظہ اللہ تعالیٰ

شیخ الحدیث دارالعلوم نعیمیہ دستگیر کراچی۔ بانی انجمن طلباء اسلام

ختم نبوت پر علماء و محققین اور دانشوروں کا تحریری کام بے شمار ہے، لیکن اشاعتی کمزوریوں کے باعث یہ عظیم قلمی ذخیرہ منظر عام پر اس انداز میں نہیں آیا۔ جس طرح آنا چاہئے تھا۔

اب سنی اشاعتی ادارے اور جریدے اس طرف متوجہ ہو رہے ہیں۔ اب امید ہو چلی ہے کہ ماضی کی کوتاہیوں کا ازالہ ہو جائے گا۔ انہیں تازہ کاوشوں میں لاہور کی کنزالایمان سوسائٹی کے روح رواں عزیز القدر محمد نعیم طاہر رضوی کا عزم بھی خوب ہے، جو ماہنامہ کنزالایمان کے ''ختم نبوت نمبر'' کی صورت میں اظہار پذیر ہو رہا ہے۔

ماہنامہ کنزالایمان اس سے قبل بھی متنوع عنوانات کے تحت خصوصی شمارے پیش کر چکا ہے، جو مقبولیت کے خاص مقام پر ہیں۔ میں امید کرتا ہوں کہ اہلسنت کے تمام طبقات اس ضخیم اور مستند نمبر سے استفادہ کریں گے۔ خصوصاً ہمارے واعظین اور خطیب حضرات اپنے جلسوں کو تحقیق کا شاہکار بنائیں گے اور نئی نسل اس کے مطالعے سے تاریخ کے کئی پہلوؤں سے شناسا ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ اخبارات و جرائد کے سنی ایڈیٹروں کے لئے یہ ایک بہترین ماخذ ثابت ہوگا کہ وہ اپنے ہر شمارے میں ختم نبوت پر کوئی نہ کوئی تحریر ضرور اپنے پرچے کی زینت بنائیں۔

جمیل احمد نعیمی

# تقریظ

## مفتی محمد صدیق ہزاروی سعیدی ازہری

استاذ الحدیث جامعہ ہجویریہ دربار حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ

و ممبر اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان

اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام اور رسل عظام علیہم السلام کو اعزازات و کرامات سے نواز کر باقی انسانوں سے ممتاز فرمایا بالخصوص امام الانبیاء سید المرسلین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو کچھ ایسی خصوصیات عطا فرمائیں جو دیگر انبیاء و رسل علیہم السلام کو مرحمت نہیں ہوئیں۔

ان خصوصیات میں سے ایک اہم خصوصیت اور اعزاز ختم نبوت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین (یعنی جن کے بعد کوئی نبی نہیں) بنا کر آپ کے دین کو عالمگیر اور دائمی بنایا اور یوں باقی تمام ادیان منسوخ ہو گئے۔

اگرچہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک میں ہی ختم نبوت کے منکر اور جھوٹے مدعیان نبوت پیدا ہو گئے تھے جیسے مسیلمہ کذاب وغیرہ۔ لیکن برصغیر پاک و ہند میں مرزا قادیانی کذاب نے ختم نبوت کی خوبصورت عمارت میں نقب لگانے کی سعی مذموم کی اس نے اس آڑ میں جہاد کا انکار کر کے غیر مسلموں کے ہاتھ مضبوط کرنے کی کوشش کی، پاکیزہ شخصیات کے خلاف گندی زبان استعمال کی اور ملت اسلامیہ کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کی کوشش کی۔

آپ پر اس کتاب خصوصی اشاعت کے مطالعہ سے یہ حقیقت منکشف ہو جائے گی کہ اہل سنت و جماعت کے علماء مشائخ نے اس قادیانی دجال کے دجل و فریب کا پردہ چاک کرنے میں سبقت لی اور نمایاں کردار ادا کیا۔ عقیدہ ختم نبوت، قادیانیت کا فتنہ، اس فتنہ کے خلاف اہل سنت کی خدمات اور اس طرح کے دیگر کئی موضوعات پر وسیع مضامین کا خوبصورت

گلدستہ آپ کے ہاتھ میں ہے۔

محترم محمد نعیم طاہر رضوی زید مجدہ نہائت متحرک شخصیت کے مالک ہیں۔انہوں نے ماہنامہ ''کنز الایمان'' کے چیف ایڈیٹر ہونے کی حیثیت سے اس موقر جریدہ کے کئی اہم نمبر نکالے اور مختلف موضوعات کے اہل سنت و جماعت کے سکالرز کے مضامین کو یکجا کر کے ملت اسلامیہ کو نہایت قیمتی علمی ذخیرہ عطا کیا۔

جب مختلف حضرات کے رشحات قلم (مضامین) مختلف رسالوں میں بکھرے پڑے ہوں تو ہر شخص کی ان تمام رسائل و جرائد تک رسائی ممکن نہیں ہوتی لیکن جب ان کو یکجا کر دیا تو یوں سمجھیں کہ مختلف مارکیٹوں سے متعدد انواع کا ساز و سامان خرید کر ایک پیکٹ کی شکل میں آپ کے گھر پہنچا دیا گیا۔

ختم نبوت کے حوالے سے محترم محمد نعیم طاہر رضوی کی اس کاوش کو ہر ذی شعور خراج تحسین پیش کرتا ہے اللہ تعالیٰ ان کی تمام خدمات میں مزید برکتیں پیدا فرمائے اور اس کتاب کو قادیانی سازشوں کے خلاف ایک ضرب کاری کی صورت عطا فرمائے۔آمین۔



عقیدہ:۔ اللہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں۔نہ ذات میں، نہ صفات، میں نہ افعال میں نہ احکام میں، نہ اسماء میں، واجب الوجود ہے یعنی اس کا وجود ضروری ہے اور عدم محال قدیم ہے، یعنی ہمیشہ سے ہے۔ازلی کے بھی یہی معنی ہیں باقی ہے یعنی ہمیشہ رہے گا اور اسی کو ابدی بھی کہتے ہیں۔وہی اس کا مستحق ہے کہ اس کی عبادت و پرستش کی جائے۔

عقیدہ:۔ وہ بے پرواہ ہے کسی کا محتاج نہیں اور تمام جہان اس کا محتاج۔

(بہار شریعت)

# پیش گفتار

## علامہ پیر محمد شہزاد مجددی

سربراہ دارالاخلاص، لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسول الکریم

مطلع نور رسالت رخ زیبا تیرا
مقطع ختم نبوت قد رعنا تیرا

عقیدۂ ختم نبوت کتاب الٰہی کا اہم ترین مضمون ہی نہیں بلکہ بحیثیت مسلمان ہمارے ایمان کا بنیادی تقاضا بھی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ بے کس پناہ سے ہمارے ایمانی و روحانی تعلق کی جلاء و بقا اس میں ہے کہ ہم اپنے آقا و مولا علیہ التحیۃ الثناء کے کمالات و صفات اور مدارج و مراتب کی بھرپور معرفت حاصل کریں۔ بقول اعلیٰحضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

انہیں جانا انہیں مانا نہ رکھا غیر سے کام
للہ الحمد میں دنیا سے مسلمان گیا

کنزالایمان کا ختم نبوت نمبر اور اشاعت خصوصی دراصل اسی مسلک علم و فرقان کی ایک اہم کڑی ہے۔ اس اہم علمی دستاویز اور مجموعہ مضامین و مقالات میں رنگارنگ اور متنوع تحریریں یکجا ہو کر قارئین کیلئے نہ صرف معلومات میں اضافے کا باعث ہوں گی بلکہ ایمان کی تازگی اور تحفظ عقائد کا سامان بھی بہم پہنچائیں گی۔

مدیر ماہنامہ "کنزالایمان" محمد نعیم طاہر رضوی زید مجدہٗ اس عظیم کاوش پر مبارکباد اور ہدیہ تہنیت و تحسین کے مستحق ہیں کہ انہوں نے حضرت حکیم اہل سنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری کے فیضان تربیت و صحبت کی برکت سے انقلاب از کتاب کا پرچم مستقل طور پر اٹھا رکھا ہے۔ یہ

بات بجا طور پر کہی جا سکتی ہے کہ کنز الایمان سوسائٹی اور اس کی اشاعتی و علمی خدمات دراصل بانی مرکزی مجلس رضا حضرت حکیم اہل سنت ہی کے علمی و فکری مشن کا تسلسل اور تجدیدی کارناموں کا جگمگاتا عکس ہے۔ اللہ تعالیٰ شانہ اس سلسلہ خیر کو تسلسل اور دوام بخشے اور برادرم محمد نعیم طاہر رضوی کی توفیقات میں برکت عطا فرمائے۔ آمین۔

بجاہ النبی الآمین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد و آلہ وصحبہ اجمعین



مسئلہ۔ عوام میں جو یہ مشہور ہے کہ شوہر عورت کے جنازہ کو نہ کندھا دے سکتا ہے نہ قبر میں اتار سکتا ہے اور نہ منہ دیکھ سکتا ہے یہ محض غلط ہے۔ صرف نہلانے اور اس کے بدن کو بلا حائل ہاتھ لگانے کی ممانعت ہے۔

مسئلہ۔ بعض لوگوں کا طریقہ ہے کہ لاش زمین کو سپرد (بطور امانت دفن) کرتے ہیں پھر وہاں سے نکال کر دوسری جگہ دفن کرتے ہیں۔ یہ ناجائز اور رافضیوں کا طریقہ ہے۔ اسی طرح دوسرے شہر کو لاش اٹھالے جانے کو بھی اکثر علماء نے منع فرمایا اور یہی صحیح ہے۔

مسئلہ۔ اکثر لوگوں میں مشہور ہے کہ دوپہر بعد روزہ دار کے لئے مسواک کرنا مکروہ ہے۔ یہ ہمارے مذہب کے خلاف ہے۔

مسئلہ۔ جس جگہ سے ایک نے تیمم کیا دوسرا بھی کر سکتا ہے۔ یہ جو مشہور ہے کہ مسجد کی دیوار یا زمین سے تیمم کرنا ناجائز یا مکروہ ہے، غلط ہے۔

(بہار شریعت)

# مقدمہ

## رئیس التحریر: حضرت علامہ شبیر احمد ہاشمی

سینئر نائب صدر: جمعیت علماء پاکستان

ماہنامہ کنزالایمان اہل سنت کا بے باک ترجمان ہے عزیز محترم فاضل شعلہ بیان جناب محمد نعیم طاہر رضوی اس کے مدیر اعلیٰ اور سرپرست ہیں ان کا ایک نکاتی ایجنڈا کہ ہر حال میں اہل سنت حنفی بریلوی کے عقائد ونظریات کو ہر دور کے غل وغش سے پاک کر کے عوام کے سامنے رکھا جائے۔ اس کے لئے فن قلمکاری اور نظریاتی پاکیزگی کو وہ ہر حال میں مقدم رکھتے ہیں۔ تقریباً 19/18 سال سے اس کی گاہے بگاہے زیارت ہوتی رہتی ہے۔ محمد نعیم طاہر رضوی پوری بے باقی سے اپنے مشن کو پیش کرتے ہیں۔ انہوں نے اپنے مشن کو کبھی مال بنانے کی مشین نہیں بننے دیا اس وقت میرے سامنے ماہنامہ کنزالایمان کا ختم نبوت نمبر موجود ہے نمبر کی کتابت شدہ کئی کاپیاں میں نے دیکھی ہیں خدا کے فضل سے بڑی محنت سے کام کیا گیا ہے کون نہیں جانتا قادیانی فتنہ برطانوی استعمار کا خود کاشتہ پودا ہے۔ انکار ختم نبوت اور اہانت رسول ﷺ قادیان کے بنیادی عقائد ہیں۔ آنجہانی مرزا غلام احمد قادیانی اس دور کا مسیلمہ کذاب اور برطانوی، سامراجی استعماری سیاست کا آلہ کار ہے اس کے خلاف اہل ایمان ہمیشہ برسر میدان معرکہ آزما رہے ہیں۔ قادیانی کی مخالفت ایمان کا حصہ نہیں ہمارے ایمان کی روح ہے۔ جناب محمد نعیم طاہر رضوی اسی تاریخ کا تسلسل ہیں اور کنزالایمان کا ختم نبوت نمبر وہی صدائے حق اور غلغلہ ایمان ہے۔ محترم محمد نعیم طاہر رضوی نے اس نمبر کو مرتب کرنے کیلئے جانکاہ محنت کی ہے۔ بہت سے اہل قلم کے نوادرات اس نمبر میں جمع فرمانے کی سعادت حاصل کی ہے حقیقت یہ ہے کہ آنجہانی مرزا قادیانی 1840ء میں پیدا ہوا اور 27 مئی 1908ء کو مر گیا۔ اس نے اس عرصہ میں ضلع گورداسپور کے گاؤں قادیان سے فتنہ انکار ختم نبوت کو اٹھایا اس طرح وہ برصغیر کا یمامہ بن گیا گویا اب اس کا نام قادیان سے زیادہ یمامہ صحیح لگتا ہے اور مرزا ہندوستان کے مسیلمہ کذاب کے روپ میں صاف نظر آتا ہے۔

انکار ختم نبوت اسی طرح کفر ہے جس طرح اللہ کی توحید کا انکار کفر ہے حضور کی ختم نبوت پر ایمان ضروریات دین میں سے ہے اس کا انکار صریحاً کفر ہے۔ قادیانی تحریک اصل میں دینی ہرگز نہیں بلکہ سامراجی سیاست کی آلہ کار کفریہ تحریک ہے۔

علمائے اہلسنت کثرھم اللہ نے اصدق الصادقین سید المتقین خلیفہ بلافصل سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی سنت کو ہمیشہ زندہ رکھا۔ قادیانی تحریک اصل میں 1899ء سے شروع ہوئی کہ اس وقت قادیانی نے مسیح ہونے کا دعویٰ کیا جبکہ اہل اسلام کا اجماعی عقیدہ ہے کہ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام آج بھی اپنے ظاہری جسم کے ساتھ زندہ ہیں ان پر موت کا ورود نہیں ہوا مگر آنجہانی قادیانی نے عیسیٰ علیہ السلام کی موت کا عقیدہ اپنایا اور خود کو ان کی جگہ پر مسیح قرار دے کر سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور تمام دنیائے اسلام سے بغاوت کی یہ اس کا ارتکاب جرم 1899ء میں ہے اسی وقت عالم اسلام کے عظیم ترین عالم دین شمس العارفین سیدنا پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ ظاہری حیات میں موجود تھے۔ انہوں نے ''شمس الہدیہ'' کے نام سے انتہائی مدلل منہ توڑ اور بہت ہی مستند کتاب تحریر فرمائی جس میں ثابت کیا کہ عیسیٰ علیہ السلام آج بھی اپنی ظاہری حیات سے زندہ ہیں اور قادیانی کا دعویٰ سراسر جھوٹ ہے۔ اسی وقت عالم اسلام کے علمی قائد اعظم مجدد اعظم سیدنا امام مجدد احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے قادیانی کا محاسبہ کیا۔

مرزا قادیانی نے 1900ء میں نبی ہونے کی بڑھا نک دی اور وہ 1908ء میں مرگیا اس وقت اہلسنت کے قائدین اعلیٰحضرت مجدد اعظم بریلوی رحمۃ اللہ علیہ، شمس العارفین سیدنا پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ، امیر اہلسنت قبلہ عالم پیر سید جماعت علی شاہ علی پوری رحمۃ اللہ علیہ، حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا غلام دستگیر قصوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا نواب الدین رمداسی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر علماء حق موجود تھے۔ انہوں نے قادیانی کا خوب محاسبہ کیا اور قادیانی تحقیق کا انجر پنجر ہلا دیا۔ اس وقت علماء دیوبند میں سے مولانا رشید احمد گنگوہی، مولانا اشرف علی تھانوی، مولانا محمود الحسن دیوبندی جیسے لوگ موجود تھے لیکن خدا گواہ کہ علماء دیوبند کو قادیانی کی زندگی میں اس کے رد میں ایک لفظ لکھنے تک کی بھی توفیق نہ ہوئی۔ مولانا گنگوہی 1904ء میں فوت ہوئے۔ ''رئیس قادیان'' نامی کتاب جو ان کے خلیفہ مولانا رفیق دلاوری کی تحریر ہے کے مطابق مولانا گنگوہی نے قادیانی کو مرد صالح قرار دیا اور اس کے خلاف کفر کے فتووں کو مسترد کر دیا۔ دیوبندی حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی 1943ء میں فوت ہوئے جبکہ مرزا قادیانی 1908ء میں مرگیا۔ اس کے مرنے کے 35 سال بعد بھی حکیم الامت نے ایک لفظ بھی

قادیانی کے خلاف نہ لکھا جبکہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ ان کی ڈیڑھ ہزار کتاب ہے۔ اس طرح علمائے دیوبند کا دامن قادیانی کے رد سے اس کی حیات میں بالکل خالی ہے۔

دیوبندی خطابت کے شاہسوار سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے مرید جانباز مرزا نے "حیات امیر شریعت" کے نام سے کتاب لکھی ہے اس میں تحریر ہے کہ بخاری صاحب 1891ء میں پیدا ہوئے اس طرح مرزا قادیانی کی موت کے وقت بخاری صاحب 16/15 سال کے نوجوان تھے یوں ان کی خطابت بھی مرزا قادیانی کی زندگی میں کوئی جوہر نہ دکھا سکی۔ یوں قادیانی کفر کے خلاف اگر کوئی آواز اٹھی ہے تو وہ صرف اور صرف علمائے اہلسنت کی ہے۔ جیسا کہ عرض کیا سیدنا پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "شمس الہدایہ" 1899ء میں چھپ گئی جبکہ موجودہ اہلحدیث لیڈر پروفیسر ساجد میر کے دادا مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے 1934ء میں شہادت القرآن کے نام سے حیات مسیح پر ایک کتاب شائع کی جس کے دیباچے میں لکھا کہ انہوں نے حیات مسیح علیہ السلام پر پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی کی کتاب "شمس الہدایہ" سے فیض حاصل کیا ہے۔ اسی طرح دیوبند کے ایک شیخ الحدیث انور شاہ کاشمیری نے "عقیدۃ الاسلام فی حیات عیسیٰ علیہ السلام" کے نام سے ایک کتاب لکھی اس میں بھی انہوں نے اعتراف کیا ہے کہ میں نے بھی حضرت پیر مہر علی شاہ کی کتاب سے فیض حاصل کیا ہے۔

سیدنا اعلیٰحضرت امام اہلسنت مجدد اعظم امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی چھ کتابیں کم از کم مرزا کی زندگی میں آ گئی تھیں جس میں مرزا قادیانی کو کافر قرار دیا گیا ہے یوں اہلسنت کا دامن قادیانی کے رد سے بھرا ہوا ہے اور سنی قوم فخر سے کہہ سکتی ہے کہ انہوں نے مرزا قادیانی کی زندگی میں اس کے رد کی سعادت حاصل کی ہے۔

پاکستان بن جانے کے بعد حضرت قائداعظم محمد علی جناح مرحوم کی جہاں اہل سنت نے نظریہ پاکستان میں حمایت کی تھی اور متحدہ قومیت کے خلاف کانگریس اور کانگریسی مولویوں کا شدید محاسبہ کیا تھا وہاں قائداعظم مرحوم سے آغاز پاکستان میں تین غلطیاں سرزد ہوئیں:

قائداعظم کی پہلی غلطی:۔ پہلا وزیر خارجہ سر چودھری ظفر اللہ خان کو بنایا گیا۔ یہ شخص آنجہانی مرزا قادیانی کا خاص آدمی تھا اس نے وزیر خارجہ کی حیثیت سے پوری دنیا کے پاکستانی سفارت خانوں میں قادیانی بھرتی کیے جس کا نتیجہ اب تک ہم بھگت رہے ہیں۔

قائداعظم کی دوسری غلطی:۔ نواب مظفر علی قزلباش کو پاکستان کا پہلا وزیر داخلہ بنانا تھا یہ کٹر رافضی انتہا پسند شیعہ تھا۔ انہوں نے پاکستان میں پولیس کی بھرتی میں فرقہ وارانہ ذہن کا

بھرپور استعمال کیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اب بھی کئی جگہوں پر تھانوں میں شیعوں کا قبضہ ہے۔

قائداعظم کی تیسری غلطی:۔ یہ تھی کہ انہوں نے موج کوثر اور رودکوثر کے مصنف شیخ محمد اکرم انتہاپسند کو پاکستان کی نصاب سازی پر لگا دیا انہوں نے پاکستان اور تحریک عشق رسول اور تحریک آزادی ہندوستان میں ان لوگوں کو نصاب کے اندر داخل کر دیا جو ان سب تحریکوں کے مخالف تھے۔

مرزا غلام احمد قادیانی کے انتہائی قریبی شخص سر ظفر اللہ خان کا پاکستان کا وزیر خارجہ بنا 1953ء کی تحریک ختم نبوت کا باعث بنا۔ اس تحریک میں بھی اہل سنت کا نمایاں ترین کردار ہے کہ حضرت علامہ سید ابوالحسنات قادری اس کے سربراہ تھے اور حضرت مولانا عبدالحامد بدایوانی، غزالئی زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی، قائد اہلسنت علامہ شاہ احمد نورانی نے ان کے ساتھ مل کر تمام مکاتب فکر کی قیادت کی اور قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دینے کا مطالبہ کیا۔ سندھ کے مشہور عالم دین حضرت علامہ مفتی محمد صاحب داد خان بھی اس سنی قافلے میں شریک تھے۔ خواجہ ناظم الدین اس وقت پاکستان کے دوسرے وزیراعظم تھے ان سے یہ تو نہ ہو سکا ہے کہ وہ قادیانیوں کو کافر قرار دے دیں مگر قادیانی امت کی علمی شرعی اور اخلاقی حیثیت پوری دنیا کے سامنے ان علمائے حق نے تمام مکاتب فکر کو ساتھ لے کر ظاہر کر دی۔ مسلمان قادیانیوں کو کافر ہی سمجھتے ہیں اور ہندو، سکھ اور عیسائی کی طرح قادیانی بھی مسلمانوں کے سلام وکلام سے خارج ہو گئے۔ قادیانیوں نے کلیدی اداروں پر سازشوں سے مسلط ہو کر پاکستان کے اقتدار پر قبضہ کرنے کی سازشیں کیں چنانچہ مرزا قادیانی کا پوتا ایم ایم احمد یحیٰی خان کے دور میں پاکستان کے نائب صدر کے عہدے تک پہنچ گیا۔ 1974ء میں حالات نے پھر پلٹا کھایا قادیانیوں کے شر سے نجات کیلئے پھر تحریک اٹھی اس سے پہلے 1956ء اور 1962ء کے آئین بنانے کیلئے تین مرتبہ قومی اسمبلی وجود میں آئی۔ علمائے دیوبند مفتی محمود وغیرہ ان اسمبلیوں کے اندر رہے مگر کسی کو اسمبلی کے فورم پر قادیانیوں کو کافر قرار دینے کا مطالبہ کرنے کی توفیق نہ ہوئی ختم نبوت، ختم نبوت کے نام پر پوری قوم کے سامنے نعرہ زنی کرنیوالے حضرات قومی اسمبلی کے ریکارڈ پر قادیانیوں کے خلاف ایک لفظ بھی ثابت نہیں کر سکتے مگر 4 اپریل 1970ء کو جمعیت علماء پاکستان نے نئی کروٹ لی 13 جون 1970ء کو ٹوبہ ٹیک سنگھ میں جمعیت علماء پاکستان نے ''آل پاکستان سنی کانفرنس'' کا انعقاد کیا۔ 14 جون 1970ء کو جمعیت علماء پاکستان کا نیا انتخاب وجود میں آیا۔ شیخ الاسلام حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ جمعیت علماء پاکستان

نائب صدر منتخب ہوئے اس وقت ہی جمعیت نے کمنسٹوں اور قادیانیوں کے خلاف تحریک چلانے کا کام شروع کر دیا۔ یحییٰ خان سے مغربی پاکستان کے منتخب قائدین نے جب ڈھاکہ میں ملاقات کی اس وقت قائد اہلسنت امام شاہ احمد نورانی جمعیت علماء پاکستان کے پارلیمانی لیڈر کی حیثیت سے مشرقی پاکستان گئے اور ڈھاکہ کے ایوان صدر میں یحییٰ خان کے ساتھ مرزا قادیانی کا پوتا ایم ایم احمد جو اس وقت پاکستان کا نائب صدر بنا ہوا تھا بیٹھا ہوا تھا مشرقی پاکستان کی علیحدگی کے سانحے کی تحقیق حمود الرحمٰن نے کی اس میں مرحوم ولی خان نے بیان دیتے ہوئے یہ واقعہ سنایا کہ مولانا شاہ احمد نورانی واحد سیاستدان تھے جنہوں نے یحییٰ خان کو ڈانٹ کے کہا کہ رسول پاک ﷺ کا دشمن آپ کے پاس بیٹھا ہوا ہے جب تک اس قادیانی کو نہ اٹھایا جائے گا ہم آپ سے بات نہیں کریں گے۔ چنانچہ ولی خان مرحوم کے بقول یحییٰ خان نے اس کو اٹھا دیا مولانا شاہ احمد نورانی، ولی خان، میاں ممتاز دولتانہ، پروفیسر غفور اور مفتی محمود نے بعد میں مذاکرات کیئے گویا واضح ہو گیا کہ قادیانیوں سے حقیقی نفرت صرف اور صرف اہل سنت و جماعت بریلوی کا ورثہ ہے 30 جون 1974ء کو جب قومی اسمبلی کا اجلاس بنگلہ دیش بن جانے کے بعد منعقد ہوا تو پورے ہاؤس میں جمعیت علماء پاکستان کے پارلیمانی لیڈر علامہ شاہ احمد نورانی نے قرارداد پیش کی کہ قادیانی کافر ہیں ان کو آئین میں بھی کافر لکھا جائے۔ اس پر پیپلز پارٹی نے ہنگامہ کیا مگر اسمبلی کے ارکان نے اس قرارداد کی حمایت کی دو ارکان اسمبلی مولوی غلام غوث ہزاروی اور مولوی عبدالحق بلوچستانی نے اس قرارداد پر دستخط نہ کیئے۔

30 جون 1974ء سے 7 ستمبر 1974ء تک قومی اسمبلی میں امام نورانی کی قرارداد پہ بحث کی گئی اس وقت کا قادیانی سربراہ مرزا ناصر احمد خود اسمبلی میں پیش ہوا پاکستان کے اٹارنی جنرل کوئٹہ کے یحییٰ بختیار تھے قائدے کے مطابق قادیانی سربراہ سے ارکان اسمبلی سوال جناب یحییٰ بختیار کو جمع کرواتے تھے اور وہ پڑھ کر مرزا ناصر سے سوال کرتے تھے۔ اس واقعہ میں ڈیڑھ سو سوالات صرف جمعیت علماء پاکستان نے کیئے جن میں علامہ امام شاہ احمد نورانی، علامہ عبد المصطفےٰ الازہری، مولانا سید محمد علی رضوی، میاں محمد ابراہیم برق، صاحبزادہ نذیر سلطان اور مہر غلام حیدر بھروانہ نے اسمبلی سے باہر مجاہد ملت مولانا عبدالستار خان نیازی اور شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی کے مشورہ سے مرتب کیئے تھے۔ اس عرصہ میں پورے ملک میں ختم نبوت کی تحریک چلی جمعیت علماء پاکستان اور اہلسنت کے تمام علماء و مشائخ نے اس تحریک میں بھرپور حصہ لیا۔ شارح بخاری علامہ سید محمود احمد رضوی اس تحریک کے جنرل سیکرٹری تھے۔

اسمبلی کے اندر نورانی اور اسمبلی کے باہر علامہ محمود احمد رضوی شیخ القرآن علامہ غلام علی اوکاڑوی، مجاہد ملت مولانا عبدالستار خان نیازی اور دیگر تمام علماء و مشائخ اہلسنت نے اتفاق رائے سے قادیانیوں کو کافر قرار دینے کا مطالبہ پیپلز پارٹی کی حکومت سے منوالیا۔ اس تحریک کی قیادت کا سہرا تمام اہلسنت بالخصوص قائد اہلسنت علامہ امام شاہ احمد نورانی کے سر اقدس پر ہے یوں قادیانیوں کا آئینی مقام متعین ہو گیا کہ وہ پاکستان میں اقلیت ہیں، سکھوں، ہندوؤں، عیسائیوں کی طرح وہ بھی ایک غیر مسلم ٹولہ ہے۔ امام نورانی نے صدر پاکستان، ہائی کورٹ اور سپریم کورٹ کے تمام ججز، گورنر، وفاقی اور صوبائی وزراء کیلئے ایک حلف نامہ لکھا جس میں ہر ایک کو اقرار کرنا پڑتا ہے کہ وہ قادیانی نہیں مسلمان ہے یوں اہلسنت نے تحریک ختم نبوت کے ساتھ انصاف کیا اور دور حاضر کے مسیلمہ کذاب آنجہانی مرزا قادیان کی امت کو اس کے اصل آئینی مقام تک پہنچایا۔ جناب محمد نعیم طاہر رضوی مبارکباد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے مسئلہ ختم نبوت کے ناز کو "کنز الایمان" میں کافی حد تک جمع کر دیا اور ثابت کر دیا کہ سرکار غوث اعظم رضی اللہ عنہ اور مجدد اعظم سیدنا امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے نام لیواؤں نے قادیانی مکر و فریب کے پردے چاک کر دیئے اور ثابت کر دیا کہ عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا صحیح حق سنی ہی ادا کر سکتا ہے صرف ختم نبوت، ختم نبوت کے نام پر چندہ اندوزی اس کا انجام نہیں ہے میں ایک مرتبہ پھر "کنز الایمان" کی انتظامیہ اور جناب محمد نعیم طاہر رضوی کو اس ضخیم اعظم فکری، دستاویز کو شائع کرنے پر مبارکباد دیتا ہوں۔

آؤ مل کر نعرہ لگائیں محمد نعیم طاہر رضوی زندہ باد۔

---

## "شیزان" کا بائیکاٹ

پہلے شیزان کی تشہیر بڑے زور شور سے ہوا کرتی تھی، میرا پہلے ارادہ تھا کہ شیزان کو اپنے دواخانے کی زینت بناؤں، لیکن "ختم نبوت" کے مطالعے کے بعد شیزان کو بالکل ترک کر دیا، میری اہلیہ کو شیزان تحفے میں دی گئی تھی، میں نے اسے بہت برا بھلا کہا اور شیزان کو چکھا تک نہیں، اس کے عوض اللہ تعالیٰ نے خواب میں دو بار روضۂ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرادی۔ (ڈاکٹر محمد شاہد صدیقی، کراچی)

# تقدیم

## جناب صلاح الدین سعیدی حفظہ اللہ تعالیٰ

ممتاز ادیب وشاعر:۔ڈائریکٹر تاریخ اسلام فاؤنڈیشن، لاہور

رسول اللہ ﷺ کی مبارک زندگی میں ہی ختم نبوت کے انکاری پیدا ہو گئے تھے جن کے حوالے سے فکری رہنمائی تو خود جناب رسول اللہ ﷺ نے فرما دی تھی اور اس سے چھٹکارا پہلے ہی خلیفہ نے دلا دیا تھا

بعد کی صدیوں میں بھی نبوت کے جھوٹے دعویدار ابھرتے اور اپنے بھیانک انجام کو پہنچتے رہے۔لیکن جس شدت اور گہرائی کے ساتھ 20ویں صدی کے کذاب نے سازش کی اس کی مثال ماضی قریب میں نہیں ملتی 20ویں صدی کی جھوٹی نبوت کے خدوخال واضح کرنے والے تمام اہل قلم اس بات پر متفق ہیں کہ اس جھوٹی نبوت کی تشکیل فرنگی کارخانے میں ہوئی۔ اور اس کی ضرورت نو آبادیاتی مقاصد کی تکمیل کے لئے تھی۔ بہرحال اللہ کی حکمت بالغہ نے ہر دور میں دین حق کی آبیاری کرنے والے باغبان اس امت میں پیدا فرمائے۔

بھارتی پنجاب کے ضلع گورداس پور کے ایک غیر معروف قصبے قادیان میں 1940ء میں پیدا ہونے والے مرزا قادیانی نے 1901ء میں نبوت کا دعویٰ کیا۔تو اس کی اس جرأت خبیثانہ پر اتر پردیش میں امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ نے بھارتی پنجاب میں حضرت مولانا نواب الدین رمداسی نے موجودہ پاکستانی پنجاب میں تاریخی بیگم شاہی مسجد لاہور کے خطیب حضرت مولانا قادر بھیروی نے اسے کافر قرار دیا۔اور خانقاہی نظام کی نمائندگی کرتے ہوئے حضرت پیر سید مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے میدان مناظرہ میں اس لعین کو شکست فاش دی۔

امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مرزا ملعون کے خلاف دس کتابیں لکھیں۔ جو آج بھی مسلم قوم کی علمی وفکری ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے کافی ہے۔آپ کے خلیفہ علی گڑھ یونیورسٹی کے پروفیسر مولانا محمد الیاس برنی کی کتاب ''قادیانی مذہب کا علمی محاسبہ'' 3 جلدوں میں ایک عظیم علمی ذخیرہ ہے۔ جو بعد کے مصنفین اور محققین کے لئے ایک بہترین ماخذ ثابت

ہوئی۔

1952ء میں مسلم لیگ صوبہ پنجاب کی مجلس عاملہ کے رُکن حضرت امام احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ نے مسلم لیگ کے اجلاس میں قادیانیوں کے خلاف سب سے پہلی قرارداد منظور کرائی۔اور قادیانیوں کو ملک کے اہم کلیدی عہدوں سے ہٹانے کا مطالبہ کیا۔

ساتھ ہی قادیانیوں کو کافر قرار دینے، اعلیٰ عہدوں سے ہٹانے اور ان کے مرکز ''ربوہ'' کو کھلا شہر قرار دینے کے تین نکاتی مطالبے کے حق میں علماء اور عوام سڑکوں پر نکل آئے تحریک ختم نبوت کی قیادت امام احمد رضا کے خلیفہ مفسر قرآن، غازی کشمیر حضرت مولانا سید محمد ابوالحسنات قادری (خلیب تاریخی جامع مسجد وزیر خان لاہور) کر رہے تھے۔اُن کو اکثریت کے علاوہ اقلیتی فرقوں کا اعتماد بھی حاصل تھا۔یہ تحریک ختم نبوت 1952ء سے شروع ہو کر 1953ء تک چلی۔اور اس نے لوگوں کے قلوب واذہان پر گہرا اثر چھوڑا اس تحریک میں سید ابوالحسنات کے فرزند ارجمند حضرت مولانا سید خلیل احمد قادری اور مجاہد ملت مولانا عبدالستار نیازی کو پھانسی کی سزا ہوئی پھر اللہ تبارک وتعالیٰ کی خاص مدد سے اُن کی سزائیں حکومت کو خود ہی معاف کرنا پڑیں۔ورنہ وہ تو سزائے موت کو خوشی سے قبول کرنے کے لئے تیار تھے۔بلکہ اپنے لئے سعادت سمجھ رہے تھے۔

اولاً اس تحریک میں حکومت نے بے انتہا تشدد کیا لیکن جب علماء کرام کا جذبہ دیکھا تو خود ہی نرمی کر دی اور علماء نے بھی ایجی ٹیشن چھوڑ کر علمی وفکری محاذ سنبھال لیا۔

20 سال بعد پھر قادیانیوں نے سر اٹھایا تو مسلمان قائدین کو اُن کی سرکوبی کرنی پڑی 30 جون 1974ء کو قائد اہلسنت امام علامہ شاہ احمد نورانی رحمۃ اللہ علیہ نے قومی اسمبلی میں وہی مطالبہ دہرایا۔ جو 1952ء میں امام احمد سعید کاظمی کر چکے تھے۔اور جسے ایجنڈا بنا کر تمام مکاتب فکر نے تحریک 1953ء چلائی تھی۔اس بار یہ تحریک سڑکوں پر بھی چلی اور ساتھ ہی ساتھ اسمبلی کے فلور پر بھی چلی مولانا نورانی کی بے مثال قیادت میں دسمبر 1974ء کو قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو کافر قرار دیا تو مسلمانوں کو قرار آیا۔

اب ضرورت اس بات کی تھی کہ تحریک تحفظ ختم نبوت کے علمی اور سیاسی دونوں محاذوں سے نئی نسل کو متعارف کرایا جائے۔اہلسنت کے کئی جریدوں نے ختم نبوت نمبر شائع کئے لیکن جس وسیع پیمانے پر کنزالایمان سوسائٹی نے کام کیا وہ اسی کا حصہ ہے۔اصل میں کنزالایمان سوسائٹی کے بانی وصدر اور کنزالایمان جریدے کے مدیر شہیر بھائی محمد نعیم طاہر رضوی کی

شخصیت نے سنجیدگی، ذکاوت، ایثار اور استقلال کے عناصر اربعہ سے تشکیل پائی ہے پچھلی صدی نے انہیں ایک بہترین منتظم کے طور پر متعارف کرایا ہے۔

بہترین تعارف وہی ہوتا ہے جو "وقت" کراتا ہے۔ ورنہ ستائش باہمی کے کئی کردار، خود اپنی خبریں اور تصویریں لئے اخباروں کے دفاتر کی خاک چھاننے والے کئی مصلح دیکھتی آنکھوں گردِ راہ ہو چکے۔ نعیم طاہر رضوی ایسے کڑیل جوان نے ذمہ داری کا جو بوجھ اپنے شانوں پر سہارا تھا وہ ماہ و سال کی گردش کے باوجود آج بھی اٹھایا ہوا ہے۔ یہاں تک کہ بزرگی کے آثار بھی نظر آنے لگے ہیں۔ لیکن نہ کندھے بوجھل ہوئے نہ بازو شل ہوئے بلکہ پیش قدمی بڑھتی ہی جارہی ہے۔ ایک ایسے معاشرے میں جہاں صرف گویوں کی قدر باقی رہ گئی ہے۔ قلمی جہاد بڑے دل گردے کا کام ہے۔

لیکن نعیم بے سروسامانی کے باوجود اپنے چند مخلص ساتھیوں سے مل کر بڑی خاموشی اور صبر و ضبط کے ساتھ تاریخ ساز جدوجہد کررہے ہیں۔ میڈیا کی تیزی و تند طوفانی لہروں میں بہنے والی قوم کو "مطالعہ" کی دعوت دینا پہاڑوں سے سر ٹکرانے والی بات ہے۔ مگر شاید محمد نعیم طاہر رضوی کا عزم پہاڑوں سے بہت بلند ہے کہ 25 سال سے قوم کے نونہالوں کو خواندگی کا شعور بانٹ رہے ہیں۔

اگر اُن کے پرچے کے خصوصی شماروں کا شمار کیا جائے تو پورے وثوق سے کہا جاسکتا ہے کہ اتنے "نمبرز" کسی اور جریدے کی تاریخ میں نہیں مل سکتے۔ جبکہ ان نمبروں کے علاوہ مختلف کتابیں اور کتابچے اس پر مستزاد ہیں۔ پھر درس قرآن، محفل ذکر اور مذہبی تہواروں پر تقریبات تو شمار سے باہر ہیں۔ اور پھر دوسری تنظیموں کے ساتھ تعاون اور ہر جگہ "باجماعت حاضری" تو وہ اوصاف ہیں کہ قلم ان اوصاف کے آگے جبیں سائی کے علاوہ کچھ نہیں کرسکتا۔ "قومی امام احمد رضا کانفرنس" کا تو کہنا ہی کیا پنجاب بھر میں یہی ایک سالانہ کانفرنس ہے جس نے فکر رضا کی لاج رکھی ہوئی ہے۔ اور اب تو ماشاءاللہ اس کا دائرہ بلوچستان تک وسیع کردیا گیا ہے۔

بات کہیں سے کہیں نکل گئی بات ہورہی تھی کنزالایمان کے "ختم نبوت نمبر" کی یہ ایک ایسی دستاویز تیار ہوگئی ہے کہ جس میں ختم نبوت کے علمی مباحث، اعتراضات کے جوابات، جوابی اعتراضات، مناظرانہ گرفت، پیچ در پیچ الجھنوں کے حل، تاریخی مغالطوں کی تصحیح، خوبصورت طرز استدلال، ذخیرۂ دلائل، منصف مزاج کو دعوت انصاف، سکالرز کو دعوت تحقیق اور یارانِ نکتہ داں کے لئے صلائے عام ہے۔ کوئی بھی مضمون بھرتی کا نہیں اور نہ ہی کوئی ایسی

تحریر شامل ہے جو کسی لالچ یا خوف کے پس منظر میں لکھی گئی ہو۔ ہر تحریر ضمیر کی آواز ہے۔ تحقیق کا نتیجہ ہے۔ رتجگوں کا ماحصل ہے۔ سحر خیزی کی دین ہے۔ آمد ہی آمد ہے۔ عطا ہی عطا ہے۔ لکھنے والے سطحی نہیں کوئی محراب و منبر کی رونق ہے، تو کوئی سجادۂ فقر کا وارث، کوئی چیف جسٹس ہے تو کوئی وکیل، کوئی شاعر رنگین نوا ہے تو کوئی بے باک صحافی، کوئی ادیب ہے تو کوئی دانشور الغرض یہ مرقع امت کے بہترین دماغوں کی فطری تخلیقات کا نمائندہ ہے۔

اتنے کثیر مشاہیر کی تحریریں جو ایک سے بڑھ کر ایک ہوں انہیں ترتیب دینا بجائے خود ایک بڑی حساس ذمہ داری اور ذوق سلیم کا کڑا امتحان ہے۔ لیکن محمد نعیم طاہر رضوی تبریک و تحسین کے بجا طور پر مستحق ہیں کہ انہوں نے یہ کام بڑی دیانت وفراست سے انجام دیا۔ مجھے یقین کامل ہے کہ اُن کی زبردست کامرانیوں کے پیچھے اُن کے مرشد گرامی حضرت مفتی محمد اختر رضا بریلوی حفظہ اللہ تعالیٰ اور ان کی امی جان کی مقبول دعائیں کارفرما ہیں۔ میں اس موقع پر تمام قارئین کو اس دعا میں شامل کرنا چاہتا ہوں کہ یہ دونوں ہستیاں قائم و دائم رہیں اور محمد نعیم طاہر رضوی کو دعاؤں کے حصار میں لئے رہیں اور وہ منزل بہ منزل گامزن رہیں۔ اے کردگار عظیم ختم نبوت نمبر کے تمام کارکنان کو جنگ یمامہ کے شہیدوں کے صدقے اپنی اور اپنے محبوب ﷺ کی رضا عطا فرمادے اور ختم نبوت کا سچا پکا مجاہد بنادے۔

آمین۔ ثم آمین۔

الٰہی اپنی رحمت سے شہیدوں کے وسیلے سے
سعیدی کو بنا دے نغمہ خواں ختم نبوت کا



نعیم طاہر رضوی غلام اعلیٰ حضرت ہے
یہ جس نے تھام رکھا ہے علم احمد رضا خاں کا

(راجا رشید محمود، مدیر ماہنامہ "نعت" لاہور)

حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ

# مقامِ نبوت

نبی وہ مقدس انسان ہے جس کو اللہ تبارک وتعالیٰ منصب ھدیٰ اور اپنے احکام کی تبلیغ کے لئے اپنے بندوں کی طرف بھیجے اور اس منصب ھدیٰ اور منصب تبلیغ احکام پر فائز اور مامور فرمائے۔

علمائے علم لغت نے لفظ ''نبی'' کے آٹھ معنی لکھے ہیں۔ پہلے میں لغوی معنیٰ عرض کروں گا اور اس کے بعد یہ عرض کروں گا کہ وہ تمام معنیٰ شرعی نبی میں پائے جاتے ہیں۔ علماءِ علم لغت نے فرمایا۔

1، النَّبِیُّ الْمُخْبِرُ۔ 2،اَلْمُخْبَرُ۔ 3،الطَّرِیْقُ الْوَاضِحُ۔ 4، اَلْخَارِجُ۔
5،اَلْمُخْرِجُ۔ 6، اَلظَّاهِرُ۔ 7،السَّامِعُ الصَّوْتِ الْخَفِیْ۔ 8،اَلْمُرْتَفِعُ(1)

لفظ نبی کے یہ آٹھ معنی علمائے علم لغت نے لکھے ہیں۔ اور جس مقدس انسان کو اصطلاحِ شرع میں نبی کہا جاتا ہے اور جس کا مفہوم میں نہایت مختصر الفاظ میں عرض کر چکا ہوں۔ اُس میں یہ آٹھوں معنی لغت کے پائے جاتے ہیں۔

نبی کو ''مُخْبِر'' اس لئے کہا جاتا ہے کہ وہ ہدایاتِ الٰہیہ اور پیغاماتِ ربانیہ کی خبر اللہ کے بندوں کو دیتا ہے۔

نبی کو ''مُخْبَر'' اس لئے کہتے ہیں کہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے خبر دیا جاتا ہے۔ نبی کو ''الطریق الواضح'' اس لئے کہا جاتا ہے کہ چونکہ انسان کے مقصدِ تخلیق کی تکمیل کے لئے انبیاء علیہم السلام کی بعثت ہوتی ہے اور انسان کی تخلیق کا جو بنیادی مقصد ہے وہ خدا کی معرفت اور خدا تک پہنچنا ہے۔ دینی و دنیوی سعادتیں حاصل کرنا اور نجاتِ اخروی پانا، یہ نبی کی بعثت کا مقصد ہوتا ہے۔ تو گویا ان مقاصد کے حصول کے لئے طریق واضح اور روشن راستہ ہے۔ نبی کی ذات دنیوی سعادتیں اور نجاتِ اُخروی حاصل کرنے کا

1:۔ نبی کے معنی کی تفصیلات حسب ذیل کتب معتبرہ میں درج ہیں۔
مسامرہ جلد دوم طبع مصر، صفحہ 83، نبراس شرح عقائد صفحہ 8۔ شرح مواقب جلد نمبر 8، صفحہ 717 طبع مصر۔ مفردات امام راغب اصفہانی صفحہ 500، طبع مصر۔ اقرب المرارد جلد دوم صفحہ 1659، طبع مصر۔ الشفا قاضی عیاض اندلسی صفحہ 73، مواہب لدنیہ جلد اوّل صفحہ 281۔

روشن راستہ ہے، نبی خدا تک پہنچنے کا روشن راستہ ہے، اس لئے "الطریق الواضح" کے معنی بھی نبی شرعی میں پائے جاتے ہیں۔

"الخارج" کے معنی ہیں ایک جگہ سے نکل کر دوسری جگہ جانے والا، چونکہ نبی صاحب ہجرت ہوتا ہے اور ہجرت کے معنی آپ جانتے ہیں کہ ایک جگہ سے نکل کر دوسری جگہ جانا، جیسے ہمارے آقا محمد رسول اللہ ﷺ مکہ مکرمہ سے چل کر مدینہ منورہ پہنچے۔ اس میں خارج ہونے کے معنی پائے جاتے ہیں یعنی ہجرت کا مفہوم اس میں پایا جاتا ہے۔

نبی کو "المخرج" اس لئے کہا جاتا ہے کہ چونکہ نبی اعدائے دین کی ایذا رسانی کی وجہ سے ایک جگہ سے نکل کر دوسری جگہ جاتا ہے۔ اور وہ کفار سبب ہوتے ہیں نبی کے ایک جگہ سے نکل کر دوسری جگہ منتقل ہونے کا، تو اس اعتبار سے نبی کو مخرج بھی کہا جاسکتا ہے۔

نبی کو "الظاہر" اس لئے کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نبی کو وہ علامات نبوت عطا فرماتا ہے اور وہ آیات نبوت اور معجزات عطا فرماتا ہے کہ نبی جن کا حامل ہو کر کمال ظہور کی صفت کے ساتھ متصف ہوتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں فرمایا۔

یعرفونہ کما یعرفون ابناھم

تو اس کمال ظہور کی صفت کے ساتھ متصف ہونے سے نبی شرعی میں "الظاہر" کے معنی بھی پائے جاتے ہیں۔ نبی شرعی میں "السامع الصوت الخفی" کے معنی بھی موجود ہیں۔ کیونکہ السامع الصوت الخفی کا مفہوم یہ ہے کہ ہلکی سے ہلکی اور پوشیدہ سے پوشیدہ آواز سننے والا۔ آپ کو معلوم ہے کہ نبی اللہ کا خطاب سُنتا ہے۔ اللہ کا کلام سُنتا ہے، اللہ کی وحی سنتا ہے، وہ ایسی ہلکی اور ایسی خفیہ ہوتی ہے کہ جس تک نبی کا ہی ادراک پہنچ سکتا ہے اور نبی کی ہی قوت سماعت اس کا ادراک کرسکتی ہے۔ دوسروں کی قوت اس کے ادراک سے عاجز ہوتی ہے۔ بلکہ اس دنیا میں بھی ہلکی سے ہلکی آواز سُنتا یہ نبی کی شان ہے۔ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے حضرت سلیمان علیہ السلام کا واقعہ بیان فرمایا کہ جب سلیمان علیہ السلام اور اُن کا لشکر وادیٔ نملہ سے گزرے، تو چیونٹیوں کی ملکہ نے دیکھا کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا لشکر آسمان کی بلندیوں پر آرہا ہے، اگر یہ لشکر یہاں اُتر گیا تو یہ جو میری چھوٹی چھوٹی چیونٹیاں ہیں یہ اس لشکر کے اُترنے سے پامال ہوجائیں گی۔ تو چیونٹیوں کی ملکہ نے چیونٹیوں کو مخاطب کر کے کہا کہ اے میری چھوٹی چھوٹی چیونٹیو تم ان سوراخوں میں داخل ہوجاؤ، ایسا نہ ہو کہ سلیمان اور اُن کا لشکر اُتر کر تمہیں پامال کردے۔ تو اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

فتبسم ضاحکا من قولھا

یعنی حضرت سلیمان علیہ السلام، چیونٹیوں کی ملکہ کی بات سُن کر مسکرا پڑے۔ آپ کو معلوم ہے کہ حضرت

سلیمان علیہ السلام بہت فاصلے اور بلندیوں پر تھے اور چیونٹیوں کی ملکہ چیونٹیوں سے یہ بات زمین پر کہہ رہی تھی۔ اب دیکھیے کوئی انسان زمین پر موجود ہو تو کبھی چیونٹی کی آواز نہیں سُنتا، لیکن حضرت سلیمان علیہ السلام نے اتنی بلندیوں سے اس کی آواز کو سُن لیا۔ تو ثابت ہوا کہ ''السامع الصوت الخفی'' کے معنی بھی نبی شرعی میں پائے جاتے ہیں۔

اور النبی کے معنی ''المرتفع'' رفعت اور بلندیوں والا تو اس میں کوئی شک نہیں کہ نبی ساری کائنات سے بلند ہوتا ہے۔ وہ اپنے علم کے اعتبار سے اپنے عمل کے اعتبار سے اور اپنے اخلاق کے اعتبار سے بلکہ یوں کہیے کہ نبی جسمانی اور روحانی اعتبار سے ساری کائنات سے بلند ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے نبی کو وہ رفعت اور بُلندی عطا فرماتا ہے۔ جو کائنات میں کسی اور کے لئے متصور نہیں ہوتی، یہاں تک کہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں فرمایا: ''ورفعنا لك ذكرك''۔ اے محبوب! آپ کو اتنی رفعت عطا فرمائی گئی ہے کہ ہم نے آپ کے ذکر کو بھی آپ کے لئے بلند فرمایا بہر حال یہ آٹھ معنی نبی شرعی میں پائے جاتے ہیں۔ اور یہ حقیقت بالکل واضح ہے کہ نبی اپنے کمالات عالیہ اور عملیہ کے اعتبار سے تمام غیر انبیاء سے فائق ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نبی کو وہ علم عطا فرماتا ہے جو غیر نبی کے لئے متصور نہیں۔ نبی کو وہ حکمت دیتا ہے جو کسی غیر نبی کے لئے متصور نہیں۔ نبی کے جسمانی قویٰ، دوسرے انسانوں کے جسمانی قویٰ سے بہت بلند و بالا اور قوی ہوتے ہیں۔ نبی کے روحانی قویٰ، نبی کا علم، نبی کی عقل تمام انسانوں سے بلند و بالا اور اعلیٰ اور اتم ہوتی ہے۔

آپ کو معلوم ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کی حکمت تو تخلیق انسانی کے مقصد کی تکمیل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

وما خلقت الجن والانس الا ليعبدون

ہم نے جن وانس کو اپنی عبادت و معرفت کے لئے پیدا کیا ہے۔

عبادت کا مفہوم یہی نہیں کہ ہم پانچ وقت نماز ہی پڑھ لیں یا روزہ رکھ لیں یا زکوٰۃ دے دیں یا حج کر لیں۔ بلکہ انسان کی عبادت تو ہر سانس میں ہے۔ وہ جو سانس لے، جو عمل کرے، جو حرکت کرے، اُس کے اندر اپنے رب کی رضا مقصود ہو۔ جو کام بھی رضائے رب کے لئے کیا جائے اور وہ کام ایسا ہو کہ جس کام کے کرنے کا طریقہ شرع شریف سے ثابت ہے۔ وہ سب کام عبادت ہیں۔ یہاں تک کہ انسان کا کھانا کھانا بھی عبادت ہے، پانی پینا بھی عبادت ہے، اپنے اہل و عیال کے حقوق متعلق کو پورا کرنا یہ سب عبادت ہے، چلنا پھرنا بھی عبادت ہے۔

اب غور فرمائیے! کہ انسان اپنی زندگی میں جتنے مرحلوں سے گزرے گا وہ سب عبادت کے مرحلے

ہیں۔اب اُس کومعلوم نہیں کہ کس طریقے سے میں اپنے رب کوراضی کروں اور کس طرح اپنی زندگی کو گزاروں اور کس طرح میں بات کروں اور کس طرح میں کوئی کام کروں اور میں اللہ تعالٰی کی رضا کس طرح حاصل کروں۔تو ظاہر ہے کہ وہ اپنے رب سے اپنی کمزوریوں کی بنا پر وہ کوئی احکام نہیں لے سکتا۔ کوئی ہدایات نہیں لے سکتا اور کوئی حکم اپنے رب سے وہ حاصل نہیں کرسکتا،اس لئے کہ اُس کے اندر کچھ ایسی بشری کمزوریاں ہیں کہ جن کمزوریوں کی وجہ سے وہ براہِ راست اللہ تعالٰی سے فیض حاصل نہیں کر سکتا۔تو اب اگر اُس کو کوئی فیض نہ پہنچے اور اُس کو کوئی ایسا طریقہ حاصل نہ ہو جس کی بنا پر وہ اپنے اس مقصدِ تخلیق میں کامیاب ہو،تو کس طرح وہ کامیابی حاصل کرے گا اور وہ کیا کرے گا۔

اللہ تعالٰی نے انسانوں کی مقصدِ تخلیق کی تکمیل کے لئے انبیاء علیہم السلام کو بھیجا۔اب وہ انبیاء بھی اگر اُنہی بشری کمزوریوں میں مبتلا ہوں تو پھر اُن کی نبوت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔اس لئے یہ بات طے شدہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے جسمانی قویٰ عام انسانی قویٰ سے بہت بلند و بالا اور قوی ہوتے ہیں۔ان کی روحانیت بہت عظیم ہوتی ہے۔اُن کا علم بہت کامل ہوتا ہے۔اُن کی حکمت کامل ہوتی ہے۔ اُن کے اخلاق اخلاقِ عظیمہ ہوتے ہیں،اُن کا ہر قول،اُن کا ہر فعل نبی اور رسول ہونے کی حیثیت سے شرع کی دلیل اور منجانب اللہ ہوتا ہے۔اسی لئے اللہ نے فرمایا۔

لقد کان لکم فی رسول اللہ اُسوۃ حسنہ

اور یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالٰی نے ارشاد فرمایا۔

قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ

اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میرے محبوب آپ فرما دیجئے کہ تم میری اتباع کرو۔

اور اسی قرآن میں فرمایا۔

اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم

اگر چہ یہاں اللہ و رسول اور اولی الامر تینوں کی اطاعت کا ذکر ہے۔لیکن اللہ کی اطاعت کے لئے اطیعوا کا لفظ فرمایا۔اور رسول کی اطاعت کے لئے بھی اطیعوا کا لفظ فرمایا۔اور اولی الامر کا عطف کر دیا ماقبل پر،وہاں اطیعوا کا لفظ ذکر نہیں فرمایا۔اس میں حکمت یہ ہے کہ اولی الامر کی اطاعت تو اُسی بات میں ہوگی جو خدا اور رسول کے حکم کے مطابق ہو اور جو بات کسی غیرِ رسول کی خدا اور رسول کے حکم کے خلاف ہو تو ہر گز اُس میں اُس کی اطاعت نہیں کی جائے گی۔اور جب بھی کوئی غیرِ رسول کوئی حکم ہمارے سامنے رکھے گا تو ہمیں حق ہے کہ ہم اُس کے حکم کے صحیح ہونے اور اس کی اطاعت کے واجب ہونے پر ہم اُس سے دلیل طلب کرلیں اگر اُس کا حکم صحیح ہے اور اس کے پاس اُس حکم کے واجب الاتباع ہونے کی دلیل

موجود ہے تو ہم اُس کی اطاعت کریں گے اور اگر وہ حکم صحیح نہیں ہے اور اس کے پاس کوئی دلیل نہیں ہے۔ تو پھر ہم اُس کی اتباع نہیں کریں گے اور اسی لئے رسولِ اکرم ﷺ نے فرمایا۔

لا طاعت مخلوق معصية فى الخالق

یعنی ایسی بات میں مخلوق کی اطاعت نہیں ہو سکتی جس میں خالق کی معصیت ہو۔

تو اس لئے اولی الامر کے لئے مستقلاً اطیعوا کا لفظ نہیں فرمایا بلکہ اُس کا عطف ماقبل پر غور فرمادیا اور دونوں کے لئے فرمایا ''اطیعوا الله و اطیعوا الرسول '' حالانکہ ''الرسول'' میں بھی اطیعوا کی بجائے عطف کیا جاسکتا تھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے وہاں اطیعوا فرمایا۔ یہ کیوں؟ مقصد یہ ہے کہ جس طرح خدا تعالیٰ کے حکم پر تم کوئی دلیل طلب نہیں کر سکتے اسی طرح رسول کے حکم پر بھی تم کوئی دلیل طلب نہیں کر سکتے۔ بغیر طلب دلیل کے تم پر واجب ہے کہ خُدا کی اطاعت کرو اور بغیر طلب دلیل کے تم پر واجب ہے کہ تم رسول کے حکم کی اطاعت کرو اور یہ اُسی وقت ممکن ہے کہ جب رسول عام بشری کمزوریوں سے بالاتر ہو۔ اور اگر اُس کے اندر وہ بشری کمزوریاں ہیں اور اگر وہ غلطی کرتا ہے، اگر وہ گنہگار ہو سکتا ہے اور وہ اس قسم کی بشری کمزوریوں سے متصف ہو سکتا ہے تو پھر اُس کی اطاعت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ اور اس کی اطاعت کا واجب الاتباع ہونا، یہ متصور ہی نہیں ہوتا۔

میں آپ کو بتاؤں کہ اللہ کی اطاعت بھی مستقلاً ہے اور رسول کی اطاعت بھی مستقلاً ہے۔ مگر یہ مستقلاً اس معنی میں نہیں ہے کہ خدا کی طرح معاذ اللہ، رسول بھی معبود ہوتا ہے۔ اللہ کا رسول معبود نہیں ہوتا وہ تو عبد ہوتا ہے۔ وہ مخلوق ہوتا ہے، خالق نہیں ہوتا، وہ تو خدا نہیں ہوتا خدا نما ہوتا ہے۔

بات یہ ہے کہ جس طرح اللہ کے حکم پر تم کوئی دلیل طلب کرنے کا حق نہیں رکھتے، اسی طرح رسول کے حکم پر بھی تم کوئی دلیل طلب کرنے کا حق نہیں رکھتے۔ اس اعتبار سے ہم رسول کی اطاعت کو مستقل کہتے ہیں اور اس کی وجہ یہ ہے وہ حکم تو رسول کا اپنا ذاتی ہوگا ہی نہیں، وہ تو اللہ ہی کا حکم ہوگا۔

اللہ تعالیٰ کا حکم ہمیں رسول کی زبان سے ملے گا۔ میں پہلے عرض کر چکا ہوں کہ رسول ہونے کی حیثیت سے رسول جو کچھ کہے گا اور وہ شرع کی دلیل قرار پائے گا۔ اسی لئے ہم رسول اللہ ﷺ کی احادیث کو حجت شرعیہ سمجھتے ہیں۔ اور ہمارا مسلک یہ ہے کہ قرآن میں سب کچھ ہے مگر اُس کی وضاحت حدیث میں ہے اور حدیث میں بھی سب کچھ ہے مگر اس کی وضاحت مجتہدین اور فقہاء کے اجتہادات میں ہے اور اُن کی فقہ میں ہے۔ جس طرح کہ قرآن کا فہم اور قرآن پر عمل حدیث کے بغیر ممکن نہیں ہے۔ اسی طرح احادیث کا فہم اور احادیث پر عمل کرنا یہ فقہاء اور مجتہدین کے اجتہادات اور اُن کی فقہ کے بغیر ممکن نہیں ہے۔ تو اس وقت اتنا موقع نہیں کہ میں ان تفصیلات میں جاؤں۔ میں نے اجمالی طور پر آپ کی خدمت

میں عرض کر دیا ہے۔ بہر حال مجھے بتانا یہ تھا کہ نبی عام بشری کمزوریوں سے بالکل پاک ہوتا ہے اور نبی بشر ضرور ہوتا ہے مگر وہ بے عیب بشر ہوتا ہے۔ نبی عبد ضرور ہوتا ہے مگر ایسا عبد ہوتا ہے کہ جو تمام عباد اللہ میں ممتاز، سب سے افضل اور اعلیٰ ہوتا ہے۔ بلکہ وہ ایک ایسا عبد ہوتا ہے کہ جو اللہ اور عباد اللہ کے درمیان واسطہ ہوتا ہے اور وہ آئینہ ہوتا ہے۔ حسنِ الوہیت کا۔ اور میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے انعام کی جو ابتدا ہوتی ہے وہ انبیاء سے ہوتی ہے اسی لئے اس آیتِ کریمہ میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

ومن یطع اللہ والرسول فاولٓئک مع الذین انعم اللہ علیھم من النبیین والصدیقین والشھدآء والصالحین۔ (سورۃ النساء 69، پارہ 5)

اور جو اللہ اور اس کے رسول کا حکم مانے تو اُسے ان کا ساتھ ملے گا جن پر اللہ نے فضل کیا یعنی انبیاء اور صدیقین اور شہدآء اور نیک لوگ۔

کیونکہ نبوت پہلا انعام ہے اور نبوت سے صدیقیت کا ظہور ہوگا اور صدیقیت سے پھر شہادت اور صالحیت کا ظہور ہوگا۔ مجھے کہنے دیجئے کہ یہ صالحیت ہو یا شہادت یا صدیقیت ہو یہ سب نبوت کا حُسن ہیں اور نبوت بتا مہا یہ الوہیت کا حسن ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام کو اپنے الوہیت کا آئینہ بنایا۔ اللہ کے کلام کا جلوہ اللہ کے نبی کی ذات میں نظر آتا ہے۔ جب تک اللہ کا کلام، اللہ کا نبی ہمیں نہ سُنائے ہمیں اللہ کے کلام کا علم ہی نہیں ہو سکتا۔ اللہ اپنے علم کا جلوہ اپنے نبی کو دیتا ہے۔ اپنی قدرت کا مظہر اپنے نبی کو بناتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنی حکمت کے جلوے اپنے نبی کو عطا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ تمام نیکیاں اور خوبیاں اور تمام اوصاف حسنہ اور تمام کمالات کا آئینہ اپنے نبی کو بناتا ہے۔ پھر اُس نبی سے ظہور ہوتا ہے تو صدیقین کا جلوہ سامنے آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حُسنِ الوہیت کے جلوے ہمیں انبیاء میں نظر آتے ہیں اور نبوت کے حُسن کے جلوے ہمیں صدیقین میں نظر آتے ہیں۔

صدیقیت کا کمال، شہادت کا کمال اور صالحیت کا کمال، ان سب آئینوں میں جو ہم دیکھ رہے ہیں خدا کی قسم اُن سب کا منتہا نبوت کا مقام ہے اور نبوت اور کمالاتِ نبوت کو جو منتہا ہے وہ بارگاہِ الوہیت ہے۔

بہر نوع مجھے کہنے دیجئے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی کو ایسی صفت عطا فرمائی کہ جس صفت کی بنا پر وہ تمام کائنات میں ممتاز ہے۔ نبی کو خُدا سمجھنا یا خدا کا شریک سمجھنا یا خُدا کا بیٹا سمجھنا شرک ہے کوئی مسلمان اس کا قائل نہیں ہے۔ نبی خُدا نہیں ہوتا۔ خدا نما ہوتا ہے یعنی خُدا کے احکام کی طرف راہنمائی فرماتا ہے۔ خُدا کی معرفت عطا فرماتا ہے۔ نبی واجب الوجود نہیں ہوتا بلکہ وہ ممکن ہوتا ہے، نبی قدیم نہیں ہوتا وہ حادث ہوتا ہے۔ نبی خالق نہیں ہوتا، بلکہ وہ مخلوق ہوتا ہے۔ اور نبی معبود نہیں ہوتا بلکہ وہ عبد ہوتا ہے۔ مگر ایسا عبد

کہ تمام عباد میں ممتاز اور ایسا بشر کہ تمام بنی نوع بشر سے ممتاز، بے عیب اور بے نقص۔ تو اللہ تعالیٰ نبوت کے لئے ایک ایسے مقدس انسان کو منتخب فرماتا ہے جو کمالات انسانیت سے متصف ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اُس میں تمام علمی اور عملی استعداد کو پیدا فرما دیتا ہے۔ اور اسی لئے قرآن کریم میں ایک اور مقام پر فرمایا۔

اللہ اعلم حیث یجعل رسٰلتہ (سورۃ الانعام آیت 125)

''اللہ ہی خوب جانتا ہے کہ وہ اپنی رسالت کو کہاں رکھے۔''

معلوم ہوا ''جعل رسالت'' کے لئے ایک خاص محل ہوتا ہے اور وہ محل وہ ہے کہ جو جسمانی روحانی، ظاہری، باطنی طور پر اعلیٰ، اکمل اور اعظم ہوتا ہے۔ میں مختصر طور پر عرض کروں گا کہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ و السلام کے کمالات کا ظہور صدیقین میں ہوا شہداء اور صلحاء میں ہوا۔ یہ نبوت کا آئینہ صدیقیت کا حُسن اپنے اندر رکھتا ہے اور صدیقین کمالِ نبوۃ کا مظہر ہیں۔

اور مجھے کہنے دیجئے کہ جتنے صدیقین ہوئے اور اُمتِ مسلمہ میں صدیق اکبر جناب ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ، اُن کا کمالِ صدیقیت یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالِ نبوت کے حُسن کا ظہور ہے۔ اسی طرح حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جن کو اللہ تعالیٰ نے صدیقیت کے علاوہ شہادت بھی عطا فرمائی۔ یہ بھی حُسنِ نبوت کا ظہور ہے اور اسی طرح حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو اللہ تعالیٰ نے حُسنِ صدیقیت کے ساتھ حسن شہادت سے بھی نوازا۔ وہ بھی جمالِ نبوت ہے اور مولائے کائنات حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو اللہ تعالیٰ نے حسنِ صدیقیت کے ساتھ حسنِ شہادت بھی اُن کو عطا فرمایا۔ اور اللہ تعالیٰ نے اہلِ بیت اطہار، صحابہ کرام اور ازواجِ مطہرات رضی اللہ عنہم کو ان تمام خوبیوں سے نوازا۔ اور مجھے کہنے دیجئے کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اور امام حسین رضی اللہ عنہ کی جو شہادت ہے وہ شہادت محمدی کا ظہور ہے۔ اس موضوع پر اور کچھ زیادہ تفصیل سے عرض نہیں کر سکتا۔ اتنا عرض کروں گا کہ دیکھئے اللہ تعالیٰ نے آپ کو بھی شہید فرمایا۔

وھو بکل شئی شھید اور رسول کے حق میں شہید کا لفظ ارشاد فرمایا اور ارشاد فرمایا۔ ویکون الرسول علیکم شھیدا۔ اور اسی طرح مومنین کے حق میں فرمایا۔ لتکونوا شھداء علی الناس۔

اللہ بھی شہید ہے، رسول بھی شہید ہے اور مؤمنین بھی شہید ہیں۔ تو اب شہید کا مفہوم کیا ہے؟ اگر یہ کہیں کہ فقط مقتول فی سبیل اللہ کو شہید کہا جائے یعنی جو اللہ کی راہ میں مقتول ہو جائے، تو پھر نہ اللہ شہید ہو سکتا ہے نہ رسول شہید ہو سکتا ہے اور نہ تمام مؤمنین شہید ہو سکتے ہیں۔ اصل میں شہید کے معنی ہیں۔

الشھادۃ والشھود، الحضور مع المشاھدۃ اما بالبصر او بالبصیرۃ

(مفردات القرآن، امام راغب اصفہانی رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ اہل حدیث اکادمی لاہور صفحہ 553)

یعنی شہادت اور شہود کے یہ معنی ہیں کہ حاضر ہونا اور فقط حاضر ہونا نہیں بلکہ مشاہدے کے ساتھ

حاضر ہونا، دیکھتے ہوئے، سُنتے ہوئے اور جانتے ہوئے حاضر ہونا، یہ ہے شہادت اور شہود، تو میں مختصر طور پر عرض کرتا ہوں کہ اللہ کے شہید ہونے کے معنی یہ ہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے علم و قدرت، اپنی حکمت اور سمع و بصر کے ساتھ تمام کائنات پر حاضر ہے کائنات کا کوئی ذرہ ایسا نہیں ہے کہ جس پر اللہ تعالیٰ اپنے علم و قدرت اور اپنی سمع و بصر کے ساتھ حاضر نہ ہو۔ اسی لئے ہم اللہ کے لئے حاضر و ناظر کا لفظ استعمال کر جاتے ہیں۔ تو اللہ تعالیٰ شہید ہے کہ وہ اپنی کائنات اور اپنے بندوں پر حاضر ہے اور مؤمنین شہید ہیں اس اعتبار سے کہ وہ سب اللہ تعالیٰ کی بارگاہ عظمت پناہ میں محلِ عزت پر حاضر ہیں۔ اس لئے مؤمنین کو شہید کہا گیا اور مقتولین فی سبیل اللہ ان کے لئے تو خاص قسم کا محلِ عزت اور محلِ کرامت مقرر فرمایا ہے جو خُدا کی بارگاہ میں ہے اور جب یہ لوگ خُدا کی بارگاہ میں اُس محلِ عزت اور محلِ کرامت پر پہنچیں گے جو ان مقتولین فی سبیل اللہ کے لئے خاص طور پر اللہ تعالیٰ نے تیار کیا ہے تو یوں کہئے کہ اپنے رب کی بارگاہ میں حاضر ہوں گے اور اس محلِ کرامت میں خدا کے سامنے موجود ہوں گے۔ تو جس قدر بھی مؤمنین مقتول فی سبیل اللہ ہیں اُن کے شہید ہونے کے معنی یہ ہیں کہ اپنے اپنے مرتبے اور اپنے اپنے منصب کے مطابق یہ محلِ کرامت اور محلِ عزت پر خدا کی بارگاہ میں حاضر ہوں گے۔ تو یوں کہئے کہ بندے کا حاضر ہونا بندے کا شہید ہونا بایں معنی ہے کہ وہ اپنے رب کی بارگاہ میں حاضر ہے اور خُدا کا شہید ہونا اس معنی میں ہے کہ وہ اپنے بندوں پر حاضر ہے۔ خدا بندوں پر حاضر ہے اس لئے شہید ہے اور بندے مؤمنین، مقتولین فی سبیل اللہ اپنے اپنے مناسب اور اپنے اپنے مراتب اور درجات کے اعتبار سے محلِ کرامت پانے کے لئے اپنے رب کی بارگاہ میں حاضر ہیں۔ لہٰذا یہ شہید ہے تو مومن اس لئے شہید ہے کہ وہ رب کی بارگاہ میں حاضر ہے اور رب اس لئے شہید ہے کہ وہ اپنے بندوں پر حاضر ہے اور رسول بھی شہید ہیں۔ قرآن نے کہا۔

ویکون الرسول علیکم شہیدا (پارہ2)

رسول کے شہید ہونے کا مقصد کیا ہے تو میں آپ کو بتادوں کہ اُس کے شہید ہونے کا مقصد یہ ہے کہ ہم تو خُدا پر حاضر اور خُدا ہم پر حاضر اور رسول ہم پر بھی حاضر اور خدا پر بھی حاضر، رسول بندوں پر بھی حاضر ہے کیونکہ اگر بندوں پر حاضر نہ ہوتا تو خدا کے ہاں وہ گواہی کیسے دے گا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

فکیف اذا جئنا من کل امۃ بشہید و جئنا بک علی ہولاء شہیدا (پارہ5)

ہر نبی اپنی امت پر شہید ہوتا ہے اور گواہ ہوتا ہے۔ اگر نبی اپنی امت اور اپنے غلاموں پر حاضر نہ ہو تو ان کی شہادت رب کی بارگاہ میں دے نہیں سکتا اور اگر وہ خدا پر حاضر نہ ہو تو اُس کی شہادت بندوں کے سامنے دے نہیں سکتا۔ اس لئے نبی خدا پر بھی حاضر ہے اور بندوں پر بھی حاضر ہے۔ خدا کی بات بندوں کو پہنچاتا ہے اور بندوں کی بات خدا کی بارگاہ میں عرض کرتا ہے۔ اور اسی بنا پر اُس کو شہید ہونے کا

منصب حاصل ہوتا ہے۔ قرآنِ کریم کی آیت اس مضمون کی طرف اشارہ کررہی ہے کہ "ویکون الرسول علیکم شہیدا" اور "فکیف اذا جئنا الخ"

بہر حال میں عرض کررہا تھا کہ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام منصب نبوۃ پر جب فائز ہوتے ہیں تو انسانی تخلیق کے مقصد کی تکمیل کے لئے فائز ہوتے ہیں تو اس لئے اللہ تعالیٰ اس کام کو انجام دینے کے لئے اُنہیں کامل علم عطا فرماتا ہے اور اُن کا کامل علم ایسا ہوتا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے متعلق فرمایا۔

وعلم ادم الاسماء کلها (پارہ1)

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں فرمایا۔

وکذلك نری ابراهیم ملکوت السموت والارض (پارہ7)

اور اپنے حبیب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں فرمایا۔

وعلمك ما لم تکن تعلم وکان فضل الله علیك عظیما (پارہ5)

میں عرض کررہا تھا کہ کامل علم جب تک نہ ہو نبی منصب رسالت کے مطابق کام انجام نہیں دے سکتا اور نبی کے قویٰ اور نبی کا علم اگر کامل نہ ہو تو وہ ان تمام منصب کی تکمیل نہیں کرسکتا نبی کو اللہ تعالیٰ اتنی روحانی قوت عطا فرماتا ہے کہ وہ اپنی اُمت اور اپنے غلاموں کے قلوب کا تزکیہ کرتا ہے اگر نبی کی روحانیت اکمل نہ ہو، نبی کی روحانیت اقویٰ نہ ہو تو کیسے وہ ہمارا تزکیہ فرماسکتا ہے۔ قرآن نے کہا۔

لقد من الله علی المؤمنین اذ بعث فیهم رسولا من انفسهم یتلوا علیهم ایته ویزکیهم (پارہ4)

تو اس آیت میں صاف واضح ہے کہ اللہ تعالیٰ نبیوں کو اس لئے بھیجتا ہے اور اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو اس لئے بھیجا کہ ہمارے نفس کا تزکیہ کریں۔ ہمارے باطن کو پاک کریں جب تک اُن کی روحانیت اتنی قوی نہ ہو کہ اُس کا اثر ہمارے باطن تک پہنچے تو کس طرح ہم پاک ہوسکتے ہیں۔

"وما علینا الا البلاغ المبین"



حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ

# شانِ حبیب الرحمٰن

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ

(پارہ 22، سورۂ احزاب رکوع 5)

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تم مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے پچھلے۔

یہ آیت کریمہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی صریح نعت ہے، اس کے متعلق چند امور قابلِ غور ہیں۔ اولاً تو شانِ نزول، دوم اس کے فائدے، تیسرے خاتم النبیین کے معنی اس آیت کا گزری ہوئی آیات سے تعلق وہ اس طرح کہ جب حضرت زینب کا نکاح حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوا جس کا ذکر اس آیت سے پہلے کی آیت میں ہے۔

فلما قضی زید منها وطرا زوجنا کها

پھر جب زید کی غرض ان سے نکل گئی تو ہم نے وہ تمہارے نکاح میں دے دی، حضرت زینب فخر فرمایا کرتی تھیں کہ سب بیویوں کا نکاح تو ان کے اہلِ قرابت کرتے ہیں اور میرا نکاح میرے رب نے عرش پر کیا، چونکہ حضرت زید ابن حارثہ رضی اللہ عنہ کو حضور علیہ السلام نے اپنا فرزند فرمایا تھا اور منہ بولا بیٹا بنایا تھا، اس لئے بعض کفار نے اعتراض کیا کہ حضور علیہ السلام نے اپنے فرزند کی بیوی سے نکاح کر لیا، اس اعتراض کا رب نے جواب دیا کہ یہ حرمت کے احکام تو نسبی فرزند کے لئے ہوتے ہیں، ہمارے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں ہیں پھر ان کا کوئی فرزند کیوں کر ہوگا اور جب فرزند ہی نہیں تو اس کی بیوی حضور علیہ السلام کو کیونکر حرام ہوگی۔

اس آیت میں چند طرح سے نعت ثابت ہو رہی ہے۔ اولاً تو یہ کہ اعتراض ہو محبوب علیہ السلام پر اور جواب دے پروردگار، پھر یہ بھی نہیں کہ ان سے فرمایا جاتا کہ محبوب آپ کہہ دو۔ نہیں بلکہ خود جواب د جس کے معنی ہوئے کہ حبیب پر اعتراض کرنا یقیناً پروردگار پر اعتراض کرنا ہے۔ اسی لئے پہلے فرمایا گیا تھا زَوَّجْنَاكَهَا ہم نے آپ کا نکاح کر دیا، کہو آپ پر کون اعتراض کرتا ہے؟

دوسرے یہ کہ سارے قرآن کریم میں حضور علیہ السلام کو نام پاک سے کہیں یاد نہ فرمایا گیا۔ بلکہ صرف چار جگہ ایک تو یہاں دوسرے سورہ فتح میں "مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ" تیسرے سورہ محمد میں "بِمَا نُزِّلَ عَلٰی مُحَمَّدٍ" چوتھے "وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ" اس نام پاک کے آنے میں بہت سی مصلحتیں ہیں چار جگہ نام پاک آیا کہ لفظ محمد میں حرف بھی چار ہی ہیں۔ اللہ جانے چار میں کیا خصوصیات ہیں، میں نے ایک نعت میں دو شعر اسی مطلب کے عرض کئے ہیں اپنے دیوان سالک میں۔

چار رسل، فرشتے چار، چار کتب، دین چار
سلسلے دونوں چار چار، لطف ہے عجب چار میں
آتش و آب و خاک و باد سب کا انہیں سے ہے ثبات
چار کا سارا ماجرا، ختم ہے چار یار میں

کلمہ محمد حضور علیہ السلام کا اسم ذاتی ہے۔ اور باقی اسمائے طیبہ اسمائے صفائیہ جیسے کہ کلمہ اللہ خدا کا اسم ذاتی، باقی اسماء صفاتیہ ہیں مگر اس کلمہ محمد کو اللہ کے ساتھ بہت ہی مناسبت ہے۔ محمد میں حرف چار ہیں۔ اللہ میں بھی چار، محمد میں تشدید ایک، اللہ میں بھی ایک، مگر لفظ اللہ کی تشدید پر الف ہے اور یہاں نہیں جس سے معلوم ہوا کہ رب سلطان اور محمد رسول اللہ وزیر اعظم، پھر اللہ بولو تو دونوں لب علیحدہ علیحدہ ہو جاویں اور محمد بولو تو نیچے کا ہونٹ اوپر سے مل جاوے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کی ذات بلند و بالا کہ ہم بندوں کی وہاں تک رسائی ناممکن مگر محمد رسول اللہ ان نیچوں کو اس بلند و بالا تک پہنچانے والے ہیں۔

ایک نکتہ ہے محمد کے نام میں جس کو ہم نے اپنے دیوان میں اس شعر میں ادا کیا۔

تری ذات میں جو فنا ہوا — وہ فنا سے نو کا عدد بنا
جو اسے مٹائے وہ خود مٹے — وہ ہے باقی اس کو فنا نہیں

لفظ محمد کے عدد بانوے اور بانوے میں دہائی نو کی ہے اور نو کے عدد میں عجب تماشہ ہے کہ نو کو سارے پہاڑے میں گن جاؤ مگر نو ہی رہتا ہے۔ 9، 18، 27، 36، 45، 54، 63، 72، 81، 90۔ ان کے کمتوبی عددوں کو ملاؤ تو نو ہی بن رہے ہیں، اسی طرح ایک سے لے کر نو تک کی اکائیاں لو، جن کناروں کی اکائیاں ملاؤ گے تو نو ہی بنے گا، جیسے کہ 1 اور 8، 2 اور 7، 3 اور 6، 4 اور 5۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ میں بارہ حروف ہیں۔ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ میں بھی بارہ حروف ہیں، اسی طرح ابوبکر صدیق اور عمر ابن الخطاب ابن عفان اور علی بن ابو طالب کے ان سب میں بارہ بارہ حروف ہیں۔ اس لفظ محمد میں بہت سی تاثیرات ہیں، اگر کسی کے فقط لڑکیاں ہوتی ہوں تو اپنی حاملہ بیوی کے شکم پر انگلی سے لکھ دیا کرے "مَنْ كَانَ فِي هٰذَا الْبَطْنِ فَاسْمُهٗ

مُحَمَّد ‘‘ چالیس روز تک یہ عمل کیا جاوے، مگر شروع حمل ہو، توانشاءاللہ لڑکا ہی پیدا ہوگا،
اور جس بچہ کا نام محمد ہو اس کا ادب و احترام کیا جاوے، اس نام کو بگاڑ کر نہ لیا جاوے،
غرضیکہ اس کے بہت سے آداب ہیں۔ (روح البیان)

محمد کے معنی ہیں ہر طرح تعریف کے لائق کہ اس میں نقص اور عیب کی گنجائش نہ ہو، جو ان کو محمد کہہ کر ان میں عیب نکالے وہ اپنے منہ سے خود جھوٹا ہے۔ اسی لئے کفار آپ کو مذمم کہہ کر بکواس کیا کرتے تھے، سرکار نے فرمایا کہ رب نے مجھے ان کی گالیوں سے بچالیا۔ کہ وہ مذمم برا کہتے ہیں اور ہم محمد ہیں۔ ﷺ۔ یا اس کے معنی ہیں سب کا سراہا ہوا، یعنی خالق بھی آپ کی تعریف فرماتا ہے اور ساری مخلوق بھی اور ہمیشہ آپ تعریف کیئے ہوئے کہ دنیا کی آفرینش سے پہلے آپ کی تعریف شروع ہوئی اور قیامت تک بلکہ ہمیشہ آپ کی تعریف ہوتی رہے گی۔ اور ہر جگہ تعریف کیا ہوا عرش فرش، بحر و بر دشت و جبل ہر جگہ حضور کی تعریف ہے۔ محمد میں دو میم، ایک ح اور ایک دال ہے۔ دو میم سے مراد ملک دنیا و آخرت ہے، ح سے مراد رحمت اور دال سے مراد دائمی یعنی نبی ﷺ کو دونوں جہان کی دائمی رحمت۔ (دیکھو دلائل الخیرات شریف)

’’اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ‘‘ میں فرمایا گیا کہ تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں یعنی حضرت فاطمہ زہرا، رقیہ، کلثوم و زینب رضی اللہ عنہن کے والد ہیں۔ مرد کے باپ نہیں، رہے حضرت ابراہیم اور طیب و طاہر و قاسم رضی اللہ عنہم وہ بچپن شریف ہی میں وفات پاگئے ان کو مرد نہ کہا جائے گا۔ ایک فائدہ یہ بھی حاصل ہوا کہ کسی کو یہ حق نہیں ہے کہ حضور علیہ السلام کو باپ کہہ کر پکارے تو بھائی کہہ کر پکارنا بدرجہ اولیٰ حرام ہے۔

’’خَاتَمَ النَّبِیِّیْن‘‘ میں فرمایا گیا کہ وہ اللہ کے رسول ہیں اور نبیوں میں سب سے پچھلے نبی خاتم ختم سے مشتق اور ختم کے معنی مہر کے بھی ہیں اور آخری کے بھی، بلکہ مہر کو بھی خاتم اسی واسطے کہتے ہیں کہ وہ مضمون کے آخر میں لگائی جاتی ہے یا یہ کہ جب کسی تھیلے پر مہر لگ گئی تو اب کوئی چیز باہر کی اندر اور اندر کی باہر نہیں جاسکتی اسی طرح یہ آخری مہر لگ چکی، باغ نبوت کا آخری پھول کھل چکا۔ خود حضور علیہ السلام نے ’’خَاتَمَ النَّبِیِّیْن‘‘ کے معنی فرمائے ہیں کہ ’’لا نبی بعدی‘‘ میرے بعد کوئی نبی نہیں اب جو شخص کسی طرح کا ظلی، بروزی، اصلی عارضی، مراقی، مذاقی، شرابی، افیونی، نبی حضور علیہ السلام کے بعد مانے وہ بے دین اور مرتد ہے۔

اسی طرح جو ’’خَاتَمَ النَّبِیِّیْن‘‘ کے معنی کرے بالذات نبی اور کسی نبی کا آنا ممکن جانے وہ مرتد ہے حضرت عیسیٰ علیہ السلام بیشک تشریف لائیں گے، مگر وہ پہلے کے نبی ہوں گے نہ کہ بعد کے اور اب امتی کی حیثیت سے تشریف فرما ہوں گے۔ آخری فرزند کے معنی ہوتے ہیں کہ اس کے بعد کوئی فرزند پیدا نہ ہوا نہ کہ پہلے والے بھی وفات پاگئے۔ تو اگر چہ عیسیٰ علیہ السلام، حضرت خضر، حضرت ادریس حضرت الیاس علیہم

السلام کے زمانہ میں زندہ رہے اور اب بھی زندہ ہیں اور حضور علیہ السلام کی آمد پر سب کے احکام منسوخ ہو گئے۔ اب بعد میں نبوت نہ ملی، جیسے کہ آفتاب کے نکلنے پر جو تارا جس جگہ بھی ہوتا ہے۔ وہاں ہی چھپ جاتا ہے، خضر و الیاس تو زمین پر زندہ ہیں۔ اور حضرت عیسیٰ و ادریس علیہم السلام آسمانوں پر، مگر جہاں بھی جو تھے ان کے احکام وہاں ہی ختم ہو گئے۔

سب جگمگائے رات بھر چمکے جو تم کوئی نہیں

اگر ایک مجسٹریٹ دوسرے مجسٹریٹ کی کچہری میں گواہی دینے جاوے تو اگرچہ وہ اپنے حلقہ کا جج ہے مگر یہاں گواہ کی حیثیت سے حاضر ہوا ہے۔ اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے زمانہ کے نبی ہیں۔ مگر اب جو آئیں گے سلطنت مصطفیٰ ﷺ میں آئیں گے، نبوت کا ظہور نہ ہوگا۔

دوسرے یہ کہ نبوت کا تعلق ایک رب سے ہے، رفع درجات تقرب وغیرہ کا اور ایک مخلوق سے تبلیغ احکام کا تو جو قرب الٰہی ان کو حاصل ہو چکا ہے۔ وہ تو کبھی بھی زائل نہیں ہو سکتا ہے۔ مخلوق کو تبلیغ فرمانا وہ ختم ہو گیا اپنے احکام کی تبلیغ نہیں فرما سکتے۔ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام، حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کرنے گئے تو فرمایا کہ اے موسیٰ آپ بنی اسرائیل کے نبی ہیں میرے کسی فعل پر اعتراض نہ کرنا۔ یعنی میں آپ کے حلقے میں نہیں، فرمایا بہت اچھا۔ اب جو کچھ کام خضر سے واقع ہوئے وہ دین موسیٰ کے سراسر خلاف تھے کہ بچہ کو گناہ سے پہلے ہی ختم کر دیا وغیرہ وغیرہ۔ مگر موسیٰ علیہ السلام ان پر اپنے احکام جاری نہ فرما سکے، آخر یہ کیوں؟ کیا نبی نہ رہے تھے، نبی تو تھے مگر یہاں تبلیغ نہ فرما سکتے تھے۔

اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور زمانہ محمدی کا حال ہے۔

## سویڈن میں ایک قادیانی کو گولی مار کر مرزا قادیانی بنا دیا:

سویڈن کے شہر مالو میں ایک قادیانی کو جو مقامی پوسٹ آفس میں ملازمت کرتا ہے، وہاں کے لوگوں نے (مسلمانوں نے نہیں) گولی مار کر مرزا قادیانی بنا دیا۔ تفصیلات کے مطابق گولی اس کی آنکھ میں لگی جس سے وہ شدید زخمی ہو گیا، اس کی ایک آنکھ بالکل ضائع ہو چکی ہے، اگرچہ وہ شدید زخمی حالت میں زیر علاج ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ مرزا قادیانی کے پاس سوئے جہنم روانہ ہوتا ہے یا بچ جانے کی صورت میں مرزا قادیانی کی طرح نبی، مسیح یا مہدی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے؟ کیونکہ وہ قادیانی کا آنکھ شریک بھائی ہو چکا ہے، اور یہی قادیانی کی جھوٹی نبوت کی بڑی پہچان ہے۔

علامہ قاری محمد ریاض احمد فاروقی

# قرآن مجید اور ختم نبوت

رب کائنات نے جب گلشن ہستی کو آباد کیا تو اس میں ہنگامہ زندگی برپا کرنے کے لئے اپنی سب سے احسن تخلیق انسان کو اس میں بسایا اور اس کے ساتھ ساتھ انسانوں کی تعلیم و تربیت اور رشد و ہدایت کے لئے انبیائے کرام کو مبعوث فرمایا۔ یہ گراں قدر ہستیاں مختلف اوقات میں مختلف ادوار میں، مختلف مقامات پر تشریف لاتی رہیں اور انسانیت کی رہبری کا فریضہ عظیم سرانجام دیتی رہیں۔ نبوت کا یہ روشن سلسلہ ابوالبشر حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا۔ اور سید البشر جناب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گیا۔ اس بزم گیتی میں سب سے پہلے نبی آدم علیہ السلام اور سب سے آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ آدم سے پہلے نبی کوئی نہیں اور خاتم کے بعد نبی کوئی نہیں۔ دین اسلام میں اس عقیدہ کو ''عقیدہ ختم نبوت'' کہا جاتا ہے۔ دین اسلام کی رفیع الشان عمارت اسی عقیدہ کی بنیاد پر کھڑی ہے۔ دین اسلام کا مرکز محور یہی عقیدہ ہے اور دین اسلام کی روح و جان یہی عقیدہ ہے۔ اس عقیدہ میں معمولی سی لچک یا جھول انسان کو ایمان کی رفعتوں سے گرا کر کفر کی پستیوں میں پٹخ دیتی ہے۔ عقیدہ ختم نبوت اس اہمیت و حیثیت کا حامل ہے کہ قرآن مجید ایک سو مرتبہ خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا اعلان کر رہا ہے اور صاحب قرآن صلی اللہ علیہ وسلم دو سو دس مرتبہ سے زائد اپنی زبان نبوت سے اس عقیدہ کی حقانیت پر گواہی دے رہے ہیں۔

اب ہم قرآن پاک کی چند آیات بینات سے مسئلہ ختم نبوت ثابت کرتے ہیں۔

## اعلان ختم نبوت:

رب العزت نے اپنے آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تخت ختم نبوت پر بٹھا کر آپ کے سر اقدس پر تاج ختم نبوت سجا کر اور کائنات کی فضاؤں میں ''خاتم النبیین'' کا پرچم لہرا کر آپ کی ختم نبوت کا اعلان یوں کر رہے ہیں۔

**ما كان محمد ابا احد من رجالكم ولكن رسول الله وخاتم النبيين وكان الله بكل شيء عليما○**

''نہیں ہیں محمد ﷺ تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ لیکن آپ اللہ کے رسول اور تمام انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں۔ اور ہے اللہ تعالیٰ ہر چیز کا جاننے والا۔''

جب ہم مندرجہ بالا آیت کی گہرائی میں جاتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ زبان عرب میں خاتَم یا خاتِم کا لفظ جب کسی قوم یا جماعت کی طرف مضاف ہو تو اس کے معنی آخری اور ختم کرنے والا ہی ہوتے ہیں، اس کے علاوہ اور کوئی معنی نہیں ملتے۔ جیسا کہ عربی زبان کی سب سے ضخیم اور سب سے مستند لغت کی کتاب ''لسان العرب'' میں لکھا ہے۔

ختام القوم وخاتمھم وخاتمھم ختام القوم خاتم القوم (ت کے زیر سے)

اور خاتم القوم اخرھم

لغت کی مشہور کتاب ''تاج العروس'' میں ہے کہ

ومن اسمائه علیه السلام الخاتم والخاتم وھو الذی ختم النبوة بمجمئه

اور حضور نبی کریم ﷺ کے ناموں میں سے خاتم اور خاتم ہے۔ اور وہ ذات اقدس ہے جس نے آ کر نبوت ختم کردی۔

خاتم کا مادہ ختم ہے۔ ختم کے لغوی معنی کسی چیز کو اس طرح بند کرنے کے ہیں کہ نہ اس کے اندر کی چیز باہر نکل سکے اور نہ باہر کی چیز اس کے اندر جاسکے۔ اس کے دوسرے معنی کسی چیز کو بند کر کے اس پر مہر لگانے کے ہیں جو اس بات کی علامت ہے کہ اس کے اندر سے نہ کوئی چیز باہر نکل سکتی ہے اور نہ کوئی باہر کی چیز اندر جاسکتی ہے۔

حضور خاتم الانبیاء ﷺ، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، محدثین، مفسرین اور اکابرین امت رحمہم اللہ نے خاتم النبیین کے معنی آخری نبی کے کئے ہیں کہ جن کے بعد اور کوئی نبی پیدا نہ ہو۔

## تکمیل دین:

عرفات کا وسیع و عریض میدان تھا، حجۃ الوداع کا مبارک موقعہ تھا، جمعہ کا دن تھا، ختم نبوت کے تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار پروانے جمع تھے۔ نبیوں کے سردار ختم نبوت کے تاجدار جناب محمد رسول اللہ ﷺ بھی ان پروانوں کے جھرمٹ میں جلوہ افروز تھے اور تاریخ میں انقلاب برپا کر دینے والا خطاب فرمار ہے تھے۔ انسانیت کو دستور حیات عطا کر رہے تھے کہ ملائکہ کے سردار اور وحی کے پیامبر جناب جبرائیل علیہ السلام یہ آیت لے کر حاضر ہو جاتے ہیں۔

الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا

یہ آیت کریمہ اس بات کا اعلان تھا کہ دین اسلام ظاہری، باطنی، صوری، معنوی ہر لحاظ سے مکمل ہو چکا۔ نبوت کی نعمت پوری ہو چکی، قانون وشریعت کے معاملات طے ہو چکے۔ عقائد، اعمال، اخلاق، حکومت، سیاست، مکروہات ومستحبات اور حرام وحلال کے اصول بن چکے۔ تاریخ انبیاء شاہد ہے کہ جب بھی کوئی نیا دین آیا، اسے کوئی نیا نبی لے کر آیا۔ اب تکمیل دین کی وجہ سے کوئی نیا دین نہیں آنا تو کوئی نیا نبی بھی نہیں آئے گا۔ اس لئے تکمیل نبوت کے ساتھ تکمیل دین بھی ہو گئی۔ لہٰذا نبوت ورسالت آپ ﷺ پہ ختم، دین آپ ﷺ پہ ختم، شریعت آپ ﷺ پہ ختم، سلسلہ وحی آپ ﷺ پہ ختم، آسمانی کتب آپ ﷺ پہ ختم، آپ ﷺ کا دین خاتم الادیان، آپ ﷺ کی شریعت خاتم الشرائع، آپ ﷺ کی کتاب خاتم الکتب، آپ ﷺ کی مسجد خاتم المساجد، آپ ﷺ کی نبوت ختم نبوت اور آپ ﷺ کی ذات اقدس خاتم النبیین ﷺ ہے۔

## عالمگیر نبوت:

نبی کریم ﷺ سے قبل تشریف لانے والے سارے نبیوں کی نبوتیں محدود علاقے، محدود وقت اور محدود انسانوں کے لئے تھیں۔ کوئی نبی ایک گاؤں کے لئے نبی بن کر آیا، کوئی ایک قصبہ کے لئے نبی بن کر آیا، کوئی ایک شہر کے لئے نبی بن کر آیا اور کوئی ایک ملک کے لئے نبی بن کر آیا۔ لیکن جب آمنہ کے لال اور عبداللہ کے دریتیم جناب محمد کریم ﷺ کی باری آئی تو رب کائنات نے نبی کریم ﷺ کا تعارف یوں کرایا۔

قل یآ ایھا الناس انی رسول للہ علیکم جمیعا

''آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول ہوں۔''

نبوت محمدی کا دامن ساری کائنات کی وسعتوں کو اپنے اندر سمیٹے ہوئے ہے۔ نبوت محمدی کا بحر بیکراں زماں ومکاں کی قیود سے بالاتر ہے۔ آپ ﷺ کی نبوت ہر زماں کے لئے، ہر مکاں کے لئے، ہر جہاں کے لئے، اور ہر انسان کے لئے! کوئی رنگت، کوئی زبان، کوئی قومیت اور کوئی وطن آپ کی عالمگیر نبوت سے مستثنیٰ نہیں۔ خاتم النبیین ﷺ نبی ہیں ہر گورے کے لئے، ہر کالے کے لئے، ہر عجمی کے لئے، ہر عربی کے لئے، مشرق سے مغرب تک، شمال سے جنوب تک، تحت الثریٰ سے ثریا تک اور فرش سے عرش تک۔ غرضیکہ جہاں تک خدا کی خدائی ہے، وہاں تک مصطفیٰ ﷺ کی مصطفائی ہے۔

خدا یکتا الوہیت میں تو یکتا رسالت میں
کسی کو اب نبی ہونے کا دعویٰ ہو نہیں سکتا

## نبوت محمدی کا آفتاب عالمتاب:

یایھا النبی انا ارسلنک شاھدا و مبشرا و نذیرا و داعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو سراجا منیرا کے دلنواز نام سے پکارا ہے، یعنی روشنی دینے والا سورج، اس دلکش اور روح پرور نام سے مندرجہ ذیل دلنشیں حقائق ثابت ہوتے ہیں۔

1: جس طرح مادی سورج اپنے خالق کے بتائے ہوئے مقررہ راستہ پر حرکت کرتا ہے اور اپنی راہ سے نہیں بھٹکتا اور نہ کائنات کا نظام درہم برہم ہو جائے۔ اسی طرح ہادی برحق ﷺ اپنے مالک کے بتائے ہوئے صراط مستقیم پر گامزن رہے اور حق کا نور بکھیرتے رہے۔ نعوذ باللہ اگر آپ ﷺ ذرا بھی اپنے راستہ سے ہٹ جاتے تو کائنات میں مایوسی، ہولناکی اور کفر و ضلالت کے سائے پھیل جاتے۔

2: جس طرح سورج یوم آخر تک اس کائنات کو اپنی نورانی شعاعوں سے منور کرتا رہے گا اسی طرح نبوت کا آفتاب بھی قیامت تک اپنی ضیا پاشیاں کرتا رہے گا اور منزل کی تلاش میں سرگرداں مسافروں کو منزل تک پہنچاتا رہے گا اور ان کے قلب و نظر کو نور ایمان بخشتا رہے گا۔

3: اگر سورج نہ ہوتا تو نہ قوس قزح کے رنگ ہوتے، نہ چمکتے ہوئے ستارے اور دمکتا ہوا مہتاب ہوتا، نہ آسمان سے بارش کا مصفا پانی برستا، نہ گلستان میں بہار آتی۔ نہ پھل ہوتے، نہ سبزیاں، نہ درخت ہوتے نہ مہکتے پھول، نہ ہی حیوانات ہوتے اور نہ ہی انسانات، المختصر ثابت یہ ہوا کہ سورج پر انسانی حیات کا دارومدار ہے۔ اگر سورج کا وجود نہ ہوتو انسانی زندگی کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔

آؤ اہل دنیا! اپنے خالق و مالک کی بات بھی سن لو کہ مادی سورج کا مالک اپنے ''سراجا منیرا'' کے بارے میں کس اہم بات سے تمہارے کانوں کو نواز رہا ہے۔ حدیث قدسی ہے۔

لولاک لما خلقت الافلاک، لولاک ما خلقت الجنۃ، لولاک لما خلقت النار

''(اے میرے چہیتے اور لاڈلے رسول) اگر میں آپ کو پیدا نہ کرتا تو نہ زمین و آسمان ہوتے اور نہ کوئی مخلوق نہ جنت و جہنم پیدا ہوتے۔''

ذرا ایک فرق ذہن نشین کر لیجئے کہ رب العزت نے فرما دیا کہ اگر یہ ''سراجا منیرا'' نہ ہوتا تو یہ مادی سورج بھی نہ ہوتا۔ یہ مادی سورج جس کی روشنی میں ہم اپنی زندگی کا سفر طے کر رہے ہیں، اس سورج کو

بھی روشنی رسول اللہ ﷺ کی ذات بابرکات کے طفیل ملی ہے۔ جس طرح ہندوستان، پاکستان، افغانستان، ایران، یونان، جاپان، مصر، روس، امریکہ، افریقہ، مشرق، مغرب، شمال، جنوب کو روشن کرنے کے لئے صرف ایک ہی مادی سورج ہے۔ اسی طرح روحانیت کا نور بکھیرنے کے لئے صرف ایک ہی سراجا منیرا ہے۔ جس کی روشنی سے دلوں سے کفر و ضلالت کے اندھیرے کافور ہو جاتے ہیں۔ مادی سورج اور حضور نبی کریم ﷺ کی نبوت کے سورج میں ایک نمایاں فرق ہے۔ مادی سورج طلوع ہوتا ہے اور چند گھنٹے روشن رہنے کے بعد شام کو غروب ہو جاتا ہے۔ لیکن آنحضرت ﷺ کی نبوت کا سورج قیامت تک غروب نہیں ہوگا۔ مادی سورج کو گرہن لگ جاتا ہے اور اس کی روشنی میں کمی واقع ہو جاتی ہے۔ لیکن آنحضرت ﷺ کے سورج کو نہ کبھی گرہن لگا ہے اور نہ قیامت تک لگے گا اور نہ ہی اس کی رخشندگی میں فرق پڑے گا۔

خورشید کے کاسے میں ترا صدقہ انوار
خیرات ترے نور کی کشکول قمر میں

## معیار حق:

قد جاء کم من اللہ نور و کتب مبین O

تمہارے پاس آئی اللہ کی طرف سے روشنی (یعنی محمد ﷺ) اور کتاب مبین (یعنی قرآن مجید)

یہاں روشنی سے مراد نبی کریم ﷺ کی روشن شخصیت اور کتاب سے مراد قرآن مجید ہے۔

نبی خاتم محمد رسول اللہ ﷺ سے قبل جن انبیائے کرام پر آسمانی کتابیں اور صحیفے نازل ہوئے ان میں سے آج بھی کوئی آسمانی کتاب اور صحیفہ اپنی اصلی حالت میں موجود نہیں۔ ساری کتب اور صحائف دشمنان اسلام کے سفاک ہاتھوں سے تحریف و تبدل کا شکار ہو گئے۔ لیکن آخری نبی ﷺ پر نازل ہونے والی آخری کتاب کی حفاظت کا ذمہ رب ذوالجلال نے خود اٹھا لیا اور انسانیت کی راہنمائی کے لئے یہ کتاب قیامت تک اپنی حقیقی حالت میں موجود رہے گی۔ نبی آخرالزمان ﷺ سے پہلے مبعوث ہونے والے سارے نبیوں میں سے کسی بھی نبی کی تعلیمات اور سیرت مکمل طور پر موجود اور دستیاب نہیں۔ اکثریت کے تو نام ہی معلوم نہیں، صرف چند مشہور انبیائے کرام کی زندگی کے بارے میں چند اوراق مطالعہ کے لئے مل جاتے ہیں۔ لیکن خاتم النبیین ﷺ کی حیات طیبہ اور تعلیمات کا ہر ہر جز اور ہر ہر پہلو اپنی پوری درخشانی اور دلکشی کے ساتھ زندہ و تابندہ ہے اور روز آخر تک انسانیت کے مطلع حیات پر سیرت مصطفیٰ ﷺ کا آفتاب اپنی ضوفشانیاں کرتا رہے گا اور انسانیت کے چہرے کو ضیا بخشتا رہے گا۔ کیونکہ

قرآن آخری کتاب اور صاحب قرآن آخری نبی ﷺ۔ اس لئے خدائے رحیم وکریم نے قرآن مجید اور صاحب قرآن کی سیرت کو محفوظ و مامون کر لیا اور رہتی دنیا تک آنے والے جن وانس کو مخاطب کر کے یہ اعلان کر دیا۔

قد جاء کم من اللہ نور و کتب مبین O

اور خود خاتم النبیین ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع پر عرفات کے میدان میں موجود اور آئندہ آنے والے انسانوں کو مخاطب کر کے رشد و ہدایت کا یہ سرٹیفکیٹ عطا کر دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔

''میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں۔ جب تک ان کو تھام رکھو گے کبھی گمراہ نہیں ہو گے وہ دو چیزیں اللہ کا قرآن اور میری سنت ہے۔''

الحمد للہ! آج انسانیت کے پاس اللہ کے آخری نبی ﷺ پر نازل ہونے والی کتاب، اللہ کے آخری نبی ﷺ کی سنت مطہرہ اور اللہ کے آخری نبی ﷺ کی سیرت طیبہ رہبری اور راہنمائی کے لئے موجود ہے۔ اس لئے انسانیت کو قطعاً کسی نئے نبی کی ضرورت نہیں۔

کائنات کے باسیو! رب رحیم وکریم نے تمہیں ایسا رسول اعظم ﷺ عطا کر دیا جس کے بعد کسی رسول ﷺ کی ضرورت نہیں۔ وہ ایسی کتاب لے کر آیا جس کے بعد انسانیت کو کسی کتاب کی احتیاج نہیں۔ وہ ایسی شریعت لے کے آیا جس کے بعد انسانیت کسی شریعت کی محتاج نہیں۔ وہ ایسا نظام لے کے آیا جس کے سوا کسی نظام کو دوام نہیں۔ اس کا وجود چراغ فروزاں جو تیرہ و تار شبوں میں روشنیاں پھیلائے۔ اس کی ہستی وہ ابر رحمت جو بحر و بر، کوہ و دمن، نشیب و فراز، سب پر حیات بخش پانی کی بارش برسائے۔ اس کا جسم اطہر وہ خوشبو جو سارے عالم کے دماغوں کو مہکائے۔ اس کا سراپا وہ چشمہ شیریں جس سے ہر پیاسا اپنی تشنگی بجھائے، اسکی ذات وہ بہار جو دلوں کی وادیوں میں ایمان کے پھول کھلائے اور اس کی شخصیت ''معلم اعظم'' جو تمام زمانوں کے انسانوں کو تمام علوم پڑھائے اور انسانیت کو علم کے نور سے جگمگائے۔

تو آؤ اس گلشن ہستی کے رہائشیو! اس محسن انسانیت، قائد انسانیت، فخر انسانیت، اور باعث تخلیق انسانیت کے حضور نہایت ادب و احترام کے ساتھ زبان، ذہن و دل سے ہدیہ تبریک پیش کریں۔

ریاض خدا کا گل سر سبد　　محمد ﷺ ازل ہے محمد ﷺ ابد

محمد ﷺ کہ حامد بھی محمود بھی　　محمد ﷺ کہ شاہد بھی مشہود بھی

محمد ﷺ سراج، و محمد ﷺ منیر　　محمد ﷺ بشیر و محمد ﷺ نذیر

محمد ﷺ کلیم و محمد ﷺ کلام　　محمد ﷺ پہ لاکھوں درود و سلام

ڈاکٹر محمد سلطان شاہ
صدر شعبہ عربی وعلوم اسلامیہ جی، سی یونیورسٹی، لاہور

# ختمِ نبوت کے موضوع پر چہل حدیث

نوٹ: اس مضمون میں صحاح ستہ کی تمام احادیث "موسوعۃ الحدیث الشریف الکتب الستۃ" مطبوعہ دارالسلام للنشر والتوزیع الریاض، 2000، سے نقل کی گئی ہیں اور احادیث کے نمبرز اس کے مطابق ہیں۔

اللہ تعالیٰ جل مجدہ نے انسانیت کی راہنمائی کے لئے انبیاء ورسل کو مبعوث فرمایا اور اُن پر وحی نازل فرمائی تا کہ وہ اُلوہی پیغام پر عمل پیرا ہو کر اپنے امتیوں کے سامنے لائق تقلید نمونہ پیش کرسکیں۔ نبوت ورسالت کا یہ سلسلہ حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا اور حضرت محمد مصطفیٰ، احمد مجتبیٰ علیہ التحیۃ والثناء پر اختتام پذیر ہوا۔ خلاقِ عالمین نے اپنے محبوبِ مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو رحمۃ للعالمین کے لقب سے سرفراز فرمایا، جس کا مطلب یہ ہے کہ آپ ہر عالم کے لئے رحمتِ کبریا ہیں۔ اس کے علاوہ رب کریم نے حضور سید انام علیہ الصلوٰۃ والسلام پر دین مبین کی تکمیل فرما دی اور وحی جیسی نعمت کو تمام کر دیا اور اسلام جیسے عالمگیر (Universal)، ابدی (Eternal) اور متحرک (Dynamic) دین کو رہتی دُنیا تک کے لئے اپنا پسندیدہ دین قرار دے دیا۔ قرآن مجید میں حضور اکرم، نبی معظم، رسول مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری نبی ہونے کا اعلان اس آیت مبارکہ میں کیا گیا:

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِيْمًا۔ (سورۃ الاحزاب 40:33)

محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں کسی کے باپ نہیں، ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے، اور اللہ سب کچھ جانتا ہے۔

(بریلوی، احمد رضا خان، کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن (لاہور: ضیاء القرآن پبلی کیشنز، صفحہ 509)

یہ نص قطعی ہے ختم نبوت کے اس اعلان خداوندی کے بعد کسی شخص کو قصرِ نبوت میں نقب زنی کی سعی لا حاصل نہیں کرنی چاہئے۔ اس آیت مبارکہ کی تفسیر میں مہبطِ وحی صلی اللہ علیہ وسلم کے بہت سے ارشادات

کتب احادیث میں ملاحظہ کیے جاسکتے ہیں۔ یہاں ایسی احادیث پر مبنی اربعین پیش کی جارہی ہے تا کہ منکرینِ ختم نبوت پر حق واضح ہوسکے اور یہ عمل اس حقیر پُرتقصیر کے لئے نجاتِ اُخروی کا باعث ہو، کیونکہ محدثین کرام نے اربعین کی فضیلت میں روایات نقل فرمائی ہیں۔ حافظ ابی نعیم احمد بن عبداللہ الاصفہانی المتوفی 430ھ نے حلیۃ الاولیاء وطبقات الاصفیاء میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی یہ روایت درج کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

من حفظ علی أُمتي أربعين حديثا ينفعهم الله عز وجل بها ، قيل له: أدخل من أی أبواب الجنة شئت۔

جس شخص نے میری اُمت کو ایسی چالیس احادیث پہنچائیں جس سے اللہ تعالیٰ عزوجل نے ان کو نفع دیا تو اُس سے کہا جائے گا جس دروازے سے چاہو جنت میں داخل ہو جاؤ۔

(الأصفهانی، أبی نعیم احمد بن عبداللہ، حلیۃ الأولیاء وطبقات الأصفیاء۔ مصر: مکتبۃ الخانجی بشارع عبدالعزیز ومطبعۃ السعادہ بجوار محافظہ، 1351ھ/1932ء)۔ 189:4

1:۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا:

مَثَلِیْ وَ مَثَلُ الْاَنْبِیَآءِ مِنْ قَبْلِیْ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنٰى بَیْتًا فَاَحْسَنَهٗ وَاَجْمَلَهٗ اِلَّا مَوْضِعَ لَبِنَةٍ مِنْ زَاوِیَةٍ فَجَعَلَ النَّاسُ یَطُوْفُوْنَ وَیَعْجَبُوْنَ لَهٗ وَیَقُوْلُوْنَ، هَلَّا وُضِعَتْ هٰذِهِ اللَّبِنَةُ ؟ قَالَ فَاَنَا اللَّبِنَةُ، وَاَنَا خَاتَمُ النَّبِیّٖنَ

میری اور مجھ سے پہلے انبیاء کی مثال ایسی ہے جیسے کسی شخص نے ایک گھر بنایا، اس کو بہت عمدہ اور آراستہ پیراستہ بنایا مگر ایک کونے میں ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دی، پس لوگ جوق در جوق آتے ہیں اور تعجب کرتے ہیں اور یہ کہتے ہیں یہ اینٹ کیوں نہیں لگادی گئی۔ آپ نے فرمایا: وہ اینٹ میں ہوں اور میں انبیاء کرام کا خاتم ہوں۔

اسی مفہوم کی ایک اور حدیث مبارکہ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے بھی روایت کی ہے۔

(صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم، حدیث 3535،3534)

2:۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ وَ نَحْنُ الْاَوَّلُوْنَ یَوْمَ الْقِیَامَةِ، وَنَحْنُ اَوَّلُ مَنْ یَدْخُلُ الْجَنَّةَ، بیدا اَنَّهُمْ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِنَا وَ اُوْتِیْنَاهُ مِنْ بَعْدِهِمْ

ہم سب آخر والے روزِ قیامت سب سے مقدم ہوں گے اور ہم سب سے پہلے جنت میں داخل ہوں گے۔ حالانکہ ان (پہلے والوں) کو کتاب ہم سے پہلے دی گئی اور ہمیں ان سب کے بعد۔

(صحیح مسلم، کتاب الجمعۃ، باب ھدایۃ ھذہ الأمۃ لیوم الجمعۃ، حدیث 1978، 1979، 1980، 1981، 1982)

3:۔ حضرت ابو حازم فرماتے ہیں کہ میں پانچ سال تک حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ رہا۔ میں نے خود سنا کہ وہ یہ حدیث بیان فرماتے تھے کہ نبی مکرم رسول معظم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے۔

كَانَتْ بَنُوْ اِسْرَائِيْلَ تَسُوْسُهُمُ الْاَنْبِيَاءُ، كُلَّمَا هَلَكَ نَبِيٌّ خَلَفَهُ نَبِيٌّ وَاِنَّهُ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ، وَسَيَكُوْنُ خُلَفَاءُ فَيَكْثُرُوْنَ، قَالُوْا: فَمَا تَأْمُرُنَا؟ قَالَ: فُوْا بِبَيْعَةِ الْاَوَّلِ فَالْاَوَّلِ، اَعْطُوْهُمْ حَقَّهُمْ، فَاِنَّ اللّٰهَ سَائِلُهُمْ عَمَّا اسْتَرْعَاهُمْ

بنی اسرائیل کی سیاست خود ان کے انبیاء کرام کیا کرتے تھے۔ جب کسی نبی کی وفات ہو جاتی تھی تو اللہ تعالیٰ کسی دوسرے نبی کو ان کا خلیفہ بنا دیتا تھا لیکن میرے بعد کوئی نبی نہیں، البتہ خلفاء ہوں گے اور بہت ہوں گے۔ صحابہ کرام نے عرض کیا، اُن کے متعلق آپ کیا حکم دیتے ہیں۔ آپ نے فرمایا ہر ایک کے بعد دوسرے کی بیعت پوری کرو اور ان کے حق اطاعت کو پورا کرو، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ اُن کی رعیت کے متعلق اُن سے سوال کرے گا۔

(صحیح البخاری، کتاب أحادیث الأنبیاء، باب ذکر عن بنی اسرائیل، حدیث 3455)

4:۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے انگشتِ شہادت اور بیچ کی انگلی کو ملا کر اشارہ کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

بُعِثْتُ اَنَا وَالسَّاعَةُ كَهَاتَيْنِ

میں اور قیامت اس طرح ملے ہوئے بھیجے گئے ہیں جس طرح یہ دونوں انگلیاں ملی ہوئی ہیں۔

(صحیح البخاری، کتاب التفسیر، سورۃ والنازعات، حدیث 4936، کتاب الطلاق، باب اللعان، حدیث 5301، کتاب الرقاق، باب قول النبی ﷺ بعثت أنا والساعۃ کھاتین، حدیث 6503، 6504، 6505)

5:۔ امام مسلم نے تین اسناد سے یہ حدیث بیان کی ہے:

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ، وَفِيْ حَدِيْثِ عُقَيْلٍ: قَالَ: قُلْتُ لِلزُّهْرِيْ: وَمَا الْعَاقِبُ؟ قَالَ: الَّذِيْ لَيْسَ بَعْدَهُ نَبِيٌّ

میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا، عقیل کی روایت میں ہے زھری نے بیان کیا عاقب وہ ہے جس کے بعد کوئی نبی نہ ہو۔

(صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اسمائہ ﷺ حدیث 6107)

6:۔ حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ معظم، نبی مکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

اِنَّ لِیْ اَسْمَاءً، اَنَا مُحَمَّدٌ، وَاَنَا اَحْمَدُ، وَاَنَا الْمَاحِی یَمْحُو اللّٰہُ بِیَ الْکُفْرَ، وَاَنَا الْعَاشِرُ الَّذِیْ یُحْشَرُ النَّاسُ عَلٰی قَدَمَیَّ، وَاَنَا الْعَاقِبُ الَّذِیْ لَیْسَ بَعْدَہٗ اَحَدٌ

بے شک میرے کئی اسماء ہیں، میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں ماحی ہوں میری وجہ سے اللہ کفر کو مٹائے گا اور میں حاشر ہوں لوگوں کا حشر میرے قدموں میں ہوگا، اور میں عاقب ہوں اور عاقب وہ شخص ہے جس کے بعد کوئی نبی نہ ہو۔

(صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اسمائہ ﷺ حدیث 6106)

7:۔ حضرت محمد بن جبیر اپنے والدِ گرامی حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لِیْ خَمْسَۃُ اَسْمَاءٍ اَنَا مُحَمَّدٌ، وَاَحْمَدُ، وَاَنَا الْمَاحِی الَّذِیْ یَمْحُوا اللّٰہُ بِیَ الْکُفْرَ، وَاَنَا الْحَاشِرُ الَّذِیْ یُحْشَرُ النَّاسُ عَلٰی قَدَمِیْ، وَاَنَا الْعَاقِبُ

میرے پانچ نام ہیں۔ میں محمد ہوں، اور میں احمد ہوں اور ماحی ہوں یعنی اللہ تعالیٰ میرے ذریعے کفر کو مٹائے گا۔ میں حاشر ہوں یعنی لوگ میرے بعد حشر کئے جائیں گے اور میں عاقب ہوں۔ یعنی میرے بعد دُنیا میں کوئی نیا پیغمبر نہیں آئے گا۔

(صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ ﷺ حدیث 3532۔ صحیح البخاری، کتاب التفسیر، باب من بعدی اسمہٗ احمد حدیث 4896)

8:۔ امام مسلم نے ثقہ راویوں کے توسط سے حضرت ابوموسیٰ الاشعری رضی اللہ عنہ سے یہ روایت نقل کی ہے:

کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ یُسَمِّی لَنَا نَفْسَہٗ اَسْمَاءً، فَقَالَ اَنَا مُحَمَّدٌ، وَاَحْمَدُ، وَالْمُقَفِّی، وَالْحَاشِرُ، وَنَبِیُّ التَّوْبَۃِ، وَنَبِیُّ الرَّحْمَۃِ

رسول اللہ ﷺ نے ہمارے لئے اپنے کئی نام بیان کئے، آپ نے فرمایا، میں محمد ہوں اور احمد ہوں اور مقفّی اور حاشر ہوں اور نبی التوبۃ اور نبی الرحمۃ ہوں۔

(صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اسمائہ ﷺ حدیث 6108)

9:۔ حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا:

اَنَا مُحَمَّدٌ، وَاَحْمَدُ، وَاَنَا الْمَاحِی الَّذِیْ یُمْحٰی بِیَ الْکُفْرُ، وَاَنَا الْحَاشِرُ الَّذِیْ یُحْشَرُ النَّاسُ عَلٰی عَقِبِیْ، وَاَنَا الْعَاقِبُ، وَالْعَاقِبُ الَّذِیْ لَیْسَ بَعْدَہٗ نَبِیٌّ

میں محمد ہوں اور میں احمد ہوں، میں ماحی ہوں میری وجہ سے اللہ تعالیٰ کفر کو مٹا دے گا، میں حاشر ہوں لوگوں کا میرے قدموں میں حشر کیا جائے گا، اور میں عاقب ہوں، اور عاقب وہ ہوتا ہے جس کے بعد کوئی نبی نہ ہو۔

(صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اسمائہ ﷺ، حدیث 6105)

10:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

كَيْفَ أَنْتُمْ إِذَا نَزَلَ ابْنُ مَرْيَمَ فِيكُمْ وَإِمَامُكُمْ مِنْكُمْ

اس وقت تمہاری کیا شان ہوگی جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا اور امام تم میں سے کوئی شخص ہوگا۔

(صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب بیان نزول عیسیٰ بن مریم حاکما بشریعۃ نبینا محمد ﷺ، حدیث 392)

11:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا:

لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَقْتَتِلَ فِئَتَانِ فَيَكُونَ بَيْنَهُمَا مَقْتَلَةٌ عَظِيمَةٌ، دَعْوَاهُمَا وَاحِدَةٌ، وَلَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يُبْعَثَ دَجَّالُونَ كَذَّابُونَ قَرِيبًا مِنْ ثَلَاثِينَ، كُلُّهُمْ يَزْعُمُ أَنَّهُ رَسُولُ اللَّهِ

قیامت اُس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک دو گروہ آپس میں نہ لڑیں، دونوں میں بڑی جنگ ہوگی اور دونوں کا دعویٰ ایک ہوگا اور قیامت اس وقت قائم نہ ہوگی جب تک تیس کے قریب جھوٹے دجال ظاہر نہ ہو لیں۔ ہر ایک یہ کہے گا میں اللہ کا رسول ہوں۔

(صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب علامات النبوۃ فی الاسلام، حدیث 3571)

12:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشادِ گرامی ہے:

لَمْ يَبْقَ مِنَ النُّبُوَّةِ إِلَّا الْمُبَشِّرَاتُ قَالُوا، وَمَا الْمُبَشِّرَاتُ قَالَ: الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ

نبوت میں سے (میری وفات کے بعد) کچھ باقی نہ رہے گا مگر خوش خبریاں رہ جائیں گی۔ لوگوں نے عرض کیا خوشخبریاں کیا ہیں؟ آپ نے فرمایا اچھے خواب۔

(صحیح بخاری، کتاب التعبیر، باب المبشرات، حدیث 6990)

13:۔ حضرت ابو اُمامہ الباہلی رضی اللہ عنہ سے مروی ایک روایت میں ہے کہ حضور ختمی المرتبت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک خطبہ میں یہ الفاظ ارشاد فرمائے:

أَنَا آخِرُ الْأَنْبِيَاءِ، وَأَنْتُمْ آخِرُ الْأُمَمِ

میں آخری نبی ہوں اور تم آخری اُمت ہو۔

(سنن ابن ماجہ، ابواب الفتن، باب فتنۃ الدجال وخروج عیسیٰ ابن مریم وخروج یاجوج وماجوج، حدیث 4077۔ المستدرک للحاکم حدیث 8621)

14:۔ حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا:

اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰہِ وَ خَاتَمُ النَّبِیّٖنَ

بے شک میں اللہ کا بندہ ہوں اور انبیاءِ کرام کا خاتم ہوں۔

(المستدرک للحاکم، تفسیر سورۃ الأحزاب، حدیث 3566۔ جلد 7، صفحہ 453۔ مسند احمد، حدیث عرباض بن ساریہ، جلد 4، صفحہ 127)

15:۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور خاتم الانبیا علیہ التحیۃ والثناء نے ارشاد فرمایا:

نَحْنُ الْآخِرُوْنَ مِنْ اَھْلِ الدُّنْیَا، وَالْاَوَّلُوْنَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ، الْمُقْضِیُّ لَھُمْ قَبْلَ الْخَلَائِقِ

ہم (امتِ محمدیہ علیہ الصلوٰۃ والسلام) اہلِ دنیا میں سے سب سے آخر میں آئے ہیں اور روزِ قیامت کے وہ اولین ہیں جن کا تمام مخلوقات سے پہلے حساب کتاب ہوگا۔

(صحیح مسلم، کتاب الجمعۃ، باب ھدایۃ ھذہ الأمۃ لیوم الجمعۃ حدیث 1982)

16:۔ حضرت ضحاک بن نوفل رضی اللہ عنہ روای ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا:

لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ وَلَا اُمَّۃَ بَعْدَ اُمَّتِیْ

میرے بعد کوئی نبی نہیں اور میری اُمت کے بعد کوئی اُمت نہیں ہوگی۔

(المعجم الکبیر للطبرانی، عن ضحاک بن رمل الجھنی، حدیث 8146، جلد 8، صفحہ 303)

17:۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روای ہیں کہ حضور ختمی المرتبت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

کُنْتُ اَوَّلَ النَّبِیّٖنَ فِی الْخَلْقِ وَاٰخِرَھُمْ فِی الْبَعْثِ

میں خلقت کے اعتبار سے انبیاءِ کرام میں پہلا ہوں اور بعثت کے اعتبار سے آخری ہوں۔

(الفردوس بمأثور الخطاب للدیلمی، حدیث 4850، 3:282۔ حدیث 7190، 4:411)

18:۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے انہیں درود شریف کے یہ الفاظ سکھائے:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَاتَکَ وَرَحْمَتَکَ وَبَرَکَاتِکَ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ، وَ اِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَ خَاتَمِ النَّبِیّٖنَ، مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ اِمَامِ الْخَیْرِ، (وَقَائِدِ الْخَیْرِ، وَرَسُوْلِ الرَّحْمَۃِ، اَللّٰھُمَّ ابْعَثْہُ مَقَامًا مَحْمُوْدًا یَغْبِطُہٗ بِہِ الْاَوَّلُوْنَ

وَالْاٰخِرُوْنَ (اس کے بعد پورا درود ابراہیمی ہے)

الٰہی اپنا درود و رحمت اور برکات رسولوں کے سردار، متقیوں کے امام اور نبیوں کے خاتم محمد پر نازل فرما جو تیرے بندے اور رسول اور امام الخیر اور (قائد) الخیر اور رسول رحمت ہیں۔
الٰہی آپ ﷺ کو اس مقام محمود پر فائز فرما جس پر اولین و آخرین رشک کرتے ہیں۔

(سنن ابن ماجہ، ابواب اقامۃ الصلوٰۃ والسنۃ فیھا، باب ماجاء فی التشھد، حدیث 906)

19:۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے:

لَمَّا مَاتَ اِبْرَاهِيْمُ ابْنُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَقَالَ: اِنَّ لَهٗ مُرْضِعًا فِى الْجَنَّةِ ۔ وَلَوْ عَاشَ لَكَانَ صِدِّيْقًا نَبِيًّا۔

جب اللہ کے پیغمبر ﷺ کے صاحبزادے ابراہیم کا انتقال ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اس کے لئے جنت میں ایک دودھ پلانے والی (کا انتظام) ہے۔ اگر وہ زندہ رہتا تو سچا نبی ہوتا۔

(سنن ابن ماجہ، ابواب ماجاء فی الجنائز، باب ماجاء فی الصلاۃ علی ابن رسول اللہ ﷺ وذکر وفاتہ، حدیث 1511)

20:۔ امام ابن ماجہ سے مروی روایت میں حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے بارے میں ہے:

مَاتَ وَهُوَ صَغِيْرٌ۔ وَلَوْ قُضِىَ اَنْ يَّكُوْنَ بَعْدَ مُحَمَّدٍ ﷺ نَبِىٌّ لَعَاشَ ابْنُهٗ، وَلٰكِنْ لَا نَبِىَّ بَعْدَهٗ

ابراہیم رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا جب وہ چھوٹے تھے۔ اگر فیصلہ (تقدیر) یہ ہوتا کہ حضرت محمد ﷺ کے بعد کوئی نبی ہو تو ان کا صاحبزادہ زندہ رہتا۔ لیکن آپ ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔

(سنن ابن ماجہ، ابواب ماجاء فی الجنائز، باب ماجاء فی الصلاۃ علی ابن رسول اللہ ﷺ وذکر وفاتہ، حدیث 1510)

21:۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے:

اَيُّهَا النَّاسُ اِنَّهٗ لَمْ يَبْقَ مِنْ مُبَشِّرَاتِ النُّبُوَّةِ اِلَّا الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ۔ يَرَاهَا الْمُسْلِمُ اَوْ تُرٰى لَهٗ

اے لوگو علامات نبوت میں سے صرف رویائے صالحہ (سچا خواب) ہی باقی ہے جو مسلمان خود دیکھتا ہے یا اس کے لئے کوئی دیکھتا ہے۔

(سنن ابن ماجہ، ابواب تعبیر الرؤیا، حدیث 3899۔ صحیح مسلم، کتاب الصلوٰۃ، باب النھی عن قرآۃ القرآن فی الرکوع والسجود، حدیث 1074)

22:۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

خَلَّفَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْ طَالِبٍ، فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ، فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتُخَلِّفُنِيْ فِي النِّسَآءِ وَ الصِّبْيَانِ؟ فَقَالَ: اَمَا تَرْضٰى اَنْ تَكُوْنَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هٰرُوْنَ مِنْ مُوْسٰى؟ غَيْرَ اَنَّهٗ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ

نبی کریم ﷺ نے غزوہ تبوک میں حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کو ساتھ نہیں لیا بلکہ گھر پر چھوڑ دیا تو انہوں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول ﷺ آپ نے مجھے عورتوں اور بچوں کے ساتھ چھوڑ دیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ کیا تم اس پر راضی نہیں کہ تم میرے ساتھ ایسے ہو جاؤ جیسے ہارون، موسیٰ کے ساتھ لیکن میرے بعد نبوت نہیں۔

(صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ، باب من فضائل علی بن اَبی طالب رضی اللہ عنہ حدیث، 6218۔6221)

23:۔ ام المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور خاتم الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء نے ارشاد فرمایا:

قَدْ كَانَ يَكُوْنُ فِي الْاُمَمِ قَبْلَكُمْ، مُحَدَّثُوْنَ، فَاِنْ يَكُنْ فِيْ اُمَّتِيْ مِنْهُمْ اَحَدٌ فَاِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ مِنْهُمْ، قَالَ: اِبْنُ وَهْبٍ: تَفْسِيْرُ مُحَدَّثُوْنَ، مُلْهَمُوْنَ۔

تم سے پہلے پچھلی اُمتوں میں محدث تھے۔ اگر اس امت میں کوئی محدث ہوگا تو وہ عمر بن الخطاب ہیں۔ ابن وہب نے کہا محدث اس شخص کو کہتے ہیں جس پر الہام کیا جاتا ہو۔

(صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ۔ باب من فضائل عمر رضی اللہ عنہ حدیث 6204)

24:۔ حضرت عُقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا:

لَوْ كَانَ نَبِيٌّ بَعْدِيْ لَكَانَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ

اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر بن خطاب ہوتے۔

(جامع ترمذی، ابواب المناقب، باب قولہ ﷺ ''لوکان نبی بعدی لکان عمر'' حدیث 3686)

25:۔ حضرت ام کرز الکعبیہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے حضور ختمی المرتبت ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

ذَهَبَتِ النُّبُوَّةُ وَ بَقِيَتِ الْمُبَشِّرَاتُ

نبوت ختم ہوگئی، صرف مبشرات باقی رہ گئے۔

(سنن ابن ماجہ، ابواب تعبیر الرؤیا، حدیث 3896)

26:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ راوی ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام کا فرمان ہے:

فَاِنِّيْ آخِرُ الْاَنْبِيَاءِ، وَاِنَّ مَسْجِدِيْ آخِرُ الْمَسَاجِدِ

بے شک میں آخر الانبیاء ہوں، اور میری مسجد آخر المساجد ہے۔
(صحیح مسلم، کتاب الحج، باب فضل الصلوٰۃ بمسجدی مکۃ والمدینۃ حدیث 3376)

27:۔ حضرت نعیم بن مسعود علیہ الرحمۃ راوی ہیں کہ حضور خاتم النبیین ﷺ نے اپنے بعد نبوت کا جھوٹا دعویٰ کرنے والوں کی اطلاع ان الفاظ میں دی:

لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَخْرُجَ ثَلَاثُوْنَ كَذَّابًا كُلُّهُمْ يَزْعَمُ اَنَّهٗ نَبِيٌّ

قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب تک تیس کذاب ظاہر نہ ہو جائیں جن میں سے ہر ایک کا دعویٰ یہ ہو کہ وہ نبی ہے۔ (ابن ابی شیبۃ فی مصنفہ، حدیث 37565، 503/7)

28:۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور سید انام علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اُن سے مخاطب ہو کر کہا:

يَا اَبَاذَرٍ اَوَّلُ الْاَنْبِيَاءِ اٰدَمُ وَاٰخِرُهٗ مُحَمَّدٌ

اے ابوذر! انبیاءِ کرام میں سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام ہیں اور سب سے آخری حضرت محمد ﷺ ہیں۔ (الفردوس بماثور الخطاب للدیلمی، عن ابوذر، حدیث 85:1/39)

29:۔ حضرت مصعب بن سعد اپنے والد حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَرَجَ اِلٰى تَبُوْكَ وَاسْتَخْلَفَ عَلِيًّا فَقَالَ: اَتُخَلِّفُنِيْ فِي الصِّبْيَانِ وَالنِّسَاءِ؟ قَالَ: اَلَا تَرْضٰى اَنْ تَكُوْنَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰى اِلَّا اَنَّهٗ لَيْسَ نَبِيٌّ بَعْدِيْ

رسول اللہ ﷺ تبوک کی جانب روانہ ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنی جگہ چھوڑا تو انہوں نے عرض کیا: کیا آپ ﷺ مجھے بچوں اور عورتوں میں چھوڑے جا رہے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کیا تو اس پر راضی نہیں کہ تجھے مجھ سے وہی مناسبت ہو جو ہارون کو موسیٰ سے تھی۔ مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ (صحیح البخاری، کتاب المغازی، باب غزوۃ تبوک، حدیث 4416)

30:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سید انام علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا:

فُضِّلْتُ عَلَى الْاَنْبِيَاءِ بِسِتٍّ اُعْطِيْتُ جَوَامِعَ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ، وَاُحِلَّتْ لِيَ الْمَغَانِمُ، وَجُعِلَتْ لِيَ الْاَرْضُ طَهُوْرًا وَ مَسْجِدًا، وَاُرْسِلْتُ اِلَى الْخَلْقِ كَافَّةً، وَخُتِمَ بِيَ النَّبِيُّوْنَ۔

مجھے تمام انبیاء کرام پر چھ باتوں میں فضیلت دی گئی اول یہ کہ مجھے جوامع الکلم دیئے گئے اور دوسرے یہ کہ رُعب سے میری مدد کی گئی۔ تیسرے میرے لئے غنیمت کا مال حلال کر دیا گیا۔ چوتھے میرے لئے تمام زمین پاک اور نماز پڑھنے کی جگہ بنا دی گئی۔ پانچویں میں

تمام مخلوق کی طرف نبی بنا کر بھیجا گیا ہوں۔ چھٹے یہ کہ مجھ پر انبیاء کا سلسلہ ختم کر دیا گیا۔
(صحیح مسلم، کتاب المساجد، باب المساجد و مواضع الصلاۃ، حدیث 1167)

31:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا:

اِنَّ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ کَانَتْ تَسُوْسُھُمْ اَنْبِیَاءُ ھُمْ کُلَّمَا ذَھَبَ نَبِیٌّ خَلَفَهٗ نَبِیٌّ وَّاِنَّهٗ لَیْسَ کَائِنًا فِیْکُمْ نَبِیٌّ بَعْدِیْ

بنی اسرائیل کا نظام حکومت ان کے انبیاء کرام چلاتے تھے جب بھی ایک نبی رخصت ہوتا تو اس کی جگہ دوسرا نبی آجاتا اور بے شک میرے بعد تم میں کوئی نبی نہیں آئے گا۔
(ابوبکر عبداللہ بن محمد ابی شیبہ، امام، المصنف، جلد 15، صفحہ 58۔ کراچی: ادارۃ القرآن 1406ھ)

32:۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا:

اَمَا تَرْضٰی اَنْ تَکُوْنَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ ھَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰی غَیْرَ اَنَّهٗ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ

کیا تم اس پر راضی نہیں کہ تم میرے لیے ایسے ہو جیسے موسیٰ کے لئے ہارون تھے۔ مگر یہ کہ میرے بعد نبی کوئی نہیں ہے۔
(صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ، باب من فضائل علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، حدیث 6218)

33:۔ حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ حدیث میں ہے:

وَرَاَیْتُ الْخَاتَمَ عِنْدَ کَتِفِهٖ مِثْلَ بَیْضَةِ الْحَمَامَةِ یُشْبِهُ جَسَدَهٗ

اور میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کندھے کے پاس کبوتر کے انڈے کے برابر مہر نبوت دیکھی جس کا رنگ جسم کے رنگ کے مشابہ تھا۔
(صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی اثبات خاتم النبوۃ، حدیث 6084)

34:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں:

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم بَیْنَا اَنَا نَائِمٌ اُتِیْتُ خَزَائِنَ الْاَرْضِ فَوُضِعَ فِیْ یَدَیَّ اُسْوَارَانِ مِنْ ذَھَبٍ فَکَبُرَا عَلَیَّ وَاَھَمَّانِیْ فَاُوْحِیَ اِلَیَّ اَنِ انْفُخْھُمَا فَنَفَخْتُھُمَا فَذَھَبَا فَاَوَّلْتُھُمَا الْکَذَّابَیْنِ الَّذَیْنِ اَنَا بَیْنَھُمَا صَاحِبَ صَنْعَاءَ وَصَاحِبَ الْیَمَامَةِ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں سویا ہوا تھا، میرے پاس زمین کے خزانے لائے گئے اور میرے ہاتھوں میں سونے کے دو کنگن رکھے گئے جو مجھے بہت بھاری لگے اور میں ان سے متفکر ہوا، پھر مجھے وحی کی گئی کہ میں ان کو پھونک مار کر اڑا دوں۔ میں نے پھونک ماری تو وہ

اڑ گئے۔ میں نے اس خواب یہ کہ تعبیر لی کہ میں دو کذابوں کے درمیان ہوں۔ ایک صاحب صنعاء ہے اور دوسرا صاحب یمامہ۔ (صحیح مسلم، کتاب الرؤیا، حدیث 5936)

35:۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ایک حدیث مبارکہ کے آخر میں ہے:

فَأَوَّلْتُهُمَا كَذَّابَيْنِ يَخْرُجَانِ مِنْ بَعْدِيْ فَكَانَ أَحَدُهُمَا الْعَنْسِيَّ صَاحِبَ صَنْعَاءَ وَالْآخَرُ مُسَيْلِمَةَ صَاحِبُ الْيَمَامَةِ

میں نے اس کی یہ تعبیر لی کہ میرے بعد دو جھوٹے شخصوں کا ظہور ہوگا۔ ایک ان میں سے صنعاء کا رہنے والا عنسی ہے دوسرا یمامہ کا رہنے والا مسیلمہ ہے۔

(صحیح مسلم، کتاب الرؤیا، حدیث 5818۔2274)

36:۔ حضرت وہب بن منبہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک طویل حدیث کے ذیل میں روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن حضرت نوح علیہ السلام کی امت کہے گی:

وَأَنّٰى عَلِمْتَ هٰذَا يَا أَحْمَدُ وَأَنْتَ وَأُمَّتُكَ اٰخِرُ الْأُمَمِ

اے احمد! آپ کو یہ کیسے معلوم ہوا؟ حالانکہ آپ ﷺ اور آپ کی اُمت اُمتوں میں آخری ہیں۔

(المستدرک للحاکم، باب ذکر نوح النبی، حدیث 4017۔2،597)

37:۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق فرمایا:

أَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰى إِلَّا أَنَّهُ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ

تم میرے لیے ایسے ہو جیسے موسیٰ علیہ السلام کے لئے ہارون علیہ السلام تھے۔ سنو بلاشبہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔

اس روایت کی بابت راوی کے استفسار پر حضرت سعد نے فرمایا۔ "میں نے اس حدیث کو خود سُنا ہے۔" انہوں نے اپنی دونوں انگلیاں کانوں پر رکھیں اور کہا اگر میں نے خود نہ سُنا ہو تو میرے دونوں کان بہرے ہو جائیں۔

(صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ، باب من فضائل علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، حدیث 6095)

38:۔ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ ایک طویل حدیث مبارکہ میں ہے:

بَيْنَ كَتِفَيْهِ خَاتَمُ النُّبُوَّةِ وَهُوَ خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ

حضور اکرم ﷺ کے دونوں شانوں کے درمیان مہرِ نبوت ہے اور آپ ﷺ آخری نبی ہیں۔

(جامع الترمذی، ابواب المناقب، باب وصف آخر من علی رضی اللہ عنہ، حدیث 3638)

39:۔ حضرت عامر اپنے والد حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

أَنْتَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُوْسىٰ، إِلَّا أَنَّهُ لَا نَبِيَّ بَعْدِيْ

تم میرے ساتھ ایسے ہو جیسے ہارون موسیٰ کے ساتھ تھے مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔

(صحیح مسلم، کتاب فضائل الصحابۃ، باب من فضائل علی بن أبی طالب رضی اللہ عنہ حدیث 6217۔ سنن ابن ماجہ، کتاب السنۃ، باب فی فضائل أصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فضل علی بن أبی طالب رضی اللہ عنہ حدیث 121)

40:۔ علامہ علاء الدین علی المتقی نے "کنز العمال فی سنن الاقوال والأفعال" میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول رقم کیا ہے:

لا نبی بعدی ولا أمة بعد کم، فاعبد وا ربکم، واقیموا خمسکم وصوموا شهرکم، واطیعوا ولاة أمرکم، ادخلوا جنة ربکم۔

میرے بعد کوئی نبی نہیں اور نہ ہی تمہارے بعد کوئی اُمت، پس تم اپنے رب کی عبادت کرو اور پنجگانہ نماز قائم کرو اور اپنے پورے مہینے کے روزے رکھو اور اپنے اولوالامر کی اطاعت کرو، (پس) اپنے رب کی جنت میں داخل ہو جاؤ۔

(علی المتقی الہندی کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، حدیث: 43638، بیروت: موسوعۃ الرسالۃ، 1405ھ/1985ء جلد 15، صفحہ 947)

41:۔ علاء الدین علی المتقی نے "کنز العمال فی سنن الاقوال والأفعال" میں یہ حدیث نقل کی ہے:

لا نبوة بعدی الا المبشرات، الرویا الصالحة

(ایضاً، حدیث 41422، جلد 15، صفحہ 370)

42:۔ علامہ علاء الدین علی المتقی بن حسام الدین الہندی رحمۃ اللہ علیہ نے "کنز العمال فی سنن الاقوال والأفعال" میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کیا ہے:

یاایها الناس انه لا نبی بعدی ولا امة بعد کم، الا فاعبدوا ربکم وصلوا خمسکم، وصوموا شهرکم، وصلوا ارحامکم، وادوا زکاة اموالکم طیبة بها انفسکم، واطیعوا ولاة امرکم، تدخلوا جنة ربکم

اے لوگو میرے بعد کوئی نبی نہیں اور نہ ہی تمہارے بعد کوئی اُمت ہے۔ سنو! اپنے رب کی عبادت کرو اور پنجگانہ نماز پڑھو اور اپنے مہینے (رمضان) کے روزے رکھو اور اپنی رشتہ

داریاں جوڑو اور اپنے اموال کی زکوۃ خوشدلی سے ادا کرو اور اپنے الوالامر کی اطاعت کرو، تم جنت میں داخل ہو جاؤ گے۔

(علی المتقی الہندی کنز العمال فی سنن الأقوال والأفعال، حدیث: 43637، بیروت: موسوعۃ الرسالۃ، 1405ھ/1985ء جلد 15، صفحہ 947)

43:۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے امام احمد بن حنبل نے یہ حدیث مبارکہ نقل کی ہے کہ جب غزوہ تبوک کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا جانشین مقرر فرمایا تو انہوں نے عرض کیا:

**یا رسول اللہ، اتخلفنی فی الخالفۃ، فی النساء والصبیان؟ فقال: اما ترضی ان تکون منی بمنزلۃ ھرون من موسی؟ قال: بلی یا رسول اللہ، قال: فادبر علی مسرعا کانی انظر الی غبار قدمیہ یسطع، وقد قال حماد: فرجع علی مسرعا۔**

یا رسول اللہ! کیا آپ مجھے پیچھے رہ جانے والوں میں (یعنی) عورتوں اور بچوں میں جانشین بنا رہے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تو اس بات سے خوش نہیں کہ تجھے مجھ سے وہی نسبت ہو جو ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام سے تھی؟ عرض کیا: یا رسول اللہ! کیوں نہیں؟ اُس (راوی) نے کہا: پس علی رضی اللہ عنہ تیزی سے مڑے تو میں نے گویا ان کے قدموں کا غبار اُڑتے دیکھا اور حماد نے کہا: پس علی تیزی سے مڑے۔

(المسند للامام احمد بن حنبل، حدیث: 1490، احمد محمد شاکر (شرحہ وضع فہارسہ) مصر: دار المعارف 1374ھ/1955ء جلد 3، صفحہ 50)

44:۔ امام بیہقی نے السنن الکبریٰ میں، امام طحاوی نے مشکل الآثار میں، علامہ جلال الدین سیوطی نے الدر المنثور میں، علامہ علی المتقی الہندی نے کنز العمال میں امام ہیثمی نے مجمع الزوائد میں حضور ختمی المرتبت علیہ الصلوۃ والسلام کا یہ ارشاد گرامی نقل کیا ہے:

**لا نبی بعدی ولا أمۃ بعد کم**

میرے بعد کوئی نبی نہیں اور تمہارے بعد کوئی اُمت نہیں۔

(زغلول، ابو طاہر محمد السعید بن بسیونی، موسوعۃ اطراف الحدیث النبوی الشریف (بیروت: دار الفکر 1414ھ/1994ء) جلد 7، صفحہ 285)

حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ

# خاتم النبیین

لفظ خاتم ختم سے بنا ہے جس کے لغوی معنی ہیں مہر لگانا۔ اصطلاح میں اس کے معنی ہیں تمام کرنا، ختم کرنا، کیونکہ مہر یا تو مضمون کے آخر پر لگتی ہے جس سے مضمون بند ہو جاتا ہے یا پارسل بند ہونے پر لگتی ہے۔ جب نہ کوئی شے اس میں داخل ہو سکے نہ اس سے خارج۔ اسی لئے تمام ہونے کو ختم کہا جاتا ہے۔ قرآن شریف میں یہ لفظ دونوں معنوں میں استعمال ہوا ہے چنانچہ رب تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ (سورہ بقرہ 7)

اللہ تعالیٰ نے ان کفار کے دلوں اور کانوں پر مہر لگا دی۔

اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَا اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ (سورۂ یس 65)

آج ہم ان کے منہ پر مہر لگا دیں گے اور ہم سے ان کے ہاتھ بولیں گے اور ان کے پاؤں گواہی دیں گے جو وہ کرتے تھے۔

فَاِنْ يَّشَاِ اللّٰهُ يَخْتِمْ عَلٰى قَلْبِكَ (سورۂ شوریٰ 24)

تو اگر اللہ چاہے تو آپ کے دل پر رحمت و حفاظت کی مہر لگا دے۔

يُسْقَوْنَ مِنْ رَّحِيْقٍ مَّخْتُوْمٍ خِتٰمُهٗ مِسْكٌ (سورہ مطففین 25-26)

نتھاری شراب پلائے جائیں گے جو مہر کی ہوئی ہے اس کی مہر مشک پر ہے۔

ان جیسی تمام آیتوں میں ختم بمعنی مہر استعمال فرمایا گیا ہے کہ جب کفار کے دل و کان پر مہر لگ گئی تو نہ باہر سے ایمان داخل ہو۔ نہ وہاں سے کفر باہر نکلے۔ یوں ہی جنت میں شراباً طہوراً ایسے برتنوں سے پلائی جائے گی جن پر حفاظت کے لئے مہر ہے تاکہ کوئی توڑ کر نہ باہر سے کوئی آمیزش کر سکے نہ اندر سے کچھ نکال سکے۔ رب تعالیٰ فرماتا ہے۔

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ

(سورۂ احزاب 40)

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں لیکن اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے۔

اس جگہ خاتم عرفی معنی میں استعمال ہوا۔ یعنی آخری اور پچھلا۔ لہٰذا اب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کو نبوت ملنا ناممکن ہے اس معنی کی تائید حسب ذیل آیات سے ہوتی ہے اور ان آیتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم آخری نبی ہیں۔

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ (سورۂ مائدہ 3)

آج میں نے تمہارے لئے دین مکمل کر دیا اور اپنی نعمت (یعنی نبوت) تم پر پوری کر دی۔

ثُمَّ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَکُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ

(سورۂ آل عمران 81)

پھر تشریف لائیں تمہارے پاس وہ رسول جو تمہاری کتابوں کی تصدیق کریں تو تم سب نبی ان پر ایمان لانا اور ان کی مدد کرنا۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ (سورہ آل عمران 144)

محمد صلی اللہ علیہ وسلم رسول ہی ہیں ان سے پہلے سارے رسول گذر چکے ہیں۔

فَکَیْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ کُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِیْدٍ وَّجِئْنَا بِکَ عَلٰی هٰۤؤُلَآءِ شَهِیْدًا

(سورۂ نساء 41)

تو کیسا ہوگا جب ہم ہر امت سے ایک گواہ لائیں گے اور اے محبوب آپ کو ان سب پر گواہ و نگہبان لائیں گے۔

ان آیتوں سے تین باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دین مکمل ہے۔ اور دین کے مکمل ہو چکنے کے بعد کسی نبی کی ضرورت نہیں۔ دوسرے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تمام نبیوں کی تصدیق کرتے ہیں کسی نبی کی بشارت یا خوشخبری نہیں دیتے۔ اور پچھلے نبی کی تصدیق ہوتی آئندہ کی بشارت۔ اگر آپ کے بعد کوئی اور نبی ہوتا۔ تو اس کے بشیر بھی ہوتے تیسرے یہ آپ سارے پیغمبروں اور ان کی امتوں پر گواہ ہیں۔ لیکن کوئی نبی حضور کا گواہ یا حضور کی امت کا گواہ نہیں۔ جس سے معلوم ہوا کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں چوتھے یہ کہ سارے نبی آپ سے پہلے گذر چکے کوئی باقی نہ رہا۔

## مرزائی اعتراض:

خاتم النبیین کے معنی ہیں نبیوں سے افضل جیسے کہا کرتے ہیں فلاں شخص خاتم الشعراء یا خاتم

المحدثین ہے اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ شاعروں یا محدثوں میں آخری شاعر یا آخری محدث ہے بلکہ محدثوں میں افضل ہے نبی ﷺ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو فرمایا۔ "اَنْتَ خَاتِمُ الْمُهَاجِرِیْنَ" تم مہاجرین میں خاتم یعنی افضل ہو نہ یہ معنی کہ آخری مہاجر ہو کیونکہ ہجرت تو قیامت تک جاری رہے گی۔ لہٰذا آپ کے بعد نبی آسکتے ہیں۔ ہاں آپ سب سے افضل ہیں۔ اور خاتم النبیین کے معنی یہی ہیں۔

## جواب:

خاتم ختم سے بنا ہے۔ جس کے معنی افضل نہیں۔ ورنہ "خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ" کے معنی یہ ہوتے کہ اللہ نے کافروں کے دل افضل کر دیئے۔ جب ختم میں افضلیت کے معنی نہیں۔ تو خاتم میں جو اس سے مشتق ہے یہ معنی کہاں سے آگئے۔ لوگوں کا کسی کو خاتم الشعراء کہنا مبالغہ ہوتا ہے۔ گویا اب اس شان کا شاعر نہ آئے گا۔ کہا کرتے ہیں فلاں پر شعر گوئی ختم ہوگئی۔ رب تعالیٰ کا کلام مبالغہ اور جھوٹ سے پاک ہے۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ ان مہاجرین میں ہیں جنہوں نے مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کی۔ آپ آخری مہاجر ہیں۔ کیونکہ ان کی ہجرت فتح مکہ کے دن ہوئی جس کے بعد یہ ہجرت بند ہوگئی۔ لہٰذا وہاں بھی خاتم آخر کے معنی میں ہیں سرکار نے فرمایا۔ "لَا هِجْرَةَ بَعْدَ الْيَوْمِ" آج کے بعد اب مکہ سے ہجرت نہ ہوگی اگر وہاں خاتم کے معنی افضل ہوں۔ تو لازم آئے گا۔

حضرت عباس رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے بھی افضل ہو جائیں۔ کیونکہ حضور بھی مہاجر ہیں۔

## مرزائی اعتراض:

اگر حضور ﷺ آخری نبی ہیں تو پھر عیسیٰ علیہ السلام کیوں آپ کے بعد آئیں گے۔ آخری نبی کے بعد کوئی نبی نہ چاہئے؟

## جواب:

آخری نبی کے معنی یہ ہیں کہ آپ کے زمانہ یا آپ کے بعد کوئی نبی باقی نہ رہے۔ آخری اولاد کے معنی یہ ہیں کہ پھر کوئی بچہ پیدا نہ ہو۔ نہ یہ کہ پچھلے سب مر جائیں۔ نیز حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تشریف لانا اب نبی کی حیثیت سے نہ ہوگا۔ بلکہ حضور کے امتی کی حیثیت سے یعنی وہ اپنے وقت کے نبی ہیں اور اس وقت کے امتی۔ جیسے کوئی جج دوسرے جج کی کچہری میں گواہی دینے کے لئے جائے تو وہ اگرچہ اپنے علاقہ میں جج ہے مگر اس علاقہ میں گواہ۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام، حضرت محمد ﷺ کے علاقہ میں ان کے دین کی نصرت و مدد کرنے تشریف لائیں گے۔

علامہ ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی

# ختم نبوت

رسول اکرم ﷺ کی رسالت و نبوت کو تسلیم کرنا' ایمان کیلئے اساس کی حیثیت رکھتا ہے۔ ایمان تب مکمل ہوتا ہے جب رسول اکرم ﷺ کو محض نبی یا رسول ہی نہ مانا جائے بلکہ آپ کو خاتم النبیین بھی تسلیم کیا جائے۔

خالق کائنات جل جلالہٗ نے انسانیت کی ہدایت کیلئے نبوت و رسالت کا جو سلسلہ شروع کیا تھا اُس کے آخر میں ہمارے آقا اور تمام رسولوں کے قائد حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کو ختم نبوت کا تاج پہنا کر بھیجا۔ آپ پر نبوت کا سلسلہ بند ہو گیا۔

آپ کے بعد کسی لحاظ سے کوئی شخص بھی نبی نہیں ہو سکتا ہے جو بھی ایسا دعویٰ کرے گا وہ جھوٹا' کذاب اور دجال ہوگا۔ اُمت مسلمہ پر اُس کا انکار لازم اور اُس کے خلاف جہاد کرنا ضروری ہے۔

ختم نبوت اُمت کا اجماعی عقیدہ ہے اور اس معنی کے لحاظ سے اجماعی عقیدہ ہے کہ رسول اکرم ﷺ کی آمد کے بعد زمانہ کے لحاظ سے کسی معنی میں بھی کوئی نبی نہیں ہو سکتا۔ ظلی' بروزی اور نہ کسی اور حیثیت میں وہ نبی بن سکتا ہے۔ رسول اکرم ﷺ آخری نبی ہیں۔

خاتم النبیین کے معنی میں وقت کے لحاظ سے آخری ہونا ایک اہم جزو ہے۔ اس لحاظ سے آپ آخری نبی ہیں، آپ کے بعد کسی نبی کی کوئی گنجائش باقی نہیں ہے۔ اُمت نے ہمیشہ ان لوگوں کے خلاف جہاد کیا اور اُن سے صفحۂ ہستی کو پاک کیا' جنہوں نے ختم نبوت کے اس معنی کو تسلیم کرنے سے انکار کیا۔

خالق کائنات جل جلالہٗ نے قرآن مجید کے متعدد مقامات پر اس حقیقت کو بیان کیا لہذا ختم نبوت کا منکر پکا کافر ہے اور دائرہ اسلام سے خارج ہے ہمارے ہاں اس فتنے کا نام قادیانیت ہے۔ اُن کو احمدی بھی کہتے ہیں' مرزائی بھی کہتے ہیں اور بعض اُن کو غلامیہ بھی کہتے ہیں۔

جو جھوٹا مدعی نبوت ہے اُس پر اُس کے سب ماننے والوں پر حکم کفر کا ہے' ہر لحاظ سے ان سے اجتناب ضروری ہے، ان کی تکفیر کا عقیدہ رکھنا ایمان کیلئے لازمی ہے۔

قرآن مجید میں خالق کائنات جل جلالہٗ نے ارشاد فرمایا ہے:

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ وَ كَانَ

اللّٰہ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمًا۔ (پ۲۲سورہ احزاب آیت نمبر۴۰)

Muhammad is not the father of any of your men, yes He is the Messenger of Allah and the last one among all the Prophets And Allah knows all things.

(ترجمہ: محمد تمہارے مردوں میں کسی کے باپ نہیں، ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے، اور اللہ سب کچھ جانتا ہے)

خالق کائنات جل جلالہٗ نے اس مقام پر بڑے خوبصورت انداز میں ختم نبوت کا مسئلہ بیان کیا ہے ۔ہم اس کے نکات پر گھنٹوں بحث کرتے رہتے ہیں لیکن آج کی گفتگو کا انداز کچھ اور ہے۔

آج محاسبہ قادیانیت کے لحاظ سے قرآن مجید کی آیات پیش کروں گا اور اُن پر مختصر تبصرہ کرتے ہوئے اپنی گفتگو کو آگے بڑھاؤں گا۔

اس بات کو واضح کیا جائے گا کہ ختم نبوت محض ایک آیت کا ہی سبق نہیں بلکہ قرآن مجید کی درجنوں آیات قادیانیت کے ردّ میں موجود ہیں۔ بندہ ناچیز تو یہ کہتا ہے کہ قرآن مجید کے ہر لفظ سے قادیانیت کا رد اور ختم نبوت کا اثبات کیا جاسکتا ہے۔

رسول اکرم ﷺ کی ختم نبوت کا معنی بیان کرتے ہوئے حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے بڑی حسین بات لکھی۔

گفتہ اند معنی خاتم النبیین آں است کہ رب العزت نبوت ہمہ انبیاء جمع کرد و دل مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم را معدن آن کرد و مہر برآں نہاد تا ہیچ دشمن بموضع نبوت راہ نیافت نہ ہوائے نفس نہ وسوسہ شیطان

حضرت شیخ فرماتے ہیں کہ خاتم النبیین کا معنی محققین نے یہ بیان کیا ہے کہ خالق کائنات جل جلالہٗ نے تمام انبیاء علیہم السلام کی نبوت جمع کر کے رسول اکرم ﷺ کے مبارک دل میں رکھ دی اور آپ کے دل کو اُس نبوت کیلئے معدن قرار دے دیا۔ نبوت کو دل میں رکھنے کے بعد مہر لگادی تا کہ کسی دشمن کو نبوت کی چوری کی توفیق نہ ہو سکے، نبوت کی چوری کی طرف اُس کو راستہ نہ مل سکے۔ شیطان کے وسوسے اور نہ ہی نفس کی خواہش کو راستہ ملے۔

رسول اکرم ﷺ کی ختم نبوت کو عمومی طور پر بیان کیا جاتا ہے یعنی ختم رسالت اور ختم نبوت کیلئے ختم نبوت کے الفاظ کو ہی بولا جاتا ہے۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اس خصوصی مقام پر خاتم النبیین کا لفظ بولا اور خاتم

المرسلین کا لفظ نہیں بولا۔

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ

اللہ تعالیٰ نے ذکر تو دونوں منصبوں یعنی نبوت اور رسالت کا کیا لیکن ختم کے لحاظ سے یہ فرمایا کہ وہ خاتم النبیین ہیں۔اس واسطے عرف عام میں لفظ ختم نبوت بولا جاتا ہے۔اگرچہ حضور اکرم ﷺ کے بعد نبی بھی کوئی نہیں ہوسکتا اور رسول بھی کوئی نہیں ہوسکتا لیکن عمومی طور پر ختم نبوت اس آیت کی وجہ سے بولا جاتا ہے۔آیت کریمہ میں اس کے بولنے کی حکمت یہ ہے کہ خالق کائنات جل جلالہ کمال طریقے سے رسول اکرم ﷺ کے بعد کسی نبی کے آنے کی گنجائش کی نفی کرنا چاہتا تھا' اُس نے مبالغہ اور تاکید کے ساتھ اس مطلب کو بیان فرمادیا ہے۔اس لئے ہمارے ہاں منطق میں ایک قانون ہے کہ عام کی نفی سے خاص کی نفی ہوجاتی ہے لیکن خاص کی نفی سے عام کی نفی نہیں ہوتی

ایک ہے نبی ہونا اور ایک ہے رسول ہونا۔نبوت عام ہے اور رسالت خاص ہے۔نبی بڑھتا ہے تو رسول بن جاتا ہے۔اس طرح کہ جو بھی رسول ہوتا ہے وہ نبی ضرور ہوتا ہے لیکن یہ ضروری نہیں کہ جو بھی نبی ہو وہ رسول بھی ہو' کبھی ہوتا ہے اور کبھی نہیں ہوتا۔

اس کی مثال اس طرح سمجھی جاسکتی ہے۔ایک ہے سندھی ہونا اور ایک ہے پاکستانی ہونا۔پاکستانی ہونا عام ہے اور سندھی ہونا خاص ہے۔اگر یہ کہا جائے کہ فلاں شخص سندھی نہیں تو اُس کے پاکستانی ہونے کی نفی نہیں ہوتی۔ہم کہتے ہیں کہ وہ سندھی نہیں تو ہوسکتا ہے وہ پنجابی ہو' بلوچی ہو۔لیکن جس وقت ہم یہ کہیں گے کہ وہ پاکستانی نہیں تو اس سے سب کی نفی ہوجائے گی کہ وہ بلوچی بھی نہیں' پنجابی بھی نہیں' عام کی نفی سے خاص کی نفی ہوجاتی ہے لیکن خاص کی نفی سے عام کی نفی نہیں ہوتی۔

اگر رسول اکرم ﷺ کی شان کو بیان کرتے ہوئے یہ کہا جائے کہ رسول اکرم ﷺ تم میں سے کسی کے باپ نہیں، وہ اللہ کے رسول ہیں اور وہ خاتم المرسلین ہیں تو یہ وہم پڑسکتا تھا کہ آپ کے بعد کوئی رسول تو نہیں ہوسکتا، شاید کوئی نبی ہوسکتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے اس انداز میں بیان کیا کہ آپ خاتم النبیین ہیں' آپ کے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔جب نبوت کی نفی ہوگی تو رسالت کی تو بطریق اولیٰ نفی ہوجائے گی، جب آپ کے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا تو وہ رسول کس طرح ہوسکتا ہے۔اس انداز میں مبالغے کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے نفی کرنے کیلئے یہ عام کی نفی فرمادی تاکہ اس کے ذریعے سے خاص کی نفی خود بخود ہوجائے۔

خاص کی نفی کی جاتی تو پھر عام کی گنجائش باقی رہتی لیکن اللہ تعالیٰ نے ابتداءً ہی عام کی نفی فرمادی۔

اللہ تعالیٰ نے فرمادیا کہ آپ کے بعد کوئی نبی ہی نہیں ہوسکتا تو اب طریق اول واضح ہوگیا کہ جب نبی کی گنجائش نہیں تو رسول کی گنجائش کس طرح پیدا ہوسکتی ہے۔

یعنی خالق کائنات جل جلالہ نے کمال طریقے سے اس ختم نبوت کے مضمون کو واضح کیا ہے۔

قرآن مجید میں آیات کے لحاظ سے جس وقت ہم دیکھتے ہیں تو ہمیں درجنوں آیات ایسی نظر آتی ہیں جو رسول اکرم ﷺ کی ختم نبوت کو واضح کرتی ہیں۔ آج میں آپ کے سامنے تیس ۳۰ آیات پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں' جن میں اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم ﷺ کی ختم نبوت کو بیان فرمایا۔

## پہلی آیت:

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا۔ (پ۲۲ سورۃ الاحزاب، آیت ۴۰)

اس کی وضاحت پیچھے ہو چکی۔

## دوسری آیت:

قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا

(پ۹ سورۃ الاعراف آیت ۱۵۸)

اے میرے نبی ﷺ آپ یہ ارشاد فرما دیں۔ اے لوگو! میں تم سب کی طرف اللہ تعالیٰ کا رسول بن کے آیا ہوں۔

الناس کے ساتھ جو خطاب ہے یہ اُن لوگوں کیلئے بھی تھا جو دو صدیاں بعد میں پیدا ہونے والے تھے۔ اُن کیلئے بھی تھا جو دس صدیاں بعد میں پیدا ہونے والے تھے' اُن کیلئے بھی تھا جو قیامت تک آنے والے ہیں، سب کو الناس سے بیان کر دیا گیا اور رسول اکرم ﷺ کو حکم دے دیا گیا کہ آپ قیامت تک کے آنے والے لوگوں کیلئے اور جمیع انسانیت کیلئے اعلان کر دیں کہ مجھے میرے خدا نے ایک دو صدیوں کا ہی رسول نہیں بنایا' قیامت تک کی ساری انسانیت کا رسول بنایا ہے۔

اس آیت نے بعد میں کسی نبی کے آنے کی گنجائش بالکل ختم کر دی۔ رسول اکرم ﷺ کو جمیع انسانیت کیلئے رسول بنا کر بھیج دیا گیا ہے۔

## تیسری آیت:

تَبٰرَكَ الَّذِيْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرًا

(پ۱۸ سورۃ الفرقان، آیت ۱)

: بڑی برکت والا ہے وہ کہ جس نے اُتارا قرآن اپنے بندے پر جو سارے جہان کو ڈر سنانے والا ہو۔

وہ رب بڑی برکت والا ہے جس نے قرآن کو اپنے عبد خاص پہ نازل کیا۔

کس لئے؟ لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرًا

تا کہ آپ سارے جہانوں کے نذیر بن جائیں، سارے جہانوں کو ڈرائیں' سارے جہانوں کیلئے منذر بن جائیں، سارے جہانوں کیلئے توحید و رسالت کے پیغام کو عام کریں یعنی رسول اکرم ﷺ کی حیثیت کو واضح کر دیا گیا کہ آپ ایک جہاں کیلئے نہیں بلکہ بعد میں جتنے زمانے آئیں گے سب کیلئے آپ کو نبی بنا دیا ہے۔

## چوتھی آیت:

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا

(پ۲۲ سورۃ السباء، آیت ۲۸)

اور اے محبوب ہم نے تم کو نہ بھیجا مگر ایسی رسالت سے جو تمام آدمیوں کو گھیرنے والی ہے، خوشخبری دیتا اور ڈر سُناتا۔

ہم نے آپ کو جمیع انسانیت کیلئے بشیر و نذیر بنا کے بھیجا ہے۔ تمام انسان جو قیامت تک آنے والے ہیں آپ ان کو بشارت دیں کہ اگر تم مجھے اور میرے رب کو مان لو گے تو تمہیں جنت ملے گی اگر نہیں مانو گے تو تمہیں جہنم میں پھینکا جائیگا۔ آپ کو تمام انسانیت کیلئے بشیر و نذیر بنا کر بھیجا گیا، یہ آپ کی ختم نبوت کی بین دلیل ہے۔

## پانچویں آیت:

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ (پ۱۷ سورۃ الانبیاء، آیت ۱۰۷)

اور ہم نے تمہیں نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہانوں کیلئے

ہم نے آپ کو تمام جہانوں کی رحمت بنا کے بھیجا ہے۔ ایسا نہیں کہ ایک دو صدی تو آپ کے سپرد ہو اور اُن کی حل مشکلات اور اُن کی ہدایت کا ذمہ آپ کیلئے ہو اور بعد میں کسی اور کی ڈیوٹی لگتی ہو۔

خالق کائنات جل جلالہٗ فرماتا ہے نہیں' نہیں، ہم نے آپ کو ہمیشہ کیلئے اور تمام جہانوں کیلئے رحمت بنایا ہے۔ پہلے عالمین جو گزر چکے تھے اُن میں بھی رحمت آپ ہی کی تھی لیکن اُس وقت آپ کا ظہور نہیں ہوا تھا لہٰذا نبوت پہلے انبیاء علیہم السلام کو ملتی رہی۔ جب آپ کا ظہور ہو گیا، آپ کائنات میں جلوہ گر ہو گئے، اب جتنے جہاں بعد میں آنے والے ہیں اُن سب کو آپ کی رحمت نے لپیٹ میں لے رکھا ہے، لہٰذا اب آگے کسی اور کی گنجائش باقی نہیں رہی۔

## چھٹی آیت:

فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِيْدٍ وَّ جِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا۔

(پ۵ سورہ النساء، آیت ۴۱)

تو کیسی ہو گی جب ہم ہر اُمت میں سے ایک گواہ لائیں گے اور اے محبوب تمہیں اُن سب پر گواہ اور نگہبان بنا کر لائیں گے

قیامت کا دن ہو گا ہم ہر اُمت میں سے ایک گواہ لیں گے جو اُن کے نبی ہونگے' وہ اُن کے گواہ ہونگے۔

وَّ جِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا

اور ہم آپ کو ساری امتوں پر گواہ بنا دیں گے۔

آپ کو اوّل سے لے کر آخر تک جتنے پیغمبر گزر گئے اُن کی امتوں کیلئے بھی اور آپ کی اپنی اُمت کیلئے بھی گواہ بنا دیں گے۔

جب رسول اکرم ﷺ اتنے بڑے مشاہدے کے ساتھ جلوہ گر ہو گئے اور آپ کو ایسی بڑی گواہی کا منصب دے دیا گیا۔ اب آپ کے بعد کسی کی گنجائش باقی نہیں رہی۔ رسول اکرم ﷺ کو ھولآء شھیدا کہہ کر جمیع انسانیت کیلئے اپنے دربار کا گواہ بنا کر آپ کی عظمت اور منصب کو واضح فرما دیا ہے۔

## ساتویں آیت:

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاِئنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰى اَعْقَابِكُمْ۔ (پ۴ سورۃ آل عمران، آیت ۱۴۴)

اور محمد تو ایک رسول ہیں، ان سے پہلے اور رسول ہو چکے، تو کیا اگر وہ انتقال فرمائیں یا شہید ہوں تو تم الٹے پاؤں پھر جاؤ گے!۔

حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ محض رسول ہیں یعنی خالق نہیں' اللہ نہیں معبود نہیں، یہ اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے بندے ہیں۔

قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ

آپ سے پہلے بھی رسول آتے رہے اور ان کے ماننے والے پھر جاتے رہے۔ آپ کی آمد ایک منفرد انداز میں ہے چونکہ اُن کے بعد نئے رسول پھر آتے رہے اور آپ کے بعد کوئی نیا رسول یا نبی نہیں آئے گا لہٰذا خالق کائنات نے اس انداز میں انسانیت کو جھنجھوڑا۔

اَفَاۡئِنۡ مَّاتَ اَوۡ قُتِلَ انۡقَلَبۡتُمۡ عَلٰی اَعۡقَابِکُمۡ

کیا اُن کا وصال ہو جائے یا شہادت ہو جائے تو کیا تم اپنی ایڑیوں کے بل پیچھے ہٹ جاؤ گے۔ نہیں، نہیں، یہ ہمیشہ کی نبوت لے کر آئے ہیں۔ اگر وصال ہو بھی جائے گا پھر بھی کسی کیلئے جائز نہیں ہے کہ وہ ان کے لائے ہوئے پیغام کو چھوڑ دے اور اُس سے پیچھے ہٹ کر مرتد ہو جائے، دین کا باغی ہو جائے۔ ان کو ہم نے ہمیشہ کی نبوت کا تاج پہنا کر بھیجا ہے لہٰذا اگر وصال ہو جائے گا تو پھر بھی ان کی نبوت کا جھنڈا لہراتا رہے گا۔

## آٹھویں آیت:

وَاَرۡسَلۡنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوۡلًا وَ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيۡدًا

(پ۵ سورۃ النساء، آیت ۷۹)

اور اے محبوب ہم نے تمہیں سب لوگوں کیلئے رسول بھیجا اور اللہ کافی ہے گواہ۔

ہم نے آپ کو سارے لوگوں کیلئے رسول بنا کر بھیجا ہے اور تمہارے رسول ہونے پر میری گواہی کافی ہے، اللہ تعالیٰ کی گواہی کافی ہے۔ یہاں بھی رسول اکرم ﷺ کو جمیع انسانیت کیلئے رسول بنانے کا اعلان کر دیا گیا ہے۔

## نویں آیت:

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَكُمُ الرَّسُوۡلُ بِالۡحَـقِّ مِنۡ رَّبِّكُمۡ

(پ۶ سورۃ النسآء، آیت ۱۷۰)

اے لوگو تمہارے پاس یہ رسول حق کے ساتھ تمہارے رب کی طرف سے تشریف لائے۔

اے سارے لوگو! قیامت تک آنے والی انسانیت! تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسول آ گئے ہیں جو کہ حق لے کر آئے ہیں۔ وہ حق ایسا ہے جو قیامت تک کی ضرورتوں کو پورا کرے گا اور مزید کسی رہنمائی کی ضرورت نہیں آئے گی۔ اس مقام پر بھی اللہ تعالیٰ نے جمیع انسانیت سے خطاب کرتے ہوئے رسول اکرم ﷺ کی نبوت کی جامعیت اور عالمگیریت کو بیان فرما دیا ہے۔

## دسویں آیت:

الٓرٰ ۔ كِتٰبٌ اَنۡزَلۡنٰهُ اِلَيۡكَ لِتُخۡرِجَ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوۡرِ۔

(پ۱۳ سورۃ ابراہیم، آیت ۱)

ایک کتاب ہے کہ ہم نے تمہاری طرف اُتاری کہ تم لوگوں کو اندھیروں سے اُجالے میں لاؤ۔

اے میرے نبی ﷺ! ہم نے آپ پر کتاب نازل فرمائی۔ کیوں؟ تا کہ آپ ''الناس'' کو یعنی ساری انسانیت کو، قیامت تک آنے والے لوگوں کو اندھیرے سے نکال کے نور کی طرف لے آئیں۔

دیکھیے اسی سورہ ابراہیم میں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تذکرہ کیا تو وہاں ''الناس'' کا لفظ نہیں بلکہ لفظ قوم ہے۔

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسیٰ بِاٰیٰتِنَآ اَنْ اَخْرِجْ قَوْمَكَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ۔

(پ۱۳سورۃ ابراہیم آیت نمبر۵)

ہم نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنی آیات دے کر بھیجا تا کہ تم اپنی قوم کو ظلمت سے نور کی طرف نکالو۔

وہاں قوم تک دائرہ محدود تھا لیکن یہاں چونکہ ختم نبوت کا جھنڈا لہرا رہا ہے۔ اسلئے خالق کائنات جل جلالہ نے فرمایا:

لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَى النُّورِ

تا کہ آپ جمیع لوگوں کو ظلمت سے نور کی طرف نکالیں اُن کو پیغام دیں۔

اس میں بھی رسول اکرم ﷺ کی نبوت کا واضح ذکر ہو گیا کہ آپ لوگوں کے ہادی ہیں، آپ ہی لوگوں کو ظلمت سے نور کی طرف نکالیں گے۔ کیونکہ قیامت تک آپ کی تعلیمات موجود رہیں گی، اللہ تعالیٰ کے اذن سے تصرّف موجود رہے گا تو پھر کسی اور کی کوئی ضرورت نہیں کہ وہ آئے اور آکر یہ کام کرے جبکہ آپ اور آپ کی تعلیمات بطریق احسن وہ کام سرانجام دے رہے ہیں۔ راستے روشن ہیں اُجالے بٹ رہے ہیں اور بستیاں آباد ہو رہی ہیں۔ خالق کائنات جل جلالہ نے فرمادیا کہ قیامت تک ظلمت سے نور کی طرف نکالنے کا منصب ہم نے آپ کو دے دیا ہے۔ آپ کے بعد اس منصب کے لحاظ سے کسی کے آنے کی گنجائش باقی نہیں رہی۔ کسی معنی میں بھی نبوت و رسالت کے لحاظ سے کوئی بھی نہیں آسکے گا۔

## گیارھویں آیت:

وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِنْ قَبْلِكَ (پ۱۷سورۃ الانبیاء، آیت ۴۱)

اور بے شک تم سے اگلے رسُولوں کے ساتھ ٹھٹھا کیا گیا۔

یہاں استدلال کا انداز یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رسول اکرم ﷺ کی حوصلہ افزائی کیلئے بہت سی آیات نازل فرمائیں۔ آپ کو جو تکلیفیں آرہی تھیں وہ آپ سے پہلے بھی نبیوں کو آتی رہی ہیں۔ اگرچہ نبی اکرم ﷺ کی جرأت واستقامت میں کوئی فرق نہیں ہے، ہر لحہ مسلسل آگے بڑھ رہے ہیں لیکن یہ اللہ تعالیٰ

کی چاہت ہے کہ اپنے محبوب علیہ السلام کی حوصلہ افزائی بھی فرمانا چاہتا ہے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ

کچھ احمق لوگ مذاق کرتے ہیں لیکن آپ نہ گھبرائیں، آپ سے پہلے بھی رسولوں کے ساتھ ایسا ہوتا رہا۔ اگر آپ کے بعد کسی نبی یا رسول کے آنے کی گنجائش ہوتی تو خالق کائنات ضرور اس انداز میں بیان کرتا کہ آپ سے پہلے بھی یہ معاملہ چلتا رہا ہے اور آپ کے بعد بھی ایسا ہوتا رہے گا۔ جو پہلے نبی آئے تھے اُنکو بھی مشکلات کا سامنا تھا اور جو آپ کے بعد آئیں گے اُن کو بھی سامنا ہوگا۔ جبکہ خالق کائنات جل جلالہٗ نے کہیں بھی بعد والا احتمال نہیں چھوڑا اور اس انداز میں بیان کیا کہ آپ سے پہلے رسولوں کے ساتھ ایسا ہوتا رہا ہے لیکن آپ تو جامع نبوت لے کر آگئے ہیں، سب سے بڑا پیغام آپ کا ہے تو اس لحاظ سے مصیبتیں بھی بڑی برداشت کرنی پڑیں گی۔ خالق کائنات نے اس اسلوب میں ختم نبوت کو بیان فرما دیا ہے۔

## بارھویں آیت:

وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ فَصَبَرُوْا عَلٰى مَا كُذِّبُوْا

(پ ۷ سورۃ الانعام، آیت ۳۴)

اور تم سے پہلے رسول جھٹلائے گئے تو اُنہوں نے صبر کیا اس جھٹلانے پر

آپ سے پہلے لوگوں کو جھٹلایا گیا اور انہوں نے اس پر صبر کیا' اُن کے منہ پر لوگ کہتے تھے کہ تم اللہ کے رسول نہیں ہو تو وہ صبر کرتے رہے۔ یہ جو آپ کے زمانے کے بھگوڑے مشرک اگر ایسی باتیں کرتے ہیں تو اس سے سینہ تنگ نہیں ہونا چاہئے، میرے محبوب طبیعت ہشاش بشاش رہے۔ یہ ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کی طرف سے حوصلہ افزائی ہو رہی ہے۔ تو یہاں پر بھی یہ بات کی گئی کہ آپ سے پہلے بھی رسولوں کی تکذیب ہوتی رہی لہٰذا اگر بعد میں کسی نے آنا ہوتا تو اُس کی بھی بات کی جاتی۔ ''ومن بعدك''۔ اللہ تعالیٰ نے ہرگز ایسا اسلوب اختیار نہیں کیا تو اس میں ختم نبوت کا واضح سبق موجود ہے۔

## تیرھویں آیت:

فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ اُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ (پ ۲۶ سورۃ الاحقاف، آیت ۳۵)

تو تم صبر کرو جیسا ہمت والے رسولوں نے صبر کیا

اے میرے محبوب ﷺ! آپ ایسے ہی صبر کریں جیسے آپ سے پہلے اولوالعزم رسول صبر کرتے رہے ہیں۔ انہوں نے ماضی میں صبر کیا ہے اور آپ بھی صبر برقرار رکھیں۔ یہ نہیں کہ کہیں کوئی بے صبری ہو گئی تھی اور اللہ تعالیٰ نے چاہا ہو کہ اب صبر کی تلقین کی جائے۔ ہرگز ایسا مسئلہ نہیں تھا بلکہ مسئلہ یہ تھا کہ ج

آپ صبر کر رہے ہیں اس صبر کو آپ آئندہ بھی قائم رکھیں۔

اللہ تعالیٰ رسول اکرم ﷺ کی حوصلہ افزائی فرما رہا ہے اور یہاں جو لفظ بولے ہیں وہ بھی یہ ہیں کہ آپ سے پہلے بھی رُسُل اور انبیاء کرام علیہم السلام صبر کرتے رہے۔ اگر آپ کے بعد کسی نبی کی گنجائش ہوتی تو یقیناً وہ بھی اللہ کا سچا نبی ہوتا اور وہ بھی صابر ہوتا اور اُس کا بھی حوالہ دیا جاتا لیکن اللہ تعالیٰ نے چونکہ گنجائش ہی نہیں چھوڑی اس واسطے بعد والا تذکرہ کسی مقام پر بھی نہیں فرمایا۔

## چودھویں آیت:

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ لَمَاۤ اٰتَیْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّ حِكْمَةٍ

(پ ۳ سورہ آل عمران آیت ۸۱)

اور یاد کرو جب اللہ نے پیغمبروں سے اُن کا عہد لیا جو میں تم کو کتاب اور حکمت دُوں

اللہ تعالیٰ نے سارے انبیاء علیہم السلام کو اکٹھا کیا اور عالم ارواح میں اُن سے یہ عہد لیا کہ جب باری باری میں تمہیں بھیجوں گا تو تم اپنی اپنی نبوت کا اعلان کرو گے اور تم نبی قرار پاؤ گے' میں تمہیں کتاب بھی دوں گا' حکمت بھی دوں گا۔

ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ

جب تم سب اپنی باری مکمل کر لو گے' تم سب کی نبوت کا زمانہ گزر جائے گا، پھر تمہارے پاس ایک رسول آئیں گے' اُن کی شان کیا ہوگی؟

مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ

وہ اُس سب کی تصدیق کریں گے، جو کچھ تم لے کے گئے ہو گے۔ اُن کا قرآن جو کچھ پہلے آ چکا ہے سب کی تصدیق کرنے والا ہوگا۔

اے انبیاء علیہم السلام:

لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَ لَتَنْصُرُنَّهٗ

تم نے اُن پر ضرور ایمان بھی لانا ہے اور ضرور اُن کے ساتھ تعاون بھی کرنا ہے۔ اس مقام پر لفظ ثم نے واضح کر دیا کہ اس میٹنگ میں کوئی بعد والے پیغمبر کی گنجائش ہوتی تو اُس کو بھی ضرور شامل کیا جاتا۔ چونکہ تمام انبیاء سے عہد لیا جا رہا تھا اور یہ کہا جا رہا تھا کہ تم سب پہلے جاؤ گے اور تمہارے بعد میرے محبوب علیہ السلام جائیں گے۔

ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ

تم اپنی نبوت کا زمانہ مکمل کر چکو گے، اس کے بعد میرے محبوب علیہ السلام تشریف لائیں گے اور وہ اپنی نبوت کا اعلان کریں گے۔ یہاں پر واضح طور پر اللہ تعالیٰ نے اس بات کو بیان کر دیا کہ جس کو بھی میں نے نبی بنانا ہے اُس کو اپنے محبوب سے پہلے بھیجوں گا اور پھر محبوب علیہ السلام کو مُصَدِّق بنا کے بھیجوں گا، یہ بعد میں تصدیق کرنے جائیں گے۔ کیونکہ آپ کے بعد کوئی نبی آ ہی نہیں سکتا اس لیے اُس کی تصدیق ہو ہی نہیں سکتی۔ آپ سے پہلے پہلے جس نے پہنچنا ہے وہ پہنچے گا اور آپ آئیں گے۔ ''ثم'' کے لفظ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے احتمال ہی ختم کر دیا۔ جب آپ جلوہ گر ہو جائیں گے اُس وقت تو پہلوں کی تصدیق کا معاملہ ہو گا، پھر کسی کے آنے کی گنجائش ہی باقی نہیں رہے گی۔ رسول اکرم ﷺ کی ختم نبوت کو دو ٹوک الفاظ میں بیان کرتے ہوئے اللہ نے یہ بھی بیان کر دیا:

رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ

وہ ایسے رسول ہونگے جو تم سب رسولوں کی کتابوں کی تصدیق کریں گے، تم سب کے صحیفوں کی تصدیق کریں گے، تم سب کی نبوت کی تصدیق کریں گے۔ جو کچھ تمہیں اللہ تعالیٰ سے ملا ہے وہ نبی اُس کی تصدیق کریں گے تو اب یہ وقت سرکار کی طرف سے تصدیق کا وقت ہے۔ اللہ نے اُن کو تو نور دیا ہوا ہے لیکن ادھر رجسٹریشن ہو رہی ہے، نبی اکرم ﷺ کی طرف سے تصدیق ہو رہی ہے۔ اگر کوئی نبوت بعد والی بھی ہوتی تو پھر آپ کا وصف یہ ہونا چاہیے تھا۔ اللہ تعالیٰ پھر یہ فرماتا:

رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ وَلِمَا بَعْدَكُمْ

کہ ایسے رسول آئیں گے جو کچھ تمہارے پاس ہے اُس کی بھی تصدیق کریں گے اور جو بعد میں آئے گا اُس کی بھی تصدیق کریں گے لیکن اللہ تعالیٰ نے ڈبل تاکید کے ساتھ ختم نبوت کو واضح فرما دیا کہ وہ آئیں گے تو اُس سے پہلے جس نے آنا ہو گا وہ آ چکا ہو گا۔ اللہ نے ازل سے انتخاب کر رکھا ہے اُن خوش بخت ذاتوں کا جن کو رسول اکرم ﷺ کے سمیت نبوت دینی تھی، ازل سے اُن کو نبوت دینے کا اعلان فرما رکھا تھا۔ رسول اکرم ﷺ کی نبوت کو اللہ تعالیٰ نے حتمی طور پر واضح لفظوں میں بیان فرما دیا۔

## پندرھویں آیت:

اَلْیَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْكُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا (پ۶ سورۃ المائدہ، آیت ۳)

آج میں نے تمہارے لئے دین کو مکمل کر دیا اور آج میں نے تم پر اپنی نعمت کی انتہاء کر دی اور میں نے تمہارے لئے اسلام کو دین پسند کر لیا۔

اب دیکھو!

کئی صدیوں سے یہ ہدایت کا سلسلہ جاری تھا' اللہ تعالیٰ اُمتوں کو نصاب دیتا تھا، اُن کے چھوٹے چھوٹے نصاب تھے' تقویٰ وطہارت اور تزکیہ نفس کے یہ سبق تو بعد کے ہیں' شروع میں تو یہ سبق بھی پڑھانے لازم تھے کہ یہ انسانیت ہے، تم میں اور حیوانوں میں فرق یہ ہے کہ تم نے اپنی شرمگاہ کو ڈھانپنا ہوتا ہے' تمہارے لئے یہ لباس ہیں۔

اس طرح انبیاء علیہم السلام اپنی اُمت کو یہ سبق پڑھا رہے تھے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے آہستہ آہستہ تدریجاً لوگوں کے شعور کو بیدار کیا جا رہا تھا۔ جب رسول اکرم ﷺ کا عہد زریں آیا اور اس اُمت کی ذہانت سامنے آگئی تو خالق کائنات جل جلالہٗ نے یہ اعلان فرما دیا:

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ

وہ جو کئی صدیوں سے میری ہدایت کا سلسلہ جاری تھا اور چھوٹے چھوٹے نصاب میں دے رہا تھا آج میں نے اس جامع نصاب کو مکمل کر دیا ہے۔ میں نے تمہارے لئے دین کو مکمل کر دیا اور نعمت کی انتہاء کر دی ہے۔ پہلی اُمتوں کو میں نے اتنا نہیں دیا جتنا تمہیں دیا ہے۔ اُن سب کو جو دیا تھا اُس سے ایک جامع نصاب میں نے اس اُمت کو دے دیا ہے۔

یہاں تک کہ بچے کی ولادت سے کئی ماہ پہلے سے لے کر اُس کی وفات کے بعد تک جتنے درمیان میں معاملات ہیں، وہ سب کے سب بیان کر دیئے ہیں۔ یہاں تک رسول اکرم ﷺ ارشاد فرمانے لگے:

اِنَّمَآ اَنَا لَکُمْ مِثْلُ الْوَالِدِ

میں تو تمہارے لئے باپ کی مانند ہوں' عین باپ نہیں فرمایا بلکہ آپ نے فرمایا کہ میں باپ کی طرح ہوں۔ کس انداز میں فرمایا ''شفقت اتنی کرتا ہوں کہ باپ بھی بالآخر ایسی شفقت نہیں کر سکے گا' میں ایک طرف تو تمہیں بتوں کی غلامی سے نجات دلا کر اللہ کے دربار تک پہنچا رہا ہوں اور دوسری طرف چھوٹی چھوٹی باتیں بھی بیان کرتا ہوں کہ جب قضاء حاجت کیلئے بیٹھنا ہو تو طریقہ کیا ہونا چاہیئے' منہ کس طرف ہونا چاہیئے' کتنے ڈھیلے استعمال کرنے چاہئیں۔ میری نبوت کا بلند منصب دیکھو' میری باتوں کا بیان دیکھو' یہ میری تمہارے ساتھ شفقت ہے کہ میں نے کوئی چیز ایسی نہیں چھوڑی کہ کل تمہیں ضرورت پڑے اور میں نے وہ بیان نہ کی ہو' میں سب کچھ بیان کرنے کیلئے آ گیا ہوں۔

# تکمیل ایمان سے ختم نبوت کا بیان

## سولھویں آیت:

وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ۔

(پ ا سورۃ البقرہ، آیت ۴)

متقی وہ ہیں جو ایمان لاتے ہیں اُس چیز پر جو اے محبوب علیہ السلام آپ کی طرف نازل کی گئی اور اُس پر ایمان لاتے ہیں جو آپ سے پہلے نازل کی گئی۔

بندہ مومن تب بنے گا جب پہلی کتب پر بھی ایمان لے آئے گا۔ اور اللہ تعالیٰ فرما رہا ہے کہ وہ لوگ کامیابی والے ہیں، ہدایت والے ہیں، تقویٰ والے ہیں کہ اے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جو تجھ پہ قرآن اترا ہے اس پر بھی ایمان رکھتے ہیں اور جو آپ سے پہلے ہدایت کی کتابیں اتاری گئی ہیں اُن پر بھی ایمان لانے والے ہیں۔

اب اگر بعد میں بھی کسی کی گنجائش باقی ہوتی تو لازم کر دیا جاتا اور اللہ تعالیٰ فرماتا:

وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ بَعْدِكَ

جو آپ پر اتری ہوئی کتاب پر بھی ایمان لائے اور جو پہلے اتر چکی ہیں اُن پر بھی ایمان لائیں اور جو بعد میں اتریں گی اُس پر بھی ایمان لائیں۔

اللہ تعالیٰ نے ہرگز اس انداز میں بیان نہیں کیا، اور واضح کر دیا کہ بعد میں کوئی نبی ہی نہیں ہوگا تو اُس کی کتاب کہاں سے آئے گی۔ سب کچھ پہلے آ چکا ہے اور یہ نبوت بعد والی پہلی نبوتوں اور کتابوں کی تصدیق کر رہی ہے اور اپنے امتیوں پر اُس کو لازم قرار دے رہی ہے۔

## سترھویں آیت:

لٰكِنِ الرّٰسِخُوْنَ فِی الْعِلْمِ مِنْهُمْ وَالْمُؤْمِنُوْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَاۤ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ۔ (پ ۶ سورۃ النسآء، آیت ۱۶۲)

ہاں جو اُن میں علم میں پکے اور ایمان والے ہیں وہ ایمان لاتے ہیں اس پر جو اے محبوب تمہاری طرف اُترا اور جو تم سے پہلے اُترا۔

اس میں بھی اللہ تعالیٰ وہی بیان کر رہا ہے جو اس سے پہلی آیت میں بیان فرمائی۔

والمومنون یومنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک

ایمان کیلئے لازم قرار دیا گیا ہے کہ جو آپ پر کتاب اتری ہے اس پر ایمان لے آئیں اور جو آپ سے پہلے کتابیں اتاری گئی ہیں اُن پر بھی ایمان لائیں۔

## اٹھارھویں آیت:

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِیْ نَزَّلَ عَلٰی رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ (پ۵ سورۃ النسآء، آیت ۱۳۶)

اے ایمان والو! ایمان لے آؤ اللہ پر اور اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ پر اور اُس کتاب پر جو اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب علیہ السلام پر نازل کی اور اُن کتابوں پر جو اللہ تعالیٰ نے ان سے پہلے نازل کیں۔ یہاں بھی پہلے کا ذکر موجود ہے۔

## اُنیسویں آیت:

وَلَقَدْ اُوْحِیَ اِلَیْكَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكَ (پ۲۴ سورۃ الزمر، آیت ۶۵)

اور بے شک وحی کی گئی تمہاری طرف اور تم سے اگلوں کی طرف۔

آپ کی طرف اس پیغام کی وحی کی گئی، اس توحید کی وحی کی گئی جو آپ سے پہلے پیغمبروں کی طرف کی گئی۔ پہلے پیغمبر بھی توحید والا پیغام عام کرتے رہے، فکر آخرت والا پیغام لوگوں تک پہنچاتے رہے، یہ سب کا مشترکہ پیغام ہے۔ نبوت کا پیغام اللہ تعالیٰ کی توحید کا پیغام ہے، فکر آخرت کا پیغام دیتے ہیں۔ رب ذوالجلال نے فرمایا ''یہ آپ کی طرف بھی آیا ہے اور آپ سے پہلوں کی طرف بھی آیا ہے''۔ گنجائش ہوتی تو بعد کا تذکرہ ضرور ہوتا کیونکہ یہ اہم مقام ہے جہاں نبوت کی حیثیت کو واضح کیا جارہا ہے۔ خالق کائنات جل جلالہ نے بعد والے تمام احتمالات ختم فرمادیے ہیں۔

## بیسویں آیت:

اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ یَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ۔

(پ۵ سورۃ النساء، آیت ۶۰)

یہاں پر اُس کو بیان کیا گیا جو آپ پر نازل کیا گیا اور آپ سے پہلے جو نازل کیا گیا، بعد والا احتمال ختم کردیا گیا۔

## اکیسویں آیت:

كَذٰلِكَ یُوْحِیْٓ اِلَیْكَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكَ

(پ۲۵ سورۃ الشوریٰ، آیت ۳)

ایسے ہی اللہ نے آپ کی طرف وحی کی اور اُن لوگوں کی طرف جو آپ سے پہلے آ چکے ہیں
۔بعد والا احتمال ختم کر دیا گیا۔

بہت سی آیات میں اُمت کو اس انداز میں بیان کیا گیا جس سے پتہ چلتا ہے کہ کسی اور اُمت کی اب گنجائش باقی نہیں رہی جب اور اُمت ہی نہیں ہوگی تو اور نبی کہاں سے آنے گا۔

## بائیسویں آیت:

كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ (پ۴سورۃ آل عمران، آیت ۱۱۰)

تم بہتر ہو اُن سب امتوں میں جو لوگوں میں ظاہر ہوئیں۔

تم کو ساری امتوں کا سردار بنایا گیا۔ جب سردار اُمت آ جائے تو پھر ادنیٰ اُمت کی ضرورت کیا ہے۔ یہ جب آ گئی تو سارے منصوبے اس کے پاس، سارے کام ان کے پاس، ساری عظمتیں ان کے پاس، ہر بندگی کی توفیق اس کے پاس، ہر علم کا کمال ان کے پاس۔ پہلی ساری امتیں یکجا ہو کر وہ کام نہ کر سکیں جو اس تنہا اُمت نے کیا۔ وہ امتیں اپنے نبی پر نازل ہونے والی کتاب کو محفوظ نہ رکھ سکیں۔ انہوں نے رسول اکرم ﷺ پر نازل ہونے والی کتاب کو تو محفوظ رکھا ہی ہے اس کے ساتھ انہوں نے اُن کی ہر ہر حدیث کو بھی محفوظ رکھا اور اس انداز میں محفوظ رکھا کہ صرف حدیث کی حفاظت کیلئے پینسٹھ علوم ایجاد کر ڈالے اور پھر حدیث کو سمجھنے کیلئے اصول حدیث کو بنایا۔ قرآن کو سمجھنے کیلئے اصول تفسیر کو بنائے۔ احکام کو سمجھنے کیلئے اصول فقہ کو بنایا۔ پہلی اُمتوں میں اس طرح کا کوئی تصور ہی موجود نہیں تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''یہ خیر امت آ گئی ہے، سردار امت آ گئی ہے، یہ تمام امتوں میں سے آخری امت ہے۔ اس کے بعد جب اُمت کا تصور نہیں تو نبی کا تصور کیسے ہو سکتا ہے۔

## تیسویں آیت:

وَكَذَالِكَ جَعَلْنَا كُمْ اُمَّةً وَسَطًا لِتَكُونُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ۔

(پ۲سورۃ البقرہ، آیت ۱۴۳)

اور بات یوں ہی ہے کہ ہم نے تمہیں کیا سب امتوں میں افضل کہ تم لوگوں پر گواہ ہو۔

ہم نے تجھے افضل اُمت بنایا ہے تاکہ تم باقی سارے لوگوں پر گواہ بن جاؤ۔ اللہ تعالیٰ کے دربار میں گواہ بننا یہ منصب صرف پیغمبروں کا تھا لیکن رسول اکرم ﷺ کی نسبت سے اس اُمت کو بھی یہ گواہی کا منصب مل گیا ہے۔ اب وہ امت ظاہر ہو گئی جس کو من وجہ وہ سیٹ دے دی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں یہ گواہی دے سکیں گے۔

اب فضیلت والی اُمت کے بعد کسی ادنیٰ اُمت کا تصور باقی نہیں رہتا۔ جب اللہ تعالیٰ اس کو افضل ترین اُمت کہہ رہا ہے تو یہ آخری اُمت ہے جن کی کتاب سب سے افضل ہے' جن کے پیغمبر سب سے افضل ہیں' جن کا نظام سب سے افضل ہے اور جن کا پیغام سب سے افضل ہے۔ لہٰذا ان کے بعد کوئی پیغام ہے نہ دعوت ہے' کوئی کتاب ہے نہ کوئی نبی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اس اُمت کی عظمت کے ساتھ ختم نبوت کی عظمت کو ثابت فرمادیا ہے۔

## چوبیسویں آیت:

وَاِذْ قَالَ عِیْسَی ابْنُ مَرْیَمَ یٰبَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَیْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَ مُبَشِّرًۢا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی اسْمُهٗۤ اَحْمَدُ۔

(پ ۲۸ سورۃ الصف آیت نمبر ۶)

جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہہ رہے تھے "اے بنی اسرائیل میں تمہاری طرف اللہ کا رسول بن کے آیا ہوں اور میں اُس کی تصدیق کر رہا ہوں' جو مجھ سے پہلے تورات کی شکل میں آ چکی ہے اور میں اس رسول کی بشارت دے رہا ہوں جو میرے بعد آئیں گے اُن کا نام "احمد" ہوگا۔

اب یہاں پر اس اسلوب کو واضح کر دیا کہ اگر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی اور کے آنے کی گنجائش باقی رہتی تو آپ کا یہ انداز ہوتا کہ لوگو! میں رسول بن کے آ گیا ہوں اور جتنی پہلی کتابیں ہیں اُن کی میں تصدیق کر رہا ہوں اور جو بعد میں آئے گا اُس کا میں اعلان کر رہا ہوں اور اُن کے بعد جو آئے گا اُس کا اعلان کر رہا ہوں جبکہ ایسا ہرگز نہیں ہے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نفی تو بار بار کی ہے۔ ڈیڑھ سو احادیث میں نفی موجود ہے ختم نبوت کا بیان موجود ہے لیکن ایک جگہ بھی یہ نہیں فرمایا کہ میرے آنے کے بعد کسی کے آنے کی گنجائش باقی ہے۔

محبوب علیہ السلام سے پہلے جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام یہ اسلوب دے رہے تھے اور پہلوں کی تصدیق کر رہے تھے اور بعد میں آنے والے کی بشارت دے رہے تھے۔ آگے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ایسا کرنا چاہیئے تھا' اگر بعد میں کوئی نبی ہوتا' ایسی آیت بھی آپ پر نازل ہونی چاہیئے تھی اور ایسا خطاب آپ کا اُمت کے سامنے ہونا چاہیئے تھا لیکن کسی مقام پر ایسا لفظ موجود نہیں ہے لہٰذا اس آیت کا اسلوب ختم نبوت کی گواہی کو ثابت کر رہا ہے۔

## پچیسویں آیت:

قَالُوْا یٰقَوْمَنَآ اِنَّا سَمِعْنَا کِتٰبًا اُنْزِلَ مِنْۢ بَعْدِ مُوْسٰی مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ یَهْدِیْۤ اِلَی الْحَقِّ وَاِلٰی طَرِیْقٍ مُّسْتَقِیْمٍ ○ (پ۲۶ سورۃ الاحقاف، آیت ۳۰)

بولے اے ہماری قوم ہم نے ایک کتاب سنی کہ موسیٰ کے بعد اُتاری گئی اگلی کتابوں کی تصدیق فرماتی حق اور سیدھی راہ دکھاتی۔

یہ ایک آیت نہیں، اس آیت کے مضمون کی بہت سی آیات ہیں

مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ

یہ پیغمبر پہلی کتابوں کی تصدیق کر رہے ہیں۔ اگر بعد میں کوئی اللہ تعالیٰ کا پیغام آنا ہوتا تو تصدیق کیلئے اُس کو بھی شامل کیا جاتا۔ خالق کائنات جل جلالہٗ نے اس احتمال کو ختم کر کے ختم نبوت کے مضمون کو واضح کیا ہے۔

## چھبیسویں آیت:

(پ۷ سورۃ الانعام، آیت ۱۹)

اس میں انداز یہ ہے کہ خالق کائنات جل جلالہٗ قرآن مجید کا تعارف ایسا کروا رہا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ جس کے بعد کوئی کتاب نہیں آسکتی۔ صاحب قرآن کے بعد پھر کسی کی بحیثیت نبی آنے کی مجال کیسے ہوسکتی ہے؟

رب ذوالجلال فرماتا ہے:

اُوْحِیَ اِلَیَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ

(پ۷ سورۃ الانعام آیت نمبر ۱۹)

میری طرف اس قرآن کی وحی کی گئی۔

لانذر کم به تاکہ میں تمہیں اس کے ساتھ ڈراؤں۔

جو صحابہ سامنے موجود تھے اُن کو فرمایا

''ومن بلغ'' یہاں تک یہ قرآن قیامت تک پہنچے گا جو پڑھ کے ڈریں گے وہ میرے ڈرانے سے ڈر رہے ہونگے۔ یہ ایک دو صدیوں کیلئے نہیں بلکہ ہمیشہ ڈراتا رہے گا' قرآن ہمیشہ کے ڈرانے کیلئے آیا ہے۔ قرآن مجید کا تعارف بحیثیت کتاب ختم نبوت کو واضح کر رہا ہے کہ رسول اکرم ﷺ کو جب کتاب ختم نبوت والی دے دی ہے۔ اس کتاب کے بعد اور کتاب کی گنجائش باقی نہیں رہی تو اس سینے کے بعد

کوئی اور حامل وحی سینہ ہو یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ اللہ تعالیٰ نے تمام گنجائشیں ختم کر ڈالی ہیں۔

## ستائیسویں آیت:

وَاِنْ كُنْتُمْ فِيْ رَيْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔ (پ ا سورۃ البقرہ، آیت ۲۳)

اگر تم کو اُس پر شک ہے جو علم اپنے عبد خاص پہ نازل کیا کہ یہ اللہ کا کلام ہے یا اپنی طرف سے پڑھ رہے ہیں۔ اگر اے کافر و تمہیں اس کتاب میں شک ہے تو پھر اس قرآن جیسی ایک سورت ہی بنا کے لے آؤ اور صرف تم ہی نہیں بلکہ اپنے حمایتی بھی ساتھ ملا لو۔ اگر تم اُس دعوے میں سچے ہو کہ یہ اللہ کا کلام نہیں انہوں نے خود گھڑا ہوا ہے تو پھر ایسی ایک سورت ہی بنا کے لے آؤ، یہ سورت تم نہیں بنا سکتے۔

یہ چیلنج جس طرح اُس وقت تھا' جب یہ آیت نازل ہوئی تھی' ایسے ہی آج بھی یہ چیلنج موجود ہے اور قرآن مجید

اِنْ كُنْتُمْ فِيْ رَيْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا

اس سے اس بات کو آج بھی بحیثیت چیلنج بیان کر رہا ہے۔ یہ قرآن رسول اکرم ﷺ کا معجزہ ہے۔ معجزہ نبوت کا ہوتا ہے۔ معجزے کی دو قسمیں ہوتی ہیں ایک معجزہ حسّی ہوتا ہے اور دوسرا معجزہ عقلی ہوتا ہے۔ حسّی معجزہ وہ ہے جس کو آنکھوں سے دیکھا جائے جس طرح حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی پہاڑ سے نکلی تھی وہ معجزہ حسّی تھا لیکن قرآن معجزہ عقلی ہے۔ حسّی معجزہ جب تک حس کے سامنے ہے تو معجزہ ہے غیب ہوا تو ختم ہو گیا پھر خبر باقی رہ گئی۔

لیکن معجزہ عقلی وہ ہوتا ہے جب تک عقل سلامت ہے' معجزہ بھی سلامت ہے۔ حضرت صالح علیہ السلام کا اونٹنی والا معجزہ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عصا والا معجزہ محدود وقت کیلئے تھا' اس واسطے اُن کی نبوتیں محدود وقت کیلئے تھیں۔

لیکن نبی علیہ السلام کو معجزہ دائمی دے کر اعلان کر دیا ہے کہ جن کا معجزہ ہمیشہ کا ہے اُن کی نبوت بھی ہمیشہ کی ہے۔ اس انداز سے اللہ تعالیٰ نے ختم نبوت کی حقیقت کو واضح فرمایا۔

## اٹھائیسویں آیت:

اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ (پ ۳۰ سورۃ التکویر آیت ۲۷)

قرآن مجید کا تعارف کروایا جا رہا ہے کہ یہ قرآن سارے جہانوں کیلئے نصیحت ہے۔ سارے جہانوں کیلئے نصیحت سے اس کی جامعیت بیان کر دی گئی۔ قیامت تک ہمیشہ کیلئے یہی نصیحت ہے، اس

کے بعد اور کسی کتاب کی ضرورت نہیں۔قرآن کی اس جامعیت نے قیامت تک کیلئے یہ بات واضح کر دی ہے کہ یہی نصیحت ہے اور یہی ہدایت ہے تو اس کے ساتھ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کے مضمون کو بھی واضح فرما دیا ہے۔

## اُنتیسویں آیت:

هُدًى لِّلنَّاسِ (پ۲ سورۃ البقرہ، آیت ۱۸۵)

ہم نے اس کو جمیع انسانیت کیلئے ہدایت بنایا۔خواہ وہ پہلی صدی کے ہوں' چودھویں صدی کے ہوں' بیسویں کے ہوں' خواہ قیامت تک کے لوگ ہوں۔اللہ تعالیٰ یہ فرماتا ہے" یہ ہدایت ہے اب اس کے بعد کسی کی کوئی گنجائش نہیں ہے یہ بھی ختم نبوت کا بیان ہے۔

## تیسویں آیت:

هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ (پ۱۳ سورۃ ابراہیم، آیت ۵۲)

یہ لوگوں کو حکم پہنچاتا ہے۔

یہ قرآن جمیع انسانیت کیلئے تبلیغ ہے' یہ' بلاغ للناس '' ہے' یہ سب تک رب تعالیٰ کا پیغام پہنچا رہی ہے۔اس لحاظ سے بھی قرآن مجید کی جو عالمگیریت اور آفاقیت ہے اُس نے بھی واضح کر دیا کہ اس قرآن نے گنجائش نہیں چھوڑی کہ اب کوئی اور صحیفہ اترے یا کوئی نبی ہو اُس پر وحی اترے اور لوگوں کو اس کی ضرورت پڑے' نہیں' نہیں۔

یہ کافی ہے اور قیامت تک کیلئے بلاغ للناس ہے۔اللہ تعالیٰ نے ان آیات میں رسول اکرم ﷺ کی ختم نبوت کی تمام جہات کو بیان فرما دیا ہے۔

قرآن مجید کا ہر لفظ ختم نبوت کو ثابت کرتا ہے اس واسطے کہ ہر لفظ میرے نبی علیہ السلام کا معجزہ ہے' اور یہ معجزہ عقلی ہے۔ہر لفظ یہ دلالت کر رہا ہے کہ یہ محبوب علیہ السلام پر قرآن نازل ہوا اور اس کی مثل نہیں بن سکتی، اس کے لفظ جیسا لفظ نہیں بن سکتا، اس کی آیت جیسی آیت نہیں بن سکتی۔جس کی نبوت ہوتی ہے معجزہ اُسی کا ہوتا ہے اور جس کا معجزہ بول رہا ہو اُس کی نبوت بھی بول رہی ہوتی ہے' جس کا معجزہ چمک رہا ہو اُس کی نبوت بھی چمک رہی ہوتی ہے' جس کا معجزہ موجود ہو اُس کی نبوت کا زمانہ بھی موجود ہوتا ہے اور جس کا معجزہ بالکل شاداب' ہرا بھرا اور تازہ ہو اُس کی نبوت کا اسلوب بھی تازہ ہوتا ہے۔

قرآن مجید کا ہر لفظ آج بھی اعجاز کے ساتھ موجود ہے اور اس کا اعجاز باسی نہیں ہوا۔اس کا اعجاز ماند نہیں پڑا تو اس کا ہر لفظ ہی اپنے قرآن ہونے کے لحاظ سے نبی علیہ السلام کی ختم نبوت کا بیان کر رہا ہے۔

اس کے علاوہ بہت سی آیات ہیں۔ایسے ہی ڈیڑھ سو احادیث براہ راست ختم نبوت کو ثابت کرتی ہیں۔میں اپنی گفتگو کو سمیٹتے ہوئے یہ بات بھی واضح کرنا چاہتا ہوں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو کوئی محدث کہے یا مجدد کہے،کوئی مہدی کہے یا مسیح کہے،کوئی اس کو (جھوٹا) نبی کہے، یہ سارے معاملات تو بعد میں ہیں' کوئی نبی تب بنتا ہے جب اُس کا ایمان صحیح ہوتا ہے۔یہ تو ایسا انسان ہے کہ اس کا اپنا ایمان ہی صحیح نہیں' جو اپنے ایمان کے لحاظ سے پہلے ہی کافر تھا۔کیا کافروں میں سے کوئی مہدی ہوتا ہے یا کافر بھی کوئی مجدد ہوتا ہے؟ کیا کافر بھی کوئی مسیح ہوتا ہے؟ کیا کافر بھی کوئی نبی ہوتا ہے؟ یہ شخص قطع نظر اس کے کہ دیگر دلائل کو دیکھا جائے بذاتِ خود اپنے عقیدے میں نبوت کے اعلان سے پہلے بھی اپنی حیثیت کے لحاظ سے جو بیان کر رہا تھا اس کا خود ایمان ہی نہیں تھا' یہاں تو نبی ہونے کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ایمان کے لحاظ سے اُس کی صورتحال کیا تھی؟

اُس کی کتاب البریہ کا صفحہ نمبر ۹۷ ہے۔

اس میں اُس نے اپنے آپ کو خدا بنا کے پیش کیا ہے۔یعنی عمومی طور پر تو ہم اُس کو جھوٹا مدعی نبوت کہتے ہیں' وہ تو خدا بننے کے درپے تھا۔اس نے واضح طور پر لکھ دیا ہے کشف میں میں نے دیکھا کہ خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں۔اس حالت میں یہ کہہ رہا تھا ہم ایک نیا نظام' ایک نیا آسمان' ایک نئی زمین چاہتے ہیں' سو میں نے زمین و آسمان کو اجمالی صورت میں پیدا کر دیا۔

تو یہ غلام احمد قادیانی ہے جو اپنے آپ کو زمین و آسمان کا خالق بھی کہتا ہے اور اپنے آپ کو خدا بھی کہہ رہا ہے' ایسا شخص تو انسان کہلوانے کا حق دار نہیں چہ جائیکہ اُس کو مسلمان کہا جائے اور پھر مسلمان سے آگے جو عہدے ہیں۔محدث' مجدد' یا اس طرح کے اور عہدے اُس کو دیئے جائیں' یہ تو انسانیت کی تعریف میں داخل ہی نہیں ہے کیونکہ کافروں کو حیوان کہا گیا ہے بلکہ حیوانوں سے بھی بدتر کہا گیا ہے۔یہ تو انسان کہلوانے کے قابل نہیں چہ جائیکہ اس کو آگے کوئی منصب دیا جائے یہ ختم نبوت کے موضوع پر ایک مختصری گفتگو تھی۔قادیانیت ایک ناسور ہے۔

قادیانیت سے پوچھا کفر نے تو کون ہے؟
کہنے لگی آپ ہی کی دلربا سالی ہوں میں

یہ قادیانیت کفر کی سالی ہے اور اس کے ہاتھ میں آری ہے جس کا مقصد اسلام کے درخت کو کاٹنا ہے۔اللہ ان کو ان کے مذموم مقاصد میں ناکام فرمائے اور مسلم اُمہ کو اپنی غیرت وحمیت بیدار رکھتے ہوئے ان کا پوری طرح تعاقب کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔آمین

وآخر دعونا ان الحمد للہ رب العالمین

علامہ قاری محمد طیب نقشبندی، مانچسٹر (انگلینڈ)

# دلائل ختم نبوت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی خاتم النبیین واخر المرسلین وعلی الہ وصحبہ اجمعین۔

اما بعد

## تفسیر آیت ختم نبوت:

ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین۔

محمد ﷺ تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں لیکن وہ اللہ کے رسول اور انبیاء میں سے سب سے آخری نبی ہیں۔

سورۃ الاحزاب کی مذکورہ آیت کریمہ نبی اکرم ﷺ کے آخری نبی ہونے پر نص صریح ہے۔ لیکن اس کے معنی میں گمراہ لوگوں نے تحریف کی اور آپ کے بعد دروازہ نبوت کھولنے کی کوشش کی مگر انہیں اپنی کوششوں میں سخت ناکامی ہوئی۔ اُمت مسلمہ عقیدہ ختم نبوت پر غیر متزلزل ایمان رکھتی ہے۔

## خاتم النبیین کا معنی آخری نبی ہونا حدیث کی روشنی میں:

مرزائی مذہب مسلمانوں میں گمراہی پھیلانے کے لئے خاتم النبیین کا یہ معنی کرتا ہے کہ آپ کا مرتبہ انبیاء میں اتنا عظیم ہے کہ تمام انبیاء کے مراتب وہاں ختم ہو جاتے ہیں۔ گویا آپ مرتبے میں سب سے آخری نبی ہیں۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ آپ زمانے کے اعتبار سے آخری نبی ہیں۔ جیسے کہا جاتا ہے کہ فلاں محدث خاتم المحدثین ہے یعنی تمام محدثین کا علم وفضل اس پہ ختم ہو جاتا ہے اس کا یہ معنی نہیں کہ اس کے بعد کوئی محدث دنیا میں نہیں آئے گا۔ یہی معنی خاتم النبیین کا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ مرزائی لوگ کہتے ہیں ہم بھی نبی ﷺ کو خاتم النبیین مانتے ہیں مگر مرتبے کے اعتبار سے نہ کہ زمانے کے اعتبار سے۔

ﷺ میں واضح طور پر یہی معنی موجود ہیں تو یہ بات قابلِ بحث ہی نہیں رہتی۔لیکن معلوم ہوتا ہے کہ نبی بننے کے شوق میں مرزا غلام احمد قادیانی اتنی سی بات کو بھی لوگوں کی نظروں سے چھپانے کی کوشش کر رہا ہے کہ نبی بنانا اللہ کا کام ہے۔حضور ﷺ کا نہیں۔سورہ الانعام میں ارشادِ خداوندی ہے۔

**اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ**

کہ اللہ خوب جانتا ہے وہ کسے رسول بنائے گا۔

گروہ انبیاء میں کوئی نبی قسط وار نبی نہیں بنا۔نبی تو وہ ازل ہی سے ہوتا ہے جب خدا تعالیٰ کی طرف سے اذن ہوتا ہے وہ اپنی نبوت کا اعلان فرما دیتا ہے۔جیسا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے پنگھوڑے سے اپنی والدہ کی بریت اور اپنی نبوت کا اعلان فرمایا۔یا حضور حبیب کبریا علیہ الصلوٰۃ والثناء نے اذن پاتے ہی لوگوں پر یہ حقیقت واشگاف کر دی۔حالانکہ آپ اُس وقت بھی نبی تھے۔جب حضرت آدم علیہ السلام مٹی اور پانی کے درمیان تھے۔لیکن مرزا غلام احمد قادیانی نے پہلے اپنے آپ پر الہام ہونے کا دعویٰ کیا۔پھر مجدد بنا۔پھر بیعت لینا شروع کی۔پھر مسیح موعود اور مہدی ہونے کا دعویٰ کیا اور آخر میں اس پر انکشاف ہوا کہ وہ "نبی" ہے۔تاریخ احمدیت میں ہے۔

> 1900ء کے آخر اور 1901ء کے اوائل میں سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام(؟) پر یہ انکشاف ہوا کہ مقامِ نبوت صرف کثرتِ مکالمہ ومخاطبہ سے مشرف ہونے کا نام ہے۔اور نئی شریعت کا لانا، پہلی شریعت کا ترمیم کرنا یا براہِ راست منصب نبوت ورسالت کا حصول، نبی کی تعریف میں داخل نہیں ہے۔

(تاریخ احمدیت جلد سوم۔مرتبہ دوست محمد شاہد، صفحہ 198)

تعریفِ نبوت کی تبدیلی کا سب سے پہلا تحریری اعلان 5 نومبر 1901ء کو اشتہار "ایک غلطی کا ازالہ" (مشمولہ الحکم قادیان۔10 نومبر 1901ء صفحہ 7،5) کے ذریعے کیا گیا۔دوست محمد شاہد نے اس کا ذکر کر کے حاشیے میں یہ وضاحت بھی کی ہے کہ پہلے 1900ء میں مولوی عبدالکریم اپنے خطباتِ جمعہ میں اس خیال کا اظہار کرتے رہے۔17 اگست 1900ء کے خطبے میں مولوی صاحب نے مرزا کو مرسل ثابت کیا اور لا نفرق بین احد منھم والی آیت ان پر چسپاں کی جسے مرزا نے پسند کیا" (تاریخ احمدیت جلد سوم صفحہ 192)۔یعنی اس کے نبی ہونے کا اسے خود ابھی احساس نہیں ہوا تھا کہ مولوی عبدالکریم نے اس کی نبوت کو ثابت کرنا شروع کیا اور اس نے اس کو پسند کر کے اپنی نبوت کا اعلان کر دیا۔

چنانچہ مرزا بشیر الدین محمود احمد (مرزا کا بیٹا اور دوسرا خلیفہ) لکھتا ہے۔

"پس یہ ثابت ہے کہ 1901ء سے پہلے کے وہ حوالے جن میں آپ نے نبی ہونے سے

انکار کیا ہے۔اب منسوخ ہیں اور اُن سے حجت پکڑنی غلط ہے۔"

(حقیقۃ النبوۃ از میاں بشیر الدین محمود احمد صفحہ 121)

یعنی مرزا مردود ایسا "نبی" ہے جسے پہلے خود بھی پتا نہیں تھا کہ وہ کیا ہے۔ وہ قسط وار ترقی کرتا رہا اور آخرِ کار مولوی عبدالکریم نے اپنے "خطبات جمعہ" کے ذریعے اسے یقین دلایا کہ وہ نبی ہے چنانچہ وہ نبی بن بیٹھا۔

نبی کے لغوی معنی ہی غیب کی خبریں دینے والا کے ہیں۔تمام انبیاء کرام غیب کی خبریں دیتے رہے۔حضور فخرِ موجودات علیہ التحیۃ والصلوٰۃ بھی خدا تعالیٰ کی عطائے خاص سے معاملات غیب پر مطلع کئے گئے تھے اور عالمِ ماکان و ما یکون تھے۔سب کچھ ان کے سامنے آئینہ تھا اور کتب احادیث میں ایسے واقعات بکھرے ہوئے ہیں کہ سرکار ﷺ نے لوگوں کو غیب کی خبریں دیں۔مثلاً قرآن کریم نے حضور ﷺ سے 615ء میں جبکہ ایران کی عظمت کا ڈنکا بج رہا تھا اور سلطنتِ روم کمزور نہ تھی، یہ خبر دلوائی کہ اگرچہ رومی مغلوب ہو گئے۔لیکن اس شکست کے بعد عنقریب چند سال میں وہ غالب آ جائیں گے۔(سورۂ روم) اور دُنیا جانتی ہے کہ 623ء میں اہلِ روم پارسیوں پر غالب آ گئے، 2 ہجری میں مسلمان پریشان حال تھے۔حضور ﷺ نے فرمایا۔

"بے شک اگر اللہ نے چاہا تو ضرور تم لوگ بے خوف و خطر مسجدِ حرام میں داخل ہو گے"

(سورۂ فتح)

اور 8 ہجری میں مسلمان مکہ معظمہ میں فاتحانہ حیثیت سے داخل ہو گئے۔12 رمضان المبارک 2 ہجری کو حضور نورِ مجسم ﷺ نے جنگِ بدر کے موقع پر فرمایا۔میرا رب ارشاد فرماتا ہے کہ

ان یقاتلوکم یولّوا کم الادبار

اگر اہلِ مکہ تم سے لڑیں گے تو پیٹھ پھیریں گے۔ (سورۂ آل عمران)

تاریخ شاہد ہے کہ جنگِ بدر میں مسلمانوں کو عظیم الشان کامیابی نصیب ہوئی۔

مختلف احادیثِ مبارکہ میں بے شمار ایسے واقعات ہیں جن کے وقوع سے پہلے سرکارِ دو عالم ﷺ نے خبر دے دی تھی اور وہ حضور ﷺ کی دی ہوئی خبر کے عین مطابق وقوع پذیر ہوئے۔مثلاً حزیم بن اوس سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے حیرہ کے فتح ہونے کی خبر دی اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانے میں حیرہ فتح ہوا۔حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ، حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ، حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایتیں کتب احادیث میں موجود ہیں کہ حضور ﷺ نے کسریٰ اور قیصر کے ہلاک ہونے کی خبر دی۔یہ بھی فرمایا کہ اُن کے خزانے مالِ غنیمت بن جائیں گے اور ان کے بعد

کسریٰ اور قیصر نہیں ہوں گے۔ بہت سی احادیث میں ہے کہ حضور ﷺ نے حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت ثابت بن قیس بن شماس، حضرت رافع بن خدیج، ام ورقہ، عمار بن یاسر، نعمان بن بشیر، اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہم کی شہادت کی خبر دے دی تھی اور اس سلسلے میں واقع ہونے والے بہت سے واقعات بتا دیئے تھے۔

حضرت عمر، اور حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہم سے کئی حدیثیں مروی ہیں کہ حضور ﷺ نے حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کے بارے میں معلومات مہیا فرمادی تھیں جو بعد میں اسی طرح سامنے آئیں۔

بخاری شریف میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا کہ میرا یہ بیٹا سید ہے اور یقیناً اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے مسلمانوں کے دو گروہوں میں صلح کرادے گا۔

حضور حبیب کبریا علیہ التحیۃ والثناء نے ہزار ہا معاملات میں پہلے سے خبر دی جو من وعن دُرست ثابت ہوئی۔ اس سلسلے میں بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں جن میں سے ایک خصائص الکبریٰ فی معجزات خیر الوریٰ، علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کی ہے۔ جس میں ہزار ہا ایسے واقعات جمع کردیئے ہیں۔ نمونے کے طور پر چند واقعات کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔ حضور ﷺ نے شام میں پھیلنے والے طاعون کی خبر دی۔ حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کے طویل عمر پانے اور نابینا ہونے کی خبر دی۔ آپ ﷺ نے خبر دی کہ چوتھی صدی میں لوگ بدل جائیں گے۔ آپ نے خوارج کی خبر دی، بغداد کی تعمیر کی خبر دی، غرض مُخبر صادق ﷺ نے مختلف معاملات میں جو جو کچھ اپنے نام لیوا رفقا کے سامنے فرمادیا۔ وہ درست ثابت ہوا۔

لیکن حضور ﷺ کے بعد جن کذابوں نے نبوت کا دعویٰ کیا۔ انہوں نے بھی اپنے آپ کو نبی ثابت کرنے کی کوشش میں بہت سی پیشگوئیاں کیں۔ دیکھنا چاہئے کہ ان پیشگوئیوں کا کیا حال ہوا۔

مسیلمہ کذاب نے 7 ربیع الاول 10 ھ کو پیشگوئی کی کہ

''محمد ایک مہینے کے بعد فوت ہو جائیں گے اور اسلام کا آفتاب غروب ہو جائے گا اور بے شک یہ کلام آسمانِ فضل سے نازل ہوا'' (میزان الادیان جلد اول، صفحہ 198)

دنیا جانتی ہے کہ حضور محبوب کبریا ﷺ 12 ربیع الاوّل 11 ہجری تک اس دُنیا میں رونق افروز رہے اور مسیلمہ کذاب ٹھہرا۔

اسود عنسی نے 27 جمادی الثانی 11 ہجری کو یہ کہا کہ

''اسلام تین سال کے بعد مٹ جائے گا اور میں یہ پیشگوئی خالقِ ارض وسماء کے حکم سے کر رہا ہوں۔'' (میزان الادیان جلد اول، صفحہ 196)

کسے معلوم نہیں کہ اسلام آج تک موجود ہے۔ سجاح نے 5 ذی قعد 11 ہجری کو یہ پیشگوئی کی کہ حکومتِ روم دوسال کے بعد عرب پر غالب آجائے گی اور یہ خبر نسیم آسمانی نے پہنچائی ہے۔

(تاریخ ابوالفدا۔ جلد چہارم صفحہ 211)

اس خبر کا حشر بھی دنیا جانتی ہے۔

المقنع نے 6 اکتوبر 759ء کو پیشگوئی کی کہ ابو مسلم خراسانی دوسال کے بعد یقیناً ہلاک ہوجائے گا۔

(تاریخ العرب صفحہ 344) تاریخی شواہد سامنے ہیں کہ ابو مسلم خراسانی 2 نومبر 784ء تک زندہ رہا۔

قرمط نے 23 مارچ 968ء کو خبر دی کہ

''دو مہینے کے بعد آفتاب مشرق کے بجائے مغرب سے طلوع ہوگا اور بے شک یہ ایک عجیب بات ہے۔'' (میزان الادیان جلد اول، صفحہ 218)

ظاہر ہے کہ یہ خبر جھوٹ نکلی۔

مرزا علی محمد باب نے 5 اپریل 1848ء کو شاہِ ایران کے دوسال بعد ہلاک ہونے کی پیشگوئی کی لیکن وہ 1856ء تک زندہ رہا۔

مرزا نے 1891ء میں کہا کہ

''عرشِ اعظم پر محمدی بیگم کے ساتھ میرا نکاح ہو چکا ہے اور میں یقین کے ساتھ کہتا ہوں کہ وہ اس دُنیا میں ضرور میرے نکاح میں آئے گی۔''

لیکن ہوا یہ کہ وہ آخر دم تک محمدی بیگم کی زیارت سے محروم ہی رہا۔ اسی طرح اس نے عیسائی پادری آتھم کی موت کے بارے میں کہا کہ

''وہ 5 دسمبر 1894ء تک مر جائے گا۔''

لیکن وہ زندہ رہا اور عیسائیوں نے اس کا بڑی شان وشوکت سے جلوس نکالا۔ مرزا نے زندگی میں بہت پیشگوئیاں کیں اور ان کا انجام یہی ہوا۔ لیکن اس نے اپنے بارے میں جو پیشگوئی کی تھی۔ اس کا حال دیکھئے کہا۔

''بشارت ہوئی کہ عمر اسی سال ہوگی یا اس سے زیادہ۔''

(مواہب الرحمٰن۔ از مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 21)

لیکن ہوا یہ کہ اڑسٹھ سال کی عمر میں مر گیا۔ 1907ء میں اُس نے اس الہام کا دعویٰ کیا کہ

''میں تیری عمر کو بڑھا دوں گا۔ یعنی دشمن جو کہتا ہے کہ صرف جولائی 1907ء میں چودہ مہینے تک تیری عمر کے دن رہ گئے ہیں یا ایسا ہی دوسرے دشمن پیشگوئی کرتے ہیں۔ ان

سب کو جھوٹا کر دوں گا اور تیری عمر کو بڑھا دوں گا۔ تا معلوم ہو کہ میں خدا ہوں اور ہر ایک میرے اختیار میں ہے۔" (تبلیغ رسالت جلد دہم، صفحہ 132)

لیکن عمر نہ بڑھی اور اللہ نے "مخالفین" ہی کی بات سچ کر دکھائی۔ مرزا مئی 1908ء سے آگے نہ بڑھا۔ اس کے باوجود مرزا کا دعویٰ ملاحظہ ہو۔

"میں سچ سچ کہتا ہوں کہ جس کثرتِ تعداد اور صفائی سے غیب کا علم حضرت جل شانہٗ نے اپنے ارادہ خاص سے مجھے عنایت فرمایا۔ اگر دُنیا میں اس کثرتِ تعداد اور انکشافات تام کے لحاظ سے کوئی اور بھی میرے ساتھ شریک ہے تو میں جھوٹا ہوں۔"

(تریاق القلوب مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 147)

مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے لئے "غیر مستقل نبوت" گھڑلی ہے۔ حالانکہ قرآن و احادیث کی رو سے جو شخص وحی کا دعویٰ کرتا ہے۔ وہ نبوتِ مستقلہ کا دعویٰ کرتا ہے۔ کیونکہ غیر مستقل نبوت کا کوئی تصور نہیں ہے۔ لیکن مرزا نے اپنے لئے کبھی ظلی، کبھی بروزی نبی کی اصطلاح گھڑی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ وہ کوئی نئی شریعت نہیں لائے۔ حضور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی امتی ہیں۔ اس لئے ظلی نبی ہیں۔

"(حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد) صرف اس نبوت کا دروازہ بند ہے جو احکامِ شریعت جدیدہ ساتھ رکھتی ہو یا ایسا دعویٰ ہو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع سے الگ ہو کر کیا جائے۔ لیکن ایسا شخص جو ایک طرف خدا تعالیٰ کی وحی میں امتی قرار پاتا ہے۔ پھر دوسری طرف اس کا نام نبی بھی رکھا ہے۔ یہ دعویٰ قرآن شریف کے احکام کے مخالف نہیں ہے۔ کیونکہ یہ نبوت بھی باعث امتی ہونے کے دراصل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا ایک ظل ہے۔ کوئی مستقل نبوت نہیں۔"

(ضمیمہ براہینِ احمدیہ حصہ پنجم، مرزا غلام احمد قادیانی طبع اوّل صفحہ 181)

اسی طرح "ازالہ اوہام" میں لکھتا ہے۔

"ہمیں جو کچھ ملتا ہے، ظلی اور طفیلی طور پر ملتا ہے۔" (جلد اوّل، صفحہ 138)

"چشمہ معرفت" میں ہے۔

"وہ نبوت جو اُس کی کامل پیروی سے ملتی ہے اور جو اُس کے چراغ سے نور لیتی ہے، وہ ختم نہیں۔" (صفحہ 324)

قادیانیوں نے بھی مرزا کی نبوت کو ظلی کہا ہے۔ لیکن اس کا مرتبہ سب انبیاء سے بڑا بتایا ہے۔

"حضرت مسیح موعود (لعنۃ اللہ علیہ) نبی تھے۔ آپ کا درجہ مقام کے لحاظ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا شاگرد اور آپ کا ظل ہونے کا ہے۔ دیگر انبیاء علیہم السلام میں سے بہتوں سے

آپ بڑے تھے۔ ممکن ہے سب سے بڑے ہوں۔"

(الفضل قادیان 29 اپریل 1967ء)

کبھی مرزا اپنی نبوت کو بروزی قرار دیتا ہے۔

"اب بعد اس (خاتم الانبیاء) کے کوئی نبی نہیں مگر، وہی جس پر بروزی طور سے محمدیت کی چادر پہنائی گئی ہو۔۔ پس جو کامل طور پر مخدوم میں فنا ہو کر خدا سے نبی کا لقب پاتا ہے، وہ ختم نبوت کا خلل انداز نہیں۔" (کشتی نوح، مرزا غلام احمد قادیانی۔ صفحہ 24)

البدر کی 4 ستمبر 1903ء کی اشاعت میں کسی نے مرزا سے پوچھا کہ بروز کسے کہتے ہیں۔ اُس نے کہا۔ "جیسے شیشہ میں انسان کی شکل میں آتی ہے۔" حالانکہ وہ شکل بذاتِ خود الگ قائم ہوتی ہے۔ اس کا نام بروز ہے۔

(ملفوظات۔ جلد ششم۔ مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 122)

مرزا نے اپنی بیویوں کو "امہات المومنین" قرار دیا، اپنے گھر والوں کو "اہلِ بیت" کہا۔ جن لوگوں نے مرزا کی زیارت کی انہیں "صحابہ" بنایا، اسی قسم کا ایک "صحابی" سید سرور شاہ قادیانی کہتا ہے۔

"بروز کے معنی حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے خود لکھے ہیں کہ اصل اور بروز میں فرق نہیں ہوتا۔ یہی وجہ ہے کہ آپ جب آنحضرت (صلی اللہ علیہ وسلم) کے ساتھ غلامی کی نسبت بیان کرتے ہیں تو فرماتے ہیں "من یک قطرہ ز آبِ لالِ محمدم (صلی اللہ علیہ وسلم)۔ لیکن جب آپ بروز کی رنگت میں جلوہ نما ہوتے تو فرماتے۔ "من فرق بینی المصطفی فما عرفنی ومارٰی" کہ جو مجھ میں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم میں ذرا بھی فرق کرتا ہے۔ اس نے نہ مجھے دیکھا، اور نہ مجھے پہچانا۔" (اخبار الفضل قادیان، 26 جنوری 1916ء)

مرزا غلام احمد قادیانی نے جس طرح بتدریج ترقی کی، اس کی طرف توجہ دلائی جاچکی ہے لیکن یہ سمجھنا کہ مرزا کے مرنے کے بعد "ارتقاء" کا یہ عمل جاری نہیں رہا۔ دُرست نہیں۔ مرزا تو ایک مولوی سے ترقی کی منازل طے کرتے کرتے ظلی، بروزی اور نئی شریعت کے بغیر نبی ہے۔ لیکن اس کے صاحبزادے نے ظلی، بروزی والی بیخ بھی اڑا دی۔ اس نے اپنے باپ کو "حقیقی نبی" قرار دیا۔

"درحقیقت خدا کی طرف سے خدا تعالیٰ کی مقرر کردہ اصطلاح کے مطابق قرآن کریم کے بتائے ہوئے معنی کی رُو سے جو نبی ہو، اور نبی کہلانے کا مستحق ہو، تمام کمالاتِ نبوت اُس میں اس حد تک پائے جاتے ہوں۔ جس حد تک نبیوں میں پائے جانے ضروری ہیں تو میں کہوں گا کہ ان معنوں میں حضرت مسیح موعود حقیقی نبی تھے۔"

(القول الفیصل، میاں بشیر الدین محمود احمد صفحہ 160)

خود مرزا نے لکھا۔

"یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے۔ جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند امر و نہی بیان کیئے اور اپنی اُمت کے لئے ایک قانون مقرر کیا، وہی صاحب شریعت ہو گیا۔ میری وحی میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور اگر کہو کہ شریعت سے وہ شریعت مراد ہے۔ جس میں نئے احکام ہوں تو یہ باطل ہے۔" (اربعین نمبر 4، صفحہ 45۔83)

اب مرزا کی وحی یا کسی کے اس پر کیئے گئے "الہامات" کا ذکر بھی ہو جائے۔ خداوند قدوس نے تو فرمایا تھا۔

**وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومه**

ہم نے ہر رسول پر صرف اس کی قوم کی زبان میں وحی نازل کی۔

لیکن مرزا پر کئی زبانوں میں "وحی" نازل ہوئی۔ اگرچہ اس نے خود کہا تھا۔

"یہ بالکل لغو اور بیہودہ امر ہے کہ انسان کی اصل زبان تو کوئی اور ہو اور الہام اس کو کسی اور زبان میں ہو۔" (چشمہ معرفت۔ مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 209)

بیشتر "الہامات" اس قسم کے ہیں کہ قرآنی آیات میں کچھ تحریف کر کے مرزا والا الہام بن گیا۔ کچھ الہامات معنوی لحاظ سے عجیب و غریب ہیں۔ مثلاً۔

"انت بمنزلة ولدی" (تو مجھ سے بیٹے کی بجا ہے) اس سوال کے جواب میں کہ اس الہام کے معنی کیا ہیں، قادیانیوں کا مؤقف ہے کہ کسی کو "بیٹے کی بجا" کہنا پیار کے اظہار کے لئے ہوتا ہے۔ ورنہ خود مرزا کہتا ہے کہ خدا بیٹوں سے پاک ہے۔ نہ اُس کا کوئی شریک ہے اور نہ بیٹا ہے۔ لیکن یہ فقرا اس جگہ قبیل مجاز اور استعارہ میں ہے۔

(جماعتِ احمدیہ سے متعلق بعض سوالات کے جوابات۔ صفحہ 39)

بہر حال مرزا کے خدا نے تو اس کو بیٹے کی بجا کہہ ہی دیا۔

قرآن پاک میں تحریف کرتے ہوئے مرزا کے "خدا" نے بعض جگہوں پر زبان غلط کر دی ہے۔ قرآن نے کہا تھا۔ "یا آدم اسکن"۔ مرزا کے "الہام" میں مخاطب عورت ہو گئی لیکن فعل مذکر ہی رہا۔

"یا مریم اسکن" (حرفِ محرمانہ۔ از ڈاکٹر غلام جیلانی برق صفحہ 324۔325)

اور مرزا کا خدا تو کوئی سی زبان بھی صحیح استعمال نہیں کرتا۔ اردو "الہام" دیکھیئے۔

"بہت سے سلام میرے تیرے پر ہوں" (حقیقۃ الوحی۔ مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 102)

اس پر جوالہامات انگریزی میں نازل ہوئے۔ انکی زبان بھی اتنی ہی غلط ہے جتنی مرزا جیسے "پڑھے لکھے" آدمی کی ہونی چاہیے تھی۔ مثلاً دیکھئے حقیقۃ الوحی۔ مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 303، انگریزی الہامات کے بارے میں حاشیے میں لکھتا ہے۔

"چونکہ یہ غیر زبان میں الہام ہے اور الہامِ الٰہی میں ایک سرعت ہوتی ہے۔ اس لئے ممکن ہے کہ بعض الفاظ کے ادا کرنے میں کچھ فرق ہو اور یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ بعض جگہ خدا تعالیٰ انسانی محاورات کا پابند نہیں ہوتا" (حقیقۃ الوحی صفحہ 304)

ایک خط میں اس سلسلے میں شکوہ کرتا ہے کہ

"چونکہ اس ہفتے میں بعض کلمات انگریزی وغیرہ الہام ہوئے ہیں اور اگرچہ بعض ان میں سے ہندولڑ کے سے دریافت کئے مگر قابلِ اطمینان نہیں۔" (مکتوباتِ احمدیہ، جلد اوّل صفحہ 68)

اور پھر انگریزی الہامات ہی پر کیا منحصر ہے۔ سنسکرت اور عبرانی وغیرہ میں بھی اس پر یہ عنایت ہوتی رہیں۔ لکھتا ہے۔

"زیادہ تر تعجب کی بات یہ ہے کہ بعض الہامات مجھے ان زبانوں میں بھی ہوئے ہیں جن سے مجھے کچھ واقفیت نہیں ہے۔ جیسے انگریزی، سنسکرت، یا عبرانی وغیرہ" (نزول المسیح صفحہ 57)

مرزا کا نام "غلام احمد" تھا۔ لیکن اس کے کئی "الہامات" میں اسے "احمد" کے نام سے پکارا ہے۔ خود اس نے اپنے بارے میں کہا۔

لیکن آخر زماں نامِ من است
آخریں جامے ہمیں جامِ من است

لیکن وہ خود اس حوالے سے ارتقائی منازل ہی طے کرتا رہا۔ اس نے خود یہ اعلان نہیں کیا "۔۔۔من بعدی اسمہ احمد" کی آیت کے مصداق حضور نور مجسم ﷺ نہیں بلکہ وہ خود ہیں۔ یہ بات تو اس کے بیٹے اور "خلیفہ دوم" نے کہی۔

"اب یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ کون رسول ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد آیا اور اس کا نام احمد ہے۔ میرا اپنا دعویٰ ہے اور میں نے یہ دعویٰ یوں ہی نہیں کر دیا بلکہ حضرت مسیح موعود کی کتابوں میں بھی اسی طرح لکھا ہوا ہے اور حضرت خلیفۃ المسیح اوّل (حکیم نورالدین بھیروی) نے بھی یہی فرمایا ہے کہ مرزا احمد ہیں۔ چنانچہ ان کے درسوں کے نوٹوں میں بھی یہی چھپا ہوا ہے۔ اور میرا ایمان ہے کہ اس آیت (اسمہ احمد) کے مصداق حضرت مسیح

موعود علیہ السلام ہی ہیں۔" (انوار خلافت میاں بشیر الدین محمود احمد۔ صفحہ 61)

مرزا بشیر الدین محمود احمد نے 1915ء کے سالانہ جلسے میں تقریر کرتے ہوئے کھل کر کہا کہ

"اسمہ احمد سے حضور محبوب خدا علیہ التحیۃ والثناء مراد نہیں ہیں۔"

(الفضل قادیان، 19 اگست، 1916ء)

حالانکہ خود مرزا نے 4 نومبر 1900ء کو "اشتہار واجب الاظہار" میں کہا تھا۔

"ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دو نام تھے۔ ایک محمد صلی اللہ علیہ وسلم، دوسرا احمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ اسمِ احمد اجمالی نام تھا۔ جس سے یہ مطلب تھا کہ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں آشتی اور صلح پھیلائیں گے۔ سو خدا نے ان دو ناموں کی اس طرح پر تقسیم کی کہ اوّل آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مکی زندگی میں اسمِ احمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور تھا اور ہر طرح سے صبر اور شکیبائی کی تعلیم تھی اور پھر مدینہ کی زندگی میں اسمِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور ہوا اور مخالفوں کی سرکوبی خدا کی حکمت اور مصلحت نے ضروری سمجھی۔

(تبلیغ رسالت جلد نہم، مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 91)

معلوم ہوا کہ مرزا تو "احمد" حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اسمِ مبارک سمجھتا تھا لیکن اس کا بیٹا اس سے بھی دو قدم آگے نکل گیا۔ اس نے واضح طور پر کہا کہ

"احمد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام نہیں تھا اور "احمد" کے سلسلے میں قرآن میں جو نشانات ہیں حضور اُن کے مصداق بھی نہیں ہیں اور نہ ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود یہ فرمایا ہے کہ "اسمہ احمد" والی پیشگوئی میرے بارے میں ہے۔" (الفضل 19 اگست 1916ء)

مرزا نے بھی "خاتم" کے معنی مُہر کہہ کر حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مہر کے ذریعے نبوت کی راہ کھولنی چاہی تھی۔ ان کے صاحبزادے نے بات کو اور بھی واضح کر دیا۔ 1927ء میں اُس سے سوال کیا گیا کہ کیا آئندہ بھی نبیوں کا آنا ممکن ہے تو اُس نے کہا

"ہاں، قیامت تک رسول آتے رہیں گے۔ جب تک بیماری ہے، تب تک ڈاکٹر کی بھی ضرورت ہے۔" (الفضل قادیان 27 فروری، 1927ء)

مرزا نے اپنے آپ کو بہت کچھ بنالیا تھا۔ وہ مسیح موعود بن بیٹھا تھا۔ (حیات طیبہ از عبدالقادر، صفحہ 98۔ تاریخ احمدیت جلد سوم، صفحہ 546۔ تتمہ حقیقۃ الوحی صفحہ 64۔ وغیرہ)

اس نے اپنے آپ کو آدم علیہ السلام، شیث علیہ السلام، نوح علیہ السلام، ابراہیم علیہ السلام، اسحاق علیہ السلام، اسماعیل علیہ السلام، یعقوب علیہ السلام، یوسف علیہ السلام اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مظہر اتم کہا۔

(حقیقۃ الوحی صفحہ 72)

اس نے اپنے آپ کو کرشن بھی قرار دیا (تتمہ حقیقۃ الوحی صفحہ 85) وہ ''مہدیٔ معہود'' بھی بن بیٹھ (سیرت المہدی حصہ سوم صفحہ 169، 170۔ ملفوظات جلد ششم صفحہ 423، وغیرہ) لیکن اس نے کہا کہ مہدی ایک ہی ہونا تھا اور وہ خود اُس کی صورت میں ''ہو گیا''۔ 17 جنوری 1903ء کو ایک مقدمے کے سلسلے میں جہلم پیش ہوا تو خدام کے سامنے تقریر کرتے ہوئے کہا

''مسلمانوں کے تمام فرقے مہدی کے منتظر ہیں۔ مگر مہدی تو بہر حال ایک شخص ہی ہونا تھا اور وہ میں ہوں۔'' (سیرت المہدی حصہ سوم، صفحہ 169)

لیکن ''طنبورۂ مرزا'' کچھ اور کہتا ہے۔ اس کا بیٹا حسب عادت اس سے کئی ہاتھ آگے نکل گیا۔ کہتا ہے۔

''مہدی کے متعلق جو پیشگوئیاں ہیں، ان سے معلوم ہوتا ہے کہ کئی مہدی ہوں گے۔ ان مہدیوں میں سے ایک مہدی تو خود حضرت مرزا صاحب ہیں اور آئندہ بھی کئی مہدی آ سکتے ہیں'' (الفضل قادیان 27 فروری 1927ء)

دُنیا جانتی ہے نبی جھوٹ نہیں بولتا۔ سچا ہوتا ہے۔ آقا ﷺ کو تو آپ کے سخت ترین دُشمن بھی صادق اور امین کہہ کر پکارتے تھے۔ قرآن مجید میں انبیاء کرام کے صدق کو کئی مقامات پر بیان کیا گیا ہے۔ لیکن جس نبوت کی بنیاد ہی جھوٹ پر ہو۔ جو شخص جھوٹی نبوت کا داعی ہو۔ اس کے کلام میں سچ تلاش کرنا ہی بےوقوفی ہے۔ لیکن مرزا کے ''سچ'' کی ایک مثال ضرور ملاحظہ فرمالیں۔ لکھا ہے۔

''بخاری میں لکھا ہے کہ آسمان سے اس کے لئے آواز آئے گی کہ 'ھذا خلیفۃ اللہ المھدی''۔ اب سوچو کہ یہ حدیث کس پائے اور مرتبے کی ہے جو اُس کتاب میں درج ہے۔ جو اصح الکتب بعد از کتاب اللہ ہے۔ (شہادت القرآن۔ مرزا غلام احمد قادیانی صفحہ 41)

صورت حال یہ ہے کہ بخاری شریف میں ایسی کوئی حدیث نہیں ہے۔

اس مختصر مضمون میں یہ بات اظہر من الشمس ہو جاتی ہے کہ جن لوگوں نے دین کے محل میں نقب لگانے کی جسارت کی۔ حضور خاتم النبیین ﷺ کے بعد اپنی نبوت کا کھڑاگ کھڑا کیا۔ انہوں نے اگرچہ شیطان کے زیرِ اثر کئی لوگوں کو بوجوہ اپنے چُنگل میں پھنسا لیا۔ لیکن ان کا جھوٹ ان کی ایک ایک سے، ان کی ایک ایک عبارت سے واضح ہے۔ اب جن لوگوں کے دلوں، کانوں اور آنکھوں پر اللہ نے مہر لگا دی ہو، ان پر احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کی کسی کوشش کا مثبت اثر تو ہونے سے رہا۔ مگر ایسے لوگ جو متلاشیانِ حق ہیں، انہیں ضرور غور کرنا چاہئے کہ شیطان کے چیلے چانٹے دین کو کمزور کرنے اور ملت کو پارہ پارہ کرنے کی کوششوں میں کس کس طرح معروف ہیں۔

محمد نعیم طاہر رضوی
مدیر اعلیٰ ماہنامہ ''کنزالایمان'' لاہور

# ختم نبوت پر عقلی دلائل

ختم نبوت کے باغی کہتے ہیں کہ نبوت رحمت خداوندی ہے۔ اگر نبوت بند ہو گئی تو رحمت بند ہو گئی لہٰذا نبوت کا ختم ہونا رحمت نہیں بلکہ زحمت ہے۔ اس لئے اس کو جاری رکھنے کے لئے نبوت جاری ہے۔ ہم باغیان نبوت سے کہتے ہیں کہ نبوت بہت بڑی رحمت خداوندی ہے۔ ہاں نبوت کی پہلی رحمت آدم علیہ السلام کی صورت میں آئی پھر یہ رحمت کبھی نوح علیہ السلام، کی صورت میں ظاہر ہوئی۔ کبھی ابراہیم علیہ السلام کی صورت میں آئی، کبھی داؤد علیہ السلام کی شکل میں، کبھی موسیٰ علیہ السلام کی شکل میں، اور کبھی رحمت عیسیٰ علیہ السلام کی صورت میں تشریف لائی۔ لیکن یہ رحمتیں مخصوص مقامات اور مخصوص زمانوں کے لئے تھیں۔ ان میں کوئی بھی رحمت دائمی، ہمہ گیر اور عالمگیر نہ تھی۔ لیکن جب محبوب رب العالمین خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم اس گلشن ہستی میں رونق افروز ہوئے تو مالک کائنات نے پوری کائنات کو مخاطب کر کے یہ مژدہ جانفزا سنا دیا۔

وما ارسلنك الا رحمة اللعالمين

''اور نہیں بھیجا ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مگر تمام جہاں والوں کے لئے رحمت بنا کر''

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس کو رب العزت نے سارے جہانوں اور سارے زمانوں کے لئے رحمت بنا کر مبعوث فرمایا۔ اس کے ساتھ ہی رحمت کا سلسلہ جو ابوالبشر حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا تھا۔ تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی عظیم شخصیت پر ختم ہو گیا اور رحمت اپنی تکمیل و معراج کو پہنچ گئی۔ اس کی مزید تفہیم کے لئے اس مثال کو دیکھئے۔ آسمان نبوت خالی پڑا تھا۔ نبوت کا کوئی بھی ستارہ ابھی آسمان نبوت پر چمکا نہیں تھا۔ نبوت کا پہلا ستارہ آدم علیہ السلام، کی صورت میں چمکا۔ پھر نوح علیہ السلام کا ستارہ منور ہوا، پھر ابراہیم علیہ السلام کا ستارہ ضوفشاں ہوا۔ کہیں ہود علیہ السلام کا ستارہ ضیا بار رہا، کہیں یعقوب علیہ السلام کا ستارہ

جگمگانے لگا، کہیں عیسیٰ علیہ السلام کی نبوت کا ستارہ تابندہ ہوا۔ ستارے آتے رہے اور اپنی اپنی روشنیاں بکھیرتے رہے۔ حتیٰ کہ آسمان نبوت ان ستاروں سے بھر گیا۔ مگر دنیا میں اجالا نہ ہوا، دن نہ نکلا۔ ابھی رات ہی رات تھی۔ پھر فاران کی چوٹیوں سے وہ آفتاب نبوت طلوع ہوا۔ جس کی ضیا بار کرنوں نے اندھیروں کے سینے چیر دیئے، کفر و شرک کے سائے چھٹ گئے، سحر کا سپیدہ نمودار ہوا اور یہ ظلمت کدہ کائنات بقعہ نور بن گئی۔ پھر آفتاب نبوت نے اعلان کر دیا کہ اب کسی ستارے سے روشنی لینے کی ضرورت نہیں۔ پوری دنیا کو روشن کرنے کے لئے میں اکیلا ہی کافی ہوں اور میں قیامت کی آخری شام تک روشن ہوں۔

مندرجہ بالا مثال سے ہر صاحب فہم یہ سمجھ گیا کہ جس طرح آفتاب کی موجودگی میں کسی ستارے سے روشنی لینے کی ضرورت نہیں اسی طرح خاتم النبیین محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی عالمگیر نبوت کی موجودگی میں کسی نبی کی نبوت کی ضرورت نہیں۔

قادیانی کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل اطاعت کی وجہ سے نبوت ملی، اس نے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کا حق ادا کر دیا۔ وہ فنافی الرسول تھا اور وہ نبوت کے راستے پر چلتے چلتے خود نبی بن گیا۔ (معاذ اللہ)

ان عیاروں، مکاروں، دغابازوں اور جعلسازوں سے کوئی پوچھے کہ کیا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ، حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ، حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر رضی اللہ عنہ، حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ، حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ عنہ، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ، حضرت انس رضی اللہ عنہ، حضرت عباس رضی اللہ عنہ، حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ، حضرت جابر رضی اللہ عنہ، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ، حضرت سعد رضی اللہ عنہ اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ ایسے جلیل القدر صحابہ کرام، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ، امام مالک رحمۃ اللہ علیہ، امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ، امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ، ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ، طبرانی رحمۃ اللہ علیہ، ابونعیم رحمۃ اللہ علیہ، ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ، ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ، ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ، حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ، طحاوی رحمۃ اللہ علیہ اور نسائی رحمۃ اللہ علیہ ایسے محدثین، ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ، علامہ زمخشری رحمۃ اللہ علیہ، سید محمود آلوسی رحمۃ اللہ علیہ، علامہ بغوی رحمۃ اللہ علیہ، امام رازی رحمۃ اللہ علیہ، قاضی بیضاوی رحمۃ اللہ علیہ، علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ، قاضی ثناء اللہ پانی

پتی رحمۃ اللہ علیہ، اور علامہ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ ایسے مفسرین کتاب، چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت داتا علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ، بابا فرید گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ، حضرت میاں میر رحمۃ اللہ علیہ، نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ، قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ، اور مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ ایسے اولیائے کرام اور صوفیائے عظام نے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت واتباع نہیں کی۔

اطاعت کی تو تمہارے بناسپتی نبی مرزا قادیانی نے جس نے فرنگی کی گود میں بیٹھ کر نبوت کا ڈرامہ رچایا، دین اسلام کو ارتدادی قبا پہنانے کی ناپاک جسارت کی۔ قرآنی آیات میں تحریف کے جھکڑ چلائے، احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے غارت گر قلم سے مسخ کیا، شعائر اللہ کو ابلیسی بلڈوزروں سے کچل ڈالا، اپنی زہریلی زبان سے جہاد کو حرام قرار دے دیا۔ دشمن اسلام فرنگی کی اطاعت کو فرض قرار دے دیا اور پوری امت مسلمہ کی اجلی پیشانی پر کفر کا ٹھپہ لگا دیا۔

قفس ارتداد کے اسیر قادیانیو! تمہارے انگریزی برانڈ نبی کی اطاعت کا یہ عالم کہ وہ عورتوں سے منہ کالا کرتا تھا، افیون کھاتا تھا، شراب کے جام لنڈھاتا تھا، بے تحاشا گالیاں بکتا تھا، مریدوں کا چندہ ہڑپ کر کے بیوی کے زیورات بناتا تھا۔ حیاسوز شاعری کرتا تھا، محمدی بیگم سے شادی رچانے کے لئے غلیظ خط و کتابت کرتا تھا اور مسلمانوں کو رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے دین سے ہٹا کر انہیں مرتد بنا کر جہنم کے گڑھے میں پھینکتا تھا۔ کیا یہی اطاعت ہے؟ کیا یہی اتباع ہے؟ کیا یہی پیروی ہے؟

شرم تم کو مگر نہیں آتی

جھوٹی نبوت کے فریب خوردہ انسانو! نبوت ایک عطائی اور وہبی گوہر ہے۔ کوئی شخص اطاعت، اتباع، عبادت، ریاضت، محنت اور لیاقت کے ذریعے منصب نبوت پر فائز نہیں ہوسکتا، اگر نبوت ان اوصاف کے حصول سے ملتی ہوتی تو ابوبکر رضی اللہ عنہ کا کون ثانی تھا۔ عمر رضی اللہ عنہ کا کون ہمسر تھا، عثمان رضی اللہ عنہ کا کون مثیل تھا، علی رضی اللہ عنہ کا کون مقابل تھا اور دیگر صحابہ ان اوصاف میں کتنے ممتاز تھے؟ لیکن ان میں سے کسی نے دعویٰ نبوت نہ کیا بلکہ ہمیشہ خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا اعلان اور تحفظ کیا اور اس عقیدہ کی عصمت پر ڈاکہ ڈالنے والوں کی سرکوبی کی اور اس راہ میں کبھی بھی کسی قربانی سے دریغ نہ کیا۔

رخ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہے وہ آئینہ کہ اب ایسا دوسرا آئینہ
نہ ہماری بزم خیال میں نہ دکان آئینہ ساز میں

## کلمہ طیبہ اور دلیل ختم نبوت:

"لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" اس کلمہ طیبہ کے دو حصے ہیں۔

1 لا الہ الا اللہ 2 محمد رسول اللہ

پہلے حصہ میں اللہ تعالیٰ کی توحید بیان کی گئی ہے۔اور دوسرے حصہ میں خاتم النبیین ﷺ کی عالمگیر نبوت ورسالت کا ذکر ہے۔

پہلے حصہ کے حروف بارہ ہیں۔اور دوسرے حصہ کے حروف بھی بارہ ہیں۔پہلے حصہ میں کوئی نقطہ نہیں اور دوسرے حصہ میں بھی کوئی نقطہ نہیں۔جو پہلے حصہ کے حروف کی تعداد میں تبدیلی کرے وہ بھی کافر۔اور دوسرے حصہ کے حروف کی تعداد میں تبدیلی کرے وہ بھی کافر، جو پہلے حصہ میں کوئی نقطہ لگائے وہ بھی کافر اور جو دوسرے حصہ میں کوئی نقطہ لگائے وہ بھی کافر۔

حضرت آدم علیہ السلام، سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک اللہ تعالیٰ نے کسی نبی کو حکم دینا ہوتا تو "یا" جو عربی زبان میں خطاب کے لئے آتا ہے، سے خطاب کر کے اور نبی کا نام لے کر حکم دیا جاتا تھا۔مثلاً قرآن مجید میں یا آدم، یا نوح، یا ابراہیم، یا موسیٰ، یا عیسیٰ۔مالک کائنات اپنے بھیجے ہوئے انبیائے کرام سے اس طرح خطاب فرماتے رہے۔لیکن جب خاتم النبیین ﷺ تشریف لائے تو سارے قرآن مجید میں تاجدار ختم نبوت کو کہیں بھی "یا محمد" کہہ کر خطاب نہیں فرمایا۔بلکہ سید المرسلین کو یاایھا النبی، یاایھا الرسول سے خطاب فرمایا۔آنحضرت ﷺ سے قبل حضرت آدم، حضرت نوح، حضرت ابراہیم، حضرت موسیٰ، حضرت داؤد، حضرت یحییٰ، حضرت عیسیٰ علیہم السلام، بھی اللہ تعالیٰ کے نبی اور رسول ہیں۔لیکن اللہ تعالیٰ نے انہیں کہیں بھی یا ایھا النبی اور یا ایھا الرسول نہیں فرمایا اور اس لئے نہیں فرمایا کہ ان کے بعد نبی اور رسول آنے تھے۔لیکن جس ذات اقدس کے بعد کوئی اور نبی ورسول پیدا نہیں ہونا تھا، اسے یا ایھا النبی اور یا ایھا الرسول کے خطاب سے نوازا گیا۔لہٰذا کلمہ طیبہ سے ثابت ہوا کہ جس طرح اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اسی طرح آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی نبی اور رسول نہیں۔ربوبیت اللہ پر ختم ہے اور نبوت ورسالت رسول اللہ پہ ختم ہے۔خدا کے سوا جو خدائی کا دعویٰ کرے وہ فرعون، نمرود اور شداد ہے اور جو انہیں رب مانے وہ مشرک فی الربوبیت ہے۔اور رسول اللہ کے بعد جو دعویٰ نبوت ورسالت کرے، وہ علی مسیلمہ کذاب اور مرزا قادیانی ہے اور جو انہیں نبی مانیں وہ مشرک فی النبوت ہیں۔دونوں قسم

مشرکین اپنے جعلی خداؤں اور جعلی نبیوں سمیت جہنمی ہیں۔

تمام نبیوں نے اپنے بعد آنے والے نبیوں کے بارے میں پیش گوئیاں کیں لیکن جب رحمت دو عالم ﷺ تشریف لائے تو آپ ﷺ نے کسی نئے نبی کے آنے کی پیش گوئی نہ کی بلکہ اعلان فرمایا۔ انـــا خاتم النبیین لا نبی بعدی۔

اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم ﷺ کو خاتم النبیین کہا، خاتم المرسلین نہیں کہ مبادا اس کا مطلب کوئی یوں لے کہ رسالت ختم ہو گئی اور نبوت ختم نہیں ہوئی۔ کیونکہ ہر نبی رسول نہیں ہوتا اور ہر رسول نبی ضرور ہوتا ہے۔ خاتم النبیین میں ''النبیین'' رسول اور نبی دونوں کا احاطہ کئے ہوئے ہے۔ لہٰذا آپ کی ذات اقدس پر نبوت و رسالت دونوں ختم ہو گئیں۔

محسن انسانیت ﷺ اول النبیین بھی ہیں اور آخر النبیین بھی کیونکہ عالم ارواح میں سب سے پہلے منصب نبوت آپ کو عطا کیا گیا اور بعثت میں سب سے آخر ہیں۔

آپ کی ہستی مبارک پر نبوت ختم ہوئی تو نبوت کے سارے کمالات آپ ﷺ پر ختم ہو گئے جملہ انبیائے کرام کو جزوی طور پر جو کمالات نبوت ملے تھے، وہ آپ کو کلی طور پر عطا کر دیئے گئے۔

حسن یوسف دم عیسیٰ، ید بیضا داری
آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

قانون فطرت ہے کہ ہر چیز کی ایک ابتدا ہوتی ہے اور ایک انتہا، نبوت کی ابتدا حضرت آدم علیہ السلام سے ہوئی اور انتہا جناب محمد عربی ﷺ پر اور انتہا کے بعد کوئی گنجائش باقی نہیں رہا کرتی۔

بعثت محمدی سے پہلے خدا تک پہنچنے کے بہت سے دروازے تھے۔ یہ آدم علیہ السلام کا دروازہ ہے۔ اس سے داخل ہو جایئے، خدا کا قرب مل جائے گا۔ یہ نوح علیہ السلام کا دروازہ ہے، اس سے داخل ہو جایئے، اللہ تک رسائی ہو جائے گی۔ یہ ابراہیم علیہ السلام کا دروازہ ہے، اس سے داخل ہو جایئے خدا مل جائے گا۔ یہ یوسف علیہ السلام کا دروازہ ہے، اس سے داخل ہو جایئے، خدا مل جائے گا۔ یہ موسیٰ علیہ السلام کا دروازہ ہے، اس سے داخل ہو جایئے، اللہ کی معرفت نصیب ہو جائے گی۔ یہ عیسیٰ علیہ السلام کا دروازہ ہے، مالک سے رابطہ ہو جائے گا۔ لیکن جب بعثت محمدی ﷺ ہو گئی تو یہ سارے چھوٹے چھوٹے دروازے بند کر دیئے گئے اور نبوت محمدی ﷺ کا ''مین گیٹ'' کھول دیا گیا اور رب ذوالجلال نے یہ اعلان کر دیا اب جو بھی مجھ تک پہنچنا چاہتا ہے۔ اسے ''مین گیٹ'' سے گزر کر آنا ہوگا۔

جس طرح ہر مسلمان کا ایک جسمانی باپ ہے، اسی طرح ہر مسلمان کا ایک روحانی باپ ہے، جس کے جوتوں کی خاک کے ذروں پر جسمانی باپ کو قربان کیا جا سکتا ہے۔ اس روحانی باپ کا نام اسمِ گرامی ''محمد'' ہے۔ اگر کوئی شخص دوسرے جسمانی باپ کا دعویٰ کرتا ہے تو وہ اپنی ماں کی عصمت کے سفینے کو اپنے ہاتھوں سے غرق کرتا ہے اور اگر کوئی دوسرے روحانی باپ کا دعویٰ کرتا ہے تو وہ اپنے ایمان کی کشتی کو اپنے ہاتھوں سے ڈبو دیتا ہے۔ لہٰذا جس طرح کسی مسلمان کا دوسرا جسمانی باپ نہیں ہو سکتا، اسی طرح کسی مسلمان کا دوسرا روحانی باپ (نبی) نہیں ہو سکتا۔

تاجدارِ ختم نبوت ﷺ کی صفت ختم نبوت نے پوری امت کو وحدت کی لڑی میں پرو رکھا ہے اور اس لڑی کے موتی مومنین کہلاتے ہیں۔ ختم نبوت کی وجہ سے آج اسلامی برادری عالمگیر برادری ہے۔ ختم نبوت کی بدولت سب کے رہبر و رہنما محمد عربی ﷺ ہیں۔ ختم نبوت کے طفیل قرآن سب کا امام ہے، ختم نبوت کی برکت سے ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' سب کا کلمہ ہے۔ ختم نبوت کی رحمت سے بیت اللہ سب کا قبلہ ہے۔ اگر نبوت کا دروازہ کھلا رہتا تو امت چھوٹی چھوٹی ٹکڑیوں میں بٹ جاتی۔ لہٰذا رب رحیم نے، نبوت کا باب بند کر کے اور رحمۃ اللعالمین ﷺ کو مبعوث فرما کر اہل دنیا کو بے پایاں رحمت سے نوازا ہے۔

زمانہ رہتی دنیا تک سنائے گا زمانے کو
درود ان کا، کلام ان کا، پیام ان کا، قیام ان کا



**عقیدہ۔** وہ غیب و شہادت سب کو جانتا ہے۔ علم ذاتی اس کا خلاصہ ہے۔ جو شخص علم ذاتی غیب خواہ شہادت کا غیر خدا کے لئے ثابت کرے کافر ہے۔ علم ذاتی کے یہ معنی کہ بے خدا کے دیئے خود حاصل ہو۔

**عقیدہ۔** وہی ہر شے کا خالق ہے ذوات ہوں خواہ افعال، سب اسی کے پیدا کئے ہوئے ہیں۔

(بہار شریعت)

اعجاز احمد (نومسلم، سابق قادیانی)

# انگریزی نبی

مارکونی نے ریڈیو بنایا۔۔۔۔۔۔

نیوٹن نے قوانین حرکت بنائے۔۔۔۔۔۔

ایڈیسن نے بلب بنایا۔۔۔۔۔۔

گراہم بیل نے ٹیلی فون بنایا۔۔۔۔۔۔

رائٹ برادران نے ہوائی جہاز بنایا۔۔۔۔۔۔

ارشمیدس نے قانون ارشمیدس بنایا۔۔۔۔۔۔

سرفلیمنگ نے پینسلین بنائی۔۔۔۔۔۔

میخائل کلاشنکوف نے کلاشنکوف بنائی۔۔۔۔۔۔

ڈاکٹر عبدالقدیر خان نے کہوٹہ ایٹمی پلانٹ بنایا۔۔۔۔۔۔

اور۔۔۔۔۔۔انگریز نے قادیانی بنائے۔

کولمبس نے امریکہ دریافت کیا۔۔۔اور۔۔۔فرنگی نے مرزا قادیانی دریافت کیا۔ مرزا قادیانی انگریزی حکومت کا ایک سیل مین تھا۔ ایک بزنس پروموٹر تھا۔ ایک تشہیری ایجنٹ تھا۔ وہ انگریزی مصنوعات کی تشہیر کا کنٹریکٹر تھا۔ وہ انگریزی مصنوعات کو اپنے چھابڑے میں لے کر گاؤں گاؤں، قصبہ قصبہ اور شہر شہر گھومتا رہتا۔ اور انگریزی مصنوعات بیچتا۔ اس کے چھابڑے میں کون کون سا مال ہوتا تھا؟

اس کے چھابڑے میں کفر، الحاد، منافقت، زندیقیت، ارتداد، جھوٹی نبوت، جھوٹی مجددیت، ولایتی مہدیت، بناسپتی مسیحیت، اطاعت انگریز، غلامی ملکہ، قصائد انگریز گورنمنٹ، تردید جہاد، غداری اسلام، اجرائے نبوت، توہین رسالت، توہین الوہیت، توہین قرآن، توہین حدیث، توہین اسلام، توہین صحابہ رضی اللہ عنہم، توہین اولیاء، توہین مسلمان عالم جیسی اشیاء تھیں۔ مرزا قادیانی اپنے اس زہریلے اور جہنمی چھابڑے کو سر پر اٹھائے آوازیں لگاتا اپنی اشیاء بیچتا۔ ان کی تشہیر کرتا۔ جو اس سے سودا خرید لیتا وہ ایمان سے ہاتھ دھو بیٹھتا۔

آج ہم قادیانیوں سے کہتے ہیں کہ تم انگریزوں کے خودکاشتہ پودے ہو۔تو وہ بڑے چڑتے ہیں۔ بدکتے ہیں۔حالانکہ بین ثبوت موجود ہیں۔واضح شہادتیں حاضر ہیں۔کتابیں گواہی دینے کے لئے موجود ہیں۔الفاظ زندہ ہیں۔صفحات آن ریکارڈ ہیں۔پھر بدکنا کیسا؟ پھر چڑنا کیسا۔صنعت کا صانع پر فخر ہونا چاہئے۔حوالوں کے لئے چند آئینے پیش خدمت ہیں جن میں قادیانی سب کچھ دیکھ سکتے ہیں۔

ہوتا ہے ایک پل میں کھنڈر دل بسا ہوا
پانی بھی مانگتا نہیں تیرا ڈسا ہوا

۞: ''میری عمر کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریزی کی تائید وحمایت میں گزرا ہے۔اور میں نے مخالفت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھی ہیں کہ اگر وہ رسائل اور کتابیں اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں۔میں نے ایسی تمام کتابوں کو عرب ممالک اور مصر اور شام اور کابل اور روم تک پہنچا دیا ہے۔میری ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ مسلمان اس سلطنت کے سچے خیرخواہ ہو جائیں۔''

(تریاق القلوب، صفحہ 25، مصنف مرزا قادیانی)

۞: سو میرا مذہب جس کو میں بار بار ظاہر کرتا ہوں کہ اسلام کے دو حصے ہیں، ایک یہ کہ خدا تعالیٰ کی اطاعت کریں دوسرے اس سلطنت کی جس نے امن قائم کیا ہو۔جس نے ظالموں کے ہاتھ سے اپنے سایہ میں ہمیں پناہ دی ہو سو وہ سلطنت ''حکومت برطانیہ ہے''

(شہادت القرآن، صفحہ 86، مصنف مرزا قادیانی)

۞: ''خدا تعالیٰ نے اپنے خاص فضل سے میری اور میری جماعت کی پناہ اس سلطنت کو بنا دیا ہے۔یہ امن جو اس سلطنت کے زیر سایہ ہمیں حاصل ہے نہ یہ امن مکہ مکرمہ میں مل سکتا ہے نہ مدینہ میں۔'' (تریاق القلوب، صفحہ 26، مصنف مرزا قادیانی)

۞: ''اس لئے میری نصیحت اپنی جماعت کو یہی ہے کہ وہ انگریزوں کی بادشاہت کو اپنے اولی الامر میں داخل کریں اور دل کی سچائی سے ان کے مطیع رہیں۔''

(ضرورت الامام، صفحہ 23، مرزا قادیانی)

۞: ''صرف یہی التماس ہے کہ سرکار دولت مدار۔۔۔اس خودکاشتہ پودا کی نسبت نہایت احترام واحتیاط اور اخلاص کا لحاظ رکھ کر مجھے اور میری جماعت کو ایک خاص عنایت کی نظر سے دیکھیں، ہمارے خاندان نے سرکار انگریزی کی راہ میں اپنا خون بہانے اور جان دینے سے فرق نہیں کیا اور نہ اب فرق ہے۔''

(مرزا قادیانی کی درخواست بحضور لیفٹیننٹ گورنر بہادر پنجاب، مندرجہ تبلیغ رسالت، جلد 7، صفحہ 18، مرزا قادیانی)

- ''انگریزی سلطنت تمہارے لئے ایک رحمت ہے۔ تمہارے لئے ایک برکت ہے اور خدا کی طرف سے تمہاری وہ سپر ہے۔ پس تم دل و جان سے اس سپر کی قدر کرو۔''

(اشتہار مندرجہ ''تبلیغ رسالت'' جلد دہم، صفحہ 123، مرزا قادیانی)

- ''گورنمنٹ برطانیہ کے ہم پر بڑے احسان ہیں اور ہم بڑے آرام اور اطمینان سے زندگی بسر کرتے اور مقاصد پورا کرتے ہیں۔ اور اردگرد دوسرے ممالک میں تبلیغ کے لئے جائیں تو وہاں بھی برٹش گورنمنٹ ہماری مدد کرتی ہے۔'' (برکات خلافت، صفحہ 65)

- ''ہم اس سلطنت کے سایہ کے نیچے بڑے آرام اور امن سے زندگی بسر کررہے ہیں اور شکر گزار ہیں اور یہ خدا کا فضل اور احسان ہے کہ اس نے ہمیں کسی ایسے ظالم بادشاہ کے حوالے نہیں کیا جو ہمیں پیروں کے نیچے کچل ڈالتا، کچھ رحم نہ کرتا بلکہ اس نے ہمیں ایک ایسی ملکہ عطا کی ہے جو ہم پر رحم کرتی ہے۔ اور احسان کی بارش سے مہربانی کے مینہ سے ہماری پرورش فرماتی ہے اور ذلت اور کمزوری کی پستی سے اوپر کی طرف اٹھاتی ہے۔''

(نور الحق، حصہ اول، صفحہ 4، از مرزا قادیانی)

- ''پس میں یہ دعویٰ کرسکتا ہوں کہ میں ان خدمات میں یکتا ہوں اور میں کہہ سکتا ہوں کہ میں ان تائیدات میں یگانہ ہوں اور میں کہہ سکتا ہوں کہ میں اس گورنمنٹ کے لئے بطور ایک تعویذ کے ہوں بطور ایک پناہ کے ہوں جو آفتوں سے بچاوے۔''

(نور الحق، صفحہ 33، از مرزا قادیانی)

- ''ہم اور ہماری ذریت پر فرض ہوگیا ہے کہ اس مبارک گورنمنٹ برطانیہ کے شکر گزار رہیں۔'' (ازالہ طبع دوم، حاشیہ، صفحہ 57)

- ''ابر رحمت کی طرح خدا تعالیٰ برطانوی حکومت کو دور سے لایا۔ جس کا شکر ہر فرد ہندوستان پر فرض عین سے بھی بڑھ کر فوقیت رکھتا ہے۔'' (ازالہ اوہام، مصنف مرزا قادیانی)

- ''میں اپنی جماعت کو حکم دیتا ہوں کہ وہ انگریزوں کی بادشاہت کو اپنے اولی الامر میں داخل سمجھتے ہوئے دل کی سچائی سے ان کی اطاعت کریں۔''

(ضرورت الامام صفحہ 23، مصنف مرزا قادیانی)

- ''میرے مریدوں کی ایک جماعت تیار ہوئی ہے جو اس گورنمنٹ کے دلی جاں نثار ہیں۔''

(گورنمنٹ کے نام عریضہ "تبلیغ رسالت" جلد 6، صفحہ 65، مرزا قادیانی)

- "اس پاک جماعت (فرقہ احمدیہ) کے وجود سے گورنمنٹ برطانیہ کے لئے انواع واقسام کے فوائد مقصود ہوں گے۔" (ازالہ اوہام، صفحہ 849۔821، مصنف مرزا قادیانی)

- "اور میں گورنمنٹ (برطانیہ) کی پولیٹیکل خدمت وحمایت کے لئے ایسی جماعت تیار کر رہا ہوں جو آڑے وقت میں گورنمنٹ کے مخالفوں کے مقابلے میں نکلے گی۔"

(الہامی قاتل نمبر 1، جلد 18، صفحہ 8)

- "غرض یہ ایک ایسی جماعت ہے جو سرکار انگریزی کی نمک پروردہ اور نیک نامی حاصل کردہ اور مورد مراحم گورنمنٹ ہے اور یا وہ لوگ جو میرے اقارب یا خدام میں سے ہیں ان کے علاوہ ایک بڑی تعداد علماء کی ہے جنہوں نے میری اتباع میں اپنے واعظوں سے ہزاروں دلوں میں گورنمنٹ کے احسانات جما دیئے ہیں۔" (تبلیغ رسالت، جلد ہفتم، مصنف مرزا قادیانی)

- "ہمیں اس گورنمنٹ کے آنے سے وہ دینی فائدہ پہنچا کہ سلطان روم کے کارناموں میں اس کی تلاش کرنا عبث ہے۔"

(اشتہار مرزا قادیانی، مندرجہ "تبلیغ رسالت" جلد ہشتم، صفحہ 5)

- "بلکہ اس گورنمنٹ کے ہم پر اس قدر احسان ہیں کہ اگر ہم یہاں سے نکل جائیں تو نہ ہمارا مکہ میں گزارا ہو سکتا ہے اور نہ قسطنطنیہ میں۔"

(بیان مرزا قادیانی مندرجہ "ملفوظات احمدیہ" جلد اول، صفحہ 46)

- "میں اپنے کام کو نہ مکہ میں اچھی طرح چلا سکتا ہوں نہ مدینہ میں نہ روم میں نہ شام نہ ایران میں نہ کابل میں مگر اس گورنمنٹ میں جس کے اقبال کے لئے دعا کرتا ہوں۔"

(اشتہار مرزا قادیانی، مرزا 22 مارچ، 1897ء)

- "یہ تو سوچو اگر تم اس گورنمنٹ کے سائے سے باہر نکل جاؤ تو پھر تمہارا ٹھکانہ کہاں ہے۔ ہر ایک اسلامی سلطنت تمہیں قتل کرنے کے لئے دانت پیس رہی ہے۔ کیونکہ ان کی نگاہ میں تم کافر ہو اور مرتد ٹھہر چکے ہو۔"

("تبلیغ رسالت" جلد دہم، صفحہ 132، مصنف مرزا قادیانی)

- "جب تک جماعت احمدیہ نظام حکومت سنبھالنے کے قابل نہیں ہوتی، اس وقت تک ضروری ہے کہ اس دیوار (انگریزی حکومت) کو (اپنی حمایت ونصرت سے) قائم رکھا جائے۔"

("الفضل قادیان" 3 جنوری 1945ء بیان مرزا بشیر الدین محمود)

مندرجہ بالاتحریرات کو جب ہم دیکھتے ہیں تو مرزا قادیانی کہیں اپنے باپ، دادا کی مسلمانوں سے غداریوں اور انگریزوں سے وفاداریوں پر نازاں نظر آتا ہے۔ کہیں خود کو انگریز کا خود کاشتہ پودا لکھ کر خوشی سے رقص کرتا دکھائی دیتا ہے۔ کہیں فرنگی کی حمایت و تائید میں کتابیں لکھ کر انہیں بیرونی ممالک میں بھیج کر اپنی شخصیت پر فخر کرتا نظر آتا ہے۔ کہیں ملکہ کے گلے کا تعویذ بن کر لہک رہا ہے۔ کہیں انگریزی سلطنت کی حفاظت کے لئے خون بہا دینے کا اعلان کر کے اپنی بہادری و شجاعت کی خود ساختہ تاریخ رقم کر رہا ہے اور کہیں انگریزی حکومت کے تحفظ کے لئے اپنے چیلے چانٹوں کی فوج تیار کر کے دربار فرنگی میں اپنی قیمت میں اضافہ کر رہا ہے۔ ہم تو اس ننگ دین وملت کے بارے میں یہی کہہ سکتے ہیں۔

ہلاکت آفریں اس کی ہر ایک بات
عبارت کیا، اشارت کیا ادا کیا

قادیانیوں کی یہ ضمیر فروشی، وطن فروشی، ایمان فروشی، غیرت فروشی، اور قوم فروشی کس لئے تھی؟
اس لئے کہ قادیانیت اور فرنگیت ایک ہی چیز کے دو نام تھے۔ دونوں کا کام ایک تھا۔ دونوں کا سفر ایک تھا۔ دونوں کی منزل ایک تھی اور وہ تھی کرۂ ارض سے اسلام اور مسلمانوں کا خاتمہ۔
ان میں سے ایک سفاک قاتل تھا، دوسرا اس کی تیغ جفاء، ایک ستم گر تیرانداز تھا دوسرا زہر میں بجھا ہوا تیر، ایک زہر ساز تھا دوسرا زہر فروش، ایک سانپ تھا دوسرا اس کو پالنے والا، المختصر ایک چور اور دوسرا چور کی ماں! چور اور چور کی ماں میں کتنا گہرا تعلق تھا، وہ چور کے اس بیان سے واضح ہو جاتا ہے۔

"دینی طور پر ہماری جماعت کے جو تعلقات گورنمنٹ کے ساتھ ہونے چاہئیں۔ ان کو حضرت مسیح موعود ہی سب سے بہتر سمجھ سکتے ہیں۔ چنانچہ آپ نے اس کے متعلق خوب کھول کھول کر لکھا ہے۔ حتیٰ کہ آپ لکھتے ہیں کہ میں نے کوئی کتاب ایسی نہیں دیکھی جس میں گورنمنٹ کی وفاداری کی طرف توجہ نہ دلائی ہو۔ پھر فرماتے ہیں گورنمنٹ کے سکھ کو اپنا سکھ، گورنمنٹ کی تکلیف کو اپنی تکلیف، گورنمنٹ کی ترقی اپنی ترقی، گورنمنٹ کے تنزل کو اپنا تنزل سمجھنا چاہئے۔

(بشیر الدین محمود کا خطبہ جمعہ مندرجہ اخبار "الفضل" جلد 4، نمبر 6، مؤرخہ 6 مارچ 1917ء)

محترم قارئین! سوال اٹھتا ہے کہ انگریز نے یہ خبیث پودا کیوں لگایا؟ اس کی آبیاری اور انتہائی نگہداشت کیوں کی؟ جواباً عرض ہے۔۔۔۔ تاکہ۔۔۔۔

- جناب محمد رسول اللہ ﷺ کی نبوت کی جگہ مرزا قادیانی کی انگریزی نبوت چلائی جائے۔
- اسلام کی رفیع الشان عمارت کو مسمار کر کے اس کے کھنڈرات پر قصر قادیانیت تعمیر کیا جائے۔

- شجرِ اسلام کو قادیانی چوہوں کے نوکیلے اور تیکھے دانتوں سے کترایا جائے۔
- مسلمانوں کو اسلام کی بجائے قادیانیت کی چھت کے نیچے لایا جائے۔
- مسلمانوں کی ملی وحدت کو پارہ پارہ کیا جائے۔
- ہندوستان میں اسلامی اور آزادی کی تحریکوں کو کچلا جاسکے۔
- مسلمانوں کو کفر سے برسرپیکار ہونے کی بجائے آپس کی سرپھٹول میں مصروف کیا جائے۔
- مختلف فرقوں کو دست وگریباں کیا جائے۔ اور مزید نئے نئے فرقے بنائے جائیں۔
- ممانعت جہاد کی تعلیم کو عام کیا جائے۔
- ہندوستان میں توہین رسالت کی فضا پیدا کی جائے۔
- دنیا کے مختلف مسلمان ممالک میں قادیانیوں کو مسلمان ظاہر کر کے حکومت کے اہم عہدوں پر بٹھایا جائے۔ اور ان کی جاسوسی سے اہم ملکی راز حاصل کئے جائیں۔
- نو مسلموں کو اسلام کے نام پر قادیانیت کی دعوت دی جائے اور انہیں مسلمان کے نام پر قادیانی بنایا جائے۔
- پوری دنیا میں اسلام کی نمائندگی قادیانیت کے سپرد کی جائے۔

اے قوم حجاز! آج بھی عالمی کفر اور قادیانی اپنے ان اہداف پر بھرپور کام کر رہے ہیں۔ اور منزل حاصل کرنے کے لئے تڑپ رہے ہیں۔ ان کا حصول منزل کیا ہے؟ اس کے تصور سے ہی جسم کانپ اٹھتا ہے اور روح کانپ جاتی ہے۔

رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے امتیو! میں نے ساری تشویش ناک صورت حال تمہارے سامنے رکھ دی ہے اور اس پر تمہاری تشویش اور تڑپ دیکھنا چاہتا ہوں۔

تری آنکھ کو آزمانا پڑا
مجھے قصہ غم سنانا پڑا



محمد امجد کمبوہ

# اسلام کا بدترین مجرم

بدگفتار، لعنتی سردار، ہرزہ سرائی میں منہ زور، نبوت کا چور، جھوٹ کا مجسمہ انگریز کے بوٹ کا تسمہ، خواہشات کا بندہ، سوچ کا گندہ، عادات ذلیل فطرت رزیل، بدشکل کوتاہ عقل، مکروہ خدوخال بے ڈھنگی چال، ایک آنکھ سے کانا کفر میں سیانا، دل سیاہ ضمیر ٹھاہ، فرنگی کا غلام، دشمن خیرالا نام، گالیوں کی برسات ارتداد کی سیاہ رات، ایمان کا شکاری درِ انگریز کا بھکاری، دولت کا حریص منافقت کا مریض، اخلاق کا قاتل سراپا باطل، ننگ شرافت لائق حقارت، فتنہ ساز نوسرباز، علامت فساد منکر جہاد، کلیسا کا پجاری ملکہ پہ صدقے واری، امام دجل وتلبیس باعث فخر ابلیس، پیشوائے مرتدین، رہنمائے زندیقین، منکر حدیث ازلی خبیث، غدار ابن غدار، انگریز کا زلہ خوار، کافر کبیر زلف ملکہ وکٹوریہ کا اسیر، مسیلمہ کذاب کا ترجمان، اسود عنسی کا نشان کفر کی برہان شیطان کی پہچان، دشمن قرآن بانی فتنہ قادیان، شخصیت بڑی شیطانی ہے، نام مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔

یہ ننگ انسانیت بھارت کے صوبہ مشرقی پنجاب کے ضلع گورداسپور کے ایک پسماندہ گاؤں ''قادیان'' میں پیدا ہوا۔ اس کے بیٹے بشیر احمد نے اپنی کتاب ''سیرت المہدی'' میں اس کی تاریخ پیدائش 1836ء لکھی ہے۔ مرزا قادیانی کی ماں کا نام چراغ بی بی عرف گھسیٹی تھا۔ باپ کا نام غلام مرتضی دادا کا نام عطا محمد اور پردادا کا نام گل محمد تھا۔ مرزا قادیانی کو بچپن میں دسوندی اور سندھی کے ناموں سے بھی پکارا جاتا تھا۔ ابتدائی تعلیم گھر پر حاصل کی پھر مکتب بھیجا گیا لیکن تعلیم حاصل کرنے کا ذوق وشوق نہ تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اکثر مکتب میں کان پکڑوا کر اس کی پٹائی کی جاتی۔ آخر تعلیم ادھوری چھوڑی اور چند کتابیں پڑھ کر مکتب سے بھاگ اٹھا۔ پھر ادھر اُدھر آوارہ گردی میں وقت ضائع کرتا رہا۔ والدین اپنے نالائق ونابکار بیٹے کے ہاتھوں بڑے تنگ تھے۔ آخر گھر کی جھڑکیوں سے تنگ آکر مسٹر قادیانی گھر سے بھاگ کھڑا ہوا اور قادیان سے سیالکوٹ آگیا اور یہاں ایک دوست کی سفارش پر سیالکوٹ کی کچہری میں پندرہ روپے ماہوار پر بطور منشی ملازم ہو گیا۔ اسی حقیقت کی منظر کشی کرتے ہوئے مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا محمود احمد لکھتا ہے۔

''اور ایسا ہوا کہ ان دنوں میں آپ گھر والوں کے طعنوں کی وجہ سے کچھ دنوں کے لئے قادیان سے باہر چلے گئے اور سیالکوٹ جا کر رہائش اختیار کر لی اور گزارہ کے لئے ضلع کچہری میں ملازمت بھی کر لی۔'' (تحفہ شہزادہ ویلز صفحہ 341، بحوالہ رئیس قادیان)

سیرت المہدی کے مطابق مرزا قادیانی کی سیالکوٹ کی کچہری کی مدت ملازمت 1864ء تا 1868ء ہے۔ دوران ملازمت فرنگی کو قادیاں کے اس منشی کی صورت میں مسیلمہ کذاب کے گلے کا موتی مل گیا۔ اس مقصد کے لئے انگریز ڈپٹی کمشنر کے توسط سے مسیحی مشن کے ایک اور ذمہ دار شخص نے اس سے ڈی سی آفس میں ملاقات کی۔ گویا یہ انٹرویو تھا مسیحی مشن کا۔ یہ فرد انگلینڈ روانہ ہو گیا اور مرزا قادیانی ملازمت چھوڑ کر قادیان پہنچ گیا۔ باپ نے کہا نوکری کی فکر کرو۔ جواب دیا کہ میں نوکر ہو گیا ہوں اور پھر بغیر مرسل کے پتہ کے منی آرڈر ملنے شروع ہو گئے۔ مرزا قادیانی نے مذہبی اختلافات کو ہوا دی۔ بحث ومباحثہ، اشتہار بازی اور کفر وارتداد پر مبنی تصانیف کا سلسلہ شروع ہو گیا۔

انگریز نے اپنے ''ریموٹ کنٹرول'' کو بتدریج ترقی دینا شروع کی اس نے اپنے ملازم نبی کو اس طرح ترقی دی جس طرح وہ اپنے دیگر دنیاوی ملازمین کو اپنے وضع کردہ قوانین کے تحت عنایت کرتا تھا۔ مثلاً سب سے پہلے کانسٹیبل ...... حوالدار ...... اے ایس آئی ...... سب انسپکٹر ...... انسپکٹر ...... ڈی ایس پی ...... ایس پی ...... ایس ایس پی ...... ڈی آئی جی یعنی انسپکٹر جنرل۔ لحم خنزیر کھانے والے اور ام الخبائث پینے والے فرنگی نے بالکل ایسے ہی اپنے خود ساختہ نبی کو پروموشن دی۔ عالم بنایا ...... مناظر بنایا مصنف بنایا ...... محدث بنایا ...... مہدی بنایا ...... مثیل مسیح بنایا ...... مسیح بنایا ...... ظلی طور پر محمد رسول اللہ بنایا ...... عین محمد بنایا اور آخر اسلام سے بغض وعناد اور نفرت ودشمنی کی انتہا کرتے ہوئے اسے محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) سے بھی افضل بنا دیا۔ معاذ اللہ۔

یہ الگ بات ہے کہ بنانے والا بھی کافر تھا اور بننے والا بھی کافر و مرتد تھا کہ مرزا قادیانی نے خدائی کا دعویٰ بھی کر دیا۔ قادیانی مرزا قادیانی کی تعریف میں زمین وآسمان کے قلابے ملاتے ہیں اسے تخت نبوت پر بٹھاتے ہیں۔ پوری دنیا میں اس کا تعارف خدا کے انتہائی برگزیدہ بندے کی حیثیت سے کراتے ہیں اسے کردار کا آفتاب اور گفتار کا ماہتاب کہتے ہیں۔ ان کے بقول وہ علم وحکمت کا بحر بیکراں ہے۔ شرافت اس پہ نازاں ہے۔ صداقت اس کے قدموں میں بچھ بچھ جاتی ہے۔ روحانیت اس کی عظمت کو جھک جھک کر سلام عرض کرتی ہے۔ انسانیت اس کی شخصیت پر تحسین وآفرین کے پھول نچھاور کرتی ہے۔ غرض کہ وہ دین وملت کا محسن اعظم ہے۔ لیکن ہم جھوٹ کے اس پہاڑ کو سچائی کی ٹھوکر سے اڑاتے ہوئے یہ اعلان کرتے ہیں کہ یہ بدخصلت اس فرش خاکی پہ جنم لینے والا بدترین انسان تھا جس کے رگ و

ریشے پر شیطان کی حکمرانی تھی۔ جس کا دماغ ابلیسی سازشوں کا ہیڈ کوارٹر تھا اور جس کا دل کفر و ارتداد کا اندھا کنواں تھا۔ جس کا باطن قبر کی تاریکی سے زیادہ کالا تھا اور جس کی زبان گالیوں اور گستاخیوں کی مشین گن تھی۔ یہ شخص شراب و افیون کا رسیا تھا۔ زنا جیسے فعل شنیع کا عادی تھا۔ بے غیرت و بے حیا تھا۔ جاہل مطلق اور مخبوط الحواس تھا۔ جھوٹ بولنا اور فراڈ کے ذریعہ لوگوں سے رقم حاصل کرنا اس کی سرشت میں داخل تھا۔ چور اور لٹیرا تھا۔ اسلام اور ملت اسلامیہ کا غدار اور یہودی و نصاریٰ کا پالتو تھا۔ اس کی زبان پلید نے دعویٰ نبوت اور جہاد کے حرام ہونے کا اعلان کیا۔ ہم آپ کے سامنے اس مجرم اسلام کی شخصیت کے چند پہلو رکھتے ہیں اور پھر فکر و تدبر کی دعوت دیتے ہیں اور قادیانیوں کو چیلنج کرتے ہیں کہ یہ تمہاری ہی کتابوں کے حوالہ جات ہیں اور اگر کسی قادیانی مائی کے لال میں جرأت و ہمت ہے تو جواب دے۔ حوالے پیش خدمت ہیں۔

## شرابی:

مرزا قادیانی شراب کا رسیا تھا۔ بھلا یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ مشروب جو اس کے آقا انگریز کا من پسندیدہ ہو انگریزی نبی اسے چھوڑ دے۔ کذاب قادیان اپنے ایک چہیتے مرید حکیم محمد حسین کو ایک خط میں لکھتا ہے۔

> ''محبی خو یکم محمد حسین سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم ورحمہ اللہ و برکاتہ۔ اس وقت میاں یار محمد بھیجا جاتا ہے۔ آپ اشیائے خوردنی خود خریدیں اور ایک بوتل ٹانک وائن کی پلومر کی دوکان سے خریدیں مگر ٹانک وائن چاہئے اس کا لحاظ رہے باقی خیریت ہے۔ والسلام''

(خطوط امام بنام غلام صفحہ 5)

سودائے مرزا کے حاشیہ پر حکیم محمد علی پرنسپل طبیہ کالج امرتسر لکھتے ہیں۔

> ٹانک وائن کی حقیقت لاہور میں پلومر کی دوکان سے ڈاکٹر عزیز احمد صاحب کی معرفت معلوم کی گئی۔ ڈاکٹر صاحب جواباً تحریر فرماتے ہیں حسب ارشاد پلومر کی دوکان سے دریافت کیا گیا جواب حسب ذیل ہے۔ ''ٹانک وائن ایک قسم کی طاقتور اور نشہ دینے والی شراب ہے، جو ولایت سے سربند بوتلوں میں آتی ہے۔ اس کی قیمت ساڑھے پانچ روپے ہے۔''

(21 دسمبر 1929ء سودائے مرزا صفحہ 39 حاشیہ)

## افیمی:

''حضرت مسیح موعود نے تریاق الٰہی دوا خدا تعالیٰ کی ہدایت کے ماتحت بنائی اور اس کا ایک

بڑا جز افیون تھا اور یہ دوا کسی قدر اور افیون کی زیادتی کے بعد حضرت خلیفہ اول (حکیم نور الدین) کو حضور (مرزا قادیانی) چھ ماہ سے زائد تک دیتے رہے اور خود بھی وقتاً فوقتاً مختلف امراض کے دوروں کے وقت استعمال کرتے رہے۔"

(مضمون میاں محمود احمد۔ اخبار الفضل جلد 17، نمبر 4 مورخہ 19 جولائی 1929ء

## بے حیا:

"ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ:

حضرت ام المؤمنین (نصرت جہاں بیگم زوجہ مرزا قادیانی) نے ایک دن سنایا کہ حضرت صاحب کے ہاں ایک بوڑھی ملازمہ مسماۃ بھانو تھی۔ وہ ایک رات جب کہ خوب سردی پڑ رہی تھی حضور کو دبانے بیٹھی، چونکہ وہ لحاف کے اوپر سے دباتی تھی۔ اس لئے اسے پتہ نہ لگا کہ جس چیز کو وہ دبا رہی ہے وہ حضور کی ٹانگیں نہیں بلکہ پلنگ کی پٹی ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد حضرت نے فرمایا۔ "بھانو! آج بڑی سردی ہے۔" بھانو کہنے لگی ہاں جی تد ے تے تہاڈیاں لتاں لکڑی وانگوں ہویاں نیں" (جبھی تو آج آپ کی ٹانگیں لکڑی کی طرح سخت ہو رہی ہیں) خاکسار عرض کرتا ہے کہ حضرت صاحب نے جو بھانو کو سردی کی طرف توجہ دلائی تو اس میں غالباً یہ جتانا مقصود تھا کہ آج شاید سردی کی شدت کی وجہ سے تمہاری حس کمزور ہو رہی ہے۔"

(سیرت المہدی جلد 3، صفحہ 210، مصنفہ مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

رات کا وقت، کمرے میں تنہائی، غیر محرم عورت کا ٹانگیں دبانا، اور ٹانگیں دبوانے کے دوران مرزا قادیانی کا یہ کہنا "بھانو آج بڑی سردی ہے۔" ساری تصویر آنکھوں کے سامنے گھومنے لگتی ہے۔

## بے غیرت:

مرزا قادیانی اس قدر پرلے درجے کا بے غیرت تھا کہ اس نے اپنی پیدائش کے واقعہ کو بھی اپنے قلم سے لکھا ہے۔ اس شرمناک واقعہ میں جہاں اس نے اپنی غیرت کی دھجیاں بکھیریں ہیں وہیں اپنی ماں کی عصمت کی چادر کو بھی اپنے غلیظ ہاتھوں سے تار تار کیا ہے۔ اس ننگ انسانیت کے آوارہ قلم کی آوارگی اور بے حمیتی ملاحظہ ہو۔

"میرے ساتھ ایک لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام جنت تھا۔ اور پہلے وہ لڑکی پیٹ سے نکلی تھی اور بعد میں اس کے میں نکلا تھا۔ اور میرا سر اس کے پاؤں میں تھا۔"

(تریاق القلوب، صفحہ 379، مصنفہ مرزا قادیانی)

ڈھیٹ اور بے شرم بھی عالم میں ہوتے ہیں مگر
سب پر سبقت لے گئی ہے بے حیائی آپ کی

**زانی:**

لیجئے ''آج بڑی سردی ہے'' کا معمہ حل ہو گیا جب اپنے ہی دل جلے مرید نے چھپے ہوئے بوڑھے زانی مرزا قادیانی کی نام نہاد پارسائی کا شیشہ چکنا چور کر دیا۔ میاں محمود احمد نے اپنے خطبہ میں لاہوری گروپ کی طرف سے لگائے گئے الزامات کا جواب دیتے ہوئے کہا۔

''ایک خط جس میں اس نے تسلیم کیا ہے کہ وہ اسی کا لکھا ہوا ہے اس پر یہ تحریر کیا ہے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) ولی اللہ تھے اور ولی اللہ کبھی کبھی زنا کر لیا کرتے ہیں۔ اگر انہوں نے کبھی زنا کر لیا تو اس میں کیا حرج ہوا۔ پھر لکھا ہے۔ ہمیں حضرت مسیح موعود پر اعتراض نہیں کیونکہ وہ کبھی کبھی زنا کر لیا کرتے تھے۔ ہمیں اعتراض موجودہ خلیفہ (مرزا محمود احمد) پر ہے کیونکہ وہ ہر وقت زنا کرتا رہتا ہے۔

(خطبہ میاں محمود احمد خلیفہ قادیاں مندرجہ اخبار الفضل، مؤرخہ 31 اگست 1938ء)

مرزا قادیانی کے زانی ہونے کے ثبوت میں اور بھی شہادتیں پیش کی جا سکتی ہیں۔ لیکن ہم گندگی کو چھیڑ کر مزید تعفن پھیلانا نہیں چاہتے۔ مولانا ظفر علی خان نے کیا خوب کہا ہے۔

نبوت بھی رسیلی ہے، پیمبر بھی رسیلا ہے

**لٹیرا:**

''پٹیالہ کے ایک رئیس کے ہاں کوئی لڑکا پیدا نہ ہوا۔ مرزا صاحب کے خواص سے دعا کی سفارش کرائی۔ ان کو جواب دیا کہ محض رسمی طور پر دعا کے لئے ہاتھ اٹھا دینے سے دعا نہیں ہوتی۔ دو باتیں ہونی ضروری ہیں۔ گہرا تعلق ہو یا دینی خدمت۔ رئیس سے کہو کہ ایک لاکھ روپیہ دے تو پھر ہم دعا کریں گے اور ہم یقین رکھتے ہیں کہ پھر اللہ تعالیٰ اس کو ضرور لڑکا دے گا۔''

(سیرت المہدی جلد اول صفحہ 257، مصنفہ مرزا بشیر احمد بن مرزا قادیانی)

دوا فروش تو دیکھے ہیں لیکن دعا فروش پہلی مرتبہ دیکھ رہے ہیں۔ (مؤلف)

**چور:**

''بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ ایک دفعہ اپنی جوانی کے زمانے میں حضرت مسیح موعود

کی پروانہیں ہوگی۔"(نعوذ باللہ)

(تقریر مرزا بشیرالدین محمود لعین، در لائل پور مندرجہ الفضل جلد 21، نمبر 138، مؤرخہ 20 مئی 1934ء)

✿ "خدا تعالیٰ نے مجھے تمام انبیاء علیہم السلام کا مظہر ٹھہرایا ہے اور تمام نبیوں کے نام میری طرف منسوب کئے گئے ہیں۔ میں آدم ہوں، میں شیث ہوں، میں نوح ہوں، میں ابراہیم ہوں، میں اسحاق ہوں، میں اسمٰعیل ہوں، میں یعقوب ہوں، میں یوسف ہوں، میں موسیٰ ہوں، میں داؤد ہوں، میں عیسیٰ ہوں، اور آنحضرت ﷺ کے نام کا میں مظہر ہوں، یعنی ظلی طور پر محمد اور احمد ہوں۔"(نعوذ باللہ) (حقیقۃ الوحی صفحہ 72، از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی توہین:

✿ "آپ (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔"(نعوذ باللہ) (ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ صفحہ 7، از مرزا قادیانی لعین)

✿ "مسیح کا چال چلن کیا تھا؟ ایک کھاؤ پیو، نہ زاہد، نہ عابد، نہ حق کا پرستار، متکبر، خود بین، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔" (نعوذ باللہ) (مکتوبات احمدیہ صفحہ 21، تا24، جلد 3)

✿ "یورپ کے لوگوں کو جس قدر شراب نے نقصان پہنچایا ہے اس کا سبب تو یہ تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام شراب پیا کرتے تھے، شاید کسی بیماری کی وجہ سے یا پرانی عادت کی وجہ سے۔"(نعوذ باللہ) (کشتی نوح حاشیہ صفحہ 75، مصنفہ مرزا قادیانی لعین)

✿ "یسوع اس لئے اپنے تئیں نیک نہیں کہہ سکتا کہ لوگ جانتے تھے کہ یہ شخص شرابی کبابی ہے اور خراب چال چلن نہ خدائی کے بعد بلکہ ابتداء ہی سے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ خدائی کا دعویٰ شراب خوری کا ایک بدنتیجہ ہے۔"(نعوذ باللہ)

(ست بچن حاشیہ، صفحہ 176، مصنفہ مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

✿ "آپ (یسوع مسیح) کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے۔ ورنہ کوئی پرہیزگار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگادے اور زناکاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے، سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا

آدمی ہوسکتا ہے۔" (نعوذ باللہ)　　(ضمیمہ انجام آتھم صفحہ 7، حاشیہ از مرزا قادیانی)

❁ "مسیح کی راستبازی اپنے زمانے میں دوسرے راستبازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی، بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سُنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا یا ہاتھوں اور سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی اسی وجہ سے خدا نے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا۔ مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا۔ کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔" (نعوذ باللہ)　　(مقدمہ دافع البلاء، از مرزا)

❁ "یہ بھی یاد رہے کہ آپ (عیسیٰ علیہ السلام) کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی۔" (نعوذ باللہ)　　(ضمیمہ انجام آتھم صفحہ 5، از قادیانی ملعون)

❁ "ممکن ہے کہ آپ (یسوع مسیح) نے معمولی تدبیر کے ساتھ کسی شب کور وغیرہ کو اچھا کیا ہو یا کسی اور بیماری کا علاج کیا ہو۔ مگر آپ کی بدقسمتی سے اسی زمانہ میں ایک تالاب بھی موجود تھا۔ جس سے بڑے بڑے نشان ظاہر ہوتے تھے۔ خیال ہوسکتا ہے کہ اس تالاب کی مٹی آپ بھی استعمال کرتے ہوں گے۔ اسی تالاب سے آپ کے معجزات کی پوری پوری حقیقت کھلتی ہے اور اسی تالاب نے فیصلہ کر دیا ہے۔ کہ اگر آپ سے کوئی معجزہ ظاہر ہوا ہو تو وہ آپ کا نہیں بلکہ اس تالاب کا معجزہ ہے اور آپ کے ہاتھ میں سوا مکر اور فریب کے اور کچھ نہ تھا۔" (نعوذ باللہ)　　(ضمیمہ انجام آتھم صفحہ 7، حاشیہ)

## اسلام کی توہین:

## اسلام وہی جو مرزا کہے، مسلمان وہی جو مرزا کو مانے:

❁ "جس اسلام میں آپ (مرزا لعنۃ اللہ علیہ) پر ایمان لانے کی شرط نہ ہو اور آپ (مرزا لعنۃ اللہ) کے سلسلہ کا ذکر نہیں۔ اسے آپ (مرزا) اسلام ہی نہیں سمجھتے تھے۔" (نعوذ باللہ)

(اخبار الفضل قادیان جلد 2، نمبر 85، مورخہ 31 دسمبر، 1914ء)

❁ "پس اسلام کی تبلیغ کرو جو مسیح موعود (مرزا ملعون) لایا۔" (نعوذ باللہ)

(منصب خلافت صفحہ 20، مرزا محمود)

❁ "تجویز آئی کہ ایسا رسالہ شائع کریں جس میں مرزا کا نام نہ ہو۔ مگر حضرت اقدس

(مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ) نے اس تجویز کو اس بناء پر رد کر دیا کہ مجھ کو چھوڑ کر کیا مُردہ اسلام کو پیش کرو گے۔" (نعوذ باللہ)

(اخبار الفضل قادیان جلد نمبر 16، شمارہ 32، مورخہ 19 اکتوبر 1928ء)

❁ "(مسلمان) خدا کے نزدیک مسلمان نہیں ہیں بلکہ ضرورت ہے کہ ان کو نئے سرے سے مسلمان کیا جاوے۔" (نعوذ باللہ)

(کلمۃ الفصل صفحہ 143، از بشیر ایم اے لعین)

❁ "حضرت صاحب (مرزا) نے علماء مشائخ ہند کو جو خط لکھا اس میں سلام مسنون بسم اللہ وغیرہ نہیں لکھی کیونکہ وہ مسلمان نہ تھے اور آپ (مرزا لعین) ان کو مسلمان نہ سمجھتے تھے۔ بلکہ کافر قرار دیتے تھے۔" (نعوذ باللہ)

(اخبار الفضل قادیان جلد 8، شمارہ نمبر 4، 22 جولائی 1920ء)

❁ "مسیح موعود (مرزا لعنۃ اللہ علیہ) کے منکروں کو مسلمان کہنا خبیث عقیدہ ہے۔ جو ایسا عقیدہ رکھے اس کے لئے رحمتِ ربی کا دروازہ بند ہے۔" (نعوذ باللہ)

(کلمۃ الفصل صفحہ 125)

## صحابہ کرام کی توہین:

❁ "جیسا کہ ابو ہریرہ (رضی اللہ عنہ) جو غبی تھا اور درایت اچھی نہیں رکھتا تھا۔" (نعوذ باللہ)

(اعجاز احمدی صفحہ 18، از مرزا لعنۃ اللہ علیہ)

❁ "بعض کم تدبر کرنے والے صحابی (رضی اللہ عنہم) جن کی درایت اچھی نہ تھی، جیسے ابو ہریرہ (رضی اللہ عنہ)" (نعوذ باللہ) (حقیقۃ الوحی صفحہ 34، از مرزا لعنۃ اللہ علیہ)

"اکثر باتوں میں ابو ہریرہ (رضی اللہ عنہ) بوجہ اپنی سادگی اور کمی درایت کے ایسے دھوکہ میں پڑ جایا کرتا تھا۔ ایسے اُلٹے معنی کرتا تھا جس سے سننے والے کو ہنسی آتی تھی۔" (نعوذ باللہ)

(حقیقۃ الوحی صفحہ 34، از مرزا لعنۃ اللہ علیہ)

❁ "اس کو چاہئے کہ ابو ہریرہ (رضی اللہ عنہ) کے قول کو ایک ردی متاع کی طرح پھینک دے۔" (نعوذ باللہ) (ضمیمہ براہین احمدیہ پنجم صفحہ 41 از مرزا لعنۃ اللہ)

❁ "بعض نادان صحابی (رضوان اللہ علیہم اجمعین) جن کو درایت سے کچھ حصہ نہ تھا۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ پنجم صفحہ 285، از مرزا لعین)

❁ ''پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑ دو۔اب نئی خلافت لو۔ایک زندہ علی تم میں موجود ہے۔ تم اس کو چھوڑتے ہو اور مُردہ علی (رضی اللہ عنہ) کی تلاش کرتے ہو۔''(نعوذ باللہ)

(ملفوظات احمدیہ جلد 1،صفحہ 31)

❁ ''میں وہی مہدی ہوں جس کی نسبت ابن سیرین سے سوال کیا گیا کہ وہ حضرت ابوبکر (رضی اللہ عنہ) کے درجہ پر ہے۔تو انہوں نے جواب دیا کہ ابوبکر (رضی اللہ عنہ) کیا وہ تو بعض انبیاء سے بہتر ہے۔''(نعوذ باللہ)

(اشتہار معیار الاخیار مندرجہ تبلیغ رسالت جلد 9،صفحہ 30،از مرزا لعین)

❁ ''ابوبکر وعمر (رضی اللہ عنہم) کیا تھے وہ تو حضرت غلام احمد (ملعون) کی جوتیوں کے تسمے کھولنے کے بھی لائق نہ تھے۔''(نعوذ باللہ)

(ماہنامہ المہدی بابت جنوری فروری 1915ء 3/2 صفحہ 57،احمدیہ انجمن اشاعت ...)

❁ ''جو میری جماعت میں داخل ہوا۔وہ دراصل صحابہ کرام کی جماعت میں داخل ہو گیا۔''(نعوذ باللہ) (صفحہ 171،خطبہ الہامیہ طبع اوّل)

❁ ''اور انھوں نے کہا کہ اس شخص (مرزا قادیانی لعنۃ اللہ) نے امام حسن و امام حسین رضی اللہ عنہم سے اپنے تئیں اچھا سمجھا،میں کہتا ہوں ہاں سمجھا۔''(نعوذ باللہ)

(اعجاز احمدی صفحہ 52،از مرزا لعنۃ اللہ علیہ)

❁ ''میں (مرزا لعنۃ اللہ) خدا کا کشتہ ہوں اور تمہارا حسین (رضی اللہ عنہ) دشمنوں کا کشتہ ہے۔''(نعوذ باللہ) (اعجاز احمدی صفحہ 81،از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ)

❁ ''تم نے خدا کے جلال و مجد کو بھلا دیا اور تمہارا ورد صرف حسین (رضی اللہ عنہ) ہے۔پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔کستوری کے پاس گوہ (ذکرِ حسین رضی اللہ عنہ) کا ڈھیر ہے۔''(نعوذ باللہ) (اعجاز احمدی صفحہ 82)

''میری اولاد سب تیری عطا ہے
ہر ایک تیری بشارت سے ہوا ہے
یہ پانچوں جو کہ نسلِ سیّدہ ہیں
یہی ہیں پنج تن جن پر بِنا ہے''

(درثمین اردو صفحہ 45،مجموعہ کلام از مرزا قادیانی لعین)

❁ ''حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی لعین) نے فرمایا

کربلائیست سیر ہر آنم      صد حسین است در گریبام

کہ میرے گریبان میں سو حسین (رضی اللہ عنہ) ہیں۔لوگ اس کے معنی یہ سمجھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود (مرزا لعین) نے فرمایا ہے کہ میں سو حسین (رضی اللہ عنہ) کے برابر ہوں۔لیکن میں (مرزا بشیر الدین) کہتا ہوں۔اس سے بڑھ کر اس کا مفہوم یہ ہے کہ سو حسین (رضی اللہ عنہ) کی قربانی کے برابر میری ہر گھڑی کی قربانی ہے۔" (نعوذ باللہ)

(خطبہ مرزا بشیر لعین مندرجہ الفضل جلد 13، شمارہ 80، 26 جنوری 1926ء)

❁ "میری (مرزا قادیانی کی) اولاد شعائر اللہ میں داخل ہے۔" (نعوذ باللہ)

(تقریر مفتی صادق قادیانی لعین، الفضل قادیان جلد 11، صفحہ 53، 8 جنوری 1926ء)

❁ "عزیز امۃ الحفیظ (مرزا قادیانی لعین کی لڑکی لعین) سارے انبیاء کی بیٹی ہے۔" (نعوذ باللہ)

(اخبار الفضل قادیان جلد 2، صفحہ 156، مورخہ 17 جون 1915ء)

❁ "مرزا قادیانی ملعون کی گھر والی لعین ام المؤمنین ہے۔" (نعوذ باللہ)

(سیرۃ المہدی)

## قرآن و سنت کی توہین:

❁ "قرآن کی طرح میری وحی خطاؤں سے پاک ہے۔ یہ میرا ایمان ہے۔ خدا کی قسم یہ کلام مجید ہے۔ خدائے پاک وحدہٗ کے منہ سے۔" (نعوذ باللہ)

(نزول المسیح صفحہ 99، از مرزا لعین)

❁ مرزا نے اپنا الہام لکھا کہ!

"ما انا الا کالقران" یعنی قرآن خدا کی کتاب اور میرے (مرزا لعین) منہ کی باتیں ہیں۔" (نعوذ باللہ)      (تذکرہ صفحہ 668، طبع دوم)

❁ "میرے اس دعویٰ کی بنیاد حدیث نہیں بلکہ قرآن اور وہ وحی ہے جو میرے پر نازل ہوئی۔ ہاں تائیدی طور پر ہم وہ حدیثیں پیش کرتے ہیں۔ جو قرآن شریف کے مطابق اور میری وحی کے معارض نہیں اور دوسری حدیثوں کو ہم ردّی کی طرح پھینک دیتے ہیں۔" (نعوذ باللہ)      (اعجاز احمدی، صفحہ 31، طبع 10، از مرزا لعین)

❁ "پھر اقرار کرنا پڑے گا کہ قرآن شریف میں گندی گالیاں بھری ہیں اور قرآن عظیم

سخت زبانی کے طریق کو استعمال کر رہا ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(ازالہ اوہام صفحہ 8، حاشیہ صفحہ 13، طبع ہنجم

❁ ''میں قرآن کی غلطیاں نکالنے آیا ہوں جو تفسیروں کی وجہ سے واقع ہو گئی ہیں۔''
(نعوذ باللہ) (ایک مجذوب کا کشف، ازالہ اوہام صفحہ 288، طبع پنجم)

❁ ''قرآن زمین پر سے اُٹھ گیا تھا میں قرآن کو آسمان پر سے لایا ہوں۔ بموجب حدیثوں کے۔'' (نعوذ باللہ) (ازالہ اوہام صفحہ 297، طبع پنجم)

یہی وجہ ہے کہ مرزا پر خود ساختہ نازل ہونے والی وحی کے مجموعہ کلام کا نام ''تذکرہ'' رکھا گیا۔ قرآن مجید کا ایک نام ''تذکرہ'' بھی ہے۔ کلا انها تذکرة

❁ ''یہ بھی مدت سے الہام ہو چکا ہے کہ انا انزلنه قریبا من القادیان۔۔۔ میں نے دل میں کہا کہ واقعی طور پر قادیان کا نام قرآن شریف میں درج ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(ازالہ اوہام صفحہ 75، از مرزا قادیانی لعین

## حرمین شریفین کی توهین:

❁ ''حضرت مسیح موعود (مرزا لعین) نے اس کے متعلق بڑا زور دیا ہے کہ جو بار بار یہاں آئے مجھے ان کے ایمان کا خطرہ ہے۔ پس جو قادیان سے تعلق نہیں رکھے گا وہ کاٹا جائے گا، تم ڈرو کہ تم سے نہ کوئی کاٹا جائے، پھر یہ تازہ دودھ کب تک رہے گا۔ آخر ماؤں کا دودھ بھی سوکھ جایا کرتا ہے۔ کیا مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ سوکھ گیا کہ نہیں؟'' (نعوذ باللہ)

(مرزا بشیر الدین محمود، مندرجہ حقیقت الرویا، صفحہ 46

❁ ''مقامِ قادیان وہ مقام ہے جس کو خدا تعالیٰ نے تمام دنیا کے لئے ناف کے طور پر فرمایا۔ (حالانکہ یہ مکہ مکرمہ بیت اللہ شریف کے لئے ہے۔ ناقل) اور اس کو تمام جہانوں کے لئے ام قرار دیا ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(خطبہ بشیر الدین محمود، الفضل قادیان 3 جنوری 1925ء

❁ ''تین شہروں کا نام قرآن شریف میں اعزاز کے ساتھ لکھا ہوا ہے۔ مکہ، مدینہ اور قادیان۔'' (نعوذ باللہ) (ازالہ اوہام صفحہ 34، از مرزا لعین، طبع پنجم)

❁ ''ہم مدینہ کی عزت کر کے خانہ کعبہ کی ہتک کرنے والے نہیں ہو جاتے۔ اسی طرح قادیان کی عزت کر کے مکہ معظمہ یا مدینہ منورہ کی توہین کرنے والے نہیں ہو سکتے۔ خدا تعالیٰ

نے ان تینوں مقامات (مکہ مکرمہ، مدینہ منورہ، قادیان) کو مقدس کیا اور ان تینوں مقامات کو اپنی تجلیات کے لئے چُن لیا۔" (نعوذ باللہ)

(تقریر بشیر محمود، الفضل قادیان 3 ستمبر 1935ء)

❁ "میں تمہیں سچ سچ کہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بتا دیا ہے کہ قادیان کی زمین با برکت ہے۔ یہاں مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ والی برکات نازل ہوتی ہیں۔" (نعوذ باللہ)

(بشیر الدین محمود، الفضل 11 دسمبر 1932ء)

❁ "والمسجد الاقصٰی المسجد الذی بناہ المسیح الموعود فی القادیان "مسجدِ اقصیٰ وہ مسجد ہے جو مسیح موعود (مرزا لعین) نے قادیان میں بنایا۔" (نعوذ باللہ)

(ضمیمہ خطبہ الہامیہ صفحہ 21، طبع ربوہ)

❁ "ہمارا جلسہ بھی حج کی طرح ہے۔۔۔ جیسا کہ حج میں رفث فسوق اور جدال منع ہے۔" (نعوذ باللہ)

(خطبہ محمود مندرجہ برکات خلافت صفحہ 5، مجموعہ تقاریر بشیر جلسہ سالانہ 1914ء)

❁ "جیسے احمدیت کے بغیر یعنی (مرزا لعین) کو چھوڑ کر جو اسلام باقی رہ جاتا ہے۔ وہ خشک اسلام ہے۔ اسی طرح اس ظلی حج (جلسہ قادیان) کو چھوڑ کر مکہ والا حج بھی خشک رہ جاتا ہے۔" (نعوذ باللہ) (پیغام صلح 19 اپریل، 1933ء)

❁ "لوگ معمولی اور نفلی طور پر حج کرنے کو بھی جاتے ہیں۔ مگر اس جگہ (قادیان میں) ثواب زیادہ ہے۔ اور غافل رہنے میں نقصان اور خطر، کیونکہ سلسلہ آسمانی ہے اور حکم ربانی ہے۔" (نعوذ باللہ) (آئینہ کمالاتِ اسلام صفحہ 352)

## علماء و اولیاء اُمت کی توہین:

❁ سیدنا پیر مہر علی شاہ گولڑوی علیہ الرحمہ کے متعلق لکھا۔

"مجھے (مرزا لعین) ایک کتاب کذاب کی طرف سے پہنچی ہے۔ وہ خبیث کتاب بچھو کی طرح نیش زن ہے۔ پس میں نے کہا کہ اے گولڑہ کی زمین تجھ پر لعنت ہو تو ملعون (پیر صاحب) کے سبب سے ملعون ہو گئی۔ پس تو قیامت کو ہلاکت میں پڑے گی۔" (نعوذ باللہ)

(اعجاز احمدی صفحہ 75، از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

❁ "لومڑی کی طرح بھاگتا پھرتا ہے۔۔۔ جاہل۔ بے حیا۔" (نعوذ باللہ)

(نزول المسیح صفحہ 63،از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

❁ "مولانا نذیر حسین دہلوی کے متعلق لکھا کہ وہ گمراہ اور کذاب ہے۔" (نعوذ باللہ)

(انجام آتھم صفحہ 251،از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

❁ مولانا عبدالحق دہلوی کے متعلق لکھا کہ وہ لاف زنوں کا رئیس ہے۔ اسی طرح مولانا عبداللہ ٹونکی، مولانا احمد علی محدث سہارنپوری کو بھی۔

(انجام آتھم، صفحہ 251،از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

❁ "میں خاتم الاولیا ہوں۔ میرے بعد کوئی ولی نہیں مگر وہ جو مجھ سے ہوگا۔" (نعوذ باللہ)

(خطبہ الہامیہ صفحہ 35،از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ، طبع اول)

❁ "جس قدر مجھ سے پہلے اولیاء، ابدال اور اقطاب اس امت میں سے گزر چکے ہیں۔ میں ان سب سے افضل ہوں۔" (مفہوم) (نعوذ باللہ)

(حقیقۃ الوحی صفحہ 391،از مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

❁ "حضرت مرزا صاحب (لعین)، جمیع اہل بیت طیبین، طاہرین، کہ اس میں دیگر اولیاء اللہ و مجددین اُمت بھی شامل ہیں۔ ان سب۔۔۔ بڑھ گئے جو کچھ ان میں متفرق تھا وہ آپ میں مجموعی طور پر آ گیا۔"

(الفضل قادیان جلد 3، صفحہ 107، مورخہ 18 اپریل، 1972ء)

❁ "سو یہ عاجز (مرزا لعنۃ اللہ) بیان کرتا ہے نہ فخر کے طریق پر بلکہ واقعی طور پر شکراً لنعمۃ اللہ کہ اس عاجز کو خدا تعالیٰ نے ان ہستیوں پہ فضیلت بخشی کہ جو حضرت مجدد صاحب (الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ) سے بھی بہتر ہیں۔" (نعوذ باللہ)

(حیات احمد جلد 2، نمبر 2، صفحہ 79، مولفہ یعقوب قادیانی لعین)

## مسلمانوں کی توہین:

❁ "یہ الہام شائع کیا کہ "جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہوگا وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا جہنمی ہے۔" (نعوذ باللہ)

(اشتہار مرزا غلام احمد قادیانی مندرجہ تبلیغ رسالت جلد 9، صفحہ 27)

## تمام مسلمانوں کے لئے فتویٰ کفر:

❁ "کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا لعنۃ اللہ) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے۔

خواہ انھوں نے حضرت مسیح موعود (مرزالعنۃ اللہ) کا نام بھی نہیں سُنا وہ کافر ہیں اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔" (نعوذ باللہ)

(آئینہ صداقت صفحہ 35، مصنفہ مرزا بشیر الدین محمود احمد)

"ایسا شخص جو موسیٰ کو مانتا ہے۔ مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا یا عیسیٰ کو مانتا ہے۔ مگر محمد ﷺ کو نہیں مانتا یا محمد ﷺ کو مانتا ہے۔ مگر مسیح موعود (مرزالعنۃ اللہ) کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔" (نعوذ باللہ)

(کلمۃ الفصل صفحہ 110، مرزا بشیر احمد بن مرزا غلام احمد قادیانی لعنۃ اللہ، مندرجہ ریویو جلد 14، مارچ، اپریل 1915ء)

"جو میرے مخالف تھے ان کا نام عیسائی، یہودی اور مشرک رکھا گیا۔" (نعوذ باللہ)

(نزول المسیح از مرزا قادیانی)

"جو ہماری فتح کا قائل نہ ہوگا تو صاف سمجھا جائے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور حلال زادہ نہیں۔" (نعوذ باللہ)

(انوار الاسلام صفحہ 30، مصنفہ مرزا قادیانی لعنۃ اللہ علیہ)

"میرے مخالف جنگلوں کے سور ہو گئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئیں۔"

(نعوذ باللہ) (نجم الہدیٰ صفحہ 53، از مرزا غلام احمد قادیانی لعنۃ اللہ)

"تحریک احمدیت اسلام کے ساتھ وہی رشتہ رکھتی ہے جو عیسائیت کا یہودیت کے ساتھ تھا۔" (نعوذ باللہ)

(محمد علی لاہوری قادیانی لعین، منقول از مباحثہ راولپنڈی صفحہ 240)

"میری ان کتابوں کو ہر مسلمان محبت کی نظر سے دیکھتا ہے اور اس کے معارف سے فائدہ اٹھاتا ہے اور میری دعوت کی تصدیق کرتا ہے اور اسے قبول کرتا ہے مگر رنڈیوں (بدکار عورتوں) کی اولاد نے میری تصدیق نہیں کی۔" (نعوذ باللہ)

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ 547)

اصل عبارت عربی میں ہے۔ اس کا ترجمہ ہم نے لکھا ہے مرزا کے الفاظ یہ ہیں۔ "الا ذریۃ البغایا" عربی کا لفظ "البغایا" جمع کا صیغہ ہے۔ واحد اس کا بغیہ ہے جس کا معنی بدکار فاحشہ زانیہ ہے۔ خود مرزا نے خطبہ الہامیہ صفحہ 17 میں لفظ بغایا کا ترجمہ بازاری عورتیں کیا ہے اور ایسے ہی انجام آتھم کے صفحہ 282، نور الحق صفحہ 123 میں لفظ بغایا کا ترجمہ نسل بدکاران، زنا کار، زن بدکار وغیرہ کیا ہے۔

## مسلمانوں سے معاشرتی بائیکاٹ:

❁ ''حضرت مسیح موعود (مرزا لعنۃ اللہ) نے اس احمدی پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا ہے جو اپنی لڑکی غیر احمدی کو دے۔ آپ کو ایک شخص نے بار بار پوچھا اور کئی قسم کی مجبوریوں کو پیش کیا۔ لیکن آپ (لعنۃ اللہ) نے یہی فرمایا کہ لڑکی کو بٹھائے رکھو، لیکن غیر احمدیوں میں نہ دو۔ آپ (لعنۃ اللہ) کی وفات کے بعد اس نے غیر احمدیوں کو لڑکی دے دی۔ تو حضرت خلیفہ اول حکیم نورالدین (لعین) نے اس کو احمدیوں کی امامت سے ہٹا دیا اور جماعت سے خارج کر دیا اور اپنی خلافت کے چھ سالوں میں اس کی توبہ قبول نہ کی۔ باوجود کہ وہ بار بار توبہ کرتا رہا۔'' (نعوذ باللہ)

(انوار خلافت صفحہ 93، 94، مصنفہ بشیر الدین محمود)

❁ ''ہم تو دیکھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود (مرزا لعین) نے غیر احمدیوں کے ساتھ صرف وہی سلوک جائز رکھا ہے جو نبی کریم ﷺ نے عیسائیوں کے ساتھ کیا۔ غیر احمدیوں سے ہماری نمازیں الگ کی گئیں۔ ان کو لڑکیاں دینا حرام قرار دیا گیا۔ ان کے جنازے پڑھنے سے روکا گیا۔۔۔ دینی تعلقات کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے اور دنیوی تعلقات کا بھاری ذریعہ رشتہ ناطہ ہے۔ سو یہ دونوں ہمارے لئے حرام قرار دیئے گئے۔ اگر کہو کہ ہم کو ان کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے تو میں کہتا ہوں کہ نصاریٰ کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(کلمۃ الفضل جلد 14، نمبر 4۔ صفحہ 169۔ مصنفہ مرزا بشیر احمد پسر مرزا قادیانی لعین)

❁ ''ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور نہ ان کے پیچھے نماز پڑھیں۔ کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں۔'' (نعوذ باللہ) (انوار خلافت صفحہ 90، از مرزا محمود بن مرزا قادیانی لعنۃ اللہ)

❁ ''غیر احمدی مسلمانوں کا جنازہ پڑھنا جائز نہیں۔ حتیٰ کہ غیر احمدی معصوم بچے کا بھی جائز نہیں۔'' (نعوذ باللہ)

(انوار خلافت صفحہ 93، از مرزا محمود، نیز الفضل مورخہ 21 اگست 1917ء، الفضل 30 جولائی 1930ء)

❁ ''نیز معلوم عام بات ہے کہ چودھری ظفر اللہ خان وزیر خارجہ پاکستان، قائد اعظم محمد علی جناح

کی نماز جنازہ میں شریک نہیں ہوا اور الگ بیٹھا رہا۔ جب اسلامی اخبارات اور مسلمان اس چیز کو منظر عام پر لائے تو جماعتِ احمدیہ کی طرف سے جواب دیا گیا کہ

جناب چودھری محمد ظفر اللہ خان لعنۃ اللہ پر ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ آپ نے قائداعظم کا جنازہ نہیں پڑھا۔ تمام دُنیا جانتی ہے کہ قائداعظم احمدی نہ تھے۔ لہٰذا جماعتِ احمدیہ کے کسی فرد کا ان کا جنازہ نہ پڑھنا کوئی قابلِ اعتراض بات نہیں۔''

(ٹریکٹ صفحہ 22، عنوان احراری علماء کی راست گوئی کا نمونہ، الناشر مہتمم نشر و اشاعت نظارت دعوت و تبلیغ، صدر انجمن احمدیہ ربوہ ضلع جھنگ)

## الگ دین، الگ اُمت:

مرزا غلام احمد قادیانی لعنۃ اللہ کے سلسلہ کے تمام لوازم اور مناسبات کو دیکھتے ہوئے اس امر کا فیصلہ کرنے میں کوئی دقت نہیں ہوگی کہ وہ اپنے پیروؤں کو تمام مسلمانوں سے ایک الگ اُمت بنانے میں کس درجہ ساعی و کوشاں ہیں۔ حسب ذیل تصریحات ملاحظہ فرمائیں۔

❁ ''حضرت مسیح موعود (مرزا لعین) کے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ میرے کانوں میں گونج رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا ہے کہ یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں سے ہمارا اختلاف صرف وفات مسیح اور چند مسائل میں ہے۔ آپ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کی ذات، رسولِ کریم ﷺ، قرآن، نماز، روزہ، حج، زکوۃ غرض یہ کہ آپ نے تفصیل سے بتایا کہ ایک ایک چیز میں ان سے اختلاف ہے۔'' (خطبہ مرزا محمود احمد الفضل جلد 19، صفحہ 13)

❁ ''میں نے اپنے نمائندوں کی معرفت ایک بڑے ذمہ دار انگریز افسر کو کہلوا بھیجا کہ پارسیوں اور عیسائیوں کی طرح ہمارے حقوق بھی تسلیم کئے جائیں۔ جس پر اس افسر نے کہا کہ وہ تو اقلیت ہیں اور تم ایک مذہبی فرقہ ہو۔ اس پر میں نے کہا کہ پارسی اور عیسائی بھی تو مذہبی فرقہ ہیں جس طرح ان کے حقوق علیحدہ تسلیم کئے گئے ہیں اس طرح ہمارے بھی کئے جائیں۔ تم ایک پارسی پیش کر دو، اس کے مقابلہ میں دو دو احمدی پیش کرتا جاؤں گا۔''

(مرزا بشیر الدین محمود کا بیان مندرجہ الفضل 13 نومبر، 1946ء)

## مرزائیوں کے قبرستان میں مسلمانوں کا بچہ بھی دفن نہیں ہو سکتا:

❁ ''کیونکہ غیر احمدی جب بلا استثناء کافر ہیں تو ان کے چھ ماہ کے بچے بھی کافر ہوئے

اور جب وہ کافر ہوئے تو احمدی قبرستان میں ان کو کیسے دفن کیا جا سکتا ہے۔"

(اخبار پیغام صلح جلد 24، صفحہ 49، مورخہ 13 اگست 1936ء)

یہ ہیں قادیانیوں کے غلیظ کفریہ عقائد۔

## لمحہ فکریہ:

اے افراد ملت اسلامیہ! یہ لمحہ فکریہ ہے کہ آج ہمارے ملک پاکستان میں ہر ہر محلے میں مسجد ہے۔

دینی ادارے ہیں۔

مذہبی جماعتیں ہیں۔

رفاعی تنظیمیں ہیں۔

اسلامی عسکری پارٹیاں ہیں۔

اسلامک یوتھ فورسز ہیں۔

اسلامی طلبہ تنظیمیں ہیں۔

حمدیہ نعتیہ بزمیں ہیں۔

مذہبی رسائل ہیں۔

اسلامی صحافت کے علمبردار جرائد ہیں۔

مذہبی اشاعتی ادارے ہیں۔

اسلامک ریسرچ سنٹر ہیں۔

لیکن دینی اداروں کے اس ہجوم میں قادیانی بڑے آرام وسکون سے رہ رہے ہیں۔ اور اپنے ارتدادی مشن میں پوری قوتوں سے سرگرم ہیں۔ اسلام کے متوازی ایک نئی نبوت اور نیا دین لا کر اسلام کی روح "عقیدہ ختم نبوت" پر حملہ آور ہیں اور اپنی مکاری سے مسلمانوں کو مرتد بنا رہے ہیں۔

لیکن یہ مذہبی طبقہ ان کا راستہ نہیں روکتا۔ ان کا مدمقابل نہیں بنتا۔ ان کے ارتدادی تعفن کو محسوس نہیں کرتا۔ ان کے ایمان شکن اور اسلام سوز عقائد کا محاسبہ نہیں کرتا۔ ان کی سازشوں کو طشت از بام نہیں کرتا۔ عوام الناس کو ان کی زہرناکیوں سے آشنا نہیں کرتا۔ اور اگر کہیں قادیانیت کے دام تزویر میں پھنس کر کوئی مسلمان قادیانی ہو جائے تو اس سے صرف نظر کرتا ہے۔

اگر صرف پاکستانی مذہبی طبقہ قادیانیوں کی سرکوبی کے لئے صرف ایک ہفتہ وقف کر دے تو پاکستان میں قادیانی نام کی کوئی خباثت ڈھونڈے سے بھی نہ ملے۔ اور پاکستان قادیانیت کی نحوست سے

پاک ہو جائے۔

لیکن یہ مذہبی طبقہ ایسا کیوں نہیں کرتا؟

شاید وہ قادیانیت کو برائی نہیں سمجھتا؟

شاید وہ قادیانیوں کی ہلاکت خیزیوں اور شرانگیزیوں سے واقف نہیں؟

شاید وہ عقیدہ ختم نبوت کی اہمیت اور نزاکت سے آشنا نہیں؟

شاید حضور خاتم النبیین ﷺ سے ان کا جذباتی تعلق نہیں؟

کچھ بھی ہو۔ دنیا اور آخرت کے محاسبے سے ہماری جان نہیں چھوٹتی۔۔۔

کیونکہ حق کو نہ جاننا بھی جرم ہے۔۔

حق کو نہ ماننا بھی جرم ہے۔

حق کی حفاظت نہ کرنا بھی جرم ہے۔

تو آیئے سوچئے۔۔ ہم کتنے بڑے مجرم ہیں۔۔

تحفظ ختم نبوت سے ہماری بے اعتنائی۔۔۔

تحفظ ختم نبوت سے ہماری لاپروائی۔۔۔

تحفظ ختم نبوت سے ہماری بے رخی۔۔۔

تحفظ ختم نبوت سے ہماری چشم پوشی۔۔۔

تحفظ ختم نبوت سے ہماری عدم دلچسپی۔۔۔

ہمارے آقا جناب محمد رسول اللہ ﷺ کو کتنا تڑپا رہی ہے۔ کتنا رلا رہی ہے۔ کتنی اذیت پہنچا رہی ہے؟

راقم السطور اپنے تجربے کی بنیاد پر بڑے وثوق سے یہ کہہ سکتا ہے کہ ہمارے معاشرے میں قادیانیت صرف اس لئے زندہ ہے۔ کہ مسلمان نہیں جانتا کہ:

قادیانیت اسلام کے خلاف کس ہولناک سازش کا نام ہے؟

قادیانیت اسلام کو ملیا میٹ کرنے کے لئے کس طرح مچل رہی ہے؟

قادیانیت اپنے دودھاری خنجر سے کس طرح مسلمانوں کے ایمانوں کی شہ رگ کاٹ رہی ہے؟

قادیانیت رسول اللہ ﷺ کی شان اقدس میں کیا کیا ہذیان بک رہی ہے؟

قادیانی نبوت پوری دنیا میں نبوت محمدی ﷺ کے مقابلہ میں کس طرح متعارف کرائی جا رہی ہے؟

قادیانیت اسلامی شعائر کا کس طرح مثلہ کر رہی ہے؟

اور پھر راقم نے اپنے تجربے کی آنکھوں سے یہ بھی دیکھا کہ جب ایک مسلمان قادیانیت کے کفر کو

جانچ گیا۔ قادیانی عقائد و نظریات سے واقف ہو گیا۔ تو پھر!!!

ایک وقت تھا جب وہ قادیانی کو دیکھ کر دانت نکالتا تھا اب وہ قادیانی کو دیکھ کر دانت پیستا ہے۔

ایک وقت تھا جب وہ قادیانی سے ہاتھ ملاتا تھا اب وہ قادیانی سے دو دو ہاتھ کرنے کے لئے تیار ہے۔

ایک وقت وہ تھا جب وہ اپنے قادیانی دوست کو دیکھ کر خوشی سے اس کی آنکھوں میں چمک آ جاتی تھی۔ لیکن اب اس کی آنکھوں میں غیرت کی سرخی آ جاتی ہے۔

ایک وقت تھا جب وہ قادیانی کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھالیتا تھا، لیکن آج قادیانی کو دیکھ کر اسے قے ہونے لگتی ہے۔

ایک وقت تھا جب وہ قادیانی سے گلے ملتا تھا۔ لیکن اب وہ قادیانی کا گلا دبانے کے لئے بے تاب ہے۔

ایک وقت وہ تھا جب وہ قادیانی کا منہ چومتا تھا، لیکن اب وہ قادیانی کے منہ پر تھوکتا ہے۔

علامہ اقبال نے کیا خوب فرمایا ہے۔

ذرا نم ہو تو یہ مٹی بڑی زرخیز ہے ساقی

مسلمانو!

ختم نبوت دین کی اساس ہے۔

ختم نبوت دین کی روح ہے۔

ختم نبوت دین کی آبرو ہے۔

مسلمانو! جو شخص تحفظ ختم نبوت کا کام کرتا ہے!

وہ کلمہ طیبہ کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ اللہ کی توحید کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ اللہ کے قرآن کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ ناموس رسالت کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ انبیائے سابقین کی صداقت کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ فرشتہ وحی حضرت جبریل علیہ السلام کے امین ہونے کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ مکہ مکرمہ کی حرمت کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ مدینہ منورہ کی عصمت کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ حج بیت اللہ کی عظمت کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ روضہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کی عزتوں کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ اہل بیت کے تقدس کی حفاظت کرتا ہے۔

وہ ملت اسلامیہ کے ایمان کا چوکیدار ہے۔

وہ وحدت امت کا نقیب ہے۔

وہ اسلامی فکر جہاد کا علمبردار ہے۔

وہ پاکستان کی نظریاتی اور جغرافیائی سرحدوں کا محافظ ہے۔

وہ وطن عزیز کے خلاف سازشیں کرنے والے غداروں کے لئے مجاہد کبیر ہے۔

وہ یہود و نصاریٰ کی خطرناک چالوں کو ناکام بنانے والا بیدار مغز سپاہی ہے۔

اور جو شخص تحفظ ختم نبوت کا کام نہیں کرتا۔ وہ ان تمام اسلامی عظمتوں سے پہلو تہی کرتا ہے۔ منہ موڑتا ہے۔ بے رغبتی کا مظاہرہ کرتا ہے۔۔۔!!!

کیونکہ یہی عہد حاضر کا سب سے بڑا جہاد ہے۔

یہی وقت کی آواز ہے۔

یہی اسلام کی صدا ہے۔

یہی عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دلیل ہے۔

اور یہی شفاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ذریعہ ہے۔

تو آیئے۔۔۔ اسلام کی اس صدا پر۔۔۔ جہاد کی اس پکار پر لبیک لبیک کہتے ہوئے گلی گلی، کوچہ کوچہ، قریہ قریہ، بستی بستی، گاؤں گاؤں، شہر شہر اور ملک ملک تحفظ ختم نبوت کی روشنی بکھیر دیں۔

صدائے حق کی جرأت سے تو زندہ کر زمانے کو
کہ تیرے ساتھ دنیا میں ہزاروں دل دھڑکتے ہیں

اے افراد ملت اسلامیہ! اٹھو اللہ کے لئے۔۔۔ اللہ کے رسول کے لئے۔۔۔ اللہ کے دین کے لئے۔۔۔

جاگو۔۔۔ اور جگاؤ۔۔۔ اور قادیانیوں سے برسر پیکار ہو جاؤ۔

اے میرے مسلمان بھائیو! حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک فرمان خصوصی توجہ سے سنئے۔ ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

"جولوگ منکر کو دیکھیں اور بدلنے کی کوشش نہ کریں تو بعید نہیں کہ اللہ تعالٰی برائی کرنے والوں اور اس کے دیکھنے والوں کو ایک ہی عذاب میں لپیٹ لے۔"

مسلمانو! اس وقت روئے زمین پر قادیانیت سے بڑھ کر برائی کیا ہوگی۔۔اور اس برائی کو دیکھ کر خاموش رہنے والے لوگوں سے بڑھ کر مجرم کون ہوں گے۔۔۔

آؤ دیکھتے ہیں، کہیں میں مجرم تو نہیں۔۔۔کہیں آپ مجرم تو نہیں۔۔۔

آؤ جلدی سے اپنی شناخت پریڈ کرتے ہیں۔۔۔

مبادا کہیں اللہ کے عذاب کی بجلیاں کڑک پڑیں۔۔۔

کہیں اللہ کے عذاب کے بادل شعلوں کی بارش برسا دیں۔

کہیں فرشتے زمین کے اس ٹکڑے کو اٹھا کر آسمان پر لے جائیں اور پھر اسے نیچے پٹخ دیں۔

جلدی کیجئے۔۔۔جلدی کیجئے۔

چوکھٹے قبروں کے خالی ہیں انہیں مت بھولو
جانے کب کون سی تصویر سجا دی جائے



## ایمان و کفر

ایمان اسے کہتے ہیں کہ سچے دل سے ان سب باتوں کی تصدیق کرے جو ضروریات دین ہیں۔ اور کسی ایک ضروری دینی کے انکار کو کفر کہتے ہیں۔ اگرچہ باقی تمام ضروریات کی تصدیق کرتا ہو۔ ضروریات دین و مسائل دینی ہیں جن کو ہر خاص و عام جانتے ہوں۔ جیسے اللہ عزوجل کی وحدانیت انبیاء کی نبوت، جنت و نار، حشر و نشر وغیرہا۔ مثلاً یہ اعتقاد کہ حضور اقدس ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ حضور کے بعد کوئی نیا نبی نہیں ہو سکتا۔ عوام سے مراد وہ مسلمان ہیں جو طبقہ علماء میں نہ شمار کئے جاتے ہوں مگر علماء کی صحبت سے شرفیاب ہوں اور مسائل علمیہ سے ذوق رکھتے ہوں۔ (بہار شریعت)

عرفان محمود برق (نومسلم، سابق قادیانی)

# میرا قبول اسلام

ماہنامہ ''کنزالایمان'' کے لئے خصوصی ایمان افروز اور چشم کشا تحریر

جناب عرفان محمود برق صاحب جو روزنامہ تبصرہ کے ایڈیٹر بھی ہیں، چند سال قبل انہوں نے اور ان کے خاندان کے کئی افراد نے پوری تحقیق اور مطالعہ کے بعد قادیانیت چھوڑ کر اسلام قبول کر لیا۔ ان کی زندگی قادیانیت کے کفریہ و باطل عقائد کی نقاب کشائی اور عقیدۂ ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے فروغ و بلاغ کے لئے وقف ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ مسلمان علماء و زعماء اور محققین نے قادیانیت اور مرزا قادیانی کے بارے میں جو کچھ لکھا، انہوں نے حقیقتاً انہیں اس سے زیادہ کاذب اور زندیق پایا کیونکہ ان کے پاس قادیانی ذریت کی اصل کتابیں موجود ہیں۔ آیئے گھر کے اس بھیدی کی زبانی قادیانی فتنے سے آگاہی حاصل کریں۔

(ادارہ)

## میرا قبول اسلام:

میری حیات مستعار میں ایک وقت ایسا بھی گزرا ہے کہ جب میں نے مرزا غلام احمد قادیانی کی تعریف میں ایک مضمون قلم بند کیا تھا۔ مرزا قادیانی سے میری عقیدت کیشی کسی علمی سطح یا حقیقت شناسی کی بناء پر نہ تھی بلکہ محض وراثت کی ایک اندھی تقلید تھی۔ جس نے میری نگاہوں سے تصویر کے دوسرے رخ کو مکمل طور پر چھپا رکھا تھا۔

اُس دور میں مسلمانوں کے عوامی حلقوں سے اکثر یہ باتیں میرے کانوں سے ہوتی ہوئیں آئینہ ذہن سے جا ٹکراتیں کہ مرزا قادیانی ایک بدسیرت جھوٹا مدعی نبوت تھا جس کی ساری زندگی بدکاریوں اور سیاہ کاریوں کی دلدلوں میں پھنسی ہوئی تھی۔ لیکن ان گوش گزاریوں کو میں فراموشیوں کے سپرد کرنا ہی لازم سمجھتا تھا۔ کیونکہ میرے نزدیک اس طرح کے معترضین کے اعتراضات زیادہ تر بے بنیاد اور بلا دلیل

ہوتے تھے اور اگر کوئی دلیل دی بھی جاتی تو اُن قادیانی کتب سے جن کے نام ہی میں پہلی دفعہ سنتا تھا اس لئے یہ باتیں میری عدم توجہ کا باعث بنتیں۔ تاہم اس سے ایک بڑا فائدہ یہ ہوا کہ میں نے ایک روز انتہائی سوچ و بچار کے بعد نگاہِ منصفانہ سے تحقیق کا دامن پکڑنے کا فیصلہ کیا اور اُن کتابوں کی تلاش شروع کر دی جن سے معترضین مرزا قادیانی کے کردار اور اس کی تحریرات پر اعتراضات کرتے تھے۔ ان کتابوں میں مرزا قادیانی کی اپنی اور اس کے مریدوں کی کتابیں شامل تھیں۔

آخر ایک مدت کی جاں فشانیوں اور عرق ریزیوں کے بعد میں چند کتابیں حاصل کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ پھر خالی الذہن ہو کر مع سیاق و سباق اُن کتب کا مطالعہ کیا گیا تو میری حیرت کی انتہا نہ رہی کہ فی الحقیقت اُن کتب کی تحریرات سے یہی عیاں ہوتا تھا کہ مرزا قادیانی انگریز کا لے پالک اور جھوٹا مدعی نبوت تھا جس کی شخصیت چالبازیوں، دھوکا دہیوں، سیاہ کاریوں اور بہت سی منفی عادات کی گرد سے اَٹی ہوئی تھی۔ میں جیسے جیسے مبداء فیاض کی ذرہ نوازیوں سے ان حقائق سے آگاہ ہوتا گیا ویسے ویسے قادیانی سے میری چاہت و رغبت کے تمام بخیے اُدھڑتے چلے گئے اور آخر ایک دن کچے دھاگے کی طرح ہمیشہ کے لئے ٹوٹ گئے۔

میری گلشن اسلام میں داخل ہونے کی ایک بڑی وجہ میرے وہ خواب بھی تھے۔ جو میری دلچسپی کے لئے چراغ راہ ثابت ہوئے۔ خاص طور پر ایک خواب تو مجھے اس دور میں آیا جب میں تیرہ چودہ برس کا تھا۔ میں کیا دیکھتا ہوں کہ

> حبیب کبریا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہمارے محلے میں تشریف لائے ہیں۔ آپ ﷺ کے ہمراہ آپ کے چند صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی تھے۔ حضور ﷺ اپنے دست مبارک میں پھلوں کا ایک طشت اٹھائے ہوئے بعض گھروں میں پھل بانٹ رہے ہیں۔ لیکن جب آپ ﷺ ہماری گلی میں جلوہ افروز ہوتے ہیں۔ تو پھل بانٹتے بانٹتے ایک قادیانیوں کے گھر سے پچھلے گھر کے پاس ہی رک جاتے ہیں اور آگے نہیں بڑھتے۔ میں اپنے گھر کے دروازے میں کھڑا یہ دیکھ کر یک لخت پریشان ہو جاتا ہوں کہ حضور رحمت عالم ﷺ آگے کیوں نہیں تشریف لا رہے؟ پھر جیسے ہی آپ ﷺ اپنی نظر رحمت سے میری طرف دیکھ کر تبسم فرماتے ہیں اور واپس مڑ جاتے ہیں تب ساری بات میری سمجھ میں آجاتی ہے اور میری ساری پریشانی فوراً چھٹ جاتی ہے اور میں خوش ہو جاتا ہوں۔ اتنے میں میری آنکھ کھل جاتی ہے۔

دوسرا خواب میں نے اس وقت دیکھا جب میں قادیانیت کے متعلق کافی تحقیق کر چکا تھا اور اسے بہت حد تک جھوٹا گردان چکا تھا۔ اس خواب میں میں نے دیکھا کہ

ایک بہت بڑا چٹیل میدان ہے۔ سورج کی آتشی کرنوں سے زمین کا سینہ بہت تپ چکا ہے۔ مجھ سے کچھ فاصلے پر آگ کا ایک بہت بڑا الاؤ روشن ہے جو مزید گرمی کا باعث بن رہا ہے۔ اتنے میں ایک خوفناک قسم کا فرشتہ قادیانیوں کے جھوٹے نبی مرزا قادیانی کو اپنے بائیں ہاتھ میں پکڑے میری طرف آتا ہے اور اپنے دائیں ہاتھ سے میری بھی کلائی پکڑ کر اُس آگ کی جانب دوڑنا شروع کر دیتا ہے۔ میں اُس سے اپنی کلائی چھڑانے کی بہت کوشش کرتا ہوں۔ لیکن وہ نہیں چھوڑتا اور آگ کی طرف بھاگتا چلا جاتا ہے۔ جیسے جیسے ہمارے اور اُس آگ کے درمیان فاصلہ سمٹتا جاتا ہے ویسے ویسے گرمی کی شدت بھی بڑھتی چلی جاتی ہے۔ آخر وہ فرشتہ یک لخت مجھے چھوڑ دیتا ہے اور میں قلابازیاں کھاتا ہوا زمین پر گر جاتا ہوں۔ گرنے کے فوراً بعد میں جیسے ہی سر اٹھا کر اُس فرشتے کی جانب دیکھتا ہوں تو وہ الاؤ کے بہت قریب پہنچ کر مرزا قادیانی کو اُس میں پھینک دیتا ہے۔ آگ بھوکے شیر کی طرح مرزا قادیانی پر جھپٹتی ہے اور اسے اپنے اندر گہرائی میں لے جاتی ہے۔ اس کے ساتھ ہی میرے منہ سے ایک زوردار چیخ نکلتی ہے اور میں گھبرا کر اُٹھ جاتا ہوں۔ میرا سارا جسم پسینے سے شرابور ہو جاتا ہے۔ بیدار ہونے کے فوراً بعد میں نے بغیر کوئی لمحہ ضائع کئے قادیانیت پر مکمل لعنت بھیجی اور اسلام قبول کر لیا۔ الحمدللہ۔

میرے قبولِ اسلام کے بعد جو مخالفت کی تیز و تند آندھیاں چلیں اور ایمان کو خس و خاشاک کی طرح بہا لے جانے والے سیلاب آئے ان میں حائل اگر خدائے لم یزل کی عطا کردہ ثابت قدمی اور حضور رحمتِ عالمیان ﷺ کی نگاہ فیضان نہ ہوتی تو یقیناً ایسی پیش آمدہ چیرہ دستیوں سے میرا ایمان چراغ سحری کی طرح ٹمٹمانے کے بعد کبھی کا گل ہو چکا ہوتا۔

میرے اسلام قبول کرنے کی خبر قادیانیوں میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ انھیں میرا قبول اسلام نہایت گراں گزرا۔ اس مسئلے کے فوری حل کے لئے انہوں نے اپنے لاہور کے سب سے بڑے سنٹر اور عبادت خانے دارالذکر میں اپنے جماعتی عہدے داران، مربیوں (قادیانی پنڈتوں) اور ہمارے گھر کے بعض ذمہ دار افراد کا اجلاس طلب کیا۔ اس اجلاس میں مختلف قادیانی پنڈتوں کی ڈیوٹی لگا دی گئی کہ انہوں نے ہر روز مجھے میرے گھر میں جا کر اس بات کا درس دینا ہے کہ اس دنیا میں صرف قادیانیت ہی ایک سچا مذہب ہے اور مسلمانوں والا اسلام نہایت لعنتی ہے۔ (نعوذ باللہ) اس اجلاس میں جماعتی عہدے داران نے میرے باپ اور بھائیوں کو بھی خوب ملامت کی کہ ان سے ایک بچہ نہیں سنبھالا گیا۔ اگر اس کے بگڑتے ہوئے عقائد کو اپنے رعب کے پہیے تلے کچل دیا ہوتا تو اس کی کیا جرأت تھی کہ وہ غیر

احمدیت (اسلام) قبول کرتا۔ لہٰذا میرے باپ اور بھائیوں کی سزا یہ تجویز کی گئی کہ انھیں اب ہر صورت میں مجھے قادیانیت کے اندھے کنوئیں میں دوبارہ دھکیلنا ہے۔ چاہے اس سلسلے میں انھیں سخت سے سخت اقدامات کرنے پڑیں یا بڑی سے بڑی لالچ بھی دینی پڑے تو کوئی پرواہ نہیں۔ اجلاس کے فوراً بعد قادیانی پنڈتوں اور ہمارے گھر والوں نے اپنے مشن کا آغاز کر دیا۔ اب ہر روز ہمارے گھر میں کوئی نہ کوئی قادیانی پنڈت آتا اور مجھے سمجھانے کی سرتوڑ کوششیں کرتا کہ قادیانیت ایک زندہ مذہب ہے جس کا نام اسلام ہے اور مسلمانوں والا اسلام ایک مردہ اسلام ہے۔ اب جس نے نجات کا لباس پہننا ہے وہ پہلے مرزا قادیانی کو اللہ کا نبی اور رسول مانے تب اسے جنت ملے گی وگرنہ وہ کافر اور جہنمی ہی رہے گا۔ مجھ سے جہاں تک ممکن ہوتا قادیانی پنڈت کو اس کی خرافات کا جواب دیتا اور وہ کوئی بات بنتی نہ دیکھ کر واپس چلا جاتا۔

ایک طرف قادیانی پنڈت میرے ایمان کے ننھے پھولوں کو مسلنے کی کوششوں میں مصروف تھے تو دوسری طرف ہمارے گھر والوں کے بدلتے رویے بپھری ہوئی آندھیاں بن کر میرے دل میں روشن ختم نبوت کے چراغ کو گل کرنے کی کوششوں میں سرگرم عمل تھے۔ اس سلسلے میں کبھی تشدد کے حربے استعمال کیے جاتے تو کبھی لالچ کے ہتھیاروں سے کام لیا جاتا، کبھی بائیکاٹ کا خوف دلایا جاتا۔ کبھی جائیداد سے عاق کرنے کی دھمکیاں دی جاتیں۔ لیکن اللہ رب العزت کی عطا کردہ ثابت قدمی کے پہاڑ کے آگے ان ارتدادی آندھیوں کا کوئی زور نہ چلتا اور میرا ایمان مزید قوی ہوتا جاتا۔

وہ فکر جس کے باعث میرے ماتھے پر تشویش کی سلوٹیں پڑتیں اور میں راتوں کو بے چینی سے کروٹیں بدلتا وہ یہ تھی کہ کسی طرح ہمارے گھر والے خصوصاً میری زندگی کی سب سے عظیم ہستی میری پیاری ماں اسلام کے مہکتے گلستان میں داخل ہو جائے اور جہنم کے بھڑکتے شعلوں سے بچ جائے۔ چنانچہ میں نے ہمت کر کے سب سے پہلے اپنی پیاری ماں کو اسلام کی دعوت دینی شروع کی ایک تو وہ پہلے ہی مجھ سے ناراض تھیں اور دوسرا اس دعوت کی وجہ سے مزید ناراض ہو گئیں۔ لیکن میں نے ہمت جاری رکھی۔ انھیں قادیانیوں کی کتابوں میں چھپے کفریہ عقائد سے آگاہ کرتا گیا جن میں مرزا قادیانی کو محمد رسول اللہ، اس کی بیہودہ گوئیوں کی وحی اللہ، اس کی فضول باتوں کو حدیث نبوی، اس کی غلیظ حرکتوں کو سنت رسول، اس کی فاحشہ بیویوں کو امہات المومنین اس کے گمراہ خاندان کو اہل بیت، اس کے بدکار ساتھیوں کو صحابہ کرام، اس کے درندہ صفت خلفاء کو خلفائے راشدین، اس کے گندے شہر (قادیان) کو مدینہ منورہ اور مکہ معظمہ سے بھی افضل لکھا گیا تھا۔ (نعوذ باللہ) اس تبلیغ کا اثر میری پیاری ماں پر یہ ہوا کہ خدا کی رحمت سے وہ رفتہ رفتہ سمجھتی گئیں کہ قادیانیت اسلام کے خلاف کتنا بڑا افراڈ ہے۔ آخر انہوں نے میرے ہاتھ پر پوشیدہ طور پر اسلام قبول کر لیا اور مرزا قادیانی پر لعنت بھیج دی۔ الحمد للہ۔

قبولِ اسلام کے کچھ عرصہ بعد انھوں نے ایک خواب دیکھا کہ

وہ اپنے ہاتھوں میں دو آم پکڑے ہوئے ہیں اور ایک خوفناک قسم کی کتیا ان سے وہ آم چھیننے کی کوشش کر رہی ہے۔ آپ دوڑ رہی ہیں اور وہ کتیا متواتر آپ کا پیچھا کر رہی ہے۔ دوڑتے دوڑتے آپ ایک چمنستان میں داخل ہو جاتی ہیں اور کتیا یہ دیکھ کر واپس مڑ جاتی ہے۔

یہ خواب میری پیاری ماں نے مجھے سنایا تو میں نے اس کی تعبیر انھیں یہ بتائی کہ آموں یعنی پھلوں سے مراد بیٹے ہیں اور کتیا سے مراد وہ قادیانی مبلغہ ہے جو ہمارے گھر میں ہمیں مرزائیت کی تبلیغ کرنے آتی ہے وہ آپ کے اور آپ کے دو بیٹوں کے پیچھے زیادہ پڑی ہوئی ہے۔ کیونکہ اسے اسی طرف سے زیادہ خطرہ محسوس ہو رہا ہے۔ لیکن خدا تعالیٰ نے آپ کو اور آپ کے دو بیٹوں کو اس کتیا یعنی قادیانی مبلغہ کے شر سے بچا لیا ہے۔ مجھے امید ہے کہ آپ کی زندگی میں اللہ تعالیٰ میرے ایک بھائی کو بھی اسلام کی دولت عطا فرمائے گا۔ اس خواب کے چند ماہ بعد اللہ پاک نے اپنی رحمت کے موتی میرے ایک بھائی کی جھولی میں بھی گرا دیئے اور میری پیاری ماں کا ایمان شاہین بن کر بلندیوں کو پہنچ گیا۔

وہ وقت میں کبھی نہیں بھول سکتا جب میری اشکوں کی رم جھم ساری رات میری پیاری ماں کے سرہانے کو بھگوتی رہی اور خدا تعالیٰ سے یہ فریاد کرتی رہی کہ وہ انھیں لمبی زندگی عطا فرمائے۔ انھیں دل کا شدید اٹیک ہوا تھا اور ڈاکٹروں نے نا اُمیدی کا اظہار کیا تھا۔ ساری رات میری پیاری ماں ہسپتال میں شدت درد سے تڑپتی رہیں اور میں اکیلا اُن کے سرہانے درود و سلام کا ورد کرتا رہا اور اُن کی زندگی کے لئے دعائیں کرتا رہا۔ لیکن افسوس اُن کی زندگی نے ان سے وفا نہ کی اور وہ مجھے اپنی ممتا سے محروم کر کے یونہی روتا ہوا چھوڑ گئیں۔ اور 18 جولائی بروز جمعہ 2003ء کی صبح اپنے خالقِ حقیقی سے جا ملیں۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

وفات سے ایک گھنٹہ قبل انہوں نے میرے پوچھنے پر دوبارہ اس بات کا اقرار کیا تھا کہ وہ قادیانی نہیں ہیں اور ساتھ یہ تاکید بھی کی تھی کہ اگر مجھے کچھ ہو جائے تو مسلمان میرا جنازہ پڑھیں اور مجھے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کیا جائے۔ جب میں نے اپنے گھر والوں کے سامنے وصیت کا ذکر کیا تو انھوں نے یقین نہ کیا اور اپنے قبرستان میں قبر کی کھدائی کا آرڈر دے دیا۔ قادیانی پنڈت اور قادیانی رشتے دار ہمارے گھر میں اکٹھے ہونے شروع ہو گئے۔ لیکن میں نے موقع کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے اپنے دوستوں اور اہلِ محلہ میں یہ اعلان کر دیا کہ میری ماں مسلمان تھیں اور ان کی یہ وصیت تھی کہ مسلمان میرا جنازہ پڑھیں۔ اس اعلان کے سننے کی دیر تھی کہ ہماری ساری گلی مسلمان مجاہدین سے بھر گئی۔ میرے دوستوں نے مزید رابطے کر کے پورے شہر کے نامور علماء کرام کو بھی اکٹھا کر لیا۔ عظیم سکالر، پروانہ ختم نبوت جناب محمد طاہر عبدالرزاق صاحب بھی پہنچ گئے۔ خطیب ختم نبوت جناب مولانا غلام حسین کلیالوی

مدظلہ العالی نے جنازہ پڑھایا اور میری پیاری ماں کو لاہور کے مشہور قبرستان بدھو آوا میں دفن کر دیا گیا۔ درجنوں کی تعداد میں قادیانی پاس کھڑے یہ سارا منظر دیکھتے رہے لیکن کسی کی جرأت نہ ہوئی کہ جنازے کی چارپائی کو ہاتھ بھی لگا سکے۔ یا کسی بھی قسم کی کوئی مداخلت کر سکے۔

وفات کے بعد اکثر میری پیاری ماں مجھے میرے خوابوں میں نہایت خوشنما جگہوں پر ملتی ہیں۔ اور یہ حوصلہ دیتی رہتی ہیں کہ میرے لال مرتے دم تک ہمت نہ ہارنا۔ مشکلات اور پریشانیوں سے کبھی مت گھبرانا، اپنے گھر والوں اور دوسرے قادیانیوں کو دعوت و تبلیغ کرتے رہنا۔ اس سے خدا تعالیٰ اور حبیب خدا ﷺ بہت خوش ہوتے ہیں۔



**اگر جہنم کا داروغہ** اہل دنیا پر ظاہر ہو تو زمین کے رہنے والے کل کے کل اس کی ہیبت سے مر جائیں۔ اور بقسم بیان کیا گیا کہ اگر جہنمیوں کی زنجیر کی ایک کڑی دنیا کے پہاڑوں پر رکھ دی جائے تو کانپنے لگیں انہیں قرار نہ ہو یہاں تک کہ نیچے زمین تک دھنس جائیں۔ یہ دنیا کی آگ (جس کی گرمی اور تیزی سے کون واقف نہیں کہ بعض موسم میں تو اس کے قریب جانا شاق ہوتا ہے پھر بھی یہ آگ) خدا سے دعا کرتی ہے کہ اسے جہنم میں پھر نہ جائے مگر تعجب ہے انسان سے کہ جہنم میں جانے کا کام کرتا ہے اور اس آگ سے نہیں ڈرتا جس سے آگ بھی پناہ مانگتی ہے۔ دوزخ کی گہرائی کو خدا ہی جانے کہ کتنی گہری ہے۔ حدیث میں ہے کہ اگر پتھر کی چٹان جہنم کے کنارے سے اس میں پھینکی جائے تو ستر برس میں بھی تہ تک نہ پہنچے گی۔ اور انسان کے سر برابر سیسہ کا گولا آسمان سے زمین کو پھینکا جائے تو رات آنے سے پہلے زمین تک پہنچ جائے گا حالانکہ یہ پانسو برس کی راہ ہے۔ پھر اس میں مختلف طبقات و وادی اور کوئیں ہیں۔ بعض وادی ایسی ہیں کہ جہنم بھی ہر روز ستر مرتبہ یا زیادہ ان سے پناہ مانگتا ہے۔ یہ خود اس مقام کی حالت ہے اگر اس میں اور کچھ عذاب نہ ہوتا تو یہی کیا کم تھا مگر کفار کی سرزنش کے لئے اور طرح طرح کے عذاب مہیا کئے۔ لوہے کے ایسے بھاری گرزوں سے فرشتے ماریں گے کہ اگر کوئی گرز زمین پر رکھ دیا جائے تو تمام جن و انس جمع ہو کر اس کو اٹھا نہیں سکتے۔ اونٹ کی گردن برابر بچھو اور اللہ جانے کس قدر بڑے سانپ کہ اگر ایک مرتبہ کاٹ لیں تو اس کی سوزش، درد، بے چینی ہزار برس تک رہے۔

(بہار شریعت)

عرفان محمود برق (نومسلم، سابق قادیانی)

# مرزا قادیانی ایک جعلی حکیم خطرہ جان

حق وصداقت کی شمع سے فروزاں خدا تعالیٰ کا پیغمبر تو اُس کی رضا جوئی کے تابع رہتا ہے اور تمام علوم بھی اُسی عالم الغیب سے سیکھتا ہے لیکن ابلیسی نبوت کا اُستاد شیطان ملعون اور شیطان صفت انسان بنتے ہیں۔ جھوٹا مدعی نبوت مکتب بھی جاتا ہے اپنے استادوں سے گالیاں بھی سنتا ہے اور مرغا بن کر جوتے بھی کھاتا ہے، جیسے کہ مرزا قادیانی جوان تمام عوامل سے گزر کر فرنگی کے اشارہ ابرو پر مدعی نبوت ہوا۔ مرزا قادیانی نے طب کی بعض کتابیں اپنے باپ سے پڑھیں تھیں۔ وہ اپنی کتاب ''کتاب البریہ'' میں لکھتا ہے۔

''میں نے فن طبابت کی چند کتابیں اپنے والد سے جو ایک نہایت حاذق طبیب تھے، پڑھیں۔'' (کتاب البریہ، حاشیہ صفحہ 150)

طب جیسے حساس شعبے میں اتنی محدود معلومات کے ہوتے ہوئے مرزا قادیانی نے ستم یہ ڈھایا کہ وہ خودمسند معالجت پر آ بیٹھا اور مختلف امراض کی ادویات سازی کرنے لگ گیا۔ جہلا نے سمجھا کہ شاید یہ بڑے حکیم صاحب ہیں اور غیبی خبریں رکھتے ہیں اس لئے ان کی دی ہوئی دوا ضرور اکسیر اعظم کا درجہ رکھے گی۔ چنانچہ انھوں نے یہ سوچ کر مرزا قادیانی سے مختلف امراض کی ادویات لینی شروع کر دیں۔

## جب تریاق الٰہی ذلت و رسوائی بن گئی:

اسی دور میں ایک دفعہ ہندوستان میں طاعون کی وبا پھوٹی اس موقع پر مرزا قادیانی نے یہ پیشگوئی جھاڑی کہ اُسے الہام ہوا ہے کہ قادیان طاعون سے محفوظ رہے گا۔ مرزا قادیانی کے الفاظ یوں تھے۔

''ما کان اللہ یعذ بھم وانت فیھم انہ اوی القریۃ ۔ ولا الا کرام لھلک المقام'' خدا ایسا نہیں ہے کہ قادیان کے لوگوں کو عذاب دے حالانکہ تو ان میں رہتا ہے۔ وہ اس گاؤں کو طاعون کی دست برد اور اس تباہی سے بچائے گا۔ اگر تیرا پاس مجھے نہ ہوتا اور تیرا اکرام مدنظر نہ ہوتا تو میں اس گاؤں کو ہلاک کر دیتا۔'' (تذکرہ، صفحہ 436)

''اور وہ قادر خدا قادیان کو طاعون کی تباہی سے محفوظ رکھے گا تو تم سمجھو کہ قادیان اسی لئے

محفوظ رکھی گئی کہ وہ خدا کا رسول اور فرستادہ قادیان میں تھا۔"

(دافع البلاء، صفحہ 4، 5، در روحانی خزائن جلد 18، صفحہ 265، 266، از مر...

مرزا قادیانی کی اس پیشگوئی نے پورا ہونے سے صاف انکار کر دیا اور مرزا کی مزید ذلت و رسوائی کا سبب بن گئی۔ قادیان میں طاعون کی وبا اس قدر زور سے حملہ آور ہوئی کہ قادیانیوں کو خس و خاشاک کی طرح بہا کر لے گئی اور مرزا قادیانی سمیت اُس کے اُمتی چیخ اُٹھے۔

"اے خدا ہماری جماعت سے طاعون کو اٹھا لے۔"

(اخبار بدر قادیان، 4 مئی 1905ء)

ایک دفعہ کسی قدر شدت سے طاعون قادیان میں ہوئی۔

(حقیقۃ الوحی صفحہ 232، در روحانی خزائن جلد 22، صفحہ 233 از مرزا قادیانی)

قادیان میں طاعون کی وباء پھوٹنے کی وجہ سے مرزا قادیانی کے گرد پھر مریضوں کا ہجوم لگ گیا۔ ایسی صورت میں مرزا قادیانی نے اپنی حکیمی جھاڑتے ہوئے بھنگ کا گھوٹا پی کر ایک دوائی تیار کی جسے "تریاق الٰہی" کے نام سے موسوم کیا گیا اس دوائی کی تیاری میں مرزا نے طب سے بے بہرہ و ری اور حقیقت ناشناسی کا ثبوت یوں بہم پہنچایا کہ جتنی بھی دیسی انگریزی ادویات ہاتھ لگتی گئیں انھیں اکٹھا کر کے مکس کرواتا گیا اور آخر بہت سی فالتو، حرام، مکروہ، غیر ضروری اور ضرر رساں ادویات کا معجون قاتل تیار کر ڈالا۔ مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر احمد قادیانی نے اس بات کا اقرار یوں کیا ہے کہ:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے طاعون کے ایام میں ایک دوائی "تریاق الٰہی" تیار کرائی تھی۔ حضرت خلیفہ اول نے ایک بڑی تھیلی یاقوتوں کی پیش کی۔ وہ بھی سب پسوا کر اس میں ڈلوا دیئے۔ لوگ کوٹتے پیستے تھے۔ آپ اندر جا کر دوائی لاتے اور اس میں ملواتے جاتے تھے۔ کونین کا ایک بڑا ڈبہ لائے اور وہ بھی سب اسی کے اندر الٹا دیا۔ اسی طرح وائنیم پی کی ایک بوتل لا کر ساری الٹ دی (مگر چند سطور بعد مرزا بشیر احمد قادیانی اس بات کا بھی اقراری ہے کہ) طبی تحقیق کرنے والوں کے لئے علیحدہ علیحدہ چھان بین بھی ضروری ہوتی ہے۔ تا کہ اشیاء کے خواص متعین ہو سکیں۔ (سیرت المہدی، حصہ سوم صفحہ 318، 319)

## حکیم نور الدین کا اقرار:

جب حکیم نور الدین (خلیفہ قادیان) نے مرزا قادیانی کی یہ احمقانہ حرکت دیکھی تو بے ساختہ اُس...

نے بھی کہہ ہی دیا کہ مرزا قادیانی کی یہ بنائی ہوئی دوا کسی طبی فائدے کی بجائے غیر جاندار اور بے اثر ہے ملاحظہ ہو۔

مرزا بشیر احمد قادیانی سیرت المہدی میں لکھتا ہے:

''تریاق الٰہی'' میں مرزا قادیانی نے دیسی انگریزی اتنی دوائیاں ملا دیں کہ حضرت خلیفہ اول (حکیم نورالدین) فرمانے لگے کہ طبی طور پر تو اب اس مجموعہ میں کوئی جان اور اثر نہیں رہا۔ (سیرت المہدی حصہ سوم 218)

## الٹی ہو گئیں سب تدبیریں:

مرزا قادیانی کے بنائے ہوئے اس ضرر رساں نسخے جسے ''تریاق الٰہی'' کا اعزاز حاصل تھا لوگوں نے کثیر تعداد میں استعمال کیا۔ لیکن صحت کے ان طلب گاروں کے ساتھ مرزا قادیانی کی روحانیت اور اس کے ''تریاق الٰہی'' نے کیا سلوک کیا؟ پڑھیے۔ مرزا قادیانی لکھتا ہے:

''اس جگہ (قادیان) زور طاعون کا بہت ہو رہا ہے۔ کل آٹھ آدمی مرے تھے اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم کرے۔'' (مرزا قادیانی کا مکتوب محررہ 16، اپریل 1906ء)

- ''قادیان میں ابھی تک کوئی نمایاں کمی نہیں ہے۔ ابھی اس وقت جو لکھ رہا ہوں ایک ہندو بیجناتھ نام جس کا گھر گویا ہم سے دیوار بہ دیوار ہے۔ چند گھنٹہ بیمار رہ کر راہی ملک عدم ہوا۔'' (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر چہارم صفحہ 116)

- ''مخدومی مکرمی اخویم سیٹھ صاحب سلمہ!''

السلام و علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔۔۔۔ اس طرف طاعون کا بہت زور ہے۔ ایک دو مشتبہ واردا تیں امرتسر میں بھی ہوئی ہیں چند روز ہوئے ہیں میرے بدن پر بھی ایک گلٹی نکلی تھی۔'' (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر اول مکتوبات نمبر 38)

- ''قادیان میں طاعون آئی اور بعض اوقات کافی سخت حملے بھی ہوئے۔ پھر خدا نے حضرت مسیح موعود کے مکان کے ارد گرد بھی طاعون کی تباہی دکھائی اور آپ کے پڑوسیوں میں کئی موتیں ہوئیں۔'' (سلسلہ احمدیہ جلد اول صفحہ 122)

یہ تھا کذاب قادیان کی روحانیت اور ''تریاق الٰہی'' کا فیض کہ جس شخص نے طاعون کی وبا کا شکار نہیں بھی ہونا تھا اسے بھی طاعون نے پچھاڑ کر مرزا کی کذبیت اور اس کی جعلی حکمت خطرہ جان کو سب کے سامنے افشاں کر دیا۔ اور یہ ثابت کر دکھایا کہ

مرجے دے لگیاں آکھے تے گندی موت مر جاویں گا
تے جے لائی لو محمد ﷺ سوں رب دی تر جاویں گا

## مرزا کی جعلی حکیمی کے مزید نمونے:

### جو غذا نقصان پہنچاتی اسے زیادہ استعمال کرتا:

مرزا قادیانی کو دستوں کی بیماری تھی، جاہل سے جاہل ترین حکیم بھی اس بات سے آشنا ہے کہ دستوں میں دودھ کا استعمال مزید دستوں کا باعث بنتا ہے۔ لیکن جاہلیت کے عالمی گولڈ میڈلسٹ کا اعزاز تنبی قادیان کو ہی حاصل تھا کہ وہ دستوں میں بھی دودھ کا استعمال زیادہ کر دیتا تھا۔ جس سے اس پر دستوں کی مزید برسات برس پڑتی اور تقریباً سارا دن اس کالیٹرین کے چکروں میں گزرتا۔

مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا بشیر احمد قادیانی لکھتا ہے:

''دودھ کا استعمال آپ اکثر رکھتے تھے اور سوتے وقت تو ایک گلاس ضرور پیتے تھے اور دن کو بھی، پچھلے دنوں میں زیادہ استعمال فرماتے تھے، کیونکہ یہ معمول ہو گیا تھا کہ ادھر دودھ پیا اور ادھر دست آ گیا۔ اس لئے بہت ضعف ہو جاتا تھا۔ اس کے دور کرنے کو دن میں تین چار مرتبہ تھوڑا تھوڑا دودھ طاقت قائم کرنے کو پی لیا کرتے تھے۔''

(سیرت المہدی، حصہ دوم صفحہ 134)

قادیانیو! خصوصاً قادیانی ڈاکٹرو، حکیموں اور میڈیکل افسرو مرزے کے اس جاہلانہ عمل کی پیروی کرتے ہوئے تم پر بھی لازم ہے کہ جب تمہیں دستوں کا مرض آگھیرے تو تم صحت کے سائنسی و طبی تمام قوانین و ضوابط کو بالائے طاق رکھتے ہوئے فوراً دودھ کا استعمال زیادہ کر دو اور لیٹرین کو بار بار اپنے دیدار کا شرف بخشو اور اگر دست مزید ترقی کرتے جائیں تو مزید دودھ منگواتے جاؤ، پیتے جاؤ، اور ساتھ ساتھ اپنے جعلی نبی کے طبی نسخوں کو بھی داد دیتے جاؤ۔

### گرمی دانوں کا علاج گرم کپڑے:

''گرمی دانے'' جیسا کہ نام سے ظاہر ہے کہ جسم پر نکلنے والے وہ ابھار جو گرمی کے باعث نمودار ہوتے ہیں۔ ساری دنیا کے ڈاکٹر و حکیم حتیٰ کہ ایک عام انسان بھی اس بات سے بخوبی آشنا ہے کہ اگر جسم پر گرمی دانے نکل آئیں تو گرم لباس سے مکمل مجتنب رہنے میں ہی دانش مندی و عافیت ہے۔ لیکن مرزائے قادیان کی عقل و حکمت کی داد دیجئے کہ شدید موسم گرما میں جب گرمی دانوں کا عذاب اس کے سارے جسم کو پھوڑا بنا تا تو بجائے نرم و سرد لباس کے مزید گرم لباس پہن لیتا۔

مرزا بشیر احمد قادیانی نے لکھا ہے کہ:

''بعض اوقات گرمی میں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی پشت پر گرمی دانے نکل آتے تھے۔''

پھر مرزا قادیانی ان گرمی دانوں کا علاج کیسے کرتا، مرزا بشیر احمد قادیانی ہی لکھتا ہے کہ:

''بدن پر گرمیوں میں عموماً ململ کا کرتہ استعمال فرماتے تھے اس کے اوپر گرم صدری اور گرم کوٹ پہنتے تھے۔ پاجامہ بھی آپ کا گرم ہوتا تھا۔ نیز آپ عموماً جراب بھی پہنتے تھے۔''

(سیرت المہدی حصہ اول صفحہ 66)

(پھر گرم پانی سے نہاتا بھی ہوگا اور دھوپ کے نیچے بیٹھ کر آٹھ دس انڈے ہڑپ کر کے کہتا ہوں گا کہ میں خاندانی حکیم ہوں۔ ناقل)

## مرغا ذبح کرواکے سر پر باندھ دیا:

ایک دفعہ قادیان میں مرزا قادیانی کا ایک عزیز سخت بیمار ہوگیا۔ جس سے اس کا دماغ بھی کافی متاثر ہوا۔ مریض کے گھر والوں نے مرزا قادیانی کو بطور معالج اس کا علاج کرنے کے لئے بلوایا۔ مرزا قادیانی نے وہاں بھی اپنی جاہلیت کا ثبوت فراہم کرتے ہوئے اس مریض کا علاج یہ تجویز کیا کہ ایک مرغا ذبح کرواکے ویسے ہی خون میں لتھڑا ہوا اس بیچارے کے سر پر باندھ دیا۔

سیرت المہدی میں مرزا بشیر احمد قادیانی اس واقعہ کے متعلق یوں رقمطراز ہے:

''حضرت والدہ صاحبہ یعنی ام المؤمنین نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ مرزا نظام الدین صاحب کو سخت بخار ہوا۔ مرزا نظام الدین صاحب کے عزیزوں نے حضرت صاحب کو اطلاع دی۔ اور آپ فوراً وہاں تشریف لے گئے اور مناسب علاج کیا۔ علاج یہ تھا کہ آپ نے مرغا ذبح کرا کے سر پر باندھا۔''

(سیرت المہدی حصہ سوم صفحہ 27، از مرزا بشیر احمد قادیانی ابن مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کے متعلق اس طرح کے درجنوں حوالہ جات پیش کئے جاسکتے ہیں۔ جن سے وہ جعلی معالج یا نیم حکیم تو بڑی دور کی بات ایک کم فہم انسان بھی ثابت نہیں ہوتا۔ لیکن قادیانیوں کی مرزا قادیانی کے متعلق اندھی تقلید کی انتہا دیکھئے کہ بجائے مرزے کی ان بیہودہ اور جاہلانہ حرکات دیکھ کر اس سے عقیدت کے تمام بندھن توڑ کر اسلام کے چمنستان روح افزا میں داخل ہوتے وہ اب تک اسے ''علم الطب'' کا شہنشاہ تصور کئے ہوئے ہیں۔ قادیانیوں کا روزنامہ اخبار ''الفضل'' اپنے 21 اکتوبر 2002ء

کے شمارے میں لکھتا ہے:

''سیدنا وامامنا حضرت بانی سلسلہ احمدیہ (مرزا قادیانی) نے اپنی روحانی آنکھ اور چشم بصیرت سے جہاں ''علم الادیان'' پر ایسی انقلابی روشنی ڈالی کہ دن چڑھا دیا وہاں ''علم الابدان'' یعنی میڈیکل سائنس اور طب کے سلسلہ میں بھی پوری عمر بے شمار روحانی تجربات ومشاہدات کے بعد دنیائے طب کے لئے ایسے بیش قیمت راہنما اصول رکھے جو صرف اور صرف ایک ربانی مصلح ہی کی خدا نما شخصیت سے مخصوص ہو سکتے ہیں اور دعویٰ سے کہا جا سکتا ہے کہ آج تک طب اور سائنس کے ماہر فاضلوں کا لٹریچر ان پہلوؤں کے اعتبار سے بہت حد تک خاموش ہے۔''

قادیانی اخبار ''الفضل'' یہاں جھوٹ بولنے میں اپنے گرو گھنٹال مرزا قادیانی کو بھی مات دے گیا ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ مرزا قادیانی نے طب کے میدان میں جو انسانیت کش اور ضرر رساں اصول مرتب کئے ہیں ان کی نظیر طب اور میڈیکل سائنس کے ماہرین میں تو کیا کسی فٹ پاتھ پر بیٹھے ہوئے اس شخص میں بھی نہیں پائی جاتی جس کی عقل ہمہ وقت محو پرواز رہتی ہے۔

لیکن اگر باقی باتوں سے قطع نظر ایک لمحہ کے لئے مرزا قادیانی کو نیم حکیم بھی تسلیم کر لیا جائے پھر بھی اسلام اور جدید سائنس مرزے کی تردید پر کمربستہ نظر آتی ہے کیونکہ نیم حکیمی کی گنجائش نہ دین اسلام میں ہے نہ ہی جدید سائنس میں ملاحظہ فرمائیں۔

## جاهل معالج اسلام اور جدید سائنس کے آئینہ میں:

اولاً اسلام نے انسانیت کے لئے حفظان صحت کے ایسے اصول مرتب کئے ہیں کہ بندہ زیادہ سے زیادہ بیماریوں سے قبل از وقت بچار ہے۔ تاہم اگر کوئی بیماری حملہ آور ہو جائے تو اس کا مناسب علاج بھی پیش کیا ہے۔ طب کو باقاعدہ ایک فن کے طور پر پروان چڑھانے اور اس فن کے ماہرین پیدا کرنے میں سب سے زیادہ دخل اسلام کو حاصل ہے۔ دنیا میں سب سے پہلے ہسپتال مسلمانوں ہی نے قائم کئے اور سب سے پہلے رجسٹرڈ ڈاکٹروں اور سرجنوں کا ایک باقاعدہ نظام بھی انہی نے وضع کیا تاکہ مختلف بیماریوں کا صحیح طبی خطوط پر علاج کیا جا سکے۔ اس سلسلے میں تاجدار کائنات ﷺ کا فرمان امت مسلمہ کے لئے مشعل راہ (اور امت مرزا کے لئے باعث حق شناسی) ہے۔

ارشاد نبوی ﷺ ہے۔

''ومن تطبب ولم يعلم منه الطب قبل ذلك فهو ضامن''

ہوتی۔(صفحہ 44۔45)

## اسلامی تجاویز کا قادیانی سربراہ:

اس وقت تماشہ یہ بنا کہ جی ایچ کیو میں کرنل صفدر بیگ کو اس کام پر لگایا گیا کہ فوج میں اسلامی تشخص کے حوالے سے مختلف سوچوں اور تحقیقوں کا خلاصہ تیار کرے۔ صفدر بیگ نہ صرف قادیانی تھا بلکہ مرزا غلام احمد کی ایک بیوی کا رشتہ دار تھا تو اس نے ان تمام تجاویز سے روح محمدی کو نکال کر باہر پھینک دیا۔ ایوب خان کے پاس اب وقت نہ تھا کہ ایسی باتوں کی طرف دھیان دے۔ ظفر اللہ کو بھی اب پاکستان میں رہنے کی ضرورت نہ تھی کہ قادیانی ہر جگہ چھا چکے تھے۔ فوج کا چیف آف جنرل سٹاف حیی الدین قادیانی تھا جو اسلام کی کوئی بات نہ سننا چاہتا تھا۔ ظفر اللہ اب جج بن کر بین الاقوامی دنیا میں جا رہا تھا کہ پاکستان میں سب ''خیریت'' تھی۔ ایوب کو اوپر اٹھایا جا رہا تھا اور وہ ترکی، یورپ اور امریکہ کا دورہ کر رہا تھا۔ ساتھ سکندر مرزا تھا۔(صفحہ 92)

## ایوب خان کو موقع اچھا ملا:

اس کے مشیروں میں فاروقی کی قسم کے لوگ تھے جو لاہوری قادیانی تھے۔ پھر ایک فضل الرحمٰن تھا جو ''ماڈرن اسلام'' کا دعویدار تھا۔ انگریزوں کے پرانے تنخواہ دار غلام احمد پرویز جس کا ذکر بلال کے مدیر اکرام قمر کی زبان سے ہو چکا ہے، وہ بھی ایوب خان کا خاص دوست تھا۔ آخری دنوں میں ایک اور بے دین الطاف گوہر آ گیا تو اسلام کے لحاظ سے ایوب خان کا دور تاریک ترین ہے کہ اہل مغرب مکمل طور پر ہمارے اوپر چھا چکے تھے۔

ہوائیں ان کی، فضائیں ان کی، سمندر ان کے، جہاز ان کے
گرہ بھنور کی کھلے تو کیونکر؟ بھنور ہے تقدیر کا بہانہ

(اقبال)(صفحہ 107)

## اختر کی مری میں ایوب خان سے ملاقات:

اختر ملک قادیانی تھا۔ لیکن عام لوگوں کو اس نے اس سلسلہ میں ہمیشہ اندھیرے میں رکھا۔ اور اچھا ایکٹر ہونے کی وجہ سے وہ بھی فوج میں خاصا پاپولر تھا۔ بہر حال وہ ایم ایم احمد، مرزا غلام کے پوتے اور حکومت کے مالیاتی سیکرٹری کے ساتھ اکثر ملاقاتیں کرتا تھا اور ایک آدھ دفعہ وہاں پر بھٹو کو بھی دیکھا گیا اور ہم جب صدر ہاؤس میں تھے تو ایک دن یہ بات بھی سنی کہ سیکورٹی والوں کو کچھ کاغذات ملے ہیں یا زبانی

کچھ پتہ چلا ہے کہ شاید اختر ملک کسی سازش میں ملوث ہے اور اس کو گرفتار کر لیا جائے گا۔ لیکن انہی دنوں ایوب خان نے مری جانا تھا اور راقم بھی حفاظتی دستوں کے ساتھ وہاں گیا۔ لیکن میری حیرانی کی کوئی حد نہ رہی کہ جنرل اختر ملک نہ صرف ایوب خان کو آ کر صدر ہاؤس ملا اور لمبی کانفرنس ہوئی بلکہ فون کر کے اپنے جی ٹی میجر عطا محمد ملک سے کچھ کاغذات بھی منگوائے اور ایک نقشہ بھی اور حکم بھی دیا کہ مال روڈ کو استعمال کریں لمبا راستہ اختیار نہ کریں۔ قارئین کو معلوم ہوگا کہ گرمیوں کے موسم میں مال روڈ کو صدر بھی استعمال نہیں کرتا۔ (صفحہ 120۔121)

## اختر ملک کی چالاکیاں:

اختر ملک نے جو کچھ کیا اور جنگ کا ہیرو بھی بن گیا۔ اس میں اس کی دوہری شخصیت کی داد دینا پڑتی ہے۔ حالانکہ جنگ کے بعد انصاف کا تقاضا تو یہ تھا کہ اختر ملک پر مقدمہ چلایا جاتا لیکن مقدمہ کون چلاتا۔ ایوب خان، جس کو خود ''دھکا'' دیا گیا تھا اور اس کے بعد اس نے کہا ''میری توبہ'' یا محمد موسیٰ مقدمہ چلاتا جو ایوب خان کے مطابق ''سمجھتا'' کچھ نہ تھا۔ یا پھر یحییٰ مقدمہ چلاتا جو خود بھٹو کے ساتھ ملا ہوا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ بھٹو اور عزیز احمد کو کچھ نہ کہا گیا۔ (صفحہ 123۔124)



مسئلہ۔ اگلی کتابیں انبیاء ہی کو زبانی یاد ہوتی۔ قرآن عظیم کا معجزہ ہے کہ مسلمانوں کا بچہ بچہ یاد کر لیتا ہے۔ ۔قرآن عظیم کی سات قرأتیں سب سے زیادہ مشہور اور متواتر ہیں۔ ان میں معاذ اللہ کہیں اختلاف معنی نہیں۔ وہ سب حق ہیں۔ اس میں امت کے لئے آسانی یہ ہے کہ جس کے لئے جو قرأت آسان ہو وہ پڑھے اور حکم یہ ہے کہ جس ملک میں جو قرأت رائج ہے۔ عوام کے سامنے وہی پڑھی جائے ۔جیسے ہمارے ملک میں قرأت عاصم بروایت حفص کہ لوگ ناواقفی سے انکار کریں گے۔ اور وہ معاذ اللہ کلمہ کفر ہوگا۔

عقیدہ۔ قرآن مجید نے اگلی کتابوں کے بہت سے احکام منسوخ کر دیئے۔ یونہیں قرآن مجید کی بعض آیتوں نے بعض آیات کو منسوخ کر دیا۔ (بہار شریعت)

اشتیاق احمد

# تھالی کا بینگن

## آدمی یا گرگٹ:

مرزا لکھتا ہے:

''میرے بزرگ چینی سرحدوں سے پنجاب میں پہنچے'' (مطلب یہ کہ میں چینی نسل کا ہوں) پھر لکھتا ہے:

''میں فارسی ہوں''۔

''میں قوم کا برلاس مغل ہوں''۔

''میں اگرچہ علوی تو نہیں مگر بنی فاطمہ سے ہوں''۔

''میری بعض دادیاں سادات میں سے تھیں''۔

ملاحظہ فرمایا آپ نے مرزا چینی نسل کا تھا، مغل برلاس قوم کا بھی تھا، علوی تو نہیں تھا بنی فاطمہ سے بھی تھا، اور مرزا کی بعض دادیاں سادات سے تھیں۔

اس سے بھی بڑھ کر پرلطف بات مرزا نے یہ لکھی ہے:

''میں بنی فارس اور بنی فاطمہ کے خون سے ایک معجون مرکب ہوں''۔

لیجئے اب مرزا انسان سے معجون بن گیا، ابھی کیا ہے آگے آگے دیکھئے، لکھتا ہے کیا:

''میں حسنین سے بہتر ہوں''۔ (استغفر اللہ)

''میں ہی مسیح موعود ہوں''۔

''مجھے مسیح اور مہدی بنایا گیا''۔

نوٹ:۔ احادیث کی روشنی میں عیسیٰ علیہ السلام اور امام مہدی رضی اللہ عنہ دو الگ الگ شخصیات ہیں، لیکن مرزا نے ان دونوں شخصیات کو بھی اپنے میں جمع کر لیا، آگے چلیے لکھتا ہے:

''میں پہلے مسیح (یعنی عیسیٰ علیہ السلام سے اپنی تمام شان میں بڑھ کر ہوں''۔ (معاذ اللہ)

''خدا نے پہلے میرا نام مریم رکھا، پھر عیسیٰ رکھا''۔

ملاحظہ فرمایا آپ نے، مرزا پہلے مریم تھا، یعنی عورت، پھر عورت سے مرد بنا۔

''خدا نے میرا نام بیت اللہ رکھا''۔

لیجئے! اب مرزا انسان سے اللہ کا گھر بن گیا۔

''میں حجر اسود ہوں''۔

پہلے بیت اللہ بنا، پھر حجر اسود بھی بن گیا، مطلب یہ کہ کچھ بننے سے رہ نہ جائے۔ لیکن اس کی یا مرزائیوں کی کسی کتاب میں یہ بات پڑھنے میں نہیں آئی کہ لوگ مرزا کو حجر اسود سمجھ کر بوسہ دیتے تھے۔ ہمارا خیال ہے یہاں مرزا اور مرزائیوں سے چوک ہوگئی۔ قادیانیوں کو چاہیے تھا کہ روزانہ قادیان کی مسجد کے کسی کونے میں بیٹھ کر مرزا کو بوسہ دیا کرتے۔ ایک جگہ لکھتا ہے:

''سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا''۔

اب معلوم نہیں، یہاں مرزا کی سچے خدا سے کیا مراد ہے، مرزا نے اپنے کچھ نام بھی بتائے ہیں۔ وہ بھی سن لیں، کیا کیا ہیں:

''میں آدم ہوں، میں شیث ہوں، میں ابراہیم ہوں، میں اسحٰق ہوں، میں یعقوب ہوں، میں یوسف ہوں، میں موسیٰ ہوں، میں داود ہوں، میں سلیمان ہوں، میں یحییٰ ہوں، میں ظلِ محمد اور احمد ہوں''۔

آگے چل کر لکھتا ہے:

''یہ تمام نام میرے رکھے گئے''۔ گویا تمام انبیاء اس امت میں دوبارہ پیدا ہوگئے، اب ذرا ذہن میں لائیں اس کا یہ دعویٰ: میں معجون مرکب ہوں، جب اتنے سب نبی اور رسول ایک شخص میں جمع ہو جائیں تو وہ معجون مرکب نہیں بنے گا تو اور کیا بنے گا۔ مرزا نے اس پر بس نہیں کی، یعنی تمام انبیاء کے نام اپنے اوپر فٹ کرنے کے بعد بھی اس کا اطمینان نہیں ہوا، آگے چل کر اس نے لکھا:

''میں فرشتہ ہوں، میں میکائیل ہوں، میں خدا کی مثل ہوں (یعنی پہلے صرف مثیل مسیح بنا تھا، اب خدا کی مثل بھی بن گیا) میں خدا کا مظہر ہوں، میں خدا کا بیٹا ہوں (یہ اس لیے کہا کہ عیسائی بھی مرزا سے محروم نہ رہیں) میں خدا کا باپ ہوں، میں خدا کی بیوی ہوں۔ سورۂ اخلاص میں اللہ نے اپنے بارے میں فرمایا کہ وہ نہ کسی کا باپ ہے نہ بیٹا، مرزا نے سب کا کھلا انکار کر دیا ہے۔ مزید کہا: مجھے زندہ کرنے اور مارنے کی صفت دی گئی ہے''۔

ایک جگہ پر لکھتا ہے:

''میں خدا کا جانشین ہوں، میں خالق ہوں، میں خدا ہوں، میں رودر گوپال ہوں (ہندوؤں کو خوش کرنے کے لیے) رودر گوپال کو ذرد گوپال بھی کہتے ہیں، اس کا نام بھی مجھے دیا گیا''

''میں کرشن ہوں''۔

''میں آریوں کا بادشاہ ہوں''

''امین الملک جے سنگھ بہادر ہوں''۔ (یہاں سکھوں کو خوش کیا گیا)

''میں کرم خاکی ہوں''۔ (یعنی خاک کا کیڑا ہوں)

غرض مرزا نے اپنے ننانوے کے قریب نام گنوائے ہیں، وہ محض صفاتی نام نہیں مختلف اشخاص ہیں۔ مرزائیوں سے ہمارا سوال یہ تھا کہ اب مرزائی بتائیں، مرزا کیا تھا، کون تھا، کیا نہیں تھا اور کون نہیں تھا۔

مرزا کو عجیب وغریب الہامات بھی ہوتے تھے اور کشف بھی ہوتا تھا۔ مطلب یہ کہ مرزا کا دعویٰ تو مجھے الہامات ہوتے ہیں اور کشف بھی، چنانچہ اس کا ایک الہام بھی لگے ہاتھوں سن لیں، لکھتا ہے:

''میں نے ایک مرتبہ خدا کو دیکھا، میں نے جن باتوں کا ارادہ کیا تھا، ان کیلئے ایک کاغذ اللہ تعالیٰ کے آگے رکھ دیا کہ وہ اس پر دستخط کر دیں۔ سو اللہ تعالیٰ نے سرخی کی سیاہی سے دستخط کر دیے اور قلم کی نوک پر جو زائد سرخی تھی، اس کو جھاڑا (یعنی اللہ تعالیٰ نے قلم پر لگی سیاہی کو جھاڑا) اور اچانک جھاڑنے کے ساتھ ہی اس سرخی کے قطرے میرے کپڑوں اور میرے ایک ساتھی عبداللہ کے کپڑوں پر لگے، اور چونکہ کشفی حالت میں انسان قریباً بیدار بھی ہوتا ہے، اس لیے ان قطروں کے گرنے کی اطلاع ہوگئی، میں نے ان قطرات کو خود اپنی آنکھوں سے دیکھا، یہاں تک کہ عبداللہ نے بھی وہ قطرات اپنے کپڑوں پر دیکھے، کوئی ایسی چیز ہمارے پاس نہیں تھی کہ ہم خیال کرتے کہ یہ سرخی اس چیز سے گری ہے، یہ تو وہی سرخی تھی جس کو اللہ تعالیٰ نے اپنے قلم سے جھاڑا تھا۔ وہ کپڑے اب تک محفوظ ہیں اور قطرات دیکھے جا سکتے ہیں''۔

آپ نے ملاحظہ فرمایا! اللہ تعالیٰ نے مرزا کے لئے دستخط بھی کیے، قلم کو بھی جھارا۔ قرآن کے مطابق اللہ کو دیکھا نہیں جا سکتا وہ جو کرنا چاہتا ہے صرف ''کن'' (ہو جا) فرماتا ہے تو وہ ہو جاتا ہے۔ اس کشف میں مرزا نے کسی ایسے شخص کو دیکھا ہے جس نے سرخ سیاہی سے دستخط فرمائے اور قلم بھی جھاڑا۔ اس کا قلم اتنا چھوٹا سا تھا جس کے قطرے مرزا کے کپڑوں پر پڑے اور قطروں کی صورت میں دیکھے جا سکتے ہیں۔ مرزائی سراغ تو لگائیں یہ بہروپیا کون تھا؟ جو مرزا کا خدا بنا ہوا تھا۔ حیرت ہے ان لوگوں پر جو

ایسے شخص کو نبی مان بیٹھے، مرزائیوں نے یہ بھی نہ سوچا کہ کپڑوں کے دو جوڑوں پر سرخ رنگ کی روشنائی کے قطرے چھڑک کر رکھ دینا کیا مشکل کام تھا۔

## انگریزی الہام:

مرزا کا کہنا تھا مجھے الہام بھی ہوتے ہیں، یعنی اللہ کی طرف سے باتیں اس کے دل میں ڈالی جاتی ہیں۔ مزے کی بات یہ کہ مرزا کو الہام عربی زبان میں نہیں، اردو یا انگریزی زبان میں بھی ہوتے تھے۔ اس نے اپنی کتابوں میں بے شمار الہامات درج کیے ہیں۔ آج ہم اس کتاب میں وہ الہامات آپ کو بھی سناتے ہیں۔ واضح رہے کہ یہ سب کے سب مرزا کی اپنی کتابوں سے نقل کیے گئے ہیں۔ یعنی ہم اپنی طرف سے نہیں لکھ رہے۔ لیجئے ملاحظہ فرمایئے مرزا کو الہام ہوا:

''آئی لو یو...... I Love you

''میں تم سے محبت کرتا ہوں''۔

''آئی ایم ود یو...... I am with you

''میں تمہارے ساتھ ہوں''۔

پھر الہام ہوا:

''آئی شل ہلپ یوں...... I shall help you

''یعنی میں تمہاری مدد کروں گا''

''آئی کین، واٹ آئی ول ڈو...... I can, what I will do

''میں جو چاہتا ہوں کرتا ہوں''۔

یہ غالبًا ویسا انگریزی ترجمہ ہے، جس طرح کا ابتدائی کلاسوں کے بچے سکولوں میں پیش کرتے ہیں اور پھر مزے لے لے کر ایسی کوششوں کے نمونے اپنے دوستوں کو سناتے ہیں۔

پھر اس کے بعد بہت ہی زور سے بدن کانپا (مرزا کا) اور یہ الہام ہوا:

''وی کین واٹ وی ول ڈو...... We can what we will do

''ہم کر سکتے ہیں جو ہم کریں گے''۔

آگے مرزا لکھتا ہے:

''اور اس وقت ایسا معلوم ہوا، گویا ایک انگریز ہے جو سر پر کھڑا ہوا بول رہا ہے''۔

آپ نے اس الہام کے الفاظ پڑھے۔ آپ آخری جملے پر غور کریں، لکھتا ہے: گویا ایک انگریز

ہے جو سر پر کھڑا بول رہا ہے۔

یہاں مرزا نے اپنے خدا کا مزید تعارف کروا دیا ہے۔ اس نے خود اپنی کتاب میں اس بات کا اقرار کیا ہے کہ میں انگریز کا لگایا ہوا پودا ہوں۔ اب جس پودے کو انگریز نے لگایا، اسے الہامات بھی انگریز کی طرف سے ہو سکتے تھے۔ مطلب یہ کہ انسان لاکھ جھوٹا ہو، کبھی نہ کبھی اس کے منہ سے سچ نکل ہی جاتا ہے۔ شیطان تک کبھی کبھار سچ بولنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔

مزید ملاحظہ کیجئے: God is coming by his army

''گاڈ از کمنگ بائی ہز آرمی''۔ اللہ اپنی فوج کے ساتھ آ رہا ہے۔

''بائی'' کے لفظ پر غور کریں۔

''The days دی ڈیز شل کم ون گاڈ شل ہلپ یو۔ وہ دن آئیں گے جب اللہ تمہاری مدد کرے گا''۔ پہلے "Shell" کی فصاحت پر غور کریں۔

یہ الہامات مرزا کی کتاب حقیقۃ الوحی سے لیے گئے ہیں۔

غلط انگریزی کے علاوہ مرزا کو پنجابی میں بھی الہام ہوتے تھے۔ اس کا ایک الہام ہے

''پٹی پٹی گئی۔ یعنی پٹی تباہ ہو گئی''۔

مرزا نے اس فرشتے کا بھی ذکر کیا ہے جو یہ الہامات یا وحی اس تک پہنچاتا تھا۔ اس نے اس کا نام ٹیچی ٹیچی لکھا ہے۔ اسی کتاب میں لکھتا ہے:

''5 مارچ 1905ء کو میں نے خواب میں دیکھا۔ ایک شخص جو فرشتہ معلوم ہوتا تھا، میرے سامنے آیا۔ اس نے بہت سارو پیہ میرے سامنے ڈال دیا (مرزا خواب میں بھی روپے ہی دیکھتا تھا کیا نبوت ہے؟) میں نے اس کا نام پوچھا، اس نے کہا: نام کچھ نہیں، میں نے کہا: آخر کچھ تو ہوگا۔، اس نے کہا: میرا نام ٹیچی ٹیچی ہے۔ ٹیچی پنجابی زبان میں وقت مقررہ کو کہتے ہیں۔ یعنی عین ضرورت کے وقت کام آنے والا۔ تب میری آنکھ کھل گئی''۔

مرزائیوں کی ایک عجیب بات چلتے چلتے آپ کو بتا دوں، مرزائی خود کو مرزائی کہتے ہوئے بہت گھبراتے ہیں، خود کو احمدی کہتے ہیں، ان سے جب پوچھا جاتا ہے کیا آپ مرزائی ہیں، تو فوراً جواب میں کہتے ہیں، جی نہیں، ہم تو احمدی ہیں۔

اب آپ مرزا کا ایک الہام پڑھیں۔ آپ کو پڑھ کر حیرت ہوگی۔

لکھتا ہے:

''اور یہ بھی مدت سے الہام ہو چکا ہے..... ''انا انزلنا قریباً من القادیان''۔

یعنی بے شک ہم نے نازل کیا قادیان میں۔ جس روز یہ الہام ہوا، اس روز میرے بھائی مرزا غلام قادر میرے پاس بیٹھے قرآن پڑھ رہے تھے۔ پڑھتے پڑھتے انہوں نے یہ الفاظ پڑھے، یعنی "انا انزلنا قریباً من القادیان۔" تو میں سن کر بہت حیران ہوا کہ قادیان کا نام اور قرآن میں درج ہے۔ تب میں نے دل میں کہا کہ واقعی طور پر قادیان کا نام قرآن شریف میں درج ہے اور میں نے کہا کہ تین شہروں کا نام قرآن میں اعزاز کے ساتھ لکھا ہوا ہے: مکہ، مدینہ، قادیان۔

"یہ کشف تھا جو مجھے کئی سال ہوئے دکھایا گیا"۔

آپ نے کشف ملاحظہ فرمایا، الہام پڑھا۔ اب ذرا مرزائی قادیان کا لفظ قرآن میں دکھا دیں۔ کیونکہ کشف میں تو اگر کپڑوں پر سرخی کے قطرات گر جائیں تو وہ بھی محفوظ رہتے ہیں اور دیکھے اور دکھائے جاتے ہیں۔۔ پھر جب کشف میں مرزا نے قرآن میں قادیان کا لفظ دیکھ لیا تو اب مرزائی ہمیں دکھا دیں۔ اگر نہیں دکھا سکتے تو کم از کم غور ہی کر لیں کہ وہ کس دلدل میں پھنس گئے ہیں، فرشتے کا نام ٹیچی ٹیچی بوقت ضرورت جو نقد رقم لے کر آتا تھا اور قرآن میں قادیان کا نام۔ اس پر دعویٰ نبوت کا...... ہے نا کمال۔

مرزا کبھی کوئی سچ بول لیتا تھا اور یہ سچ تھا کہ اُس نے بتا دیا کہ اُس کا خدا اور رقم لانے والا فرشتہ کس قسم کے ہیں۔ اب چند اور الہامات اردو زبان میں:

"اے مرزا تو ہم سے میری اولاد جیسا ہے"۔

استغفر اللہ! اللہ تعالیٰ تو فرماتا ہے: نہ اس (اللہ) نے کسی کو جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا ہے، اور مرزا لکھتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس سے یہ فرمایا کہ تو مجھ سے میری اولاد جیسا ہے، اولاد جیسا کوئی اسی صورت ہی ہو سکتا ہے جب اولاد بھی موجود ہو، جس کسی کی کوئی اولاد نہیں، اس سے کوئی یہ کہہ سکتا ہے، میں تو آپ کی اولاد جیسا ہوں، یا کوئی کہہ سکتا ہے، آپ میرے لیے میری اولاد جیسے ہیں، کسی کے ہاں اولاد ہو گی تبھی یہ بات کہی جا سکے گی۔ اس سے ثابت ہوا، مرزا کو جو عقیدہ سکھایا گیا وہ عیسائیوں والا تھا، وہ بھی سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ کا بیٹا سمجھتا تھا۔ اس سے سکھانے والوں کا بھی پتا چلتا ہے اور اس بات کا بھی کہ مرزا مرتد ہونے کے ساتھ مشرک بھی تھا۔

خطبہ الہامیہ نامی کتاب میں مرزا نے لکھا ہے:

"مجھے خدا کی طرف سے مارنے اور زندہ کرنے کی صفت دی گئی ہے"۔

ذرا غور فرمائیں۔ یہاں مرزا نے جھوٹ کی انتہا کر دی۔ لیکن اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ اس تحریر میں مرزا نے خود کو سب سے بڑا جھوٹا ہی ثابت کر دیا۔ یاد کیجئے، مرزا نے پیشگوئی کی تھی کہ محمدی بیگم سے جس کا نکاح ہو گا، وہ مر جائے گا، اس نے مدت بھی مقرر کی تھی کہ اڑھائی سال کے اندر مر جائے گا۔ لیکن اگر اللہ

نے مرزا کو زندہ کرنے اور مارنے کی صفت دی تھی، تب تو مرزا خود اپنی اس صفت سے کام لے کر محمدی بیگم کے والد احمد بیگ کو ہلاک کر سکتا تھا، یہ تو اس کے لئے ایک سنہری موقع تھا، اسی طرح پادری عبداللہ آتھم کو بھی اس نے مرنے کا وقت بتا دیا تھا۔ وہ بھی نہ مرے۔ اب مرزا کو چاہیے تھا، اپنی اس صفت سے کام لے کر عبداللہ آتھم کو مقررہ وقت پر موت کی نیند سلا دیتا اور اعلان کر دیتا کہ دیکھو! میں نے عبداللہ آتھم کے اتنی مدت میں مر جانے کی پیش گوئی کی تھی اور یہ مر گیا۔ لیکن مرزا نے اپنے ہاتھوں سے تیز مواقع ضائع کر دیے۔

اسی سال تک زندہ رہنا، مرزا کی اشد ترین ضرورت تھی ورنہ وہ جھوٹا ثابت ہوتا، وہ خود کو 68 برس سے اوپر زندگی نہ دے سکا۔ اللہ تعالیٰ ہم مسلمانوں کو ایسی ذلت اور کذب بیانی سے محفوظ رکھے۔

اب ایک اور الہام سن لیں۔ مرزا نے حقیقۃ الوحی میں لکھا ہے۔

"اے مرزا! تیری شان یہ ہے کہ تو جس چیز کو "کن" کہہ دے، وہ فوراً ہو جاتی ہے"۔

کن کہنا صرف اللہ کی صفت ہے، اس صفت میں اس کا کوئی شریک نہیں۔ لیکن مرزا نے یہاں بھی دعویٰ کیا ہے کہ اللہ نے اس صفت میں اسے شریک کیا ہے۔ یہ اتنے بڑے جھوٹ ہیں کہ جن کی کوئی انتہا نہیں۔

مرزا نے اپنے ایک الہام میں بھی لکھا ہے:

"ایک دن میں نے دیکھا، میرے مقابلے میں چند لوگوں نے پتنگ اڑائی، (یعنی مرزا بھی اس الہام کے وقت پتنگ اڑا رہا تھا) چنانچہ ایک شخص کی پتنگ ٹوٹ گئی اور میں نے اس کو زمین پر گرتے دیکھا۔

پھر کسی نے کہا: "غلام احمد کی جے"۔

یہاں مرزا نے اپنا رشتہ ہندوؤں سے جوڑنے کی کوشش کی ہے اور بتایا ہے کہ وہ ہندو بھی ہے۔

ایک روز مرزا نے خواب دیکھا کہ برطانیہ کی ملکہ اس کے گھر میں رونق افروز ہوئی ہے۔ مرزا نے اپنے مرید عبدالکریم سے کہا کہ حضرت ملکہ معظمہ کمال مہربانی فرما کر ہمارے ہاں تشریف لائی ہیں اور دو روز قیام فرمایا ہے، ان کا کوئی شکریہ بھی ادا کرنا چاہیے۔

آپ نے دیکھا! انگریز کی طرف سے مقرر کیے جانے والے نبی کے ہاں انگریز ملکہ ہی آ سکتی ہے۔

مرزا کا ایک اور الہام پڑھیے:

"21 رمضان المبارک کی رات میں نے ایک خواب دیکھا، میں نے دیکھا کہ کسی نے مجھ سے درخواست کی کہ اگر تیرا خدا قادر ہے تو تو اس سے درخواست کر کہ یہ پتھر جو تیرے سر پر ہے، بھینس بن جائے۔ اسی وقت میں نے دیکھا کہ ایک وزنی پتھر میرے سر پر ہے، جس

کو کبھی میں پتھر خیال کرتا ہوں، کبھی لکڑی، تب میں نے اس کو زمین پر پھینک دیا۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کی کہ اس پتھر کو بھینس بنا دے۔ میں اس دعا میں لگ گیا، جب سر اٹھایا تو کیا دیکھتا ہوں وہ پتھر بھینس بن گیا۔ سب سے پہلے میری نظر اس کی آنکھوں پر پڑی۔ وہ بڑی روشن اور لمبی تھیں۔ میں خدا کی قدرت کو دیکھ کر وجد میں آ گیا اور سجدے میں گر گیا"۔

آپ نے مرزا کا خواب سنا! کیا نعوذ باللہ کوئی نبی اس جیسی لغو اور بے ہودہ باتیں کر سکتا ہے۔ پتھر کو بھینس بنانے کی فکر میں مبتلا انسان کے بارے میں محض ایک بات کہی جا سکتی ہے کہ اس کا ذہنی توازن بگڑا ہوا ہے۔ کیا یہ صاحب اللہ کا امتحان لے رہے تھے؟ اس قسم کے خواب اور الہام سنا سنا کر مرزا اپنی دکان چکا تا تھا کہ بس لوگ کسی طرح اسے نبی مان لیں۔

مرزا نے ایک روز خواب دیکھا کہ وہ ایک جنگل میں ہے اور اس کے ارد گرد بہت سے درندے، بندر اور سور ہیں۔ اس خواب سے اس نے یہ نتیجہ نکالا کہ یہ احمدی جماعت کے لوگ ہیں۔

واہ! کتنا درست نتیجہ نکالا مرزا نے، اللہ مرزائیوں کو بھی یہی نتیجہ نکالنے کی توفیق دے۔ یوں بھی اپنے نبی کے الٹ وہ کوئی اور نتیجہ نکال بھی کیسے سکتے ہیں؟

مرزا نے خواب میں دیکھا کہ ایک بلی اور ایک کبوتر مرزا کے پاس ہے، جس پر وہ بلی حملہ کرتی ہے اور بار بار ہٹانے سے بھی باز نہیں آتی۔ آخر اس نے کبوتر کی ناک ہی کاٹ دی۔ خون بہنے لگا، بلی پھر بھی باز نہ آئی۔ آخر مرزا نے اسے گردن سے پکڑ کر اس کا منہ زمین پر رگڑنا شروع کر دیا۔ بار بار رگڑتا تھا، لیکن وہ پھر بھی سر اٹھاتی تھی۔ آخر مرزا نے کہا: "آؤ! اسے پھانسی دے دیں"۔

اس خواب میں سب سے پر لطف بات یہ ہے کہ بلی کے منہ میں کبوتر کی ناک آئی۔ جو اس نے چونچ کے اوپر سے کاٹ لی۔ آپ خود غور کریں، کیا ایسا ممکن ہے مطلب یہ کہ مرزا کو جھوٹ بولنے کا بھی بالکل سلیقہ نہیں تھا، یہ کام وہ تمام زندگی سلیقے کے بغیر کرتا رہا۔ دوسری بات اس خواب میں یہ ہے کہ آؤ بلی کو پھانسی دے دیں۔ گویا مرزا کے نزدیک بلی کو پھانسی دے دینا بھی کوئی برا کام نہیں تھا۔ جب کہ رسول اللہ ﷺ نے بلی کو مارنے سے منع فرمایا ہے۔ مرزا ایک اور خواب کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے:

"میں نے دیکھا زار روس کا ڈنڈا میرے ہاتھ میں آ گیا ہے، وہ بڑا لمبا اور خوبصورت ہے، پھر میں نے غور سے دیکھا تو وہ بندوق تھی اور یہ معلوم نہیں ہوتا تھا کہ بندوق ہے بلکہ اس میں پوشیدہ نالیاں بھی ہیں۔ گویا ظاہر میں ڈنڈا ہے اور وہ بندوق بھی ہے اور پھر دیکھا کہ خوارزم بادشاہ جو بوعلی سینا کے وقت میں تھا، اس کی تیر کمان میرے ہاتھ میں ہے۔ بوعلی

سینا بھی میرے پاس ہی کھڑا ہے اور اس تیر کمان سے ایک شیر بھی شکار کیا گیا"۔

خواب آپ نے پڑھا! آپ کو بتاتے چلیں کہ شیخ بوعلی سینا خوارزم بادشاہ کے زمانے میں نہیں بلکہ اس سے پہلے وفات پاچکے تھے۔ خوارزم بادشاہ کی حکومت بعد میں ہوئی۔ مرزا اس خواب کا ذکر کرتے ہوئے لکھ گیا کہ خوارزم بادشاہ بوعلی سینا کے وقت میں تھا۔

معلوم ہوا مرزا تاریخ کے اعتبار سے بھی پیدل تھا، لیکن اس خواب میں زیادہ مزے کی بات یہ ہے کہ مرزا کے ایک ہاتھ میں ڈنڈا تھا، وہ بھی زار روس کا اور بعد میں وہ بندوق بن گیا، دوسرے ہاتھ پر خوارزم بادشاہ کی تیر کمان تھی۔ یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ایک ہاتھ سے تیر شیر پر کیسے چلایا گیا۔ یہ ہاتھ سے اس زمانے کی بندوق چل سکتی تھی، نہ تیر۔

معلوم ہوا، مرزا جتنی بے وقوفانہ باتیں شاید ہی دنیا میں کسی نے کی ہوں گی۔ حیرت مرزائیوں پر ہے جنہوں نے ان سب باتوں کو درست سمجھ لیا، آنکھوں پر پٹی باندھ لی۔

مرزا کی طبیعت خراب تھی، خواب میں اسے ایک شیشی دکھائی گئی۔ اس پر لکھا تھا:

"خاکسار پیپرمنٹ"

مطلب یہ کہ مرزا کا علاج بھی بذریعہ وحی تجویز کیا گیا اور وہ بھی مہمل انداز میں۔

اب ایک واقعہ اور پڑھ لیں! لکھتا ہے:

"میں ایک دفعہ کیا دیکھتا ہوں کہ کچہری میں گیا، تو میں نے دیکھا کہ اللہ تعالیٰ ایک حاکم کی صورت میں بیٹھا ہے۔ ایک طرف کارندہ ایک مثل اٹھائے کھڑا ہے جسے وہ حاکم (اللہ تعالیٰ) کے سامنے پیش کررہا ہے۔

حاکم نے مثل اٹھا کر کہا: "مرزا حاضر ہو!"

تو میں نے باریک بینی سے دیکھا کہ ایک کرسی اس کے ایک طرف خالی پڑی ہے۔ اس نے مجھ سے کہا: "اس پر بیٹھو!"

اس سے پتا چلتا ہے کہ وہ انگریز حاکموں کو خدا سمجھنے کی بیماری میں مبتلا تھا۔

ایک جگہ مرزا لکھتا ہے:

"ایک روز کشف کی حالت میں ایک بزرگ کی قبر پر خود کو دعا مانگتے دیکھا۔ وہ بزرگ میری دعا پر آمین کہتے جاتے تھے۔ اس وقت میں نے سوچا کہ اپنی عمر پندرہ سال بڑھالوں گا، تب میں نے دعا کی کہ میری عمر پندرہ سال بڑھ جائے، اس پر اس بزرگ نے آمین نہ کہی، تب میں اس بزرگ سے خوب لڑا جھگڑا (یعنی قبر میں سوئے ہوئے بزرگ سے اب لڑائی جھگڑا

کیا جا رہا ہے) آخر میں اس نے کہا: ''مجھے چھوڑو، میں آمین کہتا ہوں۔اس پر میں نے اسے چھوڑ دیا اور دعا مانگی کہ میری عمر پندرہ سال بڑھ جائے۔اس بزرگ نے آمین کہی''۔

نوٹ:۔ غور کے قابل بات اس جھوٹے کشف میں یہ ہے کہ یہ کشف 1903ء میں لکھا۔ 1908ء میں مرزا مر گیا، یعنی اس کشف کے صرف پانچ سال بعد، جب کہ کشف کے مطابق عمر 15 سال تو کم از کم بڑھتی، لیکن ایسا نہ ہوسکا۔مرزا اپنے ہی اس مذموم کشف کی رو سے صاف جھوٹا ثابت ہوگیا۔

یہ مرزا کے اتنے بڑے جھوٹ ہیں جو اٹھائے جائیں نہ دھرے جائیں۔

اللہ مرزائیوں کو عقل عطا فرمائے۔آمین!

## آئینہ:

اب ہم مرزا کے جھوٹا ہونے کا ثبوت پیش کرتے ہیں۔ملاحظہ فرمائیں:

عورت نبی نہیں ہوسکتی۔

مرزا لکھتا ہے: ''میں مریم ہوں''۔

نبی شاعر نہیں ہوتا۔

مرزا شاعر بھی تھا، اس کی شاعری کی کتاب کا نام ''درثمین'' ہے۔

کوئی نبی مصنف نہیں ہوتا۔

مرزا قریباً 83 کتابوں کا مصنف تھا۔

نبی کامل عقل اور کامل حافظے کا مالک ہوتا ہے۔کامل شعور کا مالک ہوتا ہے۔

جبکہ مرزا کی تحریروں سے ثابت ہے کہ اسے جنون تھا، حافظہ ناقص تھا اور شعور کا یہ عالم تھا کہ راکھ سے روٹی کھاتا تھا، ایسا کوئی بے عقل ہی کرسکتا ہے۔

نبی کا دنیا میں کوئی استاد نہیں ہوتا۔

مرزا کی اپنی تحریروں کے مطابق اس کے تین استاد تھے۔ان میں سے ایک صحابہ رضی اللہ عنہم کو گالیاں دیتا تھا۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والا جھوٹا ہے۔

مرزا نے دعویٰ کیا کہ میں نبی ہوں اور رسول ہوں۔

مجھ پر وحی آتی ہے۔مرزا پر وحی لانے والے فرشتے کا نام ٹیچی ٹیچی تھا۔یہ اس نے خود لکھا ہے۔

نبی ملازم یا نوکر نہیں ہوتا جبکہ مرزا نے انگریز کی نوکری کی۔

نبی جہاں فوت ہوتا ہے وہیں دفن ہوتا ہے۔

مرزا لاہور میں مرا، قادیان میں دفن ہوا۔ پیش گوئی اس کی روضہ نبوی ﷺ میں دفن ہونے کی تھی۔

یہ خود کو عیسیٰ اور مسیح کہتا ہے۔

حالانکہ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام بن باپ کے پیدا ہوئے اور مرزا کا باپ تھا۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام نے ماں کی گود میں باتیں کیں۔

اور مرزا سے ایسی کوئی بات سرے سے ثابت نہیں۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کا اخلاق بہت بلند تھا۔ آپ اخلاق کا مثالی نمونہ تھے۔

جبکہ مرزا دوسروں کو گالیاں دیتا نہیں تھکتا تھا، اس کی کتابیں گالیوں اور لعنت کے الفاظ سے بھری پڑی ہیں۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کا قد درمیانہ تھا۔

مرزا کا قد اس کے الٹ تھا۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کا کھانا بہت سادہ اور مقدار میں بہت کم ہوتا تھا۔

مرزا نے خوب بھنے مرغ کھائے، انڈے اڑائے۔ کھانے کی ایسی خواہش تھی کہ راکھ تک سے روٹی کھائی، افیون بھی کھائی اور شراب بھی پی۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام نے اللہ کے حکم سے مردوں کو زندہ کیا۔

مرزا زندوں کو مارنے کی فکر میں رہتا تھا۔ بہت سے لوگوں کے مرنے کی پیش گوئیاں کیں، ان کے مرنے کی دعائیں کیں، وظیفے پڑھے اور پڑھوائے لیکن ہر بار ناکام ونامراد رہا۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام قیامت کے قریب آسمان سے اتریں گے۔

مرزا کو یہ کہاں نصیب!

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے دمشق کی مسجد کے مینار پر اتریں گے۔ آپ اپنے نیزے سے دجال کو قتل کریں گے، نیزے کی نوک پر لگا ہوا خون لوگوں کو دکھائیں گے اور فرمائیں گے: لوگو! میں نے دجال کو قتل کر دیا ہے۔

مرزا نے تو ان کے آسمان سے نازل ہونے ہی کا انکار کیا ہے، خود قادیان میں دفن ہوا اور ساری عمر کبھی کسی نیزے کو ہاتھ تک نہیں لگایا۔

عیسیٰ علیہ السلام صلیب کو توڑیں گے یعنی صلیب پرستی کو ختم کریں گے۔

مرزا نے کسی عیسائی کو مسلمان نہیں کیا، بلکہ اس نے تو عیسائیوں کی تعریفوں کے پل باندھے ہیں۔

جو یہودی بچ جائیں گے چن چن کر قتل کر دیئے جائیں گے۔

مرزا نے کسی یہودی کو قتل نہیں کیا۔

کسی یہودی کو کوئی چیز پناہ نہیں دے گی یہاں تک کہ درخت اور پتھر بھی پناہ نہیں دیں گے اور پکار کر کہیں گے: اے مسلمان! یہ میرے پیچھے ایک یہودی چھپا ہوا ہے، اسے قتل کر دے۔

مرزا کے زمانے میں یہودی آرام سے زندگی بسر کرتے رہے، ایک واقعہ بھی ایسا نہیں ہوا۔ ہوا ہے تو مرزا کی اپنی کتب ہی سے ثابت کر دیں۔

اس وقت اسلام کے سوا باقی سب مذاہب مٹ جائیں گے۔

مرزا نے تو خود اسلام میں رخنے ڈالے۔ انگریزوں کا ساتھ دیا، ان کی تعریفیں کیں۔

اس وقت جہاد موقوف ہو جائے گا، یعنی ختم ہو جائے گا، اس لیے کہ کوئی کافر ہی نہیں بچے گا، تو جہاد کس سے کیا جائے گا؟

مرزا کے زمانے میں دنیا کافروں سے بھری رہی، پھر بھی اس نے جہاد کو حرام قرار دیا، اس نے کہا

چھوڑ دو اے دوستو اب جہاد کا خیال
دیں کے لئے منع ہے اب جنگ اور قتال

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے دور میں مال اور دولت اتنی عام ہو جائے گی کہ کوئی لینے والا نہیں ہوگا۔

مرزا نے تنگ دستی میں اضافہ کیا، لوگ بھوکے مرنے لگے اور مرزا چندے جمع کرتا رہا۔ اس نے کہا: جو مجھے چندہ نہیں دے گا وہ میری جماعت سے خارج ہو جائے گا۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام مقام فج الروحاء میں تشریف لیجائیں گے۔

مرزا نے اس مقام کا نام بھی نہیں سنا۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام حج یا عمرہ یا دونوں کریں گے۔

جبکہ مرزا نے حج کیا نہ عمرہ۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام قرآن اور حدیث پر عمل کریں گے اور لوگوں کو بھی ان پر چلائیں گے۔

مرزا احادیث کو ردی کی ٹوکری میں ڈال دیتا تھا۔ (نعوذ باللہ)

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں ہر قسم کی برکتیں نازل ہوں گی۔

مرزا کی زندگی میں آفات نازل ہوئیں۔

سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں برکات اس قدر ہوں گی کہ ایک انار یا ایک سیب اتنا بڑا ہوگا کہ پوری ایک جماعت کیلئے کافی ہو جائے گا۔

مرزا کی زندگی میں ایسی کوئی بات نہیں ہوئی۔

کوئی زہریلا جانور کسی کو نقصان نہیں پہنچائے گا۔

مرزا کی زندگی میں زہریلے جانور بدستور لوگوں کو ڈستے رہے۔

ساری زمین امن وامان سے بھر جائے گی۔

مرزا کی زندگی میں کہیں امن چین نظر نہیں آیا۔

لوگ صدقات وغیرہ وصول نہیں کریں گے کیونکہ مال کی زیادتی ہوگی۔

مرزا تو خود چندے جمع کرتا رہا۔

لہٰذا مرزا بالکل جھوٹا تھا۔ وہ دعوے کرتا رہا کہ میں مسیح ہوں، میں مسیح موعود ہوں، میں ہی مہدی ہوں۔ استغفر اللہ۔

## بے کل مرزا:

جب بھی میں اونٹوں کو دیکھتا ہوں، مجھے مرزا کا خیال آجاتا ہے اور ساتھ ہی بے ساختہ ہنسی آجاتی ہے...... آپ سوچ رہے ہوں گے...... کہ بھلا اونٹوں کا مرزا سے کیا تعلق...... بہت گہرا تعلق ہے بلکہ یوں کہہ سکتے ہیں کہ مرزا کا اور اونٹوں کا چولی دامن کا ساتھ ہے...... اور وضاحت کیلئے یہ کہا جاسکتا ہے کہ جس طرح اونٹوں کی کوئی کل سیدھی نہیں ہوتی، بالکل اسی طرح مرزا کی بھی کوئی کل سیدھی نہیں تھی۔ یہ اور بات ہے کہ یہ اونٹ بھی مرزا کے جھوٹے ہونے کا ثبوت بن گئے، اب آپ کی حیرت بڑھ گئی ہوگی اور آپ یہ کہہ اٹھے ہوں گے کہ وہ کیسے لیجئے ثبوت حاضر ہے۔

مرزا پر جن دنوں پیش گوئیاں کرنے کا بھوت سوار تھا، انہی دنوں اس نے کہیں یہ سن لیا کہ مکے، مدینے کے درمیان ریل کی پٹڑی بچھائی جائے گی...... بس اسے ایک عدد پیش گوئی سوجھ گئی، لہٰذا ان الفاظ میں اعلان کیا:

''مکے اور مدینے کے درمیان ریل جاری ہوجائے گی اور اونٹنیاں بیکار ہوجائیں گی''۔

آنحضرت ﷺ کی پیش گوئی میں یہ بھی تھا کہ مسیح کے وقت میں اونٹ بیکار ہوجائیں گے۔

''ایک اور نشان اس زمانے کا وہ نئی سواری تھی جس نے اونٹوں کو بیکار کردینا تھا''۔

''چند سالوں میں اونٹ کی سواری کا نام ونشان نہیں ملے گا''۔

آپ نے ملاحظہ فرمایا! مرزا کے یہ الفاظ اس کی اپنی کتابوں کے ہیں۔ مرزا کو مرے نوے سال ہو گئے۔ لیکن ابھی تک مکے اور مدینے کے درمیان ریل جاری نہیں ہوئی۔ پوری دنیا میں اونٹوں کا استعمال

آج تک جاری وساری ہے۔ان سے بار برداری کا کام بھی لیا جاتا ہے اور سواری کا بھی۔ ریگستان میں تو یہ سواری کے اور بھی زیادہ کام آتا ہے۔ جبکہ مرزا نے پیش گوئی کی تھی کہ چند سالوں میں اونٹ کی سواری کا نام ونشان نہیں ملے گا۔نوے سال گزرنے پر بھی اگر مرزائی یہ کہتے ہیں کہ ابھی چند سال نہیں گزرے تو پھر انہیں اپنی عقلوں کا علاج کرانا چاہیے۔اور اگر وہ کہتے ہیں کہ نہیں۔نوے سال میں چند سال شامل ہیں تو مرزائیت سے تائب ہو جانا چاہیے اور خود کو عقل مندوں میں شمار کرالینا چاہیے۔کیا خیال ہے آپ کا اس بارے میں۔اس کو کہتے ہیں جھوٹ کے پاؤں کہاں اور مرزا کے اپنے الفاظ ہیں''جھوٹ بولنا گو کھانے کے برابر ہے''۔جس کی ایک بات بھی جھوٹ ثابت ہو جائے،اس کی کسی بات کا اعتبار نہیں کرنا چاہیے۔ہم تو خیر پہلے ہی مرزا کی کسی بات کا بھی اعتبار نہیں کرتے۔اب تو اعتبار نہ کرنے کی باری مرزائیوں کی ہے۔

یہ لوگ وقت کے سب سے بڑے مداری ہیں
وفا کے نام پر خون تک اچھال دیتے ہیں



مسئلہ۔عام لوگوں میں یہ مشہور ہے کہ ذبح کرنے میں اگر سر جدا ہو جائے تو اس کا کھانا مکروہ ہے یہ کتب فقہ میں نظر سے نہیں گزرا۔ بلکہ فقہا کا یہ ارشاد ہے کہ ذبیحہ کھایا جائے گا۔اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ سر بھی کھایا جائے گا۔

مسئلہ۔اگر شہر میں متعدد جگہ عید کی نماز ہوتی ہو تو پہلی جگہ نماز ہو چکنے کے بعد قربانی جائز ہے۔

مسئلہ۔یہ جو مشہور ہے کہ شب معراج میں حضور اقدس ﷺ نعلین مبارک پہنے ہوئے عرش پر گئے۔اور واعظین اس کے متعلق ایک روایت بھی بیان کرتے ہیں اس کا ثبوت نہیں اور یہ بھی ثابت نہیں کہ برہنہ پا تھے۔لہٰذا اس کے متعلق سکوت کرنا مناسب ہے۔

مسئلہ۔بعض کاشت کار اپنے کھیتوں میں کپڑا لپیٹ کر کسی لکڑی پر لگا دیتے ہیں۔اس سے مقصود''نظر بد'' سے کھیتوں کو بچانا ہوتا ہے کیونکہ دیکھنے والے کی نظر پہلے اس پر پڑے گی اس کے بعد زراعت پر پڑے گی اور اس صورت میں زراعت کو نظر نہیں لگے گی۔ایسا کرنا ناجائز نہیں کیونکہ نظر کا لگنا صحیح احادیث سے ثابت ہے۔ (بہار شریعت)

مفکر اسلام حضرت علامہ پروفیسر محمد حسین آسی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

# مرزا قادیانی کا تعارف

## تمہید:

حضور سید عالم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم آخری رسول اور آخری نبی ہیں۔ آپ کی ختم نبوت پر ایمان اتنا ہی ضروری ہے جتنا آپ کی نبوت و رسالت پر آپ کو نبی و رسول مان کر آپ کی خاتمیت کا انکار کرنے والا سخت مکار اور اسلام کا دشمن ہے۔

عقیدہ ختم نبوت ضروریات دین میں سے ہے اور کثیر آیات کریمہ، متعدد احادیث شریفہ اور اجماع امت سے ثابت ہے۔ حضور پرنور شافع یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے قریب جب کچھ لوگوں نے نبوت کا دعویٰ کیا تو خلیفہ اول حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے تمام مصلحتوں کو بالائے طاق رکھ کر اُن کا بروقت قلع قمع ضروری سمجھا۔ اور اس حقیقت کو پوری طرح واضح کر دیا کہ اہل ایمان منکرین ختم نبوت کو کسی صورت برداشت نہیں کر سکتے۔

حدیث پاک کی رو سے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والا کاذب (جھوٹا) ہی نہیں۔ کذاب (بہت بڑا جھوٹا) اور دجال (دھوکہ دینے والا۔ اور حق کو چھپانے والا) ہے۔ چنانچہ بخاری شریف میں ہے۔

**لا تقوم الساعة حتى يبعث دجالون كذابون قريبا من ثلثين كلهم يزعم انه رسول الله**

قیامت قائم نہ ہوگی۔ حتیٰ کہ تیس کے قریب جھوٹ بولنے والے دجال پیدا نہ ہوں۔ ان میں سے ہر ایک یہ دعویٰ کرے گا کہ وہ اللہ کا رسول ہے۔

کذاب اس لئے کہ اس نے مخلوق پر نہیں بلکہ خالق پر جھوٹ باندھا اور وہ بھی ایسا جس سے محبوب خدا علیہ التحیۃ والثناء کی فضیلتِ خاصہ کا انکار لازم آتا ہے۔ اور دجال اس لئے کہ اس نے ولایت و قطبیت کا دعویٰ کر کے کوئی عام دھوکا نہیں بلکہ نبوت و رسالت کا دعویٰ کر کے بہت بڑا دھوکہ دیا ہے۔ اس

دعویٰ کے بعد پھر ظلی و بروزی وغیرہ کے الفاظ سے اپنے دجال ہونے کو مزید واضح کر رہا ہے۔ یاد رہے کائنات کی ہر چیز حضور خواجہ کونین ﷺ کی عظمت شان اُجاگر کرنے کے لئے پیدا کی گئی ہے۔ چنانچہ مواہب الدنیہ شریف کی ایک روایت کا آخری حصہ ملاحظہ ہو۔

ولقد خلقت الدنیا واهلها لا عرفهم کرامتك ومنزلتك عندی ولو لاك ما خلقت الدنیا

اور یقین جانئے میں نے دنیا اور اہل دنیا کو اس لئے پیدا فرمایا کہ انہیں پہچان کراؤں اس عزت و مرتبہ کی جو تمہارے اور میرے نزدیک ہے۔ اور اگر تم نہ ہوتے تو میں دنیا پیدا نہ فرماتا۔

چنانچہ حضور ﷺ خاتم الانبیاء علیہم التحیۃ والثناء کے بعد نبوت کا مدعی جہاں اپنے دجال و کذاب ہونے کا ثبوت دے رہا ہے وہاں اُس کا یہ دعویٰ حضور رحمۃ اللعالمین ﷺ کی مندرجہ بالا پیشگوئی کی تصدیق بھی کر رہا ہے۔ نبوت کے جھوٹے مدعیوں کے گھٹیا کردار سے خدا کے سچے نبیوں اور رسولوں کی عظمت کا نقش بھی دلوں میں بیٹھتا ہے جیسا کہ "تعرف الاشیاء باضدادها" (چیزیں اپنی ضدوں سے پہچانی جاتی ہیں)۔ کے مطابق سیاہ راتوں کی وجہ سے چاندنی راتوں کی قدر معلوم ہوتی ہے۔ نبوت کے جھوٹے مدعی کو قدم قدم پر ذلت و رسوائی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ جبکہ قدرت خداوندی ہر حال میں اپنے سچے نبی و رسول کی امداد فرماتی ہے اور اس کے دشمنوں کو ہر رنگ میں ذلیل و خوار کرتی ہے۔

## مرزا قادیانی:

حدیث مذکور تیس دجالوں میں سے مرزا غلام احمد قادیانی بہت نمایاں حیثیت کا حامل ہے۔ اس لئے کہ عملاً جتنا اُس نے ملت اسلامیہ کو نقصان پہنچایا۔ شاید آج تک کوئی دجال بھی نہیں پہنچا سکا۔ دنیا کی ایک بہت بڑی حکومت جو اسلام دشمنی میں بھی سب سے آگے تھی۔ اس کی سرپرستی کر رہی تھی۔ لہٰذا اپنے دجل و فریب میں مرزا کئی دجالوں سے آگے نکل گیا۔

زیر نظر مضمون میں اس کی سیرت کے مختلف پہلو نہایت ہی اختصار کے ساتھ قارئین کے سامنے لائے جا رہے ہیں۔ تا کہ وہ خود کسی حد تک اندازہ کر سکیں کہ دعویٰ نبوت تو کجا۔ وہ دعویٰ ایمان کے بھی قابل نہیں۔ وہ یقیناً کذاب و دجال ہے۔ ہاں اگر اُس کا کوئی دعویٰ قابل قبول ہے تو وہ جو اس نے خود اپنے ایک درج ذیل شعر میں کیا ہے۔

کرم خاکی ہوں مرے پیارے نہ آدم زاد ہوں
ہوں بشر کی جائے نفرت اور انسانوں کی عار

## خاندانی پس منظر:

مرزا قادیانی کی قوم مغل اور گوت برلاس تھی۔ باپ کا نام غلام مرتضیٰ، دادے کا نام عطا محمد اور پڑدادے کا گل محمد تھا۔ طبیعت میں ملت دشمنی رچ بس گئی تھی اس لئے سکھوں کے زمانے میں مسلمانوں کی بجائے انہی کا ساتھ دیتے تھے۔ 1857ء کی جنگ آزادی میں مرزا غلام مرتضیٰ نے سیالکوٹ کے محاذ پر انگریزوں کی حمایت میں اپنی طرف سے پچاس گھوڑے خرید کر اور پچاس جوان جنگجو بھیج دیئے۔ اس غداری کے نتیجے میں اُسے دربار گورنری میں کرسی ملتی تھی۔ (مرزا قادیانی نے اس کرسی پر بڑا فخر کیا ہے جیسا کہ اُس کی کتاب تحفہ قیصریہ میں صفحہ 16 پر مذکور ہے۔)

## ولادت:

مرزا کے بقول سن ولادت 1839ء یا 1840ء (تریاق القلوب) بعض کے نزدیک 1836ء (مرزا محمود کا سپاسنامہ) یا 1837ء ہے۔ (موج کوثر)۔

نام مرزا غلام احمد ہے۔ (قرآن حکیم یا حدیث پاک میں کسی نبی کا نام مرکب نہیں ملتا شاید قدرت نام سے بھی اس دعویٰ کی تردید کرانا چاہتی تھی۔ نیز اس کا لغوی معنی بھی اس کے دعویٰ کی تائید نہیں کرتا)

## بچپن اور تعلیم:

بقول مرزا چھ سات سال کی عمر میں قرآن حکیم اور چند فارسی کتابیں پڑھ لیں پھر کچھ عربی سیکھی۔ بعد میں ایک شیعہ عالم گل علی شاہ نامی سے سترہ یا اٹھارہ سال کی عمر میں کچھ نحو، منطق و حکمت کی تعلیم لی۔ طب کی بعض کتابیں اپنے باپ سے پڑھیں۔ بقول مرزا تعلیم کا شوق تو بہت تھا۔ مگر باپ حفظان صحت کے پیش نظر زیادہ مطالعے سے روکتا تھا۔ ضبط شدہ دیہات کی واگزاری کے لئے مقدمات کی پیروی بھی خاطر خواہ حد تک علم حاصل کرنے میں حائل رہی۔

(اللہ کے نبی دنیا کو سکھانے آتے ہیں۔ دنیا میں کسی سے سیکھتے نہیں۔ وہ اپنے بھیجنے والے کے شاگرد اور امت کے استاد ہوتے ہیں۔ مگر اس کے برعکس مرزا لوگوں سے پڑھا اور پھر وہ بھی بہت محدود۔ نہ تفسیر نہ حدیث، پڑھیں تو عربی اور فارسی اور علم و حکمت کی ابتدائی کتابیں۔ اتنا ناقص علم اکثر خطرۂ ایمان بن جاتا ہے۔ یونہی طب کا علم بھی پورا حاصل نہ کیا گویا خطرہ ایمان ہی نہیں۔ خطرہ جان بھی۔ یہ اسی ناقص علم کا اثر ہے کہ عربی، فارسی اور اُردو تحریریں فصاحت بلاغت سے خالی اور اغلاط سے پُر ہیں۔)

مرزا قادیانی چڑیاں مار کر وقت ضائع کرتا رہا۔ (سیرۃ المہدی) اور لوگ اسے سندھی کے نام سے پکارتے تھے۔ تربیت ایسی ناقص تھی کہ لڑکوں کے کہنے پر ایک دفعہ گھر میں شکر لینے آیا تو بغیر کسی سے

پوچھنے کے (یعنی چوری) ایک برتن میں سے سفید بورا جیبوں میں بھر کر باہر لے گیا۔ راستے میں مٹھی بھر کر منہ میں ڈالا تو پیا ہوا نمک تھا۔ (سیرۃ المہدی)

## دور شباب اور ملازمت:

جوانی میں آوارگی اور بھی جوان ہوگئی۔ چنانچہ ایک دفعہ مرزا کو اپنے دادے کی پنشن مبلغ سات سو روپے لینے گورداسپور بھیجا گیا تو اس کا چچازاد بھائی مرزا امام الدین بھی پیچھے ہولیا۔ پنشن وصول کی تو دونوں ادھر اُدھر پھرتے رہے۔ حتیٰ کہ چند دنوں میں ساری رقم ضائع کر دی۔ گھر جاتے ڈر آتا تھا اس لئے مرزا سیالکوٹ کچہری میں پندرہ روپے ماہوار پر ملازم ہوگیا۔ یہیں پادریوں سے مناظرے اور خفیہ ملاقاتیں بھی ہوتی رہیں۔ (دوسرا ساتھی مرزا امام الدین ادھر اُدھر پھرتا رہا۔ آخر اُس نے چارے کے ایک قافلے پر ڈاکہ مارا)

یہیں ملازمت کے دوران ڈاکٹر امیر شاہ صاحب سے انگریزی کی ایک دو کتابیں پڑھیں (جن سے انگریزی میں الہامات میں مدد ملی) یہی قانونی کتابوں کا مطالعہ کیا اور مختاری کا امتحان دیا مگر کامیابی نہ ہوئی تو باپ کے کہنے پر چار سال (1864ء تا 1868) کی ملازمت کے بعد گھر واپسی ہوگئی۔ سیالکوٹ میں پادری ہٹلر کے ساتھ بہت روابط تھے انگریز اپنی حمایت کے لئے کسی کو نبوت کا مدعی بنانا چاہتے تھے۔ برطانی ہند کی سنٹرل انٹیلی جنس کی روایت کے مطابق ڈپٹی کمشنر نے چار اشخاص کو انٹرویو کے لئے طلب کیا۔ ان میں سے مرزا نبوت کے لئے نامزد ہوا۔ (تاریخ محاسبہ قادیانیت)

## الہام کا دعویٰ:

اب اس نے یہ تاثر دیا کہ مجھے الہام ہوتا ہے اور میری دعائیں قبول ہوتی ہیں۔ جس بالا خانے میں الہام سوچتا تھا۔ اُس کا نام بیت الفکر تھا۔ الہام نویسی کے لئے ایک سادہ سا بارہ سالہ ہندو لڑکا ملازم رکھ لیا۔ لالہ شرمپت رائے اور لالہ ملاوامل قادیان کے دو ہندو خاص مشیر تھے۔ مقبول الدعا ہونے کے اشتہار بھی شہروں میں پھیل گئے تو نذر و نیاز اور لنگر کا سلسلہ شروع ہوگیا۔ لوگ بیعت کی درخواست کرتے تو کہتا کہ ابھی خدا کا حکم نہیں آیا۔

## مجددیت کا اعلان:

حکیم محمد شرف کلانوری جس کے پاس مرزا امرتسر جا کر رہتا تھا نے مجددیت کے اعلان کا مشورہ دیا تو مرزا نے ہزاروں کی تعداد میں اشتہار چھپوا کر یورپ، امریکہ وافریقہ تک کے وزراء وغیرہ کو بھیجے مگر ایک بھی قائل نہ ہوا۔ حکیم نور الدین نیچری تھا۔ مرزا کا ہم مزاج تھا۔ جموں میں مقیم تھا۔ مرزا گیا اور اس سے یاری

گانٹھ لی۔ مرزا کے مختلف دعوؤں میں اس کا مشورہ بھی شامل رہا۔ مجددیت کا اعلان 1889ء میں کیا۔

## ہوشیار پور میں چلہ:

زہد و ریاضت کی شہرت کے لئے تین مریدوں کو ساتھ لے کر ہوشیار پور گیا اور چلہ کشی کے دن اشتہارات تقسیم کر کے چلے میں بیٹھ گیا۔ یہاں الہام ہوا کہ 20 فروری 1886ء کو ایک عالمگیر برکت کا حامل لڑکا پیدا ہوگا۔ اس کا نام عنموائیل رکھنا۔ 22 مارچ 1886ء اور 8 اپریل 1886ء کو پھر اسی مضمون کے اشتہار شائع کئے۔ چونکہ خدا اپنے دشمن کو ذلیل کرنا چاہتا تھا۔ لہٰذا لڑکی پیدا ہوئی۔ اگلے حمل پر وہی رٹ شروع ہوئی تو 7 اگست 1887ء کو لڑکا پیدا ہوا۔ جسے عنموائیل کہا گیا۔ مگر وہ سوا سال کا ہو کر مر گیا۔ ساڑھے سات سال بعد پھر مبارک احمد پیدا ہوا۔ مرزا نے اُسی کو عنموائیل قرار دے لیا مگر وہ بھی مر گیا۔

## مسیح ہونے کا دعویٰ:

مجددیت میں زیادہ عظمت نظر نہ آئی تو مسیح ہونے کا دعویٰ کیا اور اپنی کتاب کشتی نوح میں لکھ دیا۔ خدا نے میرا نام مریم رکھا۔ دو سال صفت مریم میں پرورش پائی۔ عیسیٰ کی روح مجھ پر نفخ کی گئی۔ اور استعارہ کے رنگ میں حاملہ ہوا۔ پھر مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا۔ تو یوں میں ابن مریم بن گیا یہ جواب 11 سال کی سوچ بچار کا نتیجہ تھا۔ ورنہ مثیل مسیح اور پھر مسیح موعود ہونے کے دونوں دعوے اس نے باری باری 1891ء میں ہی کر دیئے تھے۔

اس کے بعد لاہور، لدھیانہ اور دہلی کے مناظروں میں بُری طرح شکست کھائی۔

## ”آسمانی منکوحہ“ کے حصول میں ناکامی:

مرزا احمد بیگ ہوشیار پوری مرزا قادیانی کے بہنوئی کا حقیقی بھائی اور اس کی چچا زاد بہن کا خاوند تھا۔ اس کی بیٹی محمدی بیگم خوش جمال تھی۔ مرزا نے اس کے حصول کے لئے الہامات گھڑ لئے اور کہا کہ اگر میرے بجائے کسی اور سے نکاح کیا تو خاوند ڈھائی سال میں اور (لڑکی) کا باپ تین سال میں مر جائے گا۔ اور اس لڑکی کو میرے نکاح میں ہی آنا پڑے گا۔ کیونکہ خدا کا فیصلہ یہی ہے۔ مگر اس پیشگوئی کا بھی وہی حشر ہوا جو کذاب و دجال کی پیشگوئیوں کا ہوا کرتا ہے۔

## مہدی ہونے کا دعویٰ:

1892ء میں کسی نے پوچھا کہ ”تم اگر مسیح ہو تو مہدی کہاں ہیں؟“ بولا۔ ”میں ہی مہدی ہوں۔“ مگر اس کا اظہار زیادہ کھل کر نہیں کرتا تھا تاکہ انگریز مہدی سوڈانی کی طرح اُسے بھی خطرناک نہ سمجھ لیں۔

## آتھم عیسائی سے مناظرہ:

جنڈیالہ ضلع امرتسر کے مسلمانوں نے عیسائی پادریوں سے مرزا قادیانی کا مناظرہ ٹھہرالیا۔ مقابلے میں عیسائی پادری آتھم تھا۔ پندرہ دن تک مناظرے کا نتیجہ نہ نکلا۔ تو مرزا نے مباہلے کے انداز میں بتایا کہ آتھم پندرہ ماہ تک ہاویہ میں گر جائے گا۔ (یعنی مر جائے گا) مگر اس پیشگوئی کا انجام بھی مختلف نہ رہا۔ اور مرزا کو بہت ذلیل ہونا پڑا۔

## دعویٰ نبوت:

مرزا کو مجدد، مثیل مسیح اور مسیح موعود ہونے کے دعوؤں کے بعد اپنی اصل منزل پر پہنچنے کا خیال آیا۔ چنانچہ 1900ء میں اُس نے دعویٰ نبوت بھی داغ ڈالا۔

(بقول محمود مردود) جمعہ کے خطیب مرزا املا عبدالحکیم نے دوران خطبہ کئی بار مرزا کے لئے نبی اور رسول کے الفاظ استعمال کیے۔ احسن امروہی نے بُرا منایا تو مرزا نے خطیب کی تائید کی۔ پھر کھلم کھلا تحریر میں بھی اس کافرانہ عقیدے کا پرچار کیا۔ مثلاً

1:۔ ''سچا خدا وہی ہے۔ جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔'' (دافع البلاء)

2:۔ ''ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔'' (معاذ اللہ)

(بدر 5 مارچ 1905ء)

مگر یہ نبوت کا دعویٰ بھی مختلف مرحلوں میں طے ہوا۔ پہلے ظلی و بروزی نبی، پھر اصلی و حقیقی نبی اور پھر خاتم الانبیاء وغیرہ (معاذ اللہ) پھر جامع الصفات اور افضل الانبیاء۔

## حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے چھیڑ چھاڑ:

مرزائیت کا فتنہ اُٹھا تو اہلِ دل تلملا اُٹھے۔ قبلہ عالم حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب قدس سرہ فرماتے ہیں۔

''خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے مرزا غلام احمد قادیانی کی تردید کا حکم دیتے ہوئے فرمایا کہ یہ شخص میری احادیث کو تاویل کی قینچی سے کتر رہا ہے اور تم خاموش بیٹھے ہو۔

چنانچہ آپ نے 1899ء میں نزول مسیح اور حیات مسیح کے موضوع پر شمس الهدایت لکھی اور تمام ہندوستان بشمول قادیان تک پھیلا دی۔ مرزا قادیانی نے اس کے دلائل کا جواب تو نہ دیا۔ البتہ حضرت پیر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو تفسیر نویسی کے مقابلے کا چیلنج دے دیا۔ صورت یہ تجویز کی کہ دونوں (یعنی حضرت گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ اور مرزا) لاہور میں جلسہ منعقد کر کے قرعہ اندازی کے ذریعے قرآن حکیم کی کوئی سورت یا

اُس سورت کی چالیس آیات لے کر دعا کریں کہ خداوند کریم سچے کو فصیح و بلیغ عربی میں بہترین معارف کے ساتھ تفسیر لکھنے کی توفیق دے اور جھوٹے سے یہ توفیق چھین لے۔ دونوں سات گھنٹے روبرو بیٹھ کر خاموشی سے لکھیں اور پھر ثالث فیصلہ دیں۔ پیر صاحب تاریخ طے کر کے اطلاع دیں۔

چنانچہ 25 اگست 1900ء کا دن مقرر ہوا۔ پیر صاحب ایک جم غفیر کے ساتھ ایک دن پہلے لاہور پہنچ گئے اگلے دن جب بادشاہی مسجد کو یہ جلوس روانہ ہو رہا تھا۔ راستے میں مرزائیوں کے بڑے بڑے اشتہار لگے ہوئے تھے۔ ''پیر مہر علی کا فرار'' اہل لاہور حیران تھے کہ یہ کیا ہو رہا ہے۔ مرزا قادیانی کا انتظار ہو رہا ہے کہ آخر قادیان سے آخری وفد نے آ کر اطلاع دی کہ مرزا نہیں آ رہا۔ وہ بات جو مرزا نے خط میں لکھی تھی کہ ''اگر میں حاضر نہ ہوا تو اس صورت میں بھی کاذب سمجھا جاؤں گا۔'' عوام و خواص نے آنکھوں سے دیکھ لی۔

اعلیٰ حضرت گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق اُس نے دوسری پیش گوئی کی ہوئی تھی کہ 1908ء میں جیٹھ کا مہینہ آئے گا۔ اُس میں آپ کا انتقال ہو جائے گا۔ مگر اُس میں مرزا خود مر گیا۔ پیر صاحب نے فرمایا۔ الجیٹھ بالجیٹھ یعنی جیٹھ جیٹھ سے بدلہ گیا۔

## مرزا قادیانی کی موت:

یہ دعا قبول ہوئی اور قدرت کاملہ نے فیصلہ فرما دیا۔ چنانچہ قریباً ایک سال بعد 26 مئی 1908ء مرزا اپنے کفر و شر کے ساتھ دنیا خالی کر گیا۔ مرزائیوں نے حقیقت پر پردہ ڈالنے کی بہت کوشش کی مگر مرزا کے خسر میر ناصر نے اس کے آخری الفاظ بیان کر کے بات ختم کر دی۔ مرزا کا جملہ یہ تھا۔

''میر صاحب مجھے وبائی ہیضہ ہو گیا ہے۔''

(حیاتِ ناصر)

اسی قسم کی دعا، پیشگوئی مرزا اور اس کے ایک سابق ساتھی ڈاکٹر عبدالحکیم کے درمیان بھی ہوئی تھی۔ ڈاکٹر صاحب کی دوسری پیشگوئی کے مطابق مرزا قادیانی کو 14 اگست 1908ء سے پہلے مرنا تھا چنانچہ وہ مر گیا۔ مرزا قادیانی نے جو ڈاکٹر صاحب کی موت کے متعلق پیشگوئی کی تھی وہ بھی پوری نہ ہوئی اور وہ سالہا سال تک زندہ رہے۔

## مرزا کی بدحواسیاں:

سیرۃ المہدی حصہ دوم کی ایک عبارت ملاحظہ ہو۔

''ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام (معاذ

اللہ ثم معاذ اللہ) اپنی جسمانی عادات میں ایسے تھے کہ بعض دفعہ جب حضور جراب پہنتے تو بے توجہی کے عالم میں اس کی ایڑی پاؤں کے تلے کی طرف نہیں بلکہ اوپر کو ہو جاتی تھی۔ اور بار ہا ایک کاج کا بٹن دوسرے کاج میں لگا ہوتا تھا اور بعض اوقات کوئی دوست حضور کے لئے گرگابی (جوتا) ہدیۃً لاتا تو آپ بسا اوقات دایاں پاؤں بائیں میں ڈال لیتے تھے اور بایاں دائیں میں۔ چنانچہ اس تکلیف کی وجہ سے آپ دیسی جوتا پہنتے تھے۔"

(قادیانی مذہب بحوالہ سیرۃ المہدی)

"آپ کو (یعنی مرزا قادیانی کو) شیرینی سے بہت پیار ہے اور مرض بول بھی آپ کو عرصے سے لگی ہوئی ہے۔ اسی زمانے میں آپ مٹی کے ڈھیلے بعض وقت جیب میں ہی رکھتے تھے اور اُسی جیب میں گُڑ کے ڈھیلے بھی رکھ لیا کرتے تھے۔ یعنی مرزا بھول جاتا تھا کہ گُڑ کے ڈھیلوں کے لئے کونسی جیب ہے۔" (قادیانی مذہب، بحوالہ تتمہ براہین احمدیہ)

سوچو! کیا یہ بدحواسی شانِ نبوت کے لائق ہے۔

## کھانے کی پسندیدہ چیزیں:

کرارے پکوڑے۔ سالم مرغ کا کباب، گوشت کی خوب بھنی ہوئی بوٹیاں۔ مرغ اور بٹیروں کا گوشت۔ انگور بمبئی کا کیلا۔ ناگپوری سنگترہ۔ سیب۔ سردے۔ سرولی آم۔ برف اور سوڈا لیمنڈ جنجر۔ بازاری مٹھائیاں (ہندو کی دکان سے ہوں یا مسلمان کی دکان سے) ولائتی بسکٹ۔ مشک۔ عنبر۔ مفرح عنبری۔ افیون۔ ٹانک وائن (طاقتور اور نشہ دینے والی شراب) اور برانڈی حالت مرض میں جائز سمجھتے تھے اور مرض دائمی تھا)

(ڈاکٹر بشارت احمد قادیانی)

## لباس:

مختلف روایات کا خلاصہ کرتے ہوئے مناظر اسلام مولانا محمد عمر صاحب اچھروی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔

"مرزا کے سر پر رومی ٹوپی، اوپر دس گز کی پگڑی بندھی ہوئی۔ سرین کے نیچے تک شملہ لٹکتا ہوا۔ منہ میں پان۔ چست پاجامہ یا غرارہ پہنا ہوا ریشمی ازار بند۔ ایک پلے میں چابیوں کا گچھا۔ پاؤں میں الٹی گرگابی پہنے ہوئے (جس پر نشان لگے ہوں) اوپر پھٹا ہوا سفید چوغہ، دایاں بازو خشک لکڑی کی طرح ہلتا ہوا۔"

یہ ہے امت مرزائیہ کا پیشوا۔

اگراس کے ساتھ چہرے کا ناگفتنی حلیہ بھی شامل کرلیا جائے تو۔۔۔۔

## تحریر اور زبان:

انبیائے کرام فصاحت و بلاغت اور شائستگی و لطافت کا مرکز و منبع رہے ہیں۔ لیکن حیرت ہوتی ہے۔ مرزا قادیانی کی عربی، فارسی اور اُردو تحریریں پڑھ کر کہیں بھی حسن زبان و بیان نظر نہیں آتا۔ صرف نحو کی بے شمار اغلاط عربی، فارسی ہی میں نہیں۔ اُردو تحریروں میں بھی موجود ہیں۔ تذکیر و تانیث اور وحدت و جمع کے استعمال میں بھی ایسے گل کھلاتا ہے کہ شاید آٹھویں جماعت کے ذہین طالب علم کو بھی عار آئے۔ چند فقرے ملاحظہ فرمائیں۔

1:۔ اور جیسی موسوی شریعت کا ابتداء موسیٰ سے ہوا۔ (ازالہ)

تبصرہ: ابتداء مؤنث ہے۔

2:۔ اس کی مرض انتہا کو پہنچ گئی۔ (براہین)

تبصرہ: مرض مذکر ہے۔

3:۔ یہ ایک ایسا قرارداد ہے۔ (چشمہ معرفت)

تبصرہ: قرارداد مؤنث ہے۔

یونہی وہ قیمت حد، چراگاہ کو مذکر اور انتظار، درد کو مؤنث لکھتا ہے۔

(ازالہ اوہام میں) پیشگوئیاں کافی ہیں۔ خواص اور عجائبات ختم نہیں ہوسکتی۔ وغیرہ میں واحد جمع کا غلط استعمال کیا ہے۔ پروفیسر غلام جیلانی برق مرحوم نے، حرف محرمانہ، میں اس موضوع پر مفصل بحث کی ہے۔

جہاں تک مرزا قادیانی کی شائستگی تحریر کا تعلق ہے ڈھونڈنے سے نہیں ملتی۔ مقام نبوت کی عظمتیں تو ہمارے تصور سے بھی بالاتر ہیں۔ کوئی شریف یا صالح آدمی بھی وہ طرز بیاں اختیار نہیں کرسکتا۔ جو مرزا کی تحریروں کا طرۂ امتیاز ہے۔ صرف چند مثالیں حاضر ہیں۔

1:۔ ''یہ مولوی جھوٹے ہیں۔ اور کتوں کی طرح جھوٹ کا مردار کھاتے ہیں۔'' (ضمیمہ انجام آتھم)

2:۔ مجاہدین آزادی 1857ء کے بارے میں مرزا کہتا ہے۔

''ان لوگوں نے چوروں قزاقوں اور حرامیوں کی طرح اپنی محسن گورنمنٹ پر حملہ شروع کردیا۔''

3:۔ مولانا سعد اللہ لدھیانوی کے متعلق۔

"غول، لئیم، شیطان، ملعون، خبیث، مفسد، کنجری کا بیٹا۔"

## تاریخی معلومات:

مرزا قادیانی تاریخ سے کتنا نابلد تھا۔ اس سلسلے میں اُس سے کیا افسوس ناک غلطیاں ہوئیں ایک طویل قصہ ہے۔ میں یہاں ایک مثال پیش کرتا ہوں۔ حضور سید عالم ﷺ کے والد ماجد سیدنا حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے آپ کی ولادت باسعادت سے چند ماہ قبل اور والدہ ماجدہ سیدتنا آمنہ رضی اللہ عنہا نے اس سے چھ سال بعد وصال فرمایا۔ مگر مرزا کہتا ہے۔

"تاریخ کو دیکھو کہ آنحضرت (ﷺ) وہی ایک یتیم لڑکا تھا۔ جس کا باپ پیدائش سے چند دن بعد ہی فوت ہو گیا اور ماں صرف چند ماہ کا بچہ چھوڑ کر مر گئی تھی۔" (پیغام صلح)

اتنی جہالت اور پھر دعویٰ نبوت۔ یقیناً یہ کسی دجال اور کذاب کا کام ہی ہے۔ (مزید مثالیں حرف محرمانہ میں دیکھیں)

## مرزا کے فرشتے:

1:۔ خیراتی (مکاشفات۔ تریاق القلوب)

2:۔ شیر علی (مکاشفات۔ تریاق القلوب)

3:۔ ٹیچی ٹیچی (مکاشفات۔ البشریٰ، ضمیمہ حقیقۃ الوحی)

4:۔ درشنی (تذکرہ صفحہ 31)

5:۔ مٹھن لال (تذکرہ صفحہ 515)

6:۔ حفیظ (تذکرہ صفحہ 757)

## مرزا کے بعض الہامات:

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

1:۔ تو ہمارے پانی سے ہے اور وہ بزدلی سے ہیں۔ (انجام آتھم)

2:۔ بابو الٰہی بخش چاہتا ہے کہ تیرا حیض دیکھے۔ (تتمہ حقیقۃ الوحی)

3:۔ ربنا حاج۔ ہمارا رب حاجی ہے۔ (براہین) وغیرہ

4:۔ انت منی بمنزلۃ ولید "تو مجھ سے بمنزلہ فرزند کے ہے۔ (حقیقۃ الوحی)

5:۔ "اسمع ولدی" اے میرے بیٹے سن۔ (البشریٰ)

الہام عربی، اُردو، انگریزی اور پنجابی میں ہوئے۔ بعض الہام بالکل مہمل ہیں۔

1:۔ ضی شائل متقیاس۔ (حقیقۃ الوحی

2:۔ ہوشعنا نعسا۔ (براہین

## انگریزی حکومت کا غلام:

صرف ایک دو مقامات سے ضروری اقتباسات پیش کئے جاتے ہیں۔

1:۔ ''میری عمر کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریزی کی تائید وحمایت میں گزرا ہے اور میں نے مخالفت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر لکھا ہے کہ کتابیں اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں بھر سکتی ہیں۔ میں نے ایسی کتابوں کو تمام ممالک عرب مصر، شام، کابل اور روم تک پہنچا دیا ہے۔''

(قادیانی مذہب، بحوالہ تریاق القلوب

2:۔ درخواست بحضور لفٹیننٹ گورنر بہادر دام اقبالہ میں ''خاکسار مرزا غلام احمد از قادیان مورخہ 24 فروری 1899ء میں لکھتا ہے۔

''میرا اس درخواست سے جو حضور کی خدمت میں مع اسماء مریدین روانہ کرتا ہوں۔ مدعا یہ ہے کہ اگرچہ میں خدمت خاصہ کے لحاظ سے جو میں نے اور میرے بزرگوں نے محض صدق دل اخلاص اور جوش وفاداری سے سرکار انگریزی کی خوشنودی کے لئے کی ہے۔ عنایت خاص کا مستحق ہوں۔۔۔۔اس خود کاشتہ پودا کی نسبت حزم اور احتیاط اور تحقیق اور توجہ سے کام لے۔'' (قادیانی مذہب بحوالہ تبلیغ رسالت از میر قاسم علی قادیانی)

خدارا سوچئے اور انصاف کیجئے دشمنان اسلام کی یہ چاپلوسی کس حد تک جائز ہے۔ اور کیا شخص نبوت کے لائق ہو سکتی ہے۔ نہیں بلکہ ایک ادنیٰ اور گنہگار مسلمان بھی جب تک مسلمان ہے۔ اسلام کے خلاف ایسی سازش نہیں کر سکتا اور اتنا ضمیر فروش نہیں ہو سکتا۔

## حرف آخر:

اس سارے مضمون کو جو نہایت عجلت میں لکھا گیا ہے۔ بغور پڑھیں اور جائزہ لیں۔ کیا مرزا قادیانی نبی، مسیح، مجدد، مامور من اللہ بلکہ ایک صالح مسلمان یا ایک شریف و باغیرت انسان بھی کہلانے کے مستحق ہے۔ وہ خدا اور رسول ﷺ کا باغی اور اسلام کا غدار تھا۔ مرزائیت مذہب کا نام نہیں بلکہ دین حق کے خلاف اسلام دشمنوں کی بدترین گھناؤنی سازش ہے۔ افسوس عالم اسلام بلکہ مسلمانانِ پاکستان بھی اس کے خطرناک عزائم سے واقف نہیں۔ صرف ہمارے وطن عزیز میں نہیں دوسرے اسلامی ممالک میں

قادیانی مسلمانی کے بھیس میں اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں۔سوچئے کیا یہ ملک وملت کے لئے اچھا شگون ہے۔
حکومت کا،علماء مشائخ کا،وفادار سیاستدانوں کا،اساتذہ وطلبہ کا اور ملت کے تمام بہی خواہوں کا اولین فرض یہی ہے کہ اپنے دین و مذہب اور ملک وملت کو بچانا چاہتے ہیں۔تو دشمنوں کے خود کاشتہ پودے کو جڑ سے کاٹ پھینکیں۔

(اختصار ملحوظ تھا۔لہٰذا پہلے حصے میں اکثر عبارتوں کا خلاصہ دیا گیا ہے۔)



**عقیدہ۔** نبوت کسبی نہیں کہ آدمی عبادت وریاضت کے ذریعہ سے حاصل کر سکے بلکہ محض عطائی الٰہی ہے کہ جسے چاہتا اپنے فضل سے دیتا ہے۔ہاں دیتا اسی کو ہے جسے اس منصب عظیم کے قابل بناتا ہے جو قبل حصول نبوت تمام اخلاق فاضلہ سے مزین ہو کر جملہ مدارج ولایت طے کر چکتا ہے اور اپنے نسب وجسم وقول وفعل وحرکات وسکنات میں ہر ایسی بات سے منزہ ہوتا ہے جو باعث نفرت ہو۔اسے عقل کامل عطا کی جاتی ہے جو اوروں کی عقل سے بدرجہا زاید ہے کسی حکیم اور کسی فلسفی کی عقل اس کے لاکھویں حصہ تک نہیں پہنچ سکتی۔

اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ ذَالِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

اور جو اسے کسبی مانے کہ آدمی اپنے کسب وریاضت سے منصب نبوت تک پہنچ سکتا ہے کافر ہے۔

عقیدہ۔جو شخص نبی سے نبوت کا زوال جانے کافر ہے۔

**عقیدہ۔** نبی کا معصوم ہونا ضروری ہے اور یہ عصمت نبی اور ملک کا خاصہ ہے کہ نبی اور فرشتہ کے سوا کوئی معصوم نہیں۔اماموں کو انبیاء کی طرح معصوم سمجھنا گمراہی اور بددینی ہے۔عصمت انبیاء کے یہ معنی ہیں کہ ان کیلئے حفظ الٰہی کا وعدہ ہو گیا جس کے سبب ان سے دور گناہ شرعاً محال ہے بخلاف آئمہ اکابر اولیاء کہ اللہ عزوجل انہیں محفوظ رکھتا ہے۔ان سے گناہ ہوتا نہیں مگر ہو تو شرعاً محال بھی نہیں۔

**عقیدہ۔** انبیاء علیہم السلام شرک وکفر اور ہر ایسے امر سے جو خلق کے لئے باعث نفرت ہو جیسے کذب وخیانت وجہل وغیرہا صفات ذمیمہ سے نیز ایسے افعال سے جو وجاہت اور مروت کے خلاف ہیں۔قبل نبوت اور بعد نبوت بالاجماع معصوم ہیں اور کبائر سے بھی مطلقاً معصوم ہیں اور حق یہ ہے کہ تعمد صغائر سے بھی قبل نبوت اور بعد نبوت معصوم ہیں۔ (بہار شریعت)

پروفیسر حافظ محمد کمال بٹ
صدر ادارۂ فروغ تعلیم القرآن لاہور

# مرزا قادیانی کائنات کا سب سے بڑا جعلساز

کیا نبی مکرم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے بعد کوئی نیا نبی ممکن ہے؟ اس کا جواب سوائے انکار و نفی کے کچھ نہیں۔ تمام مسلمانوں کا یہ متفق علیہ عقیدہ ہے۔ بلکہ مدعی نبوت سے دلیل نبوت طلب کرنا بھی کفر ہے۔

قرآن پاک کی آفاقیت، جامعیت و ہمہ گیریت اور لاریب و بے مثل ہونا نیز محفوظ اور واجب الاتباع ہونا سب کے سب ختم نبوت کے تصور کی تفاصیل ہیں۔ حضور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کا جمیع بنی نوع انسان کے لئے نبی و رسول ہونا ختم نبوت ہی کا تقاضہ ہے۔

معلوم ہوا کہ ختم نبوت کی اہمیت سے آگاہ ہونا ہر مسلمان کے لئے لازم و ضروری ہے۔ خصوصاً اس دور میں جبکہ اسلام دشمن ممالک اور اداروں کی پشت پناہی کے ذریعے فتنہ قادیانیت نئے نئے انداز سے اسلام دشمنی کے حربے استعمال کر رہا ہے، اہل ایمان کو فتنہ قادیانیت سے بچانا بہت ضروری ہو چکا ہے۔

مسلمان، ختم نبوت کے معاملہ میں ہمیشہ حساس رہے۔ جب تک مسلمانوں کو غلبہ و اختیار رہا کسی بدبخت کو موقع نہ دیا گیا کہ وہ ختم نبوت سے منحرف ہو کے شان مصطفیٰ ﷺ پر انگلی اٹھا سکے۔ افسوس یہ امت غلامی میں پڑ گئی۔ مسلمان زوال کا شکار ہوئے اور سیاہ بختوں کو اسلام پر چرکے لگانے کا موقعہ ہاتھ لگا۔

تثلیث پرست فرنگی نے رب کے پیغمبر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نعوذ باللہ اللہ کا اکلوتا بیٹا قرار دے کر انہیں تین خداؤں میں سے دوسرا خدا گھڑ لیا۔ لیکن محمد مصطفیٰ ﷺ کی عظمت و شان نبوت اسے ایک آنکھ نہ بھائی۔ اس نے سب سے پہلے عظمت تصور نبوت کو پامال کرنا چاہا اور بعض شوریدہ سر افراد کو آلہ کار بنا کر ایسی تحریروں کو فروغ دیا کہ جن سے مسلمان آپس میں دست و گریباں ہو گئے۔ تاثر یہ دیا گیا کہ شاید تصور توحید اور تعظیم رسالت اک دوسرے سے محارب و متصادم ہیں۔ بات بات پر شرک و کفر کے فتوے لکھ مارے گئے اور پھر بتدریج فضا اس قدر مکدر ہوئی کہ وہ ذات اقدس جس کے نام پر سر کٹانا ہر دو جہاں کی کامیابی سمجھا جاتا تھا۔ موضوع بحث و مناظرہ ہو گئی افسوس! بہت سوں نے قرآن پڑھا۔ مگر تنقیص عظمت

مصطفیٰ ﷺ کے لئے۔حال یہ رہا کہ سارے کمالات ومراتب اور القابات تو اپنے حضرت ومولانا رسالت
کے لئے مختص ہوئے اور وہ جن کے لئے سب کچھ بنایا گیا ان کے لئے بشر جیسی تعریف کافی سمجھی گئی۔
تمام انبیائے کرام کا چناؤ روزِ ازل ہوا تھا (وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ میثاق النبیین ) نبی معصوم عن الخطا
ہوتا ہے۔ نبی تربیت الٰہی سے بہر یاب ہوتا ہے۔ نبی مطلع علی الغیب ہوتا ہے۔ نبی واجب التعظیم ہوتا
ہے۔ نبی واجب الاطاعت ہوتا ہے۔ نبی مومنوں کی جانوں سے بھی زیادہ ان کے قریب ہوتا ہے۔ نبی
کے فیصلے کے خلاف کسی مومن ومومنہ کو کوئی اختیار نہیں ہوتا۔امتی نبی کے حکم کو بلا چون وچرا مانتا ہے۔خدا
وہی خدا ہے جس کی نشاندہی نبی نے فرمائی۔ نبی معظم کی تعظیم سے ہٹ کر نہ کوئی تصور توحید ہے نہ تصور
رسالت ونبوت اور نہ ہی کوئی تصورِ آخرت بلکہ ہر ہر عقیدہ اور ہر ایک عمل کی اساس نبی کی تعلیم ہوتی ہے۔

اور اب وہ زمانہ آیا بچپن کا چڑی مار، غلیظ چھپڑوں کا تیراک، فرنگ کی عدالت کا منشی، کفار فرنگ کا
خود کاشتہ پودا کہلانے پر فخر کرنے والا، ''ریونڈ ربٹلر'' نامی فرنگی سے (جو برطانوی انٹیلی جنس سیالکوٹ مشن
کا انچارج تھا) 1868ء میں ملاقات کرتا ہے اور چند روز بعد عدالت کی نوکری چھوڑ کر مناظر بن جاتا
ہے اور پھر بتدریج وہ اپنی ہوائے نفس کو الہام قرار دے کر مجدد، محدث، مہدی، موعود، مسیح موعود، ظلی نبی
اور پھر اصلی نبی کے من گھڑت دعوے شروع کر دیتا ہے۔

ایمان والو! حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو پیدا ہوتے ہی پنگھوڑے میں ارشاد فرماتے ہیں۔

اِنِّیْ عَبْدُاللہ اٰتنی الکتاب وجعلنی نبیا (سورہ مریم)

میں اللہ کا بندہ ہوں۔اللہ نے مجھے کتاب عطا فرمائی ہے۔ مجھے نبی بنایا ہوا ہے۔

اور مثیل مسیح ہونے کے جھوٹے مدعی کو برس ہا برس پتہ ہی نہیں چلتا ہے کہ آیا وہ صرف مناظر ہے۔
مجدد ہے یا محدث، مہدی ہے، یا عیسیٰ۔ بالآخر خدا اور خدا کا بیٹا بلکہ خدا کی جورو (ہم اللہ کی پناہ چاہتے ہیں
ان ہفوات سے) ہونے کے کشفوں سے لے کر جے سنگھ بہادر، بشر کی جائے نفرت اور انسانوں کی عار
کے مابین کودتا پھاندتا رہا۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نہ کوئی اُستاد تھا اور نہ سکول ماسٹر۔مثیل مسیح ہونے کا مدعی بڑے فخر سے اپنے
استادوں کے نام بیان کرتا ہے۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نہ کوئی گھر تھا نہ ٹھکانہ۔مثیل عیسیٰ کا من گھڑت مدعی
مکانات وباغات کا مالک تھا۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کوئی کتاب نہ لکھی اور مثیل ہونے کا کذاب دعویدار
براہین احمدیہ کو پچاس جلدوں میں لکھنے کے وعدے پر اس زمانہ میں ہزاروں کما گیا۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام
نے کسی کی کاسہ لیسی نہیں کی۔جبکہ مسیح الدجال بڑے فخر سے لکھتا ہے کہ میں نے انگریز کی حمایت میں اتنی
کتابیں لکھیں ہیں کہ ان سے پچاس الماریاں بھر سکتی ہیں۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو روح القدس کی تائید

حاصل رہی جبکہ مثیل عیسیٰ ہونے کا جھوٹا مدعی خود کو انگریز کا خود کاشتہ پودا کہتا رہا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کنوارے رہے اور مثیل عیسیٰ ہونے کا دعویدار دو بیویوں سے شادی کرنے کے بعد اپنے قریبی رشتہ داروں کی نوجوان بچی سے، جو عمر میں اس کی بیٹیوں کے برابر تھی۔ جھوٹے الہامات تراشتا رہا، منتیں کرتا رہا، اموات وعذاب کے ڈراوے دیتا رہا، لالچ وترغیبات دیتا رہا، اس نے بیٹے کو عاق کیا، بیوی کو طلاق دی مگر محمدی بیگم ہاتھ نہ آئی البتہ ذلت ورسوائی نامرادی حصہ میں آئی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے لب ہلیں تو مردے زندہ ہو جائیں۔ مٹی کے پرند ہوا میں اڑیں۔ مادر زاد اندھے بینا ہوں، برص والے تندرست ہوں۔ مثیل مسیح ہونے کے مدعی کے منہ سے گالیاں صادر ہوں، عدالتوں میں معافی نامے داخل کرائے لوگوں کی موت کے دعوے کرے اور ان کی زندگی اس کی رسوائیاں بڑھائے۔ خود آفتاب گولڑہ کو اہم میں مناظرہ کی دعوت دے اور وقت مقررہ پر گھر میں گھس کے بیٹھا رہے اور ایک سو ایک بیماریوں کا طوق پہنے لیٹرین کی موت مرے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو آسمان سے "مائدہ" اتاریں اور مثیل عیسیٰ ہونے کا مدعی طاعون کو دلیل نبوت ٹھہرائے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو تو اللہ تعالیٰ زندہ آسمانوں پر لے جائے اور مثیل مسیح ہونے کا جھوٹا مدعی ہیضہ وپیچش کے امراض میں مبتلا ہو کر اپنے پاخانہ میں سر تا قدم لت پت ہو کر اپنے وجود سے دنیا کو پاک کرے۔

ایمان والو! خدائے لم یزل کی قسم، کیا ایسا شخص مثیل مسیح ہو سکتا ہے؟ نبی ہو سکتا ہے؟ ہرگز نہیں چہ جائیکہ کہ وہ اس سے بھی بلند بانگ دعاوی کی لاف زنی کرتا پھرے۔

اور سبحان اللہ! اسلام اوتاروں کا مذہب نہیں۔ اللہ کا چنیدہ دین ہے۔ اوتار و مثیل تو ہندو مذہب میں ہیں جیسے رام، کرشن، مہاویر گوتم بدھ وغیرہ وشنو کے اوتار و مثیل ہے۔ قرآن پاک تو مثیل عیسیٰ کے تصور سے بالکل پاک ہے۔ اور مرزا یہ دعویٰ کرتا ہے کہ وہ مثیل عیسیٰ بھی اور کرشن کا اوتار بھی۔

اگر آپ کو کسی قادیانی سے گفتگو کرنے کا موقعہ ملے تو اس سے پوچھیں آپ "مرزا" کو کیا مانتے ہیں۔ تو قادیانی یہ دیکھتے ہوئے کہ سوال کرنے والا کس حیثیت علمی کا مالک ہے۔ جواب مختلف انداز میں دے گا۔ اگر آپ اس کی بات تسلیم کرتے ہیں تو وہ بالآخر مرزا کو مثیل محمد قرار دے گا اور اگر اس سے بحث کرنے لگیں تو وہ پسپائی اختیار کرتا چلا جائے گا یہاں تک کہ وہ یہ بھی کہہ دے گا کہ ہم تو "مرزا" کو فقط بزرگ اور نیکوکار مانتے ہیں اور پھر آپ سے بہر صورت جان چھڑانے کی کوشش کرے گا۔

دوستو! کبھی آپ کو اتفاق ہوا ہو، کسی ایسے دکاندار کا، جو جعلی اشیاء بیچتا ہو۔ آپ اس کی اشیاء کی تعریف کریں تو وہ نتھنے پھلا کر اپنے مال کی تعریف کے پل باندھے گا اور اگر آپ اس کی اشیاء کے نقائص بیان کرنا شروع کر دیں تو اس کی کوشش ہو گی کہ اس شخص سے جان چھڑاؤ کہ کہیں یہ دوسرے گاہکوں کو

خراب نہ کرے۔ یہ حال قادیانیت کا ہے۔

دوستو! قادیانیت کذب وافتراء ہے۔ جعل سازی ہے۔ تنقیص رسالت مصطفیٰ ﷺ ہے۔ اور اس کا سدباب قادیانیت کشی ہے۔ ردقادیانیت پڑھیئے۔ سمجھئے اور اسلام کو قادیانیت سے بچایئے۔

ایمان والو! قادیانیت ایک عفریت ہے جو اسلام اور محبتِ مصطفیٰ ﷺ کو نگلنا چاہتی ہے۔ عشق مصطفیٰ ﷺ اس کی موت ہے۔ سرور کائنات، فخر موجودات حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی محبت کے ہوتے ہوئے کسی "مرزے ورزے" کی محبت نہیں ہوسکتی۔ جس دل میں مدینہ اور مدینے والا ہو اس کے لئے قادیان کیا اور قادیانی کیا۔ غرض فقط یہی ہے جس دل میں حُب محمد ﷺ نہیں وہ ایمان والا نہیں۔ اور جس دل میں قادیانی سے محبت ہو وہ "حُبِ محمد ﷺ والا نہیں"۔

اللہ ایمان ومحبتِ مصطفیٰ ﷺ میں وافر حصہ عطا فرمائے۔ آمین۔



**مسئلہ ضروریہ:** انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام سے جو لغزشیں واقع ہوئیں ان کا ذکر تلاوت قرآن وروایت حدیث کے سوا حرام اور سخت حرام ہے۔ اوروں کو ان سرکاروں میں لب کشائی کی کیا مجال۔ مولیٰ عزوجل ان کا مالک ہے جس محل پر جس طرح چاہے تعبیر فرمائے۔ وہ اس کے پیارے بندے ہیں اپنے رب کے لئے جس قدر چاہیں تواضع فرمائیں دوسرا ان کلمات کو سند نہیں بنا سکتا اور خود ان کا اطلاق کرے گا تو مردود بارگاہ ہوگا پھر ان کے یہ افعال جن کو زلّت ولغزش سے تعبیر کیا جائے ہزارہا حکم ومصالح پر مبنی ہزار ہا فوائد وبرکات کے مثمر ہوتے ہیں۔ ایک لغزش سیدنا آدم علیہ الصلوۃ والسلام کو دیکھئے اگر وہ نہ ہوتی جنت نہ اترتے دنیا آباد نہ ہوتی، نہ کتابیں اترتیں، نہ رسول آتے نہ جہاد ہوتے لاکھوں کروڑوں مثوبات کے دروازے بند رہتے ان سب کا فتح باب ایک لغزش آدم کا نتیجہ مبارکہ وثمرہ طیبہ ہے بالجملہ انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کی لغزش من وتو کس شمار میں ہیں صدیقین کی حسنات سے افضل واعلیٰ ہے۔ (حَسَنَاتُ الْاَبْرَارِ سَیِّئَاتُ الْمُقَرَّبِیْنَ) (بہارشریعت)

ابوحمزہ لاہوری

# مرزا قادیانی کو موت کیسے آئی؟

مرزا قادیانی ہیضہ کا شکار ہو کر 26 مئی 1908ء کو بروز منگل بوقت ساڑھے دس بجے رات لاہور میں واصل جہنم ہوا۔ اس کی ارتھی کو مال گاڑی پر لاد کر قادیان لے جایا گیا اور قادیان کی خاک سے اٹھنے والے اس مدعی نبوت کو قادیان ہی کی خاک میں دفن کر دیا گیا۔ اس ملعون ازلی کے مرض الموت سے موت تک اور پھر موت سے تدفین تک کے پروگرام کی تفصیل کچھ یوں ہے۔

| | |
|---|---|
| مرض:۔ | ہیضہ |
| دن:۔ | منگل |
| وقت:۔ | رات |
| ٹائم:۔ | ساڑھے دس بجے |
| موسم:۔ | گرما |
| مہینہ:۔ | مئی |
| تاریخ:۔ | 26 |
| شہر:۔ | لاہور |
| جائے مرگ:۔ | ٹٹی خانہ |
| مدفن:۔ | قادیاں |
| لاہور سے قادیان جس سواری پر لے جایا گیا۔ | مال گاڑی |

بندہ حقیر کی عقل و دانش کے مطابق مندرجہ بالا سارے پروگرام کی تشکیل یوں ہوئی کہ کاذب زماں مرتد ہندوستان مرزائے قادیان نے کئی علمائے اسلام سے مباہلہ کیا۔

مباہلہ سنت خاتم النبیین ﷺ سے ثابت ہے اور مباہلہ میں جھوٹے پر اللہ کا عذاب لپک لپک کر نازل ہوا کرتا ہے کیونکہ اس مباہلہ میں مرزا قادیانی نے رب ذوالجلال سے لکھ کر درخواست کی تھی کہ مولا تو جھوٹے کو سچے کی زندگی میں مار دے۔ مباہلہ میں مرزا قادیانی جھوٹا تھا اس لئے اس کذاب کو اس

کے سچے حریف مولانا امرتسری کی زندگی میں مارنے کا پروگرام بن گیا لیکن سب سے پہلا سوال یہ تھا کہ مرزا قادیانی کو کس مرض سے مارا جائے۔اس سوال پر ساری بیماریاں اللہ کے حضور محو التجا ہوئیں۔

بخار بولا" مولا تو اس کو میرے حوالے کر میں اپنی تپش سے اس کے وجود کو جلا کر خاک سیاہ بنا دوں گا۔"

کھانسی بولی" اللہ! تو اسے میرے حوالے کر میں اس کے پھیپھڑے پھاڑ دوں گی"۔

کینسر بولا" رب ذوالجلال! اسے میرے شکنجے میں دے میں اس کے پورے جسم کو پھوڑا بنا دوں گا۔اور ایڑیاں رگڑ رگڑ کر اس کی جان قسطوں میں نکلے گی"۔

سر درد بولا" مالک کائنات! تو مجھے اس پر مسلط کر دے اس میں اس کے دماغ کے پرخچے اڑا دوں گا"۔

خارش بولی" یا حی یا قیوم! تو مجھے موقع دے میں اسے ڈانس کرا کرا کر ماروں گی۔"

غرضیکہ ساری بیماریوں نے یہ سعادت حاصل کرنے کے لئے اپنے حق میں خوب سے خوب تر دلائل دیئے۔ایک کونے میں مسٹر ہیضہ بیٹھا تھا۔وہ بڑے احترام سے کھڑا ہوا اور اللہ تعالیٰ سے مخاطب ہو کر کہنے لگا۔

"مولا! تیرے پاس بڑی خطرناک اور ہولناک بیماریاں ہیں میں ان کے مقابلے میں کچھ بھی نہیں لیکن مولا! کیونکہ تیری ساری بیماریوں میں سب سے گندہ میں ہوں اور تیری ساری مخلوق میں سب سے گندہ یہ ہے۔لہٰذا اصول یہی ہے کہ گندے کو گندہ مارے۔اس لئے مرزا کو مارنے کا حق میرا بنتا ہے۔ماحول پر خاموشی چھا گئی اور فیصلہ ہیضہ کے حق میں ہو گیا۔"

پھر سوال اٹھا کہ اس کی موت کا دن کونسا رکھا جائے۔

ہر دن اللہ سے التجائیں کرنے لگا کہ مرزے کی موت کے لئے اس کا انتخاب کیا جائے تا کہ مرزا اس کے دامن میں تڑپ تڑپ کر جان دے اور وہ اسے تڑپتا پھڑکتا دیکھ کر اپنے کلیجے کو ٹھنڈا کر سکے۔لیکن منگل نے روتے ہوئے کہا۔اے اللہ مرزا قادیانی کذاب کا کہنا تھا کہ منگل کا دن بڑا منحوس ہے۔

(واضح رہے کہ سیرت المہدی میں مرزا بشیر احمد ایم اے صفحہ 8 پر اپنی والدہ کے حوالے سے لکھتا ہے کہ حضرت صاحب منگل کے دن کو اچھا نہیں سمجھتے تھے۔)

اس کے منہ سے طعن و تشنیع کے یہ نکلے ہوئے تیر میرے سینے میں پیوست ہو جاتے اور میں بلبلا اٹھتا خداوند! رب میرے ساتھ انصاف یہی ہو گا کہ اسے منگل والے دن ہی مارا جائے تا کہ رہتی دنیا تک جن و انس اس پر لعنتوں کی بوچھاڑ کرتے رہیں۔کہ دیکھو مردود جس دن کو منحوس کہتا تھا اسی دن مر گیا۔پھر کیا تھا منگل بازی لے گیا۔

سوال اٹھا کہ اسے دن کو مارا جائے یا رات کو۔

دن کہنے لگا میرے مالک! اسے دن میں مارا جائے کیونکہ یہ اپنی نبوت کاذبہ کا سارا کام دن میں کرتا تھا۔ لوگوں سے پیسے دن میں لیتا تھا۔ بھاری رقوم کے منی آرڈر دن میں وصول کرتا تھا۔ دن میں ہی اپنے مریدوں کی محفل سجا کر انہیں اپنے الہامات سناتا تھا۔ دن میں ہی مناظرے اور مباحثے کرتا تھا۔ دن میں ہی کچہری میں رشوتیں وصول کرتا تھا۔ اکثر دن میں ہی لوگوں سے بیعت لیتا تھا۔ میرے مالک اس نے مجھ میں بڑے گناہ کئے ہیں اس لئے مرا قرض چکایا جائے اور اسے دن میں ہی مارا جائے۔

رات گلوگیر آواز میں بولی میرے خالق! اگر فیصلہ اس کے گناہوں اور سیاہ کرتوتوں کے تناسب سے ہی کرنا ہے تو میرے مولا! میرے دل کے زخموں کی زبان سے زخمی داستانیں بھی سن۔ میرے مولا یہ پلومر کی شراب رات کو پیتا تھا۔ بھانو سے ٹانگیں رات کو دبواتا تھا۔ رات کو ہی ابلیس آ کر اسے اپنی شیطانی وحی سے نوازتا تھا اور اگلے دن کے لئے شیطانی پروگرام عطا کرتا تھا۔ رات کو ہی عریاں اور حیاسوز شاعری کرتا تھا۔ رات کے اندھیرے میں ہی اپنی باطل تصانیف کا فعل شنیع سرانجام دیتا تھا۔ لوگوں سے سارے دن کا بٹورہ ہوا چندہ رات کو ہی گنتا تھا اور خوشی سے آوارہ قہقہے لگاتا تھا۔ رات کو ہی نیچی ٹیچی سے باہمی دلچسپی کے امور پر تبادلہ خیال کرتا تھا۔ اور پھر جب یہ شیطانی کام کرتے کرتے تھک جاتا تو بستر پر دراز ہو جاتا تھا اور پھر رات کی تاریکی اور سناٹے میں نوجوان لڑکیاں اسے پنکھا جھلنے لگتیں اور یہ ننگ انسانیت بے حیائی کی ہواؤں میں بے غیرتی کی نیند سو جاتا۔ رات ہچکیاں لے لے کر روتی ہوئی کہنے لگی۔ میرے مالک! میرے زیرِ زبان اور میرے دل کی تہوں میں ایسی ایسی داستانیں چھپی ہوئی ہیں کہ اگر شرم و حیا مجھے بیان کرنے کی اجازت دیں تو دن خود ہی میرے حق میں دستبردار ہو جائے گا۔

جواباً دن نے بھی تڑپ کر دلائل کی مشین گن چلا دی دونوں طرف کے دلائل بڑے وزنی تھے۔ لہٰذا دونوں کو راضی کرتے ہوئے فیصلہ ہوا کہ مرزا کو رات کو مارا جائے گا اور دن میں اس کا جنازہ نکالا جائے گا۔ یوں رات نے فرسٹ پوزیشن اور دن نے سیکنڈ پوزیشن حاصل کی۔

یہ فیصلہ تو ہو گیا کہ مرزا رات کو مردار ہو گا لیکن پھر سوال اٹھا کہ رات کے کتنے بجے مارا جائے گا۔

ایک بولا! ''اسے رات کے ایک بجے کیونکہ اس نے خدائے واحد کی شان میں بڑی ہرزہ سرائی کی ہے۔''

دو بولا! ''اسے رات کے دو بجے ختم کیا جائے کیونکہ یہ روئے زمین پر کائنات کی دو عظیم ہستیوں یعنی اللہ اور رسول اللہ کا سب سے بڑا دشمن ہے۔''

تین بولا! ''نہیں اسے تین بجے نچوڑا جائے کیونکہ اس نے اللہ، رسول اللہ اور کتاب اللہ پر بڑے رکیک حملے کئے ہیں۔''

چار بولا! ''نہیں نہیں اسے چار بجے مروڑا جائے کیونکہ یہ نبی ﷺ کے چار یاروں اور اللہ کے

پیاروں سے انتہائی بغض وعناد رکھتا ہے۔

اسی طرح دیگر اعداد اپنے اپنے حق میں بڑے مضبوط اور قوی دلائل دیتے رہے۔ سب سے آخر میں ''دس'' اٹھا اور عرض کرنے لگا۔

''اے سمیع وعلیم! اگر اسے ایک بجے مارا تو اسے ایک جرم کی سزا ملے گی۔ اگر اسے دو بجے ''کلین بولڈ'' کیا گیا تو اسے صرف دو جرائم کی سزا ملے گی۔ اگر اسے تین بجے ''ٹھاہ'' کیا گیا تو اسے صرف تین جرائم کا مرتکب سمجھا جائے گا۔ اگر اسے چار بجے ''رگڑا'' گیا تو اسے صرف چار جرائم کا مرتکب سمجھا جائے گا۔ اسی طرح اگر رات کے بارہ بجے بھی اس کا ''خاتمہ'' کیا گیا تو اس کی فرد جرم میں صرف بارہ جرائم ہونگے لیکن میرے مالک! اس کے جرائم ان گنت اور بے شمار ہیں۔ میرے مولا! معاشرے میں جو شخص ہر سمت سے، ہر پہلو سے، اور ہر جہت سے مجرم ہو اسے ''دس نمبریا'' کہا جاتا ہے۔ کیونکہ مرزا قادیانی ہر پہلو، ہر سمت اور ہر جہت سے اسلامی دنیا کا مجرم اعظم ہے۔ لہٰذا اس کے تمام جرائم کو ایک ''اصطلاح''، ''دس نمبریا'' سے بھی بڑھ کر ''ساڑھے دس نمبریا'' ہے۔ اسے ساڑھے دس بجے مارا جائے۔ دس کا جواب بڑا منطقی اور عقل ودانش پر مبنی تھا۔ اس لئے فوری طور پر مرزا قادیانی کی موت کا وقت ساڑھے دس بجے مقرر ہو گیا۔

پھر سوال اٹھا کہ مرزا قادیانی کو کس موسم میں مارا جائے گرمی میں یا سردی میں؟

گرمی نے گرما گرم دلائل دیتے ہوئے کہا۔ اے خدا! اسے گرمی کے موسم میں مردار کر کیونکہ اگر یہ سردی کے موسم میں مرا تو اس کی میت بے حیثیت ایک دو دن نکال جائے گی۔ اور اگر گرمی میں مرا تو اپنا جشن ہو جائے گا۔ ایک غلیظ مرتد مردار اور اوپر سے ہیضہ کی موت۔ منہ اور مقعد سے غلاظت کا اخراج مسلسل کفن کا غلاظت میں لتھڑا جانا اور اوپر سے چلچلاتی اور جلاتی دھوپ میت سے بدبو کے بھبھوکے اٹھیں گے کہ قادیانیوں کے دماغ پھٹ جائیں گے۔ جنازے کا جلوس جہاں سے گذرے گا بدبو کی تاب نہ لاتے ہوئے لوگ بھاگ جائیں گے۔ اور اس جعلی نبی پر لعنتوں کے ڈونگرے برسائیں گے۔

گرمی کے دلائل سننے کے بعد سردی نے گرمی کی افادیت پر سر تسلیم خم کرتے ہوئے گرمی کے حق میں دستبردار ہونے کا اعلان کر دیا اور یوں مرزا قادیانی گرمی کے سپرد کر دیا گیا۔

موسم تو گرمی کا طے ہو گیا لیکن پھر سوال اٹھا کہ مہینہ کونسا رکھا جائے؟

موسم گرما میں آنے والے سارے مہینے ماہر قانون دان کی طرح اپنے اپنے حق میں خوب سے خوب تر دلائل دیتے گئے۔ لیکن ماہ مئی سب پر سبقت لے گیا۔ مئی رب کے حضور نہایت ادب اور احترام کے ساتھ عرض کرنے لگا۔

اے رب ذوالجلال! موسم گرما کا آغاز مجھ ہی سے ہوتا ہے۔ میرے آتے ہی لوگ کہنے لگتے ہیں کہ گرمی آگئی اور گرمی سے نمٹنے کے انتظامات کرنے لگتے ہیں۔ ویسے تو سارے مئی میں گرمی اپنے جوبن پر ہوتی ہے، لیکن اگر مئی کے آخری عشرے کا انتخاب کرلیا جائے تو یہ سونے پہ سہاگے والا کام ہوگا اور مرزے کی موت کا جشن بھی جوبن پر ہوگا۔ میری نوکیلی اور آگ برساتی ہوئی کرنیں مرزے کے جسم سے بدبو، تعفن اور سڑاند کے ایسے طوفان اٹھائیں گی کہ الاماں والحفیظ۔ اس کے علاوہ میرا ایک قدرتی حق بھی بنتا ہے کہ م سے مئی اور م سے مرزا قادیانی۔ م سے مئی اور م سے ہی مسیح کذاب۔ م سے مئی اور م سے مینارۃ المسیح۔ م سے مئی اور م سے مرتد۔ ماہ مئی بولے جا رہا تھا اور سارے مہینے چپ سادھے اس کے دلائل سن رہے تھے فیصلہ میرٹ پر ہو گیا اور مئی فاتح قرار پایا۔ مہینے نے انتہائی سرعت کے ساتھ آگے بڑھتے ہوئے گرم جوشی سے مئی سے مصافحہ کیا اور فرط مسرت سے بغلگیر ہو گیا کہ اچھی ٹیم تیار ہو رہی ہے۔

پھر سوال اٹھا کہ مئی کی تاریخ کون سی رکھی جائے؟

ہر تاریخ کو باری باری بولنے کا موقع دیا گیا۔ ساری تاریخوں نے یہ "سعادت" حاصل کرنے کے لئے دلائل و براہین کے دریا بہا دیئے لیکن جب 26 تاریخ نے اپنے انمول دلائل دینے شروع کئے تو ساری تاریخیں اس کی ذہانت اور فطانت پر عش عش کر اٹھیں اور ماحول علم و حکمت کی ہواؤں سے جھومنے لگا۔ 26 تاریخ اللہ کے حضور التجا کرتے ہوئے کہنے لگی۔

''رب السموات والارض! اس نبی کاذب کا پورا نام ''مرزا غلام احمد قادیانی نبی فرنگ'' ہے اگر اس کے پورے نام کے حروف تہجی کو گنا جائے تو وہ پورے چھبیس بنتے ہیں اس لئے یہ میرا قدرتی اور فطری حق ہے۔

پھر 26 تاریخ نے مرزا قادیانی کے پورے نام کے حروف تہجی گنواتے ہوئے کہا۔

| | | |
|---|---|---|
| مرزا = | م۔ر۔ز۔ا = | 4 |
| غلام = | غ۔ل۔ا۔م = | 4 |
| احمد = | ا۔ح۔م۔د = | 4 |
| قادیانی = | ق۔ا۔د۔ی۔ا۔ن۔ی = | 7 |
| نبی = | ن۔ب۔ی = | 3 |
| فرنگ = | ف۔ر۔ن۔گ = | 4 |
| ٹوٹل = | | 26 |

26 مئی کی انوکھی، نرالی اور اچھوتی دلیل پر سب نے اسے مبارک باد دی اور انہیں مبارک باد ول

کی صداؤں میں 26 تاریخ کو گولڈ میڈل دے دیا گیا۔

موت کی تاریخ مقرر کرنے کے بعد پھر سوال اٹھا کہ مرزا قادیانی کو کس شہر میں مارا جائے خدا کی دھرتی پر بسنے والے سارے شہر جھولیاں پھیلا پھیلا کر اللہ سے یہ مراد طلب کرنے لگے ہر ایک نے رب العزت کو مرزا قادیانی کے بارے میں اپنے غم وغصہ سے آگاہ کیا۔

شہر لاہور اپنی باری پر بڑے وقار سے اٹھا اور گویا ہوا۔

خداوند! ہر شہر تیرے رسول ﷺ کے دشمن کو دبوچنے کے لئے تڑپ رہا ہے اس کی تڑپ اپنے پیچھے شعلہ زن جذبات لئے ہوئے ہے۔ لیکن اے مختار کل! اس کا میرے ذمہ ایک قرض ہے جو مجھے چکانا ہے آج سے کچھ برس قبل اس دجال نے تیرے ولی کامل پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ کو لاہور کی بادشاہی مسجد میں مناظرے کا چیلنج دیا تھا۔ جواب میں حضرت پیر صاحب نے کہا تھا اے مرزا قادیانی تو بادشاہی مسجد میں آ۔ ایک مینار پر تو چڑھ جا اور دوسرے پر میں چڑھ جاتا ہوں اور دونوں چھلانگ لگاتے ہیں جو سچا ہوگا بچ جائے گا جو جھوٹا ہوگا وہ مر جائے گا۔ اس دن میں بڑا خوش تھا کہ شکار قابو آ گیا۔ اور اپنے نصیبوں پر رشک کر رہا تھا۔ لیکن عین وقت پر عیار مرزا قادیانی میدان سے فرار ہو گیا اور میں دانت پیستا رہ گیا۔ اور اس وقت سے آج تک انتقام کے شعلوں میں جھلس رہا ہوں۔ میرا وجود انگارہ بن چکا ہے۔ کریما! تو اسے میرے حوالے کر دے تاکہ میں اپنے جھلستے ہوئے کلیجے کو ٹھنڈا کر سکوں۔ مولا! میں یہ بھی دیکھ رہا ہوں کہ بعد از موت اس کے جنازے کے ساتھ جو سلوک لاہور کے جیالوں نے کرنا ہے وہ کوئی اور شہر نہیں کر سکتا۔ اور پھر میں اپنی دوربین نگاہوں سے یہ بھی دیکھ رہا ہوں کہ 1953 کی ختم نبوت کی تحریک میں لاہور کی بہادر مائیں اپنے دس ہزار سجیلے جوان بیٹے تیرے نبی ﷺ کی عزت و ناموس پر نثار کر دیں گی۔ لاہور نے اپنا مقدمہ خوب لڑا اور فاتح ٹھہرا۔

مسٹر ہیضہ نے زیر لب مسکراتے ہوئے لاہور کو مبارک باد دی اور آنکھوں کی زبان سے گفتگو کرتے ہوئے کہا۔ انشاء اللہ جلد ہی لاہور میں ملاقات ہوگی۔

یہ مسئلہ تو طے ہو گیا کہ مرزا قادیانی لاہور میں مرے گا۔ لیکن پھر یہ سوال اٹھا کہ لاہور میں کس مقام پر مرے گا۔ سوال سنتے ہی ''ٹٹی خانہ'' جست لگا کر کھڑا ہو گیا اور کہنے لگا۔ اے مالک! لوگ میدانوں میں مرتے ہیں۔ صحراؤں میں مرتے ہیں۔ کوہساروں میں مرتے ہیں۔ سمندروں میں مرتے ہیں۔ فضاؤں میں مرتے ہیں۔ شاہراہوں پر مرتے ہیں۔ گلیوں میں مرتے ہیں۔ مکانوں میں مرتے ہیں۔ کمروں میں مرتے ہیں۔ برآمدوں میں مرتے ہیں۔ باورچی خانوں میں مرتے ہیں۔ مکانوں میں مرتے ہیں۔ حتیٰ کہ غسل خانوں میں مرتے ہیں۔ لیکن ٹٹی خانوں میں کوئی نہیں مرتا۔ کریما! میری بھی ایک حیثیت ہے، میرا بھی ایک محل وقوع ہے، میرا بھی ایک جغرافیہ ہے۔ ایک موت میرے اندر بھی ہو جائے۔ اگر اس

جیسا گندہ انسان بھی مجھ میں نہ مرا تو قیامت تک مجھ میں کوئی نہیں مرے گا۔ اور اس کے ساتھ ہی ٹی خانہ ہچکیاں لے لے کر رونے لگا۔ رب العزت کو اس پر ترس آ گیا اور فیصلہ ٹی خانہ کے حق میں ہو گیا۔ ٹی خانہ نے فوراً ہچکیاں روک لیں اور ایک زوردار قہقہہ لگایا اور پورا ماحول زعفران زار بن گیا۔

پھر سوال اٹھا کہ مرزا قادیانی کو دفن کس شہر میں کیا جائے؟

سوال سنتے ہی سارے شہر پریڈ کرتے ہوئے سپاہیوں کی طرح الرٹ ہو گئے۔ لیکن قادیان نے اجازت طلب کر کے سب سے پہلے اپنا خطاب شروع کیا۔ قادیان روتا کانپتا بے تکان بولتا ہوا کہہ رہا تھا۔

اے عادل اعظم! اس نے میری کوکھ سے جنم لیا۔ میری فضاؤں اور ہواؤں میں پلا بڑھا۔ اپنے نام کے ساتھ میرا نام لکھا۔ مجھے ہی اس نے اپنی نبوت کا مرکز بنایا۔ اس کے برپا کردہ فتنہ کو میرے نام سے منسوب کیا جانے لگا یعنی فتنہ قادیان۔ اس لعین نے میرے وجود کو گالی بنا دیا۔ میری عزت خاک میں ملا دی۔ دنیا میں مجھے ذلیل و رسوا کر دیا۔ میں کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہ رہا۔ دیگر شہر مجھے مذاق اور ٹھٹھہ کرنے لگے۔ میرے دن کانٹوں پر اور میری راتیں انگاروں پر بسر ہونے لگیں۔

اب اسے دفن کرنے کا پروگرام ہے تو میری یہ التجا ہے کہ میری دھرتی پہ پلنے والا یہ زہریلا سانپ میرے ہی سپرد کیا جائے تاکہ قبر میں لٹا کر میں اس کی پسلیاں توڑ سکوں۔ لپکتے شعلوں میں اسے جلتا دیکھ سکوں۔ برستے کوڑوں میں اس کی چیخیں سن سکوں۔ بچھوؤں کو اس کے ناپاک دماغ پر ڈنک مارتے دیکھ سکوں اور سانپوں کو اس کی آوارہ زبان نوچتے ملاحظہ کر سکوں۔ مولا! یہ میرے ارمان ہیں جو میرے دل میں ایک لمبی مدت سے مچل رہے ہیں۔ خداوند! میری یہ التجائیں قبول کر لے۔ قادیان کے دلائل اتنے مبنی برحقیقت تھے کہ فوراً قادیان کے حق میں فیصلہ سنا دیا گیا۔

پھر سوال اٹھا کہ مرزا قادیانی مرے گا تو لاہور میں اور دفن قادیان میں ہو گا۔ اس کے جنازے کو کس سواری پر رکھ کر قادیان لے جایا جائے؟

یکہ بولا! اسے میرے حوالے کر دے میں دولتیاں جھاڑ جھاڑ کر اس کا منہ توڑ دوں گا۔

کار بولی! اسے میرے حوالے کر دے میں راستے میں کسی ویرانے میں جا کر پنکچر ہو جاؤں گی۔ یہ وہیں گل سڑ جائے گا۔

بس بولی! یا جبار اسے مجھ میں سوار کر دے میں راستے میں خراب ہو جاؤں گی۔ تو یہ سڑاند سے پھول کر دوگنا ہو جائے گا۔ باقی قادیانی دھکا لگا کر پھول کر چوگنے ہو جائیں گے۔

آخر میں مال گاڑی بولی! اے قہار! یکے میں انسان سفر کرتے ہیں۔ کار میں بھی انسان سفر کرتے ہیں۔ اور بس میں بھی انسان سفر کرتے ہیں۔ لیکن مجھ میں بھیڑ بکریاں، گدھے، گھوڑے، چھترے، دنبے، گائیں، بھینسیں، مرغیاں بطخیں، کتے اور خنزیر لاد کر ایک مقام سے دوسرے مقام پر پہنچائے

جاتے ہیں۔ اے عادل اعظم! یہ انسان کے روپ میں جانوروں سے بدترین مخلوق ہے۔ لہٰذا اس کا صرف مجھ میں سوار ہونے کا حق بنتا ہے۔ لہٰذا میں آپ کی عدالت میں بڑی عاجزی اور انکساری سے درخواست کرتی ہوں کہ مجھے میرا حق عنایت کیا جائے۔ مال گاڑی کے دلائل بڑے وزنی تھے۔ لہٰذا مال گاڑی کو اس کا مال دے دیا گیا۔ اس کے ساتھ ہی پروگرام مکمل ہو گیا۔ اور سیل کر دیا گیا۔

وقت مست خرام ندی کی طرح چلتا رہا۔ لیل و نہار کی گردش جاری رہی۔ سورج مشرق کی کوکھ سے طلوع ہو کر مغرب کی لحد میں ڈوبتا رہا۔ کئی صبحیں ہوئیں اور کئی شامیں گذر گئیں۔ آخر 26 مئی آ گیا۔ منگل کا دن آ گیا۔ مسٹر ہیضہ مسلح ہو کر لاہور پہنچ گیا۔ مرزا قادیانی 26 مئی بروز منگل اپنے ایک مرید کے گھر واقع برانڈرتھ روڈ لاہور وارد ہوتا ہے۔ مریدوں کے ہجوم میں شیطانی گفتگو کا دور چل رہا ہے۔ دن اپنی مسافت طے کر کے اپنے اجالوں سمیت رخصت ہو چکا ہے۔ رات کی جادوگرنی نے اپنی سیاہ زلفیں کھول کر تاریکیوں کے خیمے گاڑ دیئے ہیں۔ رات کے کھانے کا وقت ہو گیا ہے۔ دستر خوان بچھ گیا ہے۔ پلاؤ، قورمہ، مرغا، حلوہ، فرنی، تیتر اور بٹیر اپنی بہار دکھا رہے ہیں۔ اور خوشبوئیں بکھیر رہے ہیں۔ پیٹ کا حریص مرزا قادیانی دونوں ہاتھوں اور بتیس دانتوں سے کھانے کا صفایا کر رہا ہے۔ کہیں مرغے پہ حملہ ہے، کہیں بٹیر پر یلغار ہے۔ کہیں پلاؤ سے دست پنجہ ہے اور کہیں فرنی پہ شب خون ہے۔ پیٹ کا مٹکا بھر چکا ہے لیکن نیت کا مٹکا خالی ہے۔ سامنے ہیضہ کھڑا مسکرا رہا ہے اور حملے کے سگنل کا منتظر ہے۔ آن واحد میں ہیضہ ماہر کمانڈو کی طرح حملہ آور ہوتا ہے اور مرزا قادیانی کے پیٹ میں مروڑ اٹھتا ہے۔ پیٹ کو سنبھالتا ہوا لیٹرین کی طرف بھاگتا ہے۔ فارغ ہو کر آتا ہے کہ فوراً دوسرا دست تھاہ کر کے آتا ہے۔ پھر گولی کی رفتار سے لیٹرین کی طرف دوڑتا ہے۔ کمزوری اور نقاہت جسم پر قبضہ کر لیتی ہیں۔ جب فارغ ہو کر آتا ہے تو رات کو سورج نظر آ رہا ہوتا ہے۔ چارپائی پر لٹا دیا جاتا ہے۔ پھر اتنی ہمت نہیں رہتی کہ اٹھ کر لیٹرین میں جائے۔ چارپائی کے ساتھ عارضی لیٹرین بنا دی جاتی ہے۔ مسٹر ہیضہ اپنی سپیڈ تیز کر دیتے ہیں۔ دست مشین گن کی گولیوں کی طرح وارد ہونے لگتے ہیں۔ دستوں اور زندگی میں دست بدست لڑائی ہونے لگتی ہے۔ مرزا قادیانی چارپائی پر گر گیا ہے نبضیں ڈھیلی پڑ گئی ہیں۔ ماتھے پر ٹھنڈے پسینے آ گئے ہیں۔ نتھنے پھیل رہے ہیں۔ آنکھیں پتھرا رہی ہیں اور انگریزی نبوت کا جسم ''ٹوسٹ'' کرتا ہے قادیانی بھاگم بھاگ ڈاکٹروں کو لے آتے ہیں۔ ڈاکٹر انگریزی نبی کے جسم میں انگریزی ٹیکے لگا رہے تھا۔ لیکن فاتح مرزا قادیانی ''مسٹر ہیضہ'' مرزا قادیانی کو چاروں شانے چت گرا کر سینے پر سوار ہو چکا ہے۔ دیوار پہ لگی گھڑی کی سوئیاں آہستہ آہستہ رینگ رہی ہیں۔ لیجئے ساڑھے دس بجے ہیں چند ساعتیں باقی ہیں۔ موت گھر کی دیوار عبور کر چکی ہے۔ اور فرشتہ اجل نے فولادی ہاتھوں سے غلیظ جسم سے روح نکال لی ہے۔ اور مرزا قادیانی زندگی کی پچ پر ہیضہ کی تباہ کن باؤلنگ سے کلین بولڈ ہو گیا ہے۔ فضاؤں

میں قادیانی زبانوں کی چیخیں بلند ہوتی ہیں۔ نالہ وشیون شروع ہو جاتے ہیں۔ گریہ وزاری کا بازار گرم ہو گیا ہے۔ کفر بے سہارا ہو گیا ہے۔ ابلیس کا لاڈلا بیٹا داغ مفارقت دے گیا ہے۔ ملکہ وکٹوریہ کا چہیتا بھانڈ مر گیا ہے۔ فرنگی کا نبی انتقال کر گیا ہے۔ ٹیچی ٹیچی کا یار یارانہ توڑ گیا ہے۔ مسیلمہ کذاب کا سانڈ ومنہ موڑ گیا ہے۔ جھوٹ کا ابا مر گیا ہے۔ خباثت کا تایا فوت ہو گیا ہے۔ دجل وفریب کا خالو چل بسا ہے۔ عریانی، فحاشی کو پھوپھا خاموش ہو گیا ہے۔ اور گالیوں کا ہیڈ ماسٹر جہنم میں ٹرانسفر ہو گیا ہے۔

مرید کے گھر میں مرزا قادیانی کی لاش پڑی ہے۔ بدبو نے اپنے جوہر دکھانے شروع کر دیئے ہیں۔ لاہور میں مرزا قادیانی کی موت کی نوید مسرت باد صبا کی طرح پھیل جاتی ہے۔ اور عاشقانِ رسول اہل لاہور اس فرنگی نبی کو "کڑاہی توپوں" کے ایکس ایکس "کڑاہی گولوں" کی سلامی دینے کی خفیہ تیاری شروع کر دیتے ہیں۔

گھروں کا سارا کوڑا کرکٹ کڑاہیوں میں ڈال کر چھتوں کی منڈیروں پر رکھ دیا جاتا ہے۔ برانڈرتھ روڈ سے مرزا قادیانی کا جنازہ نکل کر ریلوے سٹیشن روانہ ہوتا ہے۔ جونہی جنازے کا جلوس مرید کے گھر سے سرکتا ہے مرزے کی لاش پر "کڑاہی توپوں" کی سلامی شروع ہو جاتی ہے۔ کڑاہیوں کے گولے فضا میں رقص کرتے ہوئے آتے ہیں اور مرزا قادیانی کا منہ چوم چوم جاتے ہیں۔ ایسی تاریخی "کڑاہی باری" ہوتی ہے کہ مرزا قادیانی غلاظت میں ڈوب ڈوب جاتا ہے۔ حفاظت کے لئے آنے ہوئے سپاہیوں کی وردیاں بھی غلاظت سے بھر جاتی ہیں۔ بڑی مذمت اور مرمت کے بعد میت کو ریلوے سٹیشن پر لایا گیا۔ میت کو قادیاں لے جانے کے لئے مال گاڑی میں بکنگ کرائی جانے لگی۔ لیکن جب اصول پرست انگریز ریلوے افسر کو پتہ چلا کہ مرزے کی موت ہیضہ سے ہوئی ہے تو اس نے ریلوے قانون کے مطابق یہ کہہ کر صاف انکار کر دیا کہ ہیضہ ایک وبائی مرض ہے۔ اس لئے خطرہ کے پیش نظر میت کو بک نہیں کیا جا سکتا۔ قادیانی بھاگم بھاگ اعلیٰ انگریز افسر کے پاس پہنچے اور رو رو کر کہنے لگے۔ جناب آپ کا انگریزی نبی ریلوے سٹیشن پر بے یار و مددگار پڑا ہے۔ مسلمان ٹھٹھہ و مذاق کر رہے ہیں۔ اور ہم آپ کے بنائے ہوئے نبی کے خادم ذلت کی خاک چاٹ رہے ہیں۔ اعلیٰ ریلوے حکام کی طرف سے سپیشل حکم کے تحت میت کو مال گاڑی میں بک کیا جاتا ہے اور مرزا قادیانی بکروں، چھتروں، دنبوں، گائیوں، بھینسوں، گدھوں، گھوڑوں، مرغیوں، بطخوں اور خنزیروں کی رفاقت میں قادیاں روانہ ہو جاتا ہے۔ قادیاں میں چند نفوس اس کا نام نہاد جنازہ پڑھتے ہیں اور پھر قادیان کی غلاظت کو قادیان میں گاڑ دیا جاتا ہے۔

آتش فشاں ہے زمیں ایسی جگہوں سے کہ جہاں!
لقمہ خاک ہوئے زہر اگلنے والے

محمد طاہر عبدالرزاق

# شعور ختم نبوت اور قادیانیت شناسی

س: عقیدہ ختم نبوت سے کیا مراد ہے؟

ج: حضرت محمد ﷺ اللہ کے آخری نبی ہیں اور ان کے بعد کوئی نیا نبی نہیں آئے گا۔

س: سب سے پہلے اور سب سے آخری نبی کون ہیں؟

ج: سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام اور سب سے آخری نبی جناب محمد عربی ﷺ

س: قرآن پاک کی وہ آیت سنائیے جس میں نبی اکرم ﷺ کو خاتم النبیین کہا گیا ہے؟

ج: ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین و کان اللہ بکل شی علیما (سورۃ احزاب)

''نہیں ہیں محمد (ﷺ) تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ لیکن آپ اللہ کے رسول اور تمام انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں اور ہے اللہ تعالیٰ ہر چیز کا جاننے والا''۔

س: ختم نبوت کے بارے میں وہ حدیث رسول ﷺ سنائیے جس میں نبی اکرم ﷺ نے آنے والے جھوٹے نبیوں کے بارے میں بتایا ہے؟

ج: عن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ سیکون فی امتی کذابون ثلثون کلھم یزعم انہ نبی و انا خاتم النبیین لا نبی بعدی۔ (رواہ مسلم)

''حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ قریب ہے کہ میری امت میں تیس جھوٹے پیدا ہوں گے، جن میں سے ہر ایک یہی کہے گا کہ میں نبی ہوں، حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔ روایت کیا اس کو مسلم نے''۔

س: مدعی نبوت سے جو دلیل بھی طلب کرے وہ بھی کافر ہے، یہ فرمان کس کا ہے؟

ج: امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

س: مدعی نبوت کیلئے جو استخارہ کرے، وہ بھی کافر ہے۔ یہ فرمان کس کا ہے؟

ج: امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

س: صحابہ رضی اللہ عنہم کا پہلا اجماع کس مسئلہ پر ہوا۔

ج: مسئلہ ختم نبوت پر..... مسیلمہ کذاب کے خلاف اعلان جہاد۔

س: پہلے شہید ختم نبوت کا نام بتایئے؟

ج: حضرت حبیب رضی اللہ عنہ بن زید انصاری۔

س: جنگ یمامہ میں کتنے صحابہ رضی اللہ عنہم شہید ہوئے؟

ج: بارہ سو۔

س: جنگ یمامہ میں شہید ہونے والے حفاظ قرآن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تعداد بتایئے؟

ج: سات سو۔

س: امت مسلمہ میں سب سے پہلا جھوٹا مدعی نبوت کون ہے؟

ج: اسود عنسی

س: کیا کوئی شخص محنت وریاضت سے نبی بن سکتا ہے؟

ج: نبوت ایک وہبی اور عطائی منصب ہے۔ کوئی شخص محنت وریاضت سے نبی نہیں بن سکتا۔

س: کیا کسی نبی کا نام مرکب ہوتا ہے؟

ج: نہیں، کسی نبی کا نام مرکب نہیں ہوتا۔ ہر نبی کا نام مفرد ہوتا ہے۔ مثلاً آدم علیہ السلام، نوح علیہ السلام، ہارون علیہ السلام، موسیٰ علیہ السلام، عیسیٰ علیہ السلام، لیکن جھوٹے نبی مرزا قادیانی کا نام مرکب ہے، یعنی مرزا غلام احمد قادیانی۔

س: کیا اس دنیا میں کوئی نبی کسی انسان کا شاگرد ہوتا ہے؟

ج: نہیں، نبی کی تعلیم وتربیت کا ذمہ اللہ تعالیٰ خود اٹھاتا ہے۔

س: کیا کوئی نبی وراثت چھوڑتا ہے؟

ج: نہیں لیکن مرزا قادیانی نے لاکھوں کی وراثت چھوڑی، جو اس کے ورثاء نے سنبھالی۔

س: کیا ہر نبی اسی جگہ دفن ہوا جہاں اس کا وصال ہوا؟

ج: جی ہاں..... ہر سچا نبی وہیں دفن ہوا جہاں اس کا وصال ہوا، لیکن جھوٹا نبی مرزا قادیانی برانڈرتھ روڈ لاہور کی لیٹرین میں مرا اور قادیان میں دفن ہوا۔

س: کیا نبی شاعر ہوتا ہے؟

ج نہیں..... نبی شاعر نہیں ہوتا، لیکن جھوٹا نبی مرزا قادیانی شاعر بھی تھا۔

س: قادیانی کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کر کے نبی بنا ہے۔ کیا کوئی شخص اطاعت کر کے نبی بن سکتا ہے؟

ج: جی نہیں..... کوئی شخص اطاعت کر کے نبی نہیں بن سکتا۔ اگر اطاعت سے نبی بن سکتے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بڑھ کر کون اطاعت کرنے والا تھا۔

س: کیا اسلام میں ظلی و بروزی نبوت کا کوئی تصور ہے؟

ج: جی نہیں..... یہ نظریہ قادیانیوں کا من گھڑت ہے۔

س: قرآن پاک کی کتنی آیات واضح طور پر مسئلہ ختم نبوت پر دلالت کرتی ہیں؟

ج: ایک سو۔

س: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کتنی احادیث واضح طور پر مسئلہ ختم نبوت پر دلالت کرتی ہیں؟

ج: دو سو دس۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب زمین پر نزول فرمائیں گے تو اس وقت وہ کونسا لباس پہنے ہوں گے؟

ج: دو زرد رنگ کے کپڑے۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے زمین پر کیسے اتریں گے؟

ج: اپنے دونوں ہاتھ دو فرشتوں کے کندھوں پر رکھے ہوئے اتریں گے۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول کس شہر میں ہوگا؟

ج: دمشق

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول کس وقت ہوگا؟

ج: نماز فجر کے وقت۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے نزول کے کتنے سال بعد تک زندہ رہیں گے؟

ج: چالیس سال۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنے نزول کے بعد اس دنیا میں نکاح کریں گے، بتایئے وہ کس قوم میں نکاح کریں گے؟

ج: حضرت شعیب علیہ السلام کی قوم میں۔

س: دجال کو کون قتل کرے گا؟

ج: حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام دجال کو کس چیز سے قتل کریں گے؟

ج: اپنے نیزے سے۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام دجال کو کس مقام پر قتل کریں گے؟

ج: فلسطین میں، مقام ''لد'' پر۔

س: نزول کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام فجر کی نماز کس کے پیچھے پڑھیں گے؟

ج: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ۔

س: قادیانی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر کس شہر میں بتاتے ہیں؟

ج: سری نگر، کشمیر، محلہ خانیار

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کس مقام پر دفن ہوں گے؟

ج: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر میں چوتھی قبر آپ کی ہوگی۔

س: مرزا قادیانی نے مقام ''لد'' سے کون سا شہر مراد لیا ہے؟

ج: لدھیانہ۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام عیسائیوں کے کس مشہور مذہبی نشان کو توڑیں گے؟

ج: صلیب۔

س: دجال کس چیز پر سواری کرے گا؟

ج: گدھے پر۔

س: دجال کی نشانی کیا ہوگی؟

ج: اس کے ماتھے پر کافر ''ک، ف، ر'' کی صورت میں لکھا ہوگا۔

س: دجال کس آنکھ سے کانا ہوگا؟

ج: بائیں آنکھ سے۔

س: دجال کن دو شہروں میں داخل نہ ہو سکے گا؟

ج: مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ، کیونکہ وہاں فرشتوں کا پہرہ ہوگا۔

س: دجال کے ساتھ کتنے یہودیوں کا لشکر ہوگا؟

ج: ستر ہزار۔

س: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھ کر دجال کی کیا حالت ہوگی؟

ج: دجال حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو دیکھ کر یوں پگھلنے لگے گا جیسے نمک پانی میں۔

س: دجال کون سے بڑے دعوے کرے گا؟

ج: نبوت اور خدائی کے دعوے۔

س: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ کا نام کیا ہوگا؟

ج: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پر آپ کا نام محمد ہوگا۔

س: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ کے والد محترم اور والدہ محترمہ کا کیا نام ہوگا؟

ج: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین کے نام پر آپ کے والد محترم کا نام عبداللہ اور والدہ محترمہ کا نام آمنہ ہوگا۔

س: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ کس کی اولاد سے ہوں گے؟

ج: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد سے۔

س: کیا امام مہدی رضی اللہ عنہ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام ایک ہی شخصیت ہیں؟

ج: نہیں...... دونوں الگ الگ شخصیتیں ہیں؟

س: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام میں سے پہلے کس کا ظہور ہوگا؟

ج: امام مہدی رضی اللہ عنہ کا۔

س: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ کس مقام پر لوگوں سے بیعت لیں گے؟

ج: حجر اسود اور مقام ابراہیم کے درمیان۔

س: امام مہدی رضی اللہ عنہ کتنے سال حکومت کریں گے؟

ج: سات سال۔

س: قادیانیوں کے نزدیک مرزا قادیانی کیا ہے؟

ج: اللہ کا نبی اور رسول (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کی بیوی کو کیا کہتے ہیں؟

ج: ام المومنین (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کے ساتھیوں کو کیا کہتے ہیں؟

ج: صحابہ کرام (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کی بیٹی کو کیا کہتے ہیں؟

ج: سیدۃ النساء (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کی باتوں کو کیا کہتے ہیں؟

ج: احادیث (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کے خاندان کو کیا کہتے ہیں؟

ج: اہل بیت (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر احمد کو کیا کہتے ہیں؟

ج: قمر الانبیاء (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کے شہر قادیان کو کیا کہتے ہیں؟

ج: مدینۃ المسیح (نعوذ باللہ)

س: قادیانی قادیان کے سالانہ جلسے کی حاضری کو کیا کہتے ہیں؟

ج: ظلی حج

س: قادیانی، قرآن اور قادیان کا کیا تعلق بتاتے ہیں؟

ج: اللہ تعالیٰ نے قرآن کو قادیان کے قریب نازل کیا ہے، (نعوذ باللہ)

س: قادیانیوں کا مکہ مکرمہ، مدینہ منورہ کے بارے میں کیا عقیدہ ہے۔

ج: قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ مکہ اور مدینہ سے روحانیت کا سلسلہ ختم ہو چکا ہے، اب جو شخص بھی روحانیت حاصل کرنا چاہتا ہے وہ قادیان کا رخ کرے۔

س: قادیانی مرزا قادیانی کی عبادت گاہ کو کیا کہتے ہیں؟

ج: مسجد اقصیٰ (نعوذ باللہ)

س: قادیانی مرزا قادیانی کے 313 گماشتوں کو کیا کہتے ہیں؟

ج: اصحاب بدر (نعوذ باللہ)

س: جو شخص مرزا قادیانی کو نبی نہ مانے، قادیانیوں کے عقیدہ کے مطابق وہ کون ہے؟

ج: کافر

س: قادیانی عقیدہ کے مطابق جو مرد مرزا قادیانی کو نبی نہ مانے وہ کون ہے؟

ج: سور، حرام زادہ، کنجری کا بیٹا (نعوذ باللہ)

س: قادیانی عقیدہ کے مطابق جو عورت مرزا قادیانی کو نبی نہ مانے، وہ کون ہے؟

ج: کتی، حرام زادی، کنجری کی بیٹی (نعوذ باللہ)

س: قادیانی جب کلمہ پڑھتے تو "محمد" سے مراد کیا لیتے ہیں؟

ج: مرزا قادیانی (نعوذ باللہ) کیونکہ ان کے عقیدہ کے مطابق نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم دوبارہ

کی تبلیغ کیلئے دوبارہ اس دنیا میں مرزا قادیانی کی شکل میں تشریف لائے ہیں۔ (نعوذ باللہ)

س: قادیانی، باعث تخلیق کائنات کسے کہتے ہیں؟

ج: مرزا قادیانی کو (نعوذ باللہ)

س: قادیانی عقیدہ کے مطابق اب مکہ اور مدینہ منورہ والی برکات کہاں نازل ہوتی ہیں؟

ج: قادیان پر۔ (نعوذ باللہ)

س: سادات کے بارے میں قادیانیوں عقیدہ کیا ہے؟

ج: اب سید صرف وہ ہوگا جو مرزا قادیانی کی اولاد سے ہوگا۔ (نعوذ باللہ)

س: قادیانی بہشتی مقبرہ سے کیا مراد لیتے ہیں؟

ج: ایسا قبرستان جہاں دفن ہونے والے بہشتی ہیں۔

س: بہشتی مقبرے میں دفن ہونے کے لئے کیا شرط ہے؟

ج: دفن ہونے والا اپنی آمدن کا دسواں حصہ قادیانی جماعت کو دے، لیکن قادیانی اور اس کی اولاد کیلئے کوئی شرط نہیں۔

س: مرزا قادیانی کیسے پیدا ہوا؟

ج: مرزا قادیانی کہتا ہے کہ میں جڑواں پیدا ہوا، میرے ساتھ میری ایک بہن پیدا ہوئی، پہلے وہ نکلی، پھر میں نکلا اور میرا سر اس کے پاؤں میں پھنسا ہوا تھا۔

س: مرزا قادیانی کی ماں کا کیا نام تھا؟

ج: چراغ بی بی عرف گھسیٹی

س: مرزا قادیانی کو بچپن میں کس نام سے پکارا جاتا تھا؟

ج: دسوندی

س: مرزا قادیانی کو بچپن میں تیرنے کی بھی عادت تھی۔ بتایئے کہاں تیرتا تھا؟

ج: قادیان کے چھپڑ میں۔

س: بچپن میں مرزا قادیانی کن پرندوں کو پکڑ کر سرکنڈوں سے ان کے گلے کاٹا کرتا تھا؟

ج: چڑیوں کے۔

س: مرزا قادیانی کو اس کے باپ نے اپنی پنشن لینے بھیجا لیکن مرزا قادیانی پنشن کی رقم لے کر گھر سے بھاگ گیا، بتایئے وہ رقم کتنی تھی؟

ج: سات سو روپیہ۔

س: مرزا قادیانی کونسی شراب پیا کرتا تھا؟

ج: ای پلومر کی ٹانک وائن۔

س: مرزا قادیانی شراب کے علاوہ اور کون سا نشہ کرتا تھا؟

ج: افیم۔

س: مرزا قادیانی کا استاد بھی نشہ باز تھا، بتایئے وہ کونسا نشہ کرتا تھا؟

ج: افیم۔

س: مرزا قادیانی ایک دفعہ نہاتا نہاتا ڈوب چلا تھا، بتایئے کہاں؟

ج: قادیان کے چھپڑ میں۔

س: مرزا قادیانی ریشمی ازار بند (نالہ) استعمال کرتا تھا، کیوں؟

ج: کیونکہ سوتی ازار بند میں گرہ پڑ جاتی تھی اور پیشاب کپڑوں میں نکل جاتا تھا۔

س: مرزا قادیانی رات کو سوتے وقت کون سا لباس پہنتا تھا؟

ج: غرارہ۔

س: مرزا قادیانی رات کو سوتے وقت غرارہ کیوں پہنا کرتا تھا؟

ج: تاکہ پیشاب کرنے میں سہولت رہے۔

س: مرزا قادیانی کو دن میں کتنی دفعہ پیشاب آتا تھا؟

ج: سو مرتبہ۔

س: مرزا قادیانی گھر کی ساری چابیاں اکٹھی کر کے کہاں رکھتا تھا؟

ج: ازار بند کے ساتھ باندھ لیتا تھا۔

س: گھر والوں کو مرزا قادیانی کی آمد کا دور سے ہی پتہ چل جاتا تھا، کیسے؟

ج: کیونکہ مرزا قادیانی سارے گھر کی چابیاں اکٹھی کر کے ازار بند کے ساتھ باندھ لیتا تھا اور جب وہ چلتا تھا تو چابیوں کے آپس میں ٹکرانے سے چھن چھن کا میوزک پیدا ہوتا تھا اور یہ میوزک بتاتا تھا کہ مرزا قادیانی آ رہا ہے۔

س: مرزا قادیانی کے پاؤں کو جب زیادہ سردی لگتی تو کیا کرتا تھا؟

ج: اوپر نیچے دو دو جرابیں پہنا کرتا تھا۔

س: مرزا قادیانی جوتی کیسے پہنتا تھا؟

ج: دایاں پاؤں بائیں میں اور بایاں پاؤں دائیں میں۔

س: مرزا قادیانی کی سیاہی کی دوات کیسی تھی؟

ج: پرانے جوتے کی دوات بنا رکھی تھی۔

س: مرزا قادیانی قمیض کے بٹن کیسے لگاتا تھا؟ لگا کر دکھائیں؟

ج: اوپر والا بٹن نیچے والے کاج میں اور نیچے والا بٹن اوپر والے کاج میں۔

س: مرزا قادیانی سر کو تیل کیسے لگاتا تھا؟

ج: سر پر تیل لگانے کے بعد ہاتھوں کو جو تیل لگا رہتا، اسے کپڑوں پر مل کر ہاتھ صاف کر لیتا۔

س: مرزا قادیانی کا گڑ اور مٹی کے ڈھیلوں والا لطیفہ سنایئے؟

ج: مرزا قادیانی کو پیشاب بہت آتا تھا، اس لیے ایک جیب میں مٹی کے ڈھیلے رکھا کرتا تھا۔ اس کے علاوہ اسے میٹھا کھانے کا بھی بہت شوق تھا، اس لیے دوسری جیب میں گڑ کے ڈھیلے رکھا کرتا تھا۔ اکثر گڑ کے ڈھیلوں کے ساتھ استنجا کر لیتا تھا اور مٹی کے ڈھیلے منہ میں ڈال لیتا تھا۔

س: مرزا قادیانی کو عرف عام میں کس نام سے پکارا جاتا تھا؟

ج: گاماں کانا۔

س: مرزا قادیانی کے سب سے تیز رفتار فرشتے کا نام بتایئے؟

ج: ٹیچی ٹیچی

س: وہ کون سی بیماری تھی جو مرزا قادیانی کو ڈانس کراتی رہتی تھی؟

ج: خارش۔

س: اس عورت کا نام بتایئے جو رات کو مرزا قادیانی کی ٹانگیں دبایا کرتی تھی؟

ج: بھانو۔

س: مرزا قادیانی کی موت کس جگہ پر واقع ہوئی؟

ج: لیٹرین۔

س: جب عارف ربانی حضرت میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ قادیان جا کر مرزا قادیانی کی قبر پر مراقبہ کیا تو انہیں کیا نظر آیا؟

ج: انہیں قبر میں ایک باؤلا کتا نظر آیا جو قبر میں دیوانہ وار چکر لگا رہا تھا۔

س: مرزا قادیانی کی ذلیل موت پر کہا گیا پنجابی زبان کا کوئی مشہور شعر سنایئے؟

ج: دو لکڑیاں دو کانے　　　مرزا مویا ٹٹی خانے

س: مرزا قادیانی کی کوئی انگریزی وحی سنایئے؟

ج: I Love You
I am with you
I shall help you

س: مرزا قادیانی کی کوئی سی دو دماغی بیماریوں کے نام بتایئے؟

ج: مراق، ہسٹیریا

س: مرزا قادیانی روٹی کیسے کھاتا تھا؟

ج: پہلے نوالہ توڑ کر منہ میں ڈال کر چباتا اور انگلی سالن میں ڈبو کر زبان پر لگاتا۔

س: مرزا قادیانی شاعری بھی کرتا تھا، اس کا کوئی ایک شعر سنایئے؟

ج:

کرم خاکی ہوں مرے پیارے نہ آدم زاد ہوں
ہوں بشر کی جائے نفرت اور انسانوں کی عار

س: یہ الفاظ کس مجاہد ختم نبوت کے ہیں؟

''جو شخص نبی اکرم ﷺ کی عزت کی حفاظت نہیں کر سکتا وہ اپنی ماں بہن کی عزت کی بھی حفاظت نہیں کر سکتا''۔

ج: ''حضرت صاحبزادہ فیض الحسن شاہ رحمۃ اللہ علیہ''

س: کس بزرگ ہستی نے یہ پیش گوئی کی کہ مرزا قادیانی آئندہ چوبیس گھنٹے میں جہنم واصل ہو جائے گا؟ اور یہ پیش گوئی صحیح ثابت ہوئی؟

ج: حضرت پیر سید جماعت علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ صاحب

س: یہ الفاظ کس عظیم عاشق رسول عالم دین کے ہیں؟

''مسلمانوں کے بائیکاٹ کے سبب قادیانیوں کو مظلوم سمجھنے والا اور اس سے میل جول چھوڑنے کو ظلم ناحق سمجھنے والا اسلام سے خارج ہے اور جو کافر کو کافر نہ کہے وہ بھی کافر''۔

ج: حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

س: یہ للکار کس مجاہد اسلام کی ہے؟

''قادیانیوں کا مسئلہ باتوں سے حل نہیں ہوگا، آپ مجھے حکم دیں میں قادیانیوں سے نپٹ لوں گا اور چند روز میں ربوہ کو صفحۂ ہستی سے مٹا دوں گا''۔

ج: حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ

س: یہ الفاظ کس محسن ملت اسلامیہ کے ہیں؟

"قادیانی اسلام اور وطن دونوں کے غدار ہیں"۔

ج: حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ

س: اس بزرگ ہستی کا نام بتایئے جنہوں نے قادیانیت کو خارش زدہ کتے سے بدتر قرار دیا ہے؟

ج: جسٹس پیر محمد کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ علیہ

س: تحریک ختم نبوت 1953ء کی قیادت کس شخص نے فرمائی؟

ج: مولانا ابوالحسنات رحمۃ اللہ علیہ

س: پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری نے مرزا طاہر کو کب اور کہاں دعوت مباہلہ دی؟

ج: 24 اکتوبر 1988ء بمقام مینار پاکستان، لاہور۔

س: بوقت وصال یہ کس ہستی کے الفاظ تھے "روشنی آ رہی ہے، پردے ہٹا دو"۔

ج: صاحبزادہ سید فیض الحسن شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

س: یہ کس بزرگ کا قول ہے

"قادیانی کو قتل کرنا رضائے الٰہی کا موجب ہے"

ج: خطیب ختم نبوت صاحبزادہ فیض الحسن شاہ رحمۃ اللہ علیہ

س: وہ کون سا قادیانی تھا جو آخری وقت اپنا پاخانہ کھاتا رہا؟

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: وہ کون سا قادیانی خلیفہ تھا جو بوقت موت کتے کی طرح بھونکتا تھا؟

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: اس ملعون قادیانی سائنس دان کا نام بتایئے جس نے پاکستان کے بارے میں یہ ہرزہ سرائی کی تھی:

"میں اس لعنتی ملک پر قدم نہیں رکھنا چاہتا جب تک کہ آئین میں کی گئی ترمیم (قادیانی غیر مسلم ہیں) واپس نہ لی جائے۔

ج: ڈاکٹر عبدالسلام۔

س: وہ کون سا قادیانی خلیفہ تھا، جس نے اپنی ساری بیٹیوں سے منہ کالا کیا؟

ج: مرزا بشیر الدین محمود

س: مرزا قادیانی کا کون سا بیٹا "اغلام بازی" میں مشہور تھا؟

ج: مرزا بشیر احمد۔

س: کس قادیانی خلیفہ کا تفصیلی طبی معائنہ کرنے کے بعد دنیا کے ایک بہت بڑے ڈاکٹر نے یہ جملہ کہا تھا:

"میں بیماری کا علاج تو کر سکتا ہوں لیکن خدائی پکڑ کا علاج نہیں کر سکتا"۔

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: جب غازی علم دین شہید رحمۃ اللہ علیہ نے شاتم رسول راجپال کو جہنم رسید کیا تو ایک قادیانی لیڈر نے اس موقع پر مندرجہ ذیل بکواس کیا:

"وہ نبی بھی کیا نبی ہے جس کی عزت کو بچانے کیلئے خون میں ہاتھ رنگنے پڑیں"۔ یہ بکواس کس لیڈر کی ہے؟

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: قادیانیوں کو کس تاریخ کو کافر قرار دیا گیا؟

ج: 7 ستمبر 1974ء۔

س: وزیر اعظم لیاقت علی خان کو کس نے قتل کرایا؟

ج: وزیر خارجہ سر ظفر اللہ قادیانی۔

س: بتائیے! یہ زہریلے الفاظ کس قادیانی سربراہ کے ہیں؟

"ہم نے یہ بات پہلے بھی کئی بار کہی ہے اور اب بھی کہتے ہیں کہ ہمارے نزدیک پاکستان بننا اصولاً غلط ہے"۔

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: بتائیے! یہ غدارانہ الفاظ کس قادیانی سربراہ کے ہیں؟

"ممکن ہے عارضی طور پر کچھ افتراق (علیحدگی) ہو اور کچھ وقت کیلئے دونوں قومیں (ہندو مسلم) جدا جدا رہیں۔ مگر یہ حالت عارضی ہوگی اور ہمیں کوشش کرنی چاہیے کہ جلد دور ہو جائے، بہرحال ہم چاہتے ہیں کہ اکھنڈ ہندوستان بنے"۔

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: "ہم ہندوستان کی تقسیم پر رضامند ہوئے تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے اور ہم کوشش کریں گے کہ کسی نہ کسی طرح متحد ہو جائیں"۔

بتائیے یہ مہلک جملہ کس قادیانی سربراہ کے گندے منہ سے وارد ہوا؟

ج: مرزا بشیر الدین۔

س: اس قادیانی وکیل کا نام بتایئے، جو مسئلہ کشمیر کا وکیل بن کر سلامتی کونسل میں گیا اور وہاں پر لمبی لمبی اور بے ہودہ تقریریں کر کے اس نے مسئلہ کشمیر کے مقدمے کا ستیاناس کر دیا؟

ج: ظفر اللہ قادیانی۔

س: مرزا قادیانی نے مسلمانوں کو کس کی مکمل اطاعت کا حکم دیا؟

ج: انگریزوں کی اطاعت کا۔

س: مرزا قادیانی نے اسلام کے کس ستون کو حرام قرار دیا؟

ج: جہاد۔

س: ربوہ کے بہشتی مقبرے میں بڑے بڑے قادیانی کیوں امانتاً دفن کیے گئے؟

ج: کیونکہ قادیانیوں کا مذہبی عقیدہ ہے کہ ایک نہ ایک دن پاکستان ٹوٹے گا، اور جب پاکستان ٹوٹے گا تو ہم لاشیں یہاں سے نکال کر قادیان لے جا کر دفن کر دیں گے۔

س: اسرائیل میں کتنے قادیانی فوج میں بھرتی ہیں؟

ج: چھ سو۔

س: قادیانی اپنی عبادت گاہوں کا نام مسجد کیوں نہیں رکھ سکتے؟

ج: کیونکہ مسجد مسلمانوں کی عبادت گاہ کو کہتے ہیں اور مسجد شعائر اسلام میں سے ہے اور کوئی کافر شعار اسلام استعمال نہیں کر سکتا۔

س: مسلمان قادیانیوں سے نفرت کیوں کرتا ہے؟

ج: کیونکہ قادیانی مرتد، زندیق، گستاخ رسول اور ختم نبوت کے باغی ہیں۔ اس لیے ہر قادیانی سے نفرت و بےزاری ہر مسلمان کی دینی غیرت کا تقاضا ہے۔

س: شیزان اور دیگر قادیانی مصنوعات کا بائیکاٹ کیوں کرنا چاہیے؟

ج: کیونکہ شیزان اور دیگر قادیانی مصنوعات ساز ادارے اپنے منافع میں سے ایک مخصوص رقم قادیانی جماعت کو دیتے ہیں اور وہ رقم ہمارے آقا جناب محمد عربی ﷺ کی ختم نبوت اور آپ ﷺ کی امت کے خلاف خرچ کی جاتی ہے۔ لہٰذا جو شخص جان بوجھ کر قادیانی مصنوعات خریدتا ہے وہ قادیانیوں کا معاون و مددگار ہے۔

س: بتایئے! قادیانیوں کی مشہور کتاب ''تذکرہ'' سے کیا مراد ہے اور قادیانیوں کے نزدیک اس کا کیا مقام ہے؟

ج: مرزا قادیانی کی وحی، الہام، کشف اور خوابوں کے مجموعہ کو تذکرہ کہتے ہیں۔ قادیانیوں کے نزدیک تذکرہ "قرآن پاک" کی طرح ہے۔

س: مرزا قادیانی کہتا ہے کہ جو مجھے نہیں مانتا وہ کنجری کی اولاد ہے۔ لیکن مرزا قادیانی کے اپنے بیٹے مرزا فضل نے اسے نبی تسلیم نہ کیا۔ بتایئے اس لحاظ سے مرزا قادیانی اور اس کی بیوی کیا ٹھہرے؟

ج: کنجری اور کنجر

س: کس قادیانی خلیفہ نے پاکستان کو "پاگل خانہ" قرار دیا؟

ج: مرزا طاہر پاگل نے۔

س: "تحفظ ختم نبوت"، "قادیانیت شکن"، "نغمات ختم نبوت"، "مرگ مرزائیت" "شعور ختم نبوت اور قادیانیت شناسی" اور "قادیانی افسانے" کے مصنف کا نام بتایئے؟

ج: محمد طاہر عبدالرزاق۔

س: "سیف چشتیائی" کس کی تصنیف ہے؟

ج: حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ

س: "قادیانی مذہب کا علمی محاسبہ" کس کی تالیف ہے؟

ج: پروفیسر محمد الیاس برنی رحمۃ اللہ علیہ

س: "مقیاس نبوت" کے مصنف کا نام بتایئے؟

ج: مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ علیہ

س: اپنے موضوع کی انتہائی اچھوتی اور نرالی کتاب "قادیانیت اسلام اور سائنس کے کٹہرے میں" کے مصنف کا نام بتایئے؟

ج: عرفان محمود برق (نومسلم، سابق قادیانی)

اے میرے مسلمان بھائیو! حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک فرمان خصوصی توجہ سے سنئے۔ ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "جو لوگ منکر کو دیکھیں اور بدلنے کی کوشش نہ کریں تو بعید نہیں کہ اللہ تعالیٰ برائی کرنیوالوں اور اس کے دیکھنے والوں کو ایک ہی عذاب میں لپیٹ لے"۔ مسلمانو! اس وقت روئے زمین پر قادیانیت سے بڑھ کر برائی کیا ہوگی......اور اس برائی کو دیکھ کر خاموش رہنے والے لوگوں سے بڑھ کر مجرم کون ہوں گے......

آؤ دیکھتے ہیں، کہیں میں مجرم تو نہیں...... کہیں آپ مجرم تو نہیں......

آؤ جلدی سے اپنی شناخت پریڈ کرتے ہیں......

مبادا کہیں اللہ کے عذاب کی بجلیاں کڑک پڑیں......

کہیں اللہ کے عذاب کے بادل شعلوں کی بارش برسادیں۔

کہیں فرشتے زمین کے اس ٹکڑے کو اٹھا کر آسمان پر لے جائیں اور پھر اسے نیچے پٹخ دیں

جلدی کیجئے...... جلدی کیجئے۔

چوکھٹے قبروں کے خالی ہیں انہیں مت بھولو
جانے کب کون سی تصویر سجا دی جائے

..........................................

## مرزا ذلیل وخوار ہوکر دُنیا سے رُخصت

۲۶ رمئی ۱۹۰۸ء کو مرزا قادیانی لاہور آیا، اِرتدادی مہم کے مقابلے کے لئے لاہور کے مسلمانوں نے پیر جماعت علی شاہ کو بلوایا، آپ نے موچی دروازہ اور دیگر مقامات پر مرزا کو للکارا، مرزا قادیانی کو پانچ ہزار اِنعام دینے کا اعلان کیا کہ وہ آکر مناظرہ کرے اور اِنعام پائے، جواب میں مرزا قادیانی نے کہا کہ: ''پیر صاحب! مجھے بھگانے کے لئے آئے ہیں، یہ ایڑی چوٹی کا زور لگائیں، مگر میں ایسا نہیں جو بھاگ جاؤں، اگر وہ بارہ برس بھی رہے تو میرا قدم نہ ہلے گا!'' اس کے جواب میں پیر جماعت علی شاہ نے ۲۲ رمئی ۱۹۰۸ء کے جلسہ عام میں اعلان کیا کہ: ''بارہ برس تو اپنی جگہ رہے، مرزا قادیانی جلد ہی لاہور نہیں، بلکہ دُنیا سے ذلیل وخوار ہوکر جائے گا!'' ۲۵، ۲۶ رمئی کی درمیانی رات کے جلسے میں کہا: ''مرزا قادیانی کو چوبیس گھنٹے کی مہلت ہے، آئے اور مناظرہ کرے، لیکن مسلمانو! یاد رکھو وہ میرے مقابلے میں نہ آئے گا'' چنانچہ ایسا ہوا کہ ۲۶ رمئی ۱۹۰۸ء مرزا قادیانی کو ہیضے نے آن گھیرا، ڈاکٹر نے ایسی دوائی دے دی کہ نجاست کا رُخ جو نیچے کی طرف تھا اُوپر کو ہوگیا، اور بیت الخلا میں جان نکل گئی۔ (ضیائے حرم دسمبر ۱۹۷۴ء)

ہارون الرشید (روزنامہ "جنگ")

# عقیدہ ختم نبوت کی اہمیت

مرزا غلام احمد قادیانی کی سرکاری نبوت پر بحث ہوتے ایک صدی ہونے کو آئی۔ اب اس بحث کے تمام گوشے منور اور آشکار ہو چکے۔ اب اگر کوئی آدمی اندھا ہو تو اس کا کیا علاج، ورنہ سامنے کا سوال یہ ہے کہ کیا کوئی پیغمبر اپنے عہد کے سامراج کا ثناخواں ہوتا ہے۔ سوال صرف اتنا سا نہیں، سوال یہ بھی ہی کہ انگریزی استعمار نے مرزا کی سرپرستی کیوں کی۔ اس کم شکل، بے اصل اور کم سواد آدمی کی؟۔۔۔ اس لئے کہ استعمار کو اہلِ ایمان کی حمیت و غیرت سے خطرہ درپیش تھا جو جہاد کے عمل میں متشکل ہوتی اور پہاڑوں کو سرکا سکتی ہے۔

یہی قبیلہ انگریز کا سب سے بڑا مسئلہ تھا اور اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے، مسلمانوں کی دینی حمیت کا خاتمہ کرنے کے لئے شاطر انگریز کو دوسری چیزوں کے علاوہ ایک جعلی نبوت ساز گار تھی۔ اگر قادیانی ٹولے کو نظرانداز کر دیا جاتا، جیسا کہ مذہب کو بندے اور خدا کا ذاتی معاملہ قرار دینے والا انگریزی طبقہ بالعموم کرتا ہے تو اس کا نتیجہ کیا نکلتا؟

ختمِ نبوت کے مسئلے کو نظرانداز کرنے کا مطلب یہ ہے کہ پاکستان کے پیکر میں بلکہ امت مسلمہ کے پیکر میں ہلاک کر دینے والے کینسر کو قبول کر لیا جائے۔ اگر امت نے ایک جعلی نبی کو اور استعمار کی حاشیہ برداری کرنے والی ذریت کو برداشت کر لیا تو وہ اس طرح کے دوسرے فتنوں کو بھی برداشت کرنے پر آمادہ ہو جائیں گی۔ وہ غیرت وحمیت سے محروم ہو جائے گی۔ وہ اپنی ہستی، شناخت، شخصیت اور پہچان کھو دے گی اور کارگہ حیات میں اس کا کوئی جواز ہی باقی نہ رہے گا۔

اسلام کی ساری عمارت ختمِ نبوت پہ استوار ہے۔ حجاز میں فرشتے نہیں اترے تھے، ریگ زار کے سرکش مکینوں نے اللہ کا پیغام ابو القاسم ﷺ کی زبان سے سنا اور ان کی میلی روحیں اُجلی ہو گئیں۔ یہ انہی کی تعلیم اور رہنمائی کا ثمر تھا کہ بیٹیوں کو زندہ گاڑ دینے والے وحشی، حیوانوں اور درختوں کی حفاظت کرنے لگے۔ انہی کے دہنِ مبارک اور نمونہ عمل سے روشنی پا کر خاندان کا ادارہ محترم ومقدس ٹھہرا۔ پڑوسی اور رشتہ دار کا حق فائق ہوا۔ اجنبیوں اور مسافروں کی حفاظت بستیوں کی ذمہ داری قرار پائی۔ بندوں کے

حقوق اللہ کے حقوق کی طرح معتبر اور لازم ہو گئے، وہی تھے جنہوں نے تعلیم کو لازم ٹھہرایا اور آشکار کیا کہ خدا کی بارگاہ میں ذرہ برابر نیکی اور ذرہ برابر برائی کا بدلہ دیا جائیگا۔ انسانی زندگیوں کا احترام انہی نے قائم فرمایا اور اللہ کے حکم سے اس کے بندوں کو آشنا کیا کہ ایک انسان کا قتل تمام بنی نوع انسان کے قتل کے مترادف اور ایک معصوم جان کی حفاظت تمام آدمیت کی حفاظت کے مترادف ہے۔

انہی کے قائم کردہ تمدن سے نور لے کر دوسری اقوام نے وحشت سے نجات حاصل کی۔ شہر آباد ہوئے، مدرسے اور جامعات وجود میں آئیں۔ سائنسی تحقیقات کے دروازے کھلے اور محنت کو اکرام حاصل ہوا۔ اللہ کی زمین پر کوئی بشر سانس نہیں لیتا جس کی گردن پر اللہ کے آخری رسول کا احسان نہ ہو۔

اگر کوئی شخص ایک عمارت کے سینکڑوں ستونوں میں سے ایک ستون گرا دینا چاہے، جس کے نیچے بندگانِ خدا پناہ پاتے ہوں تو اس کے ساتھ کیا سلوک کیا جائے گا؟ پھر وہ کس سلوک کا مستحق ہے، جو آدمیت اور تہذیب کی عالمگیر عمارت کے دو ستونوں میں سے ایک ستون کو ڈھانے پر تلا ہو؟ اور یہ دو ستون باہم جڑے ہیں۔ معراج کی شب ان کے درمیان دو کمانوں سے بھی کم فاصلہ تھا اور سدرۃ المنتہیٰ سے آگے جبرئیل امین کے پر جلتے تھے۔

آدمی کیا ہے؟ ناشکرا اور جلد باز آدم زاد کیا ہے؟ خدا کی کائنات میں وہ کیا معنی رکھتا ہے، اگر وہ جانوروں کی طرح محض کھانے پینے، اوڑھنے اور اپنا حصہ طلب کرنے میں لگا رہے۔ اگر وہ ازلی و ابدی صداقتوں کا نگہبان نہیں اور اگر وہ ان کے لئے آمادۂ ایثار نہیں۔

مجھ بے خبر کو کیا خبر کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مقام و مرتبہ کیا ہے۔ لیکن قرآن مجید بار بار ان کا ذکر کرتا ہے اور ہر نماز میں پڑھے جانے والے درود میں ان کا حوالہ دیا جاتا ہے۔ قاری کا ذہن سوال کرتا ہے کہ ان کا وصف کیا تھا، جس نے انہیں اللہ کے دوست (خلیل اللہ) کا مقام عطا کیا۔ قرآن مجید ارشاد کرتا ہے۔

کان ابراھیما حنیفا

ابراہیم یکسو تھے۔ شک وشبہ، ژولیدہ خیالی اور پراگندہ ذہنی نام نہاد دانشوروں کو مبارک ہو۔ اسلام کی عمارت یقین، ایمان اور یکسوئی پہ استوار ہے۔ اللہ پر ایمان، اس کے فرشتوں اور نبیوں پر ایمان، یوم آخرت پہ یقین۔ یہ منزل مراد تک جانے والا سیدھا، سچا اور یقینی راستہ ہے۔ اگر کسی کو نجات مطلوب ہے تو اس راہ پر چلتے جاؤ۔ اگر تم اس کائنات میں ایک زندہ انسان کی طرح جینے اور اپنا کردار ادا کرنے کے آرزومند ہو تو ایک واضح عقیدہ اور نصب العین اختیار کرو۔ اور اگر تم محض تماشائی ہو، حجر اور شجر کی طرح ہو، چرند اور پرند کی طرح عارضی ہو، سطحی اور بے معنی ہو تو ''دانشوروں'' کے ساتھ خیالات اور شکوک کی وادیوں میں بھٹکتے پھرو۔ لیکن پھر تم حشر کے میدان میں جمع کئے جاؤ گے تو تمہارے پاس ملال کے سوا کوئی اندوختہ نہیں ہوگا اور یہ کیسا ہلاک کر دینے والا اثاثہ ہے۔

محمد طاہر عبدالرزاق

# وفا

وہ دن بھر کا تھکا ماندہ رات کو گھر پہنچا تو سامنے کمرے میں لگے گھڑیال نے بارہ دفعہ ٹن ٹن بجا کر
اس کا استقبال کیا۔ وہ اپنے بیڈ روم میں داخل ہوا۔ بستر پر پہنچتے ہی اس نے اپنا جسم بیڈ پر یوں گرا دیا جیسے
کوئی تھکا ہارا مزدور منزل پر پہنچ کر سر سے بھاری گٹھڑی زمین پر پھینک دیتا ہے۔
اس میں اتنی بھی ہمت نہ تھی کہ وہ کپڑے بدل سکے۔ اس کا انگ انگ درد کر رہا تھا۔ اس نے
کمرے کی لائٹ بجھائی اور بستر پر دراز ہو گیا۔ اس نے اپنی آنکھوں پر اپنے دونوں ہاتھ رکھ دیئے
اعصاب کو سکون دینے کی کوشش کرنے لگا۔ تھوڑی دیر بعد وہ نیند کی آغوش میں پہنچ چکا تھا۔ رات کے
پچھلے پہر وہ خواب دیکھتا ہے کہ

وہ مر چکا ہے۔ اس کے والدین، بہن بھائی اور بچے اس کی چارپائی کے گرد گھیرا ڈالے چیخ رو
رہے ہیں۔ وہ ان کی دلدوز آوازیں سن رہا ہے۔ لیکن جواب نہیں دے سکتا۔ اس کا منہ کپڑے سے ز
باندھ دیا جاتا ہے۔ کہ کہیں منہ ٹیڑھا نہ ہو جائے اور اس کی دونوں ٹانگیں ٹخنوں کے قریب رسی سے باندھ
دی جاتی ہیں۔ تاکہ ٹانگیں کھل نہ جائیں۔ وہ سنتا ہے کہ اس کے گھر کے ٹیلی فون سے اس کے عزیز
اقارب کو اس کی موت کی اطلاع دی جا رہی ہے۔ وہ یہ بھی سنتا ہے کہ اس کے بھائی شہر میں رہنے
عزیز و اقارب کو اس کی موت کی خبر سنانے جا رہے ہیں۔ وہ دیکھتا ہے کہ محلے کی عورتیں گھر میں اکٹھی
شروع ہو گئی ہیں۔ اچانک وہ مسجد کے لاؤڈ سپیکر سے آواز سنتا ہے کہ کوئی منادی اعلان کر رہا ہے۔

''حضرات ایک ضروری اعلان سنئے، چوہدری افضل حسین قضائے الٰہی سے انتقال کر گئے
ہے۔ اس کا جنازہ ٹھیک چار بجے اس کے گھر سے اٹھایا جائے گا۔ تمام حضرات سے اپیل کی
جاتی ہے کہ وہ جنازہ میں شرکت فرما کر ثواب دارین حاصل کریں۔''

وہ یہ خوفناک اعلان سن کر چیخنا چاہتا ہے لیکن قوت گویائی سلب ہو چکی ہے۔ وہ اٹھ کر بھاگنا چاہتا ہے
لیکن اعضا حکم ماننے سے بغاوت کر چکے ہیں۔ پھر اس نے سنا کہ اس کا چچا اپنے بیٹے سے کہہ رہا ہے
اور کفن سینے والے درزی کا انتظام کرو۔ پھر اس کا ماموں اس کے چچا سے کہہ رہا تھا کہ پہلے محلے کے

صاحب سے یہ تو پوچھ لو کہ کفن کو کپڑا کتنا لگے گا۔ پھر اس کے ماموں نے اس کے چچا سے پوچھا کہ کیا قبر کا بندوبست ہو گیا ہے؟ اس کے چچا نے کہا کہ قبر کا بندوبست تو میں صبح ہی کر آیا تھا اور اپنے سامنے ہی کھدائی شروع کرادی تھی۔

اسے پتہ چلتا ہے کہ باہر دریاں بچھ گئی ہیں۔ محلے دار دریوں پر بیٹھنا شروع ہو گئے ہیں۔ اندرون شہر سے آنے والے عزیز و اقارب بھی پہنچنا شروع ہو گئے ہیں۔ اس نے سنا کہ ملتان سے اس کی بہن کا فون آیا ہے اس نے تاکیداً کہا ہے کہ میں فوراً آ رہی ہوں۔ میرے آنے سے پہلے میرے بھائی کا جنازہ نہ اٹھایا جائے۔

اچانک اس کے کانوں میں ایک خوفناک آواز پڑتی ہے۔

''میت کو غسل کے لئے تیار کرو اور غسل کا سارا سامان لے آؤ'' یہ غسال کی آواز تھی۔

غسال کے حکم پر چند نوجوان اس کی چارپائی اٹھا کر گھر کے صحن کے ایک کونے میں رکھ دیتے ہیں اور پردے کے لئے اردگرد چادریں تان دیتے ہیں۔ سب سے پہلے اس کا بھائی اس کی کلائی سے اس کی محبوب ''راڈو'' گھڑی اتارتا ہے۔ جو اس نے اپنے ایک دوست سے دبئی سے منگوائی تھی۔ پھر اس کے ہاتھوں سے سونے کی انگوٹھی اتاری جاتی ہے جو اس کی ساس نے اسے اس کی منگنی کے دن پہنائی تھی۔ اس کی جامہ تلاشی لی جاتی ہے اور اس کی جیب سے ہزاروں روپے اور کاغذات نکالے جاتے ہیں۔ وہ حسرت سے اس ڈرامہ کا ٹکٹ دیکھتا ہے جس کی اس نے آج ہی ایڈوانس بکنگ کرائی تھی اور کل دوستوں کے ساتھ الحمراء آرٹ سینٹر میں وہ ڈرامہ دیکھنا تھا۔ اس کی قمیض اتار دی جاتی ہے۔ اس کی خوبصورت نسواری رنگ کی پینٹ جو اس نے آج ہی پہنی تھی اس کے جسم سے جدا کر دی جاتی ہے۔ اب اس کے جسم پر فقط ایک جانگیہ رہ جاتا ہے۔ وہ غسال سے چیخ چیخ کر کہنا چاہتا ہے کہ خدارا! میرا جانگیہ نہ اتارنا میں بالکل ننگا ہو جاؤں گا، لیکن اس کی زبان تو ہمیشہ کے لئے خاموش ہو چکی تھی۔ غسال کے بے رحم ہاتھ بڑھتے ہیں اور اس کا واحد تن پوش جانگیہ بھی اتر جاتا ہے۔ اس ننگ دھڑنگ کو اٹھا کر نہانے والے پھٹے پر لٹا دیا جاتا ہے۔ پھر پانی اور بالٹی کی آواز آتی ہے۔ اچانک ٹھنڈے پانی کا ایک ڈونگا اس کے جسم پر گرتا ہے۔ وہ کانپنا چاہتا ہے لیکن کانپ نہیں سکتا۔ پھر دھڑا دھڑ اُس پر پانی کے ڈونگے گرنے لگتے ہیں۔ پھر غسال اپنے سخت ہاتھوں سے اس کے جسم پر صابن ملنے لگتا ہے۔ اسے الٹا سیدھا کرتا ہے۔ کبھی کسی پہلو پر لٹاتا ہے اور کبھی کسی پہلو۔ نہلانے کے بعد اسے کفن پہنایا جاتا ہے۔ اس کے نتھنوں میں روئی ٹھونس دی جاتی ہے، عطر کا چھڑکاؤ ہوتا ہے۔ کفن پر مشک بور دبکھیر دیا جاتا ہے۔ اور اسے اٹھا کر جنازے کی چارپائی پر لٹا دیا جاتا ہے اور چارپائی کو اٹھا کر گھر کے صحن میں رکھ دیا جاتا ہے۔ سینکڑوں مرد و زن اس کا چہرہ دیکھنے

کے لئے اس کی طرف لپکتے ہیں۔ چیخوں کا ایک طوفان اٹھتا ہے، آنسوؤں کا ایک سیلاب بہہ جاتا ہے
اس کی بیوی اور بہنیں اس کے اوپر گر جاتی ہیں۔ اس کے والدین اور بچے رو رو کر نڈھال ہو جاتے ہیں
اچانک مسجد سے پھر ایک اعلان ہوتا ہے۔

''حضرات! افضل حسین کا جنازہ تیار ہے، جو احباب جنازے میں شامل ہونا چاہتے ہوں
وہ مرحوم کے گھر فوراً پہنچ جائیں۔''

چار پانچ نوجوان جنازے کی چارپائی کو اٹھانے کے لئے آگے بڑھتے ہیں۔ گھر کی عورتیں بے ہوش
ہوتی ہیں، لیکن وہ کلمہ شہادت کی ایک زوردار صدا لگا کر جنازے کی چارپائی اٹھا لیتے ہیں۔ ادھر جنازہ
ہے، ادھر چیخوں کی خوفناک آندھی سے ماحول تھرتھرا اٹھتا ہے۔ جب جنازہ گھر سے نکلا تو اس نے دیکھا
کہ اس کی نئی سوزوکی گاڑی جو اس نے پچھلے مہینے ہی خریدی تھی باہر گلی میں کھڑی ہے۔ بازار سے جب
کا جنازہ گزر رہا تھا تو اسے محلے کی وہ دکانیں نظر آ رہی تھیں جہاں وہ بچپن میں گھر سے اچھل کود کرتا
سلف لینے کے لئے آیا کرتا تھا۔ راستے میں اسے وہ کھیل کا میدان بھی نظر آیا جہاں وہ بچپن میں دوستوں
کے ساتھ گلی ڈنڈا اور فٹ بال کھیلا کرتا تھا۔ راہ میں اسے اپنا سکول نظر آیا جہاں ہر سال پاس ہونے پر
کے والد صاحب اس کو پھولوں کے ہار پہنایا کرتے تھے۔ سفر کرتے کرتے جنازہ، جنازگاہ میں پہنچ گیا۔
یہ جنازہ گاہ اس نے پہلے بھی کئی دفعہ دیکھی تھی، لیکن ہر دفعہ جنازہ کسی اور کا ہوتا تھا اور وہ نماز جنازہ پڑھنے
کے لئے آتا تھا۔ لیکن آج جنازہ اس کا اپنا تھا اور دوسرے جنازہ پڑھنے کے لئے آئے تھے۔ جنازہ زمین
پر رکھ کر لوگ وضو کے لئے چلے گئے۔ جونہی لوگ واپس آئے، فضا میں ایک گرجدار آواز گونجی۔

''تمام بھائی نماز جنازہ کی نیت سن لیں۔'' یہ نماز جنازہ پڑھانے والے مولوی صاحب کی
آواز تھی۔

انہوں نے کہا:

''چار تکبیر نماز جنازہ، فرض کفایہ، ثناء واسطے اللہ تعالیٰ کے، درود واسطے نبی اکرم ﷺ کے،
دعا واسطے اس حاضر میت کے، منہ طرف قبلہ شریف کے، پیچھے اس امام کے''

اس کے بعد امام صاحب نے نماز جنازہ کا طریقہ بتایا۔ اس نے سوچا کیا ان لوگوں کو نماز جنازہ
اس کی نیت نہیں آتی۔ لیکن جلد ہی اس کے ضمیر نے جواب دیا کہ تجھے بھی تو یہ سب کچھ نہ آتا تھا۔ تو بھی
تو لوگوں کے جنازے ایسے ہی پڑھا کرتا تھا۔ اس جواب سے اس کی خوب تسلی ہو گئی۔

نماز جنازہ شروع ہونے سے قبل جب صفیں تیار ہو چکی تھیں، اچانک اس کے خمیدہ کمر والد
صاحب مجمع کے سامنے آئے اور انہوں نے کہا کہ اگر میرے مرحوم بیٹے نے کسی کا قرض دینا ہو تو وہ

قرض مجھ سے لے سکتا ہے۔اس نے دیکھا کہ ادھر اس کے والد صاحب نے یہ اعلان کیا ادھر اس کا دوست منشی خاں جس سے اس نے پچاس ہزار روپے لینے تھے اور کئی دفعہ رقم طلب کرنے پر وہ اسے آج کل پرٹرخا دیتا تھا۔صفوں سے باہر نکلا اور پوری آواز سے چلا کر سارے مجمع کو مخاطب کر کے کہنے لگا۔

''میں نے افضل حسین سے پچاس ہزار روپے لینے تھے، لیکن میں اس کا دوست ہونے کے ناطے اسے معاف کرتا ہوں۔

منشی خاں کا یہ اعلان اس پر دوسری موت طاری کر گیا اور وہ سوچتا رہ گیا کہ شقی القلب دنیا موت کے ساتھ بھی ہنسی مذاق سے نہیں چوکتی۔نماز جنازہ پڑھی جاتی ہے اور جنازہ سوئے قبرستان روانہ ہو جاتا ہے۔ قبر کے کنارے چارپائی رکھ دی جاتی ہے۔لوگ قبر کے گڑھے کو دیکھ کر اللہ اللہ کی صدائیں بلند کر رہے ہیں۔جنازہ کی چارپائی کی ایک سائیڈ کو کھولا گیا۔ایک باہمت نوجوان آگے بڑھا اور اس نے اس کی کمر میں ایک مضبوط کپڑا ڈال کر اسے درمیان سے اٹھایا۔دو نوجوانوں نے اس کے سر اور پاؤں پکڑے۔کلمہ شہادت کا ایک زوردار ورد ہوا اور وہ لوگوں کے بازوؤں کے سہارے زمین سے زیر زمین جا چکا تھا۔قبر نے اسے اپنے پیٹ میں لٹا لیا تھا۔اس کا منہ قبلہ رخ کیا گیا۔پھر اس نے اپنے محلے کے ایک بزرگ، جسے چاچا کرم دین کے نام سے پکارا جاتا تھا کی آواز سنی۔

''بچو! وقت کم ہے، شام کے سائے بڑھ رہے ہیں۔جلدی سے سلیں رکھو اور مٹی ڈالو''

یہ آواز سن کر اس کے جسم میں ایک زلزلہ آ گیا۔اس کا اہل دنیا کے ساتھ یہ آخری مصافحہ تھا۔قبر پر سلیں رکھ دی گئیں۔پھر یک دم لوگوں نے قبر پر مٹی گرانی شروع کر دی۔قبر میں ہولناک اندھیرا چھا گیا۔ وہ زمین کے باہر والے انسانوں کو دیکھ تو نہ سکتا تھا لیکن ابھی کسی سوراخ سے اسے ان کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔اس وقت اس کے دل میں سخت حسرت پیدا ہوئی کاش ان آوازوں میں اس کے بیوی بچوں کی آوازیں بھی ہوتی۔قبر کو مٹی سے مکمل ڈھانپ دیا گیا اور اس کے ساتھ ہی باہر سے آنے والی آوازیں خاموش ہو گئیں۔

قبر میں اس قدر اندھیرا چھا گیا کہ اسے قبر کی دیواریں بھی دکھائی نہ دیتی تھیں۔اسے اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں اپنے ارد گرد اور اوپر نیچے سانپ اور بچھو نظر آ رہے تھے اور اسے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے ان میں سے کوئی ابھی اس پر اپنا زہریلا ڈنک آزمائے گا اور جلا کر خاک سیاہ بنا دے گا۔

اچانک ایک خوفناک آواز آتی ہے اور قبر اسے اٹھا کر باہر پھینک دیتی ہے۔وہ سخت حیران ہوتا ہے کہ اس قبرستان کی ساری قبروں نے اپنے مردوں کو قبروں سے باہر پھینک دیا ہے۔سارے قبروں والے خوف کے عالم میں تھر تھر کانپ رہے ہیں کہ انہیں حکم ہوتا ہے کہ حشر کے میدان کی طرف بھاگو۔جہاں تم سے تمہارے اعمال کا حساب لیا جائے گا۔سب سرپٹ حشر کے میدان کی طرف اس سرعت و تیزی سے بھاگتے

ہیں کہ تھوڑی دیر میں وہ حشر کے میدان میں موجود ہوتے ہیں۔

میدان حشر میں ان گنت انسان جمع ہیں۔ لوگ سخت گھبراہٹ میں ہیں اور ریوڑوں کی صورت میں ادھر اُدھر بھاگ رہے ہیں۔ سورج کی تمازت سے انسانی جسموں سے چربی پگھل رہی ہے۔ زبانیں سوکھ کر کانٹا ہوگئی ہیں۔ شدت پیاس سے ہونٹ اور زبانیں پھٹ چکی ہیں۔ بھوک کا یہ عالم ہے کہ انسان کہنیوں تک اپنا گوشت کھا چکے ہیں۔ انسانی رشتے کچے دھاگے کی طرح ٹوٹ چکے ہیں۔ کوئی کسی کا غمگسار اور پرسان حال نہیں۔ ماں باپ اولاد کو دیکھ کر بھاگتے ہیں۔ اور اولاد ماں باپ کو دیکھ کر دوڑ جاتی ہے۔ کہ کہیں کوئی ہم سے نیکی نہ مانگ لے۔ ہر انسان نفسی نفسی پکار رہا ہے۔ زمین اس قدر گرم ہے کہ اس پر پاؤں نہیں ٹکتے۔ ہر انسان اپنے گناہوں کے مطابق پسینے میں ڈوبا ہوا ہے۔

اچانک وہ دیکھتا ہے کہ ایک بہت بڑا گروہ میدان حشر کی ایک سمت کو بھاگا جارہا ہے۔ وہ اس تیزی سے بھاگ رہا ہے جیسے بکریوں کا ریوڑ حملہ آور شیر کو دیکھ کر بھاگتا ہے، لیکن اسے محسوس ہوتا ہے کہ یہ گروہ کسی سکون گاہ کی طرف جارہا ہے۔ وہ اس گروہ کے ایک فرد کو روک کر پوچھتا ہے کہ تم لوگ کدھر جارہے ہو؟ اسے بتایا جاتا ہے کہ یہاں سے کچھ فاصلے پر جناب محمد مصطفیٰ شافع روز محشر ﷺ کا دربار لگا ہے اور یہ پریشان حال لوگ شفاعت رسول ﷺ حاصل کرنے جارہے ہیں۔ اسے بتایا جاتا ہے کہ شافع محشر ﷺ حوض کوثر پر تشریف فرما ہیں اور اپنے پیاسے امتیوں کو جام کوثر بھر بھر کر پلارہے ہیں اور جو ایک جام پی لے اسے پھر دوبارہ پیاس نہیں لگے گی۔ اس نے دیکھا کہ بہت سے لوگ پروانہ شفاعت حاصل کر کے اور جام کوثر پی کر سوئے جنت جارہے ہیں۔ اب ان پر کوئی غم نہیں وہ شاداں و فرحاں ہیں، ان کے چہرے ستاروں سے زیادہ تابناک ہیں اور ان کے قلوب اطمینان کی دولت سے مالا مال ہیں۔ جنت کی بہاریں ان کے لئے چشم براہ ہیں۔ رضوان جنت ان کے استقبال کا منتظر ہے۔ یہ فرحت بخش منظر دیکھ کر غم سے ڈوبا ہوا اس کا دل خوشی سے اچھل پڑا اور وہ شفاعت رسول ﷺ کا پروانہ اور جام کوثر حاصل کرنے کے لئے دوڑنے لگا۔ لیکن اسے یوں محسوس ہوا جیسے کسی غیر مرئی طاقت نے اسے روک لیا ہے۔ اس کے قدموں میں کسی نے میخیں ٹھونک دی ہیں۔ اسے یوں محسوس ہوا کہ اس کا ضمیر اس کی راہ میں ہمالیہ پہاڑ بن کر کھڑا ہو گیا ہے۔ اس کا ضمیر ایک شعلہ بیاں مقرر کی طرح بے تکان بولنے لگا۔ اس کا ضمیر کہنے لگا۔

"اے بے وفا و بے مروت انسان! کس منہ سے شافع محشر ﷺ کے پاس جارہا ہے۔ تیرا ان سے کیا تعلق؟ تیرا ان سے کیا واسطہ؟ تیرا ان سے کیا رشتہ؟ تجھے ان سے کیا محبت؟ تجھے ان سے کیا چاہت؟ تیری زندگی میں جب تو جوان تھا، مرزا قادیانی نے شافع محشر ﷺ کی ختم نبوت پہ ڈاکہ ڈالا ۔۔۔ تو نے کیا کیا؟ مرزا قادیانی اور اس کے بدمعاش ساتھیوں نے ساقی کوثر ﷺ کی شان میں ہرزہ سرائی کی ۔۔۔ تو نے کیا کیا؟

سرور کائنات ﷺ کے قلب اطہر پر نازل ہونے والی کتاب قرآن مجید میں مرزا قادیانی نے تحریف وتبدل کیا۔۔۔تو نے کیا کیا؟

مرزا قادیانی نے اپنی بکواسات کو احادیث رسول کہا۔۔۔تو نے کیا کیا؟

مرزا قادیانی نے اپنے مرتد ساتھیوں کو صحابہ رسول کہا۔۔۔تو نے کیا کیا؟

مرزا قادیانی نے اپنے چیلوں چانٹوں کو اصحاب بدر کہا۔۔۔تو نے کیا کیا؟

پیارے نبی ﷺ کے پیارے ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہم کو گالیاں دی گئیں۔۔۔تو نے کیا کیا؟

سید الکائنات ﷺ کی ازواج مطہرات کے مقابلہ میں مرزا قادیانی کی بیوی کو "ام المومنین کہا گیا۔۔۔تو نے کیا کیا؟

محسن انسانیت ﷺ کے پیارے شہر مکہ ومدینہ کے مقابلے میں مرزا قادیانی کے منحوس شہر 'قادیان' کو مکہ ومدینہ کہا گیا۔۔۔تو نے کیا کیا؟

تیرے سامنے اسلام لٹتا رہا۔قرآن لٹتا رہا۔رسول رحمت ﷺ کے امتی مرتد ہو کر قادیانی بنتے رہے اور تو دولت سمیٹنے میں مست رہا۔تیرے کانوں پہ کبھی جوں تک نہ رینگی۔اتنے بڑے حادثوں نے تیرے دل پر کبھی چوٹ نہ لگائی۔اتنے بڑے سانحوں نے کبھی تجھے متنفر نہ کیا۔اب بتا تیرا رسول ﷺ سے کیا تعلق؟۔تیرا رسول ﷺ سے کیا ناتا؟

وہ حشر کے میدان میں اپنے ضمیر کے سامنے لاجواب کھڑا ہے۔ضمیر کے سوالوں نے اسے گھائل کر کے رکھ دیا ہے۔ضمیر اس کو ایک زوردار دھکا مارتا ہے اور کہتا ہے چل اب جہنم کو۔جہاں کے لپکتے شعلے تیرے منتظر ہیں۔جہاں کے بچھو اور سانپ تیرے انتظار میں اپنے ڈنک لئے بیقراری سے لوٹ رہے ہیں۔یہ ہولناک منظر دیکھ کر اس کے منہ سے ذبح ہوتے بکرے کی طرح ایک دردناک چیخ نکلتی ہے۔ جس کی ہولناکی سے وہ خواب سے بیدار ہو جاتا ہے۔وہ بری طرح کانپ رہا تھا۔اس کا جسم پسینے سے شرابور تھا۔تھوڑے اوسان بحال ہوئے تو اُس نے سنا کہ محلے کی مسجد سے صبح کی اذان کی آواز آرہی تھی۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا جانشین کہہ رہا تھا۔

اشهد ان محمد رسول الله

اشهد ان محمد رسول الله

وہ آنکھیں کھول کر دیوانہ وار ادھر اُدھر دیکھنے لگتا ہے۔اچانک اس کی نظر سامنے لگے کیلنڈر پر پڑتی ہے۔جس پر جلی حروف میں لکھا تھا۔

کی محمد ﷺ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں<br>
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

محمد طاہر عبدالرزاق

# مجاہدین ختم نبوت کے ایمان افروز واقعات

## ایسے جذبے کو سلام:

حضرت پیر سید جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے محاذ ختم نبوت پر گرانقدر خدمات سرانجام دیں۔ آپ کی ذات قادیانیوں کی شہ رگ پر نشتر تھا۔ جب مرزا قادیانی کا نام نہاد خلیفہ نورالدین نارووال ضلع سیالکوٹ میں وارد ہوا اور قادیانیت کی تبلیغ شروع کر دی۔ آپ اُس وقت صاحب فراش تھے۔ چارپائی سے اٹھا نہیں جاتا تھا۔ لیکن عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی غیرت نے گوارا نہ کیا کہ نورالدین دندناتا پھرے اور میں یہاں لیٹا رہوں۔ فوراً حکم دیا کہ میری چارپائی اٹھا کر نارووال لے چلو۔ آپ نے وہاں پہنچ کر نورالدین اور اُس کے باطل مذہب کی ایسی مرمت کی کہ نورالدین وہاں سے سر پر پاؤں رکھ کر بھاگا۔

## ہار نہیں ہتھکڑیاں لاؤ:

صاحبزادہ سید فیض الحسن شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ تقریر کے لئے سٹیج پر تشریف لائے تو ایک رضا کار نے ان کے گلے میں پھولوں کا ہار ڈال دیا۔ صاحبزادہ نے ہار کو توڑا اور سٹیج پر بیٹھے ہوئے لوگوں کی جانب پھینک کر فرمایا میرے عزیز یہ وقت ہار پہننے کا نہیں۔ سرور کونین محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی آبرو کو خطرہ درپیش ہو اور میں ہار پہنوں، ہتھکڑیاں اور بیڑیاں لاؤ، ہمیں پابہ زنجیر کر کے دیکھو کہ ہمارے ماتھے پر شکن بھی آتا ہے۔ اس کے بعد اپنے مخصوص انداز میں صاحبزادہ نے موتی بکھیرنے شروع کئے۔ جلسے پر ایک سکوت طاری تھا اور صاحبزادہ صاحب حسب عادت ساون بھادوں کی طرح برس رہے تھے۔ صاحبزادہ کی تقریر نے مسلمانوں کے جذبہ ایمان کو اس طرح اُبھارا کہ بسا اوقات لوگوں کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ اس طرح رات کے 12 بجے تک جلسہ ہوتا رہا۔ (تحریک ختم نبوت 1953ء صفحہ 279)

گلوں نے آ کے مستی میں گریباں چاک کر ڈالے
چمن میں ہم نے کچھ غزل خواں یوں بھی دیکھے ہیں

## اہل اللہ کی نظر میں:

حکیم نورالدین بھیروی قادیانی ایک دفعہ حضرت میاں صاحب کے پاس مہاراجہ جموں کے لئے دعا کرانے گیا تھا۔ آپ نے دیکھتے ہی فرمایا نام نورالدین ہے۔ حکیم نے کہا ہاں۔ فرمایا قادیان میں ایک شخص غلام احمد نام کا پیدا ہوا ہے جو کچھ عرصہ بعد ایسے دعوے کرے گا جو نہ اٹھائے جائیں نہ رکھے جائیں اور تم لوح محفوظ میں اُس کے مصاحب لکھے ہوئے ہو۔ اس سے تعلق نہ رکھنا، دور دور رہنا ورنہ اُس کے ساتھ تم بھی دوزخ میں پڑو گے۔ حکیم صاحب سوچ میں پڑ گئے۔ فرمایا تم میں الجھنے کی عادت ہے۔ یہی تم کو وہاں لے جائے گی۔ چنانچہ کچھ عرصہ بعد مرزا غلام احمد قادیان میں ظاہر ہوا اور دعویٰ نبوت کیا اور کبھی مسیح موعود بنا اور حکیم نورالدین اس کا خلیفہ اول بنا اور اُس کے دین کو پھیلایا۔ یہ شخص بڑا عالم تھا۔ مرزا قادیانی کو بہت کچھ سکھایا کرتا تھا۔ اس کے ساتھ گمراہ ہوا۔

(''حیات طیبہ'' صفحہ 409، از ڈاکٹر محمد حسین انصاری)

## بہادر ماں:

شاعر ختم نبوت سید امین گیلانی اپنی جیل کا واقعہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

''ایک دن جیل کا سپاہی آیا اور مجھ سے کہا آپ کو دفتر میں سپرنٹنڈنٹ صاحب بلا رہے ہیں میں دفتر میں پہنچا تو دیکھا والدہ صاحبہ بمعہ میری اہلیہ اور اپنے بیٹے سلمان گیلانی کے، جس کی عمر اس وقت سوا ڈیڑھ سال کی تھی، بیٹھے ہوئے ہیں۔ والدہ محترمہ مجھے دیکھتے ہی اُٹھیں اور سینے سے لگالیا، ماتھا چومنے لگیں۔ حال احوال پوچھا، اُن کی آواز گلوگیر تھی۔ سپرنٹنڈنٹ نے محسوس کیا کہ وہ رو رہی ہیں۔ میرا بھی جی بھر آیا، آنکھوں میں آنسو تیرنے لگے۔ یہ دیکھ کر سپرنٹنڈنٹ نے کہا اماں جی! آپ رو رہی ہیں۔ بیٹے سے کہیں (ایک فارم بڑھاتے ہوئے) کہ اس پر دستخط کر دے تو آپ اسے ساتھ لے جائیں۔ ابھی معافی ہو جائے گی۔ میں ابھی خود کو سنبھال رہا تھا کہ اُسے جواب دے سکوں۔ والدہ صاحبہ تڑپ کر بولیں کیسے دستخط، کہاں کی معافی ایسے دس بیٹے حضور ﷺ کی عزت پر قربان کر دوں۔ میرا رونا تو شفقت مادری ہے۔ یہ سن کر سپرنٹنڈنٹ شرمندہ ہو گیا اور میرا سینہ ٹھنڈا ہو گیا۔

(تحریک ختم نبوت 1953ء، صفحہ 532، 533)

سرور کونین سے سر کا سودا ہو چکا
ہم نہ پوچھیں گے امین کیا بھاؤ ہے بازار کا

## ختم نبوت کانفرنس ربوہ:

طارق محمود صاحب خانیوال کے ایک زاہد و متقی نوجوان ہیں۔ انہوں نے ختم نبوت کانفرنس ربوہ میں اپنا خوش قسمت واقعہ یوں بیان کیا۔

''میں نے خواب میں دیکھا کہ مسلم کالونی ربوہ کی عظیم الشان مسجد کے باہر لوگوں کا کیف و مستی میں ڈوبا ہوا ایک بہت بڑا اجتماع ہے اور کسی کا منتظر ہے۔ میں نے لپک کر کسی سے پوچھا، کون آ رہا ہے۔ مجھے بتایا گیا کہ دریائے چناب کی جانب سے جناب خاتم النبیین محمد مصطفیٰ ﷺ کانفرنس کے پنڈال کی طرف تشریف لا رہے ہیں۔ میں پوری قوت سے اس جانب بھاگا۔ دیکھا تو آقا محمد ﷺ تشریف لا رہے ہیں۔ میں نے سلام کی سعادت حاصل کی۔ عرض کیا۔ آقا کدھر کا ارادہ ہے؟ فرمایا میرے کچھ غلاموں نے میری عزت و ناموس کی حفاظت کے لئے کانفرنس کا اہتمام کیا ہے۔ میں بھی شرکت کے لئے آیا ہوں۔''

## اور جج حیرت میں ڈوب گیا:

1953ء کی تحریک ختم نبوت میں میانوالی سے قافلے گرفتاری کے لئے لاہور جاتے تھے۔ ایک قافلہ میں میاں فضل احمد موچی بھی جا کر گرفتار ہو گیا۔ ان کی گرفتاری مارشل لاء کے تحت عمل میں آئی۔ مارشل لاء عدالت نے اُن کے بڑھاپے کو دیکھ کر دیگر ساتھیوں کی نسبت کم سزا دی۔ اس پر وہ بگڑ گئے۔ عدالت سے احتجاج کیا کہ میرے ساتھ انصاف کیا جائے۔ اس سے عدالت نے سمجھا کہ شاید سزا کم کرانا چاہتا ہے۔ عدالت نے جب پوچھا تو کہا کہ مجھ سے کم عمر کے لوگوں کو دس سال کی سزا دی، میرے ساتھ انصاف کیا جائے اور میری سزا میں اضافہ کیا جائے۔ یہ سن کر مارشل لاء عدالت کانپ اُٹھی۔ اس بوڑھے جرنیل کی ایمانی غیرت پر جج انگشت بدنداں اُٹھ کر عدالت سے ملحق کمرہ میں چلا گیا۔ انہوں نے عدالت میں کپڑا بچھا کر گرفتاری اور سزا اور آقائے نامدار ﷺ کی عزت و ناموس کے تحفظ کے لئے اپنی قربانی کی بارگاہ خداوندی میں قبولیت کے لئے نوافل پڑھنے شروع کر دیے۔

انوکھی وضع ہے سارے زمانے سے نرالے ہیں
یہ عاشق کون سی بستی کے یا رب رہنے والے ہیں

## مولانا پیر حسن شاہ بٹالوی رحمۃ اللہ علیہ:

کی خدمت میں ایک دفعہ مرزا قادیانی آیا آپ نے اُسے ہدایت فرمائی کہ عقیدہ اہل سنت پر ثابت قدم رہنا اور خواہشات نفسانیہ و ہوائے شیطانیہ کا غلام نہ بن جانا۔

آپ کے شاگرد حافظ عبدالوہاب نے مرزا کے بعد پوچھا کہ آپ نے عجیب ہدایت فرمائی۔ اس کی کیا وجہ ہے؟ فرمایا کچھ عرصہ بعد اس آدمی کا دماغ خراب ہوگا اور یہ دعویٰ نبوت کرے گا۔ شیطان اس وقت اس کی مہار تھامے ہوئے ہے۔ چنانچہ اس پیش گوئی کے 32 سال بعد مرزا نے نبوت کا دعویٰ کر دیا۔ (ارشادالمسترشدین، صفحہ 161)

## غیرت اقبال رحمۃ اللہ علیہ:

صاحبزادہ محمد اللہ شاہ استاد مظاہر العلوم سہارن پور بیان کرتے ہیں۔ کہ سید آغا صدر چیف جسٹس ہائی کورٹ نے لاہور کے عمائد اور مشاہیر کو کھانے پر مدعو کیا۔ حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ بھی مدعو تھے۔ اتفاق سے اس محفل میں جھوٹے نبی کا جھوٹا خلیفہ حکیم نور الدین بھی بلا دعوت آن ٹپکا۔ جب عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ کی نظر اس کذاب کے منحوس چہرہ پر پڑی تو غیرت ایمانی سے علامہ اقبال کی آنکھیں سرخ ہوگئیں اور ماتھے پر شکن چڑھ گئے فوراً اُٹھے اور میزبان کو مخاطب کر کے کہا۔ آغا صاحب آپ نے یہ کیا غضب کیا کہ باغی ختم نبوت اور دشمن رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی مدعو کیا ہے اور مجھے بھی! اور کہا''میں جاتا ہوں میں ایسی محفل میں ایک لمحہ بھی نہیں بیٹھ سکتا۔ حکیم نور الدین چور کی طرح فوراً حالات کو بھانپ گیا اور نو دو گیارہ ہوگیا۔ اس کے بعد میزبان نے علامہ اقبال سے معذرت کی اور کہا میں نے اسے کب بلایا تھا یہ تو خود ہی گھس آیا تھا۔

## عزم بالجزم:

حضرت مفتی محمد یونس ایک جلسہ میں کھڑے ہوئے فرمایا حاضرین آپ گواہ رہیں کہ آج جب کہ رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی حرمت و ناموس کے تحفظ کے لئے مجلس عمل نے قوم سے قربانیاں طلب کی ہیں۔ میں اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی حرمت پر اپنا سب کچھ قربان کرنے کے لئے سب سے پہلے اپنے آپ کو پیش کر رہا ہوں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور ختم نبوت کے سلسلہ میں میرے جسم کا قیمہ بھی کر دیا گیا تو میرے جسم کی ایک ایک بوٹی سے ختم نبوت زندہ باد کی آواز بلند ہوگی۔

(تحریک ختم نبوت 1953ء صفحہ 416)

ہو حلقہ یاراں تو بریشم کی طرح نرم
رزم حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

## ختم نبوت کا ایک ننھا مجاھد:

1953ء کی تحریک ختم نبوت میں پولیس افسر کراچی میں ان لاریوں پر ڈیوٹی دیتے رہے جو کراچی

کے رضا کاروں کو لاری میں بھر بھر کر دور دراز سنسان علاقوں میں چھوڑ آتے تھے۔ ایک افسر پر تحریک میں شامل ہونے والے دس بارہ سال کی عمر کے ایک بچے کے پاکیزہ جذبات کا بڑا گہرا اثر تھا۔ اس واقعہ کا تذکرہ کرتے ہوئے پولیس افسر نے بتایا کہ آخر دم تک ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لگا رہا تھا۔ جب رضا کاروں کو اتار کر لاری واپس ہونے لگی تو افسر مذکور جو خود بھی صاحب اولاد تھے۔ نے بچے کی طرف دیکھا۔ کہنے لگا آؤ بیٹا تم لاری میں سوار ہو جاؤ۔ بچے نے جواب دیا کیوں؟ افسر نے کہا تم بچے ہو اتنا لمبا سفر بھوک، پیاس، کیسے برداشت کر سکو گے، تھک جاؤ گے۔ آؤ ہم تمہیں شہر میں اتار دیں گے۔ بچے نے بڑی جرأت سے جواب دیا کہ میں تو قید ہونے کے لئے آیا تھا۔ میری اماں نے مجھے اجازت دی کہ جاؤ حضور ﷺ کے نام پر قربان ہو رہے ہیں، تم بھی جاؤ۔ میں تو اماں کی اجازت سے آیا ہوں مگر تم ہمیں قید نہیں ہونے دیتے اور شہر سے باہر چھوڑ کر جا رہے ہو۔ بچے نے بات ختم کرتے ہی پھر نعرہ لگایا۔ "تاج و تخت ختم نبوت زندہ باد" پولیس نے لاری ڈرائیور کو کہا چلو بھئی یہ بچہ نہیں مانتا۔

ابھی لاری چالیس گز چلی ہوگی کہ پولیس افسر کو پھر خیال آیا کہ معصوم بچہ اتنا طویل سفر کیسے کرے گا۔ انسانی ہمدردی، اسلامی ہمدردی یا پدرانہ شفقت کے جذبات نے پھر مجبور کیا۔ پولیس افسر نے لاری رکوادی اور پیدل واپس آکر بچے سے پھر کہا آؤ بیٹا ضد نہیں کیا کرتے۔ ساتھی رضا کاروں نے بھی بچے کو سمجھایا کہ بیٹا تم واپس چلے جاؤ، ہم تو تمہیں شہر ہی میں منع کرتے تھے مگر تم اچھل کر لاری میں سوار ہو گئے تھے۔ اب تم واپس چلے جاؤ۔ بچہ پھر بولا صاحب آپ زیادہ ایمان دار ہیں اور مجھے آپ کمزور سمجھتے ہیں۔ بہر حال وہ بچہ نہیں مانا۔

رشتہ نہ ہو قائم جو محمد ﷺ سے وفا کا
پھر جینا بھی برباد ہے مرنا بھی اکارت

## صبر و استقامت کا پہاڑ:

1953ء کی تحریک ختم نبوت میں حضرت مولانا ابوالحسنات قادری رحمۃ اللہ علیہ پہلی بار جیل گئے تھے۔ حضرت مولانا ایسا نازک اور نفیس مزاج بزرگ جسے لوگ دیکھنے کو ترستے ہوں، جن کے معتقدین کا اُن کی دکان پر تانتا بندھا رہے، جدھر آنکھ اُٹھے لوگ عقیدت سے جھک جائیں پہلی بار پکڑے گئے تھے اور سنگ آمد سخت آمد کے مصداق قید بھی ایسی جس کی میعاد کی کچھ خبر نہیں۔ اس پر ستم یہ کہ مولانا ابوالحسنات کا ایک ہی بیٹا جسے والدہ کی محبت بھری گود بھی بچپن ہی میں داغ مفارقت دے گئی، جسے حضرت مولانا نے بڑے لاڈ پیار سے خود ہی پالا پوسا ہو، اس جان سے پیارے لخت جگر اور اکلوتے جوان بیٹے کا کچھ پتہ نہیں کہ

شہید ہوگیا ہے، پکڑا گیا ہے تو کتنی قید ہوئی۔ان کی آزمائش بھی ایسی سخت ہوئی کہ جسے معمولی انسان برداشت نہ کرسکے مگر مولانا کی پیشانی پر بل تک نہ آیا۔ہم سوچتے ہیں کہ خلیل احمد زندہ بھی ہے یا نہیں مگر مولانا ابوالحسنات نہ گھبراتے نہ الگ بیٹھ کر آنسو بہاتے۔اللہ جسے حوصلہ اور صبر عطا کرے۔جیل خانہ فخر و غرور کا مقام نہیں۔یہاں بڑے بڑوں کے پاؤں ڈگمگا جاتے ہیں۔مولانا اکثر فرمایا کرتے تھے کہ جس کے نام پر آج تک روٹیاں توڑتے رہے اس کے نام کی لاج رکھنے کا وقت آیا تو اب گھبرانا کیا، نمک حرامی تو نہیں ہونا چاہئے۔اللہ اللہ کس جرأت اور حوصلے کے علماء تھے۔مولانا موصوف بڑے ہی صاف دل انسان تھے۔آپ کے ساتھ آپ کے جیل کے ساتھی فرماتے ہیں۔

ایک روز ہم سب نے مشورہ کیا کہ ہم مولانا خلیل صاحب کے بارے میں صاف صاف بتا دیں کہ وہ آزمائش میں مبتلا ہے۔ابھی کوئی معتبر اطلاع نہیں ہے۔خدا کرے وہ زندہ ہوں۔اس طرح کی گفتگو کر کے ہم مولانا کو حوصلہ دلائیں کہ موت کا وقت تو مقرر ہے۔جسے مرنا ہے اسے کوئی روک نہیں سکتا وغیرہ وغیرہ۔ان خیالات کو لئے ہم مولانا صاحب کی کوٹھری میں جا دھمکے اور باتوں باتوں میں لاہور کا ذکر کیا پھر خلیل صاحب کا تذکرہ آیا تو سوچی سمجھی سکیم کے مطابق ہم جب تسلی بخش الفاظ استعمال کر چکے تو مولانا موصوف نے نہایت آرام سے فرمایا کہ بھئی بات تو ٹھیک ہے۔خلیل میرا اکلوتا بیٹا ہے اور مجھے اس سے بے پناہ محبت ہے۔اس لئے کہ میں ہی اس کا باپ ہوں، اور میں نے ہی ماں بن کر اُسے پالا پوسا ہے۔یوں بھی اولاد سے کسے محبت نہیں ہوتی مگر اس مقام پر صبر کے سوا اور ہو بھی کیا سکتا ہے۔پھر اس نیک کام میں خلیل قربان بھی ہوتا ہے تو سعادت دارین ہے۔وہ بھی تو ماؤں کے لخت جگر تھے جو سرکار مدینہ ﷺ کی آبرو میں شہید ہوئے۔ان میں خلیل بھی ہے تو میرے لئے فخر کی بات ہے۔اللہ ہماری حقیر قربانی کو قبول فرمائے۔مولانا کا صبر اور بے نظیر حوصلہ و استقامت دیکھ کر ہمارے حوصلے دگنے ہو گئے اور حقیقت تو یہ ہے کہ اس روز کے بعد ہم سب مولانا کی اور زیادہ بے حد عزت کرنے لگے۔ہمارے دوسرے بزرگ اور رفیق تو بارہا جیل بھگتے ہوئے تھے، انہیں تو اس قید و بند کو خندہ پیشانی سے کاٹ ہی لینا تھا مگر مولانا جنکی پہلی آزمائش تھی اگر گھبراتے یا پریشانی کا اظہار کرتے تو یہ فطرت کے تقاضوں کے عین مطابق تھا۔مولانا کے دل میں دوہرا جذبہ تھا وہ عالم دین بھی تھے اور سید زادے بھی تھے۔آقائے نامدار نبی کریم ﷺ کے ایک مخلص عالم دین کے فرائض بھی سامنے تھے اور یہ بات بھی تھی کہ ان کے نانا ﷺ کی آبرو خطرے میں تھی۔یہ دوہرا جذبہ کارفرما تھا کہ مولانا ابوالحسنات آخر دم تک صحیح مقام تک ڈٹے رہے اور ان کے پاؤں میں لغزش نہیں آئی۔اللہ جسے توفیق دے۔

(چراغ ختم نبوت 1953، صفحہ 293۔295)

چراغ جلنے لگے زیست کے اندھیروں میں
یہ کس کے روئے درخشاں کا ذکر آیا تھا

## خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کی للکار:

1953ء کی تحریک ختم نبوت میں برکت علی اسلامیہ ہال میں بلائے گئے تمام مکاتب فکر کے کنونشن میں پیکر جرأت وغیرت قمر الملت خواجہ قمرالدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ نے انتہائی جذباتی انداز میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا۔

''قادیانیوں کا مسئلہ باتوں سے حل نہیں ہوگا، آپ مجھے حکم دیں میں قادیانیوں سے نپٹ لوں گا۔ اور چند روز میں ربوہ کو صفحہ ہستی سے مٹادوں گا۔''

(تعارف علمائے اہلسنت، مولانا محمد صدیق ہزاروی)

## حاجی غلام مصطفی مانک رحمۃ اللہ علیہ صاحب:

ضلع سکھر میں حاجی غلام مصطفیٰ مانک صاحب رحمۃ اللہ علیہ بڑے عظیم عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔ وہ چنیوٹ کانفرنس کے ایک اجلاس کی صدارت بھی کر چکے ہیں۔

حاجی صاحب کے ہاں ایک قادیانی آیا۔ اس نے آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کی گستاخی کا ارتکاب کیا۔ آپ کو طیش آگیا۔ چھری لی اور اس کا کام تمام کر دیا۔ اس کی زبان نکالی ٹکڑے بھی کرتے جاتے تھے اور کہتے جاتے تھے کہ بد بخت اس زبان سے تو نے میرے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کا ارتکاب کیا تھا۔ جس دن اُن کو گرفتار کر کے گھر سے تھانہ کر ونڈی لے جا رہے تھے، اسی پہلی رات آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک سیدزادی کو خواب میں زیارت ہوئی۔ آپ نے فرمایا بیٹی کل شہر جیل میں میرا مہمان آ رہا ہے۔ جس کا خیال رکھنا۔ چنانچہ معلوم کر کے اس بی بی نے کھانا اور دیگر ضروریات کا اہتمام کیا۔

## سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ کو حکم:

حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ

''حضور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے خواب میں حکم فرمایا کہ مرزا غلام احمد قادیانی غلط تاویل کی قینچی سے میری احادیث کے ٹکڑے ٹکڑے کر رہا ہے اور تم خاموش بیٹھے ہو۔''

(ملفوظات طیبہ 126 تا 127)

چنانچہ پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ فتنہ قادیانیت کی سرکوبی کے لئے میدان میں نکل آئے اور مسلمانوں کو

اس فتنہ کی شرانگیزیوں سے آگاہ کیا۔ آپ کی اس فتنہ کے خلاف دن رات کوششوں سے بدحواس ہو کر قادیانی جماعت کے ایک وفد نے حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا کہ آپ مرزا قادیانی سے مباہلہ کریں۔ ایک اندھے اور ایک لنگڑے کے حق میں آپ دعا کریں۔ دوسرے اندھے اور لنگڑے کے حق میں مرزا قادیانی دعا کرے جس کی دعا سے اندھا اور لنگڑا ٹھیک ہو جائیں۔ وہ سچا ہے۔ اس طرح حق و باطل کا فیصلہ ہو جائے گا۔ سید پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا کہ یہ بھی منظور ہے۔ اور جاؤ مرزا قادیانی سے یہ بھی کہہ دو کہ اگر مردے بھی زندہ کرنے ہوں تو آجاؤ، مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ مردے زندہ کرنے کے لئے بھی تیار ہے۔ سچ ہے کہ جو شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کے تحفظ کے لئے کام کرتا ہے اس کی پشت پر نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ہاتھ ہوتا ہے۔ قادیانی وفد یہ جواب پا کر واپس چلا گیا اور کچھ پتہ نہ چلا کہ مرزا قادیانی اور ان کے حواری کہاں ہیں۔

## باطل کو چیلنج:

حضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ نے مرزا قادیانی کو چیلنج کرتے ہوئے کہا

"حسب وعدہ شاہی مسجد میں آؤ، ہم دونوں اس کے مینار پر چڑھ کر چھلانگ لگاتے ہیں۔ جو سچا ہوگا وہ بچ جائے گا جو کاذب ہوگا، مر جائے گا۔ مرزا قادیانی نے جواب میں اس طرح چپ سادھی گویا دنیا سے رخصت ہو گیا ہے۔"

## عزت رسول صلی اللہ علیہ وسلم:

خطیب ختم نبوت صاحب زادہ فیض الحسن شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے ملت اسلامیہ کی سوئی ہوئی غیرت کو جھنجوڑتے ہوئے کہا۔

"جو جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کی حفاظت نہیں کر سکتا وہ اپنی ماں، بہن کی عزت کی بھی حفاظت نہیں کر سکتا۔"

## حق گوئی و بیباکی:

نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر ڈاکہ زنی ہوتے ہوئے دیکھ کر اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ تڑپ اٹھے اور مسلمانوں کو مرزائی نبوت کے زہر سے بچانے کے لئے انگریز کے ظلم و بربریت کے دور میں علم حق بلند کرتے ہوئے اور شمع جرأت جلاتے ہوئے مندرجہ ذیل فتویٰ دیا۔ جس کا حرف حرف قادیانیت کے سومنات کے لئے گرز محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ ہے۔ قادیانیوں کے کفریہ عقائد کی بنا پر اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مرزائی اور مرزائی نوازوں کے بارے میں فتویٰ دیا کہ

''قادیانی مرتد، منافق ہیں، مرتد منافق وہی کہ کلمہ اسلام اب بھی پڑھتا ہے۔ اپنے آپ کو مسلمان بھی کہتا ہے اور پھر اللہ عزوجل یا رسول اللہ ﷺ یا کسی نبی کی توہین کرتا یا ضروریات دین میں سے کسی شئے کا منکر ہے اس کا ذبیح محض نجس، مردار حرام قطعی ہے، مسلمانوں کے بائیکاٹ کے سبب قادیانی کو مظلوم سمجھنے والا اور اس سے میل جول چھوڑنے کو ظلم و ناحق سمجھنے والا اسلام سے خارج ہے اور جو کافر کو کافر نہ کہے وہ بھی کافر۔''

(احکام شریعت، صفحہ 112 تا 122، 177، اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی ﷫)

مزید فرمایا کہ

''اس صورت میں فرض قطعی ہے کہ تمام مسلمان موت و حیات کے سب علاقے ان سے قطع کر دیں۔ بیمار پڑے پوچھنے کو جانا حرام، مر جائے تو اس کے جنازے پر جانا حرام اسے مسلمانوں کے گورستان میں دفن کرنا حرام، اس کی قبر پر جانا حرام۔''

(فتاویٰ رضویہ صفحہ 51 جلد 6، مولانا احمد رضا خان بریلوی ﷫)

## جاؤ حضور ﷺ کی عزت پر قربان ہو جاؤ:

1953ء کی تحریک ختم نبوت میں ایک عورت اپنے بیٹے کی برات لے کر دہلی دروازہ کی جانب آرہی تھی، سامنے سے تڑتڑ کی آواز آئی معلوم کرنے پر پتہ چلا کہ آقائے نامدار ﷺ کی عزت و ناموس کے لئے لوگ سینہ تانے بٹن کھول کر گولیاں کھا رہے ہیں۔ تو برات کو معذرت کر کے رخصت کر دیا۔ بیٹے کو بلا کر کہا کہ بیٹا آج کے دن کے لئے میں نے تمہیں جنا تھا۔ جاؤ آقا ﷺ کی عزت پر قربان ہو کر دودھ بخشوا جاؤ۔ میں تمہاری شادی اس دنیا میں نہیں بلکہ آخرت میں کروں گی اور تمہاری برات میں آقائے نامدار ﷺ کو مدعو کروں گی۔ جاؤ پروانہ وار شہید ہو جاؤ تاکہ میں فخر کر سکوں کہ میں بھی شہید کی ماں ہوں۔ بیٹا ایسا سعادت مند تھا کہ تحریک میں ماں کے حکم پر آقائے نامدار ﷺ کی عزت کے لئے شہید ہو گیا۔ جب لاش لائی گئی تو گولی کا کوئی نشان پشت پر نہ تھا۔ سب سینہ پر گولیاں کھائیں۔ فرحمۃ اللہ رحمۃ واسعۃ۔

1953ء کی تحریک ختم نبوت میں ایک طالب علم ہاتھ میں کتابیں لئے کالج جا رہا تھا۔ سامنے تحریک کے لوگوں پر گولیاں چل رہی تھیں۔ کتابیں رکھ کر جلوس کی طرف بڑھا کسی نے پوچھا یہ کیا۔ جواب میں کہا کہ آج تک پڑھتا رہا ہوں، آج عمل کرنے جا رہا ہوں۔ جاتے ہی ران پر گولی لگی، گر پڑا پولیس والے نے آکر اٹھایا تو شیر کی طرح گرجدار آواز میں کہا کہ گولی ران پر کیوں ماری ہے۔ عشق

مصطفیٰ ﷺ تو دل میں ہے یہاں دل پر گولی مارو تا کہ قلب وجگر کو سکون ملے۔ اسی تحریک ختم نبوت میں ایک مسلمان دیوانہ وار ختم نبوت زندہ باد کے لاہور کی سڑکوں پر نعرے لگا رہا تھا۔ پولیس والے نے پکڑ کر تھپڑ مارا۔ اس پر اس نے پھر ختم نبوت زندہ باد کا نعرہ لگایا۔ پولیس والے نے بندوق کا بٹ مارا اس نے پھر نعرہ لگایا۔ وہ مارتے رہے۔ یہ نعرہ لگاتا رہا۔ اسے اٹھا کر گاڑی میں ڈالا یہ زخموں سے چور چور پھر بھی ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لگاتا رہا۔ اسے گاڑی سے اتارا گیا تو بھی وہ نعرہ لگاتا رہا۔ اسے فوجی عدالت میں لایا گیا۔ اس نے عدالت میں آتے ہی ختم نبوت کا نعرہ لگایا۔ فوجی نے کہا ایک سال سزا، اس نے سال کی سزا سن کر پھر ختم نبوت کا نعرہ لگایا، اس نے سزا دو سال کر دی، اس نے پھر نعرہ لگایا، غرضیکہ فوجی سزا بڑھاتا رہا اور یہ مسلمان نعرہ ختم نبوت بلند کرتا رہا۔ فوجی عدالت جب بیس سال پر پہنچی دیکھا کہ بیس سال کی سزا سن کر یہ پھر بھی نعرے سے باز نہیں آ رہا تو فوجی عدالت نے کہا کہ باہر لے جا کر گولی ماردو، اس نے گولی کا نام سن کر دیوانہ وار رقص شروع کر دیا اور ہوا کو مخاطب کر کے کہنے لگا۔ اے گنبدِ خضریٰ کی طرف جانے والی ہوا! میرے آقا ﷺ کو میرا آخری سلام کہنا، اور کہنا کہ مقتل میں آپ کا غلام کہہ رہا تھا ختم نبوت زندہ باد۔

اور اس فلک شگاف ترانہ سے ایمان پر وجد آفریں کیفیت طاری کر دی۔ یہ حالت دیکھ کر عدالت نے کہا کہ رہا کر دو کہ یہ دیوانہ ہے۔ اس نے رہائی کا حکم سن کر پھر نعرہ لگایا ختم نبوت زندہ باد۔

(قارئین کرام! میں لکھتے ہوئے نعرہ لگاتا ہوں اور آپ پڑھتے ہوئے نعرہ لگائیں)

ختم نبوت زندہ باد　　　ختم نبوت زندہ باد　　　ختم نبوت زندہ باد

تحریک ختم نبوت 1953ء میں دہلی دروازہ لاہور کے باہر صبح سے عصر تک جلوس نکلتے رہے، لوگ دیوانہ وار سینوں پر گولیاں کھا کر آقائے نامدار ﷺ کی عزت و ناموس پر جان قربان کرتے رہے۔ عصر کے بعد جب جلوس نکلنے بند ہو گئے تو ایک اسی سالہ بوڑھا اپنے معصوم پانچ سالہ بچے کو کندھے پر اٹھا کر لایا۔ باپ نے ختم نبوت کا نعرہ لگایا معصوم بچے نے جو باپ سے سبق پڑھا تھا اس کے مطابق زندہ باد کہا۔ دو گولیاں آئیں اسی سالہ بوڑھے باپ اور پانچ سالہ معصوم بچے کے سینہ سے شائیں کر کے گزر گئیں۔ دونوں شہید ہو گئے مگر تاریخ میں ایک نئے باب کا اضافہ کر گئے کہ اگر آقائے نامدار ﷺ کی عزت و ناموس پر مشکل وقت آئے تو مسلمان قوم کے اسی سالہ بوڑھے خمیدہ کمر سے لے کر 5 سالہ معصوم بچے تک سب جان دے کر اپنے پیارے آقا ﷺ کی عزت و ناموس کا تحفظ کرتے ہیں۔

معلوم ہوا کہ اسی تحریک میں کرفیو لگ گیا۔ اذان کے وقت ایک مسلمان کرفیو کی خلاف ورزی کر کے آگے بڑھا مسجد میں پہنچ کر اذان دی۔ ابھی اللہ اکبر کہہ پایا تھا کہ گولی لگی ڈھیر ہو گیا۔ دوسرا مسلمان

آگے بڑھا۔ اس نے اشہد ان لا الہ الا اللہ کہا تھا کہ گولی لگی ڈھیر ہو گیا۔ تیسرا مسلمان آگے بڑھا ان دو لاشوں پر کھڑا ہو کر اشہد ان محمد رسول اللہ کہا کہ گولی لگی ڈھیر ہو گیا۔ چوتھا آدمی بڑھا تینوں کی لاشوں پر کھڑا ہو کر کہا حی علی الصلوٰۃ کہ گولی لگی ڈھیر ہو گیا۔ پانچواں مسلمان بڑھا۔ غرضیکہ باری باری نو مسلمان شہید ہو گئے مگر اذان پوری کر کے چھوڑی۔ خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را۔

## مہمان رسول ﷺ ۔ دعوت خدا:

مولانا خلیل احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ مجاہد اسلام مولانا ابوالحسنات سید محمد احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند ارجمند تھے۔ 1953ء کی تحریک ختم نبوت میں آپ نے جو مجاہدانہ کردار ادا کیا اس سے مجاہدین جنگ یمامہ کی یاد تازہ ہو گئی۔ وفائے محبوب ﷺ کے جرم میں آپ کو سزائے موت دی گئی جب یہ خبر آپ کے والد گرامی تک پہنچی جو کراچی جیل میں دیگر علماء کرام کے ساتھ قید و بند کی صعوبتیں برداشت کر رہے تھے تو بہادر بیٹے کے بہادر باپ نے فوراً سجدہ میں سر رکھ دیا اور فرمایا۔

''میرے اللہ! ناموس رسالت ﷺ پر ایک خلیل تو کیا میرے ہزاروں فرزند بھی ہوں تو اسوۂ شبیری پر عمل کرتے ہوئے سب کو قربان کر دوں۔''

مولانا خلیل احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ دوران قید اندھیری کوٹھڑی میں میرے سامنے زہریلا سانپ چھوڑا گیا، نماز پڑھنے سے روکا گیا۔ سارا سارا دن کھڑا رکھا گیا۔ کئی کئی دن کھانا نہ دیا گیا۔ دوران تفتیش گالیوں سے نوازا گیا۔ بھوک اور پیاس کی شدت سے میرے سینے سے درد اٹھتا اسی لمحہ میں خیال آیا کہ یہاں بھوکا مر رہا ہوں گھر میں ہوتا تو اپنی پسند کے کھانے کھاتا لیکن دوسرے ہی لمحے ضمیر نے ملامت کی اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کی قربانیوں کا نقشہ آنکھوں کے سامنے آ گیا۔ میں نے سر بسجود ہو کر توبہ کی لیکن خدا کی قدرت دیکھئے کہ اندھیرے میں ایک ہاتھ آگے بڑھا اور آواز آئی ''شاہ جی یہ لے لو'' ایک لفافہ مجھے دیا گیا جس میں کچھ پھل اور مٹھائی تھی میں حیران رہ گیا کہ اتنے سخت پہروں کے باوجود یہ سب کچھ مجھ تک کیسے پہنچ گیا لیکن میرے دل کو یہ یقین ہو گیا کہ یہ غیبی دعوت جناب خاتم النبیین ﷺ کے صدقہ میں ملی ہے۔ وہ پھل اور مٹھائی تین روز تک میں استعمال کرتا رہا۔

## مولانا عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ کی گرفتاری اور پھانسی کی سزا:

آپ کا پروگرام تھا کہ قصور سے بس کے ذریعے اسمبلی گیٹ تک پہنچ جائیں اور اسمبلی میں تقریر کر کے ممبران اسمبلی کو تحریک کے بارے میں مکمل تفصیلات سے آگاہ کر دیں۔ لیکن قصور میں آپ جن لوگوں

کے پاس ٹھہرے ہوئے تھے، انہوں نے غداری کرتے ہوئے ملٹری کو بتا دیا۔ آپ صبح کی نماز کی تیاری کر ہی رہے تھے کہ اپنے ایک کارکن مولوی محمد بشیر مجاہد کے ہمراہ گرفتار کر لئے گئے۔

قصور سے گرفتار کر کے آپ کو لاہور شاہی قلعہ لایا گیا۔ یہاں سے بیانات لینے کے بعد 16 اپریل کو آپ جیل منتقل کر دیئے گئے اور آپ کو چارج شیٹ دے دی گئی۔ ملٹری کورٹ میں کیس چلا، جو 17 اپریل کو شروع ہوا اور مئی تک چلتا رہا۔

7 مئی کی صبح کو سپیشل ملٹری کورٹ کا ایک آفیسر اور ایک کیپٹن آپ کو بلا کر ایک کمرے میں لے گئے جہاں قتل کے 9 (نو) اور ملزم بھی تھے مگر ڈی۔ ایس پی فردوس شاہ کے قتل کا کیس ثابت نہ ہو سکا اور آپ کو بری کر دیا گیا۔

دوسرا کیس بغاوت کا تھا جس میں آپ کو سزائے موت کا حکم سنایا گیا جو اس طرح تھا

**You will be hanged by neck Till you are Dead.**

"تمہاری گردن پھانسی کے پھندے میں اس وقت تک لٹکائی جائے گی جب تک تمہاری موت نہ واقع ہو جائے"

آرڈر سناتے ہوئے افسر نے کہا

**Please sign it.**

اس پر دستخط کر دیجئے۔

علامہ نیازی:

**I will sign it when i will kiss the rob.**

(میں جب پھانسی کے پھندے کو بوسہ دوں گا اس وقت اس پر دستخط کروں گا۔)

افسر:

**You will have sign it.**

علامہ نیازی:

**I am already told you that i will sign it when i kiss the rob.**

"میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ جس وقت پھانسی کے پھندے کو بوسہ دوں گا اس وقت دستخط کروں گا۔ میں جیل میں ہوں اور آپ کے پنجوں میں ہوں، مجھے لے جاؤ اور پھانسی دے دو۔"

افسر:

Mr. Niazi our officers will enquire from us whether you were serve with the notice in death warrant.

''مسٹر نیازی! ہمارے آفیسر ہم سے پوچھیں گے کہ تم نے نوٹس دے دیا ہے یا نہیں تو میں کیا جواب دوں گا۔''

مولانا نیازی:

If you so fear from your officers well i sign it for you.

''اگر آپ کو اپنے افسران ہی کا خوف ہے تو آپ کی خاطر اس پر دستخط کیے دیتا ہوں''

چنانچہ آپ نے بڑے اطمینان سے اس پر دستخط کر دیئے۔ افسر نے آپ کی ہمت کے بارے میں پوچھا تو آپ نے فرمایا۔

''تم میری (Moral) کے بارے میں پوچھتے ہو تو وہ تو آسمانوں سے بھی بلند ہے، تم اس کا اندازہ نہیں کر سکتے۔''

افسر کے جانے کے بعد آپ کمرے میں اکیلے رہ گئے تو تائید ایزدی سے آپ کو سورۂ ملک کی یہ آیت یاد آ گئی۔ ''خلق الموت والحیوۃ لیبلوکم ایکم احسن عملا'' آپ نے اس آیت سے یہ تاثر لیا کہ موت وحیات کا خالق صرف اللہ تعالیٰ ہے۔ یہ لوگ میری زندگی کا سلسلہ منقطع نہیں کر سکتے۔ اگر اس مقصد کے لئے جان بھی جائے تو اس سے بڑی زندگی کیا ہو سکتی ہے۔

ایک لمحہ کے لئے آپ پر خوف کا حملہ ہوا لیکن فوراً زبان پر یہ شعر آ گیا۔

کشتگان خنجر تسلیم را
ہر زماں از غیب جان دیگر است

آپ وجد کی حالت میں یہ شعر بار بار پڑھتے اور جھومتے۔ اسی عالم میں آپ کمرے سے باہر آ گئے تو ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ جیل مہر محمد حیات نے یہ خیال کیا کہ ملٹری کورٹ نے آپ کو بری کر دیا ہے۔ چنانچہ اس نے کہا

''نیازی صاحب، آپ کو مبارک ہو، آپ بری ہو گئے''

آپ نے فرمایا ''میں اس سے بھی آگے نکل گیا ہوں۔''

اس نے کہا ''کیا مطلب''

آپ نے فرمایا۔ ''اب انشاء اللہ! حضور پاک ﷺ کے غلاموں اور عاشقوں کی فہرست میں میرا نام بھی شامل ہوگا۔''

وہ پھر بھی نہ سمجھا تو آپ نے فرمایا۔ ”میں کامیاب ہو گیا۔“

آپ کی سزائے موت کی خبر جنگل کی آگ کی طرح پورے ملک میں پھیل گئی۔ ادھر جیل میں قیدی تک آپ کو دیکھ کر روتے تھے۔ جب آپ کو پھانسی کی کوٹھڑی میں لے کر جایا گیا تو آپ نے لوگوں کو اطمینان دلایا اور فرمایا کہ کتنے عاشقان رسول ﷺ جام شہادت نوش کر رہے ہیں۔ اگر میں بھی اس نیک مقصد کے لئے جان دے دوں تو میری یہ خوش قسمتی ہو گی۔

حضرت مولانا نیازی رحمۃ اللہ علیہ سات دن اور آٹھ راتیں پھانسی کی کوٹھڑی میں رہے اور 14 مئی کو آپ کی سزائے موت عمر قید میں تبدیل کر دی گئی اور پھر مئی 1955 کو آپ کو باعزت طور پر بری کر دیا گیا۔

ہر حال میں حق بات کا اظہار کریں گے
منبر نہیں ہوگا تو سر دار کریں گے
جب تک بھی دہن میں ہے زبان سینے میں دل ہے
کاذب کی نبوت کا ہم انکار کریں گے

مولانا فرماتے ہیں۔

”جب تحریک ختم نبوت کے مقدمہ کے بعد میری رہائی ہوئی تو پریس والوں نے میری عمر پوچھی اس پر میں نے کہا تھا کہ ”میری عمر وہ سات دن اور آٹھ راتیں ہیں جو میں نے ناموس مصطفیٰ ﷺ کے تحفظ کی خاطر پھانسی کی کوٹھڑی میں گزار دی ہیں۔ کیونکہ یہی میری زندگی ہے اور باقی شرمندگی۔ مجھے اپنی اس زندگی پر ناز ہے۔“

## پھولوں کی بارش:

عظیم مجاہد ختم نبوت اور بلوچستان اسمبلی کے ڈپٹی سپیکر مولانا سید شمس الدین کو قادیانیوں نے ایک بھیانک سازش کے تحت شہید کروا دیا۔ اس شہید مصطفیٰ ﷺ کے جسم اطہر سے بہنے والا خون جن افراد کے ہاتھوں کو لگ گیا ان کے ہاتھوں سے کئی دن خوشبو آتی رہی اور جب انہیں دفن کر دیا گیا تو یکا یک آسمان سے پھول برسنے لگے۔ لوگوں نے سمجھا کہ شاید قریبی باغ سے ہوا کے ساتھ بادام کے درختوں کے پھول اڑ کر آ رہے ہیں لیکن جب ان پھولوں کا موازنہ کیا گیا تو یہ قطعی مختلف تھے۔ لوگوں نے اسے شہید کی کرامت قرار دیا۔

## خواجہ حسن نظامی رحمۃ اللہ علیہ کی للکار:

میں تمہارے امیر مرزا محمود احمد کو دعوت دیتا ہوں کہ وہ اجمیر شریف میں آئے میں بھی دہلی سے

وہاں حاضر ہو جاؤں گا۔ آستانہ خواجہ غریب نواز کی مسجد میں مرزا میرے ساتھ کھڑا ہو اور اپنی باطنی قوت کے تمام حربے مجھ پر آزمائے اور جب وہ اپنی ساری کرامت آزما چکے تو مجھ کو اجازت دی جائے کہ صرف یہ کہوں۔

''اے خدا! اس صاحب مزار کی حقانیت کے اپنی صداقت کو ظاہر کر اور ہم دونوں میں سے جو جھوٹا ہو اس کو اسی وقت اور اسی لحہ ہلاک کر دے۔۔۔''

اور اس کے بعد مرزا محمود کو اجازت دی جائے کہ وہ اپنے الفاظ میں جو دعا چاہے کرے۔ ایک گھنٹہ مدت مقرر کی جائے۔ یعنی دونوں آدمیوں میں سے ایک پر ایک گھنٹہ کے اندر اس دعا پر اثر ظاہر ہونا چاہئے۔ مرزا دیکھ لے گا کہ قدرت کیا تماشا دکھاتی ہے۔ کون مرتا ہے اور کون زندہ رہتا ہے۔

مردانگی ہے۔۔۔ صداقت ہے تو آؤ اس آزمائش گاہ کی سیر کرو جہاں ایک گھنٹہ کے اندر سب ہو جائے گا۔ ڈرو مت۔ میرے پاس اڑنے والا زہر یا گیس نہ ہوگی۔ نہ میں تم کو دیکھوں گا جس سے تم اندیشہ ہو کہ مسمریزم یا ہپناٹائزم کے ذریعہ مار ڈالا۔ میں تم سے دس قدم کے فاصلہ پر تمہاری طرف سے منہ پھیر کر گنبد خواجہ کی جانب رخ کر کے کھڑا رہوں گا۔

اگر تم کو یہ مباہلہ منظور ہو تو ربیع الاول 1336ھ کی چھٹی تاریخ کو اپنے حواریوں کو لے کر اجمیر شریف آ جاؤ اور مسجد میں پوری جماعت کے ساتھ آؤ اور میں بالکل اکیلا آؤں گا۔ مسجد میں بھی میرے پاس کسی دوسرے کو کھڑے ہونے کی اجازت نہ ہوگی تاکہ تم کو اندیشہ نہ ہو کہ میرے آدمی تم پر حملہ کر کے مار ڈالیں گے۔

گورنمنٹ سے اجازت لینا اور انتظام کرنا یہ سب تمہارے ذمہ ہوگا اور تم کو باضابطہ ایک تحریر دینی پڑے گی کہ اگر میں آج مر گیا تو میرے وارث حسن نظامی پر خون کا دعویٰ نہ کریں گے، نہ سرکار کو اس میں دخل دینے کا اختیار ہوگا۔ ایسی ہی تحریر میں بھی اپنے وارثوں سے سرکار میں داخل کرا دوں گا۔

دیکھو! بہت آسان بحث ہے۔ بہت جلدی ہندوستان کی ایک مصیبت ختم ہو جائے گی جو تمہارے وجود سے پیدا ہوگئی ہے۔ اس میں دریغ نہ کرو۔ ایسا موقع قسمت سے آیا کرتا ہے۔ دیر نہ کرو اور فوراً دعوت کو قبول کر لو۔

جب تم اس ارادہ سے اجمیر شریف آؤ تو اپنی والدہ صاحبہ سے دودھ بخشوا کر آنا اور ریلوے سے ایک گاڑی کا بندوبست کرالینا جس میں تمہاری لاش قادیاں روانہ ہو سکے اور نیز اپنی اہلیہ صاحبہ سے مہر بھی معاف کرالینا اور قادیاں کو والد کی قبر سمیت ذرا غور سے دیکھ آنا کہ پھر تم کو زندگی میں وہ دروازہ دیکھنے نصیب نہ ہوں گے۔ اور ضرورت ہے کہ وصیت نامہ بھی مکمل کر دینا اور جانشین کے مسئلہ کو بھی

کر کے آتا۔ یہ میں اس واسطے کہتا ہوں کہ مجھے اپنے برحق ہونے اور تمہارے مرنے کا پورا یقین ہے۔ اس کے علاوہ کچھ اور وجوہات بھی ہیں جن کو میں جانتا ہوں اور میرا قبول کر لینے والا اور میری بات کی لاج رکھنے والا خدا جانتا ہے، جن کو بیان کرنا تمہاری طرح خودستائی کرنا ہے۔

اس پیام جنگ کا جلدی چاہنے والا

حسن نظامی

(نظام المشائخ)

## قادیانیت سے نجات:

مولانا عتیق الرحمٰن چنیوٹی مرحوم فرمایا کرتے تھے۔ میں نے خواب میں دیکھا کہ میں قادیان میں مرزائی مرکز سے نکل کر بازار میں چوک کی طرف جا رہا ہوں۔ چوک میں لوگ کھڑے ہیں جیسے مداری کا تماشہ دیکھ رہے ہوں۔ میں جب اس حلقہ میں پہنچا تو دیکھا لوگوں کے درمیان چند شخص کھڑے ہیں جن کے جسم انسانوں کے اور منہ کتوں جیسے ہیں اور وہ آسمان کی طرف منہ اٹھا کر رونے کی انداز میں چیخ رہے ہیں۔ میں نے پوچھا یہ کون ہیں؟ کسی نے کہا یہ مرزا غلام احمد کے مرید ہیں۔ فوراً ڈر کر جاگ گیا۔ پھر توبہ کی اور اعلانیہ مسلمان ہو گیا۔

## جب تک جان باقی ہے:

پھانسی کے تختوں پر گولیوں کی بوچھاڑ میں ہتھکڑیوں کی جھنکار میں جیلوں کی تنگ و تاریک کوٹھڑیوں میں جب تک جان باقی ہے اور منہ میں زبان ہے یہی مطالبہ کئے جائیں گے کہ مرزائیوں کو اقلیت قرار دو اور ظفر اللہ کو وزارت سے اتار دو۔ (خطاب: صاحبزادہ سیف فیض الحسن شاہ صاحب m)

وہی دہر میں راز نظام دل سمجھتے ہیں
جو تیرے عشق کو کونین کا حاصل سمجھتے ہیں

## ہم کیوں برداشت کریں؟

اگر امریکہ میں ابراہم لنکن کی توہین کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔ اگر روس میں اسٹالن کی توہین کی اجازت نہیں دی جا سکتی، اگر انگلستان میں شاہ جارج کی توہین کی اجازت نہیں دی جا سکتی تو پاکستان میں کملی والے صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کی اجازت کیوں دی جا رہی ہے؟ دنیا کے کسی ملک میں کسی خطہ میں کوئی اپنے قائد، اپنے امام، اپنے مقتداء، اپنے رہنما کی تذلیل برداشت نہیں کر سکتا تو ہم محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی تذلیل ہوتے دیکھ کر کیوں کر برداشت کر لیں۔

(خطاب: صاحبزادہ سید فیض الحسن شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ)

مرزائیت دور ہوگی سنت صدیق رضی اللہ عنہ سے
یہ فتنہ آخر دور ہوگا قتل زندیق سے

## میں تیار ہوں:

اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عزت و ناموس پر کٹ مرنا "تخریب" ہے۔ اگر ملت اسلامیہ کو ایک مفتری اور کاذب کی دست برد سے محفوظ رکھنے کی کوشش کرنا "فساد" ہے۔ اگر پاکستان کی وحدت و یکجہتی کو برقرار رکھنے کے لئے حکومت کو آئین کے سانپوں سے آگاہ کرنا "فتنہ" ہے۔ اگر حصول کشمیر کے لئے ایک ایسے وزیر خارجہ کی برطرفی کا مطالبہ کرنا جس پر قوم کے کسی بھی صحیح العقیدہ فرد کا اعتماد نہیں رہا "افتراق" ہے تو بخدا میں "تخریب پسند" ہوں اور مجھے اس "فتنہ و فساد" اور "افتراق و نفاق" پر بے پناہ فخر ہے۔ حتیٰ کہ اگر اس نصب العین کی خاطر مجھے تختہ دار پر بھی لٹکا دیا جائے تو میں اس سے دست بردار ہونے کو تیار نہیں ہوں۔ (خطاب، مولانا اختر علی خان رحمۃ اللہ علیہ)

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت پہ جان دے کر
شفاعت روز جزا چاہتے ہیں

## پنجاب یونیورسٹی اور مرزائی:

علامہ اقبال نور اللہ مرقدہ نے مرزائیوں کی دونوں شاخوں کو خارج از اسلام قرار دے کر انجمن حمایت اسلام کے دروازے ان پر بند کر دیئے۔ مرزائی لاہوری ہو یا قادیانی، انجمن کا ممبر نہیں ہو سکتا تھا۔ اس واقعے کی پوری تفصیلات انجمن کے تحریری ریکارڈ میں موجود ہیں۔ اس کے ایک عینی گواہ لاہور کے سب سے بڑے شہری میاں امیر الدین بفضل تعالیٰ بقید حیات ہیں، یونیورسٹی کی انتظامیہ کے رکن بھی ہیں۔ ان سے یہ معلوم کیا جا سکتا ہے کہ علامہ اقبال انجمن کی جنرل کونسل کے اجلاس عام کی صدارت فرمانے لگے تو آپ نے سب سے پہلے کھڑے ہو کر اعلان فرمایا کہ مسلمانوں کی انجمن کا کوئی مرزائی (لاہوری یا قادیانی) ممبر نہیں ہو سکتا۔ مرزا غلام احمد کے متبعین کی یہ دونوں جماعتیں خارج از اسلام ہیں۔ اس وقت ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ کرسی صدارت کے عین سامنے بیٹھا تھا۔ اس کے ساتھ ہی میاں امیر الدین فروکش تھے۔ حضرت علامہ نے ڈاکٹر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ مجھے صدر رکھنا ہے تو اس شخص کو نکال دو۔ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ لاہوری جماعت کا پیروکار تھا۔ حضرت علامہ کے اس اعلان سے تھرا گیا، کانپ اٹھا، جز بز ہوا۔ کچھ کہنا چاہا۔ حتیٰ کہ اس کا رنگ فق ہو گیا۔ حضرت علامہ مصر رہے کہ اس

شخص کو یہاں سے جانا ہوگا۔ چنانچہ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ، بیک بینی دوگوش نکال دیا گیا۔ انکی طبیعت پر اس اخراج کا یہ اثر ہوا کہ بے حواس ہو گیا۔ دو چار دن ہی میں مرض الموت نے آلیا اور اس مقدمہ کی تاب نہ لا کر واصل جہنم ہو گیا۔

دشمن احمد پہ شدت کیجئے
ملحدوں کی کیا مروت کیجئے

## حضور داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے خواب میں مسلمان کر لیا:

میرا نام رشید احمد خالد ہے۔ میں قادیانی گھرانے میں پیدا ہوا۔ قادیان کی کفریہ اور غلیظ فضا میں آنکھ کھولی۔ باپ سے مرزا قادیانی کے عقائد باطلہ اور خرافات وراثت میں حاصل کیں اور بالغ ہونے پر ایک کٹر اور متعصب قادیانی تھا۔ میں نے مرزائیت کا لٹریچر خوب پڑھا اور قادیانیت کے بارے میں اچھی خاصی معلومات حاصل کر لیں۔ پاکستان بننے کے بعد میں دارالکفر ربوہ منتقل ہو گیا۔ یہاں میں نے بڑے زور وشور سے قادیانیت کا پرچار شروع کر دیا۔ میری خدمات کو دیکھتے ہوئے مجھے مرزا ناصر کے ذاتی سٹاف میں شامل کر لیا گیا۔

وقت گزرتا گیا اور میں کفر و الحاد کی دلدل میں پھنستا گیا۔ لیکن ایک اہم نکتہ بیان کرتا جاؤں جس نے میری کایا پلٹ دی کہ قادیانی ہونے کے باوجود مجھے حضرت داتا علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ سے بے پناہ عقیدت تھی اور میں اکثر ان کے مزار اطہر پر حاضری دیا کرتا تھا۔ آج سے تقریباً تین سال پہلے مجھے درد گردہ شروع ہو گیا۔ بڑے بڑے قادیانی ڈاکٹروں سے علاج کروایا لیکن تکلیف بڑھتی گئی۔ اس پریشانی کے عالم میں ایک رات سو گیا لیکن میرے بخت جاگ اٹھے۔ خواب میں مجھے حضرت داتا علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت نصیب ہوئی۔ انہوں نے پوچھا "کیوں پریشان ہو؟" میں نے نہایت مؤدبانہ انداز میں جواب دیا "درد گردہ نے ناک میں دم کر رکھا تھا" حضرت نے دعا کی اور جب میں خواب سے بیدار ہوا تو درد گردہ سے مکمل نجات پا چکا تھا۔

ایک رات پھر مجھے حضرت داتا علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی خواب میں زیارت نصیب ہوئی۔ حضرت نے پوچھا "کیوں پریشان ہو؟" میں نے جواباً عرض کیا، بچوں کے کچھ معاملات ہیں۔ اس سلسلے میں بڑا فکرمند ہوں۔ حضرت نے دعا فرمائی اور میری وہ مشکلات بھی چند دنوں میں حل ہو گئیں۔ ایک رات پھر مجھے حضرت کی زیارت نصیب ہوئی اور حضرت نے مجھے حکم دیا کہ مرزائیت پر لعنت بھیج کر مسلمان ہو جا۔

صبح بیدار ہوا تو میں نے مسلمان ہونے کا اعلان کر دیا اور میرے ساتھ میرے بیوی بچے بھی مرزا قادیانی پر لعنت بھیج کر مسلمان ہو گئے۔ ہمارے مسلمان ہونے کی خبر رائل فیملی میں برق بن کر گری اور جھوٹی نبوت کے ایوانوں میں ہلچل مچ گئی۔ قادیانی میری جان لینے کے در پے ہو گئے۔ قادیانی قواعد کے مطابق پہلے لالچ دیا گیا، میں نے انکار کر دیا۔ پھر دھمکایا گیا، خوفناک مستقبل کی پیشگوئیاں کی گئیں لیکن میں نے نبوت کے ان قذاقوں سے ببانگ دہل کہہ دیا یہ گردن کوئی کفر کی گردن نہیں، جو جھک جائے۔ اب اس جسم میں جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت سے بھرا ہوا خون دوڑ تا ہے۔ یہ گردن کٹ تو سکتی ہے جھک نہیں سکتی اور میں نے نبوت کے لٹیروں کو للکار کے یہ بھی کہہ دیا میں ربوہ نہیں چھوڑوں گا اور یہیں ختم نبوت کا مورچہ قائم کر کے تمہاری جعلی نبوت کا پول کھولوں گا۔ گھر کا بھیدی ہونے کے ناطے تمہارے سب کرتوتوں سے لوگوں کو آگاہ کروں گا۔ میری کھری کھری باتیں سن کر قادیانیوں کے تن بدن میں آگ لگ گئی اور ایک رات جب میں چنیوٹ سے گھر واپس ربوہ آ رہا تھا تو راستے میں مجھ پر فائرنگ کی گئی لیکن جسے اللہ رکھے اسے کون چکھے۔ میں صاف بچ گیا۔ تھانے میں میں نے ابتدائی رپورٹ درج کروا دی اور ان کے خلاف تھوڑی بہت کاروائی بھی ہوئی۔

قابل صد احترام جناب رشید احمد خالد صاحب نے نہایت جذباتی انداز میں کہا کہ میں نے سب قادیانیوں کو واشگاف الفاظ میں کہہ دیا ہے میری ایک جان کیا، اگر رب العزت مجھے ہزار جانیں بھی عطا کرے تو میں آمنہ کے لال صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر نچھاور کر دوں گا لیکن تمہاری انگریزی نبوت کا تعاقب کرنا نہیں چھوڑوں گا۔

انہوں نے بتایا کیونکہ میں قادیانیوں کا تربیت یافتہ آدمی تھا اور ان کے کفر کے داؤ پیچ اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ لہٰذا اب میں ان کے لئے بہت خطرناک ثابت ہو رہا ہوں۔ انہوں نے خداوند کریم کا شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ اب تک میں تینتیس قادیانیوں کو اسلام قبول کروا چکا ہوں اور انشاء اللہ زندگی کی آخری سانس تک ہر قادیانی تک جناب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام پہنچاتا رہوں گا۔

## ایک مجاہد کی للکار:

ربوہ کے ہائی سکول میں ہمارا دوست قمر الزماں فاروقی مسلمان طلبہ میں زبردست قسم کا مرد مجاہد تھا۔ تھیالوجی کے استاد اسلم منگلا کے ساتھ ایک بار اس نے ایسی ٹکر لی کہ منگلا سمیت پوری کالج انتظامیہ کے چھکے چھڑا دیئے۔ اسلم منگلا قرآن پاک کی تفسیر پڑھا رہا تھا۔ اس نے حسب عادت مرزائی خلیفہ مرزا محمود کا ترجمہ پڑھانا شروع کر دیا۔ قمر الزماں نے کھڑے ہو کر کہا۔

''میں ایک مسلمان کی حیثیت سے ایک غیر مسلم شخص کو قرآن کا غلط ترجمہ کرنے کی اجازت نہیں دے سکتا۔''

اسلم منگلا کا چہرہ غصے سے لال بھبوکا ہو گیا۔ اُس نے کلاس چھوڑ دی اور شکایت کرنے چودھری محمد علی کے پاس جا پہنچا۔ یہ ان دنوں کی بات ہے جب مرزائی کافر قرار دیئے جا چکے تھے اور ربوہ کھلا شہر بن چکا تھا۔ پرنسپل نے فوری طور پر قمر کو اپنے دفتر میں طلب کر لیا اور کہا۔

''قمر الزماں تم نے اسلم منگلا سے گستاخی کی ہے لہٰذا معافی مانگو۔''

قمر نے کہا۔

''گستاخی میں نے نہیں اسلم منگلا نے کی ہے، قرآن پاک کے معانی تبدیل کرنے کے جرم پر وہ معافی مانگے۔''

چودھری محمد علی نے یہ جواب سنا تو گرجدار آواز میں کہا۔

''لڑکے اپنی آواز بند کرو، تمہیں معلوم نہیں تم کیا کہہ رہے ہو۔''

قمر نے کہا:

''سر! آپ میری آواز بند نہیں کر سکتے، ہماری آواز کی گرج آپ سے کہیں زیادہ ہے اور اس گرج سے مرزائی عورتوں کے حمل گر جایا کرتے ہیں۔ بطور استاد اسلم منگلا کا احترام لازم سہی لیکن قرآن پاک کا غلط ترجمہ کرنے والا کسی احترام کا مستحق نہیں۔''

چودھری محمد علی صاحب غصے سے کانپ رہے تھے۔ کمرے میں خاموشی تھی، کچھ دیر بعد انہوں نے قمر کو سرزنش کرتے ہوئے کہا۔

''تمہیں شاید علم نہیں کہ میں تمہیں کالج سے تین سال کے لئے نکال سکتا ہوں۔ اگر ایسا کر دیا گیا تو تمہیں کسی کالج میں داخلہ نہیں مل سکے گا۔''

قمر نے پھر بھرپور وار کیا اور کہا۔

''سر! ہم مسلمان اور قرآن کے محافظ ہیں اگر کسی نے اس کے الفاظ و معانی میں کوئی تحریف کی تو ہم اس کی کھال اتار سکتے ہیں۔ آپ کو بھی شاید اس بات کا علم نہیں۔''

پرنسپل کے کمرے میں موجود دیگر اساتذہ نے قمر کو چپ کرانے کی کوشش کی تو وہ اور بھڑک اٹھا اور کہا:

''پرنسپل صاحب! آپ اگر مجھے اس مقدس جرم کی پاداش میں کالج بدر کر دیں گے تو یہ میری خوش نصیبی ہوگی۔ لیکن یاد رکھیں، اگر آپ کے کسی استاد نے قرآن حکیم کے ترجمے میں کوئی تبدیلی کی تو میں آپ سمیت سب کو الٹا لٹکا دوں گا۔ آپ کو اپنے ''نبی'' کی نبوت،

سنت اور تفاسیر پر بڑا مان ہے تو ہم بھی اپنے پیارے کالی کملی والے ﷺ کے غلام ہیں، ہمیں رو باہی نہیں آتی۔''

پرنسپل اور اسلم منگلا دونوں چپ تھے انہیں کچھ سمجھ نہیں آ رہا تھا۔ قدرے توقف کے بعد فون اٹھاتے ہوئے پرنسپل نے کہا۔

''میں پولیس کو بلاتا ہوں تاکہ وہ اس نعرے بازلڑکے کو جیل میں بند کرے۔''

قمر پھر گرجا اور کہا۔

''بے شک بلالیں پولیس کو، دیکھتے ہیں سلاخوں کے پیچھے کون جاتا ہے میں یا آپ۔''

اب جبکہ کوئی بات کارگر ثابت نہ ہوئی تو پرنسپل نے ایس ایم شاہد کو بلوایا کہ وہ قمر کو سمجھائیں۔ جیسا کہ پہلے لکھا جا چکا ہے کہ ایس ایم شاہد ہمیشہ پل کا کردار ادا کرتے تھے۔ انہوں نے قمر کو یقین دلایا کہ آئندہ کلاس میں مرزائی تفاسیر سے کوئی ترجمہ نہیں کیا جائے گا۔ تب جا کر معاملہ ٹھنڈا ہوا۔

قمر الزمان ہمارے دوستوں میں سب سے زیادہ نڈر اور دلیر تھا۔ اس نے شورش کاشمیری کی تحریر اور تقاریر پڑھ اور سن رکھی تھی وہ اسی انداز میں مرزائیوں کے ''لتے'' لیا کرتا تھا۔ اس نے ذاتی مصروفیات کی بنا پر یونین کے الیکشن میں حصہ نہیں لیا ورنہ مرزائیوں کی عقل ٹھکانے لگ جاتی۔ یونین کے الیکشن کے دوران مرزائیوں کو یہ دھڑکا ہی لگا رہا کہ قمر الزماں کہیں مسلمان طلبہ کا امیدوار نہ بن جائے۔

(احمقوں کی جنت صفحہ 165، مصنف جی آر اعوان)

## پاکستان، قادیانی اور بھٹو (مرحوم):

قادیانی مسئلہ بیہ ایک مسئلہ تھا، جس پر بھٹو صاحب نے کئی بار کچھ نہ کچھ کہا ایک دفعہ کہنے لگے، یہ لوگ چاہتے ہیں کہ ہم ان کو پاکستان میں وہ مرتبہ دیں جو یہودیوں کو امریکہ میں حاصل ہے۔ یعنی ہماری پالیسی ان کی مرضی کے مطابق چلے۔

ایک بار انہوں نے کہا کہ قومی اسمبلی نے ان کو غیر مسلم قرار دیا ہے۔ اس میں میرا کیا قصور ہے؟ ایک دن اچانک مجھ سے پوچھا کہ کرنل رفیع، کیا قادیانی آج کل یہ کہہ رہے ہیں کہ میری موجودہ مصیبتیں ان کے خلیفہ کی بددعا کا نتیجہ ہیں کہ میں کال کوٹھڑی میں پڑا ہوں؟ ایک مرتبہ کہنے لگے کہ بھئی اگر ان کے اعتقاد کو دیکھا جائے تو وہ حضرت محمد ﷺ کو آخری نبی ہی نہیں مانتے اور اگر وہ مجھے اپنے آپ کو غیر مسلم قرار دینے کا ذمہ دار ٹھہراتے ہیں تو کوئی بات نہیں۔ پھر کہنے لگے میں تو بڑا گنہگار ہوں اور کیا معلوم کہ میرا یہ عمل ہی میرے گناہوں کی تلافی کر جائے اور اللہ تعالیٰ میرے تمام گناہ اس نیک عمل کی بدولت معاف

کر دے بھٹو صاحب کی باتوں سے میں یہ اندازہ لگایا کرتا تھا کہ شاید انہیں گناہ وغیرہ کا کوئی خاص احساس نہ تھا لیکن اس دن مجھے محسوس ہوا کہ معاملہ اس کے برعکس ہے۔

(بھٹو کے آخری 323 دن۔از کرنل رفیع الدین)

## نیک سیرت ڈی سی:

1953ء کی تحریک ختم نبوت کا جب آغاز ہوا۔ یہی میری زندگی کا وہ موڑ تھا جب مجھے قادیانیت کی اصلیت سے شناسائی ہوئی۔اور ہم نے فتنہ قادیانیت کے خلاف اعلان جہاد کر دیا۔ختم نبوت کے عنوان سے جلسے ہوتے۔میانوالی اور گردونواح میں ہم نے اس سلسلہ کو مربوط اور منظم کر دیا۔ضلع انتظامیہ نے دفعہ 144 نافذ کر دیا۔یہ ضلع میانوالی کا پہلا دفعہ 144 تھا ہم نے یہ دفعہ توڑا۔جیل گئے۔ جیل میں DC ہمیں ملنے آیا اور اس نے ہمیں کہا کہ ہماری بات مان جاؤ۔ہم تمہیں ابھی رہا کر دیتے ہیں۔ہم نے کہا کہ ہم رہائی نہیں چاہتے قادیانی کے پلید وجود کی تلفی چاہتے ہیں۔اگر ہمیں رہا کر دیا تو باہر جا کر بھی پھر دفعہ 144 توڑیں گے۔ہمارا ساتھی ایک مولوی رمضان دلیر اور صاحب بصیرت انسان تھا۔ اس نے ہمارا ساتھ دیا ہم نے اپنے اس مؤقف پر استقامت اختیار کر لی۔ڈی سی گولڑہ شریف سے مرید تھا اس نے کہا ''تم توڑو یا نہ توڑو چلو باہر جاؤ میں ختم نبوت کے مسئلہ میں قادیانیوں کا طرفدار کیوں بنوں۔''

(ماہنامہ ''سوئے حجاز'' مئی جون 2002ء انٹرویو صوفی ایاز صاحب)

## رہائی نہیں اسیری چاہئے:

ہم تین ماہ تک قید و بند سے لذت اندوز ہوتے رہے۔اس گرفتاری اور جیل کے اندر جو لطف تھا وہ کسی آزادی میں حاصل نہیں ہوا۔ مجھے میرے ایک دوست نے میری مرضی کے بغیر خود ہی اپنے طور پر کوشش کر کے رہا کرا دیا جبکہ میرے دوسرے کئی ساتھی میری رہائی کے پندرہ بیس روز بعد بھی جیل میں رہے۔اپنی رہائی پر خوشی کے بجائے مجھے دکھ ہوا اور میں نے اپنے اس ساتھی سے تلخ کلامی کی کہ میں کسی دنیاداری کے حوالے سے تو جیل نہیں گیا تھا کہ تو نے ضمانت پر رہا کروایا ہے۔میں تو حضور ﷺ کی عظمت کے سلسلے میں جیل گیا تھا۔یہ شرمندگی کا باعث نہیں بلکہ الحمد للہ عزت اور وقار کا باعث ہے۔

(ماہنامہ ''سوئے حجاز'' مئی جون 2002ء انٹرویو صوفی ایاز صاحب)

## خوشاب میں مجاہدین ختم نبوت اٹھے تو قادیانی امپائر کو نکال دیا:

28 جنوری (خوشاب) 18 واں آل پاکستان ہاکی ٹورنامنٹ خوشاب میں پاکستان ٹیلی ویژن

اور جناح ہاکی کلب خوشاب (المعروف شبان ختم نبوت ہاکی کلب) کے درمیان مقابلہ ہوا۔ میچ شروع ہونے سے پہلے ایک ''ظفر'' نامی قادیانی امپائر کو میچ کی امپائرنگ کے لئے مقرر کیا گیا لیکن شبان ختم نبوت کلب نے جس کی رہنمائی خان عبدالستار خان بلوچ کر رہے تھے، قادیانی امپائر کے زیر سایہ میچ کھیلنے سے انکار کر دیا جس کی وجہ سے چیف آرگنائزنگ سیکرٹری نے مجبور ہو کر امپائر کی تبدیلی کے آرڈر دے دیئے اور قادیانی امپائر فوری طور پر منہ لٹکائے ہوئے گراؤنڈ سے باہر نکل گیا۔

بڑے بے آبرو ہو کر تیرے کوچے سے ہم نکلے

## ارشد کمال قادیانی کی شادی میں بھگدڑ مچ گئی:

وقوعہ کے مطابق ارشد کمال کی شادی کارڈ پر (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) سورۂ نمل کی آیت لکھی گئی تھی۔ شبان ختم نبوت خوشاب نے کارڈ کی اطلاع ملتے ہی ہنگامی اجلاس طلب کر لیا اور ارشد کمال کے خلاف رپورٹ درج کرنے کا پروگرام بنایا۔ سیکرٹری جنرل شبان ختم نبوت حافظ امتیاز الحسن (ایم۔اے، بی ایڈ) اور ایس ایچ او کے درمیان اس سلسلہ میں طویل مذاکرات ہوئے۔ ایس ایچ او تھانہ اس جواز کے تحت پرچہ درج کرنے سے ہچکچاتے رہے کہ ''بسم اللہ'' آیات قرآنی میں شامل نہیں ہے۔ بالآخر حافظ امتیاز الحسن نے قرآن مجید کھول کر ایس ایچ او کی تسلی کروادی جس پر ارشد کمال کے خلاف پرچہ درج ہو گیا۔ ایس ایچ او نے رپٹ کی درخواست شبان ختم نبوت کے مرکزی دفتر میں خود آ کر وصول کی اور فوری طور پر دولھا کو گرفتار کرنے کے احکامات صادر کر دیے۔ پولیس کے پہنچنے سے پہلے ہی دولہا بارات چھوڑ کر بھاگ گیا اور شہر ہی سے فرار ہو گیا۔

## مسلمانوں سے خوفزدہ قادیانی:

ضلع کچہری جوہر آباد میں آئے دن ''قادیانی'' اور ''شبان ختم نبوت کے رضا کار'' ایک دوسرے کے روبرو ہوتے رہتے ہیں۔ سولہ جنوری کو ایک کیس کی تاریخ کے سلسلے میں بیسیوں رضا کاروں کے ایک قافلہ کا قادیانیوں سے سامنا ہوا۔ شبان ختم نبوت کے قافلہ کی رہنمائی ڈویژنل صدر قاری سعید احمد اسعد کر رہے تھے۔ آج کل قادیانیوں کے خلاف شبان کے رضا کاروں کی شہادتوں کا سلسلہ جاری ہے۔ خوشاب کے قادیانی، شبان ختم نبوت سے از حد خوفزدہ ہیں کیونکہ 16 جنوری کو شبان کے سابقہ صدر ارشد ضیغم کو قادیانی لیڈر عطاء اللہ پٹواری نے درخواست پیش کی کہ وہ خوشاب کی ختم نبوت کے سرپرست جناب قاری سعید احمد اسعد سے ملاقات کرنا چاہتے ہیں اور قادیانی مذہب پر تفصیلی بحث کرنا چاہتے ہیں۔ قادیانیوں کے لیڈر نے کہا کہ ان کو جان کا تحفظ دیا جائے تو وہ کسی بھی مقام پر قاری سعید احمد اسعد سے

مناظرہ کرنے کے لئے تیار ہیں۔ مولانا قاری سعید احمد نے مناظرہ اور مباحثہ کا چیلنج فوراً قبول کر لیا اور قادیانیوں کے لیڈر کو جواباً مباہلہ کا چیلنج بھی کر دیا۔ علاوہ ازیں قاری صاحب نے ایک بیان میں بتایا کہ اب قادیانی جماعت خوشاب میں بہت کمزور ہو چکی ہے۔ اور وہ مسلمانوں سے خوفزدہ ہیں۔

## مرزائی رقاصائیں:

محلہ بوبیانوالہ خوشاب میں ایک مرزائی نواز کی ''رسم مہندی'' میں تین قادیانی رقاصاؤں کو بلایا گیا جو مسلسل دو گھنٹوں سے رقص کر رہی تھیں کہ شبان ختم نبوت کے رضا کاروں کو اطلاع مل گئی اور انہوں نے مرزائی نواز کے گھر کے دروازے پر جا کر ''مرزائی نواز مردہ باد'' اور ''مرزائی کتے ہائے ہائے'' کے نعرے لگائے۔ نعروں کی آواز سنتے ہی تینوں قادیانی رقاصائیں مکان کی عقبی کھڑکی سے فرار ہو گئیں۔ واضح رہے کہ یہاں خوشاب کی قادیانی عورتیں رقص کے سلسلہ میں ضلع بھر میں مشہور ہیں اور لوگ انہیں اپنی تقریبات میں رقص کے لئے مدعو کرتے رہتے ہیں۔

## انعام:

ساجد اعوان ایبٹ آباد کے عظیم مجاہد ختم نبوت ہیں۔ اللہ پاک نے انہیں عشق رسول ﷺ کی لازوال دولت سے مالا مال کر رکھا ہے۔ انہوں نے اپنی پوری زندگی تحفظ ختم نبوت کے نام کر رکھی ہے۔ ان کی ایک کتاب ''تحفظ ناموس رسالت اور گستاخ رسول کی سزا'' منظرِ عام پر آ چکی ہے۔

ساجد اعوان کہتے ہیں کہ جب میں نے یہ کتاب لکھنا شروع کی تو ایک رات میرے سوئے ہوئے بخت جاگ اٹھے۔ میں نے عالم خواب میں دیکھا کہ میں مسجد نبوی ﷺ شریف کی سیر کر رہا ہوں۔ جی بھر کر مسجد نبوی شریف کی زیارت کی، پھر روضہ رسول ﷺ پر حاضر ہوا۔ مزار رسول ﷺ کی خوب خوب زیارت کی اور قلب و نظر کی تسکین کا سامان کیا۔ آنکھ کھلی تو پورے وجود میں ایک مہک تھی۔ طبیعت میں ایک عجیب فرحت تھی۔ اس خواب سے کئی دن مجھ پر ایک کیف و سرور کی کیفیت رہی۔

## خنزیروں کی پٹائی:

محمد سلیم ساقی ایک صاحب درد نوجوان ہیں۔ سید الکائنات جناب محمد مصطفیٰ ﷺ سے محبت اور قادیانیت سے شدید نفرت ان کی زندگی کے دو روشن پہلو ہیں۔ موصوف نے تحفظ ختم نبوت اور رد قادیانیت کے موضوعات پر کئی کتابچے تحریر کئے ہیں۔ ساقی صاحب کہتے ہیں کہ جب ابتداء میں، میں نے قادیانیت کے خلاف تحریری کام شروع کیا تو ایک رات مجھے خواب آیا کہ ایک سرسبز فصل میں بہت موٹے موٹے خنزیر پھر رہے ہیں اور وہ خنزیر بہت بری طرح اس فصل کو اجاڑ رہے ہیں۔ میں نے فصل

کے بیچ میں کھڑا ہوں۔ ایک لمبا اور مضبوط ڈنڈا میرے ہاتھ میں ہے۔ میں اس ڈنڈے سے خنزیروں
پیٹ رہا ہوں اور انہیں کھیت سے باہر نکالنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ یہی منظر دیکھتے میری آنکھ کھل گئی
اٹھ کر ایک بزرگ کی خدمت میں حاضر ہوا اور انہیں سارا خواب سنایا۔ انہوں نے فرمایا کہ وہ خنزیر قادیا
ہیں اور جس فصل کو وہ اجاڑ رہے ہیں، وہ اسلام کی فصل ہے۔ آپ کا ڈنڈے سے ان کی پٹائی کرنا
بات کی دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ سے فتنہ قادیانیت کے خلاف کام لے رہا ہے۔



**عقیدہ۔** حضرت آدم علیہ اسلام کو اللہ تعالیٰ نے بے ماں باپ کے مٹی سے پیدا کیا اور اپنا خلیفہ
اور تمام اسماء و مسمیات کا علم دیا۔ ملائکہ کو حکم دیا کہ ان کو سجدہ کریں سب نے سجدہ کیا۔ شیطان کی از قسم جن
تھا مگر بہت بڑا عابد و زاہد تھا یہاں تک کہ گروہ ملائکہ میں اس کا شمار تھا انکار پیش آیا ہمیشہ کے لئے مردود
ہوا۔ حضرت آدم علیہ السلام سے پہلے انسان کا وجود نہ تھا بلکہ سب انسان انہیں کی اولاد ہیں اسی
سے انسان کو آدمی کہتے ہیں۔ یعنی اولاد آدم۔ اور حضرت آدم علیہ السلام کو ابوالبشر کہتے ہیں۔ یعنی سب
انسانوں کے باپ۔

**عقیدہ۔** سب میں پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام ہوئے اور سب میں پہلے رسول جو کفار پر بھیجے
گئے حضرت نوح علیہ السلام ہیں۔ انہوں نے ساڑھے نو سو برس ہدایت فرمائی۔ ان کے زمانہ کے کفار
بہت سخت تھے۔ ہر قسم کی تکلیفیں پہنچاتے استہزاء کرتے اتنے عرصہ میں گنتی کے لوگ مسلمان ہوئے۔
باقیوں کو جب ملاحظہ فرمایا کہ ہرگز اصلاح پذیر نہیں ہٹ دھری اور کفر سے باز نہ آئیں گے۔ مجبور ہو کر
اپنے رب کے حضور ان کے ہلاک کی دعا کی۔ طوفان آیا اور ساری زمین ڈوب گئی صرف وہ گنتی کے
مسلمان اور ہر جانور کا ایک ایک جوڑا جو کشتی میں لے لیا گیا تھا بچ گئے۔

**عقیدہ۔** انبیاء کی کوئی تعداد معین کرنا جائز نہیں کہ خبریں اس باب میں مختلف ہیں اور تعداد معین
پر ایمان رکھنے میں نبی کو نبوت سے خارج ماننے یا غیر نبی کو نبی جاننے کا احتمال ہے اور یہ دونوں باتیں کفر
ہیں۔ لہٰذا یہ اعتقاد چاہئے کہ اللہ کے ہر نبی پر ہمارا ایمان ہے۔ (بہار شریعت)

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

# مرزا قادیانی اور اُس کے پیروکار کافر کیوں؟

بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله وحده والصلاة والسلام علیٰ من لا نبی بعده وعلیٰ اٰله وصحبه المکرمین عنده رب انی اعوذبك من همزت الشیٰطین واعوذ بك رب ان یحضرون

اللہ عزوجل دین حق پر استقامت عطا فرمائے اور ہر ضلال و وبال ونکال سے بچائے۔ قادیانی مرزا کو اپنے آپ کو مسیح و مثلِ مسیح کہنا تو شہرہ آفاق ہے اور بحکم آنکہ

عیب وے جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو

فقیر کو بھی اس دعوے سے اتفاق ہے کہ مرزا کے مسیح و مثل مسیح ہونے میں اصلاً شک نہیں مگر لا واللہ نہ مسیح کلمۃ اللہ علیہ صلوات اللہ بلکہ مسیح دجال علیہ اللعن والنکال پہلے اس ادعائے کاذب کی نسبت سہارنپور سے سوال آیا تھا جس کا ایک مبسوط جواب ولد اعز فاضل نوجوان مولوی حامد رضا خان محمد حفظہ اللہ تعالیٰ نے لکھا اور بنام تاریخی الصارم الربانی علی اسراف القادیانی مسمی کیا یہ رسالہ حامی سنن، ماحی فتن ندوہ شکن ندوی فگن مکرمنا قاضی عبدالوحید صاحب حنفی فردوسی حسین عن الفتن نے اپنے رسالہ مبارکہ تحفہ حنفیہ میں کہ عظیم آباد سے ماہوار شائع ہوتا ہے۔ طبع فرما دیا۔ بحمد اللہ تعالیٰ اس شہر میں مرزا کا فتنہ نہ آیا اور عزوجل قادر ہے کہ کبھی نہ لائے اس کی تحریرات یہاں نہیں ملتیں مجیب ہفتم نے جو اقوال ملعونہ اس کی کتابوں سے بہ نشان صفحات نقل کئے مثیل مسیح ہونے کے ادعا کو شناعت ونجاست میں اُن سے کچھ نسبت نہیں اُن میں صاف صاف انکار ضروریات دین اور بوجوہ کثیرہ کفر وارتداد مبین ہے۔ فقیر اُن میں سے بعض کی اجمالی تفصیل کرے۔

## کفر اوّل:

مرزا کا ایک رسالہ ہے جس کا نام ازالہ اوہام ہے اس کے صفحہ 673 پر لکھتا ہے

''میں احمد ہوں جو آیت مبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد میں مراد ہے۔

آیہ کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ سیدنا مسیح ربانی عیسیٰ بن مریم روح اللہ علیہما الصلوٰۃ والسلام نے بنی اسرائیل سے فرمایا۔

کہ مجھے اللہ عزوجل نے تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجا ہے۔توریت کی تصدیق کرتا اور اُس رسول کی خوشخبری سناتا ہوا جو میرے بعد تشریف لانے والا ہے جس کا نام پاک احمد صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

ازالہ کے قول ملعون مذکور میں صراحتہً ادعا ہوا کہ وہ رسول پاک کی جلوہ افروزی کا مژدہ حضرت مسیح لائے معاذ اللہ مرزا قادیانی ہے۔

## کفر دوم:

توضیح مرام طبع ثانی صفحہ 9 پر لکھتا ہے کہ میں محدث ہوں اور محدث (1) بھی ایک معنی سے نبی ہوتا ہے۔

## کفر سوم:

دافع البلاء مطبوعہ ریاض ہند صفحہ 9 پر لکھتا ہے۔

''سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔''

## کفر چهارم:

مجیب پنجم نے نقل کیا و نیز میگوید کہ خدا تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا ہے۔اور نبی بھی۔ان اقوال خبیثہ میں اولاً کلام الٰہی کے معنی میں صریح تحریف کی کہ معاذ اللہ آیہ کریمہ میں شخص مراد ہے۔نہ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ثانیاً نبی اللہ و رسول اللہ وکلمۃ اللہ عیسیٰ روح اللہ علیہ السلام پر افترا

---

1۔لا الہ الا اللہ لقد کذب عدو اللہ ایہا المسلمون۔سید المحدثین امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ انہیں کے واسطے حدیث محدثین آئی انہیں کے صدقے میں ہم نے اس پر اطلاع پائی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا''قد کانا فیما مضی قبلکم من الامم اناس محدثون فان یکن فی امتی منہم احد فانہ عمر بن الخطاب ''اگلی امتوں میں کچھ لوگ محدث ہوتے تھے یعنی راست صادق الالہام حق والے اگر میری امت میں ان میں سے کوئی ہوگا تو وہ ضرور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہے۔''رواہ احمد والبخاری عن ابی ہریرۃ و احمد و مسلم والترمذی والنسائی عن المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ''فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبوت سے کوئی معنی نہ پائے صرف ارشاد آیا''لو کان بعدی نبی لکان عمر بن الخطاب ''اگر میرے بعد کوئی نبی ہو سکتا تو عمر ہوتا۔''رواہ احمد والترمذی والحکم من عقبہ بن عامر والطبرانی فی الکبیر عن عصمۃ بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہما ''مگر پنجاب کا محدث حادث کہ حقیقتاً نہ حدث ہے۔نہ محدث ہے۔یہ ضرور ایک معنی پر نبی ہو گیا۔الا لعنۃ اللہ علی الکذبین والعیاذ باللہ رب العلمین۔

کیا کہ وہ اس کی بشارت دینے کو اپنا تشریف لانا بیان فرماتے تھے۔ ثالثاً اللہ عزوجل پر افتراء کیا کہ اس نے عیسیٰ علیہ السلام کو اس شخص کی بشارت دینے کے لئے بھیجا۔ اور اللہ عزوجل فرماتا ہے۔

ان الذین یفترون علی اللہ الکذب لا یفلحون

بے شک جو لوگ اللہ عزوجل پر جھوٹ بہتان اٹھاتے ہیں فلاح نہ پائیں گے۔

اور فرماتا ہے۔

انما یفتری الکذب الذین لا یؤمنون

ایسے افترا وہی باندھتے ہیں جو بے ایمان کافر ہیں۔

رابعاً اپنی گھڑی ہوئی کتاب براہین غلامیہ کو اللہ عزوجل کا کلام ٹھہرایا کہ خدائے تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں یوں فرمایا ہے اور اللہ عزوجل فرماتا ہے۔

فویل للذین یکتبون الکتب بایدیھم ثم یقولون ھذا من عند اللہ لیشترو بہ ثمناً قلیلا فویل لھم مما کتبت ایدیھم وویل لھم مما یکسبون۔

خرابی ہے ان کے لئے جو اپنے ہاتھوں کتاب لکھیں پھر کہہ دیں یہ اللہ کے پاس سے ہے تاکہ اس کے بدلے کچھ ذلیل قیمت حاصل کریں سو خرابی ہے ان کے لئے ان کے ہاتھوں کے لکھے سے اور خرابی ہے اُن کے لئے اس کمائی سے۔

ان سب سے قطع نظر ان کلمات ملعونہ میں صراحۃً اپنے لئے نبوت و رسالت کا ادعائے قبیح ہے اور وہ باجماع قطعی کفر صریح ہے۔ فقیر نے رسالہ ''جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم النبوت'' خاص اسی مسئلے میں لکھا اور اس میں آیت قرآن عظیم اور ایک سو دس حدیثوں اور تیس نصوں کو جلوہ دیا اور ثابت کیا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین ماننا اُن کے زمانہ میں خواہ ان کے بعد کسی نبی جدید کو بعثت کو یقیناً قطعاً محال و باطل جاننا فرض اجل و جزء ایقان ہے۔

''ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین ''نص قطعی قرآن ہے اس کا منکر نہ منکر بلکہ شک کرنے والا نہ شاک کہ ادنیٰ ضعیف احتمال خفیف سے توہم خلاف رکھنے والا قطعاً اجمالاً کافر ملعون مخلد فی النیران ہے نہ ایسا کہ وہی کافر ہو بلکہ جو اس کے اس عقیدۂ ملعونہ پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ جانے وہ بھی کافر ہونے میں شک و تردد کو راہ دے وہ بھی کافر بین الکفر جلی الکفران ہے۔ قول دوم و سوم میں شاید وہ یا اس کے اذناب آج کل کے بعض شیاطین سے سیکھ کر تاویل کی آڑ لیں کہ یہاں نبی و رسول سے معنی لغوی مراد ہیں یعنی خبردار یا خبر دہندہ اور فرستادہ مگر یہ ہوس ہے اولاً صریح لفظ میں تاویل نہیں سُنی جاتی۔ فتاویٰ خلاصہ و فصول عمادیہ و جامع الفصولین و فتاویٰ ہندیہ وغیرہا میں ہے۔

والفظ للعمادی قال انا رسول اللہ اوقال الفارسیہ من پیغمبرم یرید بہ من پیغام فی برم بکفر

یعنی اگر کوئی اپنے آپ کو اللہ کا رسول کہے اور یا کہے میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں کسی کا پیغام پہنچانے والا ایلچی ہوں کافر ہو جائے گا۔

امام قاضی عیاض کتاب الشفاء فی تعریف حقوق المصطفی ﷺ میں فرماتے ہیں۔

قال احمد بن ابی سلیمٰن صاحب سحنون رحمھما اللہ تعالیٰ فی رجل قیل لہ لا وحق رسول اللہ قال فعل اللہ رسول اللہ کذا وکذا وذکر کلا ما قبیحا فقیل لہ ما تقول یا عدو اللہ فی حق رسول اللہ قال فعل اللہ برسول اللہ کذا وکذا وذکر کلا ما قبیحا فقیل لہ ما تقول یا عدو اللہ فی حق رسول اللہ فقال اشد من کلامہ الاول ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فقال ابن ابی سلیمٰن للذی سالہ اشھد علیہ وانا شریکک یرید فی قتلہ و ثواب ذلک قال حبیب بن الربیع لان ادعاء ہ التاویل فی لفظ صراح لا یقبل

یعنی امام احمد بن ابی سلیمان تلمیذ و رفیق امام سحنون رحمہما اللہ تعالیٰ سے ایک مرد کی نسبت کسی نے پوچھا کہ اُس سے کہا گیا تھا رسول اللہ کے حق کی قسم اس نے کہا اللہ رسول اللہ کے ساتھ ایسا ایسا کرے اور ایک بد کلام ذکر کیا کہا گیا اے دشمنِ خدا تو رسول اللہ کے بارے میں کیا بکتا ہے تو اس سے بھی سخت تر لفظ بکا پھر بولا میں نے تو رسول اللہ سے بچھو مراد لیا تھا۔ امام ابن ابی سلیمان نے مستفتی سے فرمایا تم اس پر گواہ ہو جاؤ اور اُسے سزائے موت دلانے اور اس پر جو ثواب ملے گا اس میں میں تمہارا شریک ہوں یعنی تم حاکم شرع کے حضور اس پر شہادت دو اور میں بھی سعی کروں گا کہ ہم تم دونوں بحکم حاکم اسے سزائے موت دلانے کا ثوابِ عظیم پائیں۔ امام حبیب بن ربیع نے فرمایا یہ اس لئے کہ کھلے لفظ میں تاویل کا دعویٰ مسموع نہیں ہوتا۔

مولانا علی قاری شرح شفا میں فرماتے ہیں۔

ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فانہ ارسل من عند الحق وسلط علی الخلق تاویلا للرسالۃ العرفیۃ بالا راوۃ اللغویۃ وھو مردود عند القواعد الشرعیہ۔

یعنی وہ جواس مردوک نے کہا کہ میں نے بچھومرادلیااس میں اس نے رسالت عرفی کومعنی لغوی کی طرف ڈھالا کہ بچھوکوبھی خدا ہی نے بھیجا اور خلق پر مسلط کیا ہے اور ایسی تاویل قواعد شرع کے نزدیک مردود ہے۔

علامہ شہاب خفاجی نسیم الریاض میں فرماتے ہیں۔

هذا حقيقة معنى الارسال وهذا مما لاشك في معناه وانكاره مكابرة لكنه لا يقبل من قائله ادعاؤه انه مراده لبعده غاية البعد و صرف اللفظ عن ظاهره لا يقبل كما لو قالو انت طالق وقال ارادت محلولة غير مربوطة لا يلتفت لمثله ويعد هذيانا اه ملتقطا

یعنی یہ لغوی معنی جن کی طرف اُس نے ڈھال ضرور بلا شک حقیقی معنی ہیں اس کا انکار ہٹ دھری ہے بایں ہمہ قائل کا یہ ادعا مقبول نہیں کہ اس نے یہ معنی لغوی مراد لئے تھے اس لئے کہ یہ تاویل نہایت دُور از کار ہے۔ اور لفظ کا اُس کے معنی ظاہر سے پھیرنا مسموع نہیں ہوتا۔ جیسے کوئی اپنی عورت کو کہے تو طلاق ہے۔ اور کہے میں نے تو یہ مراد لیا تھا کہ تو کھلی ہوئی ہے بندھی نہیں (کہ لغت میں طلاق کشادہ کو کہتے ہیں) تو ایسی تاویل کی طرف التفات نہ ہوگا اور اُسے ہذیان سمجھا جائے گا۔

ثانیاً بالیقین ان الفاظ کو اپنے لئے مدح وفضل جانتا ہے نہ ایک ایسی عام بات کر

دندان تو جملہ در دہانند
چشماں تو زیر ابرو انند

کوئی عاقل بلکہ نیم پاگل بھی ایسی بات کو جو ہر انسان ہر بھنگی چمار بلکہ ہر جانور بلکہ ہر کافر مرتد میں موجود ہو محل مدح میں ذکر نہ کرے گا نہ اس میں اپنے لئے فضل و شرف جانے گا بھلا کہیں براہین غلامیہ میں یہ بھی لکھا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے مرزا کی ناک میں دو نتھنے رکھے۔ مرزا کے کان میں دو ٹونگے بنائے یا خدا نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ اس عاجز کی ناک ہونٹوں سے اُوپر اور بھوؤں کے نیچے ہے کیا ایسی بات لکھنے والا پورا مجنون پکا پاگل نہ کہلایا جائے گا اور شک نہیں کہ وہ معنی لغوی یعنی کسی چیز کی خبر رکھنا یا دنیا یا بھیجا ہوا ہونا ان مثالوں سے بھی زیادہ عام ہیں بہت جانوروں کے ناک، کان، بھویں اصلا نہیں ہوتیں مگر خدا کے بھیجے ہوئے وہ بھی ہیں اللہ نے انھیں عدم سے وجود نہ کی پیٹھ سے مادہ کے پیٹ سے دُنیا کے میدان میں بھیجا جس طرح اس مردک خبیث نے بچھو کو رسول بمعنی لغوی بتایا مولوی معنوی قدس سرہ القوی مثنوی شریف میں فرماتے ہیں۔

کل یوم ھو فی شانِ نجوان
مرد رابے کار و بے فعلے مداں
کمترین کارش کہ آں رب احد
روز سہ لشکر روانہ میکند
لشکرے زاصلاب سوئے امہات
تابروید در رحمہا شان نبات
لشکرے ازار حام سوئے خاکداں
تاز نر و مادہ پر گردد جہاں
لشکرے از خاکداں سوئے اجل
تا بہ بیند ہر کسے حسنِ عمل

حق عزوجل فرماتا ہے۔

**فارسلنا علیھم الطوفان والجراد والقمل والضفادع والدم**

ہم نے فرعونیوں پر بھیجے طوفان اور ٹڈیاں اور جوئیں اور مینڈکیں اور خون۔

کیا مرزا ایسی ہی رسالت پر فخر رکھتا ہے جیسے ٹڈی اور مینڈک اور جوں اور گھٹے اور سؤر سب [illegible] شامل ماننے لگا۔ ہر جانور بلکہ ہر حجر و شجر بہت علوم سے خبردار رہے۔ اور ایک دوسرے کو خبر دینا بھی [illegible] احادیث سے ثابت۔ حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی اُن کی طرف سے فرماتے ہیں۔

ما سمیعیم و بصیریم وخوشیم
با شمانا محرماں ما خامشیم

اللہ عزوجل فرماتا ہے۔

**وان من شیء الا یسبح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم**

کوئی چیز ایسی نہیں جو اللہ کی حمد کے ساتھ اس کی تسبیح نہ کرتی ہو مگر ان کی تسبیح تمہاری سمجھ میں نہیں آتی۔

حدیث میں رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔

**ما من شئی الا یعلم انی رسول اللہ الا کفرۃ الجن والانس**

کوئی چیز ایسی نہیں جو مجھے اللہ کا رسول نہ جانتی ہو سوا کافر جن اور آدمیوں کے

**رواہ الطبرانی فی الکبیر عن یعلی بن مرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وصححہ**

خاتم الحافظ۔

حق سبحانہ وتعالیٰ فرماتا ہے۔

فمكث غير بعيد فقال احطت بما لم تحط به وجئتك من سبا بنبا يقين

کچھ دیر ٹھہر کر ہدہد بارگاہِ سلیمانی میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ مجھے ایک بات وہ معلوم ہوئی ہے جس پر حضور کو اطلاع نہیں اور میں خدمتِ عالی میں ملک سبا سے ایک یقینی خبر لے کر حاضر ہوا ہوں۔

حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

مامن صباح والارواح الا وبقاع الارض ينادى بعضها بعضا يا جارة هل مربك اليوم عبد صالح صلى عليك اوذكر الله فان قالت نعم رأت ان لها بذلك فضلا

کوئی صبح کوئی شام ایسی نہیں ہوتی کہ زمین کے ٹکڑے ایک دوسرے کو پکار کر نہ کہتے ہوں کہ اے ہمسائے آج تیری طرف کوئی نیک بندہ ہو کر نکلا جس نے تجھ پر نماز پڑھی یا ذکرِ الٰہی کیا اگر وہ ٹکڑا جواب دیتا ہے کہ ہاں تو وہ پوچھنے والا ٹکڑا اعتقاد کرتا ہے کہ اسے مجھ پر فضیلت ہے۔

رواه الطبرانى فى الاوسط و ابو نعيم فى الحلية عن انس رضى الله تعالىٰ عنه

تو خبر رکھنا خبر دینا سب کچھ ثابت ہے کیا مرزا ہر اینٹ پتھر ہر بُت پرست کافر ہر ریچھ، بندر، ہر کتے، ہر سؤر کو بھی اپنی طرح نبی و رسول کہے گا ہرگز نہیں تو صاف روشن ہوا کہ معنی لغوی ہرگز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرفی رسالت و نبوت مقصود اور کفر وارتداد یقینی قطعی موجود، وبعبارۃ اخرے معنی چار ہی قسم ہیں لغوی، شرعی، عرفی عام یا خاص۔ یہاں عرف عام تو بعینہٖ وہی معنی شرعی ہے جس پر کفر قطعاً حاصل اور ارادۂ لغوی کا ادعا یقیناً باطل اب یہی، رہا کہ فریب وہی عوام کو یوں کہہ دے کہ میں نے اپنی خاص اصطلاح میں نبی و رسول کے معنی اور رکھے ہیں جن میں مجھے سگ و خوک سے امتیاز بھی ہے اور حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے وصفِ نبوت میں اشتراک بھی نہیں۔ مگر حاش للہ ایسا باطل ادعا اصلا شرعاً عقلاً عرفاً کسی طرح بادشت سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا ایسی جگہ لغت و شرع و عرف عام سب سے الگ اپنی نئی اصلاح کا مدعی ہونا قابل قبول ہو تو کبھی کسی کافر کی کسی سخت سے بات پر گرفت نہ ہو سکے کوئی مجرم کسی معظم کی کیسی ہی شدید توہین کر کے مجرم نہ ٹھہر سکے کہ ہر ایک کو اختیار ہے کہ اپنی کسی اصطلاح خاص کا دعویٰ کر دے جس میں کفر و توہین کچھ نہ ہو۔ کیا زید کہہ سکتا ہے خدا دو ہیں۔ جب اس پر اعتراض ہو کہہ

دے میری اصطلاح میں ایک کو دو کہتے ہیں۔ کیا عمرو جنگل میں سؤر کو بھاگتا دیکھ کر کہہ سکتا ہے وہ قادیانی
بھاگا جاتا ہے۔ جب کوئی مرزائی گرفت چاہے کہہ دے میری مراد وہ نہیں جو آپ سمجھے میری اصطلاح
میں ہر بھگوڑے یا جنگلی کو قادیانی کہتے ہیں۔ اگر کہیے کوئی مناسبت بھی تو جواب دے کہ اصطلاح میں
مناسبت شرط نہیں۔ لا مشاحة فی الاصطلاح آخر سب جگہ منقول ہی ہوتا کیا ضرور لفظ مرتجل بھی
ہوتا ہے جس میں معنی اول سے مناسبت اصلا منظور نہیں۔ معہذا قادی بمعنی جلدی کنندہ ہے یا جنگل سے
آنے والا قاموس میں ہے قدت قادیة جاء قوم قد اقحموا من البادیة و الفرس قدیانا اسرع
قادیان اس کی جمع اور قادیانی اُس کی طرف منسوب یعنی جلدی کرنے والوں میں یا جنگل سے آنے
والوں کا ایک اس مناسبت سے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے جنگلی کا نام قادیانی ہوا کیا زید کی وہ تقریر
کسی مسلمان یا عمرو کی یہ توجیہہ کسی مرزائی کو مقبول ہو سکتی ہے۔ حاشا وکلا کوئی عاقل ایسی بناوٹوں کو نہ مانے
گا بلکہ اس پر کیا موقوف یوں اصطلاح خاص کا ادعا مسموع ہو جائے تو دین و دنیا کے تمام کارخانے درہم
برہم ہوں عورتیں شوہروں کے پاس سے نکل کر جس سے چاہیں نکاح کر لیں کہ ہم نے تو ایجاب وقبول نہ
کیا تھا اجازت لیتے وقت ہاں کہا تھا ہماری اصطلاح (ہاں) بمعنی (ہوں) یعنی کلمہ زجر و انکار ہے۔ لو
گ بیع نامے لکھ کر رجسٹری کرا کر جائدادیں چھین لیں کہ ہم نے تو بیع نہ کی تھی بیچنا لکھا تھا۔ ہماری
اصطلاح میں عاریت یا اجارے کو بیچنا کہتے ہیں۔ الی غیر ذلک من فسادات لا تحصی تو ایسی
جھوٹی تاویل والا خود اپنے معاملات میں اُسے نہ مانے گا کیا مسلمانوں کو زن و مال اللہ عزوجل و رسول
صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ پیارے ہیں کہ جورو اور جائداد کے باب میں تاویل وشنیع اور اللہ و رسول کے معاملے
میں ایسی ناپاک بناوٹیں قبول کر لیں۔ لا الہ الا اللہ مسلمان ہرگز ایسے مردود بہانوں پر التفات بھی نہ
کریں گے۔ انہیں اللہ و رسول اپنی جان اور تمام جہان سے زیادہ عزیز ہیں۔ و للہ الحمد جل جلالہ
و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود ان کا رب جل وعلا قرآن عظیم میں ایسے بیہودہ عذروں کا دربارہا
چکا ہے فرماتا ہے۔

قل لا تعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم

اُن سے کہہ دو بہانے نہ بناؤ بے شک تم کافر ہو چکے ایمان کے بعد والعیاذ باللہ رب العلمین۔

ثالثاً کفر چہارم میں اُمتی و نبی کا مقابلہ صاف اُسی معنی شرعی و عرفی کی تعیین کر رہا ہے۔

رابعاً کفر اول میں تو کسی چھوٹے ادعائے تاویل کی بھی گنجائش نہیں آیت میں قطعاً معنی شرعی ہی
مراد ہیں نہ لغوی نہ اس شخص کی کوئی اصطلاح خاص اور اسی کو اس نے اپنے نفس کے لیے مانا تو قطعاً یقیناً

بحتی شرعی ہی اپنے نبی اللہ ورسول اللہ ہونے کا مدعی اور ولکن رسول الله و خاتم النبین کا منکر اور باجماع قطعی جمیع اُمت مرحومہ مرتد وکافر ہوا نبیؐ فرمایا سچے خدا کے سچے رسول سچے خاتم النبیین محمد ﷺ نے کہ عنقریب میرے بعد آئیں گے ثلثون دجالون کذا بون کلھم یزعم انه نبی تیس دجال کذاب کہ ہرایک اپنے کو نبی کہے گا وانا خاتم النبین لا نبی بعدی حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں امنت امنت صلی الله تعالیٰ علیك وسلم اسی لئے فقیر نے عرض کیا تھا۔ کہ مرزا ضرور مثیل مسیح ہے صدق بلکہ مسیح دجال کا کہ ایسے مدعیوں کو یہ لقب خود بارگاہ رسالت سے عطا ہوا ہے۔ والعیاذ بالله رب العلمین۔

دفع البلاء صفحہ 10 پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام سے اپنی برتری کا اظہار کیا ہے۔

## کفر ششم:

اسی رسالہ کے صفحہ 17 پر لکھا ہے۔

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو
اس سے بہتر غلام احمد ہے

## کفر ھفتم:

اشتہار معیار الاخیار میں لکھا ہے "میں بعض نبیوں سے افضل ہوں"۔ یہ ادعا بھی باجماع قطعی کفر و ارتداد یقینی ہیں۔ فقیر نے اپنے فتوے مسمّٰی بہ ردالرفضۃ میں شفا شریف امام قاضی عیاض و روضہ امام نووی و ارشاد والساری امام قسطلانی وشرح عقائد نسفی وشرح مقاصد امام تفتازانی واعلام بن حجر مکی ومنح الروض علامہ قاری وطریقہ محمدیہ علامہ برکوی وحدیقہ ندیہ مولی نابلسی وغیرہا کتب کثیرہ کے نصوص سے ثابت کیا ہے کہ باجماع مسلمین کوئی ولی کوئی غوث کوئی صدیق بھی کسی نبی سے افضل نہیں ہو سکتا جو ایسا کہے قطعاً اجماعاً کافر و ملحد ہے از انجملہ شرح صحیح بخاری شریف میں ہے۔

النبی افضل من الولی وھو امر مقطوع به والقائل بخلافه کافر کانه معلوم من الشرع بالضرورۃ

یعنی ہر نبی ہر ولی سے افضل ہے اور یہ امر یقینی ہے اور اس کے خلاف کہنے والا کافر ہے کہ یہ ضروریات دین سے ہے۔

کفر ہفتم میں اسے ایک لطیف تاویل کی گنجائش تھی کہ یہ لفظ (نبیوں) بتقدیم نون نہیں بلکہ (بنیوں) بتقدیم با ہے یعنی بھنگی درکنار کہ خود اُن کے تو لال گرو کا بھائی ہوں اُن سے تو افضل ہوا ع

چاہوں میں تو بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں کہ انہوں نے صرف آٹے دال میں ڈنڈی ماری اور یہاں وہ ہتھ پھیری کی کہ بیسیوں کا دین ہی اُڑ گیا۔ مگر افسوس کہ دیگر تصریحات نے اس تاویل کی جگہ نہ رکھی۔

## کفر ہشتم:

ازالہ صفحہ 309 پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معجزات کو جن کا ذکر خداوند تعالیٰ بطور احسان فرماتا ہے۔

مسمریزم لکھ کر کہتا ہے اگر میں اس قسم کے معجزات کو مکروہ نہ جانتا تو ابن مریم سے کم نہ رہتا۔ یہ کفر متعدد کفروں کا خمیرہ ہے۔ معجزات کو مسمریزم کہنا ایک کفر کہ اس تقدیر پر وہ معجزہ نہ ہوئے بلکہ معاذ اللہ ایک کسبی کرشمے ٹھہرے۔ اگلے کافروں نے بھی ایسا ہی کہا تھا۔

حق عزوجل فرماتا ہے۔

اذ قال الله يعيسى بن مريم اذ كر نعمتي عليك وعلي والدتك اذ يدتك بروح القدس تكلم الناس في المهد و كهلا واذا علمتك الكتٰب والحكمة والتوراة والانجيل واذ تخلق من الطين كهيئة الطير باذني فتنفخ فيها فتكون طيرا باذني وتبرئ الا كمه والابرص باذني واذ تخرج الموتىٰ باذني واذ كففت بني اسرائيل عنك اذا جئتهم بالبيّنٰت فقال الذين كفروا منهم ان هذا الا سحر مبين۔

جب فرمایا اللہ سبحانہ نے اے مریم کے بیٹے یاد کر میری نعمتیں اپنے اُوپر اور اپنی ماں پر جب میں نے پاک روح سے تجھے قوت بخشی لوگوں سے باتیں کرتا پالنے میں اور پکی عمر کا ہو کر اور جب میں نے تجھے سکھایا لکھنا اور علم کی تحقیق باتیں اور توریت وانجیل اور جب تو بناتا مٹی سے پرند کی سی شکل میری پروانگی سے پھر تو اس میں پھونکتا تو وہ پرند ہو جاتی میرے حکم سے اور تو چنگا کرتا مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میری اجازت سے اور جب تو قبروں سے جیتا نکالتا مُردوں کو میرے اذن سے اور جب میں نے یہود کو تجھ سے روکا جب تو ان کے پاس یہ روشن معجزے لے کر آیا تو ان میں کے کافر بولے یہ تو نہیں مگر کھلا جادو۔

مسمریزم بتایا یا جادو کہا بات ایک ہی ہوئی یعنی الٰہی معجزے نہیں کسبی ڈھکوسلے ہیں ایسے ہی منکروں کے خیال ضلال کو حضرت مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدہ وعلیہ وسلم نے بار بار بتا کید رد فرما دیا تھا۔ اپنے معجزات مذکورہ ارشاد کرنے سے پہلے فرمایا۔

انی قد جئتکم بآیۃ من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئۃ الطیر الآیۃ
میں تمہارے پاس رب کی طرف سے معجزے لایا کہ میں مٹی سے پرند بناتا اور پھونک مارکر
اُسے جلاتا اور اندھے اور بدن بگڑے کو شفا دیتا اور خدا کے حکم سے مُردے جلاتا اور جو کچھ گھر
سے کھا کر آؤ اور جو کچھ گھر میں اٹھا رکھو وہ سب تمہیں بتاتا ہوں۔

اور اس کے بعد فرمایا۔

ان فی ذلک لآیۃ لکم ان کنتم مومنین۔
بے شک ان میں تمہارے لئے بڑی نشانی ہے اگر تم ایمان لاؤ۔

پھر مکرر فرمایا۔

جئتکم بآیۃ من ربکم فاتقو اللہ و اطیعون۔
میں تمہارے رب کے پاس سے معجزہ لایا ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا حکم مانو۔

مگر جو عیسیٰ کے رب کی نہ مانے وہ عیسیٰ کی کیوں ماننے لگا یہاں تو اسے صاف گنجائش ہے کہ اپنی
بڑائی سمجھی کرتے ہیں۔

کس نگوید کہ دوغ من ترش است

پھر ان معجزات کو مکروہ جاننا دوسرا کفر یہ کہ کراہت اگر اس بناء پر ہے کہ فی نفسہٖ مذموم کام تھے جب
تو کفر ظاہر ہے۔

قال اللہ تعالیٰ تلک الرسل فضلنا بعضہم علیٰ بعض
یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر فضیلت دی اور اُسی فضیلت کے بیان میں ارشاد ہوا۔

واٰتینا عیسی بن مریم البینٰت وایّدنٰہ بروح القدس
اور ہم نے عیسیٰ بن مریم کو معجزے دیئے اور جبریل سے اس کی تائید فرمائی۔

اور اگر اس بنا پر ہے کہ وہ کام اگرچہ فضیلت کے تھے مگر میرے منصب اعلیٰ کے لائق نہیں تو یہ وہی
نبی پر اپنی تفضیل ہے ہر طرح کفر وارتداد قطعی سے مفر نہیں، پھر ان کلمات شیطانیہ میں مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ
تعالیٰ علی سیدہ وعلیہ وسلم کی تحقیر تیسرا کفر ہے اور ایسی ہی تکفیر اس کلام ملعون کفر ششم میں تھی اور سب سے
بڑھ کر اس کفر ہٖم میں ہے کہ ازالہ صفحہ 161 پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت لکھا بوجہ مسمریزم
کے عمل کرنے کے تنویر باطن اور توحید اور دینی استقامت میں کم درجے پر بلکہ قریب ناکام رہے۔'' انا
للہ وانا الیہ راجعون الا لعنۃ اللہ علی اعداء انبیاء اللہ وصلی اللہ تعالیٰ علی انبیائہ
وبارک وسلم '' ہر نبی کی تحقیر مطلقاً کفر قطعی ہے جس کی تفصیل سے شفا شریف وشروح شفا وسیف

مسلول امام تقی الملۃ والدین سبکی وروضۂ امام نووی ووجیز امام کردری واعلام امام ابن حجر مکی وغیرہا تصانیف ائمہ کرام کے دفتر گونج رہے ہیں نہ کہ نبی بھی کون نبی مرسل نہ کہ مرسل بھی کیسا مرسل اولوالعزم نہ کی تحقیر بھی کتنی کہ مسمریزم کے سبب نور باطن نہ نور باطن بلکہ دینی استقامت نہ دینی استقامت بلکہ نفس توحید میں نہ کم درجہ بلکہ قریب نا کام رہے اس ملعون قول لعن اللہ قائلہ وقابلہ نے اولوالعزمی ورسالت ونبوت درکنار اس عبداللہ وکلمۃ اللہ وروح اللہ علیہ الصلوٰۃ اللہ والسلام وتحیات اللہ کے نفس ایمان میں کلام کردیا اس کا جواب ہمارے ہاتھ میں کیا ہے سوا اس کے کہ

ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنھم اللہ فی الدنیا والاخرۃ واعدلھم عذابا مھینا

بے شک جو لوگ ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو اُن پر اللہ نے لعنت کی دنیا و آخرت میں اور اُن کے لئے تیار کر رکھا ہے ذلت کا عذاب۔

## کفر دھم:

ازالہ صفحہ 629 پر لکھتا ہے۔

''ایک زمانے میں چار سو نبیوں کی پیشگوئی غلط (1) ہوئی اور وہ جھوٹے''

یہ صراحۃً انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تکذیب ہے۔ عام اقوام کفار لعنھم اللہ کا کفر حضرت عز جلالہ نے یوں ہی تو بیان فرمایا۔

کذبت قوم نوح نِ المومنین، کذبت عاد نِ المرسلین، کذبت ثمود نِ المرسلین، کذبت قوم لوط نِ المرسلین، کذبت اصحٰب النیکۃ المرسلین

ائمہ کرام فرماتے ہیں جو نبی پر اس کی لائی ہوئی بات میں کذب جائز ہی نہ مانے اگرچہ وقوع نہ جانے باجماع کافر ہے نہ کہ معاذ اللہ چار سو انبیاء کا اپنے اخبار بالغیب میں کہ وہ ضرور اللہ ہی کی طرف سے ہوتا ہے۔ واقع میں جھوٹا ہو جانا شفاء شریف میں ہے۔

من دان بالوحدانیہ وحصۃ النبوہ و نبوہ نبینا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ولکن جوز علی الانبیاء الکذب فیما اتوابہ ادعی فی ذلک المصلحۃ بزعمۃ اولم یدعھا فھو کافر با جماع

1: ۔ یہ اس کی پیش بندی ہے کہ یہ کذاب اپنی بڑھیں ہمیشہ پیشین گوئیاں بانکتار بتاتا ہے اور یہ غیبت اُس کی وہ آئے دن جھوٹی پڑا کرتی ہیں۔ تو یہاں یہ بتانا چاہتا ہے کہ پیشگوئی غلط پڑنی کچھ شان نبوت کے خلاف نہیں، معاذ اللہ اگلے انبیاء میں بھی ایسا ہوتا ہے۔ ۱۲منہم برعلم 12

یعنی جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت نبوت کی حقانیت ہمارے نبی ﷺ کی نبوت کا اعتقاد رکھتا ہو با

ایں ہمہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر اُن کی باتوں میں کذب جائز مانے خواہ بزعم خود اس

میں کسی مصلحت کا ادعا کرے یا نہ کرے ہر طرح بالاتفاق کافر ہے۔

ظالم نے چارسو کہہ کر گمان کیا کہ اُس نے باقی انبیاء کو تکذیب سے بچالیا حالانکہ یہی آیتیں جو ابھی

تلاوت کی گئی ہیں شہادت دے رہی ہیں کہ اُس نے آدم نبی اللہ سے محمد رسول اللہ تک تمام انبیائے کرام

علیہم افضل الصلوٰۃ والسلام کو کاذب کہہ دیا کہ ایک رسول کی تکذیب تمام مرسلین کی تکذیب ہے۔ دیکھو قوم

نوح وہود وصالح ولوط وشعیب علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اپنے ایک ہی ایک نبی کی تکذیب کی تھی مگر قرآن

نے فرمایا۔ قومِ نوح نے سب رسولوں کی تکذیب کی۔ عاد نے کل پیغمبروں کو جھٹلایا۔ ثمود نے جمیع انبیاء کو

کاذب کہا۔ قومِ لوط نے تمام رسل کو جھوٹا بتایا۔ ایکہ والوں نے سارے نبیوں کو دروغ گو کہا یوہیں واللہ

اس قائل۔ نے نہ صرف چارسو بلکہ جملہ انبیاء ومرسلین کو کذاب مانا۔

**فلعن اللہ من کذب احدا من انبیائہ و صلی اللہ تعالیٰ علی انبیائہ و رسلہ والمومنین بھم اجمعین و جعلنا منھم و حشرنا فیھم و ادخلنا معھم دار النعیم بجاھھم عندہ و برحمتہ بھم و رحمتھم بنا انہ ارحم الراحمین والحمد للہ رب العلمین۔**

طبرانی معجم کبیر میں دبر حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔

**انی اشھد عدد تراب الدنیا ان مسیلمہ کذاب۔**

بیشک میں ذرۂ خاک تمام دنیا کی برابر گواہیاں دیتا ہوں کہ مسیلمہ (جس نے زمانہ اقدس میں

ادعائے نبوت کیا تھا) کذاب ہے۔ **وانا اشھد معلک یا رسول اللہ** اور محمد رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ

عالم پناہ کا یہ ادنیٰ کتا بعدد وانہائے ریگ وستارہائے آسمان گواہی دیتا ہے اور میرے ساتھ تمام ملائکہ

سموات والارض وحاملانِ عرش گواہ ہیں اور خود عرش عظیم کا مالک ہے۔ **وکفیٰ باللہ شھیدا** کہ ان اقوال

مذکورہ کا قائل بیباک کافر مرتد کذاب ناپاک ہے۔ اگر یہ (1) اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو

واللہ واللہ وہ یقیناً کافر اور جو اس کے ان اقوال یا ان کے امثال پر مطلع ہو کر اُسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر

مردود مخذول اور اس کے اراکین کہ صرف طوطے کی طرح کلمہ گوئی پر مدار اسلام رکھتے اور تمام بددینوں

گمراہوں کو حق پر جانتے خدا کو سب سے یکساں راضی مانتے سب مسلمانوں پر مذہب سے لا دعوے دیتا

1۔ اقوال دوسرے کے منقول تھے اس فتوے کے بعد مرزا کی بعض نئی تحریریں خود نظر سے گزریں جن میں قطعی کفر بھرے ہیں۔ بلاشبہ وہ یقیناً کافر ومرتد ہے۔ 12

لازم کرتے ہیں جیسا کہ ندوہ کی روداداول ودوم رسالہ اتفاق وغیر ہا میں مصرح ہے ان اقوال پر بھی
ہی قاعدہ ملعونہ مجرد کلمہ گوئی نیچریت کا اعلیٰ نمونہ جاری رکھیں اس کی تکفیر میں چون وچرا کریں تو وہ بھی
وہ اراکین بھی کفار مرزا کے پیرو اگر چہ خود ان اقوال انجس الابوال کے معتقد بھی نہ ہوں مگر یہ کہ مرزا
اور کھلے ارتداد دیکھتے سنتے پھر مرزا کو امام و پیشوا و مقبول خدا کہتے ہیں۔ قطعاً یقیناً سب مرتد ہیں۔
مستحق نار۔ شفا شریف میں ہے۔

**نكفر من لم يكفر من دان بغير ملة المسلمين من الملل او وقف فيهم او شك۔**

یعنی ہم ہر اُس شخص کو کافر کہتے ہیں جو کافر کو کافر نہ کہے یا اس کی تکفیر میں توقف کرے یا شک رکھے۔

شفا شریف نیز بزازیہ ودرر وغرر وفتاویٰ خیریہ ودرمختار ومجمع الانہر وغیرہ میں ہے۔

**من شك في كفره وعذابه فقد كفر**

جو اس کے کفر وعذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے۔

اور جو شخص باوصف کلمہ گوئی وادعائے اسلام کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد ہے
میں ہے۔ ہدایہ ودرمختار وعالمگیری وغرر وملتقی الابحر ومجمع الانہر وغیر ہا میں ہے۔

**صاحب الهوى ان كان يكفر فهو بمنزلة المرتد**

فتاویٰ ظہیریہ وطریقہ محمدیہ وحدیقہ ندیہ وبرجندی شرح نقایہ وفتاویٰ ہندیہ میں ہے۔

**هؤلاء القوم خارجون عن ملة الاسلام واحكامهم احكام المرتدين**

یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور ان کے احکام بعینہ مرتدین کے احکام ہیں۔

اور شوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے۔ اب اگر بے اسلام لائے اپنے
قول و مذہب سے بغیر توبہ کیے یا بعد اسلام وتوبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کئے اُس سے قربت کرے
زنائے محض ہو جو اولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر وسائر ہیں۔ "**في الدر المختار عن غنيه ذوي الاحكام ما يكون كفرا اتفاق يبطل العمل والنكاح و اولاده اولاد زنا**" اور عورت کا کل مہر اس کے ذمے عائد ہونے میں بھی شک نہیں جب کہ خلوت صحیحہ ہو چکی
کہ ارتداد کسی دین کو ساقط نہیں کرتا۔ "**في التنوير وارث كسب اسلامه وارثه المسلم بعد قضاء دين اسلامه و كسب ردته في بعد قضا دين ردته**" اور مؤجل تو فی الحال آپ ہی واجب الادا
رہا موجل وہ ہنوز اپنی اجل پر رہے گا مگر یہ کہ مرتد بحال ارتداد ہی مرجائے یا دارالحرب کو چلا جائے اور

شرع حکم فرمادے۔ کہ وہ دارالحرب سے ملتحق ہو گیا اس وقت مؤجل بھی فی الحال واجب الادا ہو جائے گا اگر چہ اجل موعود میں دس بیس برس باقی ہوں۔" فی الدر ان حکم القاضی بلحاقه حل دینه فی رد المختار لانه باللحاق صار من اهل الحرب وهم اموات فی حق احکام الاسلام فصار کالموت الاانه لا یستقر لحاقه الا بالقضاء لاحتمال العود واذا تقرر موته تثبت الاحکام المتعلقة به کما ذکرنهر "اولاد صغار ضرور اس کے قبضے سے نکال لی جائے گی۔

علد اعلی دینهم الاتری انهم صرحوا بنزع الولد من الام الشفیقة المسلمة انکانت فاسقة والولد یعقل یخشی علیه التخلق بسیرها الذمیمة فما ظنك بالاب المرتد والعیاذ بالله تعالیٰ قال فی رد المختار الفاجرة بمنزلة الکتابیة فان الولدیبقی عندها الی ان یعقل الادیان کما سیأتی خوفا علیه من تعلمه منها ما تفعله فکذا الفاجرة الخ۔ وانت العلم ان الولد لا یخصنه الاب الا بعد ما یلغ سبعا اوتسعا وذلك عمر العقل قطعا فیحرم الدفع الیه ویجب النزع منه وانما اخرجنا الی هذا ان الملك لیس بید الاسلام والا لسلطان[1] این یبقی لمرتد حتی یبحث عن حضانته الاتری الی قولهم لا حضانة لمرتدة لانها تضرب وتحبس کا الیوم فانی تتفرغ للحضانة فاذا کان هذا فی المحبوس فما ظنك بالمقتول ولکن انا لله وانا الیه راجعون ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم۔

مگر ان کے نفس یا مال میں بدعوے ولایت اس کے تصرفات موقوف رہیں گے اگر پھر اسلام لے آیا اور اس مذہب ملعون سے توبہ کی تو وہ تصرف سب صحیح ہو جائیں گے اور اگر مرتد ہی مر گیا یا دارالحرب چلا گیا اور حکم لحوق ہو گیا تو باطل ہو جائیں گے۔

فی الدار المختار یبطل منه اتفاقا ما یعتمد المساواة وهوا المفاوضة اوولایة متعدیة وهو التصرف علی ولده الصغیران اسلم نفذوان هلك اولحق بدار الحرب وحکم بلحاقه بطل اه مختصر انسأل الله الثبات علی الایمان وحسبنا الله ونعم الوکیل وعلیه التکلان ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم وصلی الله تعالیٰ علی سیدنا ومولنا وصحبه اجمعین امین والله تعالیٰ اعلم۔

---

1۔ فان سلطان الاسلام مامور بقتله لا یجوزله القاذه بعد ثلثه ایام۔ 12منه

جی آر اعوان، روزنامہ جنگ

# میں نے ربوہ میں کیا دیکھا

ہر شخص کے ماضی میں یادوں کا ایک جہاں آباد ہوتا ہے۔ ذہن کا کمپیوٹر آن ہوتے ہی بیتے دنوں کا لمحہ لمحہ نگاہوں کے سامنے آ جاتا ہے۔ میرے ایام رفتہ بھی یادوں سے بھرے پڑے ہیں۔ بے شمار تلخ و شیریں یادیں بھلائے نہیں بھولتیں۔ پھر قدرت نے انتہائی کمال کا حافظہ دیا ہے کہ اک ذرا غور کی دیر ہے، گئے دنوں کی ہر بات یوں یاد آنے لگتی ہے جیسے مسافت سمٹ گئی ہو اور گزرا زمانہ لوٹ آیا ہو۔ بچپن کی یادیں تو ویسے بھی لاشعور کے نہاں خانوں میں ایسے جاگزیں ہوتی ہیں کہ انسان زندگی میں جب بھی خواب دیکھتا ہے، تو خود کو اسی گھر میں دیکھتا ہے، جہاں اس نے بچپن گزارا ہوتا ہے۔

میرا بچپن اور لڑکپن کفر کی بستی ''مرزائیل'' میں گزرا جسے ربوہ کہا جاتا ہے۔ مرزائیوں اور یہودیوں میں ہر اعتبار سے اس قدر مماثلت ہے کہ ربوہ کو اسرائیل کے ہم وزن مرزائیل کہنا انتہائی موزوں لگتا ہے ''احمقوں کی جنت'' کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ مسلمان جنت کیلئے اعمال، اوصاف اور افعال کو باکمال بناتا ہے جب کہ مرزائی پیغمبر کی جنت کے ٹکٹ کے خواہش مند کو اپنی منقولہ و غیر منقولہ جائیداد کے ایک چوتھائی حصہ کے برابر رقم جماعت کو دینا پڑتی ہے۔ لہٰذا اعمال کی بجائے مال سے جنت حاصل کرنے والوں کے شہر کو ''احمقوں کی جنت'' ہی کہا جا سکتا ہے۔

1965ء میں میرے والد گرامی سرکاری ملازمت کے سلسلہ میں ربوہ تبدیل ہوئے تو ہمیں اپریل 1965ء سے اگست 1969ء تک ربوہ میں رہنا پڑا۔ بعد ازاں اگرچہ قیام چنیوٹ میں رہا، تاہم تعلیمی تعلق کے حوالے سے دسمبر 1975ء تک مرزائیل سے ہی وابستگی رہی۔ اسی دوران وہاں کی شہری، شخصی، سماجی زندگی اور مرزائی روایات کے بے شمار مشاہدات سامنے آئے۔

مرزائی قوم ایک جھوٹے نبی کی امت ہونے کے باعث مسلمانوں کیلئے جس قدر ناپسندیدہ اور مکروہ ہے، اس سے کہیں زیادہ ان کی زندگی میں پھیلے ہوئے اخلاقی اور سماجی طاعون کو دیکھ کر سر چکراتا اور ذہن سوچتا ہے کہ یہ لوگ ہیں کیا اور خود کو پیش کیا کرتے ہیں۔ اخلاق کی چادر اوڑھے یہ گروہ یہود و نصاریٰ سے بھی بدتر خصائل کا مظاہرہ کر رہا ہے۔

قیام ربوہ کے دوران بے شمار مرزائیوں سے ملاقات ہوئی۔ کئی دوست بنے، لاتعداد کلاس فیلو بھی تھے۔ ان کے مذہبی اجتماعات بھی دیکھے۔ کئی مرزائی بے زاروں سے مرزائی امت کے ارباب حل وعقد کی داخلی زندگی کے رنگین وسادہ قصے بھی سنے۔ ''جنت ودوزخ'' اور ''حوروغلمان'' کی کہانیاں بھی معلوم ہوئیں لیکن ان سب سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا کہ مرزائیوں میں مسلمانوں کیلئے تعصب اور تنفر کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے۔

چند برس پہلے ایک روز اپنے جاننے والے کے گھر بیٹھا تھا۔ ان کے ہاں ڈش نصب تھی۔ ٹیلی ویژن آن تھا۔ چینل بدلتے ہوئے اچانک ''احمدیہ ٹیلی ویژن نیٹ ورک'' آ گیا جس پر مرزا طاہر کا نام نہاد جمعہ کا خطبہ نشر ہو رہا تھا۔ موصوف کا کہنا تھا کہ ''پاکستان میں ہم جن قابل تعزیر جرائم کی زد میں آتے ہیں، ان میں ہمارے گھروں سے قرآن کا برآمد ہونا، کسی کو السلام علیکم کہنا یا نماز پڑھنا شامل ہے۔ جبکہ پاکستانی علماء اغواء، بدفعلی، زیادتی اور ناجائز اسلحہ رکھنے کے جرائم میں دھرے جاتے ہیں۔ موازنہ کیا جائے تو قصوروار اور جرم وار کون ہے؟''

مرزا طاہر کی طرف سے جس ڈھٹائی سے خود کو معصوم اور پاکستانی علمائے کرام کو مطعون کرنے کی کوشش کی جا رہی تھی، اسے سن کر میری سوئی ہوئی یادوں نے انگڑائی لی اور قیام ربوہ کے دوران دیکھے ہوئے مرزائیوں کے کئی ''کالے کرتوت'' یاد آنے لگے اور بے اختیار چاہا کہ کاش یہ شخص میرے سامنے ہوتا تو میں اس کا اور اس کی امت کا کچا چٹھا اس کے سامنے کھول کر رکھ دیتا۔ میرے پاس کوئی پلیٹ فارم نہیں تھا۔ چنانچہ یہ خواہش دل ہی دل میں رہ گئی۔ لیکن قدرت کو شاید میرے جذبے پر کچھ زیادہ ہی پیار آ گیا۔ اس لیے اس نے مرزائیوں کو آئینہ دکھانے کیلئے مجھے جلد موقع فراہم کر دیا۔

1965ء کے شروع کی بات ہے، ہم ساہیوال ضلع سرگودھا میں رہتے تھے کہ اباجی کا تبادلہ ربوہ میں ہو گیا۔ وہ محکمہ زراعت میں ملازمت کرتے تھے۔ ہمارا آبائی شہر بھیرہ ضلع سرگودھا ہے۔ بھیرہ جہاں اولیاء خیز سرزمین ہے، وہاں مرزائیوں کا گڑھ بھی ہے۔ مرزا قادیانی کا پہلا خلیفہ حکیم نورالدین بھی بھیرہ کا ہی رہنے والا تھا۔ جس نے ''مرزا غلام احمد'' کی جھوٹی نبوت کو چار چاند لگائے۔ انہی دنوں ہماری پھوپھی زاد بہن کی شادی تھی، جس میں شرکت کیلئے ہم ساہیوال سے بھیرہ آئے تو وہاں کے مرزائیوں نے ہمارے گھر میلہ لگا دیا۔ ان لوگوں کو جب معلوم ہوا کہ ہم ربوہ جا رہے ہیں تو ان کی خوشیاں دیدنی تھیں۔ حافظ اشرف، اماں خدیجہ، مبارک بک سیلر، بشارت چکی والا، مبارک درزن غرض ہر مرزائی شخص ہمیں ملنے آیا۔ یہ لوگ یوں مل رہے تھے جیسے ہم حج یا عمرہ کرنے دیار حبیب ﷺ جا رہے ہیں۔ تب مجھے معلوم نہیں تھا کہ ان مرزائیوں کی اس وارفتگی کی غایت کیا ہے۔ لیکن بعد میں پتہ چلا کہ ان کے پاؤں

زمین پر اس لیے نہیں "ٹک" رہے کہ ان کے خیال میں ربوہ جا کر ہم لوگ مرزائی ہو جائیں گے۔

محکمہ ٹیلی فون کا ایک ملازم فضل احمد ربوہ میں رہتا تھا۔ راولپنڈی کے ایک شخص کا ایک بیٹا اور ایک بیٹی تھی۔ اس کے بیٹے منور کو مرزائیت سے سخت نفرت تھی۔ چنانچہ وہ باپ سے ناراض ہو کر اپنی سسرالی پھوپھی کے ہاں پنڈی میں مقیم ہو گیا۔ فضل احمد نے بیٹے کو گھر واپس لانے اور مرزائیت میں داخل کرنے کیلئے سر توڑ کوششیں کیں مگر ناکام رہا۔ فضل احمد نے اس سلسلے میں ایک مرزائی مبلغ جمیل الرحمٰن رفیق سے مدد طلب کی۔ موصوف فضل احمد کے گھر آیا اور یقین دہانی کرائی کہ وہ اس کے بیٹے کو دوبارہ مرزائی بنا لے گا۔ لیکن بجائے اس کے کہ جمیل الرحمٰن رفیق منور کو مرزائی کرتا، وہ خود فضل احمد کی بیٹی ناصرہ پر لٹو ہو گیا۔ خوبصورت ناصرہ جمیل الرحمٰن رفیق کو اپنا انکل سمجھ کر اس کی خوب خاطر مدارت کرتی رہی مگر انکل کچھ اور ہی نکلا اور چند روز بعد ہی اس نے فضل کو شادی کیلئے پیغام بھجوا دیا۔ مرزائی مرکز کی طرف سے بھی جمیل الرحمٰن رفیق کی سفارش ہوئی لہٰذا بیچارہ فضل احمد انکار نہ کر سکا۔ چنانچہ اسے اپنی لڑکی کی شادی دگنی عمر کے شخص سے کرنی پڑ گئی۔ جمیل الرحمٰن رفیق ناصرہ کو لے کر چلتا بنا جواب اس کی کئی بیٹیوں کی ماں ہے۔ یوں فضل احمد بیٹے کو مرزائی بنانے کے چکر میں بیٹی سے بھی ہاتھ دھو بیٹھا۔

ربوہ میں مرزائیوں نے ارتداد کے عجیب و غریب طریقے اختیار کر رکھے تھے۔ یہ لوگ دیہات کے غریب لڑکوں کو تعلیم دلوانے کا جھانسہ دے کر شیشے میں اتار لیتے تھے اور بعد میں بار احسان تلے دبے ہوئے یہ لڑکے مرزائی ہو جاتے۔ ان مرزائی لڑکوں کو مسلمان خاندانوں کے سامنے غیر مرزائی ظاہر کر کے ان کی شادی مسلمان لڑکیوں سے کر دی جاتی تھی۔ ایک مولوی کا تو یہ باقاعدہ کاروبار تھا۔ وہ جماعت سے فنڈ زلیتا۔ دیہاتی غرباء لڑکوں کو تعلیم و ملازمت دلواتا، پھر ان کے رشتے مسلمان گھرانوں میں کر دیتا۔ اس شخص نے ایک نہایت شریف اور خدا رسیدہ شخص کے ساتھ ایسا ہی دھوکہ کیا اور اپنے ایک پروردہ "جنگلی" کو ایک مسلمان کی تعلیم یافتہ بیٹی کے ساتھ بیاہ دیا۔ دو بچوں کے بعد مذکورہ مسلمان خاندان پر حقیقت کھلی تو وہ سر پیٹ کر رہ گئے مگر اب تو چڑیاں کھیت چگ چکی تھیں۔

اسی طرح مرزائی لڑکوں کی ڈیوٹی تھی کہ وہ مسلمانوں کی لڑکیوں کو شیشے میں اتاریں اور پھر انہیں اپنی زوجیت میں لائیں۔ یہاں ایک واقعہ جو لطیفہ بن گیا، قابل ذکر ہے۔ ایک مرزائی عبدالواسع نے "مری" میں سیر کے دوران ایک لڑکی کے ساتھ مراسم استوار کر لئے۔ وہ بہت خوش تھا کہ ایک مسلمان لڑکی پھنس گئی، جس کے عوض اسے مرکز سے بھاری معاوضہ ملے گا۔ مگر بعد میں اس پر انکشاف ہوا کہ لڑکی چنیوٹ کے سردار عبدالقادر قادیانی کی بیٹی نجمی ہے جو مسلمان نہیں مرزائی ہے بلکہ وہ بھی جماعت کی طرف سے مسلمان مرد مرزائی بنانے پر مامور ہے، اور اس نے مذکورہ شخص کو مسلمان لڑکا سمجھ کر لفٹ کرائی

تھی۔ مرزائیوں کے مسلمان عورتوں کے ساتھ تعلقات قائم کرنے کا گھناؤنا منصوبہ اس قدر عام رہا ہے کہ ایک مرزائی اسلم چودھری نے ایک مسلمان عورت زرینہ عرف بلو سے دوستی کر لی جس کا خاوند تلاش معاش کے سلسلے میں ملک سے باہر تھا۔ بعد ازاں اس عورت سے مرزائی امت کے اس سپوت نے جس کو خدا کے ساتھ ہم کلام ہونے کا دعویٰ ہے، ایک ناجائز بیٹا پیدا کیا جو اب جوان ہو چکا ہے۔ اس کا نام ارسلان ہے۔

ازل سے آج تک دنیا کے ہر معاشرے میں تین قوتوں کی حکمرانی رہی ہے جن میں حکام، مذہبی اکابرین اور طبیب شامل ہیں۔ تینوں ایک دوسرے کیلئے لازم وملزوم ہیں۔ مذہبی اکابر حکام کی ہر سچی جھوٹی بات کی تائید کر کے انہیں من مانی کا موقع دیتے ہیں جبکہ حکام اہل مذہب کو مالی امداد فراہم کرتے ہیں اور طبیب دونوں فریقوں کو جسمانی، ذہنی اور جنسی طور پر صحت مند رہنے کیلئے نسخے اور کشتے مہیا کرتے ہیں۔ انگریز کو ہندوستان پر پورا تسلط حاصل ہونے کے باوجود بھی مسلمانوں سے ہمیشہ خطرہ رہا ہے۔ خود کو مضبوط کرنے اور مسلمانوں میں دراڑیں ڈالنے کیلئے اس نے جب کسی مذہبی حوالے اور دھڑے کی شدت سے ضرورت محسوس کی تو مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی بنا کر لا کھڑا کیا۔ ان دونوں قوتوں کو شیطان دوستی میں مزید آگے لے جانے کے لیے بھیرہ نژاد حکیم مولوی نور الدین نے اپنی تمام تر ذہنی اور طبی صلاحیتیں صرف کر کے ایک مرزائی معاشرے کو جنم دیا۔ مرزائیت کے قیام کو دوام بخشنے کیلئے مرزا غلام قادیانی اس کے برگ و بار اور خلفاء کو مرزائی علماء نے دلائل و براہین سے سچا ثابت کیا اور انگریز سے دولت کے ڈھیر سمیٹے جبکہ ان دونوں حلقوں کی ذہنی، جسمانی اور جنسی آبیاری کیلئے طبیبوں اور ویدوں کے ٹولے نے اپنی اپنی خدمات انجام دیں۔ ربوہ شہر میں دیسی علاج کرنیوالے حکماء کی بکثرت دکانیں ہیں۔ کہنے والوں کے مطابق حکیم نور الدین کا مرزائی خاندان نبوت اور امت پر بڑا احسان ہے۔ اس کی ادویہ نے ''مرزا غلام احمد کی ڈھلتی ہوئی جنسی قوتوں کو سنبھالا دیا اور نسخہ ''زدجام عشق'' کے زور سے مرزا محمود احمد اور مرزا بشیر احمد ایم اے پیدا ہوئے۔

گول بازار میں دواخانہ خدمت خلق، دواخانہ حکیم نظام جان اور خورشید یونانی دواخانہ بہت بڑے دیسی ادویہ کے مراکز ہیں۔ اس کے علاوہ شہر میں کئی چھوٹے چھوٹے مطب بھی موجود تھے، جن میں حکیم رانجھا اور حکیم عبدالحمید سنیاسی کا مکتبہ فیض عام بہت مشہور تھے۔ کھلنڈرے لڑکے اکثر ''فیض عام کو قبض عام'' کہہ کر حمید سنیاسی کو چھیڑتے اور مادر وخواہر کی مغلظات سنا کرتے تھے۔

مذکورہ دواخانوں میں زیادہ تر قوت مردمی میں اضافے کی ادویہ فروخت ہوتی تھیں۔ ہر دوسری دوا پر ''نسخہ حضرت خلیفہ اول'' تحریر کر دیا جاتا جس کی کشش سے دوا کی خریداری میں اضافہ ہو جاتا تھا۔ ''مرزا

غلام احمد" کے بارے میں مشہور ہے کہ ان پر جنسی قوت بڑھانے کا خبط سوار تھا۔ ان کی تقلید میں مرزائی امت کے مرد بھی ہر وقت جنسی کمزوری دور کرنے اور قوت مردمی بڑھانے کے چکر میں رہتے ہیں۔ یہ انہی نسخوں کا ہی اعجاز و اکرام ہے کہ مرزائی تعدد ازدواج اور کثرت اولاد کے دلدادہ ہیں۔ حکماء کا خاصہ ہے کہ وہ جب بھی کوئی "بم" قسم کا نسخہ تیار کرتے ہیں تو پہلے خود استعمال کرتے ہیں۔ اسی بنا پر دواخانہ خدمت خلق کے حکیم بشیر اور دواخانہ نظام خان کے حکیم نذیر کے گھروں میں بچوں کی بھیڑ لگی ہوئی تھی۔ دیگر حکماء بھی اپنے اپنے کشتوں کی برکت سے خاصے عیالدار تھے۔ جنسی ادویہ کے علاوہ نور کا جل، محبوب کا جل، سرمہ نور بھی مولوی نور الدین کے نسخے قرار دیئے جاتے اور ان سے چاندی حاصل کی جاتی۔ حکیم نذیر کی پیٹ درد کیلئے تیار کی گئی دوا "ہاضمون" بہت مشہور تھی، جس کیلئے انہوں نے ایک نظم بھی لکھی تھی۔

ہاضمون کیا خوب دوائی
ربوے وچ حکیم بنائی

بڑے بڑے مگر مچھ قسم کے حکماء کو "مرزائی خاندان" کی سرپرستی حاصل تھی لیکن نچلی سطح کے طبیب نہایت تنگ دست تھے، جنہیں دو وقت کی روٹی کے لالے پڑے رہتے تھے۔ حکیم صدیق نے اپنی کسمپرسی کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا "ہم پر تو کوئی ایسا عذاب الٰہی نازل ہے کہ کسی کو مفت دوا دیں تو آرام آ جاتا ہے لیکن مول دوا لینے والوں کو معمولی افاقہ بھی نہیں ہوتا۔ بعض اوقات تو لوگوں کو دوا کی قیمت واپس کرنی پڑتی ہے۔ بڑے حکیموں کے بھی اکثر نسخے ناکام تھے۔ مگر ان کا "کلا" بہت مضبوط تھا۔ دواخانہ خدمت خلق والوں کا کیل مہاسوں سے نجات دلانے والا "بیوٹی لوشن" انتہائی خطرناک تھا۔ ایک بار ایک خاتون نے استعمال کیا تو وہ خطرناک الرجی کا شکار ہو گئی جو بمشکل اور بسیار ڈاکٹری علاج سے ٹھیک ہوئی مگر اس کے چہرے پر نشان عمر بھر موجود رہے۔

جہاں ربوہ میں ایک طرف "حکیم راج" تھا تو دوسری طرف زچہ بچہ کے بھی کئی چھوٹے بڑے کلینک کھلے ہوئے تھے، جنہیں عطائی قسم کی دائیاں چلاتی تھیں۔ دو کلینک بہر حال بڑے اور مشہور تھے جن میں ایک "اقبال زنانہ دواخانہ" تھا جو محلہ دار الرحمت وسطی میں کچے بازار اور پرائمری سکول کے قریب واقع تھا۔ ربوہ میں طبقاتی فرق ملک بھر میں سب سے زیادہ تھا جس کی بنا پر اعلیٰ درجے کے گھرانوں کی خواتین تو اپنے زچگی کے مراحل بڑے شہروں کے بڑے ہسپتالوں میں سر کیا کرتی تھیں۔ درمیانے، سفارشی اور منہ لگے طبقے کی خواتین کیلئے فضل عمر ہسپتال میں بھی مراعات و سہولیات میسر تھیں لیکن نچلا اور تیسرے درجے کا طبقہ بہر حال روایتی دائیوں اور مذکورہ دواخانوں کے سہارے چلتا تھا۔

بغل میں چھریاں اور ہونٹوں پر زہر یلی مسکراہٹیں بکھیرے مسلمانوں کے ایمانوں کی فصل کاٹنے کے لئے نکل پڑتا ہے۔

اللہ رے دیکھئے اسیریٔ بلبل کا اہتمام
صیاد عطر مل کے چلا ہے گلاب کا

وہ اپنا شکار کرنے کے لئے ہر وقت چوکس رہتا ہے، پھر جہاں کوئی کمزور ایمان مسلمان نظر آتا ہے۔فوراً اُس کی جانب لپکتا ہے،اس کی آنکھوں پر ہوس رانی کی تسکین افزائی کی پٹی باندھتا ہے اور اس کے ضمیر کو زوردار دھکا دے کر اپنی گرفت میں لے لیتا ہے،تب برق رفتاری سے اپنے بیگ کی جیبوں میں سے مختلف اوزار نکال کر اُس کی شہ رگ کاٹ دیتا ہے کچھ دیر کے لئے ضمیر تڑپتا ہے، پھڑکتا ہے، حب رسول ﷺ کا خون بڑی تیزی سے بہتا ہے حتیٰ کہ آخری قطرہ بھی ٹپک پڑتا ہے اور یوں اُس بدنصیب کا ایمان موت کی آخری ہچکی لے کر ارتداد کے گہرے پانیوں میں غرق ہو جاتا ہے۔ جہاں سے پھر واپس لوٹ کر کبھی نہیں آتا۔

لٹ رہا ہے دین، ایمانوں کے سودے ہو رہے ہیں
مگر افسوس ابھی دین محمد ﷺ کے رکھوالے سو رہے ہیں

## قادیانی حوریں (چڑیلیں):

تاریخ کا مطالعہ اس بات پر روشنی ڈالتا ہے کہ کفر نے جب بھی مسلمانوں کو زیر کرنے کی کوششیں کی،وہ اپنی مختلف چالوں اور مختلف حربوں کے تیروں سے سینہ مسلم پر مشق کرتا رہا۔اس کے یہ حربے ان نفوس پر تو اثر انداز نہ ہو سکے جو مشیت ایزدی کے سانچوں میں ڈھلنے والے، جادۂ تسلیم و رضا کے پیکر تھے اور جن کے سینوں میں محبت خدا اور رسول ﷺ، فیاضی، پاکیزگی اور گداز کی شمعیں جل رہی ہوتی تھیں، لیکن اس کے برعکس وہ محض نام کے مسلمان جوان اوصاف جمیلہ کے حامل مسلمانوں کی بستی سے کہیں دور بسیرا کرتے تھے،کفر کے یہ تیر ان کے ایمانوں کو اکثر کفن پہننے پر مجبور کر دیتے۔ان تیروں سے ایک تیر جو کامیابی سے اپنے نشانے پر لگتا رہا اور بہت ہی کم خطا گیا وہ تیر جواں عورتوں کی جوانیوں کا تیر ہے، ماہرین جنسیات کے مطابق تمام انسانی جبلتوں میں سب سے قوی، اعصاب پر گہرے اور دیرپا اثرات ڈالنے والی جبلت جنس ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انسان عورت کے فتنے میں بہت جلد آ کر بہک جاتا ہے۔

مراد رسول حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں آپ رضی اللہ عنہ نے اپنی فوج کا ایک لشکر حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی زیر قیادت بیت المقدس کے محاذ پر روانہ کیا۔ کفار نے جب یہ محسوس کیا کہ وہ

مسلمانوں کا مقابلہ نہیں کر سکتے تو انہوں نے ایک چال چلی کہ جس راستے سے مجاہدین نے گزرنا تھا اس راستے میں ایک جگہ لمبی قطار میں اپنی عورتوں کو الف ننگا کر کے کھڑا کر دیا اور سوچا کہ جب مجاہدین کا لشکر اس جگہ سے گزرے گا تو دوشیزگانِ روم کی شعلہ سامانیاں تیل کا کام کر جائیں گی اور یہ لشکر مچلتے بدن دیکھ کر وہیں ڈھیر ہو جائے گا اور جنس کے ہاتھوں مجبور ہو کر آگے نہیں بڑھ سکے گا۔ (معاذ اللہ)

لیکن شاید کفار بھول گئے تھے کہ یہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا لشکر ہے جو رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے آغوش تربیت سے فیض یاب ہیں۔ جس طرح قطرہ آب آغوش صدف میں رہ کر نایاب بن جاتا ہے اسی طرح آفتاب رسالت کی آغوش میں رہ کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ضمیر اس قدر بقعہ نور بن گئے تھے کہ ان کی روشنی سے عالم انسانیت شب دیجور کی تاریکیوں سے نکل کر نورانی صبح میں داخل ہوا۔ یہ کیسے ہو سکتا تھا کہ وہ نگاہیں جو مشاہدہ جمال سے روشن ہوں، وہ بے حیائی کی غلاظت سے لتھڑے ان گندے چیتھڑوں کی جانب اٹھیں اور راغب ہو جائیں۔ لہٰذا چشم فلک نے دیکھا کہ جب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا لشکر ان عورتوں کے پاس سے گزرا تو ان کی نگاہیں جھکی ہوئی تھیں اور ان کی زبانوں پر قرآن کی یہ آیت جاری تھی۔ جس کا ترجمہ یہ ہے۔

''مسلمان مردوں سے فرما دو کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں۔ یہ ان کے لئے بہت ستھرا ہے، بے شک اللہ کو ان کے کاموں کی خبر ہے۔''

(پ 18، 104)

لہٰذا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور محبت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مستی سے سرشار مسلمانوں پر تو کبھی بھی عورت کا حربہ استعمال نہ ہو سکا۔ لیکن جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا کہ کمزور ایمان مسلمان اس طرح کے جال میں بہت جلد پھنس جاتا ہے اور اپنی عاقبت خراب کر لیتا ہے۔ قادیانی جو کہ بدترین کافر ہیں ان کا مشن ہے کہ اس طرح کے نام نہاد اور کمزور ایمان مسلمانوں کے دلوں میں جو تھوڑی بہت ایمان کی شمع جل رہی ہوتی ہے وہ عورتوں کے ذریعے گل کر دی جائے اور انہیں قادیانی بنا لیا جائے اس مقصد کے لئے قادیانیوں نے اپنی عورتوں کی ایک تنظیم بنا رکھی ہے۔ جسے ''لجنہ اماء اللہ'' کہا جاتا ہے۔ اس تنظیم میں قادیانی عورتوں کو ٹریننگ کے سپیشل عمل سے گزارا جاتا ہے۔ اور مسلمانوں کا ایمان لوٹنے کے لئے تیار کیا جاتا ہے۔

یہاں لجنہ اماء اللہ کا مختصر تعارف پیش کیا جاتا ہے۔

## لجنہ اماء اللہ:

قادیانیت کی تعلیم و تربیت اور لوگوں کے ایمانوں پر ڈاکہ زنی کرنے کے لئے قادیانی عورتوں کی یہ تنظیم مرزا قادیانی کے بیٹے اور قادیانیوں کے دوسرے نام نہاد خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود نے 25 دسمبر

1922ء میں قائم کی۔

قادیانیوں کی کتاب ''پہچان'' کے مطابق:

''احمدی مستورات میں مالی وجانی قربانیوں کی روح پیدا کرنا، دینی (قادیانیت کا) علم سیکھنے سکھانے، دعوۃ الی اللہ، خدمت خلق اور آئندہ نسل کی بہترین تعلیم وتربیت کے ذرائع سے سوچنا لجنہ کے اہم مقاصد ہیں۔'' (بحوالہ پہچان، صفحہ 20)

ہر قادیانی لڑکی جب وہ پندرہ سال کی عمر میں جوانی کی دہلیز پر قدم رکھ دے، اس تنظیم کی رکن بن جاتی ہے۔ ہر وہ مقام جہاں پر قادیانیت کا شجرِ خبیثہ قائم ہے، وہاں پر لجنہ کے کام کی کارکردگی کو بہتر بنانے اور انہیں اپنے مشن کے بارے میں مفید مشورے دینے کے لئے ایک نگران اعلیٰ ہوتی ہے۔ جسے صدر لجنہ کہا جاتا ہے اور صدر لجنہ کی عاملہ کی رکن ''سیکرٹری'' کہلاتی ہے۔ قادیانیوں نے اپنی عورتوں کی اس تنظیم کو مختلف، شعبوں میں تقسیم کر رکھا ہے۔ ہر شعبے کی ایک عہدیدار ہوتی ہے جنہیں مندرجہ ذیل القابات سے نوازا جاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | نائب صدر اول | 2 | نائب صدر دوم |
| 3 | جنرل سیکرٹری | 4 | نائب جنرل سیکرٹری |
| 5 | سیکرٹری تعلیم | 6 | سیکرٹری تربیت |
| 7 | سیکرٹری خدمت خلق | 8 | سیکرٹری مال |
| 9 | سیکرٹری صدارت | 10 | سیکرٹری دستکاری |
| 11 | سیکرٹری اشاعت | 12 | سیکرٹری اصلاح وارشاد |
| 13 | سیکرٹری تجنید | 14 | سیکرٹری ضیافت |
| 15 | سیکرٹری تحریک جدید | 16 | سیکرٹری صحت جسمانی |
| 17 | ناظمہ جلسہ سالانہ | 18 | اعزازی ممبرات |

صدر لجنہ مقامی وضلعی کے اوپر بھی ایک نگران ہوتی ہے جسے صدر لجنہ مرکزیہ کہا جاتا ہے۔

## ناصرات الاحمدیہ:

قادیانیوں کی بچیوں کی تنظیم جو کہ دراصل لجنہ کی ہی ایک ذیلی تنظیم ہے 1928ء میں قائم کی گئی۔ اس تنظیم کا مقصد بچپن میں ہی قادیانیوں کی بچیوں کو راسخ العقیدہ بنانا اور مستقبل میں انہیں اپنے غلیظ مقصد کے لئے تیار کرنا ہے۔

قادیانیوں کی کتاب ''جماعت احمدیہ کا تعارف'' صفحہ 233 پر لکھا ہے۔

''شروع سے بچیوں کی تربیت اس انداز سے کی جاتی ہے کہ بڑی ہو کر جب وہ لجنہ اماء اللہ کی ممبر بنیں تو اپنے تجربہ اور تربیت کی بنا پر مجلس کی بہترین کارکن ثابت ہوں۔''

8 سے 15 سال کی عمر کی بچیاں اس تنظیم کی رکن ہوتی ہیں۔ ناصرات کی نگران اعلیٰ ''سیکرٹری ناصرات الاحمدیہ'' کہلاتی ہے جو کہ پہلے سے مرتب شدہ ایک تربیتی لائحہ عمل کے مطابق ان بچیوں کو مستقبل میں بھولے بھالے مسلمانوں کے ایمانوں کی شمع گل کرنے کے لئے تیار کرتی ہے۔ آٹھ سے پندرہ سال کی عمر کا حساس عرصہ ہر قادیانی بچی کو مکمل ٹرینڈ کر دیتا ہے اور جب وہ بچپن کے بھولپن کے حصار سے نکل کر جوانی دیوانی کی دہلیز پر قدم رکھتی ہے تو اس وقت ایک مکمل قادیانی حور (ڈائن) بن چکی ہوتی ہے۔ پھر اپنے نفس کی الجھن، رخسار کے شعلوں اور مچلتے بدن کے ساتھ قادیانیت کی تبلیغ کی وادی میں اتر جاتی ہیں اور بہت سوں کی توبہ شکنی، ضمیر شکنی، اور ایمان شکنی کا باعث بن جاتی ہیں۔

عصمتیں ہیں جس طرح سڑکوں پر ٹوٹے آئینے
جانے اس بستی کی بربادی کہاں تک جائے گی

قادیانیوں کے لئے جہاں تبلیغ کے تمام ہتھیار ناکام ہو جائیں، مخالفتوں کے تھپیڑوں سے مشن ناکام ہوتا دکھائی دے، ہر طرف مایوسیوں کے پہاڑ نظر آنے لگیں تو ایسے حالات میں اپنی خدمات کا لوہا منوانے کے لئے لجنہ کی حوریں (چڑیلیں) میدان عمل میں آتی ہیں اور اپنی دل موہ لینے والی شوخ دلنشیں اداؤں سے کمزور ایمان آدمی کو گھائل کر لیتی ہیں۔

قادیانیوں کے چوتھے خلیفہ مرزا طاہر احمد آنجہانی نے جلسہ سالانہ لجنہ اماء اللہ جرمنی بتاریخ 12 ستمبر 1992ء میں خطاب کرتے ہوئے کہا تھا:

''ایک اکیلی احمدی خاتون نے خدا کے فضل سے 32 بیعتیں کروالی ہیں اور وہ خاتون بھی معمولی پڑھی لکھی۔ ان سے جب پوچھا گیا کہ کیا راز ہے۔ کس طرح بیعتیں کروا رہی ہیں۔ ماحول بڑا مخالف ہے۔ لوگوں کے مزاج ہی دین (مرزائیت) کی طرف نہیں۔ مردوں سے جو کام نہیں ہو رہے، وہ آپ کیسے کر رہی ہیں تو انہوں نے کہا'' میں بہت کم پڑھی لکھی ہوں۔ لیکن مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی محبت میں سرشار ہوں اس نشے کے ساتھ اور اس موج میں تبلیغ کرتی ہوں کہ سننے والے مجبور ہو جاتے ہیں۔ (درحقیقت وہ تمہارے شباب کو دیکھ کر اپنی جوانی سے مجبور ہو جاتے ہیں۔ ناقل) جاہل سے جاہل آدمی بھی میرا یہ جذبہ دیکھ کر بات سننے پر آمادہ ہو جاتا ہے۔ (ظاہر ہے۔ ناقل) اور اللہ کے

فضل کے ساتھ جب بھی مجھے موقع ملے، اس جذبے کے ساتھ تبلیغ کرتی ہوں اور یہ اسی کا پھل ہے۔" (خطاب صفحہ 28)

قادیانی "حوریں" (چڑیلیں) قادیانیوں کے لئے سونے کی چڑیا سے کم نہیں۔ انہیں ان کے دوسرے خلیفہ مرزا البشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی کی طرف سے یہاں تک حکم ہے کہ تم اپنی تبلیغ کے لئے مردوں کے ساتھ چلو۔ خوب تبلیغ کرو۔ یہاں تک کہ اگر کسی ایک علاقے میں جہاں تم رہتی ہو، تمہارے عشق اور تبلیغ کی دال نہ گلے تو اس علاقے کو چھوڑ کر دوسری جگہ مکان خرید واور وہاں جا کر اپنے فرائض کو سرانجام دو۔

مرزا البشیر الدین محمود نے یکم اکتوبر 1946ء جلسہ "لجنہ اماء اللہ" دہلی میں تقریر کرتے ہوئے کہا تھا:

"اگر تم تبلیغ نہیں کرو گی تو اور کون کرے گا۔ اگر تم دینی کاموں میں مردوں کے ساتھ ساتھ نہیں چلو گی تو تم جماعت کا مفید جز نہیں بنو گی بلکہ پھوڑے کی طرح ہو گی جو انسان کو اس کے فرائض سرانجام دینے سے روک دیتا ہے۔ تمہیں تبلیغ کا اس قدر شوق ہونا چاہئے کہ اگر تمہیں ایک مکان میں رہتے ہوئے دو سال گزر جائیں اور تمہاری وہاں تبلیغ مؤثر ثابت نہ ہو تو تمہیں چاہیے کہ اپنے بھائی یا خاوند سے کہو کہ اب کسی اور محلّہ میں مکان لوتا کہ ہم کسی اور جگہ چل کر احمدیت کو پھیلائیں۔"

(بحوالہ: الازھار لذوات الخمار "یعنی اوڑھنی والیوں کے لئے پھول، مرزا البشیر الدین کے عورتوں سے خطابات کا مجموعہ صفحہ 432، 433)

قادیانی "حوریں" کمزور ایمان لوگوں پر اپنی تبلیغ کا بڑی کامیابی کے ساتھ ایسا طلسم کرتی ہیں کہ اس سلسلے میں اپنے بڑے مربیوں (قادیانی پنڈتوں) کو بھی مات دے دیتی ہیں کیونکہ تبلیغ کے جو گر ان کے پاس ہیں، مربی ان سے کوسوں دور ہیں۔

## قادیانیوں کی تنظیم دعوت الی اللہ:

ہر قادیانی کو ان کے موجودہ خلیفہ مرزا مسرور احمد قادیانی کی طرف سے یہ آرڈر ہے کہ اس نے ایک سال میں کم از کم پانچ یا دس مسلمانوں کو قادیانی بنانا ہے۔ اس بھیانک مشن کو "دعوت الی اللہ" کی تحریک کا نام دیا گیا ہے۔ اور یہ شرط بھی رکھی گئی ہے کہ جو اس تحریک میں حصہ نہیں لے گا، اسے مخلص احمدی (قادیانی) نہیں کہا جائے گا، یہی وجہ ہے کہ ہر قادیانی بچے سے لے کر بوڑھے تک اور بچی سے لے کر بڑھیا تک تمام کے تمام مرزا مسرور قادیانی کے اس حکم کی پیروی میں جتے ہوئے ہیں۔ قادیانی

ہوئے اور یونہی خواب خرگوش کے مزے لوٹتے رہے تو قریب ہے کہ قہر خداوندی ہم پر ٹوٹ پڑے ہماری نسلیں برباد کر دی جائیں، آسمانی بجلیاں ہمیں جلا کر خاکستر کر دیں اور ایسی ہوائیں چلیں جو ہم سب کو اس زور سے پٹخ پٹخ کر ماریں کہ ہمارے چیتھڑے اڑ جائیں۔

دیکھا یہ حبس کا عالم رہا تو ایک دن
اک بگولا آئے گا سب کچھ اڑا لے جائے گا

میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ایسے برے وقت سے بچائے۔ حضور جان عالم ﷺ کی عزت و ناموس اور تاج ختم نبوت کی حفاظت کرنے کی توفیق بخشے شمع اسلام کا پروانہ بنائے اور غیرت صدیقی رضی اللہ عنہ سے نوازتے ہوئے ہمیں ایسا آتش فشاں بنا دے جو تمام قادیانیت پر پھٹ کر اسے ریزہ ریزہ کر دے۔

خرد کی گتھیاں سلجھا چکا میں
میرے مولا! مجھے صاحب جنوں کر دے

تا کہ کل ہم مرتے وقت اہل دنیا کے سامنے سربلندی اور فخر سے یہ کہہ سکیں

لحد میں عشق رخ شاہ ﷺ کا داغ لے کر چلے
اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کر چلے



جہنمیوں کی شکلیں ایسی کریہہ ہوں گی کہ اگر دنیا میں کوئی جہنمی اسی صورت پر لایا جائے تو تمام لوگ اس کی بدصورتی اور بدبو کی وجہ سے مر جائیں۔ اور جسم اس کا ایسا بڑا کر دیا جائے گا کہ ایک شانہ سے دوسرے تک تیز سوار کے لئے تین دن کی راہ ہے۔ ایک ایک داڑھ احد کے پہاڑ برابر ہوگی۔ کھال کی موٹائی بیالیس ذراع کی ہوگی۔ زبان ایک کوس دو کوس تک مونھ سے باہر گھسٹتی ہوگی کہ لوگ اس کو روندیں گے۔ بیٹھنے کی جگہ اتنی ہوگی جیسے مکہ سے مدینہ تک اور وہ جہنم میں مونھ سکوڑے ہوں گے۔ کہ اوپر کا ہونٹ سمٹ کر بیچ سر کو پہنچ جائے گا۔ اور نیچے کا لٹک کر ناف کو آ لگے گا۔ ان مضامین سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کفار کی شکل جہنم میں انسانی شکل نہ ہوں گی۔ کہ یہ شکل احسن التقویم ہے اور یہ اللہ عزوجل کو محبوب ہے کہ اس کے محبوب کی شکل سے مشابہ ہے بلکہ جہنمیوں کا وہ حلیہ ہے جو اوپر مذکور ہوا۔ (بہار شریعت)

محمد عمر حیات

# قادیانی خود کو مسلمان کیوں کہتے ہیں

ایک تعلیم یافتہ دوست مجھے کہنے لگا۔

جناب عمر صاحب! آپ کی گفتگو سننے کے بعد میری لاہور ہائی کورٹ کے ایک قادیانی وکیل سے قادیانیت کے متعلق بات ہوئی۔ تو اس نے مجھے کہا کہ جناب ہم تو قرآن وسنت کو ماننے والے مسلمان ہیں۔ ہم پر کفر یہ الزامات متشدد مولویوں نے لگا رکھے ہیں۔ قادیانی وکیل نے اس سے کہا کہ، جناب!

ہم اللہ کو ایک مانتے ہیں۔

ہم قرآن کو اپنی کتاب مانتے ہیں۔

ہم جناب محمد عربی ﷺ کو آخری نبی مانتے ہیں۔

ہم فرامین رسول کو احادیث مانتے ہیں۔

ہم کلمہ طیبہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' پڑھتے ہیں۔

ہم کعبہ شریف کو اپنا قبلہ مانتے ہیں۔

ہم نمازیں پڑھتے ہیں۔

ہم اپنی عبادت گاہ کو مسجد کہتے ہیں۔

ہم رمضان شریف کے روزے رکھتے ہیں۔

ہم حج کرتے ہیں۔

ہم زکوۃ دیتے ہیں۔

ہم نماز جمعہ پڑھتے ہیں۔

ہم عید الفطر اور عید الاضحیٰ مناتے ہیں۔

ہم اپنے مردے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرتے ہیں۔

ہم اپنے چہرے پہ داڑھیاں رکھتے ہیں۔

ہم ہاتھوں میں تسبیحاں پکڑتے ہیں۔

ہم عمامے اور پگڑیاں پہنتے ہیں۔
ہم دن میں پانچ فرض نمازوں کے ماننے والے ہیں۔
ہم بھی فجر کی چار رکعتیں پڑھتے ہیں۔
ہم بھی ظہر کی بارہ رکعتیں پڑھتے ہیں۔
ہم بھی عصر کی آٹھ رکعتیں پڑھتے ہیں۔
ہم بھی مغرب کی سات رکعتیں پڑھتے ہیں۔
ہم بھی عشاء کی سترہ رکعتیں پڑھتے ہیں۔

جناب! پھر ہم کافر کیسے ہو گئے؟ ہمارے سارے کام اور سارے عقائد تو مسلمانوں والے ہیں۔ میرا سادہ لوح دوست مجھے کہنے لگا۔"جناب عمر صاحب بات تو اس کی معقول ہے۔" (نعوذ باللہ)

میں نے اس کی آنکھوں میں بغور جھانک کے دیکھا، اور اس سے کہا، کہ سلطان نور الدین زنگی کے دور میں ایک ہولناک سازش کے تحت یہود و نصاریٰ نے اپنے دو جاسوس مدینہ منورہ میں روضہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر بھیجے تھے۔ تاکہ وہ نعوذ باللہ روضہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو سرنگ لگا کر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر کو نکال کر لے جائیں۔ اس ہولناک کام کے لئے وہ دونوں موذی مسلمانوں کا روپ دھار کر مدینہ منورہ پہنچے۔ مسلمانوں میں گھل مل گئے۔ مسجد نبوی میں داخل ہوئے۔ روضہ رسول کے پاس ڈیرہ لگایا۔ اپنے آپ کو بطور مسلمان شناخت کرایا۔ اپنے اعتماد کی تسلی ہو جانے پر اپنے غلیظ مشن میں مصروف ہو گئے۔ وہ دن روضہ رسول کے پاس بیٹھ کر مختلف عبادات میں مصروف رہتے۔ جونہی رات کی سیاہی پھیلتی۔ یہ بد باطن روضۂ رسول کو سرنگ لگاتے۔ جو مٹی نکلتی اسے مسجد نبوی سے باہر پھینک آتے۔ صبح ہونے پر سرنگ والی جگہ پر چٹائیاں وغیرہ بچھا کر سرنگ والے حصہ کو چھپا لیتے۔

سرنگ جب کافی گہری ہو گئی۔ تو ایک رات رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سلطان نور الدین زنگی کو خواب میں ملتے ہیں۔ اور سلطان نور الدین زنگی سے کہتے ہیں کہ یہ دو موذی مجھے تکلیف پہنچا رہے ہیں۔ انہیں پکڑو۔ جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم ان دونوں مردودوں کی شکلیں بھی سلطان نور الدین کو دکھاتے ہیں۔ سلطان غیرت رسول میں پارے کی طرح تڑپنے لگتا ہے۔ وہ دھاڑیں مار مار کر روتا ہے۔ اور کہتا ہے۔ کہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم میرے زندہ ہوتے ہوئے آپ کو کوئی تکلیف پہنچا جائے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ سلطان اس وقت مدینہ منورہ سے سینکڑوں میل دور تھا۔ وہ ایک لشکر کو ساتھ لیتا ہے۔ اور گھوڑے کو بجلی کی طرح دوڑاتا ہوا مدینہ طیبہ کی طرف روانہ ہوتا ہے۔ جب مدینہ طیبہ میں داخل ہوتا ہے۔ تو گھوڑے سے اتر جاتا ہے۔ پاؤں سے جوتے اتار دیتا ہے۔ مدینہ طیبہ میں ننگے پاؤں چلتا ہے۔

جب روضہ رسول کی حد میں آتا ہے۔ گھٹنوں کے بل چلنا شروع کر دیتا ہے۔ بلک بلک کر روتا ہے۔ المختصر۔ سلطان ان دونوں شیطانوں کو پکڑتا ہے۔ روضہ رسول کے قریب ہی انہیں ذبح کرتا ہے۔ ان کی لاشوں کو آگ لگوا کر خاکستر کرتا ہے۔ اور دنیا کو بتا دیتا ہے۔ کہ اگر محمد کریم ﷺ کا غلام زندہ ہو تو وہ دشمن رسول کو اس طرح کیفر کردار تک پہنچاتا ہے۔ پھر سلطان روضہ رسول کے گرد ایک اتنی گہری خندق کھدواتا ہے۔ کہ زمین سے پانی تک کے لئے ایک حصار قائم کر دیتا ہے۔

یہ سارا واقعہ اپنے دوست کو سنانے کے بعد۔ میں نے اس سے پوچھا کہ وہ دو ملعون یہودی جب مدینہ طیبہ میں مسلمان بن کے داخل ہوئے تھے۔ جو مسجد نبوی میں رہتے تھے۔ جو روضہ رسول کی ہمسائیگی میں بستے تھے۔ وہ مسلمانوں کے سامنے۔ کس کو اپنا رب مانتے تھے؟

''اللہ'' کو اس نے جواب دیا۔

اس کے ساتھ ہی اس کی آنکھوں سے تشویش کی لہریں نکلیں اور اس کی پیشانی پہ شکنیں ابھریں۔ میں نے قریب پڑے ہوئے پانی کے جگ سے اسے گلاس میں پانی ڈال کے پیش کیا۔ اور پھر اس سے جو سوال و جواب کی کارروائی ہوئی وہ آپ بھی ملاحظہ فرمائیں۔

وہ کس کو اپنی کتاب مانتے تھے؟

''قرآن کو''

وہ کس کی نبوت کا اعلان کرتے تھے؟

''رسول اللہ ﷺ کی''

وہ کس کے فرامین کو احادیث کہتے تھے؟

''رسول اللہ ﷺ کے''

وہ مسلمانوں کے سامنے کون سا کلمہ طیبہ پڑھتے تھے؟

''لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ''

کیا وہ نمازیں پڑھتے تھے؟

''جی ہاں''

وہ کہاں نمازیں پڑھتے تھے؟

''مسجد نبوی میں''

وہ کس کے پیچھے نمازیں پڑھتے تھے؟

''امام مسجد نبوی کے پیچھے''

وہ نماز جمعہ پڑھتے تھے؟

''جی ہاں''

وہ وہاں بیٹھ کر صدقہ و خیرات کرتے تھے؟

''جی ہاں''

ان کے ہاتھوں میں تسبیحاں تھیں؟

''جی ہاں''

ان کے سروں پر عمامے اور پگڑیاں تھیں؟

''جی ہاں''

وہ کس کتاب کی تلاوت کرتے تھے؟

''قرآن مجید''

وہ دن میں کتنی فرض نمازوں کے قائل تھے؟

''پانچ''

وہ فجر کی کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟

''چار''

وہ ظہر کی کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟

''بارہ''

وہ عصر کی کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟

''آٹھ''

وہ مغرب کی کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟

''سات''

وہ عشاء کی کتنی رکعتیں پڑھتے تھے؟

''سترہ''

کیا وہ دیگر اسلامی شعائر اور اسلامی اصطلاحات کو مانتے اور استعمال کرتے تھے؟

''جی ہاں''

تو کیا وہ مسلمان ہوئے؟

توبہ توبہ۔ استغفر اللہ۔ معاذ اللہ۔ پکے کافر، پکے مردود، وہ چیخ اٹھا۔ تو کیا قادیانی کافر مسلمان کا

روپ دھار کے مسلمانوں میں گھس جائے تو کیا وہ مسلمان ٹھہرا؟

توبہ توبہ۔۔اللہ معافی۔۔پکا کافر۔۔پکا بے ایمان۔

جو مرزا قادیانی ملعون کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی جگہ نبی بنائے (نعوذ باللہ)

جو مرزا قادیانی کی ہفوات کو وحی الٰہی قرار دے (نعوذ باللہ)

جو مرزا قادیانی کی باتوں کو احادیث رسول کہے (نعوذ باللہ)

جو مرزا قادیانی کی بیوی کو ام المؤمنین کہے (نعوذ باللہ)

اگر وہ شخص مسلمان کا بھیس بدل کر ہماری صفوں میں آ گھسے۔۔کیا ہم اسے مسلمان تسلیم کر لیں گے؟

''بالکل نہیں۔۔۔بالکل نہیں۔۔۔اس نے گرجدار آواز میں کہا۔

میں نے اسے کہا۔۔کہ قیام پاکستان سے قبل ہندوستان پر جب فرنگی سامراج کی حکومت تھی۔ پنجاب کے کسی شہر کی مسجد میں ایک بڑے ہی نیک پارسا اور صالح امام مسجد تھے۔ گورا رنگ جس سے سرخی جھلکتی تھی۔ وہ عرب شریف سے تشریف لائے تھے۔ انہوں نے اپنی زندگی کے چالیس سال اسی مسجد میں گزار دیئے۔ چالیس سال نمازوں کی امامت کی۔ جمعے پڑھائے۔ نکاح پڑھائے۔ جنازے پڑھائے۔ ہزاروں بچوں کو قرآن پاک پڑھایا۔ لوگوں کو دینی مسائل بتائے۔ لوگ ان پر فریفتہ تھے۔ ان کے ہر حکم کو بجالانا اپنے لئے بہت بڑی سعادت سمجھتے تھے۔

ایک جمعہ کے خطبہ میں اس بزرگ نے کہا۔ کہ اب میں بہت بوڑھا ہو گیا ہوں۔ قویٰ کمزور ہو گئے ہیں۔ کمزوری اور نقاہت بڑھتی جا رہی ہے۔ اب میں اپنے گھر عرب شریف واپس جانا چاہتا ہوں۔ مسجد میں چیخ و پکار شروع ہو گئی۔ لوگ بچوں کی طرح سسک سسک کر رونے لگے انہوں نے بزرگ کے پاؤں پکڑ لئے۔ خدارا آپ نہ جایئے۔ ہم آپ کے غم فراق میں مر جائیں گے۔ آپ ہمارے مائی باپ ہیں۔ ہم آپ کو اپنے ماں باپ کی طرح سنبھالیں گے۔ لیکن وہ بزرگ نہ مانے۔

آخر روانگی کا دن آ گیا۔ پورا علاقہ سوگ میں ڈوبا ہوا تھا۔ ہر آنکھ پرنم تھی۔ مرد کہہ رہے تھے ''ہمارے سروں سے سحاب کرم اٹھ گیا''۔ عورتیں رو رہی تھیں۔ ''ہم روحانی باپ سے محروم ہو گئیں۔ بچے کہہ رہے تھے ''اب ہمیں قرآن کون پڑھائے گا۔''

سب رو رہے تھے۔ گریہ و زاری کر رہے تھے۔ آہ و فغاں کر رہے تھے۔ ہچکیوں اور سسکیوں کا ایک سماں تھا۔ آنسوؤں کی ایک نہ تھمنے والی بارش تھی۔ یہ جذباتی مناظر بزرگ سے بھی نہ دیکھے گئے۔ ان کا دل بھی پسیج گیا۔ بوڑھی آنکھوں سے آنسو ٹپکنے لگے۔ اور وہ بزرگ ریلوے پلیٹ فارم کی دیوار پر چڑھ کر ہزاروں کے مجمع سے یوں مخاطب ہوئے۔

''مسلمانو! تمہاری یہ غمناک کیفیت دیکھ کر آج میرا بھی دل پھٹ گیا ہے۔ مسلمانو اپنی چوبیس سال کی نمازیں دہرالینا۔ کیونکہ میں عیسائی ہوں۔ برطانوی حکومت نے مجھے ہندوستان میں جاسوسی کے لئے بھیجا تھا۔ میں مسجد میں بیٹھ کر جاسوسی کا کام کرتا تھا۔ میں عرب نہیں۔ بلکہ انگریز ہوں'' لوگوں کے منہ کھلے کے کھلے رہ گئے۔ بہتے آنسو تھم گئے۔ اور حرکت کرتے جسم ساکت ہو گئے۔ اور اتنے میں وہ بزرگ اپنے ساتھیوں کے ساتھ روپوش ہو چکے تھے۔

❁ میں نے اپنے دوست سے کہا۔ کہ بگلے پکڑنے والے شکاری اپنے کھیت میں ایک سفید براق جعلی بگلا بنا کر کھیت میں رکھ دیتے ہیں۔ اٹھکیلیاں کرتے، اڑتے بگلے جب کھیت کے اوپر سے گزرتے ہیں۔ تو وہ اپنے بھائی کو زمین پہ بیٹھا دیکھتے ہیں اور اس کے پاس وافر مقدار میں دانہ بکھرا ہوا بھی دیکھتے ہیں۔ وہ اسے اپنے بھائی کی دعوت سمجھتے ہیں۔ اور فوراً دانہ چگنے کے لئے زمین پر اتر آتے ہیں۔ چند لمحوں بعد وہ شکاری کے جال میں ہوتے ہیں۔ تھوڑی دیر بعد شکاری کا ظالم خنجر ان کی گردنوں پر چل رہا ہوتا ہے۔ وہ موت کا رقص کر رہے ہوتے ہیں۔ جعلی بگلہ بڑے سکون سے یہ دلخراش منظر دیکھ رہا ہوتا ہے۔ فریب خوار وہ بگلے تڑپ تڑپ کر ٹھنڈے ہو جاتے ہیں۔ اور جعلی بگلہ پھر کھیت میں بیٹھا۔ اپنے گرد دانہ بکھیرے نئے شکاروں کا انتظار کر رہا ہوتا ہے۔

❁ میں نے اپنے دوست سے پوچھا۔

اگر وہ دونوں موذی یہودی مسلمانوں کا روپ نہ دھارتے۔ تو کیا وہ مسجد نبوی میں داخل ہو سکتے تھے؟

اگر وہ عیسائی جاسوس ایک عالم دین کے بھیس میں نہ آتا تو کیا وہ مسلمانوں کا پیش امام بن سکتا تھا؟

اگر بگلے کے شکاری نے جعلی بگلے کی جگہ کوے یا چیل کو کھیت میں بٹھایا ہوتا۔ تو کیا وہ اڑتے ہوئے بگلوں کو شکار کر سکتا تھا؟

کہنے لگا۔۔۔ ''بالکل نہیں۔۔۔ بالکل نہیں''

میں نے اسے کہا۔۔ کہ۔۔ ہر کافر اپنے آپ کو اپنے مذہب سے منسوب کرتا ہے۔۔ اور اسے اس پر کوئی شرم نہیں آتی۔۔ بلکہ وہ اس پر فخر کرتا ہے۔۔۔ ایک ہندو خود کو ہندو کہتا ہے۔

ایک سکھ خود کو سکھ کہتا ہے۔

ایک عیسائی خود کو عیسائی کہتا ہے۔

ایک پارسی خود کو پارسی کہتا ہے۔

ایک یہودی خود کو یہودی کہتا ہے۔

لیکن۔۔۔ ایک قادیانی خود کو مسلمان کہتا ہے۔

کیونکہ۔۔۔بین الاقوامی اسلام دشمن طاقتوں نے اسے مسلمان کا لبادہ پہنا کر مسلمانوں کی صفوں میں داخل کر دیا ہے۔۔تا کہ وہ مسلمانوں کے معاشرے میں گھل مل جائے۔۔ان کے رسم ورواج کو اپنا لے۔۔اور اس کی شناخت بھی اسلامی ہو جائے۔۔اور۔۔وہ۔۔ایک مسلمان معاشرے میں آرام و سکون سے رہ کر ان کی جاسوسی کر سکے۔

اسلام کے نام پر اسلام میں تخریب کر سکے۔

اسلام کے نام پر اپنی کفریہ تبلیغ کر سکے۔

اسلام کے نام پر لوگوں کو مرتد بنا سکے۔

اسلام کے دائرے میں رہتے ہوئے مسلمانوں کو رنگ، نسل، زبان اور علاقہ کے نام پر دست و گریبان کرا سکے۔ایک مسلمان ملک کے کلیدی عہدوں پر قبضہ کر سکے اور ملک کے راز باہر منتقل کر سکے۔

این۔جی۔اوز بنا کر غریبوں کے ایمانوں کو ذبح کر سکے۔

اپنی تعلیمی پالیسی کے تحت سکول کھول کر مسلمانوں کی نوخیز نسل کو ملحد بنا سکے۔

مسلمانوں کی نشستوں پر منتخب ہو کر ایم۔پی۔اے، ایم۔این۔اے اور سینیٹر بن سکیں۔

اور پھر۔۔۔کوئی خطرناک سازش کر کے ایک مسلمان ملک کے اقتدار پر قبضہ کر سکیں۔

نپولین بونا پارٹ نے کہا تھا۔۔۔کہ دشمن کی پچاس ہزار فوج پر اپنی فوج کا ایک جاسوس بھاری ہوتا ہے۔

پیارے مسلمانو! اندازہ لگائیے۔۔ایک جاسوس کتنا خطرناک ہوتا ہے۔کسی جاسوس کا کسی دشمن کے ملک کے حساس اداروں میں داخل ہو جانا۔اس ملک کی شہ رگ پر نشتر رکھنے کے مترادف ہے۔اور ہمارے حساس اداروں میں قادیانی جاسوس بھرے پڑے ہیں۔اور ہم بارودی سرنگوں کے اوپر کھڑے ہیں۔

چھپا کر آستیں میں بجلیاں رکھی ہیں گردوں نے
عنادل باغ کے غافل نہ بیٹھیں آشیانوں میں



مفتی محمد امین

# قادیانیوں کے سوشل بائیکاٹ کی شرعی حیثیت

الحمد الله وحده والصلوة والسلام علی من لا نبی بعده اما بعد

حدود وقصاص کا قائم کرنا حکومت کا کام ہے، رعایا کا کام نہیں لیکن اگر معاشرہ میں بگاڑ پیدا ہو جائے اور کچھ افراد جرائم ومعاصی کا ارتکاب کرنے لگ جائیں تو ان کو درست اور سیدھا کرنے کے لئے اور معاشرہ کو برائیوں سے پاک وصاف رکھنے کے لئے جرائم پیشہ افراد سے قطع تعلق (بائیکاٹ) کرنا ان کے ساتھ میل جول، لین دین ترک کر دینا، ان سے رشتہ ناطہ نہ کرنا ان کی تقریبات شادی غمی میں شریک نہ ہونا، ان کو اپنی تقریبات میں شامل نہ کرنا نہایت ہی پر امن، بے ضرر اور موثر ذریعہ ہے۔ آج سے تقریباً نصف صدی پہلے تک ہر زمانہ کے مسلمان اسی بائیکاٹ کے ذریعہ اصلاح معاشرہ کرتے چلے آئے ہیں۔ چنانچہ شرح مشکوۃ شریف میں ہے۔

وهكذا كان داب الصحابه ومن بعد هم من المومنين فى جميع الازمان فانهم كانو يقاطعون من حاد الله ورسوله مع حاجتهم اليه والرو ارضاء الله تعالىٰ على ذالك

(مرقات، شرح مشکوۃ شریف جلد 10، صفحہ 290)

یعنی صحابہ کرام اور ان کے بعد والے ہر زمانہ کے ایمان والوں کی یہ عادت رہی ہے کہ وہ خدا تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے مخالفوں، دشمنوں کے ساتھ بائیکاٹ کرتے رہے حالانکہ ان ایمانداروں کو دنیاوی طور پر ان مخالفین کی احتیاج بھی ہوتی تھی۔ لیکن وہ مسلمان خدا تعالیٰ کی رضا کو اس پر ترجیح دیتے ہوئے بائیکاٹ کرتے تھے۔ خدا تعالیٰ مسلمانوں کو اپنی رضا جوئی کی اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین!

یہ بائیکاٹ قرآن وحدیث کے عین مطابق ہے بلکہ سید عالم ﷺ نے عملی طور پر بھی اس کو نافذ فرمایا۔ جب غزوہ خیبر میں یہودیوں کا محاصرہ کیا اور یہودی قلعہ میں محصور ہو گئے اور کئی دن گزر گئے تو ایک یہودی

آیا اور اس نے کہا اے ابوالقاسم! اگر آپ مہینہ بھر ان کا محاصرہ رکھیں تو ان کو پرواہ نہیں کیونکہ ان کے قلعہ کے نیچے پانی ہے وہ رات کے وقت قلعہ سے اترتے ہیں اور پانی پی کر واپس چلے جاتے ہیں تو اگر آپ ان کا پانی بند کر دیں تو جلدی کامیابی ہوگی۔ اس پر سید دو عالم ﷺ نے ان کا پانی بند کر دیا۔ تو وہ مجبور ہو کر قلعہ سے اتر آئے۔

فسار رسول ﷺ الی مائهم فقطعا علیهم فلما قطع خرجوا

(زاد المعاد علی الزرقانی، جلد نمبر 4، صفحہ 205)

اور ایک مرتبہ جبکہ حضرت سیدنا کعب بن مالک رضی اللہ عنہ صحابی اور ان کے ساتھی دو اور صحابی رضی اللہ عنہ غزوہ تبوک سے پیچھے رہ گئے۔ واپسی پر سید دو عالم ﷺ نے جواب طلبی فرمائی اور تمام مسلمانوں کو حکم دیا کہ ان تینوں کے ساتھ بات چیت ترک کر دی جائے۔ حضرت کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

ونهی النبی ﷺ عن کلامی و کلام صاحبی

یعنی رسول اکرم ﷺ نے میرے ساتھ اور میرے دونوں ساتھیوں کے ساتھ بات چیت کرنے سے منع فرمادیا۔ فاجتنب الناس کلامنا۔

(صحیح بخاری، صفحہ 675، جلد دوم)

ہمارے ساتھ کوئی بھی بات نہ کرتا تھا۔ اس بائیکاٹ کا یہ اثر ہوا کہ زمین باوجود وسیع ہونے کے ان پر تنگ ہوگئی بلکہ وہ اپنی جانوں سے بھی تنگ آ گئے۔

اذا ضاقت علیهم الارض بما رحبت و ضاقت علیهم انفسهم وظنوا ان لا ملجامن الله الا الیه (قرآن مجید پارہ 11)

اور یہ بائیکاٹ جب چالیس دن تک پہنچا تو رسول اکرم علیہ السلام نے حکم دیا کہ اب ان کی بیویاں بھی ان سے الگ ہو جائیں۔ پھر جب پورے پچاس دن ہو گئے تو خدا تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی اور اس کا حکم بذریعہ وحی نازل فرمایا۔ (روح البیان)

## تنبیہ:

یہ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تھے ان سے لغزش ہوئی اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک صاحب لولاک ﷺ کی برکت سے ان کی لغزش کو معاف فرمایا۔ ان کی معافی کی سند قرآن مجید میں نازل فرمائی ان کے درجات بلند کئے۔ لہٰذا اب کسی کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ ان حضرات کے متعلق کوئی ادب سے گری ہوئی بات کہے یا دل میں بدگمانی رکھے کیونکہ صحابہ کرام کے ساتھ ایسا کرنا سراسر ہلاکت ہے اور دین کی بربادی ہے۔

خدا تعالیٰ ادب کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔
قطع تعلقی (بائیکاٹ) کے متعلق قرآن پاک میں ہے۔
**ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار**
یعنی ظالموں کی طرف میلان نہ کرو ورنہ تمہیں نار جہنم پہنچے گی۔
نیز قرآن پاک میں ہے۔
**فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین**
یعنی یاد آنے کے بعد ظالموں کے پاس نہ بیٹھو۔
اور حدیث پاک میں ہے۔
رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جب بنی اسرائیل گناہوں میں مبتلا ہوئے تو ان کو ان کے علماء نے منع کیا مگر وہ باز نہ آئے پھر ان کے علماء نے ان کے ساتھ ان کی مجلسوں میں بیٹھنا شروع کر دیا اور ان کے ساتھ کھاتے پیتے رہے (بائیکاٹ نہ کیا) تو خدا تعالیٰ نے ان کو ایک دوسرے کے دلوں پر مار دیا اور حضرت داؤد اور حضرت عیسیٰ کی زبانی ان پر لعنت بھیجی کیونکہ وہ نافرمانی کرتے حد سے بڑھ گئے تھے۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اکرم ﷺ تکیہ لگائے تشریف فرما تھے۔ حضور اٹھ کر بیٹھ گئے اور فرمایا قسم اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے جرائم پیشہ لوگوں کو روک لو۔

(ترمذی شریف صفحہ 130، جلد 2)

مذکورہ بالا بائیکاٹ کا حکم ایسے لوگوں کے متعلق ہے جو عملی طور پر جرائم کا ارتکاب کرتے ہیں۔ لیکن جو دین کے ساتھ دشمنی کریں اور خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کی شان وعظمت پر حملے کریں۔ ایسے بدمذہبوں کے لئے سخت حکم ہے ان کے ساتھ بائیکاٹ نہ کرنا میل ملاپ، محبت، دوستی کرنا سخت حرام ہے۔ اگرچہ وہ ماں باپ ہوں یا بیٹے بیٹیاں ہوں، بہن بھائی کنبہ برادری ہو، قرآن پاک میں ہے۔
**یا ایھا الذین امنوا لا تتخذوا اباء کم واخوانکم اولیاء ان استحبوا الکفر علی الایمان ومن یتولھم منکم فاولئک ھم الظلمون**
یعنی ''اے ایمان والو! اگر تمہارے باپ دادا اور تمہارے بھائی، بہن ایمان پر کفر کو پسند کریں تو ان سے محبت و دوستی نہ کرو اور جو تم میں سے ان کے ساتھ دوستی کرے گا وہ ظالموں میں سے ہوگا۔''
نیز قرآن پاک میں ہے۔

لا تجد قوما یومنون باللہ والیوم الا خریوادون من حاد اللہ ورسولہ ولو کانوا ابائھم او ابنائھم او اخوانھم او عشیرتھم اولئک کتب فی قلوبھم الایمان وایدھم بروح منہ ویدخلھم جنت تجری من تحتھا الانھر خلدین فیھا رضی اللہ عنہ ورضوا عنہ اولئک حزب اللہ الا ان حزب اللہ ھم المفلحون O

یعنی ''تم نہ پاؤ گے کسی اس قوم کو جو خدا تعالیٰ پر اور آخرت پر ایمان رکھتے ہوں، وہ دوستی کریں ایسے لوگوں سے جو دشمنی اور مخالفت کریں اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ سے اگر چہ وہ دشمنی کرنے والے ان کے باپ ہوں یا بیٹے ہوں، بھائی ہوں یا کنبہ برادری ہو۔ ایسے ایمان والوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایمان نقش فرما دیا ہے اور ان کی روح سے مدد فرماتا ہے اور انہیں بہشتوں میں داخل فرمائے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہیں۔ ان بہشتوں میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ خدا تعالیٰ ان سے راضی وہ خدا سے راضی۔ یہ لوگ خدا تعالیٰ کی جماعت ہیں اور خدا تعالیٰ کی جماعت ہی دونوں جہان میں کامیاب ہے۔''

آیت مذکورہ کا مفہوم یہ کہ خدا تعالیٰ پر ایمان اور خدا کے رسول کے دشمنوں کے ساتھ دوستی یہ دونوں چیزیں اکٹھی ہو ہی نہیں سکتیں۔ چنانچہ تفسیر روح المعانی میں ہے۔

والکلام علی ما فی الکشاف من باب التخییل خیل ان من الممتنع المحال ان تجد قوما مومنین یوادون المشرکین۔

یعنی ''آیت مبارکہ میں یہ تصور دلایا گیا ہے کہ کوئی قوم مومن بھی ہو اور کفار و مشرکین کے ساتھ اس کی محبت و دوستی بھی ہو یہ محال و ممتنع ہے۔''

نیز اسی میں ہے۔

مبالغہ فی النھی عنہ والزجر عن ملابستہ والتصلب فی مجانبہ اعداء اللہ تعالی

یعنی ''آیت مذکورہ میں خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کے دشمنوں کے ساتھ محبت و دوستی کرنے سے مبالغہ کے ساتھ منع فرمایا گیا ہے اور ایسا کرنے والوں کے لئے زجر و توبیخ ہے اور خدا تعالیٰ کے دشمنوں سے الگ رہنے کی پختگی بیان کی گئی ہے۔''

خدا تعالیٰ جل مجدہ نے اپنے حبیب پاک ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دلوں میں ایسا ایمان نقش کر دیا تھا کہ ان کی نظروں میں حبیب خدا ﷺ کے مقابلہ میں کسی کی کوئی وقعت ہی نہ تھی خواہ وہ باپ ہو کہ بیٹا، بھائی ہو کہ بہن۔ چنانچہ سیدنا امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ ابو قحافہ کی زبان سے

سید دو عالم ﷺ کی شان میں گستاخی سنی تو اس کو ایسا مکا رسید کیا کہ وہ گر گیا۔ جب حضور ﷺ سے عرض اور حضور ﷺ نے پوچھا۔ "افعلت یا ابا بکر" اے ابو بکر تو نے ایسا کیا ہے۔ عرض کی ہاں یا رسول اللہ۔ "قال لا تعد قال واللہ لو کان السیف قریبا منی لضربته" یا رسول اللہ خدا تعالیٰ کی قسم میرے قریب تلوار ہوتی تو میں اس کو مار دیتا۔ اس پر آیت مذکورہ نازل ہوئی۔ (روح المعانی)

اور سیدنا ابو عبیدہ ابن جراح رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ کے منہ سے اپنے محبوب آقا ﷺ کی شان میں ہوئی ناپسندیدہ بات سنی تو اسے منع کیا وہ باز نہ آیا تو اس باپ کو قتل کر دیا جیسے روح المعانی میں ہے۔

**عن انس قال کان ای ابو عبیدہ قتل اباہ وھو من جملہ اساری بدر بیدہ لما سمع منه فی رسول اللہ ﷺ ما یکرہ ونھاہ فلم ینته**

یوں ہی حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے اپنے ماموں عاص بن ہاشم کو بدر کے دن اپنے ہاتھ سے قتل کیا اور حضرت مولیٰ علی شیر خدا اور حضرت حمزہ اور حضرت عبیدہ بن حارث نے عتبہ شیبہ اور ولید بن عتبہ کو قتل کیا اور حضرت مصعب بن عمیر نے اپنے بھائی عبید بن عمیر کو اپنے ہاتھ سے قتل کر دیا۔

خدا تعالیٰ ان پاک روحوں پر لاکھوں، کروڑوں، اربوں، کھربوں رحمتیں نازل فرمائے جنہوں نے امت کو عشق مصطفیٰ ﷺ کا درس دیا اور یہ ثابت کر دیا کہ ناموس مصطفیٰ ﷺ کے سامنے سب ہیچ ہیں۔ حضور رحمت دو عالم ﷺ کی عزت و عظمت کے سامنے نہ کسی استاد کی عزت ہے نہ کسی پیر کا تقدس روا ہے۔ نہ ماں باپ کا وقار، نہ بیوی بچوں کی محبت آڑے آتی ہے۔ نہ مال و دولت ہی رکاوٹ بن سکتی ہے۔

**سبحان من کتب الایمان فی قلوب المومنین وایدھم بروح منه**

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اسی عشق و محبت کی بنا پر خدا تعالیٰ نے ان کے جذبات کی تعریف فرمائی ہے۔ "**اشداء علی الکفار رحماء بینھم**" یعنی وہ کافروں دشمنوں پر بڑے ہی سخت ہیں اور آپس میں رحم دل ہیں"، بلکہ اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ خدا اور رسول ﷺ کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی اور شدت کی مقدار پر ہی عشق و محبت کا انحصار ہوتا ہے۔ جو شخص محبت کا دعویٰ کرے لیکن محبوب کے دشمنوں کے ساتھ بغض و عداوت نہ رکھے وہ محبت میں سچا نہیں ہے، وہ محبت محبت ہی نہیں ہے۔ بلکہ وہ بربریت ہے، دھوکہ ہے، فریب ہے، الحاصل خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کے دوستوں کے ساتھ دوستی اور ان کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی افضل الاعمال ہیں۔ حدیث پاک میں ہے۔

**افضل الاعمال الحب فی اللہ والبغض فی اللہ** (مشکوٰۃ شریف)

یعنی عملوں میں افضل ترین عمل خدا تعالیٰ کے دوستوں سے محبت کرنا اور خدا تعالیٰ کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی کرنا ہے۔

رسول اکرم ﷺ دربار الٰہی میں یوں دعا کرتے ہیں۔

**اللھم اجعلنا ھا دین مھتدین غیر ضالین و لا مضلین سلما لا ولیئک وعدو الا عدائك نحب بحبك من احبك و نعادی بعدا وتك من خالفك اللھم ھذا الدعا وعلیك الاجابه**

(ترمذی شریف، جلد 2، صفحہ 178)

یا اللہ! ہم کو ہدایت دہندہ، ہدایت یافتہ کر، یا اللہ ہم کو گمراہ اور گمراہ کرنے والا نہ کر، یا اللہ ہم کو اپنے دوستوں کے ساتھ محبت و دوستی کرنے والا اور اپنے دشمنوں کے ساتھ دشمنی و عداوت رکھنے والا بنا۔ یا اللہ ہم تیری محبت کی وجہ سے تیرے دوستوں سے محبت کرتے ہیں اور تیرے ساتھ ان کی عداوت کی وجہ سے ہم ان سے عداوت رکھتے ہیں۔ یا اللہ یہ ہماری دعا ہے اسے قبول فرما۔

ان ارشادات عالیہ کو وہ صلح کلی حضرات آنکھیں کھول کر دیکھیں جو لوگ بے سوچے سمجھے جھٹ کہہ دیتے ہیں کہ حضور تو کافروں کو بھی گلے لگاتے تھے۔ ان حضرات سے سوال ہے کہ رسول اکرم ﷺ خدا تعالیٰ کے ارشاد مبارک ''یا ایھا النبی جاھد الکفار و المنافقین و اغلظ علیھم'' کے مطابق حکم الٰہی کی تعمیل کرتے تھے یا نہیں۔ ہر مسلمان کا ایمان ہے کہ احکام خداوندی کی تعمیل سید دو عالم ﷺ سے بڑھ کر کوئی نہیں کر سکتا اور نہ کسی نے کی ہے۔ بنا بریں رسول اکرم ﷺ نے مسجد نبوی شریف سے منافقوں کا نام لے کر مسجد سے نکال دیا۔ سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔

یعنی رسول اکرم ﷺ جمعہ کے دن جب خطبہ کے لئے کھڑے ہوئے تو فرمایا اے فلاں تو منافق ہے۔ لہٰذا مسجد سے نکل جا۔ اے فلاں تو بھی منافق ہے مسجد سے نکل جا، حضور ﷺ نے کئی منافقوں کے نام لے کر نکالا اور ان کو سب کے سامنے رسوا کیا۔ اس جمعہ کو حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ ابھی مسجد شریف میں حاضر نہیں ہوئے تھے۔ کسی کام کی وجہ سے دیر ہو گئی تھی جب وہ منافق مسجد سے نکل کر رسوا ہو کر جا رہے تھے۔ تو سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ آرہے تھے۔ سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ شرم کی وجہ سے چھپ رہے تھے کہ مجھے تو دیر ہو گئی ہے۔ شاید جمعہ ہو گیا ہے۔ لیکن منافق فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے اپنی رسوائی کی وجہ سے چھپ رہے تھے۔ پھر جب فاروق اعظم رضی اللہ عنہ مسجد میں داخل ہوئے تو ابھی جمعہ نہیں ہوا تھا، بعد میں ایک صحابی نے کہا اے عمر تجھے خوش خبری ہو کہ آج خدا تعالیٰ نے منافقوں کو رسوا کر دیا ہے۔

(تفسیر روح المعانی، جلد 11، صفحہ 11۔ تفسیر مظہری جلد 4، صفحہ 289۔ تفسیر ابن کثیر جلد 2، صفحہ 384۔ تفسیر خازن جلد 3، صفحہ 511۔ تفسیر بغوی علی الخازن جلد 3، صفحہ 511۔ تفسیر روح البیان جلد 3، صفحہ 493)

اور سیرت ابن ہشام میں عنوان قائم کیا ہے۔ "طرد المنافقین من مسجد رسول اللہ ﷺ" اور اس کے تحت فرمایا کہ منافق لوگ مسجد نبوی میں آتے اور مسلمانوں کی باتیں سن کر ٹھٹھے کرتے دین کا مذاق اڑاتے تھے۔ ایک دن کچھ منافق مسجد نبوی شریف میں اکٹھے بیٹھے ہوئے تھے۔ آہستہ آہستہ باتیں کررہے تھے ایک دوسرے کے قریب بیٹھے تھے۔ رسول اکرم ﷺ نے دیکھ کر کہا "فامر بھم رسول اللہ ﷺ فاخرجوا من المسجد اخراجا عنیفا" رسول خدا نے حکم دیا کہ ان منافقوں کو سختی سے نکال دیا جائے۔ اس ارشاد پر حضرت ابوایوب، خالد بن زید اٹھ کھڑے ہوئے اور عمر بن قیس کو ٹانگ سے پکڑ کر گھسیٹتے گھسیٹتے مسجد سے باہر پھینک دیا پھر حضرت ابوایوب نے رافع بن ودیعہ کو پکڑا اس کے گلے میں چادر ڈال کر خوب کھینچا اور اس کے منہ پر طمانچہ مارا اور اس کو مسجد سے نکال دیا اور ساتھ ساتھ حضرت ابوایوب فرماتے جاتے "اف لک منافقا خبیثا" ارے خبیث منافق تجھ پر افسوس ہے۔ اے منافق رسول اکرم ﷺ کی مسجد سے نکل جا اور ادھر حضرت عمارہ رضی اللہ عنہ بن حزم نے زید بن عمرو کی داڑھی کو پکڑا زور سے کھینچا اور کھینچتے کھینچتے مسجد سے نکال دیا اور پھر اس کے سینے پر دونوں ہاتھوں سے تھپڑ مارا کہ وہ گر گیا۔ منافق نے کہا اے عمارہ تو نے مجھے بہت عذاب دیا ہے۔ تو صحابی عمارہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا خدا تجھے دفع کرے جو خدا تعالیٰ نے تیرے لئے عذاب تیار کیا ہے وہ اس سے بھی سخت تر ہے۔ "فلا تقربن مسجد رسول اللہ ﷺ" آئندہ رسول اللہ ﷺ کی مسجد مبارک کے قریب نہ آنا۔

اور بنونجار قبیلہ کے دو صحابی ابو محمد جو کہ بدری صحابی تھے اور ابو محمد مسعود نے قیس بن عمرو کو جو کہ منافقین میں سے نوجوان تھا گدی پر مارنا شروع کیا حتیٰ کہ مسجد سے باہر نکال دیا اور حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ نے جب سنا کہ حضور ﷺ نے منافقوں کو نکال دینے کا حکم دیا ہے، حارث بن عمر کو سر کے بالوں سے پکڑ کر زمین پر گھسیٹتے گھسیٹے مسجد سے باہر نکال دیا۔ وہ منافق کہتا تھا۔ اے ابن حارث تو نے مجھ پر بہت سختی کی ہے تو انہوں نے جواب میں فرمایا اے خدا کے دشمن تو اسی لائق ہے تو نجس ہے پلید ہے۔ آئندہ مسجد کے قریب نہ آنا۔ ادھر ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے اپنے بھائی زری بن حارث کو سختی سے نکال کر فرمایا افسوس کہ تجھ پر شیطان کا تسلط ہے۔ (سیرت ابن ہشام جلد 1، صفحہ 528)

نیز خدا تعالیٰ نے مسلمانوں کو ارشاد فرمایا کہ تم ابراہیم علیہ السلام کی پیروی میں خدا تعالیٰ اور اس کے حبیب ﷺ کے دشمنوں سے ہمیشہ نفرت اور بیزاری رکھو۔ ارشاد ہے۔

قد كانت لكم اسوة حسنة في ابراهيم والذين معه اذ قالوا القومهم براء منكم ومما تعبدون من دون الله كفرنا بكم وبدا بيننا وبينكم العداوة والبغضاء ابدا حتى تومنو بالله وحده (سورہ ممتحنہ)

یعنی ''اے ایمان والو! تمہارے لئے ابراہیم علیہ السلام اور ان کے ماننے والوں میں اچھی پیروی ہے جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے فرمایا کہ ہم تم سے اور تمہارے بتوں سے بیزار ہیں۔ ہم انکاری ہیں اور ہمارے تمہارے درمیان جب تک تم خدا وحدہ پر ایمان نہ لاؤ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے دشمنی ٹھن گئی ہے۔

اور تفسیر روح المعانی میں حدیث قدسی منقول ہے۔

يقول الله تبارك و تعالىٰ وعزتى لا ينال رحمتى من لم يوال اوليائى ويوادا عدائى۔ (صفحہ 35، ج 28)

یعنی ''اللہ تعالیٰ فرماتا ہے مجھے میری عزت کی قسم جو شخص میرے دوستوں کے ساتھ دوستی نہیں کرتا اور میرے دشمنوں کے ساتھ دشمنی نہیں کرتا وہ میری رحمت حاصل نہیں کرسکتا۔''

اور درۃ الناصحین میں علامہ خوبوی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک حدیث پاک ذکر کی ہے۔

یعنی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی فرمایا اے موسیٰ علیہ السلام تو نے میرے لئے بھی کوئی عمل کیا ہے۔ موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی یا اللہ میں نے تیرے لئے نماز پڑھی خدا تعالیٰ نے فرمایا نماز تو تیرے ہی لئے برہان بنے گی۔ عرض کی یا اللہ میں نے تیرے لئے روزے رکھے ہیں۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا اے موسیٰ علیہ السلام روزہ تو تیرے لئے ڈھال بنے گا۔ پھر عرض کی میں نے تیرے لئے صدقہ دیا ہے۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا صدقہ تو تیرے ہی لئے سایہ بنے گا۔ عرض کی میرے خدا میں نے تیرے لئے ذکر کیا ہے۔ فرمایا اے موسیٰ علیہ السلام یہ تو تیرے لئے نور ہی ہوگا۔ بتا تو نے میرے لئے کون سا عمل کیا ہے۔ موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی میرے پروردگار تو ہی بتا دے کہ وہ کون سا عمل ہے جو تیرے لئے ہو۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا اے پیارے موسیٰ علیہ السلام کیا تو نے میرے دوستوں کے ساتھ محبت و دوستی کی ہے اور کیا تو نے میرے دشمنوں کے ساتھ دشمنی کی ہے۔ (درۃ الناصحین صفحہ 210)

اسی طرح کا ایک واقعہ ایک ولی اللہ کے ساتھ پیش آیا جیسا کہ تفسیر روح البیان صفحہ 378، جلد 4 پر ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ خدا تعالیٰ کے دربار میں خدا تعالیٰ کے دوستوں کے ساتھ محبت کرنا جتنا مقبول ومحبوب عمل ہے، اتنا ہی خدا تعالیٰ کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی و عداوت رکھنا بھی مقبول ومحبوب عمل ہے۔ نیز خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے حبیب ﷺ کی محبت اور ان کے دشمنوں، گستاخوں کی محبت آپس میں ضدیں ہیں یہ دونوں بیک وقت ایک دل میں جمع نہیں ہو سکتیں۔

مخدوم الاولیاء سیدنا امام ربانی خواجہ مجدد الف ثانی سرہندی قدس نے فرمایا۔

''دو محبت متبائنہ جمع نشوند جمع کہ ضدین را محال گفتہ اند۔ محبت یکے ستلزم عداوت دیگر ست۔'' (مکتوبات امام ربانی، مکتوب نمبر 165، جلد اوّل)

یعنی دو محبتیں جو ایک دوسرے کی ضد ہوں ایک دل میں جمع نہیں ہو سکتیں کیونکہ اجتماع ضدین محال ہے۔ اگر خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کی دل میں محبت ہوگی تو خدا اور رسول کے دشمنوں کی محبت دل میں نہیں آ سکتی اور خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کے دشمنوں کی جتنی محبت و دوستی دل میں آئے گی تو خدا اور رسول (جل وجلالہ و ﷺ) کی محبت اتنی ہی کم ہو جائے گی۔

نیز فرمایا۔

''وعلامت کمال محبت کمال بغض است با اعداء او ﷺ'' (مکتوب 1/165)

یعنی تاجدار مدینہ ﷺ کے ساتھ کمال محبت کی یہ علامت ہے کہ سید دو عالم ﷺ کے دشمنوں کے ساتھ کمال بغض و عداوت ہو۔

نیز فرمایا۔

''کافروں کے ساتھ جو کہ خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے حبیب ﷺ کے دشمن ہیں۔ دشمنی رکھنی چاہئے اور ان کو ذلیل وخوار کرنے میں کوشش کرنی چاہئے اور کسی طرح ان کی عزت نہیں کرنی چاہئے اور ان بدبختوں کو اپنی مجلس میں نہیں آنے دینا چاہئے۔

(مکتوب نمبر 165)

نیز فرمایا۔ ''در رنگ سگاں ایشاں را دور باید داشت'' یعنی خدا اور رسول کے دشمنوں کو کتوں کی طرح دور رکھنا چاہئے۔

نیز فرمایا۔ ''پس عزت اسلام در خواری کفر و اہل کفر ست۔ کسیکہ اہل کفر را عزیز داشت اہل اسلام را خوار ساخت۔'' یعنی اسلام کی عزت اسی میں ہے کہ کفر و کفار کو ذلیل و خوار کیا جائے جو شخص کفر والوں کی

عزت کرتا ہے وہ حقیقت میں مسلمانوں کو ذلیل کرتا ہے۔ (مکتوب نمبر 1/163)

نیز سیدنا امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔

رسول اکرم شفیع معظم ﷺ کی بارگاہ تک لے جانے والا بھی ایک راستہ ہے۔ (کہ ان کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی عداوت رکھی جائے۔) اگر اس راستہ کو چھوڑ دیا جائے تو اس دربار تک رسائی مشکل ہے۔ (مکتوب نمبر 1/165)

اور یہ بھی مسلم کہ سید اکرم نور مجسم فخر آدم و بنی آدم ﷺ تک رسائی ہی دین ہے۔ ڈاکٹر سر اقبال مرحوم نے کیا خوب فرمایا ہے۔

مصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست

اگر باونر سیدی تمام بولہبی ست

یعنی تو اپنے آپ کو مصطفیٰ ﷺ کے مبارک قدموں تک پہنچا دے اور اگر تو ان تک نہ پہنچ سکا تو تیرا سب کچھ ہی ابولہب ہے۔

بدمذہبوں کے ساتھ بائیکاٹ کے متعلق چند احادیث مبارکہ بیان کی جاتی ہیں۔

## حدیث پاک نمبر 1:

عن ابی هريره قال قال رسول الله ﷺ يكون فى اخرا الزمان دجالون كذابون ياتونكم من الاحاديث بما لم تسمعوا انتم ولا اباؤكم فاياكم واياهم لا يضلونكم ولا يفتونكم۔ (مسلم شریف)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں۔ کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا'' آخری زمانہ میں کچھ لوگ کذاب ودجال بہت جھوٹے دھوکہ باز آئیں گے۔ وہ تم سے ایسی باتیں بیان کریں گے جو نہ تم نے سنی ہوں گی نہ تمہارے باپ دادا نے سنی ہوں گی۔ لہٰذا اے میری امت تم ان کو اپنے سے بچاؤ اور اپنے آپ کو ان سے بچاؤ کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کر دیں۔ کہیں وہ تمہیں فتنہ میں نہ ڈال دیں۔''

سبحان اللہ! کیا شان ہے تاجدار مدینہ ﷺ کی۔ آپ نے نور نبوت سے پہلے ہی دیکھ لیا کہ دین کے ڈاکو آئیں گے۔ بھولے بھالے مسلمانوں کو ان سنی اور بناوٹی باتیں سنا کر اپنے دجل وفریب سے ان کے ایمان لوٹیں گے۔ لہٰذا اس شفیق امت ﷺ نے پہلے سے ہی امت کو بچنے کی تدبیر بتائی کہ اے میری امت! بے دینوں کے قریب مت پھٹکنا اور نہ ان کو اپنے قریب آنے دینا ورنہ گمراہ ہو جاؤ گے۔ لیکن

امت کے کچھ بے لگام افراد ہیں جو کہتے پھرتے ہیں جی صاحب! ہر کسی کی بات سننی چاہئے۔ دیکھیں بر کہتے کیا ہیں۔ اسی بنا پر بد مذہبوں کے جلسوں میں جانے والے، ان کا لٹریچر پڑھنے والے، ان کی تقریریں سننے والے ہزاروں لوگ گمراہ، بد دین ہو گئے، جہنم کا ایندھن بن گئے۔

**حسبنا الله ونعم الوكيل ولا حول ولا قوة الا بالله العلي العظيم۔**

اے میرے مسلمان بھائیو! ہوشیار، خبردار، ہوشیار، خبردار غیروں کے جلسوں میں مت جاؤ ان کی تقریریں مت سنو، ان کے رسائل واخبارات مت پڑھو ورنہ پچھتاؤ گے۔ اگر تقریر سنو تو اس کی جس کا دل محبت مصطفیٰ ﷺ سے لبریز ہے، کتابیں اور رسالے پڑھو تو ان کے جن کے سینے عشق مصطفیٰ ﷺ سے معمور ہیں۔ سیدنا محمد بن سیرین رضی اللہ عنہ کے متعلق منقول ہے۔

یعنی حضرت ابن سیرین رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے کہ دو بد مذہب آئے اور انہوں نے عرض کی کہ حضرت اجازت ہو تو ہم آپ کو ایک حدیث سنائیں۔ آپ نے فرمایا نہیں۔ پھر انہوں نے عرض کیا کہ اجازت ہو تو ہم قرآن پاک کی ایک آیت پاک بیان کریں۔ آپ نے فرمایا ہرگز نہیں یا تو تم یہاں سے چلے جاؤ یا میں اٹھ کر چلا جاتا ہوں۔ اس پر وہ دونوں خائب و خاسر ہو کر چلے گئے تو کسی نے عرض کیا حضور اس میں کیا حرج تھا کہ وہ دو آدمی قرآن پاک کی کوئی آیت پاک سناتے۔ اس پر حضرت سیدنا محمد بن سیرین قدس سرہ نے فرمایا کہ یہ دونوں بد مذہب تھے۔ اگر یہ آیت پاک بیان کرتے وقت اپنی طرف سے اس میں کچھ لگا دیتے تو مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ تحریف میرے دل میں بیٹھ جاتی اور میں بھی بد مذہب ہو جاتا۔ (فتاویٰ الحرمین)

سبحان اللہ! وہ امام بن سیرین جلیل القدر محدث، قوم کے پیشوا، وقت کا علامہ علم کا ٹھاٹھیں مارتا ہو سمندر۔ وہ تو بد مذہبوں سے اتنا پرہیز کریں کہ قرآن پاک کی ایک آیت ان سے سننے کے روادار نہیں اور آج کے ان پڑھ، دین سے بے خبر اتنی بے باکی اور جرأت سے کہہ دیتے ہیں کہ جی صاحب ہر کسی کی بات سننی چاہئے۔ ''**ولا حول ولا قوة الا بالله العلي العظيم**۔''

یوں ہی حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے کسی نے کوئی بات پوچھی تو آپ نے اس کو جواب نہ دیا۔

''**فقيل له فقال از ايشان**۔'' (فتاویٰ الحرمین)

کسی نے عرض کیا کہ حضرت آپ نے اس کو جواب کیوں نہیں دیا تو آپ نے فرمایا یہ بد مذہبوں میں سے ہے۔

## حدیث پاک نمبر 2:

قال رسول اللہ ﷺ ان مجوس ھذہ الامہ المکذبون باقدار اللہ ان مرضوا فلا تعودوھم وان ماتوا فلا تشھدوھم وان لقیتموھم فلا تسلموا علیھم (ابن ماجہ شریف)

"یعنی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قضاو قدر کو جھٹلانے والے اس امت کے مجوسی ہیں۔ (حالانکہ وہ نمازیں بھی پڑھتے ہیں، روزے بھی رکھتے ہیں) فرمایا کہ اگر وہ بیمار پڑیں تو ان کو پوچھنے مت جاؤ اور اگر وہ مرجائیں تو ان کے مرنے پر ان کے جنازہ وغیرہ میں مت شریک ہو، اگر تم سے ملیں تو ان کو سلام نہ کرو۔"



تیل کی جلی ہوئی تلچھٹ کی مثل سخت کھولتا پانی پینے کو دیا جائے گا کہ منہ کے قریب ہوتے ہی اس کی تیزی سے چہرے کی کھال گر جائے گی۔ سر پر گرم پانی بہایا جائے گا۔ جہنمیوں کے بدن سے جو پیپ بہے گی وہ پلائی جائے گی۔ خاردار تھوہر کھانے کو دیا جائے گا، وہ ایسا ہوگا کہ اگر اس کا ایک قطرہ دنیا میں آئے تو اس کی سوزش و بدبو تمام اہل دنیا کی معیشت برباد کردے۔ اور وہ گلے میں جا کر پھندا ڈالے گا اس کے اتارنے کے لئے پانی مانگیں گے ان کو وہ کھولتا پانی دیا جائے گا کہ منہ کے قریب آتے ہی منہ کی ساری کھال گل کر اس میں گر پڑے گی اور پیٹ میں جاتے ہی آنتوں کو ٹکڑے ٹکڑے کردے گا اور وہ شوربے کی طرح بہہ کر قدموں کیطرف نکلیں گی۔ پیاس اس بلا کی ہوگی کہ اس پانی پر ایسے گریں گے جیسے تونس کے مارے ہوئے اونٹ۔ پھر کفار جان سے عاجز آ کر باہم مشورہ کر کے مالک علیہ الصلاۃ والسلام داروغہ جہنم کو پکاریں گے اے مالک! (علیہ الصلوۃ والسلام) تیرا رب ہمارا قصہ تمام کردے۔ مالک علیہ الصلوۃ والسلام ہزار برس تک جواب نہ دیں گے۔ ہزار برس کے بعد فرمائیں گے مجھ سے کیا کہتے ہو اس سے کہو جس کی نافرمانی کی ہے۔ ہزار برس تک رب العزت کو اس کی رحمت کے ناموں سے پکاریں گے وہ ہزار برس تک جواب نہ دے گا۔ اس کے بعد فرمائے گا۔ تو یہ فرمائے گا "دور ہو جاؤ جہنم میں پڑے رہو مجھ سے بات نہ کرو" (بہار شریعت)

محمد انور قریشی

# مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اور تحفظ ختم نبوت

## 1: جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم نبوۃ:

(دشمن خدا کے ختم نبوت سے انکار پر خدائی جزاء)

امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت بہ دلائل مفصل طور پر تاریخی حوالہ جات سے ثابت کرنے کے لئے 111 صفحات پر مشتمل یہ کتاب 1317ھ بمطابق 1899ء میں تصنیف فرمائی جس میں سائل جناب شیخ خدا بخش سکنہ محلہ سوئی گری کی پول سے 19 رجب 1317ھ کو استفسار فرمایا تھا کہ۔۔۔

"حضرت علی و فاطمہ، وحسنین رضی اللہ عنہم کو انبیاء ورسول کہنے وثابت کرنے والے کے لئے کیا احکام ہیں اسے سید کہنا روا ہے یا نہیں؟

اگرچہ مرزا قادیانی کی کسی کتاب کے جواب یا رد میں یہ کتاب نہیں لکھی گئی لیکن اصل مقصد حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت ثابت کرنا ہے۔ امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے بعد رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی نبی جدید کی بعثت کو یقیناً قطعاً محال و باطل جاننا فرض قرار دیا ہے اور ختم نبوت کے منکر کو کافر قرار دیتے ہیں۔ آیات قرآن کریم کے علاوہ تقریباً تمیں (30) نصوص تحریر فرمائیں جیسا کہ اس کے تعارف میں خود فرماتے ہیں۔

"اللہ ورسول نے مطلقاً نفی نبوت تازہ فرمائی۔ شریعت جدیدہ وغیرہ کی کوئی قید کہیں نہ لگائی اور صراحتاً خاتم بہ معنی آخر بتایا۔ متواتر احادیث میں اس کا بیان آیا ہے۔ صحابہ کرام سے اب تک تمام امت مرحومہ نے اسی معنی ظاہر ومتبادر وعموم واستغراق حقیقی تام پر اجماع کیا۔ تمام انبیاء کے خاتم ہیں اور اسی بناء پر سلفاء خلفاء آئمہ مذاہب نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ہر مدعی نبوت کو کافر کہا۔"

فقیر غفرلہ المولی القدیر (احمد رضا) نے اپنی کتاب (جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم نبوۃ) جس میں

اس مطلب ایمانی پر صحاح وسنن، اسانید ومعاجیم وجوامع سے ایک سوبیس حدیثیں اور تکفیر منکر پر ارشادات، ائمہ، علمائے قدیم وحدیث مبارک عقائد واصول فقہ وحدیث سے 30 نصوص ذکر کیئے۔ الحمدللہ۔ ذ (فتاویٰ رضویہ، جلد 6، صفحہ 59)

مسند امام احمد شریف وترمذی سے رسول کریم ﷺ کی یہ حدیث پاک بھی نقل کر کے رافضی حضرات کا شک وشبہ دور کر دیا ہے کہ "لو كان بعد نبي لكان عمر بن الخطاب" اگر میرے (حضور ﷺ) بعد کوئی نبی ہوتا تو عمر بن خطاب ہوتا۔

آخر میں مولانا شیخ احمد مکی مدرس مکہ مکرمہ کی زوردار تقریظ موجود ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نبوت سے متعلق علمائے بدایوں، لاہور، حیدرآباد، دکن، دہلی، کانپور، سہارنپور، گنگوہ کے فتاویٰ جات درج ہیں۔ سائل کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"منافق کو سید نہ کہو، سید کفریہ عقیدہ نہیں رکھ سکتا۔"

(جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم نبوت، صفحہ 97، مطبوعہ لاہور)

## 2: السوء والعقاب على المسيح الكذاب:

(جھوٹے مسیح پر عذاب وعتاب)

امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مرزا غلام احمد قادیانی کے رد میں یہ خاص رسالہ مشتمل بر صفحات 23 مستفتی مولوی عبدالغنی ساکن امرتسر کے جواب میں 21 ربیع الآخر، 1320ھ قریباً 1902ء میں قلمبند اور شائع فرمایا۔ یعنی مرزا قادیانی کے دعویٰ نبوت کے تقریباً ایک سال بعد سائل کا سوال تھا کہ مرد کا مرزائی ہونے کے بعد مسئلہ زوجیت کے کیا احکام ہیں۔ اول صفحات میں امرتسر کے دس علماء کے فتوؤں کے خلاصہ جات درج کیئے گئے ہیں جن میں بالاتفاق مرزا قادیانی کو کافر قرار دیا گیا ہے۔ نیز منکوحہ کے زوجیت سے علیحدہ ہونے اور مہر وغیرہ کے احکام صادر کیئے گئے ہیں۔

امام احمد رضا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ صفحہ 6 پر مرزا کو مسیح دجال علیہ اللعن والنکال کا لقب دے کر مرزا قادیانی کی کتب (ازالہ اوہام، توضیح المرام، دافع البلاء، براہین احمدیہ، معیار الاحیاء) وغیرہا سے قادیانی کے بیشتر مشہور کفریہ عقائد تحریر فرماتے ہیں۔ ساتھ ہی زوردار رد بھی فرماتے گئے۔ ایک قادیانی تاویل کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"قادیانی اس تاویل کی آڑ لیں کہ یہاں نبی ورسول کے معنی لغوی مراد ہیں۔ یعنی خبردار، یا خبر دہندہ، اور فرستادہ، مگر یہ محض ہوس اول صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی۔ فتاویٰ ہندیہ

میں ہے کہ کوئی اپنے آپ کو اللہ کا رسول کہے یا کہے کہ میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں پیغام پہنچانے والا ایلچی ہوں کافر ہو جائے گا۔ لغوی معنی ہرگز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرضی رسالت نبوت مقصود اور کفر وارتداد یعنی قطعی موجود۔''

آیت قرآنی، حدیث مبارکہ و دیگر فتاوی سے تحریر درج کرنے کے بعد واضح الفاظ میں قادیانیوں سے متعلق احکام میں فرماتے ہیں۔

''ان اقوال مذکورہ کا قائل بے باک، کافر، مرتد، کذاب، ناپاک ہے۔ اگر یہ اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو واللہ وہ یقیناً کافر اور جو اس کے ان اقوال یا ان کے امثال پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر ہے۔''

(السوء والعقاب علی مسیح الکذاب صفحہ 20، از امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ لاہور)

دوسری جگہ صرف کلمہ گوئی پر مدار اسلام رکھنے والے حضرات کو مخاطب کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''اس مرزا قادیانی کی تکفیر میں چون و چرا کریں تو وہ کافر وہ ارا کین بھی کفار، مرزا کے پیرو اگر چہ خود ان اقوال نجس الابوال کے معتقد بھی نہ ہوں مگر جبکہ صریح کفر وہ کھلے ارتداد دیکھتے سنتے پھر مرزا کو امام و پیشوا مقبول خدا کہتے ہیں۔ قطعاً یقیناً سب مرتد ہیں سب مستحق نار ہیں۔''

(السوء والعقاب علی مسیح الکذاب صفحہ 20، از امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ لاہور)

## قادیانیوں کے احکام:

- یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور ان (قادیانیوں) کے احکام بعینہ مرتدین کے احکام ہیں۔
- جو شخص باوصف کلمہ گوئی وادعائے اسلام کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد کے حکم میں ہے۔
- جو اس (مرزا غلام احمد قادیانی) کے کفر و عذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے۔

(السوء والعقاب علی مسیح الکذاب صفحہ 21، از امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ لاہور)

آخر میں سائل کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''شوہر کے کفر کرتے ہی عورت فوراً نکاح سے نکل جاتی ہے۔ اب اگر یہ اسلام لائے اپنے اس قول و مذاہب سے بغیر توبہ کئے یا بعد اسلام و توبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کئے

اس سے قربت کرے زنائے محض ہے۔ جواولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو، یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر وسائر ہیں۔''

(السوء والعقاب علی مسیح الکذاب صفحہ 21، از امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ لاہور)

### 3: حسام الحرمین:

یہ کتاب امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی بڑی مشہور و معروف تصنیف ہے جو کہ عربی زبان میں ہے۔ اس کا اردو ترجمہ حسنین رضا خان صاحب نے ''مبین احکام و تصدیقات اعلام'' کے نام سے کیا ہے۔ یہ ایک مفصل فتویٰ پر مشتمل ہے جو کہ 158 صفحات پر محیط ہے۔

اسے مکتبہ نبوی گنج بخش روڈ لاہور نے شائع کیا۔ اس پر حجاز شریف کے 37 علمائے کرام و مفتیان شرع نے اپنی تصدیقات درج کیں۔ ان مفتیان کرام نے برملا آپ کی علمیت کا اعتراف کرتے ہوئے آپ (امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ) کو ''مجدد برحق'' کا لقب عطا فرمایا۔ یہ کتاب ہند میں نئے پیدا ہونے والے فتنوں و فرقوں کے عقائد باطلہ کفریہ اور ان کے متعلق شرعی احکام پر مشتمل ہے۔ ان میں بھی سر فہرست یہی خاص فتنہ یعنی مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔

1324ھ بمطابق 1904ء میں یہ کتاب منظر عام پر آئی۔ امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اس فتنہ کے متعلق فرماتے ہیں۔

> ''ان میں سے ایک فتنہ (مرزائیہ) ہے اور ہم نے ان کا نام غلامیہ رکھا ہے۔ غلام احمد قادیانی کی طرف ۔۔۔ وہ ایک ۔۔۔ دجال ہے۔ جو اس زمانہ میں پیدا ہو کر ابتداً مسیح ہونے کا دعویٰ کیا اور واللہ اس نے سچ کہا کہ وہ مسیح دجال کذاب کا مثل ہے۔ اپنی کتاب (براہین غلامیہ) احمدیہ کو اللہ تعالیٰ کی کتاب بتاتا یہ بھی شیطان ہی کی وحی سے ہے۔ پیشین گوئیوں میں اس کا جھوٹ نہایت کثرت سے ظاہر ہوتا ہے۔ یونہی شقاوت کی سیڑھیاں چڑھتا گیا۔ اس نے چاہا کہ مسلمان زبردستی اس کو ابن مریم بنالیں، مسلمان اس پر راضی نہ ہوئے اور عیسیٰ کے فضائل انہوں نے پڑھنا شروع کئے تو لڑائی کے لئے اٹھا اور عیسیٰ علیہ السلام میں عیب اور خرابیاں بتانا شروع کیں۔ اس کے کفریات ملعونہ اور بہت ہیں اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو اس کے اور تمام دجالوں کے شر سے پناہ دے۔''

(حسام الحرمین، صفحہ 20 از امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ مکتبہ نبویہ لاہور۔)

عقائد مرزا کو مختصر طور پر تحریر کرنے کے بعد فتویٰ کے آخر میں فرماتے ہیں۔

## مولانا عبدالستار خاں نیازی رحمۃ اللہ علیہ:

آپ نے تحریک ختم نبوت کے لئے اپنی زندگی کو وقف کر رکھا ہے، جب 1953ء میں تحریک ختم نبوت چلی تو آپ کراچی میں تھے۔ 13 فروری کو تحریک شروع ہوئی۔ 25،24 فروری کو گرفتاریوں کا آغاز ہوا۔ چنانچہ آپ پولیٹیکل ورکرز کنونشن کے دورہ سے لاہور واپس آئے اور 27 فروری کو جامع مسجد داتا گنج بخش میں جمعہ کے بعد جلسہ عام سے خطاب کر رہے تھے کہ اطلاع ملی،

''تحریک کے تمام رہنما گرفتار کر لئے گئے ہیں۔''

رہنماؤں کی گرفتاری کے بعد یہ خطرہ پیدا ہو گیا تھا کہ پرامن تحریک تشدد کی راہ اختیار کر لے گی۔ چنانچہ آپ نے 13 مارچ 1953ء کو مسجد وزیر خاں میں تحریک کے مرکزی نظام کا دفتر قائم کیا اور حضرت مولانا مفتی محمد حسین صاحب نعیمی مدظلہ کے تعاون سے چار ہزار کا پیاں تحریک کے اغراض و مقاصد کی شہر اور مضافات میں تقسیم کیں۔

ان دنوں روزانہ جلسے ہوا کرتے تھے۔ مسجد وزیر خاں کے جلسہ سے زیادہ تر آپ ہی خطاب کرتے تھے۔ ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ پولیس فردوس شاہ پولیس فورس کے ساتھ آپ کو گرفتار کرنے آرہا تھا کہ ایک نوجوان نے چھرا گھونپ کر ہلاک کر دیا۔

مارشل لاء لگا دیا گیا اور اس میں سب سے زیادہ ہاتھ اس وقت کے وزیر داخلہ سکندر مرزا کا تھا۔ 9 مارچ کو صوبائی اسمبلی کا اجلاس شروع ہو رہا تھا۔ فیصلہ یہ کیا گیا کہ مسئلہ کو اسمبلی میں پیش کیا جائے لیکن وزیر خاں سے اسمبلی پہنچنا مشکل تھا کیونکہ جگہ جگہ پولیس اور ملٹری کا پہرہ تھا۔ آپ قصور ٹھہرے ہوئے تھے۔ وہیں سے کسی نے پولیس کو اطلاع کر دی اور آپ 16 مارچ کی صبح نماز فجر کے وقت گرفتار کر لئے گئے۔

گرفتاری کے بعد مولانا عبدالستار خان نیازی کو شاہی قلعہ لاہور میں منتقل کر دیا گیا، جہاں پولیس نے 23 مارچ سے 19 اپریل تک ایک لمحہ بھی سونے نہ دیا۔ 16 اپریل سے آپ کو پتہ چلا کہ آپ کے خلاف ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ پولیس فردوس شاہ کے قتل اور بغاوت کا مقدمہ بنا دیا گیا ہے۔ 28،27 اپریل کو ملٹری عدالت نے مقدمہ کی سماعت کی 7 مئی کو فیصلہ سنا دیا گیا اور آپ کو بغاوت کے الزام میں سزائے موت کا حکم ہوا۔ جب عدالت کے ایک رکن نے پوچھا کہ آپ کو موت کا کوئی خوف نہیں؟ تو آپ نے جواب دیا۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر ایسی ہزاروں زندگیاں قربان کی جا سکتی ہیں۔ اسی شام آپ کو پھانسی کی کوٹھڑی میں منتقل کر دیا گیا۔ آپ 7 دن اور 8 راتیں اس کوٹھڑی میں رہے۔

خود فرماتے ہیں کہ 14 مئی کو عصر کی نماز سے فارغ ہوا ہی تھا کہ اطلاع ملی ''سزائے موت

14 سال قید میں بدل دی گئی ہے۔ 10 مئی کو صبح آپ پھر جیل منتقل کر دیئے گئے، جہاں مولانا خلیل احمد قادری، مولانا نصر اللہ خاں عزیز، سید تقی علی اکٹھے ہو گئے تھے۔ پھر آپ کو راولپنڈی جیل میں منتقل کر دیا گیا۔ چودہ سال کی سزا بعد میں جسٹس شریف نے تین سال میں بدل دی۔ پھر آپ 2 سال بعد 29 اپریل 1955ء کو ضمانت پر رہا کر دیئے گئے۔

8 جولائی 1955ء کو رہائی سے صرف دو ماہ بعد شیرانوالہ گیٹ کی مسجد میں مسئلہ ختم نبوت پر تقریر کی، جس پر سکندر مرزا (وزیر داخلہ) نے بنگال ریگولیشن کے تحت گرفتار کر لیا اور ساہیوال جیل میں بھیج دیئے گئے۔ 26 جولائی کو جسٹس کیانی کے حکم سے رہائی ملی۔ 1953ء کی تحریک تحفظ ختم نبوت سے لے کر 1974ء کی تحریک تک آپ نے اپنے نصب العین کی خاطر بے پناہ قربانیاں دیں اور آخر اپنی زندگی میں 7 ستمبر کا دن بھی دیکھ لیا۔ 1974ء کی تحریک میں بھی آپ نے دن رات کام کیا۔

## حضرت مولانا سید محمود احمد صاحب رضوی رحمۃ اللہ علیہ:

آپ کی ذات والا برکات کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ تحریک ختم نبوت 1974ء میں کراچی سے پشاور تک لاہور سے کوئٹہ تک جگہ جگہ دورے کئے۔ مجلس عمل کے سیکرٹری جنرل کی حیثیت سے دن رات آپ نے ایک کر رکھا تھا۔ آخر اللہ تعالیٰ نے کامیابی و کامرانی سے ہمکنار کیا۔ آپ نے ردمرزائیت میں قلمی جہاد بھی فرمایا، خصوصاً ردمرزائیت میں ہفت روزہ ''رضوان'' لاہور کا ختم نبوت نمبر تاریخی اہمیت کا حامل ہے۔ 1953ء میں تحریک میں حصہ لینے پر آپ تین ماہ شاہی قلعے میں بھی محبوس رہے۔

## ابو النصر منظور احمد صاحب ہاشمی

آپ جامعہ فریدیہ ساہیوال کے بانی و مہتمم ہیں۔ تردید قادیانیت میں آپ نے مثالی کارنامے انجام دیئے۔ 1953ء کی تحریک میں ساہیوال (منٹگمری) میں مجلس عمل کے صدر تھے اور تحریک کے جلوس کی قیادت کرتے ہوئے گرفتار کر لئے گئے۔ ساڑھے سات ماہ تک ساہیوال جیل میں قید با مشقت کی سزا ہوئی۔

1974ء کی تحریک کے دوران ساہیوال میں بھی آپ نے بڑا مجاہدانہ کارنامہ سرانجام دیا۔ سوشل بائیکاٹ کے جواز پر آپ نے سب سے پہلے رسالہ تصنیف فرمایا اور تحریک کے دوران پینتالیس ہزار کاپیاں چھپوا کر پورے ملک میں تقسیم کرائیں۔

صادق علی زاہد

# امیر ملت حضرت پیر جماعت علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ

## (1840ء۔ 1951ء)

حضرت پیر جماعت علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ برصغیر کے ان علماء کی صف اول میں شامل ہیں جنہوں نے قادیانیت کو اس کی پیدائش کے دن سے ہی للکارنا اور پچھاڑنا شروع کر دیا تھا۔ 1951ء میں جب آپ کی وفات ہوئی تو آپ کی وفات سے چند روز قبل ڈاکٹر نے آپ کی عمر شریف دریافت کی تو آپ نے فرمایا ''ایک سو دس اور بیس کے درمیان'' اس سے صرف اتنا اندازہ ہوتا ہے کہ آپ کی ولادت باسعادت 1830ء اور 1840ء کے درمیان ہوئی (سیرت امیر ملت صفحہ 46 از سید اختر حسین شاہ علی پوری) آپ نے نہایت کم عمری میں قرآن پاک حفظ کر لیا۔ بچپن ہی سے آپ کو اتباع شریعت کی فکر دامنگیر رہتی۔ جس عمر میں بچے پر نماز فرض نہیں ہوتی اسی عمر میں آپ پابند صلوٰۃ تھے نیز اپنے ہم عمر بچوں کو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا حکم کرتے رہتے تھے۔ آپ حافظ حدیث بھی تھے ایک دفعہ دوران خطاب آپ نے خود اعلان فرمایا کہ مجھے دس ہزار احادیث بمعہ اسناد یاد ہیں جس کا جی چاہے امتحان لے لے۔ (ایضاً صفحہ 64) مذاہب باطلہ کا رد اور مسلک حقہ اہل سنت کی ترویج و اشاعت کرنے والا یہ عظیم سپوت تقریباً سوا صدی تک آفتاب بن کر چمکنے کے بعد بقضائے الٰہی 31-30 اگست 1951ء کی درمیانی رات گیارہ بجے لاکھوں مسلمانوں کو سوگوار چھوڑ کر اپنے خالق حقیقی کے پاس جا پہنچا۔ (ایضاً 502)

گمراہ و باطل فرقوں کا رد آپ کی زندگی کا اہم مشن تھا خصوصاً قادیانیت و بانی قادیانیت کو تو آپ آڑے ہاتھوں لیتے تھے۔ رد قادیانیت کے سلسلے میں آپ کی خدمات جلیلہ کا تذکرہ کرتے ہوئے مولانا محمد عالم آسی (مصنف شہرہ آفاق کتاب الکاویہ علی الغاویہ) رقم طراز ہیں۔ ''رد قادیانیت کے سلسلہ میں جو کوششیں حافظ پیر سید جماعت علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے کیں وہ تاریخ کا ایک اہم باب ہیں آپ نے اس فتنہ کی سرکوبی کیلئے تن من دھن کی بازی لگا دی اور ڈٹ کر مقابلہ کیا۔ بارہا مرزا قادیانی کو للکارا مگر وہ راہ فرار اختیار کرتا رہا۔ بالآخر حضرت قدس سرہ العزیز کی بددعا کے نتیجہ میں لقمہ اجل بنا''

(الکاویہ علی الغاویہ جلد اول صفحہ 3 مطبوعہ امرتسر 1931ء)

ذیل میں رد قادیانیت کے سلسلے میں آپ کی طرف سے کی جانے والی کوششوں کا اجمالی تذکرہ کیا جاتا ہے۔

27 اکتوبر 1904ء کو مرزا قادیانی بذات خود اپنے حواریوں کے انبوہ کثیر کے ساتھ سیالکوٹ میں اپنے مذہب کی تشہیر واشاعت کیلئے وارد ہوا۔ ان دنوں یہاں مرزائیت کا بڑا شہرہ تھا۔ ڈپٹی کمشنر سیالکوٹ کے دفتر کا سپرنٹنڈنٹ مرزائی تھی۔ لہٰذا مرزا قادیانی کو اپنے مشن میں کامیابی وکامرانی کی غالب امید تھی۔ حضرت امیر ملت قدس سرہ، فوراً سیالکوٹ پہنچے اور مختلف بازاروں، محلوں اور مسجدوں میں بڑے پیمانے پر جلسے منعقد کیے اور تقریباً ایک ماہ تک سیالکوٹ میں قیام فرما کر اپنے مخصوص مجاہدانہ انداز میں خطاب فرماتے رہے۔ آپ دلائل قاہرہ کے ساتھ ختم نبوت کے مسئلے کو تفصیلاً سمجھاتے ہوئے دین متین اور عقائد حقہ پر قائم رہنے کی تاکید فرماتے تھے۔ آپ اکثر ارشاد فرماتے کہ

''دوسری نئی چیزوں کے اختیار میں کوئی مضائقہ نہیں لیکن دین اپنا وہی پرانا رکھو''

دوران قیام سیالکوٹ تمام اخراجات آپ نے اپنی جیب مبارک سے برداشت کیے۔ مرزا قادیانی کو مقابلہ میں آنے کی جرأت نہ ہوئی۔ جس قدر لوگ اسکی بیعت کیلئے تیار تھے وہ اس کی ذلت ورسوائی دیکھ کر بدظن ہو گئے اور حضرت امیر ملت قدس سرہ کے حلقہ ارادت سے وابستہ ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مرزا قادیانی کو پھر تازیست سیالکوٹ کا رخ کرنے کی ہمت نہ ہو سکی۔

(''برکات علی پور شریف'' از پیر خیر شاہ امرتسری، امرتسر 1326ھ صفحہ 9 ''سیرت امیر ملت'' مطبوعہ 1975ء صفحہ 245، ''ایمان پرور یادیں'' صفحہ 37)

سیالکوٹ کے اس عظیم معرکہ کے دوران ایک اہم واقعہ یہ بھی پیش آیا کہ مرزا قادیانی کے ایک پیرو کار مولوی عبدالکریم لنگڑا نے اپنے کیمپ کے اندر معراج النبی ﷺ پر لیکچر دیتے ہوئے بکواس کی کہ

''لوگ کہتے ہیں، براق آیا، براق آیا۔ لیکن ہم پوچھتے ہیں کہ جب ایڑیاں اور گھٹنے رگڑتے ہوئے وہی نبی (ﷺ) مکہ سے بھاگ کر پہاڑوں اور غاروں میں چھپتا پھرتا تھا تو اس وقت براق کیوں نہ آیا؟''

جب یہ گستاخانہ کلمات حضرت امیر ملت قدس سرہ نے اپنی جلسہ گاہ میں سنے تو آپ نے دوران تقریر پرجوش لہجے میں فرمایا۔

''وہ شخص بے دین ہے۔ جس نے حضور ﷺ کی شان میں گستاخی کی ہے۔ وہ بہت جلد ذلت کی موت سے مارا جائے گا۔''

دوسرے دن ایک صاحب نظر شخص نے مولوی عبدالکریم کو خواب میں دیکھا کہ وہ کہہ رہا ہے کہ مجھے حضرت امام زین العابدینؓ نے پنجہ مارا ہے اور اس وقت وہ یوں دکھائی دے رہا تھا کہ شانہ سے لے کر کمر تک پٹکا باندھے ہوئے دیوار سے سہارا لے کر کھڑا ہے اور انتہائی کرب کی حالت میں ہے۔

اس خواب کی تعبیر یوں کی گئی کہ حضرت امیر ملت قدس سرہ، دوران تقریر جوش میں آ کر سینہ پر جو ہاتھ مارا تھا جورات کو حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کا پنجہ بنکر ظاہر ہوا چنانچہ تھوڑے عرصہ بعد مولوی عبدالکریم، سرطان (گدوں دانہ) سے ہلاک ہو گیا۔ یہ بدبخت مولوی عبدالکریم سیالکوٹ میں پیدا ہوا تھا۔ ابتدائی تعلیم مڈل تک تھی بلکہ اس میں بھی حساب کے مضمون میں فیل ہو گیا تھا۔ پھر عربی، فارسی کی پرائیویٹ تیاری کر کے وہیں مشن سکول میں مدرس فارسی متعین ہو گیا۔ ایک روز ایک پادری سے الجھ کر مستعفی ہو گیا۔ اس وقت نیچری خیال کا حامل تھا۔ بعد میں مولوی نورالدین خلیفہ، اول مرزا قادیانی کی وساطت سے مرزائی ہو گیا اور قادیاں میں خطیب و امام مسجد بنا رہا۔ اور حضرت امیر ملت قدس سرہ کی بددعا سے ہلاک ہو کر سب سے پہلے قادیاں کے ''بہشتی مقبرہ'' میں دفن ہوا۔

(''الکاویہ علی الغاویہ'' جلد دوم از مولانا محمد عالم آسی مطبوعہ امرتسر 1934ء صفحہ 387, 388)

6 مئی 1908ء کو مرزا قادیانی اپنی اہلیہ کے علاج کیلئے لاہور میں خواجہ کمال الدین لاہوری کے مکان پر وارد ہوا تو اپنا دام فریب بھی پھیلانے لگا۔ اس کے ساتھیوں نے لاہور شہر کے مختلف گوشوں میں تبلیغی کام شروع کر دیا تو اہلیان لاہور نے حضرت امیر ملت قدس سرہ کی خدمت میں حاضر ہو کر مرزائیت کی بیخ کنی کی درخواست کی۔ آپ لاہور تشریف لائے اور آتے ہی برانڈرتھ روڈ پر خواجہ کمال الدین کے مکان کے سامنے والے باغ (اب باغ والی جگہ پر اسلامیہ کالج واقع ہے) میں ایک بہت بڑا اسٹیج قائم کیا۔ اور اسٹیج کے ساتھ ہی لنگر پکانے کا انتظام کیا تا کہ عوام و خواص بر وقت کھانا کھا سکیں۔ اس جگہ کئی روز تک مجالس وعظ و تقریر ہوتی رہیں اور معتقدات مرزائیت کی تردید کی جاتی رہی۔ حضرت امیر ملت قدس سرہ نے مقامی علماء کے علاوہ بہت سے بیرونی علماء کو بھی مدعو کر کے مرزائیت کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔

ان جلسوں سے حضرت مولانا مفتی محمد عبداللہ ٹونکی (ف 1920ء) مولانا پروفیسر اصغر علی روحی (1954ء) جیسے مشہور زمانہ علماء کے علاوہ حضرت امیر ملت قدس سرہ، کے خلفاء مثلاً حضرت مولانا محمد حسین قصوری (ف 1927ء) مولانا امام الدین رائے پوری (ف 1952ء) مولانا محمد شریف کوٹلوی (ف 1951ء) مولانا نورالحسن سیالکوٹ (ف 1955ء) مولانا پیر خیر شاہ امرتسری (ف 1920ء) اور مولانا غلام احمد اخگر امرتسری (ف 1927ء) خطاب فرماتے تھے۔

حضرت امیر ملت نے مرزا قادیانی کو مقابلہ میں آ کر اپنی صداقت کا ثبوت دینے کی دعوت دی اور

پانچ ہزار روپے کے انعام کا اعلان بھی فرمایا لیکن مرزا قادیانی کو مقابلہ میں آنے کی سکت نہ تھی، لہٰذا نہ آسکا۔
مرزا قادیانی کو بتایا گیا کہ پیر جماعت علی شاہ صاحب، لاہور میں اس مقصد کیلئے آئے ہیں کہ مرزا بھاگ جائے۔ مرزا قادیانی بولا، یہ شخص وہ نہیں جو بھاگ جائے بلکہ اگر وہ بارہ برس بھی رہے تو قدم نہ ملے گا۔ یہ خبر کسی نے حضرت امیر ملت کو پہنچادی تو آپ نے فرمایا:

''اگر وہ بارہ برس ٹھہر سکتا ہے تو ہم چوبیس برس کا ڈیرہ جمائیں گے مگر مرزا کا تو خدائی فیصلہ ہو چکا ہے''۔

جب مرزا قادیانی اپنے جھوٹے دعوؤں اور بے شمار لاف زنیوں کے باوجود میدان میں نہ آیا تو آپ نے 22 مئی 1908ء کو ہندوستان کے عظیم مسلمان فرمانروا حضرت اورنگزیب عالمگیر کی بنا کردہ شاہی مسجد (المعروف بادشاہی مسجد لاہور) میں ایک عظیم الشان جلسہ کا انعقاد کیا۔ اس جلسے میں برصغیر کے نامور علماء بھی موجود تھے۔ لاکھوں مسلمانوں نے آپ کی امامت میں نماز جمعہ ادا کی۔ بعد نماز جلسے کا آغاز ہوا، جس میں شمس العلماء مولانا مفتی محمد عبداللہ ٹونکی (استاد گرامی حضرت امیر ملت)، پروفیسر اورینٹل کالج لاہور مولانا پروفیسر اصغر علی روحی و دیگر بہت سے علمائے کرام نے خطاب فرمایا۔ آخر میں آپ نے صدارتی تقریر میں فرمایا:

''مرزا قادیانی تو حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ پر اپنی فوقیت جتاتا ہے۔ لیکن میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا غلام ہوں، وہ تو اعلان کرنے پر بھی مقابلے پر نہ آیا میری عادت پیش گوئی کرنے کی نہیں ہے۔ البتہ اس سے قبل نومبر 1904ء میں ایک دفعہ مرزا کے مقابلے میں میری زبان سے چند کلمات بطور پیش گوئی کے نکل گئے تھے۔ جس کا ایک ایک لفظ اللہ تعالیٰ نے پورا فرما دیا اور تھوڑے ہی عرصے کے بعد مرزا کا حواری عبدالکریم ذلت کی موت مر گیا۔ اب پھر میرے دل میں بار بار خیال آ رہا ہے جس کو میں باوجود کوشش کے ضبط نہیں کر سکتا۔ اور وہ خیال یہ ہے کہ مرزا قادیانی عنقریب ذلت اور رسوائی کی موت مرے گا اور تم اس کی موت اپنی آنکھوں سے دیکھو گے۔ میری اس پیش گوئی کو مرزا کی پیش گوئی کی طرح مت سمجھنا''۔

اس کے بعد آپ نے مزید ارشاد فرمایا:

''جب تک مرزا یہاں سے چلا نہ جاوے۔ میں لاہور سے نہیں جاؤں گا''۔

حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ بھی اس جلسہ میں تشریف لائے تھے۔ جلسہ کے اختتام پر انہوں نے حضرت امیر ملت قدس سرہ سے کہا کہ۔

''شاہ صاحب! میں تو واپس جاتا ہوں، آپ اپنا کام جاری رکھیں''۔

حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ نے ان سے کہا۔

''آپ مجھے اکیلا چھوڑ کر کیسے تشریف لے جائیں گے؟''

حضرت گولڑوی نے فرمایا:

''میں گھر سے شکار کرنے آیا تھا مگر مجھے معلوم ہوا کہ یہ شکار میرے مقدر میں نہیں ہے بلکہ آپ کے مقدر میں ہے۔اس لئے آپ ٹھہریں اور اپنا کام کرتے رہیں''۔

چنانچہ اگلے دن حضرت گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ واپس گولڑہ شریف تشریف لے گئے۔

آپ نے مرزا قادیانی کو ہر طرح سے للکارا۔ اسے دعوت دی کہ وہ میدان میں آ کر اپنے دعویٰ کو سچا ثابت کرے، مناظرہ کر لے یا مباہلہ کر لے۔ پانچ ہزار روپے کا انعام وصول کر لے اگر مرزا قادیانی میدان میں نہیں آ سکتا تو ہم اس کے پاس جانے کو تیار ہیں مگر مرزا قادیانی کو کوئی بات بھی ماننے کی جرأت نہ ہو سکی۔

آخر کار 25 مئی 1908ء بروز پیر رات کے جلسہ میں لاہور و بیرون لاہور کے ہزاروں مسلمانوں کے ٹھاٹھیں مارتے ہوئے سمندر سے خطاب کرتے ہوئے آپ نے ارشاد فرمایا کہ

''ہم نے مرزا کا بہت انتظار کیا ہے لیکن وہ سامنے نہیں آیا۔ پیشگوئی کرنا میری عادت نہیں لیکن میں یہ بتا دینا چاہتا ہوں کہ مرزا قادیانی کا خدائی فیصلہ ہو چکا ہے خدا کے فضل و کرم سے وہ میرے مقابلے میں نہیں آئے گا کیونکہ میرا نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) سچا ہے اور میں صدق دل سے اس سچے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا غلام ہوں۔ آپ دیکھیں گے کہ اللہ تعالیٰ آئندہ چوبیس گھنٹوں کے اندر اندر اپنے حبیب پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے میں ہمیں اس جھوٹے نبی سے نجات عطا فرمائے گا''۔

جب آپ نے یہ پیش گوئی فرمائی تو ہزاروں مسلمانوں نے یک زبان ہو کر آمین کی صدائیں بلند کیں۔ یہ پیش گوئی آپ نے رات دس بجے فرمائی اور 26 مئی کو صبح دس بج کر دس منٹ پر مرزا قادیانی آنجہانی ہو گیا۔ مولانا روم نے سچ فرمایا ہے۔

گفتہ ء گفتہ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبد اللہ بود

مرزا قادیانی اکثر اپنی تحریروں میں ہیضے کی موت کو عذاب خداوندی سے تعبیر کیا کرتا تھا چنانچہ آسمان کا تھوکا منہ پر آیا۔ جس رات حضرت امیر ملت قدس سرہ نے پیش گوئی فرمائی تھی، اسی رات تھوڑی

دیر بعد مرزا قادیانی کو ہیضہ ہوا۔ نصف شب گزرنے تک مرض نے شدت اختیار کر لی۔ مرنے سے چھ گھنٹے قبل زبان بند ہو گئی، نجاست منہ کے راستے نکلتی رہی اور اسی حالت میں (26 مئی 1908ء کو صبح دس بج کر دس منٹ پر) خاتمہ ہو گیا۔ مرزا قادیانی کی تاریخ مرگ ہے۔

لقد دخل فی قعر جهنم 1326ھ

جس وقت حضرت امیر ملت قدس سرہ نے مرزا قادیانی کی ہلاکت کی پیش گوئی فرمائی تھی تو لوگوں نے اسے پوری اہمیت نہ دی مگر جب پوری ہو گئی تو حد درجہ حیران ہوئے۔ اس پیش گوئی کا مرزائیوں نے آج تک ذکر نہیں کیا۔ مولوی مفتی محمد عبداللہ ٹونکی (ف 1920ء) نے فرمایا کہ ''ہم پہلے تو اس پیشگوئی کو معمولی سمجھتے تھے۔ آخر وہ تو سب سے بڑھ کر نکلی

(''الکاویہ علی الغاویہ جلد دوم'' صفحہ 358 تا 386''، ''سیرت امیر ملت، صفحہ 244 تا 249''، مہر منیر از مولانا فیض احمد فیض صفحہ 406، ''برکات علی پور'' صفحہ 158، ''صوفیائے نقشبند'' صفحہ 356۔ ماہنامہ ''عشیر الاسلام'' بھیرہ ضلع سرگودھا جنوری 1934ء صفحہ 11)

حضرت امیر ملت قدس سرہ نے جب مرزا قادیانی کی ہلاکت کی خبر سنی تو فوراً سجدۂ شکر بجا لائے۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ اس نے مسلمانوں کے ایمان کو محفوظ رکھا۔ اپنے حبیب پاک ﷺ کی صداقت ظاہر فرمائی اور مسلمانوں کو صراط مستقیم پر قائم رکھا۔

مرزا قادیانی کی ہلاکت کی خبر آناً فاناً پورے لاہور میں پھیل گئی۔ مسلمانوں نے جگہ جگہ مسجدوں، بازاروں اور محلوں میں شکرانے کے جلسے منعقد کیے۔ ان بیشتر جلسوں میں حضرت امیر ملت خود شریک ہوئے، اور اپنے مواعظ حسنہ سے لوگوں کو مستفیض فرماتے رہے۔ اس سلسلے میں تین روز تک اسلامیہ کالج (ریلوے روڈ) کے میدان میں جلسے منعقد ہوتے رہے جن میں لاتعداد لوگ شریک ہوتے رہے بلکہ یوں کہنا مناسب ہوگا کہ لاہور شہر کا کوئی گھر ایسا نہ ہوگا جس کے ایک دو افراد نے ان جلسوں میں شرکت نہ کی ہو۔ اس کے بعد اکناف و اطراف لاہور میں بڑے بڑے جلسے ہوئے۔ تقریباً ہر جلسے میں علمائے کرام کی تقریروں کے بعد حضرت امیر ملت قدس سرہ کا خصوصی خطاب ہوتا تھا۔ ان تمام جلسوں میں بے شمار لوگ قادیانی عقائد سے تائب ہو کر دوبارہ مسلمان ہوئے اور ان میں سے اکثر و بیشتر نے آپ کے دست حق پرست پر بیعت کر کے سلسلہ نقشبندیہ میں داخل ہونے کی سعادت حاصل کی۔ سلسلہ عالیہ میں داخل ہونے والوں کی تعداد ہر روز اتنی زیادہ ہوتی تھی کہ آپ سٹیج پر کھڑے ہو کر سب کو داخل سلسلہ فرماتے تھے۔ (''سیرت امیر ملت'' ص 249)

مرزا قادیانی کی ہلاکت کے بعد بھی حضرت امیر ملت رد مرزائیت میں جوش و خروش سے سرگرم عمل

رہے اور دلائل قاہرہ سے ختم نبوت کے مسئلے کو ثابت فرماتے رہے۔ مرزائیوں نے بوکھلا کر آپ کے خلاف ہر قسم کے ہتھکنڈے استعمال کر کے اعلائے کلمۃ الحق سے باز رکھنے کی سعی نامشکور کی مگر نہ تو آپ پریشان ہوئے اور نہ ہی آپ کی سرگرمیوں میں سرِمو فرق آیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے نصرت و کامیابی آپ کے شامل حال رہی۔

فانوس بن کر جس کی حفاظت ہوا کرے
وہ شمع کیا بجھے جسے روشن خدا کرے

ایک دفعہ رعیہ خاص ضلع سیالکوٹ کے ایک گاؤں میں حضرت امیر ملت قدس سرہ، خطاب فرما رہے تھے کہ محمد علی جولاہا مرزائی ساکن ستراہ نے حضور سید عالم ﷺ کی شان اقدس میں بے ادبی کے کچھ الفاظ کہے۔ حضرت اقدس ایسی گستاخی کی کب تاب لا سکتے تھے۔ آپ نے خود اس کو زدوکوب کیا۔ یہ دیکھ کر دوسرے مسلمان بھی اٹھ کھڑے ہوئے اور اس بد بخت اور خبیث جولاہے کو سخت سزا دی۔

مرزائی تو پہلے ہی آپ کی حق گوئی و بیباکی سے ذلیل و خوار ہو کر بدلہ لینے کی فکر میں تھے۔ اس واقعہ سے وہ نہایت ہی ذلیل حرکتوں پر اتر آئے اور تحصیلدار رعیہ (''رعیہ خاص'' ان دنوں ''تحصیل'' ہوا کرتی تھی اور ''تحصیل دار'' ہندو تھا) کی عدالت میں ایک جھوٹا مقدمہ دائر کر دیا کہ۔

''یہ شخص (حضرت امیر ملت قدس سرہ) مسلمانوں کو گاؤ کشی پر برانگیختہ کرتا ہے، حکومت برطانیہ کے خلاف بہت کچھ کہتا رہتا ہے۔ محمد علی جولاہا نے اسے ان حرکتوں سے ٹوکا تو اس نے محمد علی کو سخت زدوکوب کیا''۔

ماسٹر خواجہ محمد کرم الٰہی ایڈووکیٹ سیالکوٹ (ف 1959ء) خلیفہ مجاز حضرت امیر ملت و سیکرٹری مرکزی انجمن خدام الصوفیہ ہند) اور سیالکوٹ کے دیگر یاران طریقت نے سیالکوٹ کے انگریز ڈپٹی کمشنر کی عدالت میں تبدیلی مقدمہ کی درخواست پیش کی۔ اس نے درخواست قبول کرتے ہوئے ایک انگریز مجسٹریٹ کی عدالت میں مقدمہ منتقل کر دیا۔ سب سے پہلے حضرت اقدس امیر ملت کی حاضری عدالت کا معاملہ زیر بحث آیا۔ خواجہ کمال الدین وکیل مرزائی کو چونکہ آپ سے خصوصی عداوت و خصومت تھی بدیں وجہ اس نے زور دیا کہ ''یہ شخص معمولی حیثیت کا مالک ہے۔ اس کا عدالت میں حاضر ہونا ضروری ہے۔ حضرت امیر ملت کی طرف سے کئی وکیل پیروی کر رہے تھے۔ انہوں نے اور ماسٹر محمد کرم الٰہی ایڈووکیٹ نے یہ موقف اختیار کیا کہ۔

''آپ مسلمانوں کے بہت بڑے مقتدا اور رہنما ہیں۔ آپ کے کئی لاکھ معتقدین سارے ملک میں پھیلے ہوئے ہیں۔ آپ کو حاضری عدالت سے مستثنیٰ کیا جائے''۔ انگریز مجسٹریٹ

نے فریقین کے وکلاء کے تفصیلی دلائل سننے کے بعد یہ فیصلہ کیا کہ ''شاہ صاحب نہایت قابل تعظیم اور بزرگ ہستی ہیں۔ ان کی شان اس سے ارفع ہے کہ وہ ایسے چھوٹے مقدمہ میں عدالت میں بلائے جائیں لہٰذا حکم کیا جاتا ہے کہ شاہ صاحب عدالت میں حاضر نہ ہوں اور ان کی طرف سے وکیل پیروی کرے''۔

محمد علی جولاہا نے مرزائی جماعت کی مدد سے سیشن جج کی عدالت میں نگرانی کی درخواست دے دی۔ وہاں سے بھی مقدمہ خارج ہوا تو مرزائیوں نے ہائی کورٹ سے رجوع کیا اور زور دیا کہ ''آپ کا دوران مقدمہ حاضر عدالت ہونا لازم قرار دیا جائے''۔ فریقین کی طرف سے قابل وکیل اور لائق بیرسٹر پیروی کر رہے تھے۔ آپ کی طرف سے کئی بیرسٹر بلا معاوضہ پیش ہوتے تھے جن میں سر میاں محمد شفیع بیرسٹر (ف 1932ء) بھی شامل تھے۔ بحث بھی انہوں نے ہی کی تھی۔ ہائی کورٹ میں بھی حضرت اقدس کو کامیابی ہوئی اور آپ کو حاضری عدالت سے مستثنیٰ رکھا گیا۔ جب اس اقدام میں مرزائیوں نے ہائی کورٹ تک منہ کی کھائی تو اصل مقدمہ میں ایڑی چوٹی کا زور لگا دیا۔ مگر سیالکوٹ کے مجسٹریٹ نے اصل مقدمہ میں بھی خارج کر دیا۔ اس کے بعد مرزائیوں کو دوبارہ اپیل کرنے کی ہمت نہ ہوئی اور ذلیل وخوار ہو کر خاموش بیٹھ رہے۔ (''سیرت امیر ملت'' صفحہ 251,250)

بار بار ذلیل وخوار ہونے کے بعد مرزائیوں نے حضرت امیر ملت کے منجھلے صاحبزادے حضرت پیر سید خادم حسین شاہ (ف 1951ء) کے خلاف ایک فوجداری مقدمہ دائر کر دیا تاکہ اپنی بار بار کی تذلیل کا بدلہ لیا جا سکے۔ صاحبزادہ صاحب اس وقت اورینٹل کالج لاہور میں مولوی فاضل کا امتحان دے رہے تھے۔ اس مقدمہ کی پیروی کیلئے حضرت اقدس تقریباً ایک سال تک مسجد پٹولیاں (اندرون لاہور دروازہ لاہور) میں قیام فرما رہے۔ مرزائیوں کی خواہش تھی کہ آپ کو طرح طرح سے پریشان کر کے تبلیغ وارشاد کا سلسلہ ختم کر دیا جائے مگر ان کی یہ خواہش پوری نہ ہو سکی۔ مسجد پٹولیاں میں قیام کے زمانے میں آپ کا فیض عام جاری رہا۔ ہزاروں کی تعداد میں لوگ جوق در جوق حاضر ہوتے اور اپنے دامن میں فیوض و برکات سمیٹ کر لے جاتے۔ بے شمار لوگ سعادت بیعت سے بھی مشرف ہوئے۔ آپ کا لنگر بڑے وسیع پیمانے پر قائم تھا۔ ہر رات آپ وعظ وتقریر فرماتے جس میں دور ونزدیک کے لوگ شرکت کے لئے آتے اور فیض یاب ہوتے۔

مقدمہ کی پیروی کیلئے حضرت مولانا محرم علی چشتی (ف 1934ء) آپ کی طرف سے وکیل تھے، دوسرے وکلاء بھی موجود تھے لیکن بحث میاں سر محمد شفیع بیرسٹر نے کی اور پہلے کی طرح اب بھی وہ کسی قسم کے محنتانہ کے طلبگار نہ ہوئے۔ ماسٹر کرم الٰہی ایڈووکیٹ مقدمہ کی پیروی کیلئے سیالکوٹ سے برابر آیا

کرتے تھے۔ موخرالذکر نے جو خدمات انجام دیں وہ آب زر سے لکھے جانے کے قابل ہیں۔

جس رات کی صبح فیصلہ سنایا جانا تھا وہ رات حضرت امیر ملت قدس سرہ، نے حضور داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے دربار گوہر بار میں بسر کی۔ صبح ہوتے ہی آپ نے خادم حاجی عبداللہ امرتسری کو حکم دیا کہ

''آج فیصلے کی تاریخ ہے، زردہ پلاؤ کی دیگیں چڑھا دو''۔

حاجی صاحب نے عرض کیا کہ ''بری ہونے کا فیصلہ ہو جائے تو دیگیں چڑھائیں گے''۔ آپ نے ارشاد فرمایا۔

''تم ابھی سے کام شروع کر دو، اللہ تعالیٰ بری کرے گا''۔

چنانچہ انگریز جج نے باعزت بری ہونے کا فیصلہ سنایا تو حق کا بول بالا اور دشمنوں کا منہ کالا ہو گیا۔ جب فیصلے کی اطلاع حضرت امیر ملت قدست سرہ، کو پہنچائی گئی تو آپ کے ساتھ سب لوگ سجدۂ شکر بجا لائے۔ خوشیاں منائی گئیں، خیرات کی گئی۔ سارا دن اور رات زردہ پلاؤ کا عام لنگر جاری رہا۔

(سیرت امیر ملت، صفحہ 252,251)

گذشتہ صفحات میں ذکر کیا جا چکا ہے کہ حضرت امیر ملت نے بادشاہی مسجد لاہور کے جلسہ عام میں اعلان فرمایا تھا کہ:

''اگر مرزائی اپنے دین کو سچا ثابت کر دیں تو پانچ ہزار روپے انعام دوں گا''

یہ اعلان اخبارات میں بھی شائع ہوا اور اشتہارات کی شکل میں بھی عام کیا گیا۔ مگر کبھی کسی نے انعام حاصل کرنے کی جرأت نہ کی۔ البتہ ایک دفعہ مرزائیوں کی طرف سے اشتہار تقسیم کیے گئے کہ ''ہم اپنا مسلمان ہونا ثابت کرتے ہیں، پہلے تم روپیہ بنک میں جمع کراؤ''۔ اس وقت حضرت اقدس، علی پور سیداں شریف سے سیالکوٹ تشریف لے جا رہے تھے۔ جب ٹرین سیالکوٹ اسٹیشن پر پہنچی تو بہت سے اشتہار اس سیکنڈ کلاس کے ڈبے میں ڈال دیئے گئے جس میں آپ سفر فرما رہے تھے۔ اشتہار دیکھا تو مطالبہ کا علم ہوا۔ چنانچہ دوسرے دن ہی بنک میں روپیہ جمع کروا دیا گیا، مگر مرزائیوں کو میدان میں آنے کی جرأت نہ ہو سکی۔ (''سیرت امیر ملت'' صفحہ 253,252)

فتنہ ارتداد کے دور میں بھی آپ متواتر رد مرزائیت میں مصروف کار رہے۔ جھوٹے نبی کی جھوٹی نبوت پر ضرب کاری لگاتے رہے کیونکہ آپ کی زبان اقدس پر ہر وقت ''قال اللہ'' اور قال الرسول ہی ہوتا تھا۔

حضرت امیر ملت قدس سرہ، نے 1925ء میں آل انڈیا سنی کانفرنس مراد آباد کے موقع پر اپنے صدارتی خطبے میں بھی مرزائیت پر ضرب کاری لگائی تھی۔ اس اجلاس میں مرزائیوں کے خلاف ایک قرارداد بھی منظور کی گئی جو درج ذیل ہے۔

''یہ اجلاس عام جو سات کروڑ مسلمانان ہند کا قائم مقام اور ہر حصہ ملک کے علمائے اہلسنت وجماعت پر مشتمل ہے۔ مرزائیوں کی صدائے احتجاج کی بنا پر لیگ آف نیشنز اور گورنمنٹ آف انڈیا کو توجہ دلاتا ہے کہ ''حکومت افغانستان'' کا اہلاک قادیانیاں مذہبی مسئلہ ہے۔ اس میں کسی حکومت کی مخالفانہ آواز صریح مذہبی مداخلت ہوگی جس کو مسلمان کسی طرح بھی گوارا نہیں کر سکتے۔ لہٰذا لیگ اور گورنمنٹ کو اس مسئلہ میں ہرگز دخل نہ دینا چاہیے''۔

(ماہنامہ ''اشرفی'' کچھوچھہ شریف (انڈیا) بابت مئی 1925ء صفحہ 20، ماہنامہ ''ترجمان اہلسنت کراچی'' سنی کانفرنس ملتان نمبر'' صفحہ 67,68)

آل انڈیا سنی کانفرنس مراد آباد منعقدہ 19,18,17 مارچ 1925ء کو خطبہ صدارت کے دوران ہی گمراہ فرقوں کا تذکرہ کرتے ہوئے مرزا قادیانی کے جھوٹا اور گمراہ ہونے پر بحث کرتے ہوئے۔ آپ نے فرمایا:

''اب ہندوستان میں، جہاں ہر وقت آزادی مذہب کی ڈینگ ماری جاتی ہے، ہر روز نئے نئے مذہب حشرات الارض کی طرح پیدا ہو رہے ہیں۔ مرزا قادیانی کے دعویٰ پیغمبری کے بعد، کئی ایک پیروان مرزا نے پیغمبری کے دعوے کئے۔ مرزا قادیانی پہلے سیالکوٹ کی کچہری میں اہلمد ی کے عہدے پر ملازم تھا۔ وہاں سے مختارکاری کا امتحان دیا جس میں ناکامی ہوئی۔ پھر آہستہ آہستہ مریم، عیسیٰ، مسیح مہدی، نبی، کل نبیوں کا نچوڑ، معاذ اللہ، خدا کا بیٹا، خدا کا پیدا کرنے والا وغیرہ پھر کرشن گوپال بن کر اس جہان سے سدھارا''۔

نیز سچے اور جھوٹے نبی کے درمیان موازنہ کرتے ہوئے آپ نے فرمایا۔

1:۔ سچا نبی کسی استاد کا شاگرد نہیں ہوتا، اس کا علم لدنی ہوتا ہے۔ وہ روح قدس سے تعلیم پاتا ہے۔ بلاواسطہ اس کی تعلّم و تعلیم خداوند قدوس سے ہوتی ہے۔ جھوٹا نبی اس کے برخلاف ہوتا ہے۔

2:۔ ہر سچا نبی اپنی عمر کے چالیس سال گزرنے کے بعد یکدم بحکم رب العالمین مخلوق کے رو برو دعویٰ نبوت کر دیتا ہے اور انی رسول اللہ کے الفاظ سے دعویٰ کرتا ہے بتدریج اور آہستہ آہستہ کسی کو درجہ نبوت نہیں ملا کرتا۔ جو نبی ہوتا ہے وہ پیدائش سے نبی ہوتا ہے۔ جھوٹا نبی اس کے برخلاف آہستہ آہستہ دعوؤں کے بعد نبوت کا دعویٰ کرتا ہے۔ پہلے محدث، مجدد ہونے کا دعویٰ کرتا ہے۔

3:۔ حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضور ختم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم تک جتنے نبی ہوئے۔ تمام کے نام مفرد

تھے۔کسی سچے نبی کا نام مرکب نہ تھے۔برعکس اس کے جھوٹے نبی کا نام مرکب ہوا۔

4:۔ سچا نبی کوئی ترکہ نہیں چھوڑتا۔سچا نبی اولاد کو محروم الارث نہیں کرتا۔جھوٹا نبی ترکہ چھوڑ کے مرتا ہے اور اولاد کو محروم الارث کرتا ہے۔

(ماہنامہ ''انوار الصوفیہ'' قصور بابت اپریل مئی 1961ء صفحہ 33، ماہنامہ ''ضیائے حرم'' لاہور (ختم نبوت نمبر) دسمبر 1974ء صفحہ 45 ''ایمان پرور یادیں'' از مولوی اللہ وسایا مطبوعہ ملتان 1986ء صفحہ 36)

اعلان کے اختتام پر آپ نے مرزا قادیانی کے پیروکاروں کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا۔

''مرزائی جو مرزا قادیانی کے پیرو ہیں، ختم نبوت کے قائل نہیں ہیں۔اس طرح وہ حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے مدارج رسالت و نبوت میں کمی کرنے والے ہیں۔یہ حضور ﷺ کے مدارج مرزا قادیانی کیلئے مانتے ہیں۔پھر ان سے اہل سنت و جماعت کس طرح اتفاق کر سکتے ہیں؟ ہم نے انکو نہیں چھوڑا بلکہ وہ خود ہم سے علیحدہ ہو کر گمراہ ہو گئے۔نہایت حیرت و استعجاب کی بات ہے کہ مرزائی خود سرکار دو عالم ﷺ کی غلامی کو چھوڑ کے اور کی غلامی اختیار کریں۔اس پر بھی ان کو مسلمان سمجھا جائے! انفاق تو وہ خود کرتے ہیں۔جماعت ناجیہ کو خود انہوں نے چھوڑا۔بمر بنب فتویٰ اہل سنت و جماعت وہ خود دین اسلام سے منحرف ہو کر مرتد ہو گئے اور چاہ ضلالت میں جا گرے ہیں۔بے وفائی تو انہوں نے خود کی جو راہ راست سے پھسل گئے۔طوق غلامی نبی آخر الزمان ﷺ کا انہوں نے گلے سے اتار دیا۔اس پر طرہ یہ کہ بعض نادان دوست ہم کو کہتے ہیں کہ ان سے اتفاق کرو۔نا اتفاقی کے مرتکب وہ ہیں اور شکایت اُلٹی ہماری۔

گلہ ہم سے ہے بے وفائی کا<br>
کیا طریقہ ہے آشنائی کا

(سیرت امیر ملت صفحہ 618-619، ملفوظات امیر ملت صفحہ 189 تا 191 خطبات آل انڈیا سنی کانفرنس 213،214)

انجمن خدام الصوفیہ ہند کے سیکرٹری جنرل خواجہ محمد کرم الٰہی ایڈووکیٹ نے 14 دسمبر 1928ء کو روزنامہ ''سیاست'' لاہور میں ایک بیان شائع کیا، جس میں تحریر کیا تھا کہ

''مرزائی جماعت ابتداء سے حضرت قبلہ عالم روحی فداہ (حضرت امیر ملت) اور آپ کے غلاموں کی مخالفت پر کمربستہ رہی ہے۔1926ء کے سالانہ جلسہ انجمن خدام الصوفیہ

کے موقع پر مرزا قادیانی کے چند معتقد علی پور شریف آئے۔ ان کی نیت فساد اور شرارت کی تھی۔ چنانچہ ان میں سے ایک نے مرزا کے اعتقادات اور الہامات کا ذکر کرنا شروع کر دیا۔ ایک مولوی صاحب نے جلسے میں مرزا کے اعتقادات کی تردید کی، ایمان کی حقیقت بیان کی اور مسئلہ ختم نبوت پر مکمل روشنی ڈالی۔ اس موقع پر حضرت قبلہ عالم امیر ملت نے اعلان فرمایا کہ ''مرزا کے ایمان کو صحیح ثابت کرنے والے کو دس ہزار روپے انعام دیا جائے گا''۔ اس کے بعد سے سیالکوٹ کی مرزائی جماعت اور حضرت قبلہ عالم کے غلامان سیالکوٹ کے مابین اشتہار بازی ہوتی رہی ہے۔ اب ان کے مطالبہ پر ہم نے دس ہزار روپے امپیریل بنک سیالکوٹ میں جمع کرا کے اعلان کر دیا ہے اور دعوت دی ہے کہ مرزا بشیر الدین محمود، مرزا کے ایمان کو سچا ثابت کریں مگر مخالفین اس اعلان کے بعد سے خاموش ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ سب کو سکتہ ہو گیا ہے۔ کوئی سامنے نہ آیا جو اپنا مدعا ثابت کر سکتا اور اتنا بڑا انعام حاصل کرتا''۔ (سیرت امیر ملت صفحہ 253)

مندرجہ بالا تفاصیل سے ظاہر ہوتا ہے کہ مرزا اور اس کے حواریوں کو کبھی بھی سامنے آ کر اپنا موقف اور عقیدہ ثابت کرنے کی جرأت نہ ہو سکی اور ہمیشہ حق کا بول ہی بالا رہا۔

حضرت امیر ملت قدس سرہ کی ردِ مرزائیت کی خدمات کا اعتراف خود انصاف پسند مرزائیوں نے بھی کیا ہے۔ آپ کے نبیرۂ اعظم، جوہر ملت حضرت سید اختر حسین شاہ (ف 1980ء) روایت فرماتے ہیں کہ

''ایک بار ریل میں ایک مرزائی سینئر سب جج میرے ہم سفر تھا اس نے باتوں باتوں میں کہا کہ ''ہندوستان میں تین طاقتوں نے بیک وقت اپنے اپنے عقائد کی تبلیغ کا کام شروع کیا تھا۔ (۱) انگریزوں نے عیسائیت کی (۲) مرزا نے اپنے مذہب کی اور (۳) شاہ صاحب (امیر ملت) نے دین حق کی تبلیغ شروع کی۔ انگریز کے پاس بہت زیادہ دولت، طاقت اور حکومت تھی۔ مرزا نے بھی چندہ جمع کر کے بڑی دولت جمع کر لی تھی اور تنخواہ دار مبلغین کی ایک مستقل جماعت قائم کی تھی اس کے برعکس شاہ صاحب اکیلے ہی سرگرم عمل تھے۔ آپ کے پاس کوئی سرمایہ بھی نہ تھا، آپ نے چندہ بھی نہیں جمع کیا اور مبلغین کی جماعت کو بھی ملازم نہیں رکھا مگر میں اپنے سیالکوٹ کے علاقے پر ہی غور کرتا ہوں تو نظر آتا ہے کہ بدوملہی کا صرف ایک زمیندار سدھ صاحب عیسائی ہوا ہے اور چوہدری عنایت اللہ، ترہگ کا ذیلدار اور میرے والد صاحب اور صرف چند گھر گھٹیالیاں کے مرزائی ہوئے ہیں۔ علاقے کے باقی تمام لوگ جو لاکھوں کی تعداد میں ہیں، شاہ صاحب کے ہاتھ پر

بیعت ہوئے اور اپنے دین پر قائم رہے"۔

حضرت جوہر ملت: فرماتے ہیں کہ میں نے اس کی تقریر سن کر کہا کہ

"یہ اللہ کا دین ہے، جو کوئی اللہ کے بھروسے پر کام کرتا ہے اور اسباب ظاہر کا پابند نہیں ہوتا۔ اللہ تعالیٰ اسے کامیاب فرماتے ہیں"۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

فان حزب الله هم الغالبون (المائدہ:56)

آگاہ رہو کے بے شک خدا کی جماعت ہی کو غلبہ حاصل ہوا کرتا ہے"۔

(سیرت امیر ملت صفحہ 253-254)

حضرت امیر ملت قدس سرہ کی ان بے مثال مذہبی اور دینی خدمات سے متاثر ہو کر حضرت صاحبزادہ سید فیض الحسن شاہ رحمۃ اللہ علیہ (ف 1984ء) سجادہ نشین آلو مہار شریف نے یوں خراج تحسین پیش کیا تھا۔

"حضرت امیر ملت قبلہ عالم کی نوجوانی کے زمانے میں تمام ملک ہندوستان میں کفر و ظلمت کا دور دورہ تھا اور اسلام کو کسی ایسی اولوالعزم ہستی کا انتظار تھا جو تاریکیوں کو مٹا کر نور ایمان سے دلوں کو روشن کر دے۔ کفر و الحاد کا عقاب ہر طرف شکار کی تلاش میں سرگرم پرواز تھا۔ اور ڈرے سہمے کلمہ گو گوشہ نشینی میں عافیت سمجھ رہے تھے۔ اگر ایمان کی بجلی بھی گمراہی کے تاریک پردوں کو چاک کرتی، تو اپنی شپرہ چشمی کی وجہ سے خلقت اس روشنی سے فیض پانے سے محروم رہتی۔ عوام الناس عادات و اخلاق اور اعمال و افعال کے لحاظ سے کفر میں ایسے رنگے ہوئے تھے کہ اسلامی شان و امتیاز سے یکسر بیگانہ تھے۔ غیر اسلامی رسوم و شعائر کو دین و ایمان سمجھ بیٹھے تھے اور صبغۃ اللہ کے خداوندی رنگ کا ان کو احساس ہی نہ رہا تھا۔ کفر و شرک کے پجاری رشد و ہدایت سے نبرد آزما تھے۔ اور ہندوستان سے اسلام کا نام مٹا دینے پر کمربستہ۔ غرض پورا برصغیر شمال سے جنوب اور مشرق سے مغرب تک اسپین میں اسلام کے آخری دور سے مماثل نظر آتا تھا۔

ایسے وقت میں جبکہ روشیں ویران اور آبجوئیں خشک ہو چکی تھیں۔ کہ اچانک ابر رحمت نمودار ہوا۔ گلزار عالم میں آثار حیات ہویدا ہوئے۔ اس کا تقاطر بہار آفریں مردہ زمین کو حیات جاوداں بخشنے والا تھا۔ انسانیت کے پژمردہ چہرے پر رنگ شباب نکھرنے لگا۔ باد خزاں کے ہزیمت خوردہ درختوں کی عریاں شاخوں کو از سر نو خلعت برگ و بار عطا ہوا، کہ وہ آفتاب عالم طلوع ہوا۔ اس نیر اعظم نے شب و روز سفر کی صعوبتیں برداشت کر کے، ان

سرنگوں مسلمانوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کران کو بینا وروشن کر دیا۔ اوران کے ظلمت کدوں میں پہنچ کران کے تاریک ترین گوشوں کو منور کر دیا۔ ان سیاہ ذروں کو تابندہ ستارے بنا دیا۔ اپنی تمازت عالمتاب سے پژمردہ دلوں کو گرمایا اور تازہ خون پیدا کیا۔ خوابیدہ احباب کو جگایا اور ہوشیار کیا۔ اور میدان عمل میں لا کھڑا کیا ان سے کام لیا۔ حالانکہ اس وقت نہ کوئی واعظ تھا نہ وعظ سننے والا، نہ جلسہ تھا نہ جلوس، نہ انجمن تھی اور نہ کارکن صرف حضرت امیر ملت قبلہ عالم ہی سب کچھ تھے اور آپ نے یک وتنہا احیاء دین کا بیڑا اٹھایا تھا"۔ (''سیرت امیر ملت'' صفحہ 155,154)

ردمرزائیت کے بارے میں حضرت امیر ملت قدس سرہ کی خدمات جلیلہ کی چند جھلکیاں آپ نے ملاحظہ فرمائی ہیں آپ کی خدمات کا احاطہ کرنے کیلئے کئی دفتر درکار ہیں۔ برصغیر میں حضرت امیر ملت ہی وہ شخصیت ہے جس نے میدان عمل میں مرزائیت کا مقابلہ کرکے اس کا ناطقہ بند کیا۔ یہی وجہ ہے کہ مرزائی سب سے زیادہ دشمنی کا مظاہرہ بھی آپ کے ساتھ ہی کرتے تھے۔

مرزائی آپ سے اس حد تک مخالفت ومخاصمت رکھتے تھے کہ انہوں نے آپ کی مخالفت کا کوئی موقع بھی ہاتھ سے نہ جانے دیا۔ فتنہ ارتداد کے خطرناک موقع پر حضرت امیر ملت نے جو کارہائے نمایاں انجام دیئے تھے وہ تاریخ کا ایک روشن باب ہے۔ مذہب مرزائیہ نے اس فتنے میں حد درجہ بے غیرتی کا ثبوت دیا تھا اور اپنی معاندانہ کارروائیوں سے فساد کے اندر ایک اور فساد برپا کر دیا تھا۔ جو اسلامی جماعتیں شدھی کو روکنے میں سرگرم عمل تھیں۔ ان سب سے بد بخت مرزائیوں کی مخاصمت تھی لیکن خاص طور پر وہ حضرت امیر ملت کے دشمن تھے اور آپ کے ارسال کردہ مبلغین کیلئے مزاحمتوں کا سبب بنتے تھے مگر خدا کے فضل سے وہاں بھی ہر موقع پر ان کو شکست کا سامنا کرنا پڑا اور آپ کے مبلغین باوجود ان کی مخاصمت ومخالفت کے کامیابی سے ہمکنار ہوئے۔ (''سیرت امیر ملت'' صفحہ 254)

الغرض حضرت امیر ملت قدس سرہ تادم واپسی مرزائیت کی تردید میں ہمہ وقت مشغول رہے۔ 1951ء میں آپ کی رحلت ہوئی اور 1953ء میں ملکی سطح پر تحریک ختم نبوت چلی۔ اس تحریک میں آپ کے فرزند اکبر اور سجادہ نشین اول سراج الملت حضرت پیر سید حافظ محمد حسین شاہ صاحب (ف 1961ء) سب سے چھوٹے صاحبزادے شمس الملت حضرت پیر سید نور حسین شاہ صاحب (ف 1978ء) اور جوہر ملت پیر سید اختر حسین شاہ صاحب (ف 1980ء) نے بھرپور کردار ادا کیا۔

1974ء میں جب ''تحریک ختم نبوت'' ساحل کامیابی سے ہمکنار ہوئی، ملک کے سب سے

بڑے بااختیار ادارے قومی اسمبلی نے مرزائیوں کو غیر مسلم قرار دے دیا تو میں نے چشم تصور سے دیکھا کہ حضرت امیر ملت قدس سرہ کی روح انور اس دن خوشی سے پھولے نہ سماتی تھی اور اپنی اولاد امجاد سے ارشاد فرما رہی تھی کہ۔

''میرے بیٹو! میں نے زندگی بھر حق و صداقت کا ساتھ دیا ہے اور جابر سے جابر سلطان کے سامنے کلمہ حق کہنے سے کبھی گریز نہیں کیا۔ لہٰذا تم ہر اس تحریک کو کچل دو، ہر اس جماعت کے خلاف جہاد کرو اور ہر اس شخص کو کیفر کردار تک پہنچا دو جو ختم نبوت پر یقین نہیں رکھتا اور جو جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پر ڈاکے ڈالتا ہے۔

میرے بچو! تم پر تحفظ ختم نبوت کا دوہرا فرض ہے کیونکہ تم امت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہو اور آل رسول صلی اللہ علیہ وسلم بھی۔ جاؤ میدان عمل میں نکل کر ہر اس ہاتھ کو قلم کر دو جو توہین رسالت کیلئے اٹھتا ہے۔ ہر اس زبان کو کاٹ کر رکھ دو جو گستاخی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے کھلتی ہے اور ہر اس تنظیم کو ملیامیٹ کر دو جس کا مقصد ''دہر میں اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے اجالا کرنا'' نہیں ہے۔

اٹھو! کمر ہمت باندھ کر نعرۂ تکبیر و رسالت بلند کرنے کیلئے تن من دھن کی بازی لگا دو، میری دعائیں تمہارے ساتھ ہیں''۔

حضرت امیر ملت قدس سرہ کے اس ارشاد گرامی پر عمل کرنے کیلئے تمام صاحبزادگان نے اپنی زندگی وقف کر رکھی ہے۔ اس وقت حضور فخر ملت حضرت پیر سید حافظ محمد افضل حسین شاہ صاحب سجادہ نشین، میدان عمل میں مصروف کار ہیں اور دنیائے اسلام کو صرف ایک ہی درس دے رہے ہیں کہ

قوت عشق سے ہر پست کو بالا کر دے
دہر میں اسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے اجالا کر دے

(اقبال)



عرفان محمود برق (نومسلم، سابق قادیانی)

# قادیانیوں کا جشن صد سالہ خلافت جوبلی

# اور اُن کے شاطر خلفاء

قادیانیوں کا جھوٹا نبی مرزا غلام احمد قادیانی 26 مئی 1908 کو لاہور میں برانڈرتھ روڈ کی احمدیہ بلڈنگ میں لیٹرین کے اندر نقد جان ہار کر وادیٔ جہنم میں پہنچ گیا۔ مرزا قادیانی کے غلیظ مشن کو چلانے کے لئے اُس کے چیلے چانٹوں نے قادیان کے اندر ایک جعلی خلافت کی بنیاد رکھی۔ قادیانیوں کے پہلے خلیفہ حکیم نورالدین کے مرنے کے بعد خلافت کی گٹھڑی مرزا قادیانی کے خاندان میں مستقل طور پر منتقل ہوگئی۔ جواب مرزا مسرور احمد قادیانی کی صورت میں قائم ہے۔ 26 مئی 2008ء کے بعد قادیانی اپنی اس خلافت کے سو سال پورے ہونے کی خوشی میں 2008ء کا سال پورا ہونے تک "صد سالہ جشن خلافت جوبلی" منانا چاہتے ہیں۔ اور پوری دنیا میں یہ پراپیگنڈہ کرنا چاہتے ہیں کہ قادیانیت ہی صحیح اسلام ہے اور قادیانیوں کے خلفاء نے اس سو سال میں اسلام کا بڑا بول بالا کیا ہے (نعوذ باللہ)۔

قادیانی کافی عرصہ سے "جشن صد سالہ خلافت جوبلی" کو منانے کے لئے تگ و دو کر رہے ہیں کبھی اپنے چینل M.T.A پر اس حوالے سے مختلف نشریات پیش کی جارہی ہیں تو کبھی اپنے رسائل و جرائد میں اس کی کامیابی کے لئے دعائیں بتائی جارہی ہیں۔ مثال کے طور پر قادیانیوں کے رسالے "ماہنامہ انصار اللہ" ربوہ کے جنوری 2008ء کے شمارے میں "خلافت احمدیہ صد سالہ جوبلی 2008ء کے لئے دعائیں اور عبادات کے عنوان سے مختلف دعائیں لکھیں ہیں جن میں ایک دعا یہ بھی ہے کہ

"ربنا افرغ علینا صبرا و ثبت اقدامنا و انصرنا علی القوم الکفرین

اے ہمارے رب! ہم پر صبر نازل کر اور ہمارے قدموں کو ثبات بخش اور کافر قوم کے خلاف ہماری مدد کر۔"

قادیانی چونکہ خود کو مسلمان کہتے ہیں اور تمام اُمت مسلمہ کو کافر کہتے ہیں اس لئے یہاں ان کی

کافر قوم سے مراد تمام اُمت مسلمہ ہے۔ (نعوذ باللہ) اس دُعا کو ہر قادیانی کو روزانہ کم از کم 11 مرتبہ پڑھنے کی تلقین کی گئی ہے تاکہ نفسیاتی طور پر ان کے دلوں میں مسلمانوں کے بارے میں نفرت پیدا ہو۔

قادیانیوں کا پانچواں خلیفہ مرزا مسرور احمد قادیانی برطانیہ کے اندر ''حدیقۃ المہدی'' کے مقام پر اس جشن کو بہت بڑے جلسے کی صورت میں 26 مئی 2008ء کے بعد کرنے کا اعلان کر چکا ہے۔ جس کے شرکاء کی تعداد کا اندازہ ایک لاکھ سے زائد لگایا گیا ہے۔ لیکن باوثوق اطلاع کے مطابق حکومت برطانیہ نے جماعت مرزائیہ کو تحریری حکم نامہ جاری کیا ہے جس میں ''حدیقۃ المہدی'' میں ہر قسم کے اجتماع کی ممانعت تا حکم ثانی ہے۔'' نوٹس کے تحت جماعت کو حکم دیا گیا ہے کہ 2008ء میں جماعت اپنا سالانہ جلسہ ''حدیقۃ المہدی'' میں قطعی منعقد نہیں کر سکتی مزید برآں اس اراضی پر کسی قسم کا بھی اجتماع نہیں ہو سکتا۔

مرزا مسرور احمد قادیانی سر توڑ کوشش کر رہا ہے کہ حدیقۃ المہدی کے علاقے کے باسیوں کو کسی طرح رام کر سکے اور مقامی انتظامیہ کو یقین دلانے میں کامیاب ہو جائے کہ جماعت کے کسی بھی اجتماع سے آئندہ انہیں کوئی تکلیف نہ ہوگی اور وہ ہر وعدہ کرنے کو تیار ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ اگر اُسے مستقل نہیں تو صرف ایک بار ہی یعنی 2008ء کے اجتماعات منعقد کر لینے دیئے جائیں تاکہ وہ ندامت اور شرمندگی سے بچ جائے۔ مگر جس کے مقدر میں قدرت ذلت اور رسوائی لکھ دے اُسے کون بدل سکتا ہے۔

اطلاع کے مطابق جماعت نے ساتھ ہی ساتھ نئی جگہ کی تلاش بھی شروع کر دی ہے۔ مگر سوال یہ ہے کہ وہ کون لوگ ہیں اور اُن کے کیا مفادات ہیں جو اس طرح کی جگہیں بغیر سوچے سمجھے بغیر مکمل تحقیق، اجازت کے خریدنے کا مشورہ دیتے ہیں؟ کیا مسرور کے گرد ایسے لوگوں کا دائرہ وسیع ہے جو جماعت کے مفاد کی بجائے اپنے مفادات کو ترجیح دیتے ہیں؟

اب صد سالہ خلافت جوبلی کے پروگرام کہاں اور کیسے ہوں گے؟ کیا وہ پروگرام اب کسی اور ملک یا جگہ پر ہوں گے یا ہوں گے ہی نہیں؟ کیا اب حدیقۃ المہدی ایک ذاتی جائیداد ہوگی یا اسے فروخت کیا جائے گا یا اس میں بھیڑ بکریوں کی فارمنگ ہوگی؟ قادیانیو! تم اس ممانعت کو اپنی کس کوتاہی، جہالت یا گناہ سے تشبیہ دو گے؟

امریکہ میں بھی قادیانی جماعت، ریاست میری لینڈ میں ایک جگہ جس کا رقبہ تقریباً 224 ایکڑ کے قریب ہے کو خریدنے کی کوشش کر رہی ہے۔ مگر اُس علاقے (Walkersville) کے باسی پوری کوشش کر رہے ہیں کہ جماعت وہ جگہ خرید نہ سکے کیونکہ انہیں خدشہ ہے کہ قادیانیوں کے اجتماعات کی وجہ سے اُن کے سکون اور معمولات زندگی میں ہلچل پیدا ہوگی۔

## قادیانیوں کے خلفاء کے شرمناک کردار کی چند جھلکیاں:

قادیانو! یہاں سوچنے کی بات ہے کہ مرزا فیملی آخر کیوں اتنی بڑی بڑی جائیدادیں خرید رہی ہے؟ حالانکہ تمہارا تو ایمان ہے کہ قادیانیت نے ہی پوری دُنیا میں چھا جانا ہے، قادیانیت کی ہی دُنیا پر حکومت اور غلبہ ہوگا (نعوذ باللہ)۔ تو پھر ان زمین کے بڑے بڑے قطعوں کو خریدنے کا کیا جواز ہے۔ مرزا فیملی کے پاس؟

کچھ عرصہ قبل مرزا مسرور احمد قادیانی کا خطبہ جُمعہ سُنا جس میں مایوسی اور دُکھ کی جھلک نمایاں تھی۔ اُس کے خطبے اور آواز سے اس بات کا واضح ثبوت مل رہا تھا کہ وہ مرزا خاندان کے اقتدار کے لئے خلافت کا نام لے کر بھیک مانگ رہا ہے۔ اُس کے الفاظ سے قادیانیوں کے خلافت یا مرزا فیملی کے بارے میں جو شکوک اور سوالات ذہنوں میں پیدا ہورہے ہیں اُن کی جھلک صاف محسوس ہو رہی تھی اور وہ خلافت کا واسطہ دے کر قادیانیوں سے یہ وعدہ لینا چاہ رہا تھا کہ وہ مرزا فیملی کے اقتدار کو دوام بخشیں۔ یہ بڑی بڑی جائیدادیں جلسہ گاہوں اور مرزا ڑوں (قادیانی عبادت گاہوں) کے نام پر خریدنا بھی ایک دھوکہ ہے جو سادہ لوح اور عقل کے اندھے قادیانیوں کو یہ خاندان دے رہا ہے، دراصل یہ مرزا خاندان دُنیا کے اُن اُمراء میں شامل ہونا چاہتے ہیں جن کو دُنیا ارب پتی کہتی ہے۔

لیکن قادیانیوں کی ایسی مت ماری گئی ہے کہ مرزا قادیانی سے لے کر ان کے پانچویں خلیفہ مرزا مسرور احمد تک سب کا بھیانک کردار ان کے سامنے ہونے کے باوجود یہ قادیانی خلافت کا صد سالہ جشن منانا چاہتے ہیں۔ یہ جانتے ہیں کہ قادیانی رائل فیملی اور قادیانی خلفاء ان کی بہنوں، بیٹیوں اور ماؤں کے ساتھ بدکاریاں کرتے رہے، انھیں خود ساختہ قوانین کی چکیوں میں پیستے رہے، ان گنت چندوں کی رائفل سے انھیں چھلنی کرتے رہے، ان پر ظلم و بربریت کے پہاڑ توڑے جاتے رہے۔ ایک ہی حرکت اپنے لیے جائز و حلال اور ان کے لئے ناجائز و حرام قرار دیتے رہے۔ ذرا سی لغزش پر جماعت سے نکالے جانے اور قتل کی دھمکیاں دیتے رہے۔ لیکن پھر بھی یہ بے حس طبقہ اپنی زبان کھولنا گناہ عظیم سمجھتا ہے۔

## قادیانیوں کا تصور خلافت:

قادیانیوں کا مرزا خاندان اور قادیانی خلفاء کے بارے میں اُن کی ہر طرح کی خباثتیں دیکھنے اور جاننے کے باوجود بھی اعتراض نہ کرنے اور ''صد سالہ جشن خلافت جوبلی'' منانے کی ایک بڑی وجہ یہ بھی ہے کہ قادیانیوں کے شاطر خلفاء نے ان کے دماغوں میں یہ بات ڈالی ہوئی ہے کہ ''خلیفہ خدا بناتا ہے'' اس لئے خلیفہ کی کسی بھی حرکت، قول و فعل پر اعتراض کرنا خدا پر اعتراض کرنا ہے۔ قادیانیوں کے پہلے

خلیفہ حکیم نورالدین نے اپنی ایک تقریر میں کہا تھا۔

''دیکھو! میں خلیفۃ المسیح ہوں۔ اور خدا نے مجھے بنایا ہے۔ میری کوئی خواہش اور آرزو نہ تھی۔ اور کبھی نہ تھی۔ اب خدا تعالیٰ نے مجھے یہ ردا پہنا دی ہے میں ان جھگڑوں کو نا پسند کرتا ہوں سخت نا پسند کرتا ہوں۔ میں نہیں چاہتا کہ تم میں ایسی باتیں پیدا ہوں۔ جو تنازعہ کا موجب ہوں۔۔۔''

(بدر 25 جنوری 1916ء)

اب خدا تعالیٰ نے جو چاہا۔ کیا اس میں نہ تمہارا کچھ بس چلتا ہے اور نہ کسی اور کا۔ اس لئے تم ادب سیکھو۔ کیونکہ یہی تمہارے لئے بابرکت راہ ہے۔ خلیفہ بنانا انسان کا کام نہیں۔ یہ خدا تعالیٰ کا کام ہے۔ اللہ تعالیٰ نے چار خلیفے بنائے ہیں۔ آدم کو، داؤد کو۔ پس مجھے اگر خلیفہ بنایا ہے تو خدا نے بنایا ہے۔ اور اپنے مصالحہ سے بنایا۔ ہاں تمہاری بھلائی کے لئے بنایا ہے۔ خدا تعالیٰ کے بنائے ہوئے خلیفہ کو کوئی طاقت معزول نہیں کر سکتی۔ جھوٹا ہے وہ شخص جو کہتا ہے کہ ہم نے خلیفہ بنایا۔ مجھے یہ لفظ ہی دکھ دیتا ہے۔ جو کسی نے کہا کہ پارلیمنٹوں کا زمانہ ہے۔ دستوری حکومت ہے۔ ایران اور پرتگال میں بھی دستوری ہوگئی ہے۔ ترکی میں پارلیمنٹ مل گیا۔ میں کہتا ہوں وہ بھی توبہ کرلے جو اس سلسلہ کو پارلیمنٹ اور دستوری سمجھتا ہے۔ کیا تم نہیں جانتے کہ ایران کو پارلیمنٹ نے کیا سکھ دیا۔ اور دوسروں کو کیا فائدہ پہنچایا ہے۔ ترکی کو پارلیمنٹ کے بعد کیا نیند آئی ہے؟ ایرانیوں نے کیا فائدہ اٹھایا۔۔۔۔ میں تمہیں پھر یاد دلاتا ہوں کہ قرآن مجید میں صاف طور پر لکھا ہے کہ اللہ ہی خلیفے بنایا کرتا ہے۔ یاد رکھو کہ آدم کو خلیفہ بنایا۔ تو کہا۔ انی جاعل فی الارض خلیفۃ۔ فرشتے اس پر اعتراض کرکے کیا فائدہ اٹھا سکے۔ تم قرآن میں پڑھو۔ جب فرشتوں کی یہ حالت ہے۔ اور انہیں بھی سبحانک لا علم لنا کہنا پڑا۔ تو تم مجھ پر اعتراض کرتے ہوا اپنا منہ دیکھ لو۔۔۔ پس میری سنو اور خدا کے لئے سنو! اس کی بات ہے جو میں سناتا ہوں۔ میری نہیں۔۔۔ واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا۔''

(قادیانی اخبار بدر یکم فروری 1913ء۔ ماہنامہ انصار اللہ ربوہ مئی 2008ء صفحہ 5)

آپ اندازہ کیجئے! کہ کس طرح قادیانیوں کی برین واشنگ کی جاتی ہے ان کے دل و دماغ کو کیسے اپنی مٹھی میں لیا جاتا ہے۔ خلیفۂ قادیان حکیم نورالدین مرتد کس بے باکی اور بے شرمی سے اپنی خلافت کو حضرت آدم نبی اللہ علیہ السلام کی نبوت و خلافت سے ملا رہا ہے۔ اور اپنی ذات پر اعتراض کرنے والے مرزائیوں کو کتنی سختی سے روک رہا ہے۔ اور یہ تاثر دے رہا ہے کہ میں جو کچھ بھی کہتا یا کرتا ہوں وہ بالکل

درست ہے۔ خدا کی طرف سے ہے لہٰذا مجھ پر اعتراض خدا پر اعتراض ہے۔

بے شرم بھی دیکھے اس جہاں میں بہت
سب پر سبقت لے گئی بے حیائی آپ کی

یہاں یہ بھی یاد رہے کہ قادیانی اپنے عیاش اور بدکار خلفاء کو خلفاء راشدین کہتے ہیں۔ اس لئے اپنے پہلے خلیفہ حکیم نور الدین مرتد کو یہ خلیفہ اول حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مانتے ہیں۔ (نعوذ باللہ)

مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا بشیر احمد اپنی کتاب "سیرت المہدی" میں لکھتا ہے۔

"خاکسار عرض کرتا ہے کہ مجھ سے ہماری ہمشیرہ مبارکہ بیگم صاحبہ نے بیان کیا ہے کہ جب حضرت صاحب (مرزا قادیانی) آخری سفر میں لاہور تشریف لے جانے لگے تو آپ نے ان سے کہا کہ مجھے ایک کام درپیش ہے۔ دعا کرو اور اگر کوئی خواب آئے تو مجھے بتانا۔ مبارکہ بیگم نے خواب دیکھا کہ وہ چوبارہ پر گئی ہیں اور وہاں حضرت مولوی نور الدین صاحب ایک کتاب لئے بیٹھے ہیں اور کہتے ہیں کہ دیکھو اس کتاب میں میرے متعلق حضرت صاحب کے الہامات ہیں اور میں ابوبکر ہوں اور دوسرے دن صبح مبارکہ بیگم سے حضرت صاحب (مرزا قادیانی) نے پوچھا کہ کیا کوئی خواب دیکھا ہے؟ مبارکہ بیگم نے یہ خواب سنایا تو حضرت صاحب نے فرمایا یہ خواب اپنی اماں کو نہ سنانا۔ مبارکہ بیگم کہتی ہیں کہ اس وقت میں نہیں سمجھتی تھی کہ اس سے کیا مراد ہے۔"

(سیرت المہدی، جلد سوئم صفحہ 37)

قادیانیو! افضل البشر بعد از انبیاء حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تو اپنے خطبہ خلافت میں یہ ارشاد فرماتے ہیں۔

"اگر میں ٹھیک کام کروں تو میری مدد کیجئے۔ اور اگر غلط کام کروں تو مجھے سیدھا کیجئے"

اور یہ جھوٹے مدعی نبوت، قادیان کی نالی کے کیڑے مرزا قادیانی کا بدکار مرتد خلیفہ جو خود کو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کہتا ہے۔ (نعوذ باللہ)۔ مرزائی ذریت کو یہ سبق دے رہا ہے کہ میں جو چاہے مرضی کروں تم نے مجھ پر اعتراض بالکل نہیں کرنا۔

لیکن کچھ عرصہ سے اکثر قادیانیوں میں اس شعور کی فضا قائم ہو رہی ہے کہ وہ اپنے مامور من اللہ خلیفہ کی حرکات وسکنات کا دل ہی دل میں تنقیدی جائزہ لے رہے ہیں اور ہدایت بھی ایسے لوگوں سے دور نہیں کچھ عرصہ قبل چونی ضلع قصور کے ایک قادیانی سیف الحق کو اللہ تعالیٰ نے ہدایت دی اور وہ قادیانیت سے تائب ہو کر مسلمان ہو گیا۔ سیف الحق صاحب اپنے قبول اسلام کی وجہ بیان فرماتے

ہوئے قادیانی خلیفہ کے بارے میں کہتے ہیں۔

''قادیانی جماعت کے خلیفہ کی سب سے بڑی پرابلم یہ ہے کہ وہ اپنے آپ کو جواب دہ محسوس نہیں کرتا۔ اس جماعت کے پاس سب سے بڑا ہتھیار جو ایٹم بم سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔ وہ ہے جواب وہی سے بریت۔ ہر طبقہ کے احتساب کے لئے ایک ضابطہ ہے لیکن قادیانی جماعت کا سربراہ مادر پدر آزاد اور بے لگام ہے۔ میں ان لوگوں کے لئے خطرہ ہوں جو نام نہاد اولی الامر بنے بیٹھے ہیں۔ اور مخلوق خدا کو متکبرین کی طرح جبر اور تشدد کا نشانہ بنا رہے ہیں اور احبار اور راہبوں کی طرح مخلوق خدا کے اموال کو ہضم کر رہے ہیں اور جو لوگ ان کی نام نہاد سچائی کو للکارتے ہیں انہیں وہ اپنا دشمن سمجھتے ہیں۔''

(قادیانیت سے اسلام تک صفحہ 126)

اسی طرح ایک اور نو مسلم سابق قادیانی مرزا محمد سلیم اختر صاحب جو کہ پہلے قادیانیوں کے بڑے سرگرم مبلغ تھے اور 1974ء میں قادیانیوں کی طرف سے جو وفد پاکستان نیشنل اسمبلی میں پیش ہوا اس کے ممبر بھی تھے آپ قادیانی خلیفہ کے کردار کے بارے میں فرماتے ہیں۔

''جس طرح بیگار کیمپ میں کسی نو گرفتار کو بے دست و پا کر دیا جاتا ہے اسی طرح جامعہ احمدیہ (ربوہ) چناب نگر میں بھی ہوتا ہے۔ طلباء کو بعض امتحانات کے لئے خلیفہ صاحب سے اجازت لینی پڑتی ہے۔ اور خلیفہ صاحب کی پوری کوشش ہوتی ہے کہ کوئی طالب علم پڑھ لکھ کر کارآمد وجود نہ بن جائے۔ اس لئے وہ اس راہ میں سد سکندری بن کر حائل ہو جاتے ہیں۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ بعض طلباء نے خفیہ طور پر بعض امتحانات دیے تو ان سے باز پرس کی گئی۔ گویا علم حاصل کرنا بھی ایک جرم ہے۔ خلیفہ صاحب کا اصل مقصد یہ ہوتا ہے کہ یہ لوگ صرف ہماری دہلیز پر ہی جبہ سائی کرتے رہیں اور اپنی معیشت استوار کر کے معاشرہ میں باوقار زندگی گزارنے کے قابل نہ ہو سکیں۔''

یہی وجہ ہے کہ جب کسی مبلغ کو خلیفہ صاحب کی طرف سے سزا ملتی ہے تو اسے معافی مانگنے کے سوا کوئی چارہ کار نظر نہیں آتا۔ کیونکہ جو علم کلام اس نے پڑھا ہوتا ہے۔ مارکیٹ میں اس کی کوئی قیمت نہیں ہوتی۔ وفات مسیح ثابت کرنے پر ایک قادیانی جماعت ہی ہے جو ڈیڑھ سو روپیہ دیتی ہے۔ دوسرے لوگوں کو اس مسئلے کی ضرورت ہی نہیں ہے اور اسے خود بھی اچھی طرح یہ احساس ہوتا ہے کہ عمر کا قیمتی حصہ تو میں یہاں تباہ کر چکا ہوں۔ اب جاؤں کہاں؟ اپنے معاشرہ سے مصاہرت و مناکحت کے رشتے وہ پہلے ہی توڑ چکا ہوتا ہے اور ان کی تکلیف و اذیت پر استہزا کرنا اس کا معمول بن چکا ہوتا ہے۔ ایک شخص کو نیچے

مان کر جس معاشرہ کے افراد کو وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج اور ان کے پیچھے نماز اور جنازہ تک حرام سمجھتا ہے۔ ان کے ساتھ تعلق رکھنا، وہ کس طرح گوارا کر سکتا ہے؟ ناچار سدھائے ہوئے پرندے یا جانور کی طرح واپس آنے کا سوچتا ہے اور جب یہ ''محبوب ہزار شیوہ'' بھی اسے منہ نہیں لگاتا تو اسے زمین وآسمان گھومتے نظر آتے ہیں۔ ناچار وہ خلافت کی چوکھٹ پر سر ڈال دیتا ہے اور اس کا یہ معافی مانگنا خلیفہ صاحب کا معجزہ بن جاتا ہے کہ انھوں نے اپنی روحانیت کے زور پر اس بے کس کے کس بل نکال دیئے ہیں۔ ان مبلغین کو عمر بھر نان جویں کا محتاج رکھا جاتا ہے تاکہ یہ کہیں بھاگ نہ جائیں اور ان کی بے کسی سے فائدہ اٹھا کر ان کو سؤروں سے تشبیہ دی جاتی ہے اور ایسا اس لئے کیا جاتا ہے کہ کسی طرف جانے کے قابل ہی نہیں ہوتے اور اگر خلیفہ صاحب انھیں آزاد بھی کر دیں تو وہ خلافت کی ڈگڈگی بجانے پر سدھائے ہوئے، پھر وہیں آجاتے ہیں۔

اگر یہ لوگ دین دار ہوتے تو دین کی خاطر زندگی وقف کرنے والے ان میں سب سے زیادہ معزز ومکرم ہوتے۔ مگر خلیفہ صاحب ان کو مزید رسوا کرنے کے لئے انھیں ایسے امیروں کی نگرانی میں دے دیتے ہیں جو خلیفہ کی تعلی کو تجلی سمجھ کر اس پر واہ واہ کے ڈونگرے برسانے کے سوا کچھ نہیں جانتے۔ جس سے ان کی زندگی ایک مستقل عذاب بن جاتی ہے اور وہ ہر وقت ایک دوزخ میں پڑے رہتے ہیں۔ خلیفہ ربوہ کے نزدیک واقف زندگی کی وقعت ایک کوڑی کے برابر بھی نہیں۔ ہاں جو انھیں سینکڑوں ہزاروں روپے نذرانہ پیش کرے، خواہ رشوت لے کر ہی دے، وہ مخلصین کے زمرہ میں شامل ہو جاتا ہے۔

خلیفہ صاحب نے ''امور عامہ'' اور ''کار خاص'' دو شعبے قائم کئے ہوئے ہیں۔ جو ہر صبح ومساء لوگوں کی ''بداعمالیوں'' کی رپورٹ انھیں پہنچاتے رہتے ہیں۔ یوں سمجھئے کہ وہ نازی گسٹاپو ہے، جس سے ہر آدمی ہر وقت لرزہ براندام رہتا ہے کہ ابھی میری رپورٹ ہوئی اور میں ''ثریا سے تحت الثریٰ'' میں گرا، بیوی خاوند کے خلاف اور بچے باپ کے خلاف رپورٹیں کرتے رہتے ہیں۔ تاکہ خلیفہ صاحب کے عتاب سے مامون رہیں۔ خلیفہ کے اس گسٹاپو نے تمام لوگوں کا ذہنی اور قلبی سکون برباد کر کے رکھ دیا ہے۔ اس گسٹاپو کے پاس ایک فنڈ ہوتا ہے جسے ربوہ کی دفتری زبان میں غ۔م۔ا۔ جی۔ ایم یعنی غیر معمولی فنڈ کہتے ہیں۔ اس میں سے لاکھوں روپے سیاسی وغیر سیاسی مخصوص ''مقاصد'' کے حصول کے لئے خرچ کر دیئے جاتے ہیں۔ اس فنڈ کو کوئی آڈیٹر چیک نہیں کر سکتا۔ ہزار ہا روپیہ گورنمنٹ کے دفاتر میں کام کرنے والوں کو بطور ''نذرانہ'' پیش کیا جاتا ہے، تاکہ اگر ان کے خلاف گورنمنٹ کوئی کاروائی کر رہی ہو، تو وہ انھیں مطلع کر دیں۔

اس تعلق میں ایک واقعہ سماعت فرمائیے۔ گورنمنٹ کی طرف سے ربوہ میں سی۔ آئی۔ ڈی کا ایک

آدمی متعین تھا۔ اس نے ربوہ والوں کے خلاف گورنمنٹ کو کوئی رپورٹ بھجوائی۔ چند دنوں بعد ربوائی تھانیدار عبدالعزیز بھانبڑی نے اپنے دفتر میں اسے چائے پر مدعو کیا اور اس کی اصل رپورٹ میز پر رکھ کر کہا کہ یہ رپورٹ آپ نے گورنمنٹ کو ارسال کی تھی۔ وہ ملازم آدمی تھا۔ ان سے ایسا خوف زدہ ہوا کہ آئندہ اس نے ان کے خلاف رپورٹ بھجوانا ہی ترک کر دیا۔ اس سے آپ اندازہ فرما سکتے ہیں کہ "تبلیغ اسلام" کے نام پر حاصل کیا جانے والا چندہ کن "کارہائے خیر" میں صرف کیا جاتا ہے۔

صمدانی ٹربیونل میں چودھری امیر الدین نامی ایک قادیانی نے پیش ہو کر کہا کہ خلیفہ صاحب ہمارے فنڈز خورد برد کرتے ہیں۔ قادیانیوں کے وکیل اعجاز حسین بٹالوی نے اس سے سوال کیا کہ آپ کے پاس اس کا کیا ثبوت ہے کہ خلیفہ صاحب آپ کے فنڈز خورد برد کرتے ہیں؟ اس نے جواب دیا کہ ہم لوگ تبلیغ اسلام اور اشاعت قرآن کے لئے چندہ دیتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ جس غرض کے لئے چندہ دیا جائے۔ وہ اسی جگہ پر خرچ ہونا چاہئے۔ مگر خلیفہ صاحب نے اس چندہ میں ہزاروں روپیہ آپ کو فیس دے دی ہے۔ کیا ہم نے آپ کو فیس دینے کے لئے چندہ دیا تھا۔ یہ خورد برد نہیں تو اور کیا ہے۔ اعجاز صاحب ایسے چپ ہوئے کہ پھر بول نہ سکے۔

## نا گفتنی، گفتنی:

مجھے جامعہ احمدیہ میں داخل ہوئے ابھی تھوڑا ہی عرصہ گزرا تھا کہ میاں محمود صاحب کے ایک صاحبزادے نے، جو آج کل "شعائر اللہ" میں سے ہیں، ایک ایسے فعل کا ارتکاب کیا، جس پر شرعی حد واجب ہوتی ہے۔ اس نے خود تحریری طور پر اپنے جرم کا اعتراف بھی کیا اور اس کی رپورٹ ایک "خالد احمدیت" نے اپنے ریمارکس کے ساتھ خلیفہ صاحب کی خدمت میں پیش کی۔ رپورٹ کنندہ کو خلیفہ صاحب نے ایسی جھاڑ پلائی کہ اس کی آئندہ نسلیں بھی توبہ کر اٹھیں اور ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ چونکہ یہ معاملہ میرے بیٹے کا ہے۔ اس لیے میں اسے محکمہ قضا کے سپرد کرتا ہوں۔ محکمہ قضا والے "خالد احمدیت" کی درگت بنتے دیکھ چکے تھے۔ پھر وہ خلیفہ صاحب کے ملازم بھی تھے۔ خلیفہ صاحب کے ایک اشارے سے ان کی قضا آ جاتی تھی۔ انھوں نے ہمارے بعض اساتذہ کو محکمہ قضا میں بلوایا کہ وہ اس معاملہ کی شہادت دیں۔ کس کی جرأت تھی کہ شہادت دیتا اور محکمہ قضا کی کیا طاقت تھی کہ خلیفہ صاحب کے صاحبزادے کے خلاف فیصلہ کرتا۔ لہٰذا یہ معاملہ یونہی رفع دفع کر دیا گیا اور اس کا کچھ بھی فیصلہ نہ ہوا اور صاحبزادے صاحب اس "کارخیر" کے بعد اپنے "حضور" ہی کی کار میں فراٹے بھرنے لگے۔

ہم یہ سمجھے تھے کہ غالب کے اڑیں گے پرزے
دیکھنے ہم بھی گئے تھے، پر تماشا نہ ہوا

(قادیانیت سے اسلام تک)

## قادیانی خلفاء کی مزید بد اعمالیاں اور بھیانک کردار:

میں یہاں قادیانی خلفاء کے مزید بھیانک کردار اور ان کی بداعمالیاں پیش کر کے سادہ لوح قادیانیوں کو یہ دعوتِ فکر دینا چاہتا ہوں کہ وہ جتنی تگ و دو پیسہ اور وقت قادیانی خلافت کے صد سالہ جشن پر صرف کرنا چاہتے ہیں وہ اس سے کسی قدر کم محنت یہ سوچنے پر وقف کر دیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی جسے وہ اللہ کا نبی اور رسول مانتے ہیں اور اس کے پانچوں خلیفہ جنھیں وہ خدا کی طرف سے مانتے ہیں۔ انھوں نے اسلام اور قادیانیوں پر کیا کیا ستم کیے، اُن کا بھیانک کردار کیا تھا اور ان کا عبرتناک انجام کیا ہوا تو یقیناً ہدایت ان سے دور نہیں۔

حق پہ رہ ثابت قدم باطل کا شیدائی نہ بن
گر تجھے ایمان پیارا ہے تو مرزائی نہ بن

## قادیانی خلیفہ اول حکیم نور الدین مرتد:

جناب محمد متین خالد صاحب لکھتے ہیں۔

26 مئی 1908ء کو مرزا قادیانی کے عبرتناک موت مرنے کے بعد حکیم نور الدین قادیانیوں کا پہلا خلیفہ بنا اور چھ سال تک خلافت کی گدی پر بیٹھ کر اپنی آمریت کا سکہ چلاتا رہا۔ اور قادیانیوں کو بے وقوف بناتا رہا۔ اس نے قادیانیوں کو شروع سے ہی یہ تاثر دے دیا تھا کہ میں خدا کی طرف سے ہوں۔ قادیانی رسالہ ریویو آف ریلیجنز قادیان صفحہ 234 نمبر 6 جلد 14 پر حکیم نور الدین کا یہ بیان لکھا ہے کہ:

> ''میں (نور الدین) خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مجھے خدا ہی نے خلیفہ بنایا۔ سو اب کسی میں طاقت ہے کہ وہ اس خلافت کی ردا کو مجھ سے چھین لے۔ اللہ تعالیٰ کی مشیت نے چاہا اور مصالح سے چاہا مجھے تمہارا امام و خلیفہ بنا دیا۔ ہزار نالائقیاں مجھے پر تھوپو۔ مجھ پر نہیں خدا پر لگیں گی۔ جس نے مجھے خلیفہ بنایا۔'' (نعوذ باللہ)

حکیم نور الدین مرتد برطانوی انٹیلی جینس کا کارندہ تھا اور سیاسی جوڑ توڑ کے باعث کشمیر سے نکالا گیا تھا۔ اس نے مرزا قادیانی کی سیاسی پالیسی کو آگے بڑھانے میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور اس کے کفر و ارتداد کو پھیلانے میں دن رات ایک کر دیا۔ یہ بھی مرزا قادیانی مردود کی طرح عیاش طبع اور رنگین

مزاج تھا۔اس نے جنسی موج مستی کے علاوہ تین شادیاں کیں۔مرزا قادیانی کی بیوی نصرت جہاں بیگم سے اس کے ناجائز مراسم تھے۔مرزا قادیانی خودتو نامردی کے گھوڑے پرسوار تھا جس کا اعتراف اس نے حکیم نور الدین کے نام اپنے کئی خطوط میں کیا ہے۔مرزا قادیانی کے علاوہ صرف حکیم نور الدین ہی مرزے کی بیوی کو ہمیشہ بیوی صاحبہ کہہ کر بلاتا، جبکہ مرزے کے دوسرے سارے مریداُسے ام المومنین کہہ کر یاد کرتے۔نصرت جہاں بیگم نے اپنی شوخ وشنگ اداؤں کے تیروں سے حکیم نورالدین کو خیرہ کر رکھا تھا۔ایک دفعہ حکیم نورالدین نے جون 1912ء کواحمدیہ بلڈنگ لاہور میں اپنی تقریر میں کہا:

''میں ایک امر واقعہ کا اعلان کرتا ہوں کہ نصرت جہاں بیگم کے منہ سے بیسیوں مرتبہ میں نے سنا ہے کہ میں تو آپ کی لونڈی ہوں۔''

(سوانح فضل عمر از مرزا طاہر احمد قادیانی صفحہ 206)

یہ نا قابل تردید حقیقت ہے کہ مرزا قادیانی کی نصرت جہاں بیگم سے جتنی بھی اولاد ہے وہ در حقیقت حکیم نورالدین کی اولاد ہے اس پر اور بہت سے دلائل دیئے جا سکتے ہیں لیکن اگر آپ صرف مرزا قادیانی کی تصویر کے ساتھ اُس کے نام نہاد بیٹوں کی تصاویر سامنے رکھ لیں تو ان کی شکلیں آپس میں بالکل نہیں ملیں گی۔لیکن جیسے ہی آپ مرزا قادیانی کی تصویر اٹھا کر اس کی جگہ حکیم نورالدین کی تصویر رکھ دیں تو ہر دیکھنے والا یہی کہے گا کہ یہ باپ بیٹے ہیں۔

18 نومبر 1910ء کو حکیم نورالدین گھوڑے پرسوار کہیں جا رہا تھا کہ گھوڑے نے پیٹھ سے زمین پر پٹخا دیا جس سے دائیں ٹانگ ٹوٹ گئی۔زخم ٹھیک نہ ہوا اور بگڑ کر گنگرین میں تبدیل ہو گیا۔اس کے علاوہ اس کی دماغی قوتیں شدت سے متاثر ہوئیں اور ذہنی توازن بری طرح بگڑنے لگا۔وہ خالی خالی آنکھوں سے خلاء میں تکتا رہتا۔ایک عرصے تک اس سے خلاف عقل اور توہم پرستانہ حرکات سرزد ہوتی رہیں۔قوت گویائی ختم ہوگئی۔اسی حالت میں اس کی بیوی اپنے کسی یار کے ساتھ فرار ہوگئی۔جوان بیٹے کو بشیر الدین نے خلافت کی گدی سے ہٹانے کے لئے قتل کرا دیا۔اور اسی قاتل نے خلافت حاصل کرنے کے لئے اس کی بیٹی سے شادی رچائی۔

مرزا بشیر الدین نے خلافت کے لئے اپنا راستہ مزید ہموار کرنے کے لئے حکیم نورالدین کے باقی بیٹوں کو دھکے دے کر جماعت سے نکال دیا۔

آخر میں چہرہ بالکل مسخ ہو گیا۔فالج کا شدید دورہ پڑا جس سے سارا جسم مفلوج ہو گیا اور یہ غدار ختم نبوت انتہائی ذلت آمیز اور عبرتناک موت مر کر جہنم سدھار گیا۔

قادیانی اخبار روزنامہ الفضل نے حکیم نورالدین کی ذلت ورسوائی کی موت اور انجام کو ان الفاظ

میں لکھا۔

''کہاں مولوی نورالدین صاحب کا حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو نبی اللہ اور رسول اللہ اور اسمہٗ احمد کا مصداق یقین کرنا، اور کہاں وہ حالت کہ وصیت کے وقت مسیح موعود کی رسالت کا اشارہ تک نہ کرنا۔۔۔استقامت میں فرق آنا اور پھر بطور سزا کے گھوڑے سے گر کر بھری طرح زخمی ہونا، آخر مرنے سے پہلے کئی دنوں تک بولنے سے بھی لاچار ہو جانا اور نہایت مفلسی میں مرنا اور آئندہ جہاد میں بھی کچھ سزا اُٹھانا اور اس کے بعد اس کے فرزند عبدالحئی کا عنوانِ شباب میں مرنا اور اس کی بیوی کا تباہ کن طریق پر کسی اور جگہ نکاح کر لینا یہ باتیں کچھ کم عبرت انگیز نہیں تھیں۔

(الفضل قادیانی شمارہ نمبر 19، جلد نمبر 9، مورخہ 23 فروری 1922ء)

## مرزا بشیر الدین محمود:

ماں اور بہن کے مقدس رشتوں کی تمیز سے عاری قادیانی جماعت کا دوسرا خلیفہ مرزا البشیر الدین محمود (جسے قادیانی عمر فاروق (رضی اللہ عنہ) مانتے ہیں۔ (نعوذ باللہ) 12 جنوری 1889ء کو قادیان میں پیدا ہوا۔ وضع حمل کے وقت سب سے پہلے اس کے پیر باہر آئے یہ گویا اس بات کا اعلان تھا کہ یہ ایک فتنہ پرور بچہ ہے۔ اس کا بچپن آوارگی، شرارتوں، ایذا رسانیوں اور بے لگام گھٹیا خواہشات کی تکمیل میں گزرا۔ وہ غلیل لے کر دوستوں کے ساتھ طوطوں کا شکار کرتا اور ان کا گوشت کھاتا۔ شیخ یعقوب علی عرفانی نے لکھا ہے کہ ایک دفعہ مرزا المحمود طوطے اور چڑیاں پکڑ کر ان کے گلے مروڑ رہا تھا تو مرزا قادیانی نے دیکھ لیا اور کہا ''جس میں رحم نہیں اس میں ایمان نہیں''۔ حالانکہ مرزا البشیر احمد ایم اے کے مطابق مرزا قادیانی خود بڑی بے رحمی سے سرکنڈے کے ساتھ چڑیوں کے گلے کاٹتا (یعنی جس طرح سکھ مذہب کے لوگ جانوروں کا جھٹکا کرتے ہیں) اور پھر ان کا گوشت پکا کر بڑے شوق سے کھاتا۔ مرزا المحمود رات دیر تک قادیان کے آوارہ لڑکوں کے ساتھ پھرتا رہتا اور گھر نہ آتا۔ قادیان کے گندے تالاب میں نہاتا اور برسات کے موسم میں راہ چلتے لوگوں پر پانی پھینکتا اور خوش ہوتا۔ کھیلوں میں اسے میر ڈبہ یا گلی ڈنڈا بے حد پسند تھا۔

جب مرزا المحمود کی عمر 12 سال تھی اور اسے اپنے اس مستقبل کی کوئی خبر نہ تھی جو اس کی زیرک اور خرانٹ ماں اس کے لئے محفوظ کرنے کی کوششیں کر رہی تھی۔ حکیم نورالدین کی موت (جس کا وہ اور اس کا خاندان شدت سے انتظار کر رہا تھا) کے بعد بے صبری، بے اطمینانی اور افتراق کی جو چنگاری پچھلے چھ سالوں یعنی (1908ء تا 1914ء) سے آہستہ آہستہ لگ رہی تھی، بھڑک کر شعلہ بن گئی۔ میر ناصر نواب

میر اسحاق اور انصار اللہ کے گروپ نے طاقت، غنڈہ گردی کے مظاہرے کے بعد مرزا محمود کو قادیان میں بطور خلیفہ تخت نشین کرا دیا۔ ایسی بدنظمی کی مثال پہلے قادیانی تحریک کی تاریخ میں نہیں ملتی۔ وہ 25 سال کی عمر میں ایک سازش کے تحت قادیانیوں کا خلیفہ بنا۔ شروع شروع میں اس نے ذرا احتیاط روش اختیار کی لیکن اس کے بعد جلد ہی اس نے ثابت کر دیا کہ وہ اپنے باپ اور ماں کا ''ہونہار فرزند'' ہے۔ اسے وہ تمام اوصاف اور خصائل ورثے میں ملے جو اخلاق باختہ نصرت جہاں بیگم کا سرمایہ افتخار تھے۔ وہ عیش و عشرت اور بے لگام نفسانی خواہشات کا غلام تھا۔ لجنہ کی خوبصورت اور نوجوان لڑکیاں ایک ایک کر کے اس عیاش و بدکار خلیفہ کی شیطانی ہوس کے گھاٹ اترتی رہیں۔ ان کے قریبی رشتہ دار یہ سب کچھ دیکھتے اور سنتے مگر وہ آنکھیں اور کان بند کر لیتے۔ شاید وہ اپنی عقیدت کے ہاتھوں مجبور تھے۔ دوسری طرف نصرت جہاں بیگم بھی سب کچھ جانتی تھی اور یہ بھی جانتی تھی کہ اگر میں وعظ و نصیحت پر اتری تو ممکن ہے وہ مجھے بھی طعنے دے اور سب کچھ سنا دے جواب تک پوشیدہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ روک ٹوک کے بجائے اس نے مرزا محمود کی مکمل حوصلہ افزائی کی اور خود بھی اس کی شیطانی سرگرمیوں کی بھرپور معاون اور شریک کار بن گئی۔

رات کی بات الٰہی توبہ
آپ سنئے گا تو شرمایئے گا

معروف سکالر جناب بشیر احمد اپنی کتاب ''تحریک احمدیہ'' میں لکھتے ہیں۔

''احمدیہ تحریک کی تاریخ کا یہ ایک سیاہ باب ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ مرزا محمود کے تنخواہ دار غنڈے ان تمام سچی اور باخبر آوازوں کو خاموش کرا دیتے تھے جنہوں نے ان کی نجی زندگی پر تنقید کرنے کی جرأت کی۔ پھر بھی ان کے کئی پیروکاروں نے ان پر زنا کاری کے الزامات عائد کئے۔ شیخ عبدالرحمان مصری کو جو کہ ان کا اعلیٰ درجے کا مرید اور مدرسہ احمدیہ قادیان کا مہتمم تھا، کو حالات نے مجبور کر دیا کہ اس نے مرزا محمود کو تین خطوط لکھے کہ وہ اپنے کردار کی وضاحت کریں اور اپنے سابقہ کرتوتوں پر معافی مانگیں۔ وگرنہ مصری صاحب کے پاس کوئی چارہ کار نہ ہوگا کہ وہ احمدیہ جماعت کے قائم کردہ کمیشن کے سامنے سارا معاملہ تحقیقات کے لئے رکھیں مگر خلیفہ محمود احمد نے یہ تنبیہہ نظر انداز کر دی اور اپنی غلط حرکتوں پر اڑے رہے۔ اس کے علاوہ انہوں نے شیخ عبدالرحمان اور ان کے چند دوستوں پر جو کہ ان کی اعانت کرتے تھے۔ مظالم کرنے شروع کر دیئے۔ حتیٰ کہ کچھ پر تو قاتلانہ حملے بھی کیے۔ مقاطعوں، حملوں، عورتوں کی بے حرمتی، گھروں کے جلانے کی ہولناک اور رونگٹے کھڑے کر دینے والی کہانیاں قادیانیت کو اس کے اصلی رنگ میں پیش کرتی ہیں۔

شیخ مصری کو قاتلانہ حملے کے خوف سے قادیان چھوڑنا پڑا۔ بعد میں انہوں نے قادیانی جماعت کو چھوڑنے اور خلیفہ محمود کے ساتھ کیئے گئے عہد کو توڑنے کی وجوہات بیان کیں۔ 1937ء میں بیان حلفی مصری صاحب نے ایک عدالت کے سامنے دیا تھا جو پنجاب کی عدالت عالیہ نے اپنے حکم میں درج کیا۔

''موجودہ خلیفہ (محمود احمد) سخت بدچلن ہے۔ یہ تقدس کے پردے میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے۔اس کام کے لئے اس نے بعض مردوں اور بعض عورتوں کو بطور ایجنٹ رکھا ہوا ہے۔ ان کے ذریعہ سے یہ معصوم لڑکیوں اور لڑکوں کو قابو کرتا ہے۔اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے جس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا ہے۔''

(تحریک احمدیت از جناب بشیر احمد صاحب، ترجمہ جناب احمد علی ظفر صاحب)

اس کے علاوہ مرزا محمود نے محفوظ الحق علمی اور اس کے تمام ساتھیوں کو قادیان بدر کیا۔ مولانا عبدالکریم مباہلہ پر قاتلانہ حملہ اور اس کی بلڈنگ کو نذر آتش کروایا۔ حاجی محمد حسین، حکیم عبدالعزیز اور محمد امین پر بھی عرصہ حیات تنگ کر کے انہیں قادیان سے دھکے دے کر نکال دیا۔ آنجہانی مرزا قادیانی کے دیرینہ ساتھی مسٹر محمد علی لاہور کی بیوی پر جاسوسی کا الزام لگایا۔ حکیم نورالدین کے بیٹے عبدالمنان عمر کی بیوی کو اسپرین کی جگہ چوہے مار گولیاں سپلائی کی گئیں۔ لاہور جماعت کو''دوزخ کی چلتی پھرتی آگ''،''دنیا کی بدترین قوم'' اور ''سنڈاس میں پڑے ہوئے چھلکے'' کا خطاب دیا۔

جناب بشیر احمد صاحب اپنی شہرہ آفاق کتاب ''تحریک احمدیہ'' میں لکھتے ہیں۔

''احمدیہ جماعت پر مرزا محمود کو پچاس سال تک مکمل کنٹرول حاصل رہا۔ وہ ایک مسلمہ سامراجی آلہ کار، یہودی چاکر اور تاج برطانیہ کے نہایت وفادار خادم تھے۔ تاہم انہوں نے احمدیوں کو ایک مضبوط جماعت کے طور پر منظم کیا اور غیر ملکی قوتوں کے ساتھ تعاون کی حکمت عملی کی وجہ سے انہوں نے دولت کے انبار حاصل کر لئے۔ انہوں نے اپنے کنبے کو پروان چڑھایا۔ زرعی جاگیریں حاصل کیں اور ان میں سرمایہ کاری کی۔ تجارتی اور صنعتی کمپنیوں کے وسیع پیمانے پر حصص خریدے۔ انہوں نے اپنے ذاتی کاروبار کو وسعت دی۔ انکے ذاتی صنعتی یونٹوں احمدیہ سٹور، گلوب ٹریڈنگ کمپنی، گیٹ فیکٹری، سٹار ہوزری، دارالصنعت، ہمالیہ گلاس فیکٹری، ویدک یونانی دواخانہ، سندھ ویجی ٹیبل آئل اور الائیڈ کمپنی شامل ہیں۔ انہوں نے بے تحاشہ دولت اکٹھی کر لی۔ آپ نے برطانوی نوآبادیات میں قائم تبلیغی و جاسوسی جال کے ذریعے اپنے غیر ملکی آقاؤں کی ہر پکار پر لبیک کہا، وہ ایک اوسط درجے کے عیار سیاستدان، ایک بددیانت سودے باز اور اپنے وقتوں کے عظیم موقع

پرست انسان تھے۔ وہ اپنے مخالفین کو دبانا اور اپنے خلاف اٹھنے والی ہر تحریک کو کچلنے کا فن بخوبی جانتے تھے۔ ہز ہائی نس مبینہ طور پر ''راسپوٹین'' تھے اور قادیان کے ''ننیا محل'' کے ''پیا جان'' تھے۔

انہیں اپنی سادہ لوح جماعت پر اتنا اختیار حاصل تھا کہ ان کی تمام تر کوتاہیوں پر وہ بیک آواز الاپتے کہ ''خلیفہ معصوم عن الخطاء ہے۔'' وہ ہر ایک خطاء سے مبراء اور خدا کے برگزیدہ خلیفہ سمجھے جاتے تھے۔ اسلام کے سیاسی ڈھانچے میں ناقابل مرمت دراڑ ڈالنے اور مرزا غلام احمد کی جھوٹی نبوت پر لوگوں کو پکا کرنے کا ''سہرا'' ان کے سر ہے۔

بدکردار سیاہ کار اور فسق و فجور کی دلدل میں گردن تک ڈوبا ہوا یہ ابلیسی صفات رکھنے والا خلیفہ جس عورت یا مرد کے ساتھ چاہتا، ہم بستری کرتا کیونکہ اس کی جنسی خواہش، گمراہی کا کوئی ایک خاص پہلو نہیں رکھتی تھی بلکہ ہمہ گیر تھی۔ اس کی سب سے بڑی کمزوری اس کی عیش پسندی تھی۔ وہ اس حد تک بدنام تھا کہ اس کے دوست مبلغین جماعت، رشتہ دار اور جاننے والے بھی اس سے اپنی بیویوں اور بیٹیوں کو چھپاتے تھے۔ وہ بچپن ہی سے لہو و لعب کا عادی ہو گیا تھا اور اس کی شکار عورتوں کی تعداد کا اندازہ لگانا دشوار ہے۔ اس نے اتنی عورتوں اور ایسی عورتوں سے تعلقات رکھے کہ لوگ بھی حیران رہ گئے۔ اس فہرست میں نوخیز لڑکیوں سے لے کر ادھیڑ عمر کی عورتیں تک شامل ہیں۔ وہ اخلاقی قدروں کا سرے سے قائل ہی نہیں تھا۔ عورت اس کے نزدیک عورت تھی۔ اسے قطعی غرض نہ ہوتی تھی کہ وہ کسی کی بیوی، بہن، بیٹی اور ماں ہے۔ دوستوں کی بیویوں سے کھلے بندوں عشق کے پیچ لڑاتا حتیٰ کہ اسکے اپنے سگے بھائی بشیر احمد ایم اے کی بیوی سرور سلطان سے بھی ناجائز تعلقات تھے۔ اس گھناؤنے کھیل میں اس نے بہت سارے ایسے لوگوں کی بھی دشمنی مول لے لی، جن کی دوستی کی اسے اشد ضرورت تھی۔ جنسی ہوس کے کھیل میں وہ حماقت کی حد تک اندھا ہو جاتا تھا۔

مرزا محمود کی بدکاریوں کے بارے میں عبدالرحمٰن مصری قادیانی، مستری عبدالکریم قادیانی، حکیم عبدالعزیز قادیانی، محمد علی ایم اے لاہوری جماعت، عمرالدین شملوی، راحت ملک، مسماۃ سلمٰی ابوبکر اور دیگر بے شمار مرزائی لڑکوں، لڑکیوں اور مردوں و عورتوں نے جو حلفاً گواہیاں دی ہیں وہ قادیانی تاریخ کا شرمناک اور بھیانک باب ہے۔ (تفصیل کے لئے دیکھئے شہر سدوم، مصنفہ شفیق مرزا سابق قادیانی)

خان احمد دین خان قادیانی کی مرزائی بہو نے مرزا بشیر الدین محمود پر اپنی عصمت دری کا الزام لگاتے ہوئے کہا کہ

''وہ انتہائی خبیث، بدتمیز، بدقماش، سیاہ کار اور بدکردار ہے کہ اس کی گھٹیا حرکتوں سے

انسانی تاریخ وتمدن کی پوری تاریخ کا سر جھک گیا۔ اس نے میرے ساتھ زبردستی زنا کیا اور کہا کہ خلیفہ ہر عورت کے ساتھ جنسی عمل کا مکمل حق رکھتا ہے۔ کیونکہ یہ سلسلہ کی ترقی و کامیابی کے لئے ضروری ہے۔" (بدکار خلیفہ از عزیز احمد صفحہ 11)

مرزا محمود کے فالج میں مبتلا ہونے اور عبرتناک موت کا نقشہ معروف سکالر اور مجاہد ختم نبوت جناب محمد طاہر عبدالرزاق صاحب نے اس طرح کھینچا۔

"جب نام نہاد نماز کا وقت ہوتا تو مرزا بشیر الدین کو لا کر مصلّٰی امامت پہ کھڑا کر دیا جاتا۔ بشیر الدین کبھی ہاتھ باندھ لیتا کبھی چھوڑ دیتا۔ کبھی سجدے کھا جاتا اور کبھی سجدوں پر سجدے کئے جاتا۔ کبھی رکوع غائب ہوتے، کبھی چار کی بجائے دو رکعتیں اور کبھی دو کی بجائے چار رکعتیں پڑھ جاتا۔ وہ منہ میں اول فول بکتا رہتا۔ کوڑھ دماغ قادیانی اس کے پیچھے کھڑے اس کی حرکات دہراتے رہتے۔ لیکن کیا مجال کہ کوئی اس کے سامنے زبان کھول سکے۔

مرزا بشیر الدین ایک قادیانی جلسہ سے خطاب کر رہا تھا۔ ایک موقع پر وہ کہنے لگا" جب پاکستان بنا تھا اس وقت میری عمر 49 سال تھی اور آج میری عمر 105 سال ہے" باقی سامعین کو تو بولنے کی ہمت نہ ہوئی، صرف ایک شخص اٹھا اور اس نے کہا" مرزا بشیر الدین تیرا معاملہ ختم ہو گیا" یہ کہا اور جلسہ سے چل دیا۔

جب مرزا بشیر الدین کی حالت زیادہ بگڑ گئی تو اسے ایک کمرے میں بند کر دیا گیا۔ کمرے میں پاخانہ سے فارغ ہو کر بعد وہ پاخانہ کا کچھ حصہ کھا جاتا اور کچھ حصہ منہ پہ مل لیتا۔ کمرے میں چیختا چلاتا اور ڈراؤنی آوازیں نکالتا۔ کچھ دنوں کے بعد اس نے چیخ چیخ کر کہنا شروع کر دیا کہ مجھے میرے باپ کے پاس لے کر چلو، بڑے بڑے قادیانیوں نے اس کے شور سے تنگ آ کر ایک رات جب وہ سو رہا تھا اس کے کمرے میں مٹی کی ایک ڈھیری بنا دی اور اسے کہا کہ یہ تیرے باپ کی قبر ہے۔ وہ قبر پہ بچھ بچھ جاتا، کبھی کبھی قبر کی مٹی سر میں ڈالتا اور کبھی منہ میں ڈالتا۔ آخر ایک دن سر ظفر اللہ کے کہنے پر یہ قبر ہٹا دی گئی۔"

گستاخ رسول مرزا محمود کے علاج کے لئے بیرون ملک سے ایک بہت بڑے ہومیو پیتھک ڈاکٹر کو بلایا گیا۔ ڈاکٹر نے مرزا بشیر الدین کا تفصیلی معائنہ کیا اور یہ کہہ کر چلا گیا۔

"میں بیماری کا علاج تو کر سکتا ہوں، لیکن خدائی پکڑ کا علاج نہیں کر سکتا۔"

انہی لاعلاج اور مہلک بیماریوں کے ہاتھوں سسک سسک کر اور ایڑیاں رگڑ رگڑ کر بشیر الدین جہنم واصل ہو گیا۔ کہتے ہیں کہ آخری وقت میں کتے کی طرح بھونکتا تھا۔ وہ شام

کے سات بجے مردار ہوا لیکن اس کی موت کا اعلان رات کے دو بجے کیا گیا۔ موت کا اعلان سات گھنٹے بعد کیوں کیا گیا؟ سات گھنٹے تک یہ خبر قصر خلافت سے باہر کیوں نہ آئی۔ وجہ یہ تھی کہ بشیر الدین کئی مہینوں سے نہایا نہیں تھا۔ ناخن، داڑھی اور سر کے بال کٹوائے نہیں تھے۔ جسم پر غلاظت کی پپڑیاں جمی ہوئی تھیں۔ قادیانی جب اسے ان امور کے بارے میں کہتے تو وہ انہیں ننگی گالیاں دیتا۔ مرنے کے بعد رگڑ رگڑ کر بشیر الدین کے جسم کو دھویا گیا۔ ناخن کاٹے گئے اور سر اور داڑھی کے بالوں کو کاٹ کر آراستہ کیا گیا۔ جسم کی بدبو ختم کرنے کے لئے بہترین خوشبوئیات چھڑکی گئیں۔ چہرے پر پوڈر لگایا گیا۔ ہونٹوں پر ہلکی ہلکی سرخی سجائی گئی۔ اس کے علاوہ منہ پر چمک پیدا کرنے والے کیمیکلز لگائے گئے اور اس کی چارپائی باہر دالان میں رکھ دی گئی۔ مرکری کا ایک بلب اس کے سر کی طرف اور دوسرا پاؤں کی طرف روشن کیا گیا۔ جب مرکری کے بلب کی چمکیلی شعاعیں اس کے چمکیلے کیمیکلز لگے منہ پر پڑتیں تو اس کا بدبودار منہ چمکتا اور قادیانی شکاری سادہ لوح قادیانیوں سے کہتے کہ دیکھو جی! حضرت صاحب کو کیسا روپ چڑھا ہے۔''

(قادیانیوں کے عبرتناک انجام از محمد طاہر عبدالرزاق)

میرے خیال میں مرزا محمود کا نہایت اذیت ناک اور بھیانک انجام اس لئے ہوا کہ ایک تو وہ خود گستاخ رسول تھا۔ اور دوسرا وہ اپنے باپ کے تمام کفریہ عقائد کی تبلیغ و تشہیر کرتا تھا۔ اس نے ختم نبوت کا انکار کرتے ہوئے اپنی کتاب میں لکھا۔

❁:۔ ''اگر میری گردن کے دونوں طرف تلوار بھی رکھ دی جائے اور مجھے کہا جائے کہ تم یہ کہو کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ تو میں اسے کہوں گا۔ تو جھوٹا ہے، کذاب ہے۔ آپ کے بعد نبی آسکتے ہیں اور ضرور آسکتے ہیں۔''

(انوار خلافت صفحہ 65، از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

مکہ اور مدینہ کی توہین کرتے ہوئے اس نے لکھا:

❁:۔ ''حضرت مسیح موعود نے اس کے متعلق بڑا زور دیا ہے۔ اور فرمایا کہ جو بار بار یہاں نہیں آتے۔ مجھے ان کے ایمان کا خطرہ ہے۔ پس جو قادیان سے تعلق نہیں رکھے گا۔ وہ کاٹا جائے گا۔ تم ڈرو کہ تم میں سے نہ کوئی کاٹا جائے۔ پھر یہ تازہ دودھ کب تک رہے گا۔ آخر ماؤں کا دودھ بھی سوکھ جایا کرتا ہے۔ کیا مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ سوکھ گیا کہ نہیں۔''

(حقیقۃ الرویاء، صفحہ 46، از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

شہید ناموس رسالت ﷺ غازی علم الدین شہید رحمۃ اللہ علیہ نے جب گستاخ رسول راجپال کو قتل کیا تو مرزا بشیر الدین محمود نے اس پر اپنی ناگواری کا اظہار کرتے ہوئے لکھا۔

''اسی طرح اس قوم کا جس کے جو شیلے آدمی قتل کرتے ہیں، خواہ انبیاء کی توہین کی وجہ سے ہی وہ ایسا کریں، فرض ہے کہ پورے زور کے ساتھ ایسے لوگوں کو دبائے اور ان سے اظہار برأت کرے۔ انبیاء کی عزت کی حفاظت قانون شکنی کے ذریعہ نہیں ہو سکتی، وہ نبی بھی کیسا نبی ہے جس کی عزت کو بچانے کے لئے خون سے ہاتھ رنگنے پڑیں۔ جس کے بچانے کے لئے اپنا دین تباہ کرنا پڑے۔ یہ سمجھنا کہ محمد رسول اللہ کی عزت کے لئے قتل کرنا جائز ہے، سخت نادانی ہے۔ وہ لوگ (غازی علم الدین شہید رضی اللہ عنہ، ناقل) جو قانون کو ہاتھ میں لیتے ہیں، وہ بھی مجرم ہیں اور اپنی قوم کے دشمن ہیں اور جو ان کی پیٹھ ٹھونکتا ہے، وہ بھی قوم کا دشمن ہے۔ میرے نزدیک تو اگر یہی شخص (راجپال) کا قاتل ہے جو گرفتار ہوا ہے تو اس کا سب سے بڑا خیر خواہ وہی ہو سکتا ہے جو اس کے پاس جاوے اور اسے سمجھائے کہ دنیاوی سزا تو تمہیں اب ملے گی ہی لیکن قبل اس کے کہ وہ ملے، تمہیں چاہیے خدا سے صلح کر لو۔ اس کی خیر خواہی اسی میں ہے کہ اسے بتایا جائے کہ تم سے غلطی ہوئی ہے۔''

(خطبہ جمعہ میاں محمود احمد خلیفہ قادیان، مندرجہ الفضل قادیان جلد 16، نمبر 82، صفحہ 7۔8، مؤرخہ 19 اپریل 1929ء)

ایک دفعہ ایک شخص نے مرزا محمود سے مطالبہ کیا کہ اپنے عقائد پر حلفیہ بیان دے جس پر مرزا محمود نے حلفیہ اور مؤکد بعذاب بیان لکھا، جو روز نامہ الفضل قادیان کی اشاعت 4 ستمبر 1934ء کے صفحہ 5 پر شائع ہوا۔ یہ بیان مندرجہ ذیل الفاظ سے شروع ہوتا ہے۔

''میں مرزا بشیر الدین محمود احمد امام جماعت احمدیہ ساکن قادیان ولد مرزا غلام احمد صاحب مدعی ماموریت اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کر جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اور جس کی جھوٹی قسم کھانا انسان کو روحانی اور جسمانی ہلاکت میں ڈال دیتا ہے اور ناقابل برداشت عذابوں میں مبتلا کرتا ہے۔ کہتا ہوں کہ حضرت مرزا غلام احمد صاحب میرے یقین اور ایمان کے مطابق بلاشک وشبہ مسیح موعود اور مہدی مسعود تھے اور مقام نبوت پر فائز تھے۔ اگر میں اس دعویٰ میں جھوٹا ہوں تو اللہ تعالیٰ کا وہ وعید جو جھوٹوں کے لئے مقرر ہے مجھ پر نازل ہو۔''

مرزا قادیانی نے سچے لوگوں کا معیار صداقت پیش کرتے ہوئے کہا تھا۔

''صادقوں کی یہی نشانی ہے کہ نیک انجام انہی کا ہوتا ہے۔''

جبکہ مرزا محمود کا عبرتناک انجام آپ اوپر پڑھ چکے ہیں کہ وہ کیسی کیسی موذی اور خطرناک بیماریوں کا شکار رہا۔ مرزا قادیانی کا کہنا ہے کہ ان خبیث اور موذی امراض کا شکار خدا تعالیٰ کے محبوب نہیں ہوتے۔ چہ جائیکہ "سچا مصلح موعود" ان کا شکار ہو۔

## مرزا ناصر احمد:

قادیانی جماعت کا تیسرا خلیفہ مرزا ناصر احمد (جسے قادیانی حضرت عثمان غنی (رضی اللہ عنہ) کہتے ہیں) 16 نومبر 1909ء کو مرزا محمود کی پہلی بیوی محمودہ بیگم کے بطن سے پیدا ہوا۔ ابتدائی تعلیم قادیان میں حاصل کی۔ 1934ء میں گورنمنٹ کالج لاہور سے بی اے کا امتحان پاس کیا۔ اسے گھڑ سواری کا بھی شوق تھا۔ ایک بار گھوڑے پر سوار ہوا گھوڑے کے بدکنے پر نیچے گرا اور کلائی کی ہڈی ٹوٹ گئی۔ اس کا اثر آخری عمر تک رہا۔

مرزا ناصر قادیانی ذریت کا تیسرا سربراہ بنا مرزا ناصر کو بڑا یقین تھا کہ اس کے زمانہ میں قادیانی مملکت قائم ہو جائے گی۔

وہ اکثر اپنی تقریروں میں کہا کرتا تھا کہ اس کے بارے میں بشارت ہے کہ "اس کے زمانے میں فتوحات ہوں گی۔" قادیانیوں کی طرف سے انہیں "ناصر دین" اور "فاتح الدین" کے خطابات سے نوازا جاتا تھا۔"

(ماہنامہ خالد بابت نومبر 86، صفحہ 15۔16)

یہ خطابات بھی اس کے ہاتھوں قادیانی مملکت کے قیام کے لئے فاتح ہونے کی امید پر دیئے جاتے تھے۔ مرزا ناصر بھی اپنے والد کی طرح بہت اقتدار پسند تھا بلکہ اس نے اس سلسلے میں باپ سے زیادہ پیش قدمی کی مثلاً اس نے پیپلز پارٹی کے لئے باقاعدہ کھلم کھلا سیاست میں حصہ لیا۔ پیپلز پارٹی کی کامیابی کے بعد مرزا ناصر کو قادیانی حکومت کا خواب زیادہ ہی شرمندہ تعبیر ہوتا نظر آنے لگا اور اسی ترنگ میں اس نے دسمبر 1973ء میں صد سالہ جوبلی اور جشن کا اعلان کیا۔ یعنی 1989ء میں جب قادیانی مذہب کو شروع ہوئے سو سال گزر چکے ہوں گے اور فتوحات بھی ہو چکی ہوں گی اور قادیانی مملکت بھی قائم ہو چکی ہوگی تو اس موقع پر فتح کے نشہ میں سرشار قادیانی مرزا ناصر کی سربراہی میں صد سالہ جوبلی کے نام سے پوری دنیا میں جشن منائیں گے۔ مگر اے بسا آرزو کہ خاک شد۔ انہیں کیا پتہ تھا کہ جس پیپلز پارٹی کی کامیابی کو وہ اپنی فتح سمجھ رہے ہیں۔ اسی کے سربراہ کے ہاتھوں قادیانیت کے تابوت میں آخری کیل ٹھونکی جانے والی ہے۔ اسے کہتے ہیں۔ تدبیر کند بندہ تقدیر زند خندہ۔ چنانچہ مرزا ناصر کی متوقع قادیانیت کی فتوحات

خوشی میں صد سالہ جوبلی جشن کے اعلان کے بعد اللہ تعالیٰ کی غیرت کس طرح جوش میں آئی اور مرزا ناصر اور اس کی فتوحات کے خوابوں کا کیسا عبرتناک حشر ہوا۔ اس کی مختصر جھلکیاں ملاحظہ فرمائیے۔

- 29 مئی 1974ء ربوہ ریلوے اسٹیشن پر نشتر کالج ملتان کے طلباء سے تصادم، شام سے ملک بھر میں قادیانیوں کے خلاف احتجاج اور ہنگامے۔
- 18 جولائی 1974ء ربوہ ریلوے اسٹیشن کے واقعہ کے متعلق تحقیقاتی ٹریبونل میں مرزا ناصر احمد کی پیشی۔

جون 1980ء میں قادیانی جماعت کے تیسرے خلیفہ مرزا ناصر نے یورپ کا دورہ کیا۔ وہاں اس نے کیسی تبلیغ کی؟ کون کون سے کارہائے نمایاں انجام دیئے۔ اس کا اندازہ آپ جناب سیف الرحمٰن صاحب کے اس بیان سے لگا سکتے ہیں۔

> ''خلیفہ ربوہ مرزا ناصر احمد جب فرینکفرٹ (جرمنی) آئے تو مجھے بھی ایک احمدی ساتھی کے ساتھ ائیرپورٹ جانا پڑا۔ وہاں پر امام مسجد فرینکفرٹ، ایک ساتھی ہیمبرگ، ایک احمدی اور راقم الحروف نے ان کا استقبال کیا۔ مرزا صاحب کے ساتھ عورتیں اور مرد تھے، ان سب مہمانوں کو فرینکفرٹ کی مسجد میں ٹھہرایا گیا۔ یہ مسجد پاکستانی مسجدوں کی طرح نہیں، جہاں جوتے اتار کر اندر جایا جاتا ہے بلکہ مذکورہ مسجد میں جوتے پہنے عام آدمی موجود تھے اور اسی مسجد میں ٹیلی وژن بھی لگا ہوا ہے۔ ننگے فوٹو دیکھے جاتے اور اسی مسجد میں قرآن مجید کی تلاوت کے ساتھ ساتھ ''پلے بوائے'' رسالہ جسے ایک شریف آدمی اپنے ہاتھ میں بھی نہیں پکڑ سکتا۔ وہاں پڑھا جاتا ہے اور میں نے اپنی آنکھوں سے یہ رسالہ وہاں کے امام مسجد کے پاس دیکھا ہے۔ اسی مسجد میں جرمن لڑکے اور لڑکیاں اکٹھے اٹھتے بیٹھتے اور راز و نیاز کی باتیں بھی کرتے ہیں اور وہاں گفتنی اور ناگفتنی سب کچھ ہوتا ہے۔ مرزا ناصر اور اس کی پارٹی نے دل کھول کر وہاں خریداری کی اور فرینکفرٹ کی مسجد میں ہی ایک دن جلسہ کے نام پر ایک جرمن نے ایسی فلم دکھائی جس میں درہ خیبر میں غریب پاکستانیوں کو پکوڑے بناتے اور سائیکلوں کو پنکچر لگاتے ہوئے دکھایا گیا تھا اور کراچی کے ایک بازار میں امریکن پرانے کپڑے فروخت کرتے ہوئے دکھائے جس پر ایک محب وطن پاکستانی مسلمان نے احتجاج کیا تھا کہ جلسہ کے نام پر اگر آپ نے تقریریں کرنے کی بجائے فلمیں ہی دکھانا تھیں تو آپ درہ خیبر میں پکوڑے بناتے اور پنکچر لگاتے پاکستانی دکھانے کی بجائے لاہور، راولپنڈی اور کراچی کی بڑی بڑی عمارتیں بھی دکھائی جا سکتی تھیں۔ منگلا

ڈیم، تریموں ہیڈ، غلام محمد بیراج اور اسلام آباد سے بھی جرمن عوام کو روشناس کرایا جا سکتا تھا۔ آپ نے ذلیل فلمیں دکھا کر پاکستانی عوام اور حکومت پاکستان کی سخت توہین کی ہے۔ چنانچہ احتجاج مؤثر ثابت ہوا اور فلم بند کر دی گئی۔

کراچی کے جناب الیاس ستار سے مباہلہ میں شکست کے بعد اس موضوع پر مرزا طاہر کی طرف سے مکمل خاموشی اور خود منہ مانگی موت میں گرفتار ہونا۔

اس کی تفصیل یہ ہے کہ مرزا طاہر نے جولائی کی آخری تاریخوں میں لندن کے جلسہ سالانہ کے موقع پر علی الاعلان جناب الیاس ستار کے ساتھ مباہلہ قبول کیا تھا۔ اس مباہلہ میں بہت واضح طور پر لکھا گیا تھا کہ جھوٹے کو خدا ایک سال کے اندر سزا دے۔ چنانچہ مرزا طاہر اسی سال دو مہینوں کے اندر ہی شدید خدائی گرفت میں آ گیا۔ یہ سال اس پر خدائی ذلتوں اور مار کا سال تھا۔ جناب الیاس ستار، اس مباہلہ کی فتح کا جشن مناتے رہے لیکن مرزا طاہر پر خدائی مار کی گرفت اتنی شدید تھی کہ وہ آتھم سے بڑھ کر خوفزدہ حالت میں اس مباہلہ کے انجام کے بارے میں ایک لفظ بھی اپنی زبان سے نکالنے کی جرأت نہ کر سکا۔ مرزا طاہر کی مرتے دم تک اس مسئلے پر خاموشی خود اس کی ذلت آمیز شکست کا زندہ ثبوت ہے۔ مرزا طاہر نے جولائی میں مباہلہ قبول کیا۔ 20 اگست 1999ء کو باہمی طے شدہ عہد کے مطابق الفضل لندن میں مباہلہ کی دعوت قبول کرنے کا اعلان شائع کیا گیا۔ جمعہ کی صبح یہ اعلان الفضل لندن نے شائع کیا اور چند گھنٹوں کے بعد جمعہ کے خطبہ کے دوران ہی مرزا طاہر پر خدائی مار پڑ گئی۔ ایک سال کی مدت تو کیا چند گھنٹوں میں ہی مرزا طاہر خدائی گرفت میں آ گیا۔ اس پر فالج کا حملہ ہوا۔ پھر وہ ایم ٹی اے کی سکرین سے لمبے عرصے کے لئے غائب ہو گیا۔ یہ بہت اہم نکتہ ہے اور وہ قادیانی جو سچے خدا پر یقین رکھتے ہیں، مباہلے میں خدائی فیصلے سے خود ہی اس نتیجہ پر پہنچ سکتے ہیں کہ مرزا طاہر سر تا پا کاذب اور مفتری تھا۔ اس نے زندگی بھر مباہلے کا پرفریب چکر چلائے رکھا۔ اس کی اپنی کوشش یہی تھی کہ سچ مچ میں مباہلہ نہ ہونے پائے۔ لیکن آخر کار وہ اپنے مکروں کے جال میں خود ہی پھنس گیا۔ اور اس کے نتیجہ میں ذلت ناک انجام سے دوچار ہوا۔ جبکہ الیاس ستار صاحب آج کل کراچی میں ایمان وصحت کی بہترین کیفیات میں اپنی بھرپور خوشگوار زندگی بسر کر رہے ہیں۔ فللہ الحمد۔



محمد بدیع الزماں بھٹی ایڈووکیٹ

# آستین کے سانپ

پاکستان کا تصور حکیم الامت، ترجمانِ حقیقت، شاعرِ مشرق اور غرقابِ عشقِ رسول ﷺ، حضرت علامہ محمد اقبال ﷫ نے پیش کیا تھا۔ جہاں مفکر پاکستان نے پاکستان کا عظیم تصور پیش کیا وہاں پیکر حکمت و دانائی اقبال مرحوم نے خطرے کی گھنٹی بجاتے ہوئے واشگاف الفاظ میں امتِ مسلمہ کو دین اسلام اور ملت اسلامیہ کے خلاف یہود و نصاریٰ کی بہت بڑی، گھناؤنی سازش ''فتنہ قادیانیت'' سے بھی خبردار کیا تھا۔ محسن قوم علامہ اقبال فرنگی کی تیار کردہ جھوٹی نبوت اور جھوٹے نبی مرزا قادیانی کی سازشوں سے بخوبی آشنا تھے اس مردِ قلندر نے قادیانیت کے غلیظ چہرے سے نقاب سرکا کر اس کی بے وفا آنکھوں میں جھانک کر، اس کی لوحِ دماغ پڑھ کر اور اس کے دل کی تہوں میں اسلام اور ملتِ اسلامیہ سے بغاوت کے سرکش ارادوں کو اپنی چشمِ بینا سے دیکھ کر دو تاریخی جملے کہے تھے۔

''قادیانیت، یہودیت کا چربہ ہے۔ قادیانی اسلام اور ملک دونوں کے غدار ہیں۔''

قیام پاکستان کے بعد قادیانی مرکز کفر والحاد ''قادیان'' سے ایک سازش کے تحت ربوہ منتقل ہو گئے۔ انگریز سر فرانسس موڈی نے اپنے چہیتوں کو ربوہ میں 1033 ایکڑ، سات کنال آٹھ مرلے اراضی، پرانا آنہ فی مرلہ کے حساب سے ملت اسلامیہ سے غداری کے عوض تحفتہً عنایت کی۔ ''ربوہ'' ضلع جھنگ دریائے چناب کے کنارے چاروں طرف پہاڑوں سے گھرا ہوا ''پاکستان'' کے مرکز میں واقع ہے اور دفاعی لحاظ سے ضلع سرگودھا کے قریب ایک اہم علاقہ ہے۔ قادیانی وزیر خارجہ سر ظفر اللہ کی وزارت نے حکومت کی نوازشات کا رُخ ربوہ کی طرف موڑ دیا۔ ربوہ میں ریلوے اسٹیشن قائم ہوا۔ سکولوں کی تعمیر شروع ہوگئی۔ تار گھر بنایا گیا۔ ہسپتال تعمیر ہوا۔ کالج معرض وجود میں آیا۔ بجلی پہنچائی گئی۔ سڑکیں بنائی گئیں اور دیگر تعمیر و ترقی کے بے شمار کام ہوئے ربوہ میں کسی مسلمان کو داخل ہونے کی اجازت نہ تھی نام نہاد قادیانی خلیفہ کی اپنی مطلق العنان خلافت تھی خلیفہ کی اپنی عدالتیں اور نظارتیں تھیں۔ ربوہ شہر کے اپنے الگ انتظام ہیپر تھے۔ سکولوں کالجوں کے اساتذہ کا تمام سٹاف قادیانی تھا۔ المختصر پاکستان میں ایک مضبوط اور ایک منظم قادیانی ریاست قائم ہو چکی تھی۔

اب ہم حقائق کی روشنی میں نہایت مختصر انداز میں ثابت کرتے ہیں کہ قادیانی اسلام اور ملک دونوں کے غدار ہیں۔

## اکھنڈ بھارت:

''ہم ہندوستان کی تقسیم پر رضا مند ہوئے تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے اور پھر یہ کوشش کریں گے کہ کسی نہ کسی طرح پھر متحد ہو جائیں۔''

(الفضل، 17 مئی 1947ء)

## قادیانی مردے امانتاً دفن ہیں:

قادیانیوں نے آج تک وجود پاکستان کو تسلیم نہیں کیا۔ کیونکہ ان کا الہامی عقیدہ ہے کہ ایک نہ ایک دن پاکستان ٹوٹ کر رہے گا اور ہم اپنے قبلہ وکعبہ قادیان ضرور جائیں گے اسی لئے قادیانی اپنے مُردوں کو ربوہ کے نام نہاد بہشتی مقبرہ میں امانتاً دفن کرتے ہیں کیونکہ جب پاکستان ٹوٹ جائے گا تو ہم اپنے مردے یہاں سے نکال کر قادیان لے جائیں گے۔ مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی ودیگر قادیانی گروگھنٹالوں کی قبروں پر ایسی ہی باغیانہ اور غدارانہ تحریریں رقم تھیں۔ جواب کسی مصلحت کے تحت مٹادی گئی ہیں۔

## قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ نہیں پڑھی:

محسن قوم، بانی پاکستان محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ کا نماز جنازہ اس وقت کے قادیانی وزیر خارجہ سر ظفر اللہ مرتد نے نہیں پڑھا تھا بلکہ غیر ملکی سفیروں کے ساتھ باہر بیٹھا رہا (قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ کو کافر سمجھتا تھا، کیونکہ قائداعظم مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتے تھے)

تقسیم ملک کے وقت قادیانیوں نے پاکستان میں شمولیت کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ اور حد بندی کمیشن کے سامنے ایک الگ قادیانی ریاست کا مطالبہ کیا تھا اور اس میں اپنی تعداد، علیحدہ مذہب، اپنے سکول، فوجی ملازمین کی کیفیت اور آبادی وغیرہ کی تفصیلات درج کیں۔ حتیٰ کہ قادیانی جماعت نے باؤنڈری کمیشن کو قادیانی ریاست کا الگ نقشہ بھی پیش کیا یہ تمام تفصیلات حال ہی میں شائع ہونے والی کتاب ''Partition of the Punjab'' میں درج ہیں۔

## بلوچستان پر قبضہ کرنے کا منصوبہ:

قادیانی جب اپنی علیحدہ ریاست قائم کرنے میں ناکام رہے تو پھر انہوں نے یہ منصوبہ بنایا کہ پاکستان میں ایک صوبہ قادیانی ہونا چاہئے اس کے لئے انہوں نے بلوچستان کا انتخاب کیا، انہوں نے سوچا کہ بلوچستان رقبہ کے لحاظ سے سب سے بڑا صوبہ ہے اور آبادی کے لحاظ سے سب سے چھوٹا اور

آبادی کی اکثریت ان پڑھ ہے۔ لہٰذا یہاں ہمارا کھوٹہ سکہ خوب چلے گا۔ لیکن علماء حق نے ان کی اس سازش کے پرخچے اڑا دیئے۔ ملاحظہ ہو قادیانی منصوبہ۔

"بلوچستان کی کل آبادی پانچ یا چھ لاکھ ہے زیادہ آبادی کو احمدی بنانا مشکل ہے لیکن تھوڑے آدمیوں کو تو احمدی بنانا کوئی مشکل نہیں۔ پس جماعت اس طرف اگر پوری توجہ دے تو اس صوبہ کو بہت جلد احمدی بنایا جاسکتا ہے۔ اگر ہم سارے صوبے کو احمدی بنالیں تو کم از کم ایک صوبہ تو ایسا ہوگا جس کو ہم اپنا صوبہ کہہ سکیں گے۔ پس تبلیغ کے ذریعہ بلوچستان کو اپنا صوبہ بنالو تاکہ تاریخ میں آپ کا نام رہے۔

(مرزا محمود احمد کا بیان مندرجہ "الفضل" 13 اگست 1948ء)

## لیاقت علی خاں کا قتل:

گزشتہ سالوں قومی اخبارات میں اور کراچی سے شائع ہونے والے ایک جریدہ ہفت روزہ تکبیر (مارچ 1986ء) میں پاکستان کے سراغرساں جیمز سالومن ونسٹنٹ کی یادوں کے حوالہ سے بتایا گیا کہ پاکستان کے پہلے وزیراعظم لیاقت علی خاں کو سید اکبر نے نہیں بلکہ ایک جرمن قادیانی کنزے نے قتل کیا ہے۔ اس قادیانی کی پرورش سر ظفر اللہ خاں نے کی تھی۔

لیاقت علی خاں نے سر ظفر اللہ کو وزیر خارجہ کے عہدہ سے علیحدہ کرنے کا پکا فیصلہ کرلیا تھا اور راولپنڈی کے جلسہ عام میں اس کا اعلان کرنے والے تھے ادھر قادیانی سازش تو تیں بھی تیار بیٹھی تھیں۔ جیمز کے بقول کنزے جلسہ عام میں سٹیج کے قریب ہی بیٹھا ہوا تھا اس نے پٹھانوں والا لباس پہن رکھا تھا جونہی شہید ملت سٹیج پر آئے کنزے نے فائرنگ کرکے انہیں شہید کردیا۔ شور وغل میں سید اکبر کو قاتل مشہور کردیا گیا اور سوچی سمجھی سازش کے تحت اسے ہلاک کردیا گیا۔

کنزے راولپنڈی سے فرار ہوکر ربوہ پہنچا اس کے بعد وہ مغربی جرمنی فرار ہوگیا اور بقول جیمز ، کنزے آج بھی مغربی جرمنی کے شہر برلن میں زندہ ہے۔

## اسرائیل میں چھ سو قادیانی فوجی:

اسرائیل نے مسلمانان عرب پر جو ظلم وستم توڑے ہیں انہیں پڑھ کر ہلاکو، چنگیز خاں کے مظالم بھی ماند پڑ جاتے ہیں۔ خصوصاً اسرائیل نے فلسطین میں خون ناحق کے جو دریا بہائے ہیں صرف وہی داستان ظلم پڑھ کر رعشہ طاری ہوجاتا ہے اور شریانوں میں خون منجمد ہوتا محسوس ہوتا ہے۔ لیکن آپ یہ پڑھ کر حیران رہ جائیں گے کہ 1972ء کی قومی اسمبلی میں مولانا ظفر انصاری نے پارلیمنٹ کو یہ بتا کر ورطہ

حیرت میں ڈال دیا کہ جہاں ننگ انسانیت یہودی درندے فلسطین و دیگر عرب ممالک کے مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیل رہے ہیں وہاں 600 قادیانی فوجی بھی اسرائیل کی فوج میں باقاعدہ بھرتی ہیں اور اس چنگیزی فعل میں یہودی درندوں سے بھی دو ہاتھ آگے ہیں۔

## اسرائیل میں قادیانی مشن:

اسرائیل میں کوئی بھی مذہبی مشن کام نہیں کرسکتا لیکن قادیانی مشن کو اسرائیل میں کام کرنے کی کھلی اجازت ہے حال ہی میں روزنامہ ''نوائے وقت'' کے اول صفحہ پر ایک چونکا دینے والی تصویر شائع ہوئی ہے جس میں اپنے فرائض قبیح سے سبکدوش ہونے والا قادیانی مشن کا سربراہ دوسرے نئے آنے والے قادیانی مشن کے سربراہ کا تعارف اسرائیلی صدر سے کروارہا ہے۔اخبار میں راز فاش ہونے پر دارالکفر ربوہ کے ایوانوں میں کھلبلی مچ گئی اور اس کے ساتھ ساتھ دنیا بھر کے مسلمانوں کی آنکھیں بھی کھل گئیں۔

## امریکی ایجنٹ:

قادیانی دنیا کی ہر استعماری طاقت کے ایجنٹ ہیں۔بڑی طاقتوں کے بغل بچے بن کر رہتے ہیں اور اپنے مفادات سمیٹتے رہتے ہیں۔موجودہ حالات میں قادیانیوں کو روئے زمین پر ذلت کی خاک چاٹتے ہوئے دیکھ کر امریکہ اپنے ان پروردوں کی حمایت میں کھل کر سامنے آگیا اور امریکہ نے واشگاف الفاظ میں حکومت پاکستان یہ کہہ دیا ہے کہ امریکہ پاکستان کی امداد صرف اس شرط پر دے گا کہ حکومتِ پاکستان قادیانیوں کے خلاف اٹھائے گئے سارے قانونی اقدامات واپس لے لے اور انہیں حقائق سے نقاب اٹھاتے ہوئے پاکستان کے سابق وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو نے اپنے اقتدار کے آخری ایام میں قادیانیت کے نباض آغا شورش کشمیری کو بتایا کہ برسر اقتدار آنے کے بعد جب میں پہلی مرتبہ سربراہ مملکت کی حیثیت سے امریکہ کے دورہ پر گیا تو امریکی صدر نے مجھے ہدایت کی کہ پاکستان میں قادیانی جماعت ہمارا گروہ ہے۔آپ ہر لحاظ سے ان کا خیال رکھیں

دوسری مرتبہ جب میں پھر امریکہ کے سرکاری دورہ پر گیا تو دوبارہ پھر یہی ہدایت ملی، بھٹو نے کہا کہ یہ بات میرے پاس قومی امانت تھی۔ریکارڈ کے لئے پہلی مرتبہ انکشاف کر رہا ہوں۔

## روسی ایجنٹ:

قادیانی بین الاقوامی سازشوں اور جاسوسی کے اتنے بڑے ماہر ہیں کہ دونوں سپر طاقتوں امریکہ اور روس کو اپنے انسانیت سوز اور اخلاق شکن منصوبوں کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لئے اس بدنام زمانہ گروہ کی خدمات مستعار لینا پڑتی ہیں۔قادیانی فتنے کا ایک ہاتھ امریکہ اور دوسرا ہاتھ روس نے تھاما ہوا ہے۔

گزشتہ دنوں رسوائے زمانہ مرزائی صنعت کار اور دار الکفر ربوہ کی ایک اہم شخصیت نصیر اے شیخ نے لاہور میں اپنی رہائش گاہ پر پاکستان میں مقیم روسی سفیر کے اعزاز میں ایک پُر تکلف عشائیہ کا اہتمام کیا جس میں ملک کی اہم شخصیات کو مدعو کیا دعوت کے بعد نصیر اے شیخ اور روسی سفیر کی ایک اہم اور خفیہ میٹنگ ہوئی۔

علاوہ ازیں اسلام آباد میں ایک قادیانی پروفیسر جمیل احمد روسی لٹریچر تقسیم کرتا ہوا پکڑا گیا اور اس وقت پاکستان میں قادیانی لابی پاکستان وافغانستان کے مابین تعلقات کی پوری رپورٹ روس کو پہنچا رہی ہے اور دوسری طرف قادیانیوں پر روسی نوازشات کی بارش بھی دیکھئے کہ ننگ وطن ڈاکٹر عبدالسلام کو نوبل پرائز سے نوازا گیا۔ درحقیقت یہ نوبل پرائز روسی اور یہودی لابی کی طرف سے قادیانیوں کو ان کی خدمات کے عوض دیا گیا۔

## شاہ فیصل کی شہادت:

جب ایک خطرناک یہودی سازش کے تحت محسن اسلام، خادم امت محمدیہ، اور پاسبان حرم شاہ فیصل کو شہید کر دیا گیا تو روئے زمین پر بسنے والے تمام مسلمانوں کی آنکھیں خون کے آنسو رو رہی تھیں ہر مسلمان کا دل زخموں سے چور چور تھا۔ لیکن اس وقت قادیان در ربوہ کی منحوس سرزمینوں پر قادیانی چراغاں کر رہے تھے کیونکہ 1974ء میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دلوانے میں فرزند اسلام کا بڑا ہاتھ تھا اس مجاہد ختم نبوت نے سابق وزیراعظم پاکستان ذوالفقار علی بھٹو کو خصوصی طور پر قادیانیوں کو کافر قرار دینے کے لئے کہا تھا چونکہ شاہ فیصل یہود کے ازلی دشمن تھے۔ اور وہ اسرائیل کے وجود کو برداشت نہ کرتے تھے۔ جبکہ قادیانی یہودیوں کے دیرینہ ایجنٹ ہیں اور ان کا آب ودانہ اسرائیل سے آتا ہے۔

## سقوط ڈھاکہ:

جب سقوط ڈھاکہ ہوا تو ہر گھر میں صف ماتم بچھی ہوئی تھی۔ جذبہ حب الوطنی سے لبریز ہر پاکستانی مجسمہ غم بنا بیٹھا ہوا تھا کیونکہ آج اُن کے بھائی ان سے بچھڑ گئے تھے اور وطن عزیز کا ایک بازو کٹ گیا تھا۔ لیکن رنج والم کی ان گھڑیوں میں ربوہ وقادیان میں شہنائیاں بج رہی تھیں۔ جھوٹی نبوت کے ان قادیانی نوجوانوں نے ربوہ کے بازاروں میں بھنگڑا ڈالا اور مٹھائیاں تقسیم کیں۔ پاکستان کے ان ازلی دشمنوں نے وجود پاکستان کو اپنی منافقت کی تیغ سے جس طرح دولخت کیا وہ ایک دلدوز داستان ہے۔

غدار ملت مرزا قادیانی کا غدار پوتا اور قادیانی اُمت کی کفریہ مشینری کا اہم پرزہ ایم ایم احمد سقوط ڈھاکہ کے وقت ملک کی منصوبہ بندی کمیشن کا ڈپٹی چیئرمین تھا۔ یہ ملکی معیشت پر کالا ناگ بن کر بیٹھا ہوا تھا اس نے مشرقی پاکستان کو توڑنے کے لئے معاشی طور پر ایک خطرناک سازش تیار کی کہ بنگالی اپنی

معاشی زندگی اور احساس محرومی سے تنگ آ کر پاکستان کے دشمن بن گئے۔ ایم، ایم، احمد نے یہ تاثر پھیلا دیا کہ محنت مشرقی پاکستان کرتا ہے اور مغربی پاکستان اس کے خون پسینے سے کمائی ہوئی دولت سے گلچھرے اڑاتا ہے ملک کی ساری دولت پر مغربی پاکستان کا قبضہ ہے اور مشرقی پاکستان کے باشندے غربت وافلاس کی چکی میں پس رہے ہیں۔ دو بھائیوں کے درمیان نفرت وتفرقے کی یہ پہلی سنگین دیوار تھی جو مشرقی پاکستان کے قاتل ایم، ایم احمد نے اسرائیل کے اشارے پر تعمیر کی۔ وطن عزیز کا خون کرنے والے اس مجرم نے بحریہ کے لئے جدید ترین اسلحہ، آبدوزیں اور دیگر جنگی سازوسامان نہ خریدا حالانکہ اس کی خریداری کے لئے رقم بھی مختص ہو چکی تھی

گزشتہ سے پیوستہ سال راؤ فرمان علی جو مشرقی پاکستان میں گورنر کے مشیر بھی تھے، انہوں نے ایک بیان میں کہا تھا کہ مشرقی پاکستان کی علیحدگی کی ایک بڑی وجہ عظیم قادیانی ریاست کے قیام کا نظریہ تھا۔ بنگالیوں کی علیحدگی کے کئی عوامل تھے جن میں غربت، ناخواندگی، پسماندگی، مواصلات کا فقدان بھی شامل تھا۔ یہ بھی کچھ قادیانی امت کے فرزند ایم ایم احمد کے کمالات کا نتیجہ تھا۔ پروفیسر فرید احمد کے صاحبزادہ نے بھی یہ انکشاف کیا کہ مرزائی بھارت کے ایجنٹ اور آلہ کار ہیں اور انہیں سازشوں سے مشرقی پاکستان کی علیحدگی معرض وجود میں آئی۔

## حکومت پر قبضہ کرنے کا منصوبہ:

انگریز نے جب اپنے خود کاشتہ پودے مرزا قادیانی کے سر پر جھوٹی نبوت کا ٹوکرا رکھا تو اس کے بعد قادیانیوں نے اپنی ایک خود مختار ریاست کے منصوبے بنانا شروع کر دیئے جہاں وہ اپنی انگریزی نبوت کے عقائد کو پھیلا سکیں چنانچہ ان کے خبث باطن کی چند جھلکیاں ملاحظہ فرمائیں۔

1: ''ہم احمدی حکومت قائم کرنا چاہتے ہیں۔''

(الفضل، 14 فروری 1922ء خلیفہ قادیان مرزا بشیر الدین محمود کی تقریر)

2: ''اس وقت تک کہ تمہاری بادشاہت قائم نہ ہو جائے تمہارے راستے سے یہ کانٹے ہرگز دور نہیں ہو سکتے۔'' (الفضل، قادیان 8 جولائی 1922ء)

## ابوجہل کی پارٹی:

ہم فتح یاب ہوں گے۔ ضرور تم مجرموں کی طرح ہمارے سامنے پیش ہوں گے اس وقت تمہارا حشر بھی وہی ہوگا جو فتح مکہ کے دن ابوجہل اور اس کی پارٹی کا ہوا۔

(اخبار، الفضل، 3 جنوری 1952ء)

قیام پاکستان سے لے کر آج تک قادیانی اسلامی جمہوریہ پاکستان کو قادیانی ریاست (نعوذ باللہ) بنانے پر تلے ہوئے ہیں ان وطن دشمن عناصر نے کئی بار اقتدار پر قبضہ کرنے کی سازشیں تیار کیں۔ لیکن جسے اللہ رکھے اسے کون چکھے۔

مرزائیوں کا سالانہ جلسہ دسمبر 1973ء کو ربوہ میں ہو رہا تھا۔ نام نہاد قادیانی خلیفہ مرزا ناصر تقریر کر رہا تھا۔ پاکستان ائیر فورس کا ایک جہاز اڑتا ہوا آیا اس نے فضا میں غوطہ لگا کر مرزا ناصر کو سلامی دی۔ دوسرا آیا اس نے بھی یہی عمل دہرایا۔ تیسرے نے بھی یہی فعل قبیح کیا۔ یہ سارے مرزائی پائیلٹ تھے۔ جنہوں نے ائیر فورس کے ائیر مارشل ظفر چودھری کے حکم سے ایسا کیا اس پر قادیانی خلیفہ مرزا ناصر خوشی سے پھولا نہ سمایا اس نے اپنا دامن پھیلا لیا اور آسمان کی طرف منہ کر کے حاضرین سے مخاطب ہوا۔'' میں دیکھ رہا ہوں کہ احمدیت کا پھل جلد ہی پک کر میری جھولی میں گرنے والا ہے۔''

یہ قادیانی ریاست کی خوشخبری تھی لیکن جس کے دادا مرتد عصر مرزا قادیانی اور باپ قائد المنافقین مرزا بشیر الدین محمود نے کبھی سچ نہ بولا ہو اس کی زبان پر سچ کیسے آ سکتا تھا اس بات کو تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ 1974ء کی تحریک ختم نبوت پورے زوروں سے اٹھی اور حکومت وقت نے انہیں کافر قرار دے دیا۔

سابق وزیر اعظم پاکستان ذوالفقار علی بھٹو کے عہد میں قادیانی جرنیل میجر آدم خان نے حکومت کا تختہ الٹنے کی خطرناک سازش تیار کی سادہ لوح مسلمان نوجوانوں کو بھی اس میں ملوث کر لیا گیا سازش پکڑی گئی قادیانی جرنیل جنرل آدم اور اس کے بیٹے میجر فاروق اور میجر افتخار جو ریٹائرڈ ائیر مارشل اصغر خان کے بھائی کے سالے ہیں قید کر لئے گئے اور قادیانی اُمت سردی میں سکڑے ہوئے سانپ کی طرح بیٹھ گئی۔

## اے محبان پاکستان:

ہمارا وطن پاکستان۔ جان سے پیارا پاکستان جو کروڑوں قربانیوں کا ثمر ہے جسے حاصل کرنے کے لئے ہمارے اسلاف کو خون کی ندیاں عبور کرنا پڑیں جسے حاصل کرنے کے لئے ماؤں نے اپنے چہیتوں کو اپنے ہاتھوں سے کفن پہنا کر انہیں سوئے مقتل روانہ کیا جس کے حصول کے لئے طلباء کو اپنی تعلیم کو خیر باد کہنا پڑا۔ جس کے حصول کے لئے علماء کرام کو پھانسی کے پھندوں کو چومنا پڑا۔ جس کی آزادی کی قیمت بچوں نے نیزوں کی انیوں پر موت کا رقص کر کے ادا کی۔ جس کی آزادی کی تاریخ کے صفحات پر عفت مآب ماؤں بہنوں کی عزت وعصمت کے لٹے ہوئے قافلوں کی خونچکاں داستانیں پڑھ کر جسم پر کپکپی طاری ہو جاتی ہے لیکن.........

اے میرے وطن کے لوگو! قادیانی ہمارے اس گلستان پر قبضہ کرنا چاہتے ہیں جس کی مٹی ہمارے

شہداء کے خون سے گندھی ہوئی ہے۔ قادیانی اس اسلامی ریاست کو قادیانی ریاست بنانا چاہتے ہیں۔ وہ یہاں پرچم اسلام کو سرنگوں کر کے قادیانیت کا جھنڈا لہرانا چاہتے ہیں (نعوذ باللہ) وہ یہاں اسلام زندہ باد، تاجدار ختم نبوت زندہ باد، کے بجائے احمدیت (قادیانیت) زندہ باد اور مرزا قادیانی زندہ باد کے نعرے لگانا چاہتے ہیں (معاذ اللہ) ختم نبوت کے ڈاکوؤں کا یہ گروہ یہاں نبی آخر الزماں ﷺ کی عالمگیر نبوت کی جگہ انگریزی نبی مرزا قادیانی کی نبوت چلانا چاہتے ہیں (العیاذ باللہ) یہ حریصان اقتدار، کرسی اقتدار سے مسلمان حکمرانوں کو اتار کر وہاں اپنے نام نہاد خلیفہ کو بٹھانا چاہتے ہیں اور مسلمانوں کو ہمیشہ کے لئے یہودیوں کا غلام بنانا چاہتے ہیں۔

اے پاکستان کے سپاہیو! فدائیو! آستین کے ان سانپوں پر کڑی نگاہ رکھو! اور ان کے زہر قاتل سے ملت اسلامیہ کے ہر فرد کو بچاؤ۔ انہیں کلیدی اسامیوں سے ہٹاؤ کیونکہ یہ یہود و نصاریٰ کے گماشتے ہیں افواج پاکستان سے انہیں نکال باہر کرو کیونکہ یہ جہاد کے منکر ہیں غرضیکہ زندگی کے ہر میدان میں ان کا سختی سے محاسبہ کرو۔ رب العزت ہمیں غداران دین و ملت سے جہاد کرنے اور انہیں کیفر کردار تک پہنچانے کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)



**عقیدہ۔** محال ہے کہ کوئی حضور کا مثل ہو جو کسی صفت خاصہ میں کسی کو حضور کا مثل بتائے گمراہ ہے یا کافر۔

**عقیدہ۔** حضور کو اللہ عزوجل نے مرتبہ محبوبیت کبریٰ سے سرفراز فرمایا کہ تمام خلق جویائے رضائے مولا ہے اور اللہ عزوجل طالب رضائے مصطفیٰ ﷺ۔

**عقیدہ۔** حضور کے خصائص سے معراج ہے کہ مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک اور وہاں سے ساتوں آسمان اور کرسی و عرش تک بلکہ بالائے عرش رات کے ایک خفیف حصہ میں مع جسم تشریف لے گئے اور وہ قرب خاص حاصل ہوا کہ کسی بشر ملک کو کبھی نہ حاصل ہوا۔ نہ ہو اور جمال الٰہی بچشم سر دیکھا اور کلام الٰہی بلا واسطہ سنا اور تمام ملکوت السموات والارض کو بالتفصیل ذرہ ذرہ ملاحظہ فرمایا (بہار شریعت)

شیخ الحدیث حضرت علامہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری رحمۃ اللہ علیہ

# پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ اور معرکہ قادیانیت

لکل فرعون موسیٰ کے مطابق دنیا میں جب بھی کوئی باطل کا پرستار اُبھرا ہے اللہ تعالیٰ نے اس کی سرکوبی کے لئے کسی حق آگاہ شخصیت کو مقرر فرمادیا، سرزمین قادیان سے نبوت کا جھوٹا مدعی اٹھتا ہے اور کچھ لوگ دین سے بے خبری یا آزادی کی بناء پر اس کے زرخرید غلام بن جاتے ہیں تو وہ سمجھتا ہے کہ میں دائمی مسند نبوت پر فائز ہو گیا ہوں۔ اور دنیا میں کوئی میرے مدمقابل نہیں جم سکتا۔ اتنے میں گولڑہ کی مقدس سرزمین سے مہر عالم تاب حضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی جبروتی آواز حق کی حمایت میں بلند ہوتی ہے۔ جس کی ہیبت سے خانہ باطل میں صف ماتم بچھ جاتی ہے۔ انگریز کے تیار کردہ مدعی نبوت پر کیفیت مرگ طاری ہو جاتی ہے اور حق اپنی تمام تر رعنائیوں کے ساتھ جلوہ گر ہو جاتا ہے۔

1307ھ / 1890ء میں حضرت پیر سید مہر علی شاہ قدس سرہ حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے تو دل میں خیال آیا کہ یہیں مستقل قیام کیا جائے۔ لیکن حضور سید عالم نور مجسم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی آپ کو خواب میں زیارت ہوئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مرزا قادیانی میری احادیث کو تاویل کی قینچی سے کتر رہا ہے اور آپ خاموش بیٹھے ہیں۔ فوراً واپس ہندوستان جائیے اور اس کے خلاف کام کیجیے۔ چنانچہ آپ واپس تشریف لے آئے۔ مرزا قادیانی نے حیات مسیح علیہ السلام کا انکار کرتے ہوئے خود مسیح ہونے کا دعویٰ کیا اور علماء و مشائخ کو اپنی بیعت کے دعوت نامے جاری کئے علماء حق تو اس کے دام تزویر میں نہ آئے البتہ کچھ جہلاء اور کچھ دنیا پرست اس کے جال میں پھنس گئے۔

مذاہب باطلہ کو ہر محاذ پر شکست فاش دینے والے حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ ان حالات میں کیونکر خاموش رہ سکتے تھے آپ نے شمس الہدایہ فی اثبات حیات المسیح لکھی جس میں کتاب و سنت کے دلائل قاہرہ سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات ثابت کر کے بتایا کہ مرزائے قادیان کا دعوائے مسیحیت فریب اور جھوٹ کا پلندہ ہے۔ اس کتاب کے شائع ہوتے ہی ایوان مرزائیت میں زلزلہ آ گیا اور مرزائی یہ سوچنے پر مجبور ہو گئے کہ اس کتاب کا ضرور کچھ تدارک ہونا چاہیے اس کا حل یہ نکالا گیا کہ مرزا نے ایک اشتہار شائع کر کے پیر صاحب کو مناظرہ کا چیلنج دیا اور طریقہ یہ تجویز کیا کہ فریقین قرآن پاک کی چالیس آیات کی تفسیر عربی

میں سات گھنٹوں میں لکھ کر پیش کریں مجوزہ علماء جس کی تفسیر اور عبارت، روح القدس کی تائید سے موید قرار دیں اسی کی فتح ہوگی۔

حضرت پیر مہر علی شاہ قدس سرہ کی جلالت شان کا مرزا پر اس قدر اثر تھا کہ اس نے لکھا کہ اگر پیر صاحب مناظرہ کے لئے رضامند نہ ہوں تو میں علماء کی ایسی جماعت سے مناظرہ کرنے کے لئے تیار ہوں جو چالیس سے کسی طرح کم نہ ہو۔ گویا مرزا نے یہ تسلیم کر لیا کہ صرف پیر صاحب کی ذات گرامی چالیس علماء کے برابر ہے۔

مرزا قادیانی کا خیال تھا کہ پیر صاحب اللہ اللہ کرنے والے کثیر المشاغل بزرگ ہیں وہ میدان مناظرہ میں آنے کو پسند نہیں کریں گے اور ہمیں اپنی فتح کے شادیانے بجانے کا زریں موقع مل جائے گا۔ لیکن مرزا کی تمام توقعات اس وقت خاک میں مل گئیں جب حضرت پیر صاحب نے نہ صرف تحریری مقابلے کو قبول کر لیا بلکہ یہ بھی فرمایا کہ پہلے مرزا کے انفرادی عقائد پر گفتگو ہوگی اور پھر تحریری مقابلہ ہوگا۔ اور مرزا کو بذریعہ اشتہار مطلع کیا گیا کہ 25 اگست 1900ء کو لاہور میں مناظرہ ہوگا اور اشتہار کے ملتے ہی منظوری یا نامنظوری کی اطلاع دینی لازم ہوگی۔ اس کے علاوہ متحدہ پاک و ہند کے مختلف مواضع کے ساتھ علماء نے ایک اشتہار جاری کیا کہ ہم 25 اگست کو پیر صاحب کے ساتھ لاہور پہنچ رہے ہیں اور ہمارے نزدیک پیر صاحب کی یہ شرط بالکل برمحل ہے کہ تحریری مقابلے سے پہلے تقریری گفتگو ہونی چاہئے۔

اب ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ مرزا قادیانی منظوری کا اعلان کر کے میدان مناظرہ میں نکل آتا لیکن اس نے ایسا نہ کیا اور خاموشی کو امن و عافیت کا ذریعہ سمجھ کر چپ ہو رہا البتہ اس کے ایک مرید محمد احسن امروہی نے تاریخ مناظرہ سے چار دن پہلے ایک مطبوعہ خط گولڑہ شریف بھیجا جس میں لکھا کہ ہمیں تقریری مناظرہ کی شرط منظور نہیں۔ تحریری مقابلہ کرنا ہو تو پیر صاحب تشریف لے آئیں یہ ان کی طرف سے شکست کا پہلا اعتراف تھا۔ اس کے جواب میں حضرت پیر صاحب کے ایک مرید حکیم سلطان محمود نے ایک اشتہار شائع کیا جس کی ایک کاپی بذریعہ رجسٹری قادیان بھیجی گئی اس اشتہار میں اعلان کیا گیا کہ حضرت پیر صاحب مرزا کی شرائط کے مطابق تحریری مقابلے کے لئے لاہور تشریف لے جا رہے ہیں۔ چنانچہ 24 اگست کو پیر صاحب گولڑہ شریف سے عازم لاہور ہوئے پہلے راولپنڈی اسٹیشن سے اور پھر لالہ موسیٰ سے بذریعہ تار اپنی روانگی کی اطلاع مرزا کو بھجوائی۔

حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی قدس سرہ لاہور پہنچے تو عوام کے علاوہ علماء کا جم غفیر جمع ہو گیا جس میں اہل سنت، دیوبندی، اہل حدیث، اور شیعہ ہر مکتب فکر کے افراد موجود تھے۔ جو حضرت پیر صاحب کی قیادت میں بیسویں صدی عیسوی کے مسیح کے ساتھ فیصلہ کن ٹکر لینے کے لئے تیار تھے گویا صحابہ کرام کے

مقدس لشکر نے جوحشر مسیلمہ کذاب اور اس کے حواریوں کا میدان جنگ میں کیا تھا۔ آج ختم نبوت ایسے قطعی عقیدہ کے حامی وہی حشر مرزا قادیانی اور اس کی ذریت کا میدان مناظرہ میں کرنا چاہتے تھے۔

اہل اسلام اور مرزائی دونوں ہی بڑی بے تابی سے مرزا کی آمد کا انتظار کر رہے تھے۔ لاہوری پارٹی کے بعض بااثر افراد نے انتہائی کوشش کی کہ مرزا قادیانی کسی صورت میں لاہور آجائے مگر وہ نہ آیا اور عذر یہ پیش کیا کہ پیر صاحب خود اعلان کریں کہ میں تقریری مباحثہ کی شرط واپس لیتا ہوں تب میں لاہور آؤں گا۔ پیر صاحب نے فرمایا محمد احسن امروہی کے مطبوعہ مکتوب کے جواب میں ہمارے ایک رفیق حکیم سلطان محمود اس شرط کی واپسی کا اعلان کر چکے ہیں اب اگر مرزا قادیانی اپنے دستخط سے اعلان کرے کہ میں تقریری مباحثہ نہیں کرنا چاہتا تو میں بھی اعلان کر دوں گا کہ میں تقریری بحث کی شرط واپس لے چکا ہوں۔ لیکن اس طرف سے مکمل سکوت چھایا رہا۔

25 اگست کا دن انتظار کرتے کرتے گزر گیا لیکن مرزا کا دور دور کہیں نام ونشان نہ تھا بالآخر 27 اگست کو شاہی مسجد لاہور میں عظیم الشان اجلاس منعقد ہوا جس میں مختلف علماء نے اسلام کی سربلندی اور مرزا کے دجل وفریب اور پسپائی کو تفصیلاً بیان کیا۔ اس دن حق اپنی تمام تر زیبائی کے ساتھ جلوہ گر ہوا اور باطل سرنگوں ہو کر رہ گیا۔

﴿ان الباطل کان زھو قا﴾

مرزائے قادیانی نے خفت مٹانے کے لئے کچھ اشتہار شائع کئے جن میں مناظرہ کے لئے میدان میں نہ آنے کا عذر یہ بیان کیا کہ پیر صاحب کے مریدین میں جوش وخروش حد سے زیادہ ہے اس لئے بغیر مکمل حفاظتی انتظامات کے لاہور میں قدم رکھنا آگ میں کودنے کے برابر ہے۔ 15 دسمبر 1900ء کو ایک اشتہار شائع کر کے ایک اور چیلنج پیش کر دیا کہ میں فصیح عربی میں سورۂ فاتحہ کی تفسیر لکھ کر پیش کرتا ہوں۔ پیر صاحب بھی لکھیں پھر علماء خود ہی فیصلہ کر لیں گے کہ کون حق پر ہے۔ چنانچہ "اعجاز المسیح" کے نام سے سورۂ فاتحہ کی تفسیر لکھ کر شائع کر دی۔ اس کے علاوہ مرزا کے ایک مرید محمد احسن امروہی نے شمس الہدایہ کے جواب میں شمس بازغہ نامی ایک کتاب لکھی اور یقین کر لیا کہ مناظرہ میں شکست کا تدارک ہو گیا ہے۔ حضرت پیر صاحب نے ان دونوں کتابوں کے جواب میں مشہور زمانہ کتاب "سیف چشتیائی" لکھ کر 1902ء میں شائع فرما دی۔ اس میں آپ نے شمس بازغہ کے شبہات کا دندان شکن جواب اور اعجاز المسیح کی ایک سو سے زائد اغلاط کی نشاندہی کر کے مرزا کی عیاری کو طشت ازبام کر دیا۔ حضرت پیر صاحب نے تفصیلاً بیان کیا کہ اس کتاب میں کہیں سرقہ ہے اور کہیں قواعد عربیہ کی خلاف ورزی ہے اس لحاظ سے اس کتاب کو معجزہ کہنا تو کجا اسے تو قابل ذکر کتب میں شمار بھی نہیں کیا جا سکتا۔

سیف چشتیائی کو اہل علم وفضل طبقہ نے سر آنکھوں پر رکھا اور زبردست خراج تحسین پیش کیا۔ آج تک مذہب مرزائیہ اس کتاب کے جواب سے عاجز ہے اور انشاء اللہ العزیز قیامت تک اس کا جواب نہیں دے سکے گا۔

اس جگہ یہ امر قابل ذکر ہے کہ مناظرہ شاہی مسجد میں شکست فاش کے باوجود مرزائی اپنی ضد پر قائم رہا اور آج بھی جبکہ پاکستان کی نیشنل اسمبلی نے اس کے کفر وارتد پر مہر تصدیق ثبت کردی ہے اپنی ضد پر قائم ہیں اور کہتے ہیں کہ جب ہم مسلمان ہیں تو ہمیں کوئی اسلام سے خارج نہیں کرسکتا، وہ باقاعدہ اپنے غلط نظریات کا پرچار کررہے ہیں۔ ضرورت ہے کہ ارباب اقتدار مسلمانوں کے منظور شدہ مطالبے کے مطابق ربوہ کو کھلا شہر قرار دینے کے لئے عملی قدم اٹھائیں اور فوری طور پر مرزائیوں کو کلیدی عہدوں سے برطرف کریں۔ اس کے علاوہ علماء کا بھی فرض ہے کہ وہ ردمرزائیت کے محاذ پر پوری کوشش سے کام جاری رکھیں تاکہ کوئی مسلمان ارتداد کا شکار نہ ہو۔ اور مرزائیوں کو اسلام کی دعوت دینے کا پروگرام بنانا چاہئے تاکہ جو افراد غلط فہمی کی بناء پر مرزائیت کا شکار ہیں دولت اسلام سے مشرف ہوسکیں۔



**عقیدہ** ۔ وہ حی ہے یعنی خود زندہ ہے اور سب کی زندگی اس کے ہاتھ میں ہے۔ جسے جب چاہے زندہ کرے اور جب چاہے موت دے۔

**عقیدہ** ۔ جو چیز محال ہے اللہ عزوجل اس سے پاک ہے کہ اس کی قدرت اسے شامل ہو۔ محال اسے کہتے ہیں جو موجود نہ ہوسکے اور جب مقدور ہوگا تو موجود ہوسکے گا پھر محال نہ رہا۔ اسے یوں سمجھو کہ دوسرا خدا محال ہے یعنی نہیں ہوسکتا تو یہ اگر زیر قدرت ہو تو موجود ہوسکے اور ہوگا تو محال نہ رہا اور اس کو محال نہ ماننا وحدانیت کا انکار ہے۔ یوہیں فنائے باری محال ہے۔ اگر تحت قدرت ہو تو ممکن ہوگی اور جس کی فنا ممکن ہوگی اور جس کی فنا ممکن ہو وہ خدا نہیں تو ثابت ہوا کہ محال پر قدرت ماننا اللہ کی الوہیت سے ہی انکار کرنا ہے۔

**عقیدہ** ۔ ہر مقدور کے لئے ضرور نہیں کہ موجود ہوجائے البتہ ممکن ہونا ضروری ہے اگرچہ کبھی موجود نہ ہو۔

(بہار شریعت)

محمد بدیع الزماں بھٹی ایڈووکیٹ

# غدار اسلام۔۔۔غدار وطن
# سر ظفر اللہ خان قادیانی

اسے انگریز نے ایک خطرناک سازش کے ذریعے پاکستان کا پہلا وزیر خارجہ بنوایا۔ جس نے اسلام کو مرزا قادیانی سے زیادہ نقصان پہنچایا۔ جو ساری زندگی پوری دنیا میں مرزا قادیانی کو اللہ کا نبی اور رسول متعارف کراتا رہا۔ اس نے وزیر خارجہ ہونے کی حیثیت سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہوئے بیرونی ممالک میں پاکستان کے سفارت خانوں کو قادیانیت کے تبلیغی اڈوں میں تبدیل کر دیا۔ اس نے پاکستان کے کلیدی عہدوں پر قادیانیوں کو تعینات کروایا، جس سے سرکاری اداروں میں قادیانیوں کو زبردست اثر و رسوخ حاصل ہو گیا۔ انگریزوں نے اسے اپنا جاسوس بنا کر مسلمانوں کی صفوں میں داخل کیا تھا۔ اس کی اسلام دشمن فطرت دیکھتے ہوئے اسے سر فضل حسین جیسے غدار کے بعد وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کا ممبر بنایا۔ وہ ڈسکہ ضلع سیالکوٹ کا ایک ناکام وکیل، بے کار مقرر، ناشائستہ گفتگو کرنے والا لیکن بلا کا چاپلوس اور عیار تھا۔ وہ پنجابی لہجے میں انگریزی بولتا تھا جس پر اس کے دوست اسے چھیڑا کرتے تھے کہ تم انگریزی کھیت میں ''پنجابی ہل'' چلاتے ہو۔ اسے اپنی ازدواجی زندگی میں ایک لحہ بھی سکون میسر نہ ہوا۔ اس کا گھر ہمیشہ برباد رہا کیونکہ اس نے ہزاروں گھروں کو برباد کیا تھا۔ اس کی اپنی بیوی سے اس لئے نہ بن سکی کیونکہ وہ قادیانی خلافت کے گھرانوں میں دلچسپیاں رکھتا تھا۔ اس کی زندگی بھی مرزا قادیانی جیسی تھی اور اسے موت بھی مرزا قادیانی والی نصیب ہوئی۔ اس نے قائداعظم کی نماز جنازہ نہ پڑھی کیونکہ وہ قائداعظم کو کافر سمجھتا تھا کہ قائداعظم مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتے تھے۔ اس نے قادیانی مبلغین کی سینکڑوں جماعتیں بیرونی دنیا میں قادیانیت کی تبلیغ کے لئے بھجوائیں اور ''تبلیغ اسلام'' فنڈ کے نام پر کروڑوں روپے حکومت سے دلوائے۔ اس نے اپنے آقاؤں کی دی ہوئی پالیسی کے مطابق ساری زندگی برادر اسلامی ممالک سے پاکستان کے تعلقات کشیدہ رکھے۔ اس نے ایک گھناؤنی سازش کے

ذریعے ضلع گورداس پور بھارت میں شامل کروا کر وہاں بیٹھے لاکھوں مسلمانوں کو قتل کروایا اور بھارت کو کشمیر پر قبضہ کرنے کا موقع مل گیا۔ اس نے سلامتی کونسل کے پلیٹ فارم پر مسئلہ فلسطین کے بارے میں عربوں سے غداری اور اسرائیل سے وفاداری کی۔ وہ حکومت پاکستان کا وزیر خارجہ ہونے کے باوجود، قادیانی جلسوں میں جا کر کفریہ تبلیغی تقریریں کرتا اور اپنے ہاتھوں سے ارتدادی لٹریچر بانٹتا۔ جب اس کی ارتدادی سرگرمیوں سے تنگ آ کر پاکستان کے مسلمانوں نے 1953ء کی تحریک ختم نبوت چلائی، جس میں سر ظفر اللہ قادیانی کو وزارت خارجہ سے ہٹانے کا مطالبہ کیا لیکن اس وقت کے ہلاکو خانوں نے دس ہزار مسلمانوں کو تو شہید کر دیا۔ دو لاکھ عاشقانِ رسول ﷺ کو قید تو کر لیا لیکن اس استعماری مہرے کو وزارت خارجہ سے نہ ہٹایا۔ جب وزیر اعظم لیاقت علی خان کو اس کی غداریوں، خباثتوں اور پاکستان پر قادیانی قبضہ کرنے کی سازشوں کا علم ہوا تو انہوں نے اسے کابینہ سے نکالنے کا فیصلہ کر لیا۔ راولپنڈی کے لیاقت باغ میں ایک عظیم الشان جلسہ میں لیاقت علی خان نے اسے کابینہ سے نکالنے کا اعلان کرنا تھا۔ لیکن لیاقت علی خان ابھی سٹیج پر آ کر اپنی تقریر کے چند الفاظ بول سکے تھے کہ اس کے لے پالک جرمن نژاد قادیانی ''کنزے'' نے لیاقت علی خان پر فائرنگ کر کے انہیں شہید کر دیا۔ اس نے مرزا قادیانی کے پوتے اور منصوبہ بندی کمیشن کے ڈپٹی چیئرمین مسٹر ایم ایم احمد قادیانی اور فوجی جرنیلوں کے ساتھ مل کر مشرقی پاکستان کا سانحہ رونما کرایا۔ وہ اپنے اس کارِ سیاہ کو اپنی زندگی کا بہترین ''کارنامہ'' کہتا تھا۔

اُس غدارِ عظیم کا نام ''سر ظفر اللہ قادیانی'' ہے۔

ہم اختصار کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ظفر اللہ خان قادیانی کی زندگی کے چند پہلو آپ کے سامنے رکھتے ہیں۔ جن سے آپ اندازہ کر لیں گے کہ ظفر اللہ قادیانی کی اخلاقی زندگی کیا تھی؟ وہ کس گھناؤنے کردار کا مالک تھا؟

ظفر اللہ خان قادیانی 1893ء میں ڈسکہ ضلع سیالکوٹ میں پیدا ہوا۔ اُس کا باپ بھی مرتد تھا۔ باپ اور حکیم نور الدین نے مل کر ظفر اللہ قادیانی کو بھی 14 سال کی عمر میں (1907ء) مرزا قادیانی کے ہاتھ پر مرتد بنا دیا اور ظفر اللہ قادیانی کا شاہی خاندان میں آنا جانا شروع ہو گیا تھوڑی ہی مدت میں ظفر اللہ کی آنکھیں شرارے چھوڑنے لگیں تو باپ نے اُسے قابو کرنے کے لئے ایک سادہ سی دیہاتی لڑکی سے اُس کی شادی کر دی لیکن ظفر اللہ قادیانی تو شوخ اور ماڈرن لڑکی کا آرزومند تھا۔ لیکن باپ کے سامنے اُس کی پیش نہ چلی۔ ظفر اللہ قادیانی نے اُس سادہ دیہاتی لڑکی کو کبھی بیوی نہ سمجھا اور اُس سے کوئی تعلق نہ رکھا۔ وہ باپ کی موت کا شدت سے انتظار کرنے لگا۔ 1926ء میں والد کا انتقال ہو گیا تو اُس نے ایک تیز طرار آزاد خیال اور تعلیم یافتہ لڑکی ''بدر'' سے ''لو میرج'' کر لی جس سے ایک بیٹی پیدا ہوئی

جس کا نام امت الحی ہے۔ قادیانی شاہی خاندان میں ظفر اللہ قادیانی کی سرگرمیاں بہت بڑھ گئیں۔ وہ کئی کئی دن گھر نہ آتا۔ بیوی بھی ہوشیار تھی اُس نے گھات لگا کر سب کچھ معلوم کر لیا۔ میاں بیوی میں لڑائی رہنے لگی۔ آخر ''بدر'' نے ظفر اللہ قادیانی کی کرتوتوں سے تنگ آ کر 1962ء میں اُس سے علیحدگی اختیار کر لی اور فوراً ایک کروڑ پتی مشہور قادیانی شاہنواز سے شادی کر لی۔ اُدھر ظفر اللہ قادیانی نے دو بیویاں اُجاڑنے کے بعد ایک نوعمر اور خوبرو فلسطینی دوشیزہ، بشریٰ ربانی سے شادی رچالی۔ تھرڈ ہینڈ بوڑھا دولہا اس تھرڈ لو میرج کو بھی نبھا نہ سکا اور نتیجتاً طلاق ہو گئی۔

کیا وجہ تھی کہ ظفر اللہ قادیانی کے تینوں گھر اُجڑ گئے۔ جو بیوی آئی طلاق کا داغ لے کر چلی گئی۔ اُس کی کیا وجوہات تھیں؟ دور نہیں جانا پڑتا۔ قادیانی لٹریچر سے ہی اُس کا جواب مل جاتا ہے۔ قادیانی ماہنامہ ''خالد'' کے ظفر اللہ خان نمبر میں قادیانی خلیفہ مرزا محمود کی سب سے چھوٹی بیوی 'مہر آپا' چوہدری ظفر اللہ قادیانی سے اپنے تعلقات کا اظہار یوں کرتی ہے۔

''اپنی کوٹھی تعمیر ہونے سے قبل جب بھی آپ حضرت فضل عمر (مرزا محمود) سے ملاقات کے لئے آتے اور مرکز سلسلہ میں قیام فرماتے تو اپنے جس گھر میں حضور (مرزا محمود) کی باری ہوتی (مرزا محمود کی کئی بیویاں تھیں۔ ہر بیوی کے گھر باری باری جاتا تھا) آپ بھی اسی گھر کے مہمان شمار ہوتے۔ جب بھی مجھے آپ کی میزبانی کا موقع ملتا تو میں آپ کی بیماری کے پیش نظر مناسب غذا تیار کرواتی۔ ایک دفعہ آپ نے حضور سے کہا کہ مہر آپا میرے کھانے کا بہت تکلف سے اہتمام کرتی ہیں۔''

(مضمون چوہدری ظفر اللہ قادیانی کا اصل روپ ہفت روزہ ختم نبوت۔ از قلم جناب م۔ ب سابق قادیانی جلد 5، شمارہ 19، صفحہ 20-21)

مہر آپا جو مرزا محمود کی ساتویں بیوی تھی۔ مرزا محمود کی عمر 60 سال اور مہر آپا کی 19 برس تھی۔ ظفر اللہ قادیانی کی بہت سی سروس یورپ میں گزری۔ مہر آپا جب بھی مرزا محمود کے ساتھ یورپ سیر کے لئے جاتی تو ظفر اللہ قادیانی کے وارے نیارے ہو جاتے۔ وہ نوخیز مہر آپا کے آگے پیچھے بھاگتا کہ خدمت میں کوئی کمی نہ رہ جائے۔ مہر آپا'' ظفر اللہ خان'' نمبر میں لکھتی ہے۔

''اس احساس کے تحت کہ میں گوشت کی کوئی چیز نہیں کھا رہی۔ چوہدری صاحب (ظفر اللہ) نے حضور سے کہا میں حسب سابق شرع کی پابندی ملحوظ رکھتے ہوئے مہر آپا کے لئے ایک خاص ڈش کا انتظام کر رہا ہوں۔ ان کو وہ ضرور پسند آئے گی۔ یہ کہہ کر آپ نے اس ڈش کا آرڈر دیا۔ جب وہ ڈش تیار ہو گئی تو چوہدری صاحب نے حضور سے کہا۔ یہ خاص طور پر مہر آپا

کے لئے بنوائی گئی ہے۔ان سے کہیں اب تو کھالیں۔''

(چوہدری ظفر اللہ قادیانی کا اصل روپ ہفت روزہ ختم نبوت۔جلد 5،شمارہ 18،صفحہ 19.20.21 از قلم جناب م۔ب سابق قادیانی)

مہرآپا مزید لکھتی ہے۔

''اسی طرح آسٹریا میں ایک دفعہ کھانے کا وقت ہوا تو ہم ہوٹل میں آگئے۔ چوہدری صاحب نے میرے لئے بھی انڈوں کا سوپ منگوایا۔انہیں معلوم نہ تھا کہ مجھے یہ اچھا نہیں لگتا۔جب چوہدری صاحب کو پتہ چلا کہ میں وہ نہیں پی رہی تو آپ نے''ذرمی خورم'' کہتے ہوئے پی لیا۔'' (حوالہ۔ایضاً)

''ایک بار وینس میں چوہدری صاحب نے ہم مستورات کے لئے کھلے سمندر کی سیر کا انتظام کیا۔۔سیر کے دوران چوہدری صاحب بہت سے اہم تاریخی مقامات دکھاتے چلے گئے اور ساتھ ساتھ ان کا تاریخی پس منظر بھی بتاتے رہے۔'' (حوالہ۔ایضاً)

ظفر اللہ قادیانی کی ان آوارہ گردیوں نے اس کا گھر تباہ کیا۔اس کے علاوہ اُس کے ساتھ نوعمر لڑکے بھی اکثر دیکھے جاتے تھے۔ہوٹلوں کے کمروں میں بھی لڑکے اس سے ملاقات کے لئے آتے۔وہ جب جہاز سے اُترتا اُسکے ساتھ ایک دو لڑکے ضرور ہوتے۔اُسے یہ عادت مرزا محمود اور حکیم نورالدین سے ملی تھی۔ساری زندگی ظفر اللہ قادیانی رائل فیملی کے شعلہ رخوں کا اسیر رہا۔اُس کا اپنا گھر بن بن کر اُجڑتا رہا لیکن اُس نے اپنے گھر کی طرف کبھی توجہ نہ کی۔جب عمر نوے سال کے قریب پہنچ گئی۔اب ہڈیوں کا ڈھانچہ اور بیماریوں کا پٹارہ جاتا تو کہاں جاتا؟ آخر بیٹی کا گھر یاد آیا۔لیکن بیٹی کو چھوڑے بھی مدتیں گزر گئی تھیں۔دوسری مصیبت یہ کہ اُس کی مطلقہ بیوی بھی بیٹی کے گھر میں ہی رہتی تھی۔آخر ذلیل ہو کر گھر میں آنا پڑا۔بیٹی کے گھر آکر بہت رویا دھویا۔آہ و بکا کی۔سب سے معافیاں مانگیں۔سابقہ بیوی سے بات کرنے کی کوشش کی تو اس نے سختی سے جھڑک دیا۔ایک دن ظفر اللہ قادیانی اپنا بیمار وجود لئے کھانے کی میز پر بیٹھا تھا۔بیٹی اور اُس کے بچے بھی ساتھ تھے کہ اچانک اُس نے اپنی مطلقہ بیوی کی طرف دیکھ کر کہا۔

''اگر آپ بھی اس پروگرام میں شامل ہو جائیں تو یہ مجھ پر عنایت ہوگی۔''

(ظفر اللہ خان نمبر صفحہ 47)

لیکن طلاق یافتہ بیوی نے اُسے دھتکارتے ہوئے کہا کہ تیرا میرا کوئی تعلق نہیں جس پر وہ مجسمہ بن کر رہ گیا۔

اختصار مدنظر ہے اس لئے میں ظفر اللہ قادیانی کی تاریک شخصیت پر روشنی ڈالنے کے لئے تاریخ سے صرف چار واقعات بیان کرتا ہوں۔ جس سے آپ جان جائیں گے کہ وہ کتنا گھٹیا انسان تھا اور وہ کس ابلیسی کردار کا مالک تھا؟

## جب ظفر اللہ قادیانی نے انگریزی ٹاؤٹ فضل حسین کے جوتے اٹھائے:

یادش بخیر! ملک فیروز خان نون بھی بڑے مزے کے بزرگ ہیں۔ نوائے وقت کی اشاعت 13 اکتوبر میں ان کے کچھ رشحات قلم شائع ہوئے ہیں۔ ملک صاحب نے اپنے انہی قلم قتلوں میں ایک خاص واقعہ کا اشارہ بھی کیا ہے کہ:

ایک دفعہ وہ ظفر اللہ قادیانی کی دعوت پر ربوہ گئے اور مرزا بشیر الدین محمود سے ملے جب ملاقات کے کمرہ میں داخل ہوئے تو احتراماً جوتے اتار دیئے۔ ملاقات کے بعد جب اٹھے تو ظفر اللہ قادیانی نے ان کے جوتے اٹھا کر ان کے سامنے رکھ دیئے۔ ملک صاحب ظفر اللہ قادیانی کی اس انکساری اور تواضع سے بہت متاثر ہوئے۔

ملک صاحب بھی عجیب سادہ لوح بزرگ ہیں انہیں یہ معلوم نہیں کہ دراصل سر ظفر اللہ خان پاکستان کے وزیر اعظم یعنی ملک کے دس کروڑ باشندوں کے نمائندوں کو اپنے گرو کے پاس لے جانے میں کامیاب ہوگیا اور اس طرح سے اس نے پورے ملک کی انتظامیہ اور افسروں کو یہ تاثر دیا کہ قادیانیوں کے متعلق بالملاحظہ ہوشیار ہوکر رہیے کیونکہ میرے گرو کے دربار میں ملک کا سب سے بڑا حاکم بھی پاپوش کشیدہ اور نفس گم کردہ حاضر ہوتا ہے۔

ملک صاحب کا خیال ہے کہ دربار ربوہ میں ظفر اللہ قادیانی نے ملک صاحب کا جوتا اُٹھا کر انکساری اور تواضع کی اعلیٰ مثال پیش کی۔ لیکن ہمارا خیال یہ ہے کہ ظفر اللہ قادیانی نے ملک نون کو ربوہ کی سرکار میں پیش کر کے پوری ملت اسلامیہ کے سر پر جوتے رسید کئے۔ اصل میں ملک فیروز نون بہت بھولے آدمی ہیں۔ تحریک پاکستان کے آخری ایام میں مسلم لیگ میں شامل ہوکر تحریک پاکستان کی تائید کرنے لگے تھے بلکہ تحریک پاکستان کے سلسلے میں گرفتار ہوکر کچھ دنوں کے لئے قید بھی ہو گئے تھے۔ ملک صاحب کی گرفتاری اور قید کا سن کر ہمارے ایک بزرگ نے غالب کا یہ شعر پڑھا تھا۔

ہر بوالہوس نے حسن پرستی شعار کی<br>
اب آبروئے شیوہ اہل نظر گئی

ملک صاحب کا انہی دنوں کا ایک لطیفہ بڑا مشہور ہے کہ کسی جلسہ میں انہوں نے کہا تھا کہ مسلمانو، پڑھو کلمہ اللھم صلی علی محمد وعلی آل محمد و بارک وسلم۔

چوہدری ظفر اللہ خان کے جوتے اٹھانے کی بات ہو رہی تھی چوہدری صاحب کے جوتے اٹھانے کا ایک اور واقعہ بھی سن لیجئے جس زمانے میں ان کو میاں سر فضل حسین کی جگہ وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کا ممبر بنایا جا رہا تھا ان دنوں کا ذکر ہے کہ ایک وفد میاں سر فضل حسین کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میاں صاحب اس وقت شملہ میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ اس وفد میں 1، سید مرتضیٰ بہادر ممبر سنٹرل اسمبلی، 2۔ منظور ہی نائب مالک آرمی پریس شملہ، 3۔ خطیب صاحب جامع مسجد شملہ، 4۔ مولانا لال حسین اختر، 5۔ احمد حسین شملوی شامل تھے۔

وفد نے میاں صاحب سے عرض کیا کہ ہمیں معلوم ہوا ہے کہ آپ وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل سے فارغ ہو کر پنجاب میں ہونے والے الیکشنوں میں حصہ لے کر وزیر اعلیٰ پنجاب بننا چاہتے ہیں۔ اور اپنی جگہ مسلمان نمائندے کے طور پر سر ظفر اللہ قادیانی کو کونسل کا ممبر بنوا رہے ہیں آپ کو ایسا نہیں کرنا چاہیئے اور ظفر اللہ قادیانی کی جگہ کسی مسلمان کو کونسل کا ممبر بنوانا چاہیئے۔

میاں صاحب نے وفد کی معلومات کی تصدیق کی اور کہا میں ظفر اللہ خان کے علاوہ کسی اور کو ممبر بنوانا پسند نہیں کروں گا۔ وفد مایوس ہو کر باہر نکلا تو میاں فضل حسین مرحوم کے ایک ملازم نے پوچھا کہ کہو بھائی، میاں صاحب نے تمہارا مطالبہ مان لیا، انہوں نے نفی میں جواب دیا۔ اس نے کہا میری ایک بات سنو پھر تمہاری سمجھ میں آ جائے گا کہ میاں صاحب ظفر اللہ خان کو ہی کیوں ممبر بنوانا چاہتے ہیں۔ ہوا یہ کہ ایک دن میاں صاحب دفتر جانے کے لئے تیار ہو رہے تھے۔ اس وقت چوہدری ظفر اللہ خان بھی میاں صاحب کے پاس موجود تھے۔ میاں صاحب نے مجھے آواز دی اور کہا کہ میرا جوتا لاؤ۔ میں ساتھ والے کمرے میں تھا جلدی سے آیا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ میرے آنے سے قبل ہی ظفر اللہ خان نے میاں صاحب کا جوتا اٹھا کر ان کے سامنے رکھ دیا۔

یہ واقعہ سنا کر وہ ملازم کہنے لگا نواب آف چھتاری یا سر علی امام یا نواب اسمٰعیل یا ہندوستان اور پنجاب کا کوئی اور بڑا مسلمان میاں صاحب کی اتنی خوشامد نہیں کر سکتا ہے جتنی سر ظفر اللہ خان کر رہے ہیں۔ اس لئے آپ جائیں یہ ظفر اللہ خان کو ہی ممبر بنوائیں گے۔ کسی اور کو ممبر بنوانا کبھی پسند نہیں کریں گے۔

اسی لئے تحریک آزادی کے دنوں میں مولانا ظفر علی خان ایسے لوگوں کے متعلق یہ کہا کرتے تھے کہ

''فلاں شخص انگریزوں کے بوٹ کی ٹو چاٹتا ہے۔''

ایسے کسی آدمی نے اگر ملک نون کا جوتا اٹھا کر رکھ دیا تو کون سی قیامت آ گئی جس سے ملک نون

شرمائے جارہے ہیں۔

بے چارے چوہدری ظفر اللہ خان جس فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں اس کی بنیاد ہی انگریز کی کفش برداری اور خوشامد پر ہے۔اور چوہدری صاحب اس فرقہ کے مخلص اور سچے پیروکار ہیں۔

## ظفر اللہ خان قادیانی، سؤر کے گوشت کی گولیاں کھا گیا:

ہالینڈ پہنچ کر محکمہ پروٹوکول کے ایک افسر نے مجھے بر سبیل تذکرہ یہ بتایا کہ اگر ہم سؤر کے گوشت (پورک، ہیم، بیکن وغیرہ) سے پرہیز کرنا چاہتے ہیں تو بازار سے بنا بنایا قیمہ نہ خریدیں۔ کیونکہ بنے ہوئے قیمہ میں ہر قسم کا ملا جلا گوشت شامل ہو جاتا ہے۔اس انتباہ کے بعد ہم لوگ ہالینڈ کے استقبالیہ کا من بھاتا ''کھاجا'' قیمہ کی گولیاں (Meat Balls) کھانے سے اجتناب کرتے تھے۔ایک روز قصر امن (Peace Palace) میں بین الاقوامی عدالت عالیہ کا سالانہ استقبالیہ تھا۔ چوہدری ظفر اللہ خان بھی اس عدالت کے جج تھے۔ہم نے دیکھا کہ وہ قیمے کی گولیاں، سرکے اور چٹنی میں ڈبو کر مزے سے نوش فرمارہے تھے۔میں نے عفت سے کہا، آج تو چوہدری صاحب ہمارے میزبان ہیں۔اس لئے قیمہ ٹھیک ہی منگوایا ہوگا۔وہ بولی: ذرا ٹھہرو پہلے پوچھ لینا چاہیے۔ہم دونوں چوہدری صاحب کے پاس گئے۔سلام کر کے عفت نے پوچھا، چوہدری صاحب یہ تو آپ کی (Reception) ہے۔قیمہ تو ضرور آپ کی ہدایت کے مطابق منگوایا ہوگا؟ چوہدری صاحب نے جواب دیا (Reception) کا موقع الگ ہے۔قیمہ اچھا لائے ہوں گے۔یہ کباب چکھ کر دیکھو۔عفت نے ہر قسم کے ملے جلے گوشت کا خدشہ بیان کیا۔چوہدری صاحب بولے ''بعض موقعوں پر بہت زیادہ کرید میں نہیں پڑنا چاہیے۔حضور کا فرمان بھی یہی ہے۔'' دین کے معاملے میں عفت بے حد منہ پھٹ عورت تھی۔اس نے نہایت تیکھے پن سے کہا یہ فرمان آپ کے حضور (مرزا قادیانی) کا ہے یا ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا۔

(شہاب نامہ صفحہ 1003 تا 1004 مصنفہ قدرت اللہ شہاب)

## قادیانی خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود اور ظفر اللہ قادیانی، فرانسیسی سینما گھر میں:

جب میں ولایت گیا تو مجھے خصوصیت سے یہ خیال تھا کہ یورپین سوسائٹی کا عیب والا حصہ دیکھوں مگر قیام انگلستان کے دوران مجھے موقع نہ ملا۔واپسی پر جب ہم فرانس (France) آئے تو میں نے چوہدری ظفر اللہ خان سے جو میرے ساتھ تھے کہا مجھے کوئی ایسی جگہ دکھائیں جہاں یورپین سوسائٹی عریانی سے نظر آئے وہ بھی فرانس سے واقف نہ تھے مگر مجھے اوپیرا (ڈانس گھر) میں لے گئے اوپیرا سینما کو کہتے

ہیں جس کا نام مجھے یاد نہیں رہا یہ اعلیٰ سوسائٹی کی جگہ ہے جسے دیکھ کر آپ اندازہ لگا سکتے ہیں۔ میری نظر کمزور ہے اس لئے دور کی چیز اچھی طرح نہیں دیکھ سکتا۔ تھوڑی دیر بعد میں نے دیکھا تو معلوم ہوا کہ سینکڑوں عورتیں بیٹھی ہیں میں نے چوہدری صاحب سے کہا کیا یہ ننگی ہیں انہوں نے بتایا نہیں بلکہ کپڑے پہنے ہوئے ہیں مگر باوجود اس کے وہ ننگی معلوم ہوتی تھیں۔ (بیان خلیفہ محمود امام سلسلہ احمدیہ قادیانی اخبار الفضل 18 جنوری 1935ء)

## قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ نہ پڑھی:

بانی پاکستان قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ پڑھی جارہی ہے لیکن ادھر ایک عجیب منظر ہے کہ پاکستان کا پہلا وزیر خارجہ ظفر اللہ قادیانی ملکی سفیروں کے جھرمٹ میں ٹانگیں پسارے بیٹھا ہے۔ وہ کنکھیوں سے جنازے کا سارا منظر دیکھ رہا ہے۔ اس کے ہونٹوں پر ایک زہریلی مسکراہٹ اور اس کی آنکھوں میں ایک شرارت ہے۔ اپنے قائد کا جنازہ پڑھ کر مسلمان فارغ ہوئے تو صحافیوں نے ظفر اللہ قادیانی سے پوچھا۔

"آپ نے بانی پاکستان حضرت قائداعظم کی نماز جنازہ کیوں نہ پڑھی"

ظفر اللہ قادیانی نے جواب دیا۔

"آپ مجھے ایک کافر ملک کا مسلمان وزیر خارجہ یا ایک مسلمان ملک کا کافر وزیر خارجہ سمجھ لیں۔"

ظفر اللہ قادیانی اس ذومعنی جملے میں بہت کچھ کہہ گیا۔ وہ قائداعظم کو کافر کہہ گیا وہ قائداعظم کے کافر ہونے کا اعلان کر گیا۔ وہ اپنے اس عقیدے کی تشہیر کر گیا کہ جو مرزا قادیانی کو نبی نہ مانے وہ کافر اور پکا کافر ہے۔ دنیا بھر کے قادیانیوں نے اس پر خوب بغلیں بجائیں۔ کہ ظفر اللہ قادیانی نے ڈٹ کر اپنے عقیدے کا اظہار کیا ہے۔

## ظفر اللہ قادیانی کا ہولناک انجام:

فتنہ قادیانیت کا پوپ ظفر اللہ قادیانی بستر مرگ پر بے ہوش پڑا ہے۔ کبھی کبھی معمولی سی آنکھیں کھول کر اپنے اردگرد کھڑے لوگوں کو ہلکی سی نظر دیکھ لیتا ہے۔ کھانے پینے سے عاجز ہے۔ غذائی ضروریات پوری کرنے کے لئے گلوکوز کی بوتلیں چڑھا رکھی ہیں۔ لیکن گلوکوز کا پانی پیلے رنگ کا محلول بن کر منہ کے راستہ باہر نکل جاتا ہے اور اس پیلے رنگ کے محلول سے پاخانے جیسی بدبو اٹھ رہی ہے۔ ڈاکٹر ٹشو پیپر سے بار بار اس غلاظت کو صاف کر رہے تھے لیکن غلاظت رکنے کا نام نہیں لیتی۔ ظفر اللہ قادیانی بستر پر

پیشاب کررہا ہے۔ کمرے میں اس شدت کی بدبو سے ٹھہرنا مشکل ہے۔ بدبو اور دیگر حفاظتی تدابیر کو مدنظر رکھتے ہوئے قادیانی ڈاکٹروں نے اپنے منہ پر ماسک چڑھا رکھے ہیں۔ عام ملاقات پر سخت پابندی ہے کیونکہ ظفر اللہ قادیانی کا یہ ہولناک انجام دیکھ کر کوئی بھی قادیانی قادیانیت سے تائب ہوسکتا ہے۔ اسی حالت میں ظفر اللہ قادیانی ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مر جاتا ہے۔ لیکن مرنے کے بعد بھی اس کے منہ سے غلاظت جاری رہتی ہے اس سے بچنے کے لئے قادیانی ڈاکٹر اس کا منہ کھول کر گلے میں روئی کو گولہ ٹھونس دیتے ہیں۔ لیکن خدائی عذاب اس گولے سے کہاں رکتا ہے۔ !!!

دیکھو گے برا حال محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے عدو کا
منہ پر ہی گرا جس نے چاند پر تھوکا



فرشتے اجسام نوری ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو یہ طاقت دی ہے کہ جو شکل چاہیں بن جائیں کبھی وہ انسان کی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں اور کبھی دوسری شکل میں۔

**عقیدہ۔** وہ وہی کرتے ہیں جو حکم الٰہی ہے خدا کے حکم کے خلاف کچھ نہیں کرتے نہ قصداً، نہ سہواً، نہ خطاً وہ اللہ کے معصوم بندے ہیں ہر قسم کے صغائر و کبائر سے پاک ہیں۔

**عقیدہ۔** ان کو مختلف خدمتیں سپرد ہیں بعض کے ذمہ حضرات انبیائے کرام کی خدمت میں وحی لانا کسی کے متعلق پانی برسانا، کسی کے متعلق ہوا چلانا، کسی کے متعلق روزی پہنچانا، کسی کے ذمہ ماں کے پیٹ میں بچہ کی صورت بنانا، کسی کے متعلق بدن انسان کے اندر تصرف کرنا، کسی کے متعلق انسان کی دشمنوں سے حفاظت کرنا، کسی کے متعلق ذاکرین کا مجمع تلاش کر کے اس میں حاضر ہونا، کسی کے متعلق انسان کے نامہ اعمال لکھنا، بہتوں کا دربار رسالت میں حاضر ہونا، کسی کے متعلق سرکار میں مسلمانوں کی صلاۃ و سلام پہنچانا، بعضوں کے متعلق مُردوں سے سوال کرنا، کسی کے ذمہ روح قبض کرنا، بعضوں کے ذمہ عذاب کرنا، کسی کے متعلق صور پھونکنا، اور ان کے علاوہ اور بہت سے کام ہیں جو ملائکہ انجام دیتے ہیں۔

**عقیدہ۔** فرشتے نہ مرد ہیں نہ عورت۔

**عقیدہ۔** ان کو قدیم ماننا یا خالق ماننا کفر ہے۔ (بہار شریعت)

محمد حمزہ طاہر

# ڈاکٹر عبدالسلام کون؟

## ایک تعارف ایک تجزیہ

روز نامہ نوائے وقت میں جناب جی ایم پراچہ صاحب کا مضمون بعنوان ''ڈاکٹر عبدالسلام کی یاد میں'' تین قسطوں میں شائع ہوا۔ جس میں مصنف نے معروف قادیانی لیڈر آنجہانی ڈاکٹر عبدالسلام کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملائے ہیں۔ اس کی علمیت کے قصیدے پڑھے ہیں، پاکستان سے اس کی محبت کے گیت گائے ہیں۔ نوبل انعام کے حوالے سے اس کی خوب تشہیر کی ہے اور اسے دین و دنیا کے اعتبار سے ایک کامیاب انسان قرار دیا ہے۔

میں اسے جناب پراچہ صاحب کی کمال سادگی کہوں یا کمال ہوشیاری یا کمال بے خبری کہ موصوف کو یہ بھی معلوم نہیں کہ ڈاکٹر عبدالسلام کا تعلق اس گروہ سے تھا، جس نے ہندوستان میں انگریز کی ایک خوفناک سازش کے تحت قصر ختم نبوت پر ڈاکہ زنی کی ناپاک جسارت کی اور ایک غدار ملت مرزا غلام احمد قادیانی سے دعویٰ نبوت کرایا۔ مرزا قادیانی سے دعویٰ نبوت کرایا۔ مرزا قادیانی نے خود کو اللہ کا نبی اور رسول کہا۔ انگریزی سلطنت کی بقا کے لئے جہاد کو حرام قرار دیا۔ انگریز کو اولی الامر بنایا، ظالم انگریزی گورنمنٹ کو رحمت کا سایہ کہا۔ ملکہ وکٹوریہ کو زمین کا نور کہا اور انگریزی سلطنت کے خلاف جہاد کرنے والوں کو خدا اور رسول کا باغی، حرامی اور بدکردار قرار دیا۔

کیا پراچہ صاحب کو معلوم نہیں کہ جس جماعت نے سامراجی ایجنٹ ہونے کا ناطے، یہود و نصاریٰ میں اپنا اثر ورسوخ استعمال کرتے ہوئے مسمی عبدالسلام کو ڈاکٹر عبدالسلام بنایا اور پھر اسے نوبل انعام دلوایا اور پھر یہودی پریس کے ذریعے پوری دنیا میں اس کی خوب تشہیر کرائی۔

- اس جماعت نے خلافت عثمانیہ کی تباہی پر قادیان میں چراغاں کیا تھا۔
- شاتم رسول راجپال کو قتل کرنے والے عظیم عاشق رسول غازی علم الدین شہید رحمۃ اللہ علیہ پر تنقید کرتے ہوئے جماعت کے سربراہ مرزا بشیر الدین محمود نے کہا تھا کہ ''وہ نبی بھی کیا نبی ہے، جس کی عزت کی حفاظت کے لئے خون میں ہاتھ رنگنے پڑیں۔''

- جس نے حد بندی کمیشن کے سامنے مسلمانوں سے ہٹ کر قادیان حاصل کرنے کے لئے اپنا ایک میمورنڈم پیش کیا، جس کے نتیجے میں ضلع گورداسپور بھارت کے قبضہ میں چلا گیا اور بھارت کو کشمیر پر قبضہ کرنے کا واحد زمینی راستہ مل گیا۔
- جس کے نمائندہ وزیر خارجہ سر ظفر اللہ نے بانی پاکستان حضرت قائداعظم کی نماز جنازہ اس لئے نہ پڑھی کیونکہ قادیانیوں کے نزدیک قائداعظم کافر تھے، کیونکہ قائداعظم مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتے تھے۔
- جنہوں نے وزیر اعظم لیاقت علی خان کو اس لئے قتل کرایا کہ لیاقت علی خان، قادیانی وزیر خارجہ سر ظفر اللہ کو اس کی خرمستیوں کی وجہ سے کابینہ سے خارج کرنے کا اعلان کرنے والے تھے۔
- جنہوں نے وطن عزیز میں ایک الگ ریاست ''ربوہ'' کے نام سے بسائی اور وہاں مسلمانوں کا داخلہ ممنوع قرار دیا اور ربوہ کا قادیانی خلیفہ وہاں کا مطلق العنان حکمران ہوتا تھا جس کے سامنے ملکی قانون کوئی حیثیت نہیں رکھتا تھا۔
- جنہوں نے اسرائیل میں اپنا مشن قائم کر رکھا ہے اور اسرائیل کی فوج میں چھ سو قادیانی بھرتی ہیں۔
- جنہوں نے سقوط مشرقی پاکستان ربوہ کے بازاروں میں بھنگڑا ڈالا۔
- جنہوں نے شاہ فیصل کی شہادت پر جشن منایا۔
- جنہوں نے جناب ذوالفقار علی بھٹو کی موت پر خوشی مناتے ہوئے حلوے کی دیگیں تقسیم کیں اور بھٹو کو ایک غلیظ جانور سے تشبیہ دی۔
- جنہوں نے ضیاء الحق کی شہادت پر ایک دوسرے کو منہ میٹھا کرایا اور مبارک بادیں دیں۔
- جنہوں نے کہوٹہ ایٹمی پلانٹ کا ماڈل امریکہ پہنچایا۔
- اور جن کا مذہبی عقیدہ ہے کہ پاکستان ٹوٹ جائے گا اور اکھنڈ بھارت بنے گا۔ اسی لئے وہ اپنے مردے ربوہ میں امانتاً دفن کرتے ہیں کہ جب اکھنڈ بھارت بن جائے گا تو ہم ان کی لاشیں اپنے مذہبی مرکز قادیان پہنچائیں گے۔ مرزا بشیر الدین کی قبر پر ایسی ہی تحریر رقم تھی، جو اب کسی مصلحت کے تحت مٹادی گئی ہے۔

کیا جناب پراچہ صاحب نے مصور پاکستان، مفکر پاکستان حکیم الامت حضرت علامہ اقبال کے یہ الفاظ کبھی نہیں پڑھے کہ

- قادیانی اسلام اور وطن دونوں کے غدار ہیں۔ اور
- قادیانیت یہودیت کا چربہ ہے۔
- حضرت حکیم الامت نے ہی سب سے پہلے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا مطالبہ کیا تھا اور پاکستان کے خواب کی طرح حکیم الامت کا یہ خواب بھی 1974ء میں پورا ہو گیا جب پاکستان کی قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو کافر قرار دیا۔

فرنگی سامراج کی خود ساختہ قادیانی جماعت کا تذکرہ ہو جانے کے بعد میں ڈاکٹر عبدالسلام آنجہانی کا ذکر کرنا چاہوں گا۔ ڈاکٹر عبدالسلام پچھلے کئی برسوں سے کئی کربناک بیماریوں میں مبتلا تھا۔ فالج سے اس کا جسم بید لرزاں کی طرح کانپتا تھا۔ موت سے چھ ماہ قبل تک اس پر بے ہوشی کے دورے پڑتے اور اسے مصنوعی طریقے سے غذا پہنچائی جاتی۔ پھر دماغ پر ہونے والے شدید فالج کے حملے نے اسے یادداشتوں اور ہوش و حواس سے بھی محروم کر دیا۔ قادیانی ڈاکٹروں کی ایک مخصوص ٹیم اس کے علاج کے لئے مستعد رہتی لیکن کوئی علاج بھی کارگر نہ ہوتا۔ قادیانی جماعت نے اس کی اس خطرناک بیماری کو عام قادیانیوں سے چھپائے رکھا کیونکہ قادیانی جماعت کے پیشوا مرزا قادیانی نے فالج سے ہونے والی موت کو بہت بری موت قرار دیا ہے۔

ڈاکٹر عبدالسلام آنجہانی کا شمار چوٹی کے قادیانی مبلغین میں ہوتا تھا۔ اس نے تعلیم اور سائنس کی آڑ میں سینکڑوں مسلمان نوجوانوں کو قادیانی بنایا۔ یہود و نصاریٰ نے اس کی سائنسی خدمات کو سراہتے ہوئے اسے 1979ء میں نوبل انعام سے نوازا اور پھر ایک مخصوص پروگرام کے تحت پوری دنیا میں اس کے نام کی تشہیر کی گئی۔ ڈاکٹر عبدالسلام نے اس نوبل انعام کو اپنے ''نبی'' مرزا غلام احمد قادیانی کا معجزہ قرار دیا اور اس موقعہ پر اس نے کہا:

''میں سب سے پہلے مرزا غلام احمد قادیانی کا غلام ہوں، پھر مسلمان ہوں، اور پھر پاکستانی''

ڈاکٹر عبدالسلام نے کون سی سائنسی خدمات سرانجام دیں؟ انسانیت کو اس سے کیا فائدہ پہنچا؟ پاکستان کو ان سے کیا عزت ملی؟ تاریخ پوچھتی ہے۔۔ زمانہ سوال کرتا ہے!!

اسلام دشمن نوبل انعام ہمیشہ اسلام دشمنوں کو ہی دیتے ہیں۔ کیونکہ نوبل انعام کا بانی، نوبل خود بھی یہودی تھا۔ کیا کبھی یہ انعام مسلمان مشاہیر کو ملا ہے؟ ادب کے شعبے میں حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ کے مقابلہ میں نوبل انعام ایک بنگالی ہندو ٹیگور کو دیا گیا۔ حالانکہ ٹیگور علامہ اقبال کی خاک راہ کو بھی نہیں پہنچ سکتا۔ ڈاکٹر عبدالسلام کو نوبل انعام ملنے پر تبصرہ کرتے ہوئے ملت اسلامیہ کے عظیم سائنس دان ڈاکٹر

عبدالقدیر خان فرماتے ہیں۔

''وہ بھی نظریات کی بنیاد پر دیا گیا۔ڈاکٹر عبدالسلام 1959ء سے اس کوشش میں تھے کہ انہیں نوبل انعام ملے۔آخر کار آئن سٹائن کی صد سالہ یوم وفات پر ان کو مطلوبہ انعام دے دیا گیا۔دراصل قادیانیوں کا اسرائیل میں باقاعدہ مشن ہے جو ایک عرصے سے کام کر رہا ہے۔یہودی چاہتے تھے کہ آئن سٹائن کی برسی پر اپنے ہم خیال لوگوں کو خوش کر دیا جائے۔ سو ڈاکٹر عبدالسلام کو بھی انعام سے نواز ا گیا۔''

(ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور 6 فروری 1956ء)

یہ تو تذکرہ ہے یہودیوں کی نوازش کا،اب جہاں تک ڈاکٹر عبدالسلام کی اہلیت وقابلیت کا ذکر ہے تو آنجہانی جس دور میں گورنمنٹ کالج میں لیکچرار تھے تو ان کے طلباء ان کے پڑھانے کے طریقہ سے مطمئن نہ تھے اور کالج کے پرنسپل نے ان کی پرسنل فائل میں لکھا تھا کہ وہ ایک نااہل استاد ہیں جو اپنے شاگردوں کو مطمئن کرنے سے قاصر ہیں۔وہ شخص جو اپنے کالج کے طلباء کو مطمئن نہ کر سکا لیکن وہ نوبل انعام کے لئے بین الاقوامی یہودی دماغوں کو مطمئن کر گیا،نوبل انعام کیا چیز ہے۔یہود ونصاریٰ نے تو ڈاکٹر صاحب کے پرائمری فیل پیشوا مرزا غلام احمد قادیانی کو ''نبوت'' عطا کر دی تھی۔

جب 1974ء میں پاکستان کے مسلمانوں کے زبردست مطالبہ اور تحریک کے نتیجہ میں پاکستان کی قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو کافر قرار دیا تو ڈاکٹر عبدالسلام اس فیصلے پر احتجاج کرتے ہوئے پاکستان چھوڑ کر انگلستان چلا گیا اور پھر پوری دنیا میں گھوم کر پاکستان کی قومی اسمبلی اور اس عظیم فیصلے کے خلاف خوب زہر اگلا۔اس فیصلے کے کچھ مدت بعد پاکستان میں ایک بہت بڑی سائنسی کانفرنس ہو رہی تھی۔ وزیر اعظم پاکستان ذوالفقار علی بھٹو نے ڈاکٹر عبدالسلام کو بھی کانفرنس میں شرکت کا دعوت نامہ بھیجا لیکن ڈاکٹر عبدالسلام نے انتہائی غصہ میں اس کا جواب بھیجا۔

''میں اس لعنتی ملک پر قدم نہیں رکھنا چاہتا، جب تک آئین میں کی گئی ترمیم (قادیانی ترمیم) واپس نہ لی جائے۔''

یہ زہریلا جواب سنکر پوری پاکستان قوم میں غم وغصہ کی شدید لہر دوڑ گئی۔

آنجہانی ڈاکٹر عبدالسلام کی بھارت کے سابقہ وزیر اعظم راجیو گاندھی سے دوستی تھی۔وہ کبھی پوشیدہ اور کبھی اعلانیہ بھارت کا دورہ کرتا۔بھارت جب بھی کوئی نیا اسلحہ بناتا تو وہ ہمیشہ بھارت کو مبارک باد بھیجا کرتا تھا۔یہی وجہ تھی کہ جب قادیانیوں نے اپنا سالانہ عالمی جلسہ بھارت میں کرنے کا فیصلہ کیا تو بابری مسجد شہید کرنے والے اور ہزاروں کشمیریوں کا خون پینے والے بھارت نے انہیں بخوشی اجازت دے دی اور ان کے راستے میں اپنی پلکیں بچھا دیں۔بھارتی ٹی وی اور بھارتی اخبارات نے قادیانیوں کے

ارتدادی پروگرام کوخوب کوریج دی۔ پاکستان سے جانے والے ہزاروں قادیانیوں کی واہگہ بارڈر پر بڑی آؤ بھگت کی گئی اورانہیں باراتیوں کی طرح قادیان لے جایا گیااور جلسہ ختم ہونے پر انہیں تحائف دے کر بڑی تکریم سے روانہ کیا گیا۔سوال اٹھتا ہے کہ بھارتیوں اور قادیانیوں میں اتنی محبت کی کیا وجہ ہے؟اس کی صرف ایک ہی وجہ ہےاوروہ ہے''اسلام اور پاکستان دشمنی''۔

اب ڈاکٹر عبدالسلام قادیانی کو پاکستان کی سرزمین میں دفن کیا گیا ہےتو شہیدوں کی یہ سرزمین اپنے بیٹوں سے سوال کرتی ہے کہ مجھے''لعنتی'' کہنےوالا میرے پیٹ میں کیوں دفن کیا گیا ہے؟

وائے ناکامی متاع کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا

اے نوجوانان ملت اسلامیہ!

اے ختم نبوت کے شاہینو!

اے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی تحفظ ختم نبوت کی فوج کے دلاور سپاہیو!

اے معاذ رضی اللہ عنہ اور معوذ رضی اللہ عنہ کے جذبوں کے امینو!

اے طارق وقاسم کی جراُتوں کے وارثو!

ایک خطرناک سازش کے تحت اس غدار اسلام،غدار وطن اور غدار ملت اسلامیہ کو سائنسی ہیرو بنا کر نصابی کتب میں شامل کرنے کی کوششیں ہورہی ہیں۔کالجوں کی لائبریریوں اور لیبارٹریوں کو اس کے نام سے منسوب کرنے کے لئے کچھ خفیہ چہرے سرگرم ہیں۔نبوت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے اس باغی کے مکان واقع جھنگ کوایک قومی یادگار کےطور پرمحفوظ کرنے کے پروگرام بن رہے ہیں۔

اسلام کے بیٹو! آؤ عہد کریں کہ ہم اس غدار کے نام کواپنی نصابی کتب میں شامل نہیں ہونے دیں گے۔ہم اپنے کالجوں اور سکولوں کے کسی بھی شعبہ کو یہود ونصاریٰ کے ایجنٹ کے نام سے منسوب نہیں ہونے دیں گے۔ہم اس کے منحوس اور ناپاک مکان یعنی''قادیان ہاؤس'' کوقومی یادگار نہیں بلکہ''عبرت گاہ'' بنادیں گے۔کیونکہ یہ ملک ہمارے آقا جناب محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پر بنا ہے۔اس لئے اس ملک میں ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمن اور گستاخ کے لئے کوئی جگہ نہیں۔

جن کو نہ ہو کچھ پاس پیغمبر کے ادب کا
چن چن کے میں اس قوم کو مٹی میں ملادوں
اسلام سے جس قوم کو ہے کچھ بھی محبت
میں اس کے لئے راہ میں آنکھوں کو بچھا دوں

(ظفر علی خان)

عمران محمود (نومسلم، سابق قادیانی)
چیف ایڈیٹر روزنامہ ''تبصرہ''

# قادیانیوں کے بھیانک انجام

| | |
|---|---|
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | اللہ تعالیٰ پر بہتان طرازی |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | کتاب اللہ کی تکذیب |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | وحی الٰہی پر عدم اعتماد |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | جناب ختم النبیین محمد ﷺ کی صداقت کو جھٹلانا |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | احادیث رسول ﷺ سے بغاوت |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | انبیائے سابقین پر کذب وافتراء باندھنا |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | پہلی الہامی کتابوں پر ایمان لانے سے فرار |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | صحابہ کرامؓ کی مقدس ہستیوں کو خائن کہنا |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | ملت اسلامیہ کی وحدت پر ضرب کاری لگا کر اسے ٹکڑیوں میں بانٹنے کی سازش |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | نئی نبوت کا اجراء |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | نئے دین اور نئی شریعت کی تشکیل کرنا |
| عقیدۂ ختم نبوت سے انکار...... | نئی امت کی بنیاد رکھنا |

مندرجہ بالا حقائق سے آپ اندازہ لگائیں کہ منکر ختم نبوت کتنا بڑا مجرم ہے۔ باغی ختم نبوت کس طرح دین اسلام کی رفیع الشان عمارت کی اینٹ سے اینٹ بجا کر اسے کھنڈرات میں بدل دینا چاہتا ہے۔ ہندوستان میں سب سے بڑا باغی ختم نبوت اور مدعی نبوت مرزا قادیانی تھا، جس نے ایک گہری انگریزی سازش کے تحت دعویٰ نبوت کیا۔ وہ کس طرح تاج وتخت ختم نبوت پر حملہ آور ہوا اور کس طرح مسلمانوں کے شجر وحدت کے تنے پر ارتداد کے کلہاڑے چلاتا رہا، یہ ایک کربناک اور خوفناک داستان ہے۔ یہاں ہم صرف مرزا قادیانی اور اس کی امت رذیلہ کے چند افراد کے چند واقعات رقم کر رہے

ہیں، جن کے لفظ لفظ سے عبرت کا دریا بہتا ہے۔ میری خواہش ہے کہ عبرت کے یہ چند واقعات قادیانی حضرات تک بھی پہنچ جائیں اور شاید خوف خدا کی تھرتھراہٹ سے کسی کے دل پر لگا کفر کا قفل ٹوٹ جائے اور یہ واقعات اس کی ہدایت اور میری نجات کا سامان بن جائیں۔ (آمین ثم آمین)

## جنازہ اور مکھیاں:

میرے ایک دوست محمد صفدر بھٹی کے تایا ایک قادیانی مربی کی صحبت میں بیٹھنے کی وجہ سے قادیانیت کی طرف مائل ہونا شروع ہو گئے۔ قادیانی کتابوں کا مطالعہ کرنا شروع کر دیا۔ ایک رات وہ مرزا قادیانی کی ایک کتاب پڑھتے پڑھتے سو گئے۔ اسی رات انہیں خواب آیا کہ رات کا گھٹا ٹوپ اندھیرا ہے اور وہ ایک سنسان جنگل میں کھڑے ہیں کہ اچانک انہوں نے دیکھا کہ ان کے بالکل قریب سے ایک جنازہ گزر رہا ہے۔ جنازے کے ساتھ صرف چار آدمی ہیں جنہوں نے چارپائی کے ایک ایک پائے کو اٹھا رکھا ہے۔ چاروں آدمیوں نے چہروں پر سیاہ نقاب اوڑھے ہوئے ہیں۔ میت پر کوئی چادر نہیں۔ لاکھوں مکھیاں میت پر بھنبھنا رہی ہیں۔ میت سے انتہائی غلیظ مادہ ٹپک رہا ہے، جس سے ناقابل برداشت بو اٹھ رہی ہے۔ انہوں نے بڑی ہمت سے جنازہ اٹھائے ہوئے ایک شخص سے پوچھا کہ یہ کس کا جنازہ جا رہا ہے؟ اس شخص نے بڑے درشت لہجے میں جواب دیا کہ یہ مرزا قادیانی کا جنازہ ہے۔ صفدر بھٹی صاحب کہتے ہیں کہ صبح اٹھتے ہی تایا جی زار و قطار رونے لگے۔ سارے گھر والے یکدم اکٹھے ہو گئے۔ تایا جی کو سنبھالا۔ ماجرا پوچھا۔ انہوں نے کانپتے کانپتے سارا خواب سنا دیا۔ پھر تایا جی نے سارے اہل خانہ کو مخاطب کر کے کہا کہ تم سب گواہ رہنا میں تائب ہو گیا ہوں اور مرزا قادیانی دجال پہ کروڑوں لعنتیں بھیجتا ہوں۔

## کتے:

مولانا عتیق الرحمٰن چنیوٹی مرحوم پہلے قادیانی تھے، بعد میں اللہ کے فضل سے مسلمان ہو گئے۔ مولانا مرحوم اپنے مسلمان ہونے کا واقعہ یوں سنایا کرتے تھے:

''ایک رات میں نے خواب دیکھا کہ میں قادیان میں مرزا قادیانی کے گھر سے چوک کی طرف آ رہا ہوں۔ چوک میں میں نے دیکھا کہ بہت سے لوگ ایک دائرے کی صورت میں اس طرح کھڑے ہیں کہ گویا کسی مداری کا تماشا دیکھ رہے ہوں۔ ان لوگوں کے درمیان میں کچھ لوگ کھڑے ہیں، جن کے دھڑ تو انسانوں جیسے ہیں لیکن منہ کتوں جیسے ہیں اور وہ آسمان کی طرف منہ اٹھا کر چیخ چیخ کر رو رہے ہیں۔ مجمع کے تمام لوگ انہیں بڑی حیرانی سے دیکھ رہے ہیں۔ میں نے ایک شخص کا کندھا ہلا کر اس سے پوچھا کہ یہ لوگ کون ہیں؟ اس

نے جواب دیا کہ یہ مرزا قادیانی کے مرید ہیں۔ پھر میں خواب سے بیدار ہو گیا۔ خوف کے مارے میرا جسم پسینے سے شرابور تھا۔ میں نے فوراً توبہ کی اور اعلاناً مسلمان ہو گیا''۔

## قبر پھٹ گئی:

ڈیرہ غازی خان کے قصبہ الہ آباد میں ایک منہ پھٹ اور انتہائی بدزبان قادیانی ماسٹر رہتا تھا۔ اس شاطر کو جہاں موقع ملتا، وہ قادیانیت کی تبلیغ کرتا اور ختم نبوت کے بارے میں بک بک کرتا۔ ایک دن وہ اسی طرح بک بک کرتا مر گیا۔ قادیانیوں نے اسے مسلمانوں کے مقامی قبرستان میں دفن کرنے کا خفیہ پروگرام بنایا۔ لیکن کسی ذریعہ سے یہ خبر مسلمانوں تک پہنچ گئی اور مسلمانوں نے اپنے قبرستان میں اس ملعون کی تدفین نہ ہونے کا بندوبست کر لیا اور علاقہ پولیس کو بھی اطلاع کر دی۔ قادیانی خوفزدہ ہو گئے اور انہوں نے مجبوراً اس کو اس کی اپنی زمین میں دفن کر دیا۔ تدفین کے بعد قبر میں زبردست آگ لگ گئی اور یہ کیفیت تین دن تک مقامی لوگ دیکھتے رہے۔ آخر قبر پھٹ گئی اور وہاں ایک بہت بڑا گڑھا بن گیا۔ لوگ دور دور سے اس عبرت گاہ کو دیکھنے آتے۔ قادیانیوں نے اپنی بے عزتی ہوتے دیکھ کر پتھروں سے اس گڑھے کو بھروا دیا اور اس کے اوپر قبر کا پختہ چبوترہ قائم کر دیا لیکن بدبختوں نے اس ہولناک واقعہ سے کوئی عبرت حاصل نہ کی۔

دیکھو گے برا حال محمد ﷺ کے عدو کا<br>
منہ پر ہی گرا جس نے چاند پہ تھوکا

## مردے کا منہ قبلہ سے پھر گیا:

آدمی کوٹ ضلع خوشاب کے نزدیک امام الدین نامی ایک قادیانی رہتا تھا۔ جب 1974ء کی طوفانی تحریک ختم نبوت اٹھی تو مسلمانوں کے غیظ وغضب کو دیکھتے ہوئے امام الدین قادیانی نے قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لیا۔ مسلمانوں نے اس کے اسلام قبول کرنے پر بڑی خوشی کا اظہار کیا۔ امام الدین مساجد میں نماز پڑھنے لگا۔ مسلمانوں کی شادی غمی میں شرکت کرنے لگا۔ لیکن وہ منافق اندر ہی اندر قادیانیوں سے رابطے رکھتا اور انہیں مسلمانوں کی ساری خبروں سے آگاہ کرتا۔ لیکن مسلمانوں کو اس جاسوس کا پتہ نہ چلتا۔ ایک دن امام الدین قادیانی بیمار ہوا اور چل بسا۔ مسلمانوں نے اسے غسل دیا، کفن پہنایا، نماز جنازہ پڑھائی، لحد تک ساتھ گئے۔ جب اسے قبر میں لٹایا گیا تو ایک مولوی صاحب قبر میں اترے اور انہوں نے اس کا چہرہ مخالف سمت سے قبلہ رخ کر دیا۔ ایک زوردار جھٹکا لگا اور مردے کا منہ دوسری طرف ہو گیا۔ مولوی صاحب سمجھے کہ شاید میرا پاؤں لگ گیا ہے۔ انہوں نے دوبارہ اس کا منہ قبلہ رخ کیا، لیکن پھر ایک جھٹکا لگا اور منہ دوسری طرف ہو گیا۔ مولوی صاحب کہتے ہیں: جب

تیسری دفعہ بھی اس کا چہرہ قبلہ کی طرف سے ہٹ گیا تو میرے دل میں یہ القاء ہو گیا کہ یہ شخص قادیانی ہے اور اس نے صرف مسلمانوں کو دھوکہ دیتے ہوئے اسلام قبول کرنے کا ڈرامہ رچایا تھا۔ سارے حاضرین اس واقعہ کو دیکھ کر خوفزدہ ہو گئے اور جلدی جلدی قبر پر مٹی ڈال کر اپنے گھروں کو بھاگ گئے۔

مرقد کی وحشت بتا رہی ہے
مدفن ہے یہ کسی گستاخ رسول ﷺ کا

## کالا ناگ:

بھکر کے عمرالدین سائی کہتے ہیں کہ میرے پاس ایک قادیانی آیا اور مجھے قادیانیت کی تبلیغ کرنے لگا۔ مرزا قادیانی کو نبی اور قادیانیت کو مذہب حق ثابت کرنے لگا۔ میں اپنی علمی بساط کے مطابق اسے جواب دیتا رہا۔ ڈیڑھ دو گھنٹے بحث کرنے کے بعد وہ چلا گیا۔ میں نے اس واقعہ کا ذکر مولانا محمد نواز صاحب سے کیا۔ انہوں نے بڑی تفصیل کے ساتھ مجھے قادیانیوں کے کفریہ عقائد کے متعلق بتایا اور مرزا قادیانی و مذہب قادیانیت کی سیاہ تاریخ سے آگاہ کیا۔ اس واقعہ کو تقریباً ایک ہفتہ گزرا تھا کہ ایک دن میرے گھر کے دروازے پر دستک ہوئی۔ میں نے دروازہ کھولا تو دیکھا کہ وہی ملعون قادیانی کھڑا ہے۔ اس کے ہاتھوں میں قادیانی کتابوں کا ایک بنڈل تھا۔ اس نے کتابیں میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا کہ ان کتابوں کا مطالعہ کرو، تمہیں بہت فائدہ ہوگا۔ میں نے اس سے کہا کہ میں ان کتابوں کو اپنے گھر نہیں رکھ سکتا۔ اگر میری بیوی یا میرے والدین کو ان کی بابت پتہ چل گیا تو وہ مجھے گھر سے نکال دیں گے اور پورا خاندان میرا بائیکاٹ کر دے گا۔ اس پر وہ مجھے کہنے لگا کہ تم فکر نہ کرو، میری جوان بھتیجی ہے، میں اس کے ساتھ تمہاری شادی کر دوں گا اور میں اپنی زمین بھی تیرے نام کر دوں گا۔ میں نے اسے ڈانٹتے ہوئے کہا کہ بے غیرت! تو زن اور زر کے عوض میرا ایمان خریدنا چاہتا ہے۔ میری نظروں سے دور ہو جا۔ میرا گرجتا جواب سن کر وہ منہ سے بڑبڑاتا ہوا دفع ہو گیا۔ اسی رات مجھے خواب آیا کہ ایک بہت بڑا کالا ناگ میرے پیچھے بھاگ رہا ہے۔ میں جس طرف بھاگتا ہوں، وہ بڑی سرعت کے ساتھ میرے پیچھے بھاگتا ہے۔ بھاگ بھاگ کر میرا سانس پھول جاتا ہے اور میں پسینے میں شرابور ہو جاتا ہوں۔ اچانک میری نظر مولانا محمد نواز پر پڑتی ہے۔ میں لپک کر ان تک پہنچ جاتا ہوں اور ان سے لپٹ کر ان سے استدعا کرتا ہوں کہ مجھے اس ناگ سے بچائیں۔ اس افراتفری میں میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ دیکھا تو پسینے میں نہایا ہوا تھا۔ دل اتنی تیزی سے دھک دھک کر رہا تھا گویا سینے سے ابھی باہر نکلا۔ حواس درست ہونے پر میں نے اپنے ایک دوست کے ذریعے اس قادیانی کو پیغام بھجوایا کہ اگر آئندہ مجھ سے ملاقات کی کوشش

ی تو مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا۔ یوں ایک خواب کے ذریعے اللہ پاک نے میری رہنمائی فرمائی۔

## توکل شاہ سے درخواست دعا:

مولوی محبوب عالم صحیفہ محبوب میں لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے خواجہ توکل شاہ انبالوی سے عرض کیا کہ میں تو مرزا قادیانی کو برا جانتا ہوں، آپ کے نزدیک وہ شخص کیا ہے؟ ان دنوں مرزا کا دعویٰ مجددیت ومہدیت سے متجاوز نہ ہوا تھا۔ خواجہ صاحب نے فرمایا کہ ایک دفعہ میں نے دیکھا کہ گویا کوتوال کی حیثیت سے شہر لاہور کا گشت کر رہا ہوں۔ ایک مقام پر مرزا غلام احمد کو دیکھا کہ کانٹوں اور گندگی میں پڑا ہے۔ میں نے اس کے ہاتھ کو جنبش دی اور ڈانٹ کر کہا۔ تیرے پاس مجددیت اور مہدیت کا کیا ثبوت ہے؟ وہ سخت اداس اور غمزدہ دکھائی دیتا تھا۔ میرے سوال کا کچھ جواب نہ دے سکا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس نے کوئی عمل کیا تھا، مگر پھر کسی بد پرہیزی کے باعث اس عمل سے گر گیا۔ مولوی محبوب عالم لکھتے ہیں کہ یہ تو میرا اپنا مشاہدہ ہے کہ اس کے اکثر خط خواجہ توکل شاہ کی خدمت میں آیا کرتے تھے، جن کا یہ مضمون ہوتا تھا کہ ''حضور میرے حق میں دعا فرمائیں''۔ خط کے سنتے ہی خواجہ صاحب کے چہرہ پر غصہ کے مارے شکن پڑ جاتے تھے، مگر ضبط کر کے خاموش ہو جاتے تھے۔ (''رئیس قادیان'' جلد دوئم، صفحہ 19)

## شاہ عبد الرحیم صاحب سہارنپوری:

شاہ عبدالرحیم صاحب سہارنپوری سے علماء لدھیانہ کی ملاقات ہوئی۔ شاہ صاحب نے فرمایا کہ میں نے قادیانی کے متعلق استخارہ کیا تھا۔ میں نے دیکھا کہ یہ شخص بھینسے پر اس طرح سوار ہے کہ منہ دم کی طرف ہے۔ جب غور سے دیکھا تو اس کے گلے میں زنار نظر آیا، جس سے اس شخص کا بے دین ہونا ظاہر ہے۔ (فتاویٰ قادریہ)

## جب ایک قادیانی کی قبر کھولی گئی:

کوٹ قیصرانی، تحصیل تونسہ، ضلع ڈیرہ غازی خان میں ایک امیر مند نامی قادیانی مر گیا۔ اس مردود کو قادیانیوں نے مسلمانوں کی مسجد کے صحن میں دفن کر دیا۔ مقامی مسلمان اس حادثہ سے چیخ اٹھے۔ ان غریبوں کی احتجاجی آواز کو بااثر قادیانیوں نے دبانے کی کوشش کی۔ مسلمانوں کی پکار پر مختلف اسلامی تنظیمیں ان کی مدد کیلئے بجلی کی سرعت سے پہنچیں۔ خانقاہ تونسہ کے چشم و چراغ خواجہ مناف صاحب بھی عشق رسول ﷺ کے ہتھیار سے مسلح ہو کر خم ٹھونک کر میدان میں آ گئے۔ جلوس نکالے گئے، کانفرنسیں ہوئیں اور حکومتی حکام سے مطالبہ کیا کہ قادیانی مردے کو مسجد سے نکالا جائے۔ حکومت نے ٹال مٹول کے ہتھیاروں سے کام لیا، لیکن عوام کے طوفانی احتجاج کے سامنے حکومت بے بس ہو گئی اور ادا سے مسلمانوں کا

مطالبہ تسلیم کرنا ہی پڑا۔ چوہڑوں کے ذریعے مردود کی قبر کشائی کی گئی۔ جونہی قبر کھلی، بدبو کے طوفان کھڑے ہوئے۔ اس شدت کی بو کہ لوگوں کے سر چکرا گئے اور آنکھوں سے پانی نکل گیا۔ لوگوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ غلیظ اور کٹا پھٹا لاشہ باہر نکالا تو مارے خوف کے چوہڑے بھی کانپ گئے۔ لاش قادیانیوں کے حوالے کر دی گئی، جنہوں نے چوہڑوں کے ذریعے ہی اسے اپنے گھر کے صحن میں دفن کر دیا۔ پھر چند دنوں میں گھر میں ایسا تعفن پھیلا کہ گھر میں رہنا مشکل ہو گیا۔ آخر قادیانیوں نے تنگ آ کر اسے وہاں سے اکھیڑ کر اپنے کھیتوں میں دفن کر دیا۔ چشم دید گواہ کہتے ہیں کہ جب دوسری مرتبہ قادیانی کی لاش کو نکالا گیا تو اس کی بدبو کئی میل دور تک گئی اور لوگ کئی دنوں تک اس بدبو کو محسوس کرتے رہے۔ اس عبرتناک واقعہ کو دیکھ کر کئی قادیانی مسلمان ہو گئے، جن میں سے کچھ مردے کے خاندان میں سے بھی تھے۔

ظاہر کی آنکھ سے نہ تماشا کرے کوئی
ہو دیکھنا تو دیدۂ دل وا کرے کوئی

## مرزا قادیانی کو چوہڑے کی شکل میں دیکھا :

مجوکہ ضلع خوشاب کے جناب ظفر اقبال صاحب کہتے ہیں کہ میں آٹھویں جماعت میں پڑھتا تھا۔ ہمارے گھر کے قریب ہی ایک قادیانی مبلغ غلام رسول رہتا تھا۔ ایک دن اس نے مجھے قادیانیت کی دعوت دی اور پڑھنے کیلئے قادیانی لٹریچر بھی دیا۔ میری عمر بھی پختہ نہ تھی اور مذہبی تعلیم بھی واجبی سی تھی۔ اس کی دجالی گفتگو سننے اور گمراہ کن لٹریچر پڑھنے کے بعد شیطان نے میرے دل میں وسوسہ پیدا کر دیا کہ کہیں قادیانی جماعت سچی ہی نہ ہو۔ عشاء کی نماز پڑھ کر بستر پر لیٹے یہی سوچتے سوچتے سو گیا۔ رات میں نے خواب میں مرزا قادیانی کو انتہائی غلیظ اور کریہہ الصورت چوہڑے کی شکل میں دیکھا۔ صبح بیدار ہوا تو زبان پر استغفار کے جملے جاری تھے۔ اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ادا کیا اور قادیانی مبلغ کے گھر جا کر اس کا لٹریچر اس کے منہ پر دے مارا۔

## سر ظفر اللہ کا ہولناک انجام :

فتنہ قادیانیت کا پوپ سر ظفر اللہ بستر مرگ پر بے ہوش پڑا ہے۔ کبھی کبھی معمولی سی آنکھیں کھول کر اپنے اردگرد کھڑے لوگوں کو ہلکی سی نظر دیکھ لیتا ہے۔ کھانے پینے سے عاجز ہے۔ غذائی ضروریات پوری کرنے کیلئے گلوکوز کی بوتلیں چڑھا رکھی ہیں۔ لیکن گلوکوز کا پانی پیلے رنگ کا محلول بن کر منہ کے راستے باہر نکل جاتا ہے اور اس پیلے رنگ کے محلول سے پاخانے جیسی بدبو اٹھ رہی ہے۔ ڈاکٹر ٹشو پیپر سے بار بار اس غلاظت کو صاف کر رہے ہیں لیکن غلاظت رکنے کا نام نہیں لیتی۔ سر ظفر اللہ بستر پر پیشاب کر رہا ہے۔

کرے میں اس شدت کی بو ہے کہ ٹھہرنا مشکل ہے۔ بدبو اور دیگر حفاظتی تدابیر کو مدنظر رکھتے ہوئے قادیانی ڈاکٹروں نے اپنے منہ پر ماسک چڑھا رکھے ہیں۔ عام ملاقات پر سخت پابندی ہے کیونکہ سرظفر اللہ کا یہ ہولناک انجام دیکھ کر کوئی بھی قادیانی، قادیانیت سے تائب ہوسکتا ہے۔ اسی حالت میں ظفر اللہ ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مر جاتا ہے۔ لیکن مرنے کے بعد بھی اس کے منہ سے غلاظت جاری رہتی ہے۔ جس سے بچنے کیلئے قادیانی ڈاکٹر اس کا منہ کھول کر گلے میں روئی کا گولہ ٹھونس دیتے ہیں۔ لیکن خدائی عذاب اس گولے سے کہاں رکتا ہے!!!

## قبر میں زلزلہ:

بھارت کے صوبہ بہار کے حکیم محمد حسین نے خواب دیکھا کہ مرزا قادیانی کی قبر میں تدفین ہوگئی ہے۔ لوگ مٹی ڈال کر گھروں کو چل رہے ہیں۔ قبر میں سخت اندھیرا اور خوف ہے۔ اللہ کے فرشتے سوال جواب کیلئے آپہنچے ہیں۔ مرزا قادیانی سخت گھبرایا ہوا ہے اور تھر تھر کانپ رہا ہے۔ اللہ کے فرشتے اس سے سوال کر رہے ہیں اور جواب میں وہ اول فول بک رہا ہے۔ قبر میں قریب ہی شیطان کھڑا ہے۔ وہ مرزا قادیانی کو کہہ رہا ہے کہ اے مرزا قادیانی! تو میرا بہترین ساتھی تھا۔ تو نے میرے مشن کیلئے بہت کام کیا۔ شب و روز محنت کر کے لوگوں کو گمراہ کیا۔ مجھے تیری موت کا دکھ ہوا لیکن آج اس مشکل میں میں تیرے کسی کام نہیں آسکتا۔ یہ عذاب تو اب تجھے سہنا ہی پڑے گا۔ یہ کہا اور شیطان غائب ہو گیا اور اس کے ساتھ ہی مرزا قادیانی سخت ترین عذاب میں مبتلا ہو گیا اور اس کی چیخوں سے قبر میں ایک زلزلہ بپا ہو گیا۔

آتش فشاں ہے زمیں ایسی جگہوں سے کہ جہاں
لقمہ خاک ہوئے زہر اگلنے والے!

## قادیانیت سے رہائی:

بھارت کے سید عبدالغفار کہتے ہیں کہ میں قادیانیوں کے ہاں ملازمت کرتا تھا۔ ان کی صحبت اور تبلیغ کی وجہ سے میں بھی قادیانی ہوگیا۔ مجھے قادیانی ہوئے ابھی تھوڑی ہی مدت گزری تھی کہ ایک رات مجھے خواب میں ایک بزرگ نظر آئے۔ انہوں نے مجھے کہا کہ مرزا قادیانی دجال اور کذاب تھا، تو قادیانی بن کر کیوں اپنی عاقبت خراب کر رہا ہے۔ سید عبدالغفار کہتے ہیں کہ میں نے اپنا یہ خواب قادیانیوں کو سنایا۔ قادیانی میرا خواب سن کر بجائے پریشان ہونے کے، بہت خوش ہوئے اور مجھے کہنے لگے کہ تم کتنے خوش قسمت ہو کہ تمہیں قادیانی ہوتے ہی بزرگوں کی زیارتیں ہونا شروع ہوگئی ہیں، حالانکہ اس سے قبل تمہیں کبھی زیارت نہ ہوئی تھی۔ میں ان کی تاویل کے پھندے میں پھر گرفتار ہوگیا۔ کچھ دنوں بعد پھر

مجھے خواب آیا۔ میں نے ریچھ کی شکل والا ایک شخص دیکھا۔ اس کی کھال جلی اور ادھڑی ہوئی تھی۔ پاؤں میں بھاری زنجیریں ڈلی ہوئی تھیں۔ گلے میں آگ کا سرخ طوق تھا۔ دو آدمی، جن کے ہاتھوں میں بڑے مضبوط کوڑے تھے، اسے تڑاخ تڑاخ پیٹ رہے تھے۔ یہ منظر بڑا ہولناک تھا۔ میں نے دیکھا کہ کچھ فاصلے پر وہی بزرگ کھڑے ہیں۔ میں نے ان سے پوچھا کہ یہ شخص کون ہے اور اسے کیوں عذاب دیا جا رہا ہے۔ وہ بزرگ فرمانے لگے کہ یہ شخص مرزا قادیانی ہے اور اگر تم نے اسے نہ چھوڑا تو تمہارا بھی یہی حشر ہوگا۔ نیند سے بیدار ہوا تو پسینے میں شرابور تھا اور تھر تھر کانپ رہا تھا۔ لہٰذا میں فوراً توبہ کی اور مرزائیت پر لعنت بھیج کر اسلام میں داخل ہو گیا۔

## مرزے کی قبر:

جناب سراج الدین صاحب کہتے ہیں کہ میں مرزائی تھا۔ ایک رات خواب میں دیکھا کہ میں قادیاں میں مرزا قادیانی کی قبر پر کھڑا ہوں۔ اچانک مجھے اس کی قبر پر ایک تختی نظر آئی جس پر لکھا تھا فی نار جھنم خالدین ابدا۔ بس یہ تحریر پڑھ کر کانپ اٹھا۔ اس کے ساتھ ہی مرزا کی قبر پر چغد اور گدھ کی شکل میں جانور نظر آئے۔ میں بیدار ہوا اور سجدہ میں گر گیا کہ قدرت حق نے میری دستگیری فرمائی اور مسلمان ہو گیا۔

## قادیانیت سے توبہ:

ایک شخص جیون خان ساکن تلونڈی موسیٰ خان ضلع سیالکوٹ اپنا واقعہ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ میں شومئی قسمت سے قادیانی ہو گیا۔ ایک رات خواب دیکھا کہ ایک کارواں حج کیلئے مکہ مکرمہ جا رہا ہے۔ میں بھی کارواں میں شامل ہو گیا۔ کارواں بخیریت مکہ مکرمہ پہنچا اور ہم حرم کعبہ میں پہنچ گئے۔ اذان ہوئی۔ ہم سب وضو کر کے نماز کیلئے کعبہ کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو گئے۔ اچانک ایک قوی ہیکل انسان نمودار ہوا اور اس نے بڑی قوت سے مجھے گردن سے آ کر دبوچا اور میرا منہ موڑ کر دوسری طرف کر دیا۔ بے تحاشا مارنا شروع کر دیا۔ چہرہ لہولہان کر دیا۔ دائیں بائیں کی پسلیاں توڑ دیں۔ میں نے مار کھاتے کھاتے پوچھا کہ یہ مجھے کس جرم کی سزا مل رہی ہے؟ اس نے نہایت گرجدار آواز میں جواب دیا کہ تم مرزائی ہو، تمہارا کعبہ سے کیا تعلق؟ تم مرزے کے گھر کی طرف منہ کرو، تمہارا اللہ سے کوئی تعلق نہیں۔ جیون خان نے خواب میں ہی زور زور سے چلانا شروع کر دیا۔ پورے محلے کے لوگ اکٹھے ہو گئے۔ مجھے سہارا دیا اور بٹھایا۔ میں سخت خوف کی حالت میں تھا اور مجھ پر کپکپی طاری تھی۔ لوگوں نے مجھ سے پوچھا، کیا ہوا؟ میں نے کہا پہلے میرے جسم کو دباؤ، میرا جوڑ جوڑ درد کر رہا ہے۔ لوگوں نے میرے سارے جسم کو

اپنے ہاتھوں میں لے کر دبانا شروع کیا۔ کچھ دیر کے بعد اوسان بحال ہوئے تو میں نے سب کو واقعہ سنایا اور فوری طور پر قادیانیت پر لعنت بھیج کر مسلمان ہو گیا۔

## مرزا قادیانی کی قبر پر کتے کا پیشاب:

جناب عبدالسلام دہلوی بیان کرتے ہیں کہ مجھے مرزائی بنانے کیلئے قادیانیوں نے ایڑی چوٹی کا زور لگایا لیکن میں ان کے قابو نہ آیا۔ ایک دن بیٹھے بیٹھے میرے دماغ میں سوال اٹھا کہ مجھے قادیان جانا چاہیے۔ میں نے فوراً قادیان کی تیاری شروع کر دی اور اگلے دن قادیان جا پہنچا۔ قادیان میں قادیانی مجھے بڑے تپاک سے ملے۔ مہمان خانہ میں ٹھہرایا گیا اور خوب خاطر مدارت کی گئی۔ مرزا بشیرالدین سے میری ملاقات بھی کرائی گئی۔ سوال و جواب کی نشست بھی جمتی رہی لیکن میرا دل مطمئن نہ ہوا۔ ایک دن عصر کی نماز کے بعد میں سیر کیلئے نکلا۔ اچانک میرے ذہن میں خیال آیا کہ مجھے ان کا بہشتی مقبرہ ضرور دیکھنا چاہیے۔ میں لمبے لمبے قدم اٹھاتا بہشتی مقبرہ میں جا پہنچا۔ بہشتی مقبرہ میں داخل ہوتے ہی میری حیرت کی انتہا نہ رہی کہ وہاں چار پانچ کتے آپس میں کھیل رہے تھے اور ان میں سے ایک کتا ایک قبر پر پیشاب کر رہا تھا۔ میں نے آگے بڑھ کر جب اس قبر کے کتبے کو پڑھا تو وہ مرزا قادیانی کی قبر تھی۔ میرا دل بول اٹھا کہ یہ قبر کسی مہدی، مسیح یا نبی کی نہیں ہو سکتی۔ میں استغفار پڑھتا، ڈرتا ڈرتا واپس آ گیا۔ رات قادیان میں ہی گزاری، جو آنکھوں میں بسر کی اور صبح ہوتے ہی اس منحوس بستی سے کوچ کر گیا۔

## مرزا قادیانی کو آتش جہنم میں دیکھا:

جناب جاوید اختر رضوی صاحب کہتے ہیں کہ ہمارے گاؤں بھوتہ ضلع گجرات میں ایک قادیانی خاندان رہتا ہے۔ اس خاندان کا ایک نوجوان، جو آنکھوں سے نابینا ہے اور گاؤں والے نابینا ہونے کی وجہ سے اسے حافظ کے نام سے پکارتے ہیں، ایک رات اس نابینا نوجوان کو خواب آیا۔ اس نے دیکھا کہ اس کا دادا آتش جہنم میں بری طرح جل بھن رہا ہے اور بری طرح چلا رہا ہے اور اس نابینا پوتے کو کہہ رہا ہے کہ میرے بیٹے یعنی اپنے باپ سے کہو کہ قادیانیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کر لو ورنہ تمہارا انجام بھی مجھ سا ہو گا۔ اس نے یہ خواب اپنے والد صاحب کو سنایا۔ اسے یہ خواب مسلسل تین دن تک آتا رہا اور وہ اپنے باپ کو سناتا رہا۔ لیکن باپ کسی معبر سے تعبیریں پوچھنے کی باتیں کرتا رہا۔ آخر وہ نابینا نوجوان قادیانیت پر لعنت بھیج کر مسلمان ہو گیا ہے اور اب اللہ کے فضل سے اس نے قرآن پاک بھی حفظ کر لیا ہے۔ پہلے جس نوجوان کو لوگ نابینا ہونے کی وجہ سے حافظ کہتے تھے، اب اسے قرآن پاک کا حافظ ہونے کی وجہ سے حافظ کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ استقامت عنایت فرمائے۔ (آمین)

## قبر سانپوں سے بھر گئی:

محمد رمضان صاحب گجرات کے رہنے والے ہیں اور آج کل سیالکوٹ میں قیام پذیر ہیں وہ کہتے ہیں کہ سیالکوٹ میں ایک بڑا گستاخ قادیانی رہتا تھا۔ قدرت نے دولت بھی خوب دے رکھی تھی جس نے اسے انتہائی متکبر بنا رکھا تھا۔ میں اکثر قبروں کی کھدائی کا کام کرتا تھا۔ ایک دن کچھ قادیانی میرے پاس آئے اور مجھے قبر کھودنے کو کہا اور بتایا کہ فلاں قادیانی مر گیا ہے۔ میں نے اس قادیانی کی قبر کھودی۔ لیکن جب اس گستاخ رسول کو دفنانے لگے تو مجھ سمیت جنازے میں شامل تمام مرزائیوں نے یہ منظر دیکھا کہ اس کی قبر آہستہ آہستہ سانپوں سے بھرنے لگی اور تھوڑی دیر میں سانپ ہی سانپ ہو گئے۔ قادیانیوں نے مجھے دوسری جگہ قبر کھودنے کیلئے کہا۔ میں نے جب دوسری جگہ قبر کھودی تو قبر سے ڈراؤنی آوازیں آنے لگیں اور آگ کی چنگاریاں نکلنے لگیں۔ سب لوگ ڈر کر پیچھے ہٹ گئے۔ آخر اس مردود کو اسی قبر میں دفن کر دیا گیا۔

قادیانیوں کی زندگانی بھی ہے کتنی خراب
دنیا میں پھٹکار آخرت میں عذاب

## قادیانی کی قبر پر آگ کے گولے:

روڈہ ضلع خوشاب میں ایک انتہائی گستاخ قادیانی حاجی ولد مونڈا رہتا تھا۔ وہ انتہائی فحش گالیاں بکتا۔ گلی کوچوں میں اسلام اور مسلمانوں کا مذاق اڑاتا۔ اس کی ناپاک زندگی کی قسمیں اور شرمیں تو غلاظت سے اٹی پڑی تھیں۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب قادیانیوں کو ابھی آئینی طور پر کافر قرار نہیں دیا گیا تھا اور قادیانی حج پر جا سکتے تھے۔ یہ رذیل بھی مسلمانوں کے ساتھ مکہ مکرمہ چلا گیا۔ وہ وہاں بھی اسلام اور مسلمانوں کا تمسخر اڑاتا۔ جگہ جگہ پر کھسیانی ہنسی ہنستا۔ قہقہے لگاتا اور بکواس کرتا کہ میں تو یہاں صرف سیر کرنے آیا ہوں کیونکہ اب حج تو صرف ربوہ میں ہوتا ہے۔ یہ گستاخ رسول جب مرا تو اسے قادیانیوں کے الگ قبرستان میں دفن کیا گیا۔ سورج غروب ہونے کے بعد جلد ہی رات کا اندھیرا پہلے کی نسبت قدرے گہرا ہونا شروع ہو گیا۔ رات کو اردگرد کی آبادیوں نے یہ خوفناک منظر اپنی آنکھوں سے دیکھا اور وہ چشم دید گواہ آج بھی اس واقعہ کے شاہد ہیں کہ آگ کا ایک بہت بڑا سرخ گولا عین اس کی قبر کے اوپر گر کر گرا اور غائب ہو گیا۔ پھر پے در پے گولے برسنے لگے تو رات گئے تک یہ سلسلہ جاری رہا۔ اپنی آنکھوں سے اس قادیانی مردود کی قبر پر آگ برستے دیکھ کر قادیانیوں کو کوئی عبرت نہ ہوئی، شاید ان کے دلوں پر تالے پڑے ہیں۔

## مرزا بشیر الدین محمود کا بھیانک انجام:

موت سے کافی عرصہ قبل قادیانیوں کا دوسرا خلیفہ مرزا بشیر الدین درجنوں بیماریوں کا شکار ہو چکا تھا۔ زناکاریوں اور شراب نوشی نے دماغ کا انجر پنجر ہلا دیا تھا۔ فالج نے رہی سہی کسر نکال دی تھی۔ اللہ کے عذاب نے اسے کس طرح اپنے جبڑوں میں پھنسایا ہوا تھا، چند مثالیں پیش خدمت ہیں۔

### فاتر العقل:

جب نام نہاد نماز کا وقت ہوتا تو مرزا بشیر الدین کو اٹھا کر مصلّی امامت پر کھڑا کر دیا جاتا۔ بشیر الدین کبھی ہاتھ باندھ لیتا کبھی چھوڑ دیتا۔ کبھی سجدے کھا جاتا اور کبھی سجدوں پہ سجدے کیے جاتا۔ کبھی رکوع غائب ہو جاتے، کبھی چار کی بجائے دو رکعتیں اور کبھی دو کی بجائے چار رکعتیں پڑھ جاتا۔ وہ منہ میں اول فول بکتا رہتا۔ کوڑھ دماغ قادیانی اس کے پیچھے کھڑے اس کی حرکت دہراتے رہتے۔ لیکن کیا مجال کہ کوئی اس کے سامنے زبان کھول سکے۔

### حواس باختہ:

مرزا بشیر الدین ایک قادیانی جلسے سے خطاب کر رہا تھا۔ ایک موقعہ پر وہ کہنے لگا: "جب پاکستان بنا تھا تو اس وقت میری عمر 49 سال تھی اور آج میری عمر 105 سال ہے"۔ باقی سامعین کو تو بولنے کی ہمت نہ ہوئی، صرف ایک شخص اٹھا اور اس نے کہا "مرزا بشیر الدین تیرا معاملہ ختم ہو گیا"۔ یہ کہا اور جلسے سے چل دیا۔

### قبر:

جب مرزا بشیر الدین کی حالت زیادہ بگڑ گئی تو اسے ایک کمرے میں بند کر دیا گیا۔ کمرے میں پاخانہ سے فارغ ہونے کے بعد وہ پاخانہ کا کچھ حصہ کھا جاتا اور کچھ حصہ منہ پہ مل لیتا۔ کمرے میں چیختا اور ڈراؤنی آوازیں نکالتا۔ کچھ دنوں کے بعد اس نے چیخ چیخ کر کہنا شروع کر دیا کہ مجھے میرے باپ کے پاس قادیان لے کر چلو۔ بڑے قادیانیوں نے اس کے شور سے تنگ آ کر ایک رات جب وہ سو رہا تھا، اس کے کمرے میں مٹی کی ایک ڈھیری بنا دی اور اسے کہا کہ یہ تیرے باپ کی قبر ہے۔ وہ قبر پہ بچھ بچھ جاتا۔ کبھی قبر کی مٹی اپنے سر میں ڈالتا اور کبھی منہ میں ڈالتا۔ آخر ایک دن سر ظفر اللہ کے کہنے پر یہ قبر ہٹا دی گئی۔

### پلنگ:

اب بشیر الدین چلنے پھرنے سے قاصر ہو چکا تھا۔ اٹھنے بیٹھنے کی بھی ہمت نہ تھی۔ وہ نیم جاں لاشے کی

طرح چارپائی پر پڑا رہتا لیکن کبھی کبھی وہ اچانک کروٹیں لینا شروع کر دیتا اور دھڑام سے بستر سے نیچے آ جاتا جس سے اس کو چوٹیں بھی آتیں۔ اسے گرنے سے بچانے کیلئے اس کی چارپائی کے گرد لکڑی کی دیواریں لگا کر اسے جنازے والی چارپائی جیسا بنا دیا گیا۔

## ڈاکٹر کا مشورہ:

باغی ختم نبوت مرزا بشیر الدین کے لاعلاج امراض پر قادیانیوں نے کروڑوں روپے خرچ کئے۔ ہوائی جہاز کے ذریعے بیرون ممالک سے بہترین سے بہترین دوائیں منگوائیں۔ اعلیٰ سے اعلیٰ ڈاکٹروں کو علاج کیلئے بلایا۔ ایک ماہر نفسیات کو جب علاج کیلئے بلایا گیا تو اس نے کہا کہ مریض کے جسم کے علاوہ اس کے خیال میں بھی فالج نفوذ کر چکا ہے، اسی لئے وہ قادیان کو یاد کر کر کے روتا ہے۔ اس کے خیالات کو ہٹانے کیلئے ڈاکٹر نے اس کیلئے نسخہ تجویز کیا کہ مریض ایک گیند لے کر اسے دیوار پر مارے، پھر پکڑے پھر مارے اور دن میں کئی مرتبہ یہ مشق کرے۔ اس سے اس کے خیالات کا رخ بدل جائے گا لیکن جب اسے یہ بتایا گیا کہ مریض چلنے پھرنے کے قابل نہیں تو پھر ڈاکٹر نے اس کے متبادل یہ علاج بتایا کہ مریض بڑا گیند اپنے پاؤں کی محراب کے نیچے رکھ کر اسے دن میں کئی مرتبہ گھمائے۔ لیکن مریض یہ مشق کرنے کے بھی قابل نہیں تھا، لہٰذا ڈاکٹر مذکورہ کا علاج چھوڑ دیا گیا۔

## خدائی پکڑ:

گستاخ رسول مرزا بشیر الدین کے علاج کیلئے بیرون ملک سے ایک بہت بڑے ہومیو پیتھک ڈاکٹر کو بلایا گیا۔ ڈاکٹر نے مرزا بشیر الدین کا تفصیلی معائنہ کیا اور یہ کہہ کر چلا گیا

''میں بیماری کا علاج تو کر سکتا ہوں لیکن خدائی پکڑ کا علاج نہیں کر سکتا''۔

## عبرتناک انجام:

انہی لاعلاج اور مہلک بیماریوں کے ہاتھوں سسک سسک کر اور ایڑیاں رگڑ رگڑ کر بشیر الدین جہنم واصل ہو گیا۔ کہتے ہیں کہ آخری وقت میں کتے کی طرح بھونکنے لگا تھا۔ وہ شام کے سات بجے مرا تھا لیکن اس کی موت کا اعلان رات کے دو بجے کیا گیا۔ موت کا اعلان سات گھنٹے بعد کیوں کیا گیا؟ سات گھنٹے تک یہ خبر قصر خلافت سے باہر کیوں نہ آئی۔ وجہ یہ تھی کہ بشیر الدین کئی مہینوں سے نہایا نہیں تھا۔ ناخن، داڑھی اور سر کے بال کٹوائے نہیں تھے۔ جسم پر غلاظت کی پپڑیاں جمی ہوئی تھیں۔ قادیانی جب اسے ان امور کے بارے میں کہتے تو وہ انہیں ننگی گالیاں دیتا۔ مرنے کے بعد رگڑ رگڑ کر بشیر الدین کے جسم کو دھویا گیا۔ ناخن کاٹے گئے، سر اور داڑھی کے بالوں کو آراستہ کیا گیا۔ جسم کی بدبو ختم کرنے کیلئے

بہترین خوشبویات چھڑکی گئیں۔ چہرے پر پاؤڈر لگایا گیا۔ ہونٹوں پر ہلکی ہلکی سُرخی سجائی گئی۔ اس کے علاوہ منہ پر چمک پیدا کرنے والے کیمیکلز لگائے گئے اور اس کی چارپائی باہر دالان میں رکھ دی گئی۔ مرکری کا ایک بلب اس کے سر کی طرف اور دوسرا پاؤں کی طرف روشن کر دیا گیا۔ جب مرکری کے بلب کی چمکیلی شعائیں اس کے چمکیلے کیمیکلز لگے منہ پر پڑتیں تو اس کا بدبودار منہ چمکتا اور قادیانی شکاری سادہ لوح قادیانیوں سے کہتے کہ دیکھو جی! حضرت صاحب کو کیسا روپ چڑھا ہے۔

## مرزا قادیانی کا انجام :

قانون قدرت ہے کہ جب کوئی شخص گناہ کے راستہ پر چلتا ہے تو قدرت اس کے راستے میں ایک چھوٹی سی رکاوٹ رکھ دیتی ہے۔ اگر وہ پھلانگ کر نکل جائے تو پھر اس سے بڑی رکاوٹ رکھ دی جاتی ہے۔ اگر وہ اسے بھی روندتا ہوا نکل جائے تو رکاوٹ اور بڑی کر دی جاتی ہے۔ اگر شاہراہ معصیت کا مسافر قدرت کی رکھی ہوئی چھوٹی بڑی رکاوٹوں کو توڑتا، روندتا نکل جائے تو پھر اسے کھلا چھوڑ دیا جاتا ہے۔ مرزا قادیانی جب جھوٹی نبوت کیلئے دعوے بازی شروع کرتا ہے تو قدرت اس کے راستے میں سینکڑوں رکاوٹیں کھڑی کرتی ہے لیکن وہ کلہ توڑ کر بھاگنے والی بھینس کی طرح شاہراہ کفر وارتداد پر سرپٹ بھاگتا ہی گیا اور ان ساری رکاوٹوں کو توڑتا ہوا جہنم میں جا گرا۔

مرزا قادیانی کو انتہائی خوفناک ہیضہ ہوا۔ منہ اور مقعد دونوں راستوں سے غلاظت بہنے لگی۔ اتنی ہمت بھی نہ تھی کہ رفع حاجت کیلئے لیٹرین تک جا سکے، اس لیے چارپائی کے پاس ہی غلاظت کے ڈھیر لگ گئے۔ مسلسل پاخانوں اور الٹیوں نے اس قدر نچوڑ کر رکھ دیا کہ اپنی ہی غلاظت پر منہ کے بل گرا اور زندگی کی بازی ہار گیا۔ کائنات میں شاید ہی کسی کو ایسی ہولناک اور عبرتناک موت آئی ہو۔ تدفین تک منہ سے غلاظت بہتی رہی جسے بڑی کوشش کے باوجود بند نہ کیا جا سکتا۔ جس تابوت میں مرزے کا جنازہ لاہور سے قادیاں گیا، اس تابوت اور تابوت میں پڑے بھوسے (توڑی) کو حکومت نے آگ لگوا کر خاکستر کرا دیا تاکہ اس تابوت سے علاقہ میں کوئی بیماری نہ پھیل جائے۔

## حکیم نور الدین کا انجام :

سب سے پہلے جس خبیث الفطرت انسان نے مرزا قادیانی کی نبوت کو تسلیم کیا اور اس کے ہاتھ پر بیعت کی، وہ حکیم نور الدین تھا۔ قادیانی جماعت میں مرزا قادیانی کے بعد اس کا مقام ہے۔ مرزا قادیانی کی موت کے بعد وہ مرزا قادیانی کی جھوٹی نبوت کا پہلا خلیفہ کہلایا۔ قادیانی اسے سیدنا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے برابر قرار دیتے ہیں (نعوذ باللہ)۔ ساری زندگی سائے کی طرح مرزا قادیانی کے ساتھ رہا

اور بنا پتی نبوت کی منصوبہ سازی میں پیش پیش رہا۔ ایک دن گھوڑے پر سوار کہیں جارہا تھا کہ گھوڑے نے پیٹھ سے زمین پر پٹخا جس سے ٹانگ ٹوٹ گئی۔ زخم ٹھیک نہ ہوا اور بگڑ کر گنگرین ہو گئی۔ اسی حالت میں اس کی بیوی کسی کے ساتھ فرار ہو گئی۔ جوان بیٹے کو بشیرالدین نے قتل کرا دیا اور اسی قاتل نے خلافت حاصل کرنے کیلئے اس کی بیٹی سے شادی رچائی۔ مرزا بشیرالدین نے باقی بیٹوں کو دھکے دے کر جماعت سے نکال دیا۔ آخری وقت میں زبان بند ہو گئی اور چہرہ مسخ ہو گیا۔ اسی حالت میں ختم نبوت کا غدار اس جہان فانی سے اپنی بقایا سزا پانے کیلئے اس دار باقی میں پہنچ گیا۔

## مولانا لال حسین اختر کی قادیانیت سے توبہ :

مولانا لال حسین اختر کالج میں پڑھتے تھے کہ تحریک خلافت چلی۔ کالج کو خیر باد کہہ کر تحریک خلافت میں شامل ہو گئے۔ خلافت کمیٹی بٹالہ کے زیر ہدایت گورداسپور ضلع بھر میں خوب تحریک کا کام کیا۔ بالآخر گورداسپور کی عدالت میں تقریریں کرنے پر مقدمہ چلا۔ ایک سال کی سزا ملی، جو گورداسپور کی جیل میں کاٹی۔ رہا ہوئے تو آریہ سماج اور شدھی کی تحریک کے مقابلہ پر کام کرنے کا عزم کیا۔ مرزائیوں کے ہتھے چڑھ گئے۔ مرزائیوں کی نام نہاد تبلیغ اسلام کے دام تزویر میں پھنس گئے۔ ان کی بیعت کی۔ انجمن کے کالج میں داخل ہو گئے۔ سنسکرت، وید وغیرہ بھی اسی دوران پڑھے۔ سیکرٹری احمدیہ ایسوسی ایشن ایڈیٹر "پیغام صلح" لاہور وغیرہ کے اہم عہدوں پر فائز ہوئے اور آٹھ سال تک لاہور میں مرزائیوں کے مبلغ کی حیثیت سے مرزائی عقائد کی تبلیغ کرتے رہے۔ بالآخر ترک مرزائیت کرنے پر خود لکھتے ہیں: "اللہ رب العزت نے فضل فرمایا۔ 1931ء کے وسط میں چند خواب دیکھے، جن میں مرزا قادیانی کی نہایت گھناؤنی شکل دکھائی دی اور اسے بری حالت میں دیکھا۔ آخر کار ان خوابوں سے متاثر ہو کر فیصلہ کیا کہ خداوند کریم کو حاضر و ناظر سمجھ کر، محبت و عداوت کو چھوڑ کر مرزا قادیانی کی مشہور تصنیفات کا مطالعہ کیا۔ خالی الذہن ہو کر جوں جوں مطالعہ کرتا، مرزا کی صداقت مشتبہ ہوتی گئی۔ یہاں تک کہ مجھے یقین کامل ہو گیا کہ مرزا قادیانی جھوٹا تھا"۔

ان خوابوں کی تفصیل مولانا عبدالرحیم اشعر کی زبانی سنئے۔ جو حضرت موصوف کے نامور شاگرد اور رفیق سفر اور مجلس کے مناظر اسلام ہیں۔ حضرت مولانا لال حسین اختر استاذی مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ ایک دفعہ خواب میں میں نے دیکھا کہ ایک رسی ہے، جس کا ایک سرا میرے ہاتھ میں اور دوسرا مرزا قادیانی کے ہاتھ میں ہے۔ وہ مجھے اپنی طرف کھینچ رہا ہے۔ خواب میں دیکھا کہ ایک بزرگ آئے اور انہوں نے کوئی چیز مار کر درمیان سے رسی کاٹ ڈالی۔ یک دم دھڑام ہوا۔ میں گھبرایا تو بزرگ نے کہا کہ

دیکھو مرزا قادیانی جہنم میں جل رہا ہے۔ میں نے دیکھا تو آگ کے الاؤ میں مرزا قادیانی جل رہا تھا اور اس کی شکل خنزیر کی سی تھی۔

دوسری دفعہ خواب میں دیکھا کہ جہنم میں مرزا قادیانی خنزیر کی شکل میں رسیوں سے جکڑا ہوا جل رہا ہے۔ میں ڈر گیا۔ غیب سے آواز آئی کہ یہ شخص مرزا قادیانی اور اس کے ماننے والے سب اسی طرح جلیں گے۔ تم بچ جاؤ۔ چنانچہ یکم جنوری 1932ء کو مرزائیت سے تائب ہو کر اسلام قبول کرنے کا اعلان کر دیا۔

## حضرت میاں شیر محمد شرق پوری رحمۃ اللہ علیہ کا کشف:

حضرت میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک دفعہ مراقبہ کیا اور مرزا قادیانی کو قبر میں باؤلے کتے کی شکل میں دیکھا کہ اس کے منہ سے جھاگ نکل رہی ہے اور وہ انتہائی خوفناک آوازیں نکال رہا ہے۔ بڑی پھرتی سے گھوم گھوم کر منہ سے دم پکڑنے کی کوشش کر رہا ہے۔ غصہ میں آ کر کبھی اپنی ٹانگوں کو کاٹتا ہے اور کبھی سر زمین پر پٹختا ہے۔ (اللہ تعالیٰ اس لعین کے عذاب میں مزید اضافہ فرمائے۔ آمین)

## عبد الکریم قادیانی کا انجام:

جسم کا موٹا، قد کا چھوٹا، نیت کا کھوٹا، مرزا قادیانی کے استنجے کا لوٹا۔ ایک آنکھ نہیں تھی، ایک کان نہیں تھا، ایک بازو نہیں تھا، بے ڈھبے چہرے پر چیچک کے داغ تھے، سر کے ایک طرف کے بال کچھ یوں اڑے ہوئے جیسے جل گئے ہوں، ایک پاؤں کی ہڈی تھوڑی سی ٹیڑھی، نیم وا آنکھیں جنہیں دیکھ کے پتہ بھی نہیں چلتا تھا کہ سو رہا ہے یا جاگ رہا ہے۔ پیٹ اس انداز سے پھولا ہوا جیسے بکرے کو اپھارا ہو جائے۔ اگر یہ نقوش اور خدوخال کسی مصور کو دے دیئے جائیں تو جولا جواب تصویر بنے گی وہ عبد الکریم ہو گا۔ مرزا قادیانی کے عبادت خانے کا امام تھا۔ اس کی شکل اور وجود کو دیکھ کر محسوس ہوتا تھا کہ مرزا قادیانی کے جسم سے نکلنے والی لعنتی شعاعوں کو سب سے زیادہ اس نے اپنے وجود میں جذب کیا ہے۔ سیالکوٹ کا رہنے والا تھا۔ حکیم نور الدین مرتد کی ارتدادی تبلیغ سے مرتد ہوا اور حکیم نور الدین مرتد اس کے ایمان کا قاتل ٹھہرا۔ بڑا جوشیلا مقرر تھا۔ جب زیادہ جوش میں آتا تو منہ سے جھاگ اور تھوک کا سلسلہ شروع ہو جاتا جس سے قریبی سامعین خوب مستفید ہوتے۔ جب زیادہ جوش میں آتا تو اپنے ''باقی ماندہ'' اعضاء کو یوں حرکت دیتا کہ ابھی اڑ کر سامنے والی دیوار پر جا بیٹھے گا۔ مرزا قادیانی پہ یوں فدا تھا جیسے شیطان مرزے پہ فدا تھا۔ اپنے نام نہاد جمعہ کے خطبہ میں مرزا قادیانی کو اللہ کا نبی اور رسول کہتا اور دجل و فریب کی کالی اور زہریلی زبان سے قرآن و حدیث سے اس کی نبوت ثابت کرنے کی ناپاک جسارت کرتا۔ ایک دن عبد الکریم کے جسم پر ایک پھوڑا نمودار ہوا۔ بڑا علاج معالجہ کرایا گیا لیکن پھوڑا مرزا قادیانی کی

زبان کی طرح بڑھتا ہی گیا اور آخر اس کا پورا وجود پھوڑا بن گیا۔ ڈاکٹروں نے چیر پھاڑ کر کے بدن کاٹ کاٹ کے رکھ دیا۔ مرتد عبدالکریم اور مرزا قادیانی ایک ہی مکان میں رہتے تھے۔ اوپر کی منزل پر مرتد عبدالکریم اور نیچے کی منزل میں مرزا قادیانی۔ درد کی شدت سے مرتد عبدالکریم ذبح ہوتے بکرے کی طرح چیخیں مارتا جس سے سارا مکان ہل ہل جاتا۔ اس کا کٹا پھٹا اور چیرا پھاڑا وجود تڑپ تڑپ کر چارپائی سے نیچے گرتا جسے پھر چارپائی پر رکھ دیا جاتا۔ وہ چیخ چیخ کر مرزا قادیانی کو ملنے کیلئے آوازیں دیتا۔ لوگ مرزا قادیانی سے کہتے کہ تم اس سے مل لو، وہ تمہاری یاد میں روتا ہے۔ مکار مرزا جواب دیتا کہ مجھے اس کی تکلیف کا انتہائی دکھ ہے اور میرا دل اسے ملنے کیلئے تڑپتا ہے لیکن میں اسے نہیں مل سکتا کیونکہ میں ایک کمزور دل کا آدمی ہوں اور مجھ سے اس کی حالت نہیں دیکھی جائے گی۔ درحقیقت مرزا اس سے ملنے صرف اس لیے نہیں جاتا تھا کہ کہیں اس کے قریب جانے سے یہ مہلک بیماری اسے بھی نہ لگ جائے۔ جب مرتد عبدالکریم کی چیخوں کی صدائیں زیادہ ہولناک ہوئیں تو مرزا قادیانی نے اپنا رہائشی کمرہ بدل کر اس کمرے میں رہائش اختیار کر لی جہاں چیخوں کی آواز کم آتی تھی۔ مرتد عبدالکریم مرزا قادیانی کو ملاقات کیلئے پکارتا رہا لیکن مرزا قادیانی اسے ملنے نہ آیا۔ آخر یہی حسرت دل میں لیے وہ تڑپتا تڑپتا جہنم واصل ہو گیا۔ مرزا قادیانی مرے ہوئے عبدالکریم کا چہرہ بھی ڈر کے مارے دیکھنے نہ گیا۔ مرتد عبدالکریم کا جنازہ میدان میں پڑا ہے۔ مرزا قادیانی وہاں آتا ہے۔ مرزے کا ایک مرید کفن سے عبدالکریم کا منہ نکال کر مرزے کو کہتا ہے کہ حضرت صاحب چہرہ دیکھ لیں۔ عیار مرزا قادیانی رونی صورت بنا کر کہتا ہے کہ مجھ سے دیکھا نہیں جاتا۔ آخر جھوٹے نبی کا جھوٹا صحابی، جھوٹی مسجد کا جھوٹا امام، جھوٹے بہشتی مقبرہ میں دفن کر دیا جاتا ہے۔ مرتد عبدالکریم وہ پہلا مردہ تھا جو سب سے پہلے قادیانی بہشتی مقبرہ میں دفن ہوا۔ یعنی قادیانی بہشتی مقبرہ کا ''بہترین افتتاح'' اس ''بہترین مردہ'' سے کیا گیا۔

## ایک قادیانی کی قبر کو تین دن تک آگ لگتی رہی بالآخر پھٹ گئی:

اللہ تبارک وتعالیٰ کی یہ عادت ہے کہ وہ گستاخانِ رسول ﷺ کو ڈھیل دیتا ہے کہ وہ گستاخی سے باز آ جائیں اور اپنی گمراہی سے توبہ کر کے مسلمان ہو جائیں۔ یہ الگ مسئلہ ہے کہ اگر کوئی شخص رسولِ خدا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی شان میں گستاخی کرے تو اس کی توبہ بھی قبول نہیں ہوتی اور اس کا ابدی ٹھکانہ جہنم ہے۔ کبھی کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایسا بدباطن شخص مرتا ہے تو اس کی موت اس کے پیروکاروں بلکہ پوری دنیا کیلئے سامانِ عبرت بن جایا کرتی ہے۔ مرزا قادیانی نے آنحضرت ﷺ کے بعد نہ صرف نبوت

کا دعویٰ کیا بلکہ اس نے یہاں تک جسارت کی کہ خود محمد رسول اللہ بن بیٹھا۔ نعوذ باللہ۔
خدا نے اسے ڈھیل دی لیکن وہ اپنی غلط حرکتوں اور گستاخی رسول سے باز نہ آیا آخر اس حالت میں
مرا کہ اس کے دونوں راستے جاری تھے۔ اور آخر وقت میں اس کی زبان پر کسی نیک اور پاک کلمہ کی
بجائے یہ الفاظ تھے کہ "مجھے وبائی ہیضہ ہوگیا ہے" یہ الفاظ اس کی زبان سے نکلے اور سر تڑاخ سے چارپائی
کے ساتھ جا لگا۔ اس حالت میں اس کی موت واقع ہونا کہ کمرے میں ہر طرف غلاظت بکھری ہوئی تھی۔
اس کے پیروکاروں کیلئے تازیانہ عبرت ہے۔ اگر وہ سمجھیں یہ تو مرزا قادیانی کا حال تھا۔ مرزا قادیانی کے
پیروکاروں کے ساتھ بھی ایسے واقعے پیش آتے رہتے ہیں۔ ذیل میں جو واقعہ ہم پیش کر رہے ہیں وہ
ڈیرہ غازی خان کے قصبہ الہ آباد کا ہے۔ ہوا یوں کہ اس قصبے میں ایک قادیانی ماسٹر تھا جو انتہائی متعصب
اور گستاخ تھا جب فرشتہ اجل نے اسے آ دبوچا تو مسئلہ پیدا ہوا کہ اسے کہاں دبایا جائے۔ مسلم قبرستان
میں اگر دباتے تو مسلمانوں میں اشتعال کا پھیل جانا ضروری امر تھا آخر اس کے عزیز و اقارب نے اسے
اس کی اپنی زمین میں دبا دیا۔ دبانے کے ٹھیک تین دن بعد اس کے گڑھے کو آگ لگ گئی اور یہ کیفیت
تین دن تک جاری رہی اور بالآخر وہ جگہ پھٹ گئی۔ اس کے بعد قادیانیوں نے اس کے گڑھے کو پختہ کر
دیا۔ اس واقعہ کی تصدیق وہاں کے علماء کرام حتیٰ کہ اس قادیانی ماسٹر کے بھتیجے نے بھی کی ہے۔

## پھگلہ میں مباہلہ اور مرزائیوں کا انجام:

آپ مانسہرہ سے اگر بالاکوٹ کی طرف جائیں تو "عطر شیشہ" کے قریب ایک گاؤں پھگلہ نامی
ہے جس میں اکثر آبادی سادات کی ہے۔ اس قصبہ میں سب سے پہلے عبدالرحیم شاہ نامی ایک شخص نے
مرزائیت قبول کی اور مرزائیت کا مبلغ بن کر مرزائیت کی تشہیر شروع کر دی، لیکن علماء کرام نے ہر دور میں
باطل کے خلاف زبان وسنان سے جہاد کیا۔ خدا کی شان ہے اس علاقہ میں علماء حق کثیر تعداد میں تھے،
خاص کر پھگلہ میں بھی مولانا قاضی عبداللطیف سے اکثر وبیشتر مرزائیوں کا مباحثہ چلتا رہتا تھا۔ شدہ
شدہ معاملہ مباہلے تک پہنچا۔ طے یہ پایا کہ تین تین آدمی دونوں طرف سے لے لیے جائیں۔ مسلمانوں
کی جانب سے تین علماء کرام تھے، جو مندرجہ ذیل ہیں:

1۔ حضرت مولانا کریم عبداللہ صاحب
2۔ حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب
3۔ حضرت مولانا قاضی عبداللطیف صاحب

مرزائیوں کی جانب سے (1) عبدالرحیم شاہ (2) غلام حیدر (3) عبدالرحیم عرف حکیم چنے گئے۔

یہ تاریخی مباہلہ 26 فروری 1943ء جمعہ کے دن طے پایا اور اردگرد کے مضافات میں بھی اطلاعات بھیج دی گئیں۔ عوام کا عظیم اجتماع حق و باطل کے اس معرکے کو دیکھنے کیلئے امڈ آیا اور جگہ بھی ایک منتخب کی گئی جو کہ علاقہ کا مشہور ترین مزار تھا، جو "غازی بابا" کے نام سے مشہور تھا۔ مباہلہ شروع ہونے سے قبل حضرت مولانا کریم عبداللہ صاحب نے مباہلہ کی حقیقت بیان کی اور غرض و غایت سے عوام کو روشناس کرایا۔ نیز قادیانیت کے بارے میں تفصیل سے روشنی ڈالی کہ ہم نبی کریم ﷺ کو خاتم النبیین مانتے ہیں، جبکہ مرزائی مرزا قادیانی کو نبی مانتے ہیں۔ ہمارا عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰؑ آسمان پر زندہ ہیں، جبکہ مرزائیوں کا عقیدہ ہے کہ وہ انتقال کر چکے ہیں اور مرزا قادیانی حضرت عیسیٰؑ کی جگہ "مسیح" بن کر آیا ہے۔ ہم اس لیے یہاں جمع ہوئے ہیں کہ سب مل کر عاجزی، زاری اور خلوص سے دعا کریں کہ جس کا عقیدہ غلط ہے اور جو باطل پر ہے، خداوند قدوس اس پر ہلاکت کی صورت میں (ایک سال کے اندر اندر) عذاب نازل کرے اور سخت سزا دے۔

چنانچہ تمام حاضرین نے اپنے سروں کو ننگا کر کے دعا شروع کر دی اور بیس منٹ لگاتار دعا ہوتی رہی اور مجمع سے آمین آمین کی آواز آتی رہی۔ دعا کے درمیان غلام حیدر نامی قادیانی پر غشی کا دورہ پڑا اور بیہوش ہو کر گر پڑا۔ عبدالرحیم شاہ قادیانی نے اس کو ہوش میں لانے کے بعد کھڑا کیا اور حوصلہ دیا۔ ایک دوسرا قادیانی عبدالرحیم، جو دکاندار تھا اور مباہلہ میں شریک تھا، اسی دعا کے دوران کہنے لگا کہ میں تو دعا کرتا ہوں کہ خداوند قدوس، جو ہم میں جھوٹا ہے، اس کو پاگل کر دے تا کہ دیکھے سچا کون ہے اور جھوٹا کون ہے اور دوسروں کو بھی عبرت ہو۔

حضرت مولانا کریم عبداللہ صاحب مدظلہ نے بیان فرماتے ہیں کہ مباہلہ سے قبل میں نے عبد الرحیم شاہ قادیانی سے، جو وہاں مرزائیوں کا سرغنہ تھا، کہا کہ آؤ تم اور میں ایک آسان طریقہ اختیار کرتے ہیں۔ یہ جو چیڑ کے بلند و بالا درخت ہیں، ان درختوں پر چڑھ کر ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کر اوپر سے چھلانگ لگاتے ہیں، جو سچا ہوگا وہ بچ جائے گا اور جو جھوٹا ہوگا وہ نیچے گرتے ہی مر جائے گا۔ لیکن عبدالرحیم شاہ قادیانی نے اس بات سے بالکل انکار کر دیا اور کہا کہ نہیں، ہم مباہلہ ہی کریں گے۔

اب سنئے! مباہلہ کرنے والے قادیانی لوگوں کے ساتھ کیا بیتی اور ان کا انجام کیا ہوا۔ عبدالرحیم قادیانی نے دوران مباہلہ خود کہا تھا کہ خدا جھوٹے کو پاگل کر دے۔ ایک ماہ کے بعد وہ پاگل ہو گیا اور اول فول بکنے لگا۔ قریب "جابہ" نامی بستی میں فوج کا کیمپ تھا۔ وہ وہاں بغیر اجازت داخل ہوا اور شور شرابہ شروع کر دیا۔ انگریز کمانڈر تھا۔ اس نے عبدالرحیم قادیانی کو پکڑ کر پولیس کے حوالے کر دیا اور کافی دنوں تک جیل میں رہا۔ جب جیل سے رہا ہوا تو خود کہنے لگا کہ میں نے مرزا قادیانی کو سور کی شکل میں دیکھا

ہے اور قادیانی عقیدے کو ترک کر کے اسلام قبول کیا۔ غلام حیدر نامی قادیانی کو اس کے بھتیجوں نے ٹھیک ایک مہینہ کے بعد جمعہ کے دن 26 مارچ 1943ء کو بالکل معمولی بات پر جہنم واصل کر دیا۔ غلام حیدر کی کوئی اولاد نہ تھی۔ بھتیجوں کو سیشن کورٹ کے سپرد کر دیا گیا۔ چنانچہ چند مہینے ہی گزرے تھے کہ پولیس نے بغیر کسی سزا اور جرمانہ کے بری کر دیا اور اس کے وہ بھتیجے تاحال زندہ ہیں۔ حضرت مولانا کریم عبداللہ صاحب مدظلہ فرماتے ہیں کہ اس سال سے ہم تینوں علماء کے سر میں کبھی کبھی درد نہیں ہوا، بلکہ پہلے اگر کوئی تکلیف تھی تو وہ بھی اللہ تعالیٰ نے دور فرما دی۔

تیسرے قادیانی عبدالرحیم شاہ کو 1974ء میں اللہ تعالیٰ نے ایسی مہلک بیماری میں مبتلا کیا کہ اس کے جسم میں کیڑے پڑ گئے اور عام لوگ اس کے کمرہ میں نہ جا سکتے تھے۔ کمرے میں داخل ہونے سے بھی بدبو آتی تھی۔ بالآخر کافی مدت ایسی کیفیت میں رہنے کے بعد عبدالرحیم شاہ اپنے انجام کو پہنچ گیا۔

مباہلین علماء میں سے صرف مولانا کریم عبداللہ صاحب مدظلہ بقید حیات ہیں۔ بقیہ دو حضرات کچھ عرصہ قبل اس دنیا سے تشریف لے جا چکے ہیں۔ میں نے یہ روئیداد مولانا کریم عبداللہ صاحب سے سن کر قلمبند کی ہے۔ (مولانا منظور احمد شاہ آسی، تذکرہ مجاہدین ختم نبوت، صفحہ 307 تا 310)

قادیانیو! اگر تم اپنی روش سے باز نہ آئے تو ایسا ہی عذاب منہ کھولے اور پنجے پھیلائے بڑی بے تابی سے تمہارا انتظار کر رہا ہے..... قبر میں آگ لگنے کا عذاب..... گرزوں کا عذاب..... پیاس کی شدت کا عذاب..... کھولتا پانی پینے کا عذاب..... خون اور پیپ نوش کرنے کا عذاب..... کھال جل جانے کا عذاب..... انتڑیاں کٹ جانے کا عذاب..... دماغ ابل جانے کا عذاب..... سانپ بچھوؤں کا عذاب..... لیکن ابھی تمہارے اور عذاب کے درمیان مہلت کی دیوار حائل ہے..... ابھی سانسوں کی ڈور نہیں ٹوٹی..... ابھی زیست کا چراغ نہیں بجھا..... ابھی عزرائیل پیغام موت لے کر نہیں آیا..... لحظہ لحظہ..... لمحہ لمحہ..... گھڑی گھڑی تمہارے ہمدرد اور غمگسار بن کر تمہارے دل و دماغ کے دروازوں پر دستخط دیتے ہوئے کہہ رہے ہیں۔

نہ جا اس کے تحمل پہ کہ ہے بے ڈھب گرفت اس کی
ڈر اس کی دیر گیری سے کہ ہے سخت انتقام اس کا



محمد بدیع الزماں بھٹی (ایڈووکیٹ)

# مرزا قادیانی کا عبرت ناک انجام

مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر احمد قادیانی نے ''سیرت المہدی'' نامی کتاب میں اپنے باپ کی موت کے واقعات اپنی ماں کی زبانی تفصیل سے لکھے ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ

''جب میں نے پہلی نظر حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے اوپر ڈالی تو میرا دل بیٹھ گیا۔ کیونکہ میں نے ایسی حالت آپ کی اس سے پہلے نہ دیکھی تھی۔ آپ کی حالت سخت قرب اور گھبراہٹ کی تھی آپ بول نہ سکتے تھے۔ (یعنی زبان بند ہوگئی) آپ نے بائیں ہاتھ کا سہارا لے کر بستر سے اٹھ کر کچھ کہنا چاہا مگر بمشکل دو چار الفاظ ہی لکھ سکے۔ یہ آخری تحریر تھی۔ جس میں غالباً زبان کی تکلیف کا اظہار تھا اور کچھ حصہ پڑھا نہیں جاتا تھا۔ تھوڑی دیر بعد آپ کو غرغرہ شروع ہوگیا۔ سانس لمبا لمبا اور کھینچ کھینچ کر آتا۔ غالباً ایک یا دو دفعہ آپ رفع حاجت کے لئے پاخانہ تشریف لے گئے اتنے میں آپ کو ایک دست آیا۔ مگر اب اس قدر ضعف تھا کہ آپ نہ جاسکتے تھے۔ اس لئے میں نے چارپائی کے پاس ہی انتظام کردیا اور آپ وہیں بیٹھ کر فارغ ہوئے۔ اس کے بعد ایک اور دست آیا پھر آپ کو ایک قے آئی۔ جب آپ قے سے فارغ ہو کر لیٹنے لگے تو اتنا ضعف تھا کہ آپ پشت کے بل چارپائی پر گر گئے اور آپ کا سر چارپائی کی لکڑی سے ٹکرایا اور حالت دگرگوں ہوگئی۔''

(سیرت المہدی جلد 1، صفحہ 9)

مرنے سے پہلے مرزا قادیانی کو بڑا خوفناک ہیضہ ہوا۔ منہ اور مقعد دونوں راستوں سے غلاظت بہنے لگی اتنی ہمت بھی نہ تھی کہ لیٹرین تک جاسکتا اس لئے چارپائی کے پاس اینٹیں رکھ دی گئیں۔ وہیں مرزا نجاست انڈیلتا رہا۔ جب آخری دست کیا تو ساتھ ہی قے آئی جس سے زندگی کا آخری چکر آیا اور چکرا کر اپنی ہی غلاظت میں گر کر 26 مئی 1908ء کو بروز منگل بوقت 10:30 بجے رات جہنم واصل ہوگیا۔

پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا

پھر مرزے کی گندی بدبودار لاش کو مال گاڑی میں رکھ کر قادیان روانہ کیا گیا اور مرزے کے تابوت اور اس میں پڑے ہوئے بھوسے کو بعد میں حکومت نے آگ لگا کر خاکستر کردیا تاکہ علاقے میں ہیضہ کی وباء نہ پھیلے۔ بچوں نے سچ ہی کہا تھا۔

دو لکڑیاں دو کانے ـــــ مرزا مریا ٹٹی خانے

عمران محمود (نومسلم، سابق قادیانی)
چیف ایڈیٹر: روزنامہ ''تبصرہ''

# قادیانی نواز اسلام کا موذی دشمن

فتنہ قادیانیت عہد رواں میں اسلام کے خلاف سب سے بڑا فتنہ ہے۔ اس فتنہ نے جسد اسلام پر اپنے نوکیلے پنجوں سے اتنے زخم لگائے ہیں کہ جسم اسلام زخمی زخمی اور لہولہو ہے۔ آج بھی اس فتنہ نے اسلام کے سینہ کو اپنا تختہ مشق بنا رکھا ہے اور ارتدادی تیروں کی بارش جاری ہے۔

گزشتہ ایک صدی سے امت مسلمہ نے اپنے آقا و مولا جناب رسول عربی ﷺ کی ختم نبوت کے خلاف اٹھنے والے اس فتنہ سے بڑی جاندار لڑائی لڑی ہے۔ اس سلسلہ میں کبھی بھی کسی بڑی سے بڑی قربانی سے دریغ نہیں کیا۔ امت کے بہترین علماء نے اپنا علم اس فتنہ کے خلاف وقف کر دیا اور دلائل و براہین سے اس سازش کے پرخچے اڑا دیئے۔ خطیبوں نے اپنی خطابتوں سے اس فتنے کو طشت از بام کیا اور اپنی شعلہ نوائیوں سے مرزائیت کے خرمن میں آگ لگا دی۔ ادیبوں نے نوک قلم سے قادیانیت کے چہرے پر چڑھے ہوئے منافقت و عیاری کے دبیز پردے تار تار کر دیئے۔ شاعروں نے اپنے رزمیہ کلام سے ملت کے خون میں بجلیاں دوڑا دیں اور ملت کو قادیانیت کے خلاف صف آراء کیا۔ لاکھوں عاشقان ختم نبوت نے جیلوں کی اذیتیں برداشت کیں۔ گبھرو جوانوں نے اپنے سینے گولیاں اگلتی مشین گنوں کے سامنے رکھ دیے اور سڑکوں پر اپنی جوانی کے گرم خون کا چھڑکاؤ کر دیا۔ بوڑھوں نے اپنی خمیدہ کمروں پر ظالم پولیس کی لاٹھیوں کی برسات سہی۔ ماؤں نے اپنے لاڈلے بیٹوں کو اپنے ہاتھوں سے پھول پہنا کر انہیں سوئے مقتل روانہ کیا۔ بچوں نے گلیوں بازاروں میں ختم نبوت زندہ باد کے فلک شگاف نعرے لگائے۔ لیکن افسوس صد افسوس کہ اتنی جدوجہد اور اتنی قربانیوں کے باوجود قادیانیت اپنے منطقی انجام تک نہیں پہنچی۔ قادیانی سانپ زخمی تو ضرور ہوا ہے۔ لیکن موت کے گھاٹ نہیں اترا۔ 1974ء کے قومی اسمبلی کے فیصلہ اور 1984ء کے امتناع قادیانیت آرڈیننس نے قادیانیت کے نجس وجود کے دست و بازو تو کاٹے ہیں لیکن ہنوز شہ رگ محفوظ ہے۔

دوستو آؤ! فکر کے اعتکاف میں بیٹھتے ہیں اور بھرپور غور کرتے ہیں کہ ایک صدی کی گھمسان کی

لڑائی لڑنے کے باوجود بھی قادیانیت موت کے غار میں کیوں نہیں اتری؟

اس کی وجوہات کیا ہیں؟

اس کے اسباب کیا ہیں؟

اس کے محرکات کیا ہیں؟

اس کی صرف ایک ہی وجہ ہے۔اس کا صرف ایک ہی سبب ہے۔

اور وہ ہے قادیانی نواز ٹولہ۔جس نے اسلام کو قادیانیوں سے زیادہ نقصان پہنچایا ہے۔ملت کے وجود پر ان کے لگائے ہوئے چرکوں کی تعداد قادیانیت کے چرکوں سے زیادہ ہے۔

کفر کے بادشاہوں نے جب عربوں کے سینے پر اسرائیل کا انگارہ رکھا۔تو پھر اس اسرائیل کی حفاظت بھی خوب کی۔اسے زندگی کے تمام وسائل مہیا کیے۔اسے جدید اسلحہ سے لیس کیا۔آج وہ اسرائیل عربوں کے سینے پر مونگ دل رہا ہے۔مسلمانوں کا گوشت کھا رہا ہے،خون پی رہا ہے۔اور نشہ میں خونی قہقہے لگا لگا کر بدمست ہو رہا ہے۔یہ ساری انسانیت سوز کاروائیاں کفر کے بادشاہ اپنی زیر سرپرستی کروا رہے ہیں۔

اسی طرح جب کفر کے بادشاہوں نے ملت اسلامیہ کی وحدت کو پارہ پارہ کرنے کے لئے،جذبہ جہاد سے تہی دامن کرنے کے لئے اور ان کے بدن سے روح محمد نکالنے کے لئے قادیانیت کا خنجر گھونپا تو پھر قادیانیت کی خوب پرورش کی۔نوازشات کی موسلا دھار بارش برسائی۔دولت کے انبار لگا دیئے۔اپنی سنگینوں کے سائے تلے اسے پروان چڑھایا۔اپنی سرپرستی کی چھتری اس کے سر پر رکھی۔اس کی حفاظت کے لئے تمام وسائل میدان میں جھونک دیئے۔آج بھی جب بھی پاکستان میں قادیانیت کا مسئلہ اٹھتا ہے اور مسلمان قادیانیت کی گرفت کرتے ہیں تو قادیانیوں کی حمایت میں بہت سی زبانیں حرکت میں آجاتی ہیں۔بہت سے قلم متحرک ہو جاتے ہیں۔کوئی انسانی حقوق کا رونا روتا ہے،کوئی اقلیتوں کا راگ الاپتا ہے،کوئی پاکستانیت کے نام پر دھائی دیتا ہے۔کوئی برادری کی وجہ سے قادیانیوں کی حمایت کرتا ہے۔کوئی دوستی کے ناطے قادیانیوں سے ہمدردی کرتا ہے۔کوئی محلے داری کی وجہ سے قادیانیوں کی طرف داری کرتا ہے۔کوئی مالی مراعات کی وجہ سے قادیانیوں کی فیور میں کام کرتا ہے اور کوئی وکیل چند ٹکوں کے عوض عدالت میں قادیانیوں کی وکالت کرتا ہے۔

- قادیانی نواز! کا وجود وہ وجود ہے،جس کے سہارے قادیانیت کا وجود کھڑا ہے۔
- قادیانی نواز! قادیانی کے پاؤں ہیں،جن کے سہارے قادیانی مسلم معاشرے میں چلتا پھرتا ہے۔

قادیانی نواز! قادیانی کی زبان ہے، جس سے قادیانی بولتا ہے۔

- قادیانی نواز! قادیانی کی آنکھیں ہیں، جن سے وہ مسلمانوں کو گھورتا ہے۔
- قادیانی نواز! قادیانی کے دست و بازو ہیں، جن سے وہ اسلام کی تخریب کا کام کرتا ہے۔
- قادیانی نواز! قادیانیت کی رگوں میں دوڑنے والا خون ہے جس سے قادیانیت کے نجس وجود میں زندگی کی رمق باقی ہے۔
- قادیانی نواز! قادیانیت کے جسم میں روح ہے، جس سے قادیانیت زندہ ہے۔
- قادیانی نواز! قادیانیوں کے ہاتھوں میں وہ سفاک خنجر ہے، جس سے قادیانی اسلام پر حملہ آور ہیں۔
- قادیانی نواز! قادیانیوں کے لئے ڈھال ہے، جس سے وہ اپنا دفاع کرتے ہیں۔
- قادیانی نواز! قادیانیت کے لئے مورچہ ہے، جس میں بیٹھ کر قادیانی مسلمانوں پر حملہ کرتے ہیں۔
- قادیانی نواز! قادیانیوں کے لئے قلعہ ہے، جس کی فصیل پر چڑھ کر قادیانی مسلمانوں پر سنگ باری کرتے ہیں۔
- قادیانی نواز! قایانیوں کے لئے زرہ ہے، جسے پہن کر قادیانی اسلام سے لڑتے ہیں۔
- قادیانی نواز! قادیانی گدھوں کے پر ہیں، جن کے سہارے یہ گدھیں مسلمانوں کے سروں پر منڈلاتی رہتی ہیں۔
- قادیانی نواز! قادیانیوں کے لئے اس مادہ کنگرو کی طرح ہیں، جس کے بچے جنگل میں ادھر اُدھر شرارتوں میں مصروف ہیں اور جونہی کوئی خطرہ محسوس کرتے ہیں، فوراً بھاگ کر ماں کے پاس آجاتے ہیں اور ماں کے وجود سے لگے ہوئے تھیلے میں چھپ جاتے ہیں اور پھر خطرہ دور ہو جانے پر باہر نکل کر اپنی شرارتوں میں مصروف ہو جاتے ہیں۔
- قادیانی نواز! اس بدقماش ڈیرہ دار کی طرح ہیں، جہاں مجرم جرم کرنے کے بعد پناہ حاصل کر لیتے ہیں اور اگر کبھی کبھار پولیس کسی مجرم کو پکڑ لے تو وہ ڈیرہ دار فوراً جا کر مجرم کو اپنے اثر و رسوخ سے پولیس سے چھڑوا لاتا ہے۔
- قادیانی نواز وکیل! وہ ظالم مجرم ہے جو چند ٹکوں کی خاطر عدالت میں کھڑا ہو کر قادیانی مجرم کی حمایت میں منہ بنا بنا کر دلائل دیتا ہے۔ کسی بزرگ نے کیا خوب کہا ہے کہ قیامت کے دن قادیانی کی حمایت کرنے والا وکیل مرزا قادیانی کے کیمپ میں ہوگا اور مسلمانوں کی حمایت

کرنے والا وکیل حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے کیمپ میں ہوگا۔ سوال اٹھتا ہے کہ قادیانی نواز کون ہے۔

جواباً عرض ہے کہ:

- جو زبان قادیانیوں سے میٹھی میٹھی باتیں کرتی ہے، وہ زبان قادیانی نواز ہے۔
- جو ہاتھ قادیانی سے مصافحہ کرتے ہیں وہ ہاتھ قادیانی نواز ہیں۔
- جو بازو قادیانی سے بغلگیر ہوتے ہیں وہ بازو قادیانی نواز ہیں۔
- جو قدم قادیانی کے گھر جاتے ہیں، وہ قدم قادیانی نواز ہیں۔
- جو شخص قادیانی کے ساتھ کھاتا پیتا ہے، وہ قادیانی نواز ہے۔
- جس شخص کے گھر شادی غمی کے موقعوں پر قادیانی آتے ہیں، وہ شخص قادیانی نواز ہے۔
- جو افراد قادیانیوں کی مصنوعات خریدتے ہیں، وہ قادیانی نواز ہیں۔
- جو شخص قادیانیوں کو تعلیم دیتا ہے، وہ قادیانی نواز ہے۔
- جو شخص قادیانیوں سے سلام دعا لیتا ہے، وہ قادیانی نواز ہے۔
- جو شخص قادیانیوں کی دکان سے سودا سلف خریدتا ہے، وہ قادیانی نواز ہے۔
- جو شخص قادیانیوں کو اپنے ہاں ملازم رکھتا ہے، وہ شخص قادیانی نواز ہے۔
- اور جو شخص حق و باطل کی اس جنگ میں خاموش رہتا ہے، وہ بھی قادیانی نواز ہے

آیئے اس آئینہ میں دیکھیں!!!

کہیں میں قادیانی نواز تو نہیں؟

کہیں آپ قادیانی نواز تو نہیں؟

کہیں ہمارے والد صاحب قادیانی نواز تو نہیں؟

کہیں ہماری والدہ صاحبہ قادیانی نواز تو نہیں؟

کہیں ہمارے بھائی اور بہنیں قادیانی نواز تو نہیں؟

کہیں ہمارا کوئی عزیز یا دوست قادیانی نواز تو نہیں؟

خدارا! خود بھی اس ملعون کام سے رکئے اور دوسروں کو بھی اس دینی بے غیرتی سے روکئے۔ قادیانی سے دوستی اللہ کے عذاب کو للکارنا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بے وفائی کرنا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر رحمت سے محروم ہونا ہے۔

صاحبو! آج اگر برادری کا جرگہ بلایا جائے اور برادری کے بڑے یہ فیصلہ کریں کہ آج سے

برادری کا کوئی فرد قادیانی سے کسی قسم کا کوئی تعلق نہیں رکھے گا اور ساری برادری قادیانی کا مکمل بائیکاٹ کرے گی۔

- آج اگر محلے کے لوگ یہ فیصلہ کریں کہ ہم قادیانی دکاندار سے سودا سلف نہیں لیں گے۔
- آج اگر کسی مارکیٹ کے تاجر یہ فیصلہ کریں کہ ہم کسی قادیانی تاجر کو اپنی ایسوسی ایشن کا ممبر نہیں بنائیں گے اور زندگی کی ہر سطح پر ان کا بائیکاٹ کریں گے۔
- آج اگر کسی دفتر کے ملازمین اپنی میٹنگ بلا کر یہ فیصلہ کریں کہ ہم اپنے دفتر میں ملازم ہر قادیانی کا مکمل بائیکاٹ کریں گے۔
- آج اگر کسی سکول، کالج یا یونیورسٹی کے طلباء یہ فیصلہ کریں کہ ہم قادیانی طلباء کا ہر طرح سے مقاطعہ کریں گے۔
- آپ دیکھیں گے کہ قادیانیت صرف چند ہفتوں میں دم توڑ جائے گی۔ ہزاروں قادیانیوں کو اپنے جرم کا احساس ہوگا اور یہ احساس انہیں حقیقت پر سوچنے پر مجبور کرے گا اور انشاء اللہ ہزاروں قادیانی قادیانیت پر لعنت بھیج کر اسلام کے دامن میں آبسیں گے۔ اور جو بدبخت رہ جائیں گے، وہ پاکستان چھوڑ کر کسی اور ملک میں بسنے کے لئے بوریا بستر باندھیں گے۔

دوستو! مندرجہ بالا صورت حال سے یہ اخذ ہوتا ہے کہ قادیانیت ہماری بے غیرتی اور بے حسی کی وجہ سے زندہ ہے اور ہم خود ہی قادیانیت کو زندگی کا سامان مہیا کر رہے ہیں۔

اے فرزندان اسلام! ایک شخص دیوار میں کیل ٹھونک رہا تھا۔ ہتھوڑے سے کیل پر زوردار ضربیں لگا رہا تھا۔ دیوار نے کیل سے کہا۔

"اے کیل! تو کیوں میرے سینے کو پھاڑ رہا ہے؟"

"اے دیوار! مجھ سے کیوں شکوہ کر رہی ہے۔ شکوہ ہتھوڑے سے کرو جو مجھ پر پے در پے ضربیں لگا کر تیرا سینہ پھاڑ رہا ہے۔" کیل نے جواب دیا۔

آج ہمارے معاشرے میں قادیانی نواز کا کردار "ہتھوڑے" کا ہے جو قصر اسلام میں چھید کرنے کے لئے قادیانی کیل سے پورا تعاون کر رہا ہے۔ اگر یہ "ہتھوڑا" کیل کا ساتھ چھوڑ دے تو یہ کیل کچھ بھی نہیں کر سکتا۔

اے قادیانی نواز! بہت ظلم کر چکا۔ اب بس کر دے۔ اللہ کا خوف کر۔ رسول اللہ ﷺ سے حیا کر۔ کتاب اللہ سے شرم کر۔ اہل بیت اور صحابہ کرام کا پاس کر۔ ملت اسلامیہ پر رحم کر۔ آخرت کی آہنی پکڑ کی فکر کر۔ عذاب قبر کا احساس کر۔ اور نہ اپنے ایمان کا ستیاناس کر۔

اے قادیانی نواز! دیکھ یہ ہیں قادیانی عقائد، جن کی تو حمایت کرتا ہے۔

❁ ''خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا ہے اور مجھے آنحضرت ﷺ کا ہی وجود قرار دیا ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(ایک غلطی کا ازالہ، صفحہ 10 مصنفہ مرزا قادیانی)

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیان میں

(نعوذ باللہ)

(مندرجہ ''اخبار بدر'' قادیان، 25 اکتوبر، 1907ء)

❁ ''مسیح موعود درحقیقت محمد اور عین محمد ہیں اور آپ میں اور آنحضرت ﷺ میں باعتبار نام، کام اور مقام کے کوئی دوئی یا مغائرت نہیں۔'' (نعوذ باللہ)

(اخبار الفضل، قادیان، جلد 3، نمبر 76، مورخہ یکم جنوری 1906ء)

مرزا قادیانی کہتا ہے۔

❁ ''مجھے خدا اس طرح مخاطب کرتا ہے اور اس طرح کی باتیں کرتا ہے اگر کچھ باتیں بیان کر دوں تو جتنے معتقد نظر آتے ہیں سب پھر جائیں۔'' (نعوذ باللہ)

(''سیرت المہدی'' جلد اول، صفحہ 88، مصنفہ مرزا بشیر احمد قادیانی، ابن مرزا قادیانی)

❁ ''نبی ﷺ سے دین کی تکمیل اشاعت نہ ہو سکی، میں نے پوری کی ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(''حاشیہ تحفہ گولڑویہ'' صفحہ 165، مصنفہ مرزا قادیانی)

❁ ''قرآن خدا کی کتاب اور میرے (مرزا قادیانی) منہ کی باتیں ہیں۔'' (نعوذ باللہ)

(تذکرہ، صفحہ 102، 103)

❁ ''جو حدیث میرے خلاف ہے، وہ ردی کی ٹوکری میں ڈال دو۔'' (نعوذ باللہ)

(اعجاز احمدی، صفحہ 30، مصنفہ مرزا قادیانی)

❁ ''جو میری جماعت میں داخل ہوا، وہ دراصل صحابہ کرام کی جماعت میں داخل ہو گیا۔'' (نعوذ باللہ)

خطبہ الہامیہ، صفحہ 171، مصنفہ مرزا قادیانی)

❁ ''یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پا سکتا ہے، حتیٰ کہ محمد

رسول اللہ ﷺ سے بھی بڑھ سکتا ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(بیان مرزا بشیر الدین محمود قادیانی ابن مرزا قادیانی ''اخبار الفضل'' قادیان 17 جولائی 1922ء)

- '' خدا عرش پر تیری (مرزا قادیانی) تعریف کرتا ہے، ہم تیری تعریف کرتے ہیں اور تیرے پر درود بھیجتے ہیں۔'' (نعوذ باللہ)

(رسالہ درود شریف، بحوالہ از ''اربعین'' نمبر 2، صفحہ 15 تا 18، نمبر 3، صفحہ 24 تا 26، مصنفہ مرزا قادیانی)

- '' بعض نادان صحابہ جن کو درایت سے کچھ حصہ نہ تھا۔'' (نعوذ باللہ)

(ضمیمہ نصرت الحق، صفحہ 120)

- '' ابوبکر وعمر کیا تھے وہ حضرت مرزا قادیانی کی جوتیوں کے تسمے کھولنے کے لائق بھی نہ تھے۔'' (نعوذ باللہ)

(ماہنامہ ''المہدی)) بابت جنوری فروری، 1915ء، 2، 3 صفحہ 57)

- '' کربلا میرے روز کی سیر گاہ ہے۔۔ حسین جیسے سینکڑوں میرے گریبان میں ہیں۔'' (نعوذ باللہ)

(نزول المسیح، صفحہ 96، مصنفہ مرزا قادیانی)

اے قادیانی نواز! تیری قادیانیت نوازی کا مطلب قادیانیوں کے ان غلیظ اور روح فرسا عقائد کی حفاظت کرنا ہے۔ تیری قادیانیت نوازی سے مراد قادیانیوں کے ان ایمان سوز عقائد کی حمایت کرنا ہے۔ بتا کچھ آنکھیں کھلی کہ نہیں۔ بتا ذہن کی گرہیں کھلیں یا نہیں۔ بتا! ضمیر نے کوئی انگڑائی لی یا نہیں۔ جلدی بتا! ورنہ وہ وقت آنے میں کوئی دیر نہیں۔ جب تو زمین کے جبڑوں میں جکڑا جائے گا۔ جب منکر نکیر گرز مار مار کر تیرے وجود کو دھنی ہوئی روئی کا ڈھیر بنا دیں گے۔ جب سانپوں اور بچھوؤں کے اژدھام تجھ پر ٹوٹ پڑیں گے۔ جب جہنم کی چنگھاڑتی بھوکی آگ تجھے جلا کر خاک سیاہ بنا دے گی۔ اور جہنم میں جلتا ہوا مرزا قادیانی تیرا تماشہ دیکھے گا۔

## خواب میں سور کے ریوڑ چرانا:

بھارت کے شہر مونگیر میں ایک خدارسیدہ ذاکر و شاغل شخص ماسٹر خدا بخش تھے، مونگیر کے حکیم فضل احمد سے ان کے تعلقات تھے، جو مرزائی ہوگئے، ان کے پاس مرزائیوں کا آنا جانا شروع ہوگیا، ماسٹر خدا بخش نے خواب میں دیکھا کہ حکیم فضل احمد مرزائی سور کے ریوڑ چرا رہے ہیں۔

عبدالباسط

# قادیانیت، خطرہ، جائزہ، تجاویز

7 ستمبر 1974ء کے قومی اسمبلی کے تاریخی فیصلے کے بعد گزشتہ 14 سالوں میں قادیانی تحریک کن مراحل سے گزری اور اس آئینی ترمیم اور 1984ء میں نافذ کیے گئے صدارتی آرڈیننس کے بعد قادیانیت کن سازشوں میں ملوث ہے۔ یہ ایسے امور ہیں جن کا جائزہ لینا ضروری ہے۔ اس جائزے کی نوعیت اگرچہ اجمالی ہے۔ لیکن ہم بعض ایسے امور کی نشاندہی کریں گے جن کی طرف اس وقت توجہ دینا از حد اہم ہے۔

قادیانی تحریک جس کی ابتداء 1880ء کے اوائل میں ہوئی۔ برصغیر کی ایک ایسی تحریک تھی جس نے پاک و ہند کے سیاسی اور مذہبی ماحول میں ایک مخصوص کردار ادا کیا۔ اس تحریک کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی نے 1880ء سے لے کر اپنی وفات 1908ء کے عرصے میں تحریک کو سیاست پر مبنی ایسا مذہبی رنگ دیا جو قدرے تبدیلی کے ساتھ اُس کے جانشینوں نے اپنائے رکھا اور انہی اعتقادات اور ہدایات کو آج کے قادیانی اپنائے ہوئے ہیں۔

مرزا غلام احمد قادیانی ایک عام شخص تھا جو نہ تو ذہنی طور پر کسی اعلیٰ صلاحیت کا مالک تھا اور نہ اس میں کوئی فکری انقلاب پیدا کرنے کی اہلیت تھی۔ قادیان کے دیہاتی ماحول میں اس نے آنکھ کھولی۔ باپ کی مسلمانوں سے غداری اور بھائی کی سکھوں اور انگریزوں سے وفاداری کو بنظر غائر دیکھا اور پھر اپنی محرومیوں اور مسلسل پریشانیوں کے ازالے کے لئے کوئی ایسی راہ اختیار کرنے کی ٹھانی جس سے اس کی خاندانی وجاہت قائم رہے۔ اس کے لیے ایمان فروشی اور انگریز کی غلامانہ تابعداری ترقی کا زینہ تھی۔ اس کے سوا اسے کوئی راہ بھائی نہ دی۔ رفتہ رفتہ وہ دین فروشی کے دھندے کا امام بن گیا۔ مسلسل بیماریوں کا شکار آدمی جو ہسٹیریا، مراق، ذیابیطس، مرگی، کثرت بول، اسہال وغیرہ جیسے امراض میں مبتلا ہو۔ اس کے ذہنی قویٰ اور نفسیاتی احوال و افکار کا اندازہ لگانا مشکل نہیں۔ اس کے الہامات، پیش گوئیاں، دعاوی اور دیگر واقعات تحریک کے خدوخال کی وضاحت کے لئے کافی ہیں۔ البتہ اس کاروبار میں مرزا قادیانی نے ایک تو اپنے لئے عمدہ زندگی گزارنے کی راہ نکالی۔ دوسرے انگریز کی سیاسی خدمت کر کے جماعتی تنظیم بنائی اور

ایک الگ امت کی نیو اٹھائی۔

مرزا قادیانی نے انگریزی سامراج کی زبردست حمایت کی۔ جہاد کو جس سے مراد انگریز کے خلاف بغاوت و تشدد پسندانہ تحریکات تھیں، منسوخ کر دیا۔ دنیا کے ان تمام ممالک میں جہاں مسلمان انگریزوں کے خلاف جہاد کے نام پر سیاسی تحریکیں چلا رہے تھے، اپنا لٹریچر روانہ کر کے ان کو انگریز کی غلامی کا درس دیا۔ یہود کی استعماری تحریک صیہونیت کے لئے سیاسی خدمات انجام دیں اور اپنے دعاوی (مجدد، مہدی، مسیح موعود، محدث، نبی، کرشن، اوتار) کی بھول بھلیوں میں اُلجھا کر نامور علماء اور حریت پسند افراد کو انگریز کی مخالفت سے ہٹا کر اپنی طرف متوجہ کر لیا اور ان کی سامراج دشمن تحریکوں کا رخ مرزائیت کی طرف موڑ کر ان کی فعال اور حریت پسندانہ توانائیوں کو برباد کیا۔

یہ حقیقت پوری طرح آشکار ہو چکی ہے کہ مرزا قادیانی نے انگریز آقاؤں کے اشارے پر نبوت کا دعویٰ کیا۔ یہودی تخریب کاروں کی حمایت سے آگے بڑھا اور اسلام دشمن طاقتوں کی شہ پر دیگر ممالک میں پھلا پھولا۔ برطانوی ہند کے علاقے پنجاب میں جو کہ انگریز کی وفاداری اور فوجی بھرتی کے لئے مشہور تھا۔ ایک ایسی تحریک کا وجود بہت بڑی سیاسی اہمیت کا حامل تھا۔ جس کے نتیجے میں مختلف طبقوں اور مذاہب میں مسلسل تصادم ہو۔ ہر اقلیتی فرقہ یا گروہ اپنے زندہ رہنے کے لئے انگریز کی طرف دیکھے اور اس کی رواداری کو اپنی بقا کی ضمانت جانے۔ اس تحریک سے یہ مقصد حاصل ہونے کے ساتھ ساتھ انگریز کو یہ بھی معلوم ہو رہا تھا کہ قادیان کا یہ مجہول مدعی اسلام کی جڑوں کو کھوکھلا کر رہا ہے۔ اسلامیان ہند کو خوگر غلامی کر رہا ہے۔ اسلامی فکر کے احیاء کی راہ میں رکاوٹیں ڈال رہا ہے۔ اور ایک ایسی جماعت تیار کر رہا ہے جو مستقبل میں اُن کے اقتدار کے لئے ڈھال بنے گی۔ یہی وجہ ہے کہ برطانوی انٹیلی جنس نے ہر سطح پر قادیانیت کی آبیاری کی اور اس خود کاشتہ پودے کو بڑھنے پھولنے کے مواقع بہم پہنچائے۔

قادیانیت کے دام ہم رنگ زمین میں جو لوگ پھنسے ان میں زیادہ تعداد پنجاب کے لوگوں کی تھی اور ان میں نچلے طبقے کے لوگ زیادہ تھے۔ جو انگریز کے دور حکومت میں معاشرتی ترقی اور اعلیٰ عہدے حاصل کرنے کے خواہاں تھے۔ اس میں ہمیں عدالتی نظام سے وابستہ چھوٹے اہل کار منشی، نائب کورٹ، محرر، اہلمد وغیرہ نظر آتے ہیں۔ پنجاب اور برطانوی ہند کے دور کے محکموں مثلاً محکمہ نہر، ریلوے، پوسٹ آفس وغیرہ کے بابو اور کلرک بھی اس تحریک سے وابستہ ہوئے۔ چونکہ انگریز کی زبردست حمایت اور مدح و توصیف مرزا قادیانی کا ایمان تھا۔ اس لئے استحصالی طبقوں کے لوگ جیسے جاگیردار، انگریز کے مقرر کردہ اہل کار، سفید پوش، نمبردار، ضلع دار وغیرہ بھی اس تحریک کو اپنے اقتدار کے تحفظ کا ذریعہ سمجھتے تھے اور بظاہر جماعت میں شامل نہ ہونے کے باوجود قادیانیت نواز تھے۔ کئی لوگ محض اس لئے قادیانی

بن گئے کہ انہیں انگریز کی نوکری کی ضرورت تھی۔ وہ درخواست میں اپنی اس وفاداری کا ذکر کرتے دل سے نہ سہی مجبوری کے تحت قادیانی بن جاتے تھے۔ زیادہ پڑھے لکھے لوگ تحریک سے دور رہے۔ مرزا خواجہ کمال الدین وکیل، مولوی محمد علی ایم اے وکیل اور دو چار اور آدمیوں کے نام ملتے ہیں جو انگریزی تعلیم سے آراستہ تھے اور کسی مخصوص مقصد یا سرکار کے اشارے پر مرزا قادیانی کی حوصلہ افزائی اور خدمت کے لئے مقرر تھے۔ ایسے ہی بعض گروہوں کے نفس پرست مولوی قادیانی بنے۔ ایک قلیل تعداد ایسے جوانوں کی تھی جو دل کے ہاتھوں مجبور ہو کر قادیانی بن گئے۔ ان میں سے بعض "عاشقین پاک طینت" اسلام کی آغوش میں واپس بھی آئے۔ ہندوؤں، سکھوں عیسائیوں وغیرہ سے اکا دکا لوگ مرزائی ہوئے۔ 1901ء قادیانیوں کی تعداد چند ہزار سے تجاوز نہ کر سکی۔ پنجاب میں یہ تعداد 3450 تھی اور یو۔ پی میں 931 تھی۔

1908ء میں مرزا کے مرنے کے بعد چھ سال تک حکیم نورالدین نے قادیان کی گدی پر بیٹھ کر اپنی آمریت کا سکہ چلایا۔ نورالدین برطانوی انٹیلی جنس کا کارندہ تھا اور سیاسی جوڑ توڑ کے باعث کشمیر سے نکالا گیا تھا۔ اس نے مرزا کی سیاسی پالیسی کو آگے بڑھانے میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور اس کے کفر و ارتداد کو پھیلانے میں کوئی کمی نہ چھوڑی ابتداء میں یہ شخص نیچری اور نیم ملحد تھا۔

1914ء میں نورالدین کے مرنے کے بعد یہ سیاسی طائفہ باہمی چپقلش کا شکار ہو گیا۔ لاہوری جماعت خواجہ کمال الدین اور مولوی محمد علی کی سربراہی میں پروان چڑھنے لگی۔ اور مرزا قادیانی کی گدی مرزا کے بیٹے مرزا محمود کے قبضے میں آگئی۔ قادیانیت کی ترقی کا اصل دور مرزا محمود کے زمانے سے شروع ہوا۔ مرزا محمود کو ابتدائی دس سالوں تک محض مسیح موعود کے فرزند کے طور پر گدی پر بٹھایا گیا حقیقی اقتدار پر اس گروپ کا قبضہ رہا، جس میں مرزا محمود کے نانا ناصر نواب، ماموں میر اسحاق اور انصار اللہ پارٹی کے بعض ممبر تھے۔ ان لوگوں کے انگریز لیفٹیننٹ گورنر پنجاب اور دیگر برطانوی حکام سے قریبی روابط تھے۔ پہلی جنگ عظیم کے خاتمے پر تحریک خلافت کے زمانے میں مرزا محمود نے اپنی "کونسل آف ایجنسی" سے نجات حاصل کر کے بذات خود حکومت سنبھال لی۔ خاص طور پر 1924ء کی لندن یاترا کے بعد مرزا محمود اپنی اور جماعت کی سیاسی اہمیت سے پوری طرح آگاہ ہو چکا تھا اور انگریز کی سیاسی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے ہر وقت مستعد رہتا تھا۔

مرزا محمود مڈل فیل تھا۔ بیماریوں کا شکار اور احساس برتری کا مریض تھا۔ اس کے علاوہ بچپن ہی سے جنسی بداعتدالیوں کا شکار تھا۔ اس نے ایک تو اپنے اور اپنے خاندان کی دنیاوی خواہشات کے لئے ہر ممکن ذرائع سے دولت سمیٹی۔ دوسرے اپنے باپ کی پالیسی کے مطابق انگریز کی خدمت میں اپنی اور

اپنی جماعت کی بقا تھی۔اس نے 1914ء سے قبل (کانپور مسجد) اوراس کے بعد انگریز کے خلاف اٹھنے والی تحریک کوسبوتاژ کرنے کے لئے اپنے وسائل اور عقیدت مندوں کی توانائیاں استعمال کیں۔ تحریک ہجرت، خلافت، عدم تعاون، سائمن کمیشن، گول میز کانفرنس، نہرورپورٹ، 1935ء کے آئین کے تحت ہونے والے انتخابات، مطالبہ پاکستان، غرضیکہ آزادی کے ہر موڑ پر انہوں نے برطانوی سامراج کی حمایت اور مسلمانوں کے مطالبہ حریت کے خلاف کام کیا۔قادیانیت نے علماء حق کے خلاف بدزبانی کی، منافرت اور کشیدگی پھیلا کر انگریز کی ''لڑاؤ اور حکومت کرو'' کی پالیسی کو استحکام بخشا۔دنیا کے ان تمام علاقوں میں جہاں برطانیہ نے نوآبادیاں قائم کر رکھی تھیں۔وہاں اپنے جاسوس بھیجے اور برطانوی سامراج کے خلاف اٹھنے والی تحریکوں کو جاسوس مبلغوں کے ذریعے ناکام کرایا۔

مرزا محمود مسلمانوں کی تکفیر کا زبردست داعی تھا۔اس نے اپنے باپ کی طرح ملت اسلامیہ کو کفر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا۔ان کے بچوں کے جنازے پڑھنے کو ممنوع قرار دیا۔رشتہ ناطہ کی ممانعت کردی۔مسلمانوں کے پیچھے نماز حرام قرار دی اور مرزا قادیانی کی تحریرات کو بنیاد اور اس کے الہامات کے بل بوتے پر قادیانیت کو ایسی تحریک کے رنگ میں پیش کیا جس کا اپنا ایک ''اصلی اور مکمل'' نبی اور رسول تھا۔ارض حرم تھی، مدینۃ النبی تھا، خاندان نبوت، صحابی وصحابیات تھیں۔کتاب مقدس تھی۔بہشتی مقبرہ تھا۔اور وہ تمام چیزیں اس کے پاس موجود تھیں جس سے ایک امت تشکیل پاتی ہے۔

مرزا محمود کے دور میں انگریز کے ادنیٰ خدمت گاروں، ایمان فروش اور جاہ وطلب مولویوں اور برطانوی جاسوسوں کی ایک کھیپ پروان چڑھی۔جماعتی فنڈ میں برطانوی اور یہودی ذرائع سے پیسہ آیا اور جماعت کی سیاست سے دلچسپی کے باعث'' قادیان'' سامراج کا پولیٹیکل سنٹر بن گیا قادیانیت مذہبی لحاظ سے انگریز کی ایسی ایجنسی تھی، جس کا کام تمام گندے امور (Dirty Tricks) کی انجام دہی تھا۔ضمیر فروش مولویوں کی جو کھیپ قادیانیت سے وابستہ تھی۔اس کا کام مناظروں میں حصہ لینا، روایتی بدزبانی اور بدکلامی کر کے طبقاتی انتشار پھیلانا اور مذہبی تحریکوں کی آڑ میں انگریز کی سیاسی خدمت انجام دینا تھا۔ان مرزائی گماشتوں میں حافظ روشن علی، میر قاسم علی، جلال الدین شمس، اللہ دتہ جالندھری، غلام رسول راجیکی جیسے عاقبت نااندیش لوگ شامل تھے۔ان میں سے شمس اور جالندھری فلسطین میں مبلغ کے روپ میں یہودیت کی خدمت میں مصروف رہے۔

اگرچہ مرزا محمود خود انگریز افسران کو خطوط لکھتا رہتا تھا اور ان کی ہدایات حاصل کرتا تھا۔لیکن پنجاب میں سرفضل حسین کے عروج اور ان کے قادیانیوں اور ظفر اللہ کے ساتھ تعلقات کے بعد سرظفر اللہ انگریز اور قادیانی سربراہ کے درمیان ایک رابطہ کی صورت اختیار کر گیا۔سرظفر اللہ برطانوی سامراج کے

نہایت وفادار خادم تھا۔ اس نے وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کے ممبر اور عدالت عالیہ ہند کی جج کے زمانے میں ہر سطح پر انگریز کی خدمت کو ایمان کا جزو سمجھا اور کسی مرحلے پر بھی تحریک آزادی ہند اور مسلمانوں کے سیاسی مفاد کے لئے آواز بلند نہ کی۔

مطالبہ پاکستان یا تحریک پاکستان میں قادیانیوں کا کردار قطعاً منفی تھا۔ شاطر سیاست مرزا محمود نے نہایت عیاری کے ساتھ 1946ء کے انتخابات میں مکروہ کردار ادا کیا۔ مسلم لیگ کی حمایت کا ڈھونگ رچا کر قادیانیوں نے یونی نسٹ آزاد اور زمیندار لیگ کے پنجاب کی صوبائی اسمبلی کے امیدواروں کی بھرپور حمایت کی۔ کیونکہ محض اسی صوبے میں وہ کسی حد تک سیاسی کردار ادا کرنے کے اہل تھے۔

پاکستان بننے کے بعد مرزا محمود نے جو کچھ کیا وہ کوئی پوشیدہ امر نہیں رہا۔ جنگ کشمیر 1947ء اور پاک بھارت 1965ء کی سازشیں، بلوچستان کو قادیانی صوبہ بنانے کے عزائم، جارحیت پر مبنی ارتداد کی تبلیغ، سیاسی، مذہبی، اقتصادی وفوجی اداروں اور سول محکموں میں اثر ونفوذ کی خفیہ کارروائیاں، انتشار، افتراق پھیلانے والے لٹریچر کی تیاری اور تقسیم سمیت صوبائی وعلاقائی فتنوں کی آبیاری بعض ایسے امور ہیں جو محتاج تعارف نہیں۔ سر ظفر اللہ نے وزیر خارجہ کی حیثیت سے ہماری خارجہ پالیسی کے ایسے خدوخال مرتب کئے جن کے باعث پاکستان سامراجی طاقتوں کا حاشیہ بردار بن گیا اور اسلامی بلاک سے کٹ کر رہ گیا۔

نومبر 1965ء میں جب مرزا محمود واصل جہنم ہوا تو قادیانی جماعت کی تعداد میں کافی اضافہ ہو چکا تھا۔ یہ اضافہ قادیانی مبالغہ آرائی کے لحاظ سے ہزاروں میں تھا اور جماعت کے اراکین کی تعداد پچاس لاکھ جو صریح جھوٹ ہے۔ البتہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ ایک تو پہلے سے مرتدین کی ذریت کے باعث ہوا اور دوسرے لاہوری جماعت کے کہنے کے مطابق نوکری اور چھوکری کے طلب گاروں نے جماعت میں شمولیت اختیار کی۔ جماعت کے چندوں میں نامعلوم اور معلوم ذرائع سے اضافہ ہوا اور یورپی ممالک میں نئے مشن قائم کئے گئے۔ مرتد اعظم سر ظفر اللہ نے قادیانیت کی ترقی میں کافی مدد دی۔

مرزا ناصر احمد نے 1965ء سے 1982ء تک ربوہ کے راج بھون پر قبضہ کئے رکھا۔ اس کے بارے میں بھی بہت سی رنگین داستانیں مشہور ہیں۔ جن کے بیان کا یہاں موقع نہیں۔ مرزا ناصر نے اسرائیل میں قائم قادیانی مشن کو مضبوط بنانے کی پوری کوشش کی اور 1967ء کی عرب اسرائیل جنگ کے بعد صیہونی اشارے پر مشرق وسطیٰ میں سازشوں کے جال بچھائے، افریقہ میں قادیانی مشنوں کو برطانوی اور امریکی سامراج کی بھرپور حمایت حاصل رہی جس کے باعث کئی افریقی غربت وپسماندگی کے ازالے کے لئے قادیانیت کی آغوش میں چلے گئے۔ گولڈ کوسٹ، سیرالیون، نائیجیریا، جنوبی افریقہ

وغیرہ قادیانی ارتدادی تبلیغ کی آماجگاہ بن گئے۔

پاکستان کی شکست و ریخت اور علاقائی اور لسانی عصبیتوں کو ہوا دینے میں قادیانی ہمیشہ سے پیش پیش تھے۔ ایوب خان کی مربیت کے خاتمے کے بعد انہوں نے نئے سیاسی مربیوں کے حصول کے لئے دوڑ دھوپ شروع کی۔ مشرقی پاکستان کی علیحدگی میں گھناؤنے کردار کے بعد بھٹو حکومت میں اچھے عہدے حاصل کیے۔ لیکن اسلامی سربراہی کانفرنس 1974ء کے بعد ان کی سازشیں منظر عام پر آنے لگیں۔ 7 ستمبر 1974ء ان کا یوم احتساب بنا اور بعد کے چند سال قادیانیت کی اصلیت کو بے نقاب کرنے میں ممد و معاون ثابت ہوئے۔

اسرائیل، مغرب کی سامراجی طاقتیں اور ان کے حاشیہ نشین قادیانیت کی افریقہ، مشرق وسطیٰ اور یورپ میں ترقی کے خواہاں رہے اور پاکستان میں علمائے اسلام اس دشمن استعمار نواز اور ارتداد پر مبنی اس تحریک کا محاسبہ کرنے میں سرگرم عمل رہے۔ جولائی 1978ء میں مرزا ناصر احمد سویڈن، ڈنمارک، مغربی جرمنی اور لندن کے دوروں کے بعد اکتوبر میں ربوہ آیا۔ استعماری طاقتوں نے ان کی خوب پذیرائی کی اور مالی وسائل کی فراہمی کے وعدے کیئے گئے۔ لندن میں جماعت کا اکاؤنٹ جلد ہی لاکھوں پونڈ تک پہنچ گیا۔

اسرائیل کے قادیانی مشن نے مشرق وسطیٰ میں کذاب قادیان کا لٹریچر عربی زبان میں تیار کر کے مشاہیر کے نام روانہ کیا اور بعض لائبریریوں میں رکھوایا۔ مرزا ناصر نے اپنے جاسوس مبلغ لبنان میں تعینات کئے۔ ایران میں شہنشاہیت کے خاتمے اور بہائیت کے خلاف ایرانی حکومت کی مہم کے بعد قادیانیوں نے بہائیوں کے ساتھ خفیہ معاہدہ کیا۔ 1980ء میں مرزا ناصر نے امریکہ کے دورے کے دوران بہائی رہنماؤں سے ملاقات کی اور باہمی یگانگت کے معاہدے کیئے۔ جون 1982ء میں مرزا ناصر جہنم واصل ہوا۔

مرزا طاہر احمد قادیانی جماعت کا چوتھا سربراہ بنا۔ اپنے بھائی رفیع احمد کو پچھاڑ کر ربوے کی گدی پر بیٹھ گیا۔ اس نے اپنے حواریوں کی مدد سے جن میں سر ظفر اللہ پیش پیش تھا۔ انتہائی درجہ کی غنڈہ گردی کے بعد کامیابی حاصل کی۔ یہ اسی قسم کی غنڈہ گردی تھی جو اس کے باپ مرزا محمود نے 1916ء میں قادیان میں انصار اللہ پارٹی کی مدد سے کی تھی۔ مرزا رفیع احمد کے حواری الزام لگاتے ہیں کہ مرزا طاہر غاصب، بزدل اور سیاسی جوڑ توڑ کا ماہر ہونے کے باعث تخت خلافت چھین لے گیا۔ بہر حال قادیانیت کے نئے سربراہ نے 1982ء سے 1984ء تک اپنے اقتدار کو مضبوط بنانے اور استعماری اڈے بشارت معبد کے قیام کے علاوہ کوئی نمایاں کام نہ کیا۔ 1984ء میں صدارتی آرڈیننس کے اجراء کے بعد مرزا طاہر

خفیہ طور پر ہماری غفلت کے باعث برقعہ پہن کر لندن بھاگنے میں کامیاب ہوگیا۔ کہا جاتا ہے کہ بیرونی خفیہ ایجنسیوں کے بعض اراکین نے اس کو "پیش آمدہ خطرات" سے آگاہ کر دیا تھا۔ قادیانیوں کو ڈر تھا کہ حکومت مرزا طاہر کو تخریبی کاروائیوں کے الزام، اسلم قریشی کیس اور صدارتی آرڈی نینس 1984ء کی خلاف ورزی کرنے کے جرم میں گرفتار کرنے کی تیاری کر رہی تھی۔ جس کا ان کو بعض بیوروکریٹس اور پولیس اہل کاروں سے علم ہو گیا اور مرزا طاہر لندن جا کر ایک تو جماعت اور خلافت کو بچا لے گیا۔ دوسرے اپنا تحفظ کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ قادیانی خدشات کچھ بھی ہوں لیکن یہ بات افسوس ناک ہے کہ مرزا طاہر دھوکہ دینے میں کامیاب ہو گیا۔ جس طیارے میں مرزا طاہر سوار ہونے والا تھا اس کے پائیلٹ نے اس کو اپنے ساتھ لے جا کر KLM کے جہاز میں سوار کرایا۔ اتفاق سے اسی طیارے میں مصطفیٰ گوکل صاحب سابق وزیر جہاز رانی سفر کرتے تھے۔ انہوں نے اسلام آباد، لندن سے فون کیا تو معلوم ہوا کہ مرزا طاہر اپنے برطانوی آقاؤں کے پاس پہنچ گیا ہے۔ اور ان کے چرنوں میں بیٹھ گیا ہے۔ ربوے کے پالتو مبلغ اس کو "نشان" قرار دینے لگے۔

مرزا طاہر نے لندن میں جعلی نبوت کے نام پر جو کاروبار شروع کیا ہے اس کے گزشتہ تین سال کی ایک جھلک پیش کی جاتی ہے۔

اس نے لندن کو اپنا مستقل اڈا بنانے کے بعد چیدہ چیدہ قادیانی مبلغوں کو لندن بلایا۔ اسرائیل سے جلال الدین قمر، کلکتہ سے مولوی امینی، قادیان سے وسیم احمد وغیرہ نے اس میٹنگ میں شرکت کی، ان مبلغوں کو ہدایات دی گئیں کہ وہ صدارتی آرڈی نینس کے خلاف پروپیگنڈا مہم چلائیں۔ پاکستان کی فوجی حکومت کو بدنام کریں اور قادیانیت سے ہمدردی رکھنے والے لوگوں اور پریس سے رابطہ بڑھائیں۔ پاکستان میں قادیانیت کو جن مسائل کا سامنا تھا۔ ان کے لئے ایک الگ لائحہ عمل تیار کیا گیا۔ جس میں سیکولر اور اشتراکیوں کی اعانت سے آرڈی نینس کے خلاف رائے عامہ کو تیار کرنا، طلباء اور وکلاء کی تنظیموں سے ساز باز کرنا اور جعلی تنظیموں کے نام سے مختلف طبقوں کے خلاف نفرت پیدا کرنا شامل تھا۔ گزشتہ تین سالوں میں دیوبندی، بریلوی وغیرہ فرقوں کے خلاف جو فتاویٰ چھپ رہے ہیں اور ایک دوسرے کے اکابر کے خلاف جو سخت کلمات فوٹو سٹیٹ پرچوں کی صورت میں گردش کر رہے ہیں۔ ان میں سے اکثر کے پیچھے قادیانیت کا خفیہ ہاتھ ہے۔ لسانی، گروہی، طبقاتی اور علاقائی عصبیتوں کو ہوا دینے میں بھی قادیانی عناصر پیش پیش ہیں اور نہایت خفیہ اور منظم طریقے سے ملک کی سالمیت کے خلاف سازشوں میں مصروف ہیں۔ علماء کرام سے عرض ہے کہ وہ ان کی سازشوں کو سمجھیں اور عوام کو باہمی اتحاد و یک جہتی کا درس دیں۔

مرزا طاہر نے بین الاقوامی جاسوسی اداروں سے معقول مالی امداد حاصل کی اور ان کی ہمدردیاں

عمل کرنے میں وہ کافی حد تک کامیاب رہا۔ اسرائیلی انٹیلی جنس موساد (Mossad)، امریکی سی آئی اے، برطانوی ایم آئی فائیو (MI-5) جرمن اور ڈچ سیکرٹ سروس قادیانیت کو مالی ذرائع مہیا کرنے میں پیش پیش ہیں۔ 1982ء میں بیرونی مشنوں سے قادیانیوں کو سات کروڑ بارہ لاکھ روپے حاصل ہوئے۔ 1987ء میں یہ رقم 18 کروڑ چھتیس لاکھ تک پہنچ گئی جو اڑھائی گنا سے زیادہ اضافہ ہے۔ یہ رقم کہاں سے آئی اور ایک دم اس میں اتنا اضافہ کیسے ہوا؟ ابھی تو یہ وہ اعداد و شمار ہیں جو قادیانیوں نے خود شائع کئے ہیں۔ در پردہ کہانی کچھ اور ہوگی۔

پاکستان میں 1982ء میں قادیانی چندوں کی مقدار ایک کروڑ ستاون لاکھ روپے تھی۔ جو 1987ء میں سات کروڑ بارہ لاکھ روپے ہوگئی ہے۔ یہ سات گنا اضافہ کہاں سے ہوا ہے۔ اس کے علاوہ مختلف تحریکوں سے حاصل ہونے والے قادیانی چندے جو 1982ء میں 9 کروڑ تھے۔ اب 21 کروڑ 90 لاکھ تک پہنچ چکے تھے۔ دیگر تحریکوں کے چندوں سے 10 کروڑ 3 لاکھ روپے ان سے علاوہ ہیں۔

کیا حکومت پاکستان قادیانیوں کے ان چندوں کے بارے میں معلوم نہیں کر سکتی کہ یہ کہاں سے آرہے ہیں؟ اور وہ کون سے ایسے قادیانی امراء و صنعت کار ہیں جو ہزاروں روپے جماعت کو دے رہے ہیں۔ پاکستان کے آڈیٹر جنرل آف پاکستان ریونیو AGPR کو فوری طور پر قادیانی فنڈز منجمد کر کے اس کی کھلی پڑتال کرنی چاہئے اور قادیانیوں کو مجبور کیا جائے کہ وہ اپنے حسابات اے۔ جی (A.G) آفس کو پیش کریں اور ان کو شائع کیا جائے۔ اگر سیاسی جماعتوں کے فنڈز کی تحقیقات کی جاسکتی ہیں تو مذہب کے نام پر چلنے والے اس یہود نواز سیاسی تنظیم کے خفیہ مالی ذرائع کی تحقیق کیوں نہیں کی جاسکتی؟ یہ شبہ بھی کیا جاتا ہے کہ امریکہ کے پی ایل 480 کے تحت جمع پاکستانی بیلنس سے قادیانیوں کو روپیہ دیا جاتا ہے۔

قادیانی جماعت کے مرکزی مبلغین دنیا بھر کے ممالک میں قادیانیت کی ترویج اور سیاسی پخت و پز میں لگے ہوئے ہیں۔ ان کی کل تعداد 182 ہے۔ یہ مبلغ ربوہ سے تیار ہو کر باہر جاتے ہیں۔ افریقہ میں ان کی سب سے زیادہ کھپت ہے۔ جہاں سکیم کے تحت قائم قادیانی ہسپتالوں میں جماعت کو سوا آٹھ کروڑ روپے سالانہ کی آمدن ہے۔ 31 قادیانی سکول ہائیر سیکنڈری تعلیم دے رہے ہیں۔ اور سو پرائمری سکول افریقی بچوں کے ذہنوں کو زہر آلود کر رہے ہیں۔

برطانیہ نے اپنے پرانے سیاسی خادموں کو بڑھنے پھولنے کے مواقع بہم پہنچانے کے لئے ٹل فورڈ (Tillford) کے علاقے میں کئی ایکڑ زمین پر مشتمل اراضی الاٹ کر دی ہے۔ وہاں قادیانی مرکز "اسلام آباد" قائم ہوگیا ہے۔ یہ زمین ان کو کوڑیوں کے مول دی گئی ہے۔ مرزا طاہر نے قادیانیت کی تبلیغ کے لئے ہزاروں کی تعداد میں کیسٹ تیار کرائے ہیں۔ ان کی اپنی تقریروں کے کیسٹ اور ویڈیو فلم

پاکستان اور دنیا کے دیگر ممالک میں تقسیم کی جارہی ہیں۔ گزشتہ تین سالوں میں 2720 کیسٹ دنیا کی 18 زبانوں میں تیار کرا کے قادیانی مشنوں کو مہیا کر رہے ہیں۔ جو ارتداد کی تبلیغ کا ذریعہ بنے ہوئے ہیں۔ ان کے علاوہ اتنا قادیانی لٹریچر تیار کیا گیا ہے جو قادیانیوں کے بقول دس سال میں بھی تیار نہ ہو تھا۔ یہ تمام امور قادیانیت کے مستقبل کے جارحانہ عزائم کی نشاندہی کرنے کے لئے کافی ہیں۔

قادیانیوں کی ارتدادی مہم کا سب سے شرمناک پہلو عرب ممالک میں کیسٹ اور لٹریچر کی ترسیل ہے۔ قادیانی اسرائیل امداد سے عرب مسلمانوں میں اپنا اثر ونفوذ بڑھانے میں کوشاں ہیں۔ قادیانی جریدہ سویز کراچی 1986ء، 1987ء میں لکھتا ہے کہ

''حضرت امام جماعت احمدیہ نے عربوں کی طرف تبلیغ کے لئے جماعت کو خصوصی توجہ دلائی۔ با قاعدہ فارم کے لحاظ سے اب تک بانوے عرب جماعت احمدیہ میں شامل ہو چکے ہیں۔ لیکن حضرت امام احمدیہ نے فرمایا کہ میرے ذاتی علم کے لحاظ سے ان کی تعداد سو سے تجاوز کر چکی ہے۔''

عربوں کو مرزا غلام احمد کی لعنتی تحریک میں شامل کر کے ان کے ایمان پر ڈاکہ ڈالنا بہت بڑی جسارت ہے۔ عرب ممالک کو اس خطرے کی طرف فوری توجہ دینا چاہئے۔ اور قادیانیت کے دام تزویر میں پھنسنے والوں کو صحیح صورت حال سے آگاہ کرنا چاہئے یہ عرب لازمی طور پر زر، زن یا زمین کے چکر میں متاع دین لٹا چکے ہوں گے۔ ان کی وجہ سے مزید گمراہی پھیل سکتی ہے۔

مغربی ممالک اور امریکہ اپنے آپ کو آزاد دنیا قرار دیتے ہیں۔ یہاں کے لوگوں کو آزادی، سیکولرازم اور انسانی حقوق کا علمبردار کہا جاتا ہے۔ اگرچہ یہ اصطلاحات اپنی کوئی مستقل حیثیت نہیں رکھتیں اور مغربی ادارے اپنی مرضی کے مطابق ان کا استعمال کرتے رہتے ہیں۔ اسرائیل کے صیہونی اگر فلسطین کے حریت پسندوں کو ہلاک کریں اور ان پر مظالم کے پہاڑ توڑیں تو نہ تو انسانی حقوق کو کوئی خطرہ لاحق ہوتا ہے اور نہ ہی اسے ظلم گردانا جاتا ہے۔ مغرب میں رنگ و نسل کی تمیز اور جنوبی افریقہ کی نسل پرستی کی حمایت وغیرہ ان اصطلاحات کی زد میں نہیں آتے۔ مرزا طاہر اور اس کے حواری پاکستان میں قادیانیوں کو درپیش آنے والے واقعات کو بڑھا چڑھا کر یہود نواز پریس میں اچھالتے ہیں۔ اور یہ تاثر دیتے ہیں کہ پاکستان میں احمدی اقلیت کے انسانی حقوق سلب کئے جا چکے ہیں۔ ان کی عبادت گاہیں بند کی جارہی ہیں۔ ان کو اپنے عقائد کی ترویج و تشہیر کی اجازت نہیں اور ان سے امتیاز برتا جارہا ہے۔ ان واقعات کو یک طرفہ طور پر بیان کیا جاتا ہے۔ قادیانیوں کی طرف سے کی جانے والی کاروائیوں کا کوئی ذکر نہیں کیا جاتا۔

کہ آج اس دعا کا ایک ایک لفظ مقبول و منظور ہو کر ہمارے سامنے آرہا ہے، وہی سنٹرل جیل آج شادمان کالونی میں تبدیل ہو چکی ہے، اس کی اونچی اونچی دیواریں گر چکی ہیں اور جیل کی بارکیں اب باغ و بہار کا نقشہ پیش کر رہی ہیں۔

شادمان کالونی کے مشرقی حصے میں وہ بڑ کا درخت اب بھی موجود ہے جس کے نیچے یہ دعا کی گئی تھی اور جس کے نیچے بیٹھ کر والد صاحب تفسیر لکھا کرتے تھے، تقریباً ایک سال بعد ہائی کورٹ نے کراچی میں گرفتار ہونے والے تمام رہنماؤں کو رہا کر دیا، لیکن مولانا نیازی، مولانا مودودی اور مجھے رہا نہیں کیا گیا تھا۔

ایک طویل عرصے تک جیل میں رہنے سے تقریباً سبھی حضرات ذیابیطس کے مریض ہو گئے تھے، ادھر عوام کے دلوں میں تحریک کے جذبات ابھی تک موجود تھے لیکن جمہوریت کا گلا گھونٹ دیا گیا تھا اور بے انتہا تشدد کر کے تحریک کو کچلنے میں کوئی کسر روا نہ رکھی گئی تھی، ہمارے علاوہ تحریک کے دیگر بہت سے رضاکار بھی ابھی تک جیلوں میں تھے، جیل سے رہا ہونے والے زعماء نے اپنے مطالبات کے احیاء کے لئے دہلی دروازے کے باہر ایک عظیم الشان جلسہ کیا، اس جلسہ کی صدارت قبلہ والد صاحب نے کی، اور مختلف راہنماؤں نے اس جلسہ سے خطاب کیا اور تحریک کے حامیوں کی رہائی کا مطالبہ کیا، اس کے تقریباً ڈیڑھ سال بعد (جون ۱۹۵۵ء) میں ایک روز میں نماز عصر کے بعد بیٹھا ہوا تھا کہ اچانک جیل کے ایک آفیسر نے آکر کہا کہ آپ کی رہائی کے آرڈر آئے ہیں، میرے لئے یہ بات خلاف توقع تھی اور پہلے میں نے اسے مذاق ہی سمجھا لیکن پھر جیل کے آفیسر نے چلنے کو کہا تو مولانا نیازی اور مولانا مودودی نے مجھے مبارکباد دی، میری رہائی کے تقریباً چھ سات ماہ بعد مولانا نیازی اور مولانا مودودی کو بھی رہا کر دیا گیا۔

جیل سے رہائی کے بعد مودودی صاحب نے ایک دعوت کا اہتمام کیا جس میں انہوں نے دیگر معززین شہر کے علاوہ مجھے بھی مدعو کیا، میں نے اس موقع پر مودودی صاحب سے کہا اب حالات معمول پر آچکے ہیں اپنا وعدہ پورا کیجئے اور اپنا سارا لٹریچر مجھے دیجئے تاکہ والد صاحب سے اس کی اصلاح کروادوں، لیکن مولانا مودودی نے ٹالنے کی کوشش کی، میں نے اصرار کیا تو کہنے لگے جیل میں میرا ارادہ تو بنا تھا لیکن اب جو چیز چھپ چکی ہے اس کو بدلنا بہت مشکل ہے۔

(بشکریہ، ماہنامہ ''فیضان'' فیصل آباد شمارہ اگست 1978ء، شمارہ ستمبر، اکتوبر 1978ء)



پیش کش:۔ عاطف ندیم سندھو

# تحریک ختم نبوت 1953ء کے مخالفین کے عبرتناک انجام

مرزا قادیانی کے جہنم رسید ہو جانے کے بعد حکیم نور الدین، درحقیقت ''فتور الدین'' (گدی نشین) ہوا اور اُس نے عانہ ساز نبوت کا کاروبار شنیع سنبھالا۔ چھ سال تک اپنے غلیظ ہاتھوں سے منزہ و پاکیزہ منصب نبوت ۔ رسالت سے کھیلتا رہا اور آخر 1914ء میں موت کے آہنی ہاتھوں نے جانشین مرزا قادیانی کو آتش جہنم میں ہم نشین مرزا قادیانی بنا دیا۔ فتور الدین کی فتنہ ساز زندگی کے بعد مرزا قادیانی کا بیٹا بشیر الدین محمود اپنی موروثی نبوت کی مسند فراڈ پر نمودار ہوا۔ 1947ء میں جب پاکستان معرض وجود میں آیا تو مرزا بشیر الدین رات کی تاریکی میں برقع پہن کر ''شہرارتداد'' قادیاں سے فرار ہو کر لاہور آ گیا اور پاکستان کے اندر قادیانیت کا دام تلبیس بری مہارت سے بچھانا شروع کر دیا۔ بے شمار کلیدی عہدے، جائدادیں اور مراعات لوٹیں، ظفر اللہ خان قادیانی کو اسلامی مملکت پاکستان کا وزیر خارجہ بنایا اور اسلام اور ملت اسلامیہ کا مذاق اڑایا گیا۔

جب قادیانیوں کی خرمستیاں اور چیرہ دستیاں حد سے بڑھ گئیں تو مسلمانوں کا پیمانہ صبر لبریز ہو گیا اور 1953ء میں ملت اسلامیہ پاکستان نے ایک طوفانی اور تاریخی تحریک چلائی۔ مسند حکومت پر بیٹھے ہوئے جابر حکمرانوں نے مجاہدین ختم نبوت پر ظلم وستم کے وہ پہاڑ توڑے کہ انہیں دیکھ کر ہلاکو و چنگیز کی گردنیں بھی شرم کے مارے جھک جائیں۔ لاہور میں مارشل لاء نافذ کر دیا گیا۔ درندہ صفت جنرل اعظم خان کو مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر مقرر کیا گیا۔ اس پتھر دل مرزائی نواز جرنیل نے صرف شہر لاہور میں دس ہزار عاشقان مصطفی ﷺ کو شہید کیا، اور ہزاروں علماء اور عوام کو جیلوں میں ٹھونس دیا۔

شہداء کی لاشوں کو سڑکوں پر گھسیٹا جاتا اور انہیں کارپوریشن کی کوڑا کرکٹ اٹھانے والی گاڑیوں میں بھر کے دور دراز کے علاقوں میں گڑھے کھود کر دفن کر دیا جاتا، دریائے راوی کی لہروں کے سپرد کر دیا جاتا۔ پولیس

کے انتہائی ظلم وتشدد اور فوج کی گولیوں کی بوچھاڑ میں تحریک کو دبا دیا گیا لیکن دلوں کے اندر مچلنے والا طوفان اپنی زبوں حالی سے پکار پکار کر کہہ رہا تھا۔

ہری ہے شاخ تمنا ابھی جلی تو نہیں
جگر کی آگ دبی ہے مگر بجھی تو نہیں
جفا کی تیغ سے گردن وفا شعاروں کی
کٹی ہے بر سر میداں، مگر جھکی تو نہیں

## تحریک کے مخالفوں کا انجام:

اگرچہ تحریک قہراً کچل دی گئی اور حکمران بظاہر ظفریاب ہوئے لیکن لاکھوں مسلمانوں کا جیلوں میں جانا، ہزاروں مسلمانوں کا خاک وخون میں تڑپ کر شہید ہونا چھوٹے چھوٹے بچوں کا سینوں پر گولیاں کھانا اللہ تعالیٰ کے ہاں ہرگز ضائع نہیں ہوسکتا تھا۔ اور نہ ہی قدرت نے ان لوگوں کو معاف کیا جنہوں نے معصوم ومظلوم مسلمانوں پر ستم ڈھائے تھے۔ سردار عبدالرب نشتر مرحوم نے ایک تقریب میں آغا شورش کاشمیری مرحوم سے فرمایا۔ شورش جو لوگ خوش ہیں کہ تحریک ختم نبوت کچل دی گئی، وہ احمق ہیں۔ ہم میں سے جس شخص نے اس مقدس تحریک کی جتنی مخالفت کی تھی اتنی سزا اسے قدرت نے اس دنیا میں دے دی ہے اور ابھی عاقبت باقی ہے۔ تحریک کے سب مخالفین روح کے سرطان میں مبتلا ہیں۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ تحریک ختم نبوت کی مخالفت کرنے والے اس کو کچلنے والے، ظلم کرنے اور بے گناہوں کا خون بہانے والوں کو قدرت نے دنیا ہی میں اس کی عبرتناک سزا دی۔

## ملک غلام محمد:

ملک کے اس وقت کے گورنر جنرل تھے۔ اس وقت ارباب اقتدار کے اس گروہ کے سرغنہ تھے جو تحریک کا دشمن اور مخالف تھا۔ پھر انہوں نے تحریک کے بعد اپنے رشتہ دار جسٹس منیر کو انکوائری کمیشن کا چیئرمین بنا کر وہاں علماء اور اہل حق کی تذلیل کا سامان کیا۔ اس غلام محمد کو فالج ہوا۔ مفلوج حالت میں نہایت ذلت کی زندگی کا آخری حصہ گزارا۔ اس کی آخری زندگی ایک جانور سے بھی بدتر ہوگئی مرنے کے بعد لوگوں نے اسے چوڑھوں کے قبرستان میں دفن کر دیا۔ آج کوئی مسلمان اس کی قبر پر نہ سلام کہتا ہے اور نہ دعائے مغفرت۔

## سکندر مرزا:

دوسرے نمبر پر تحریک کا دشمن سکندر مرزا تھا۔ یہ تحریک کے دنوں ڈیفنس سیکرٹری تھا۔ مرزائی

سیکرٹریوں سے مل کر تحریک کو تباہ کرنے کے در پے ہوا۔ حتیٰ کہ جب پنجاب حکومت لوگوں کے احتجاج اور قربانیوں سے زچ ہو گئی تو حکومت پنجاب نے ریڈیو پر اعلان کر دیا کہ لوگوں کو صبر و تحمل سے کام لینا چاہئے۔ حکومت پنجاب کے دو نمائندے مرکزی حکومت کے پاس مطالبات منوانے کے لئے جا رہے ہیں۔ سکندر مرزا نے اس وقت خواجہ ناظم الدین کو مجبور کر کے اور اوپی یونی اجازت لے کر لاہور فوج کے حوالے کر دیا اور کرفیو لگا دیا۔ جنرل اعظم نے ظلم کی انتہا کر دی اور اس سے بھی بڑھ کر میجر ضیاء الدین قادیانی نے تو یہاں تک کیا کہ مرزائی نوجوانوں کو فوجی جیپوں میں سوار اور مسلح کر کے فوجی وردی کے ساتھ شہر میں گشت کے لئے بھیج دیا اور حکم دیا کہ جہاں کہیں مسلمانوں کا اجتماع دیکھیں اس پر گولیوں کی بوچھاڑ کر دیں۔ جیسا کہ منیر انکوائری رپورٹ میں پنجاب اسمبلی کے ڈپٹی سپیکر کی شہادت سے معلوم ہوتا ہے۔ سکندر مرزا پر بھی خدا کی گرفت آئی۔ اس کا جوان بیٹا جو ائیر فورس کا آفیسر تھا جہاز تباہ ہونے سے بھسم ہو گیا۔ کچھ عرصہ بعد ایوب خان کمانڈر انچیف نے سکندر مرزا سے اقتدار چھین لیا اور اسے مال بردار جہاز میں سوار کر کے انتہائی ذلت کے ساتھ کوئٹہ اور وہاں سے لندن بھیج کر جلاوطن کر دیا۔ سکندر مرزا کی یا تو یہ ٹھاٹھ کہ ڈیفنس سیکرٹری کے بعد گورنر جنرل بنے یا پھر یہ ذلت و بے بسی کہ لندن میں ایک معمولی ہوٹل کے معمولی ملازم کے طور پر بقیہ زندگی برتن دھو کر گزاری۔ اسی بے کسی میں لندن میں مر گیا۔ اس کی بیوی نے امانتاً لندن میں دفن کیا پھر شہنشاہ ایران سے رابطہ کر کے اسے ایران لا کر دفن کیا۔ کیونکہ سکندر مرزا کی بیوی ناہید ایرانی تھی۔ اس لئے ایران میں دفن کی اجازت مل گئی لیکن شہدائے ختم نبوت کے خون کا رنگ دیکھئے اور قدرت کا انتقام ملاحظہ کیجئے۔ تھوڑے دنوں بعد شہنشاہ ایران کو اپنا تخت چھوڑنا پڑا۔ وہاں پر خمینی کی حکومت آ گئی اس کے رضا کاروں نے سکندر مرزا کی قبر اکھاڑ کر میت کا تابوت باہر پھینک دیا، جسے کتے اور جنگلی جانور کھا گئے۔ ہڈیاں وغیرہ سمندر میں ڈال دی گئیں۔ **فاعتبروا یا اولی الابصار۔**

## مسٹر دولتانہ:

پنجاب کا وزیر اعلیٰ تھا اس نے بھی تحریک کو کچلنے اور بدنام کرنے میں بہت زیادہ حصہ لیا۔ قدرت کا انتقام دیکھئے پہلے وزارت گئی، پھر مسلم لیگ چھٹی گوشہ گمنامی میں چلا گیا حالانکہ پاکستان کی بانی ٹیم کا رکن تھا۔ اس کی ذلت کی انتہا یہ ہے کہ وہ ایک دفعہ ٹرین سے کراچی جا رہا تھا۔ اس ٹرین میں ذوالفقار علی بھٹو بھی سفر کر رہا تھا۔ جب بھٹو صاحب کو علم ہوا کہ اس ٹرین کے کسی ڈبے میں ممتاز احمد دولتانہ بھی سوار ہیں تو کسی اسٹیشن پر بھٹو صاحب نے اخباری نمائندوں سے باتیں کرتے ہوئے کہا کہ اس ٹرین کے کسی ڈبے میں ایک ''چوہا'' بھی سفر کر رہا ہے۔ اور پھر اس سے بڑھ کر دولتانہ کی ذلت دیکھئے کہ دولتانہ نے اپنے اسی حریف

ذوالفقار علی بھٹو کا ملازم بن کر انگلستان کی سفارت قبول کر لی اور بھٹو صاحب کا کورنش بجالانے لگا۔ پھر وزارت کی طرح سفارت بھی گئی۔ آخر ذلت و رسوائی کی گٹھڑی سر پر اُٹھائے انتہائی عبرتناک موت مر گیا۔

## خان عبدالقیوم خان:

یہ سرحد کا مرد آہن تھا۔ اس نے بھی تحریک ختم نبوت کے مجاہدین پر ظلم و ستم کیا اس کی وزارت بھی چھین لی۔ مسلم لیگی ہو کر مسٹر بھٹو کے ساتھ شریک اقتدار رہا۔ ایک میٹنگ میں بھٹو صاحب نے ایسا ذلیل کیا کہ دم بخود ہو گیا۔ دربدر کے چکر صبح و شام مؤقف میں تبدیلی نے اُس کی عزت بھی خاک میں ملا دی۔

## خواجہ ناظم الدین:

ایک اعلیٰ خاندان سے تعلق رکھتا تھا لیکن مرزائیت نوازی کی طرف اتنا راغب تھا کہ ظفر اللہ خاں مرتد قادیانی کو پورے ملک کے احتجاج کے باوجود وزارت سے نکالنے پر آمادہ نہ ہوا۔ حالانکہ جہانگیری پارک کراچی کے مرزائیوں کے جلسہ میں جب ظفر اللہ خاں مرتد قادیانی شرکت کے لئے جانے لگا تو خواجہ صاحب نے ان کو منع کیا۔ ظفر اللہ خاں مرتد قادیانی نے کہا کہ میں وزارت چھوڑ سکتا ہوں اپنی جماعت (قادیانیوں) کا جلسہ نہیں چھوڑ سکتا۔ اس جلسہ میں بہت بڑا فساد ہوا۔ مرزائیوں کے کئی ہوٹل اور دوسرے تجارتی ادارے مشتعل جلوس نے پھونک دیئے ظفر اللہ خان کی اس شرکت اور حکم نہ ماننا وزارت سے علیحدگی کا باعث قرار دیا جا سکتا تھا۔ مگر خواجہ صاحب کی شرافت یا بزدلی مانع ہوئی۔ چنانچہ خواجہ صاحب بھی ہمیشہ کے لئے اقتدار سے محروم ہو گیا۔

## میاں انور علی:

ڈی آئی جی، سی آئی ڈی پنجاب تھے۔ تحریک کے دنوں میں مرکزی حکومت نے ان کو کراچی طلب کیا اور تھپکی دی کہ تمہیں آئی جی بنا دیا جاتا ہے۔ تم اس تحریک کو کچلنے میں کیا کردار ادا کر سکتے ہو۔ میاں انور علی نے سکندر مرزا ایسے سازشیوں کے ذریعے خواجہ ناظم الدین کو جواب دیا کہ میں صرف ایک ہفتہ میں تحریک کو کچل سکتا ہوں۔ یہ آئی جی بنا دیے گئے۔ اس نے اسلامیان لاہور اور پنجاب کے دوسرے اضلاع کے مسلمانوں پر ظلم و ستم کی ایک نئی داستان رقم کی۔ وقت گزر گیا خدا کی لاٹھی بے آواز ہے۔ اس کے ساتھ اپنی گھریلو زندگی میں ایک ایسا بدترین سانحہ پیش آیا جس سے اس کی ساری زندگی کی عزت خاک میں مل گئی۔ (اس کی ایک۔۔۔ جناب۔۔۔ کے صاحبزادے کے ساتھ۔۔۔) اس سانحہ سے اس کی غیرت رسوائی کے گہرے گڑھے میں دفن ہو گئی۔ وہ سانحہ چونکہ ایوب خان مرحوم کے صاحبزادوں سے متعلق تھا اس لئے اسنے اس سانحہ کی اطلاع ایوب خان کو دی اور کسی خاص غرض سے دی (کہ اب ان دونوں کو شرعی

طریقہ پر منسلک کر دیا جائے) ایوب خاں مرحوم برہم ہو گئے اور اپنے سامنے اُسے "گٹ آؤٹ" کہہ کر نکال دیا۔ اور ایسے ہتک آمیز الفاظ استعمال کیے جو زیب قلم نہیں۔ (ان گدھیوں کو باندھ کر رکھو کہ گدھوں کے پاس نہ جایا کریں) اور ساتھ ہی اس کی موقوفی کے آرڈر بھی بھیج دیئے ایک ہفتہ میں تحریک کو کچلنے والا ایک لحظہ میں دنیا و آخرت کی رسوائیاں لے کر واپس آ گیا۔ اس طرح خونخوار بھیڑیئے کا حشر ہوا۔

## جنرل اعظم:

لاہور میں مارشل لاء کا انچارج بنایا گیا اس نے میجر ضیاء الدین قادیانی کو مارشل لاء کا نظم و نسق سپرد کر دیا۔ پیچھے سے سکندر مرزا تار ہلا رہے تھے اور یہ پوچھتے تھے کہ آج کتنی لاشیں اٹھائی گئی ہیں۔ قادیانی میجر نے قادیانی فرقان فورس کے قادیانیوں کو مسلح کر کے لاہور میں مجاہدین ختم نبوت کا قتل عام کرایا یہ کافی عرصہ یہ جنرل اعظم "پھرتے ہیں میر خوار کوئی پوچھتا نہیں" کی تصویر بنا بیٹھا رہا۔ جس مرزائیت کے تحفظ کے لئے اس نے مسلمانوں کا قتل عام کرایا وہ مرزائیت اس کے سامنے اور یہ اس کے سامنے اپنی موت کے دن گنتا رہا۔ ایک دو مرتبہ سیاست کو منہ مارنے کی کوشش کی لیکن لاہور کے مارشل لاء کی ابدی لعنت سے اس کا سیاہ چہرہ لوگوں کو کبھی پسند نہیں آیا۔ آخر کار انتہائی عبرتناک موت مر کر جہنم سدھار گیا۔

## ڈپٹی کمشنر غلام سرور:

یہ سیالکوٹ میں تعینات تھا اس نے تحریک کے رضا کاروں پر بے تحاشہ ظلم و ستم کیا۔ قدرت کا انتقام دیکھئے کہ یہ پاگل ہو گیا ڈپٹی کمشنر ہاؤس سے لا کر پاگل خانے میں بند کر دیا گیا۔

## راجہ نادر خان:

تحریک ختم نبوت کے ایک مجاہد بیان کرتے ہیں، میری گرفتاری کے وقت پولیس کے ساتھ یہ صاحب بھی تھے۔ فقیر نے ان کے لئے کبھی بددعا نہیں کی لیکن قدرت کا انتقام دیکھئے کہ کار کے ایک حادثہ میں ٹانگ ٹوٹ گئی۔ پاکستان سے لندن تک ڈاکٹروں نے جواب دے دیا۔ قابل رحم حالت میں انتقال ہوا۔ ہو سکتا ہے کہ ان کی یہ تکلیف کسی اور آزمائش اور سلسلے کی کڑی ہو مگر اس مظلوم کا دل گرفتاری کے وقت ان کی طرف سے آزردہ ضرور ہوا تھا۔

## قدرت کی قہاریت کا عجیب واقعہ:

اسی تحریک کے ایک اور مجاہد بیان کرتے ہیں، مجھے فیصل آباد سے لاہور لے جا کر قلعہ میں بند کیا گیا تو میرے پاس چوہدری بہاول بخش ڈی، ایس، پی تشریف لائے اور مجھے بتایا کہ میرا لڑکا ایم، بی ہائی سکول میں آپ کا شاگرد رہا ہے۔ میں آپ کی کیا خدمت کر سکتا ہوں۔ میں نے شکریہ ادا کیا اور کہا کہ اس سے

بڑھ کر اور کیا خدمت ہو سکتی ہے کہ وحشت نگری میں آپ نے میری خیریت دریافت کی ہے۔ اگلے روز پھر وہ تشریف لائے اور کہا مولانا انہوں نے کچھ فارم چھپوائے ہیں آپ ان پر دستخط کر دیں اور گھر جائیں۔ میں سمجھ گیا کہ چوہدری صاحب کا اشارہ معافی نامہ کی فارموں کی طرف ہے۔ میں نے کہا چوہدری صاحب کہ جو لوگ میرے ہمراہ سینوں پر گولیاں کھا کر حضور ﷺ کے نام و ناموس پر شہید ہو گئے۔ فیصل آباد کی سڑکوں پر ابھی تک ان کا خون خشک نہیں ہوا۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ میں ماؤں کے بچے مروا کر خود معافی نامہ پر دستخط کر کے گھر چلا جاؤں۔ چوہدری صاحب شرمندہ ہوئے، معذرت کی اور کہا کہ اگر آپ یہ حوصلہ رکھتے ہیں تو پھر آپ کا ڈٹ جانا ہی اصولی طور پر درست ہے۔ شیخ محمد شفیع انارکلی فیصل آباد والے چوہدری صاحب کے گہرے دوست تھے۔ وہ ان سے ملنے کے لئے شاہی قلعہ میں آئے۔ ان دونوں کے درمیان میرا بھی ذکر آیا اور خدا جانے آپس میں کیا باتیں ہوئیں۔ شیخ محمد شفیع نے فیصل آباد واپس جا کر یہ مشہور کر دیا کہ مولانا تاج محمود کو شاہی قلعہ میں پولیس نے اتنا مارا ہے کہ ان کی دونوں ٹانگیں اور دونوں بازو توڑ دیئے ہیں۔ یہ بات اڑتے اڑتے چک نمبر 138 جھنگ برانچ نزد چنیوٹ جہاں میرے والد صاحب مرحوم مقیم تھے ان تک پہنچ گئی۔ ان کو یہ سن کر انتہائی صدمہ ہوا۔ میری والدہ بتاتی تھیں کہ تمہارے ابا جی نے یہ دردناک خبر سن کر 3 ماہ تک رات کو تکیہ پر سجدے کی حالت میں راتیں گزاریں۔ انہیں یہ صدمہ سیدھے سونے نہیں دیتا تھا۔ برداشت نہ تھا۔ تین ماہ بعد میرے بڑے بھائی موضع ہری پور ہزارہ سے مجھے ملنے کے لئے حکومت کی اجازت ملنے پر آئے۔ کیمبل پور جیل میں ملاقات ہوئی۔ اس ملاقات میں سی۔ آئی۔ ڈی کا انسپکٹر رپورٹنگ کے لئے حکومت کی طرف سے موجود تھا۔ میرے بڑے بھائی گفتگو کرتے ہوئے میرے دونوں بازوؤں اور ٹانگوں کو بڑے غور سے دیکھتے تھے۔ بار باران کے ایسا کرنے پر مجھے شبہ ہوا تو میں نے پوچھا کہ بھائی جان آپ بار بار غور سے میرے بازوؤں اور ٹانگوں کو کیوں دیکھتے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ میں یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ شاہی قلعہ میں آپ کی ٹانگ کہاں سے توڑی گئی اور بازو کہاں سے؟ میں نے کہا اللہ کا شکر ہے۔ میری دونوں ٹانگیں و بازو صحیح سالم ہیں۔ انہوں نے ایک لمبی آہ بھری اور کہا کہ یہ جھوٹی خبر تھی کہ آپ کو قلعہ میں ظلم و تشدد کا نشانہ بنایا گیا ہے۔ میں نے کہا کہ بالکل جھوٹ ہے مگر آپ تک یہ خبر کیسے پہنچی، انہوں نے ساری حقیقت حال کہہ سنائی، جس کا مجھے بہت دکھ ہوا کہ میرے ضعیف باپ کو کس قدر شدید اذیت اور ذہنی کوفت پہنچائی گئی۔ خدا کی قدرت دیکھئے کہ میں نظر بندی کے دن پورے کر کے گھر رہا ہو کر آ گیا اور اس واقعہ کا شیخ صاحب مرحوم سے تذکرہ تک نہ کیا۔ کچھ عرصہ بعد وہ شیخ صاحب جیپ کے ایک حادثہ کا سرگودھا روڈ پر شکار ہوئے اور ان کے دونوں بازو اور دونوں ٹانگیں ٹوٹ گئیں، جس کی میرے دل میں ہرگز خواہش و تمنا نہ تھی۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی قدرت کے عجیب و غریب نظارے سامنے آتے ہیں۔

## لمحہ فکریہ:

اے فرزندانِ اسلام! دین اسلام کی حفاظت اور تبلیغ ہر مسلمان کا فرض ہے۔ اب کسی نئے نبی نے تو دنیا میں آنا نہیں، اس لئے یہ ذمہ داری امت محمدیہ کے کندھوں پر ڈال دی گئی ہے کہ وہ اس کی تبلیغ واشاعت دنیا کے کونے کونے اور گوشے گوشے میں کرے اور اسلام کو ادیان باطل پر غالب کرے۔

ذرا چشم عبرت سے ثمر قند، بخارا اور تاشقند کی خونچکاں تاریخ دیکھئے کہ جب وہاں کے مسلمانوں نے اس فریضہ عظیم کو انجام دینے میں سستی اور غفلت کا مظاہرہ کیا تو روسی کمیونزم کے بلڈوزروں نے اسلامی تہذیب وثقافت کو روند ڈالا اور اسلام کے ہاتھوں میں دیس نکالا تھما دیا۔ مسجدوں کے بلند مینارے اذانوں سے محروم ہو گئے۔ مدارس قال اللہ وقال رسول اللہ کی روح پرور صداؤں کو ترسنے لگے۔ خانقاہوں کے دروازوں پر بھاری تالے لٹکنے لگے۔ قرآن اپنے قاریوں کی آوزیں سننے کے لئے سراپا انتظار بن گیا۔ مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کی مقدس سرزمین روسی مسلمان حاجیوں کی صورتیں دیکھنے کے لئے بے قرار ہو گئیں۔ جہاں اللہ کی بڑائی بیان ہوتی تھی، وہاں اللہ کے وجود کے انکار کی روح سوز آوازیں اٹھنے لگیں۔ علماء پھانسی کے پھندوں پر جھولتے نظر آنے لگے۔ مشائخ عظام کو جیل کی کوٹھڑیوں میں اذیتیں دے دے کر موت کی نیند سلایا گیا۔ لائبریریوں کو تاخت وتاراج کر دیا گیا۔ اسلامی لٹریچر نذر آتش کر دیا گیا۔ مسلمانوں کی نئی نسل کے ذہنوں کی زمین میں الحاد کی تخم ریزی کر دی گئی۔ جن فضاؤں میں اسلام کا پرچم صدیوں لہراتا رہا وہاں لینن وسٹالن کے منحوس نعرے گونجنے لگے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کی سرزمین پر شیطنت نے پنجے گاڑ لئے۔ بخارا اور ثمر قند کے وہ چشمے جہاں اطراف عالم سے علم کے پیاسے اپنی پیاس بجھانے کے لئے امڈ امڈ کر آیا کرتے تھے، خشک ہو گئے۔ اسلام کے خون سے سینچا ہوا چمنستان اسلام اجڑ گیا۔

اے اسلامیان پاکستان! آج قادیانی، یہود، ہنود اور نصاریٰ کے ساتھ مل کر پاکستان میں ثمر قند، بخارا کی ہولناک تاریخ دہرانا چاہتے ہیں۔ اس کے لئے خوفناک منصوبہ تیار ہو چکا ہے۔ ملک کے اقتدار پر قبضہ کرنے کے لئے ایک گہری سازش کے تحت سول اور فوج کے کلیدی عہدوں پر قادیانیوں کو بٹھایا جا رہا ہے۔ حساس ترین محکموں میں قادیانی گھس چکے ہیں اور وہ اپنے آقاؤں کو وطن عزیز کے سارے راز پہنچا رہے ہیں۔ مغربی ذہن رکھنے والے مسلمانوں کے گھروں میں اپنا لٹریچر پہنچا کر انہیں اپنا ہمنوا بنا رہے ہیں۔ نوجوانوں کو اندرون وبیرون ملک روزگار مہیا کر کے انہیں قادیانی بنایا جا رہا ہے۔ وہ اس دن کا بڑی شدت سے انتظار کر رہے ہیں جب اس ملک کی کرسی اقتدار پر کوئی قادیانی حکمران براجمان

ہوگا۔ وہ ان ساعتوں کے منتظر ہیں جب شریعت محمدیہ ﷺ کے نفاذ کے لئے حاصل کردہ اس ملک میں ''مرزا قادیانی'' کی جے کے نعرے لگیں۔

مسلمانو! اُٹھو اب بھی موقع ہے قادیانیوں کے خلاف محاذ آراء ہو جاؤ اور انھیں بتا دو کہ ابھی محمد عربی ﷺ کے غلام زندہ ہیں۔ تا کہ کل مرتے وقت اہل دنیا کے سامنے سربلندی سے یہ کہہ سکو۔

لحد میں عشق رخ شاہ کا داغ لے کر چلے
اندھیری رات سُنی تھی چراغ لے کر چلے



**عقیدہ**۔ اسکی ذات کا ادراک عقلاً محال کہ جو چیز سمجھ میں آتی ہے عقل اس کو محیط ہوتی ہے اور اس کو کوئی احاطہ نہیں کر سکتا البتہ اس کے افعال کے ذریعہ سے اجمالاً اس کی صفات پھر ان صفات کے ذریعہ سے معرفت ذات حاصل ہوتی ہے۔

**عقیدہ**: اس کی صفتیں نہ عین ہیں نہ غیر یعنی صفات اسی ذات ہی کا نام ہو ایسا نہیں اور نہ اس سے کسی طرح کسی نحو وجود میں جدا ہو سکیں کہ نفس ذات کی مقتضیٰ ہیں اور عین ذات کو لازم۔

**عقیدہ**۔ اسکی صفات نہ مخلوز ہیں نہ زرقدر داخل۔

**عقیدہ**۔ ذات وصفات کے سوا سب چیزیں حادث ہیں یعنی پہلے نہ تھیں پھر موجود ہوئی۔ ۔ صفات الٰہی کو جو مخلوق کہے یا حادث بتائے گمراہ بد دین ہے۔

**عقیدہ**۔ جو عالم میں سے کسی شے کو قدیم مانے یا اس کے حدوث میں شک کرے کافر ہے۔

**عقیدہ**۔ نہ وہ کسی کا باپ ہے نہ بیٹا نہ اس کے لئے بی بی۔ جو اسے باپ بیٹا بتائے یا اس کے لئے بی بی ثابت کرے کافر ہے بلکہ جو ممکن بھی کہے گمراہ بد دین ہے۔

**عقیدہ** ۔ وہ حی ہے یعنی خود زندہ ہے اور سب کی زندگی اس کے ہاتھ میں ہے۔ جسے جب چاہے زندہ کرے اور جب چاہے موت دے۔

**عقیدہ**۔ وہ ہر ممکن پر قادر ہے کوئی اس کی قدرت سے باہر نہیں۔

(بہار شریعت)

ملک کاشف علی

# قادیانی شبہات کے دندان شکن جواب

فتنہ انکار ختم نبوت کے مبلغین کہتے ہیں کیونکہ آنحضرت ﷺ کی نبوت پرانی اور فرسودہ ہو چکی۔ لہٰذا جدید پیدا شدہ مسائل کے حل کے لئے نئے نبی کا آنا ضروری تھا۔ سنت خیر الانام ﷺ عصر حاضر کے بے چین انسانوں کے سلگتے ہوئے مسائل کو حل کرنے کے لئے کافی نہیں۔ (نعوذ باللہ)

اس عقیدہ باطل کو بیان کرتے ہوئے مرزائی کہتے ہیں

''نبی اکرم ﷺ کی ذہنی استعدادوں کا پورا ظہور، بوجہ تمدن کے نقص کے، نہ ہوا اور نہ قابلیت تھی۔ اب تمدن کی ترقی سے حضرت مسیح موعود کے ذریعے ان کا پورا ظہور ہوا۔''

(ریویو مئی 1922ء بحوالہ قادیانی مذہب صفحہ 266، اشاعت نہم مطبوعہ لاہور)

مزید زہرافشانی سنئے۔

''ہمارے نبی اکرم ﷺ کی روحانیت نے پانچویں ہزار میں (یعنی مکی بعثت میں) اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا۔ اور وہ اس روحانیت کی ترقیات کی انتہا نہ تھا بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لئے پہلا قدم تھا۔ پھر اسی روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی۔'' (خطبہ الہامیہ صفحہ 177)

ان عقل کے اندھوں سے کوئی پوچھے کہ نبوت کے تمام مراتب تو رسول اللہ ﷺ پر ختم ہو چکے، نبوت اپنی تکمیل پر پہنچ گئی، دین مکمل ہو گیا۔ تم کون سی نبوت کی بات کرتے ہو؟ احمقوں کی کس جنت کے باسی ہو؟ تمہیں تو شیطان نے ریشمی دھاگوں سے بنے ہوئے دلفریب جال میں پھنسایا ہوا ہے۔ جاؤ عقل کے ناخن لو۔ اپنے قلب میں ایمان کی شمع فروزاں کرو اور تعصب و جہالت کی عینک اتار کر کلام اللہ اور کلام خاتم النبیین ﷺ کا مطالعہ کرو تو پھر تم لساں و قلب سے پکار اٹھو گے۔

فرما گئے یہ ہادی    لا نبی بعدی

اور جہاں تک تمہارے مسائل کا تعلق ہے تو جاؤ تمہیں چیلنج ہے۔ اپنے معاشی مسائل لے کر آؤ، اپنے معاشرتی مسائل لے کر آؤ، دنیا بھر کے مسائل کا پلندہ لے کر دوڑتے ہوئے آؤ، اور آفتاب ختم

نبوت کی روشنی میں پلک جھپکنے میں اپنے مسائل حل کرلو۔

طب وصحت کے میدانوں میں ساری زندگی سرگرداں رہنے والو! اگر دنیا کو صحت کی دولت سے مالا مال کرنا چاہتے ہوتو طب نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا مطالعہ کرو۔

چاند پر پہنچنے اور مریخ کا عزم رکھنے والو! اگر خلائی سائنس پر عبور چاہتے ہوتو معراج النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مطالعہ کرو۔

معاشیات کے ماہرو! اگر خطہ ارضی پر بسنے والے انسانوں کو معاشی سکون دینا چاہتے ہوتو خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کے نظام زکوٰۃ کو اپنالو۔

عالمی عدالت کے ججو! اگر دنیا میں انصاف کا بول بالا کرنا چاہتے ہوتو مدینہ کے قاضی کی سیرت کو اپنالو۔

لاشوں کے انبار اور سروں کے مینار تعمیر کرنے والے مغرور فاتحو! کیا تم نے فاتح مکہ کی جھکی ہوئی گردن کو نہ دیکھا؟

اولاد سے تنگی کرنے والو اور رزق کے خوف سے اسے قتل کرنے والو! کیا تم نے مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے لبوں کو حسین رضی اللہ عنہ کے رخساروں کو چومتے نہیں دیکھا؟

ماں سے گستاخانہ رویہ برتنے والو! کیا سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کو ماں کے قدموں تلے نہیں بتایا؟

مزدوروں کے حقوق کے لئے صدائیں بلند کرنے والو لیڈرو! کیا تم نے رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان نہیں سنا کہ مزدور کی مزدوری اس کا پسینہ خشک ہونے سے قبل ادا کرو؟

معاشرے میں یتیموں کے حقوق کی باتیں کرنے والو! کیا معلم انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم نے یتیم سے شفقت کرنے والے کو جنت میں اپنی رفاقت کا مژدہ جانفزا نہیں سنایا؟

غرضیکہ تاجدار ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت تک کے لئے آنے والے انسانوں کو زندگی کے ہر ہر سلیقے سے آشنا کر دیا۔ زندگی کو مہد سے لحد تک علم کی روشنی سے منور کر دیا۔ اس دنیا کے باسیوں کو ہر زہر کے لئے تریاق فراہم کر دیا۔ آج بھی ختم نبوت کا آفتاب اپنی تابانیوں کے ساتھ روشن ہے اور ہم ہر گھڑی ہر لحہ اس آفتاب عالم تاب سے روشنی حاصل کر سکتے ہیں۔

اب کبھی الجھن نہ ہوگی دین اکمل کی قسم

زندگی کی الجھنیں سلجھا گیا بطحا کا چاند صلی اللہ علیہ وسلم

قادیانی اپنی دجل وفریب کی زبان استعمال کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی ظلی اور بروزی نبی ہے اور وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز ہے۔ تاریخ انبیاء شاہد ہے کہ مالک کائنات نے اہل کائنات کی رشد و ہدایت کے لئے تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیائے کرام علیہم السلام کو اس خاکدان ارضی پر مبعوث فرمایا۔

ان سارے نبیوں میں سے کوئی بھی کسی کا ظل یا بروز نہیں تھا۔ اور نہ ہی دین اسلام میں ظل اور بروز کا کوئی تصور ہے۔ عیار مرزا قادیانی نے یہ تصور ہندوؤں سے مستعار لیا۔ ہم قادیانیوں سے سوال کرتے ہیں کہ بتاؤ دنیا کے کس گوشے اور معاشرے میں ظل و بروز کے عقیدے کو عملی حیثیت حاصل ہے؟ کتنے لوگ بروزی زندگی گزار رہے ہیں اور انہیں کس کا بروز تسلیم کیا جا رہا ہے؟

قادیانیو! ذرا توجہ دینا، اگر کوئی عورت اپنے گھر میں کام کاج میں مصروف ہے دروازے پر کوئی شخص دستک دیتا ہے۔ عورت دروازے کے قریب جا کر پوچھتی ہے کون؟ وہ شخص جواب دیتا ہے میں تیرا بروزی خاوند ہوں۔ بتاؤ اس شخص کی کیسی ''چھترول'' ہوگی؟ اگر کوئی نوجوان کسی گاڑی میں سفر کر رہا ہو۔ سامنے کی نشست پر کوئی بوڑھا آدمی آ کر بیٹھ جائے اور نوجوان سے کہے بیٹا؟ مجھے پانچ سو روپیہ دے۔ نوجوان سوال کرے کہ جناب میں تو آپ کو جانتا ہی نہیں۔ بوڑھا پلٹ کر بولے بیٹا! کمال کرتے ہو تم بھی، تم مجھے جانتے ہی نہیں، میں تمہارا بروزی ابا ہوں۔ بتایئے نوجوان کے جذبات کا کیا عالم ہوگا اور اس کی غیرت اس بوڑھے سے کیا سلوک کرے گی؟

اگر ہمارے معاشرے میں ظل و بروز کا چکر چل جائے تو پورا معاشرہ جہنم بن جائے اور معاشرتی زندگی تباہ و برباد ہو جائے۔ ملک کا نظام تلپٹ ہو جائے۔ کوئی بروزی صدر بن جائے کوئی بروزی وزیراعظم بن جائے، کوئی بروزی کمشنر بن جائے، کوئی بروزی سفیر بن جائے، کوئی بروزی مشیر بن جائے، کوئی بروزی ایم۔ این۔ اے بن جائے اور کوئی بروزی ایس پی بن جائے وغیرہم۔ کیا ان لوگوں کی سرکاری یا عملی حیثیت ہوگی؟ یہ تو بہت بڑے بڑے عہدوں کا تذکرہ ہے۔ اگر کوئی خاکروب کارپوریشن کے دفتر میں آ کر کہے کہ جناب! آج خاکروب ''مہنگا مسیح'' نہیں آیا اور وہ پورا ایک مہینہ نہیں آئے گا۔ میں ''سستا مسیح'' اس کا بروز ہوں اور میں اس کی جگہ پورا مہینہ کام کروں گا اور اس کی تنخواہ بھی وصول کروں گا۔ یقینی بات ہے کہ کارپوریشن آفیسر اسے فوراً تھانے یا پاگل خانے بھجوائے گا۔ اگر کوئی چوہڑا کسی چوہڑے کا بروز نہیں ہوسکتا تو چوہڑوں کا ''چوہڑہ'' مرزا قادیانی مردود کس طرح سید الاولین و آخرین جناب محمد عربی ﷺ کا بروز ہوسکتا ہے؟ اگر وہ چوہڑا تھانے یا پاگل خانے جانے کا مستحق ہے تو یہ ''سپر چوہڑا'' بھی تھانے یا پاگل خانے جانے کا سزاوار ہے۔

قادیانی کہتے ہیں کہ خاتم کے معنی ''مہر'' سے یہ مراد ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی مہر نبوت لگانے سے نبی بنتے ہیں۔ لیکن عقل کے مارے اور نصیبوں کے ہارے قادیانیوں کو سوچنا چاہئے کہ حضور ﷺ تو خاتم النبیین ہیں اور النبیین تو جمع ہے اور اس سے یہ معنی لینے چاہئیں کہ نبی پاک ﷺ کی مہر سے بہت سے نبی بنتے ہیں اور یہاں صدیوں کی مسافت کے بعد مہر نبوت سے ایک ہی نبی ''مسٹر گاماں'' معرض وجود میں

آیا!!! الامان والحفیظ۔

ڈھیٹ اور بے شرم بھی عالم میں ہوتے ہیں مگر
سب پہ سبقت لے گئی بے حیائی آپ کی

قادیانی سوال اٹھاتے ہیں کہ جب قرب قیامت عیسیٰ علیہ السلام نزول فرمائیں گے تو اس وقت عقیدہ ختم نبوت پر زد پڑے گی کیونکہ عیسیٰ علیہ السلام جناب محمد عربی ﷺ کے بعد تشریف لائیں گے۔

جواباً عرض ہے کہ عقیدہ ختم نبوت کا مفہوم یہ ہے کہ سرور کائنات ﷺ کے بعد کوئی بھی نبی پیدا نہیں ہوگا۔ جناب عیسیٰ علیہ السلام حضور اکرم ﷺ سے قبل پیدا ہوئے اور ان کی نبوت کا زمانہ آپ ﷺ سے پہلے کا ہے۔ اس کے بعد رب العزت نے انہیں زندہ آسمانوں پر اٹھالیا۔ قرب قیامت، دجال کے قتل اور اسلام کی تبلیغ کے لئے دوبارہ تشریف لائیں گے۔ لیکن اپنی شریعت لے کر نہیں بلکہ شریعت محمدی کے تابع ہوکر، اپنی نبوت کے تحت نہیں بلکہ نبوت محمدی کے تحت!! علماء نے لکھا ہے کہ ساری کائنات کے انسانوں کا آخرت میں صرف ایک دفعہ حساب ہوگا۔ لیکن عیسیٰ علیہ السلام کا دو دفعہ حساب ہوگا۔ ایک دفعہ نبی ہونے کی حیثیت سے، دوسری مرتبہ سرکار دو عالم ﷺ کے امتی ہونے کی حیثیت سے! اس گفتگو سے ہر صاحب عقل سمجھ سکتا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کی آمد سے عقیدہ ختم نبوت پر کوئی آنچ نہیں آتی۔

قادیانیوں کے لاہوری گروپ نے مسلمانوں کو دھوکہ دینے کے لئے ایک عجیب ڈرامہ رچا رکھا ہے۔ وہ اپنی دجالی زبان استعمال کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہم مرزا قادیانی کو نبی ورسول نہیں بلکہ مجدد و امام مہدی مانتے ہیں (حالانکہ یہ بھی پرلے درجے کا کفر ہے۔ کیونکہ جو شخص مدعی نبوت ہو، اسے مجدد یا امام مہدی تو کجا، مسلمان ماننا بھی کفر ہے) ہم ان سے پوچھتے ہیں اے ماہرین دجل وفریب! کیا تمہیں مرزا قادیانی کی کتابوں میں بار بار اس کا اعلان نبوت نظر نہیں آتا۔ اگر تمہیں نظر نہیں آتا تو لو ہم دکھائے دیتے ہیں۔ مرزا قادیانی اعلان کررہا ہے۔

- ''سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔'' (نعوذ باللہ)

(دافع البلاء، صفحہ 11، از مرزا قادیانی)

- ''میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ کہ اس نے مجھے بھیجا ہے اور اسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے، اور اس نے میری تصدیق کے لئے بڑے بڑے نشان ظاہر کئے جو تین لاکھ تک پہنچے ہیں۔'' (نعوذ باللہ)

(تتمہ حقیقت الوحی صفحہ 68)

- ''اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ جس قدر نیک اور راست باز مقدس نبی گزر چکے ہیں، ایک ہی

شخص کے وجود میں ان کے نمونے ظاہر کئے جائیں، سو وہ میں ہوں۔" (نعوذ باللہ)

(براہین احمدیہ، حصہ پنجم صفحہ 90، مباحثہ راولپنڈی صفحہ 135)

❁ "حق یہ ہے کہ خدا کی وہ پاک وحی جو میرے اوپر نازل ہوتی ہے اس میں ایسے لفظ رسول اور مرسل اور نبی کے موجود ہیں نہ کے ایک دفعہ بلکہ ہزار دفعہ۔" (نعوذ باللہ)

(براہین احمدیہ صفحہ 498)

❁ "میں کوئی نیا نبی نہیں مجھ سے پہلے سینکڑوں نبی آچکے ہیں۔" (نعوذ باللہ)

(الحکم 10 اپریل 1908ء مباحثہ راولپنڈی صفحہ 133)

اب بتاؤ، کیا سوچ ہے؟ کیا فکر ہے؟ آئندہ کیا لائحہ عمل ہے؟

قادیانیو! قادیانیت کے گندے جوہڑ کو چھوڑ کر اسلام کے چشمہ صافی پر آؤ، تم نے ارتداد کی جھاڑیوں میں پھنس کر اپنے دامن کو تار تار کیا ہے۔

آؤ! ایمان کے دھاگوں سے اسے رفو کر لو۔ ندامت کے چند آنسو بہا کر اپنے گناہوں کی سیاہی دھولو۔ ارتداد کے گھٹا ٹوپ اندھیروں میں ٹھوکریں نہ کھاؤ۔

آؤ! قرآن کے آفتاب اور نبوت کے ماہتاب کی روشنی میں صراط مستقیم پر گامزن ہو جاؤ۔ کیوں جھوٹی نبوت کی بادِ صرصر میں جھلس رہے ہو اسلام کی بادِ صبا تمہارا انتظار کر رہی ہے۔ "لا نبی بعدی" کا نعرہ مستانہ لگا کر جھوٹی نبوت کی آہنی زنجیریں توڑ دو۔ جعلی نبی اور جعلی نبوت کے منحوس چہروں پر زناٹے دار تھپڑ رسید کر دو۔

ختم نبوت کے باغیو! زندگی کے ایام باقی ہیں، در توبہ کھلا ہے، تمہارا رحمٰن و رحیم رب تمہیں بلا رہا ہے۔ اپنے رب کی بات سن لو۔ قرآن تمہیں رشد و ہدایت کی روشنی دینے کے لئے پکار رہا ہے۔

خدارا! قرآن کی پکار سن لو۔ جناب خاتم النبیین ﷺ تمہیں جنت کے لئے صدائیں دے رہے ہیں۔ خدارا! ان کی صدائے رحمت پر گوش ہوش رکھ دو۔ وقت تمہیں لپک لپک کے اور جھنجھوڑ جھنجھوڑ کر دہائی دے رہا ہے۔

ادھر آ زندگی کا بادہ گلفام پیتا جا
ذرا میخانہ "محمد ﷺ" سے اک جام پیتا جا



علامہ قاری محمد ریاض احمد فاروقی

# مرزا قادیانی کی حمایت میں مرزائی دلائل کے منہ توڑ جوابات

## قادیانی دلائل کا تعاقب

### قادیانیوں کی دلیل اول :

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کفار مکہ کو جواب دیتے ہوئے بطور دلیل ارشاد فرمایا:

**فقد لبثت فیکم عمرا من قبلہ افلا تعقلون ۔**

''اس سے پہلے بھی ایک بڑا حصہ عمر تک تم میں رہ چکا ہوں پھر کیا تم اتنی عقل نہیں رکھتے ۔''

یعنی صداقت نبی کیلئے بعثت سے قبل کی زندگی کا بے داغ ہونا کافی ہے۔ بعد میں کچھ بھی الزامات لگائے جائیں تو اس کا کوئی اعتبار نہیں ۔ یہی ہم بھی کہتے ہیں کہ مرزا صاحب کے دعویٰ نبوت سے قبل اس کی زندگی بے داغ تھی ۔ بعد میں لوگوں نے الزامات لگائے جو غیر معتبر ہیں، اس لئے وہ بہر حال سچے ہیں ۔

جوابات ملاحظہ ہوں:

### جواب 1:

ہرقل شاہ روم نے عرب وفد سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں جو سوال کیے، ان میں سے بعض آپ کی بعثت سے بعد کی زندگی سے تعلق رکھتے ہیں ۔ مثلاً کیا آپ کے متبعین میں سے کوئی آپ کے دین سے ناراض ہو کر آپ سے علیحدہ ہوا ہے اور کیا آپ کے متبعین بڑھتے جا رہے ہیں یا کم بھی ہوتے جاتے ہیں ۔
صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس حدیث کی روایت کرنے کے بعد ہرقل کی اس سوچ پر کسی قسم کی نکیر نہیں کی ۔

### جواب 2:

اس دلیل میں قادیانی مبلغ نے مرزا کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر قیاس کرنے کی گستاخی کی ہے ۔ اس کے جواب

میں ہم مرزا کی یہ عبارت پیش کرنا کافی سمجھتے ہیں۔

''ماسواء اس کے جو شخص ایک نبی متبوع کا متبع ہے اور اس کے فرمودہ پر اور کتاب اللہ پر ایمان لاتا ہے اس کی آزمائش انبیاء کی آزمائش کی طرح کرنا ایک قسم کی نا سمجھی ہے''۔

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ 239، روحانی خزائن ج 5 صفحہ 339)

لہٰذا مرزا قادیانی کو ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر قیاس نہیں کر سکتے۔

## جواب 3:

مرزا لکھتا ہے۔

**فلا تقیسونی علی احد ولا احدا بی۔**

''پس مجھے کسی دوسرے کے ساتھ مت قیاس کرو اور نہ کسی دوسرے کو میرے ساتھ''۔

(خطبہ الہامیہ صفحہ 52)

اس لئے مرزائیوں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر مرزا قادیانی کو قیاس کرنے کی جسارت نہیں کرنی چاہیے۔ اگر وہ ایسا کریں گے تو مرزا قادیانی کی نافرمانی کے مرتکب ہوں گے۔

## جواب 4:

بعثت سے قبل اور بعثت کے بعد نبی کی دونوں قسم کی زندگی پاک اور بے داغ ہوتی ہے۔ پہلی زندگی کو بے داغ ثابت کرنا اس لئے ہوتا ہے کہ اس سے اگلی زندگی کو بے داغ بتایا جائے اور دعویٰ نبوت کو صحیح مانا جائے۔

بعثت کے بعد کی زندگی کو موضوع بحث بنانے سے فرار اختیار کرنا نہایت ہی کمزور بات ہے اور یہ اس پر دال ہے کہ اس کی زندگی میں واقعی کچھ کالا ضرور ہے۔

## جواب 5:

مرزا نے اپنی پہلی زندگی میں انگریز کی عدالت میں مقدمہ لڑ کر کچھ مالی وراثت حاصل کی حالانکہ نبی کسی کا وارث نہیں ہوتا۔

**نحن معشر الانبیاء لا نرث[1] ولو نورث۔**

''ہم جماعت انبیاء نہ کسی کے وارث ہوتے ہیں اور نہ ہمارا کوئی وارث ہوتا ہے۔''

## جواب 6:

یہ حقیقت ہے کہ نبی کی نبوت سے پہلے کی زندگی بھی پاک ہوتی ہے اور دعویٰ نبوت کے بعد کی زندگی بھی بے داغ اور صاف ہوتی ہے۔ لیکن یہ ضروری نہیں کہ جس کی پہلی زندگی پاک وصاف اور بے

ب ہو وہ نبی بھی ہو جائے۔ جس طرح نبی کیلئے ضروری ہے کہ وہ شاعر نہ ہو وہ کسی سے لکھنا پڑھنا نہ سیکھے، جھوٹ نہ بولتا ہو، لیکن یہ ضروری نہیں کہ جو کوئی شاعر نہ ہو، کسی سے لکھنا پڑھنا نہ سیکھا ہو وہ نبی بھی ہو جائے۔ کیونکہ اگر یہ بات تسلیم کر لی جائے تو آج ہزاروں ایسے ملیں گے جو اپنی پہلی زندگی کے پاک و صاف ہونے کے مدعی ہیں کیا ان سب کو نبی مانا جائے گا؟

## جواب 7:

مرزا قادیانی خود تسلیم کرتا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے علاوہ کوئی معصوم نہیں اور نہ ہی میں معصوم ہوں اور یہ مسلم قاعدہ ہے۔ المرء یؤخذ باقرارہ۔ (1)

ملاحظہ ہو: کرامات الصادقین صفحہ 5۔

(لیکن افسوس کہ بٹالوی صاحب نے یہ نہ سمجھا کہ نہ مجھے نہ کسی انسان کو بعد انبیاء علیہم السلام کے معصوم ہونے کا دعویٰ ہے)

کیا یہ اپنے معصوم نہ ہونے کا کھلا اقرار نہیں؟

## جواب 8:

مرزا قادیانی خود اقرار کرتا ہے کہ میں نے ایک زمانہ دراز گمنامی میں گزارا ہے۔

''یہ وہ زمانہ تھا جس میں مجھے کوئی بھی نہیں جانتا تھا نہ کوئی موافق تھا نہ مخالف کیونکہ میں اس زمانہ میں کوئی بھی چیز نہ تھا اور ایک احد من الناس اور زاویہ گمنامی میں پوشیدہ تھا''۔

اسی صفحہ پر آگے چل کر مزید صراحت کرتا ہے:

''اس قصبہ کے تمام لوگ اور دوسرے ہزار ہا لوگ جانتے ہیں کہ اس زمانہ میں در حقیقت میں اس مردہ کی طرح تھا جو صدہا سال سے مدفون ہو اور کوئی نہ جانتا ہو کہ یہ کس کی قبر ہے''۔

(تتمہ حقیقۃ الوحی درروحانی خزائن صفحہ 460ج22)

اب آپ ہی بتائیں کہ جو شخص غیر معروف مردہ کی طرح ہو اور اسے کوئی نہ جانتا ہو اس کی زندگی کا کیا اعتبار؟ کیا اس گمنام زندگی کو اس کے کسی دعویٰ کی دلیل بنایا جا سکتا ہے۔

اس سے یہ بھی پتا چلا کہ جو صدہا سال سے مدفون ہو اس کی قبر کا عام پتہ نہیں چلتا ہے کہ وہ کس کی قبر ہے؟ پھر سری نگر میں ایک قبر کیسے مانی جا سکتی تھی؟

اس کے علاوہ مختلف مقامات پر مرزا قادیانی نے اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ ملہم و مامور ہونے سے پہلے اسے کوئی نہیں جانتا تھا، نہ کوئی اس کا مخالف تھا نہ موافق بلکہ مرزا قادیانی عام لوگوں کی طرح ہی

زندگی گزارتا تھا، اس کو دوسرے لوگوں میں کوئی فوقیت اور خصوصیت حاصل نہ تھی تو اب ایسی زندگی کا بطور صفائی دعویٰ پیش کرنا کیسے صحیح ہو سکتا ہے؟

## جواب 9:

مرزا قادیانی پہلی زندگی میں اپنی ماں کا نافرمان تھا اس کیلئے حوالہ ملاحظہ ہو:

''بیان کیا مجھ سے والدہ صاحبہ نے کہ بعض بوڑھی عورتوں نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ بچپن میں حضرت صاحب نے اپنی والدہ سے روٹی کے ساتھ کچھ کھانے کو مانگا۔ انہوں نے کوئی چیز شاید گڑ بتایا کہ یہ لے لو۔ حضرت نے کہا نہیں، یہ میں نہیں لیتا۔ انہوں نے کوئی اور چیز بتائی۔ حضرت صاحب نے اس پر بھی وہی جواب دیا۔ وہ اس وقت کسی بات پر چڑی ہوئی بیٹھی تھیں سختی سے کہنے لگیں کہ جاؤ پھر راکھ سے روٹی کھالو۔ حضرت صاحب روٹی پر راکھ ڈال کر بیٹھ گئے اور گھر میں ایک لطیفہ ہو گیا''۔

(سیرۃ المہدی صفحہ 255 ج 1 مطبوعہ 1935ء)

دیکھیے جو کھانے کی چیز تھی جیسے گڑ وہ تو نہ کھائی اور جو نہ کھانے کی تھی (جیسے راکھ) اسے روٹی پر ڈال لیا یہ سوائے اس کے کہ جس کی انسانی فطرت سوچکی ہو اور کس کا کام ہو سکتا ہے؟ ہر عقل مند بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ مرزا کی ماں کا مقصد ہرگز یہ نہیں تھا کہ سچ مچ راکھ ہی سے روٹی کھاؤ، بلکہ مرزا کی ضد اور ہٹ دھری سے تنگ آ کر بطور زجر کے کہا گیا تھا۔ اس حوالہ سے جہاں مرزا قادیانی کی حماقت و بے وقوفی اور کج فطرت ہونا ثابت ہوتا ہے وہاں اپنی ماں کا نافرمان ہونا بھی ثابت ہوتا ہے۔ کیا **واخفض لهما جناح الذل** کا یہ مقصد ہو سکتا ہے؟ بتایئے کیا کسی نبی نے اپنی ماں کی نافرمانی کی ہے اور وہ بھی معروف کام میں؟

## جواب 10:

مرزا اپنی پہلی (گمنامی) کی زندگی میں اوباش قسم کا تفریح باز تھا۔ خود اس کا اپنا لڑکا لکھتا ہے:

''بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ ایک دفعہ اپنی جوانی کے زمانہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام تمہارے دادا کی پنشن وصول کرنے گئے تو پیچھے پیچھے مرزا امام الدین بھی چلا گیا۔ جب آپ نے پنشن وصول کر لی تو وہ آپ کو پھسلا کر اور دھوکہ دے کر بجائے قادیان لانے کے باہر لے گیا اور ادھر ادھر پھراتا رہا پھر جب اس نے سارا روپیہ اڑا کر ختم کر دیا تو آپ کو چھوڑ کر کہیں اور چلا گیا حضرت مسیح موعود اس شرم سے گھر واپس نہیں آئے''۔ (سیرۃ المہدی حصہ اول صفحہ 43 مطبوعہ کتاب گھر قادیان 1935ء)

واضح ہو کہ مرزا کی عمر اس وقت 24-25 برس کی تھی کیونکہ اس کا سن پیدائش حسب تحریر خود 1839ء یا 1840ء ہے۔ (دیکھئے حاشیہ کتاب البریہ ص ۵۹ اروحانی خزائن جلد 13 صفحہ 177) اور تاریخ ملازمت حسب تحریر سیرت المہدی ص 154 ج 1864ء ہے اور یہ واقعہ ملازمت سے کچھ پہلے کا ہے نیز واضح ہو کہ یہ پنشن کی رقم معمولی رقم نہ تھی بلکہ 700 سو روپیہ تھی جو آج کل کے سات لاکھ کے برابر ہے۔ (دیکھئے سیرۃ المہدی حصہ اول ص 131)

اب مرزا قادیانی کی عمر کوملحوظ رکھیے اور اتنی خطیر رقم کو بھی ذہن میں رکھیے اور خط کشیدہ الفاظ پر غور کیجئے کہ آخر اتنی بڑی رقم کہاں کی سیر وتفریح میں خرچ ہوئی؟ کیا مرزا اس وقت بچہ تھا کہ کوئی دھوکہ دے سکتا ہے یا پھسلا سکتا ہے؟ اور پھر ادھر ادھر پھرانے کا کیا مطلب ہے؟ یہ بات تو قطعی ہے کہ کسی دینی کام یا مسجد و مدرسہ میں نہیں گئے ہوں گے اور نہ یہ رقم کسی اچھی جگہ خرچ کی ہوگی۔ ''ادھر ادھر'' سے اگر بازار حسن مراد نہیں تو اور کون سی جگہ ہوگی جو مرزا کو پسند آئی ہوگی۔ اگر یہ کوئی شرمناک وارداتیں نہ تھیں تو مرزا کو شرم کیوں آئی جو وہ سیالکوٹ بھاگ گیا؟

اب مرزائیوں سے ہمارا سوال یہ ہے کہ وہ اتنی خطیر رقم کا حساب دیں کہ کہاں کہاں خرچ ہوئی، بصورت دیگر مرزا کی عصمت باقی نہیں رہتی اور یہ دعویٰ کہ مرزا صاحب کے دعویٰ نبوت سے قبل کی زندگی بالکل بے داغ تھی بالکل باطل ہو جاتا ہے۔

## جواب 11 :

محمد عربی ﷺ نے سب سے پہلے اپنے گھر کے آدمیوں کو بلا کر ان کے سامنے اپنی صفائی کا اعلان کیا تھا۔ انہوں نے یک زبان ہو کر اعلان کیا:

**جربناك مرار اهما وجدنا فيك الاصدقا۔**

کہ ہم نے بار بار آپ کو آزمایا اور ہر بار ہم نے آپ ﷺ میں سچائی ہی پائی۔

اس کے برعکس مرزا قادیانی نے اپنی صفائی مولوی محمد حسین بٹالوی سے پیش کروائی ہے جو کہ کچھ عرصہ ہی اس کے ساتھ رہے تھے پھر وہ مرزا قادیانی کے شہر اور گاؤں کے رہنے والے بھی نہ تھے اور اس میں بھی شک نہیں ہو سکتا کہ مرزا کی حقیقت واضح ہونے پر انہوں نے اپنی سابقہ تحریر سے رجوع کر لیا۔ (دیکھئے آئینہ کمالات اسلام حوالہ مذکورہ) اسی طرح حضور ﷺ کی صفائی آپ کے قبیلہ کے سردار حضرت ابو سفیان رضی اللہ عنہ نے ہرقل بادشاہ کے سامنے اسلام لانے سے قبل پیش کی تھی، اور اسی طرح حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا جو آپ ﷺ کی رفیقہ حیات ہیں انہوں نے آپ کی پہلی زندگی کی صفائی پیش کی جب حضرت جبرئیل

ن علیہ السلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف پہلی دفعہ تشریف لائے تھے اور اسی طرح آپ کی آخری اور پوری زندگی کی
غائی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پیش کر رہی ہیں۔

کان خلقه القران۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اخلاق قرآن ہے۔

## مرزا قادیانی کا اپنی بیویوں کے ساتھ خلاف شرع برتاؤ:

مرزا قادیانی اپنی پہلی بیوی فضل احمد اور سلطان احمد کی ماں المعروف (پھجے دی ماں) سے فضل احمد
کی پیدائش کے بعد تقریباً 33 سال عملاً مجرد رہا نہ تو مرزا نے اسے طلاق دی اور نہ بیوی کی طرح اس کو
سایا بلکہ عملاً مجرد رہ کر فلا تمیلوا کل المیل فتذروھا کالمعلقۃ، الخ (ترجمہ) "تم بالکل ایک ہی
طرف نہ ڈھل جاؤ جس سے اس کو ایسا کر دو جیسے آدھ میں لٹکی ہو۔ وعاشروھن بالمعروف۔ اور
عورتوں کے ساتھ خوبی کے ساتھ گزرا کیا کرو، کی مخالفت کرتا رہا دیکھئے۔

### حوالہ 1:

"حافظ نور محمد متوطن فیض اللہ چک نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کئی
دفعہ فرمایا کرتے تھے کہ سلطان احمد (یعنی مرزا سلطان احمد صاحب) ہم سے سولہ سالہ
چھوٹا ہے اور فضل احمد بیس برس اور اس کے بعد ہمارا اپنے گھر سے کوئی تعلق نہ رہا"۔

(سیرۃ المہدی ج 2 صفحہ 63 مطبوعہ کتاب گھر قادیان 1935ء)

### حوالہ 2:

"بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو اوائل سے ہی مرزا
فضل احمد کی والدہ سے جن کو لوگ عام طور پر (پھجے دی ماں) کہا کرتے تھے بے تعلقی سی تھی
جس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت صاحب کے رشتہ داروں کو دین (یعنی مرزا کے خود ساختہ دین
......از ناقل) سے سخت بے رغبتی تھی اور اس کا ان کی طرف میلان تھا اور وہ اسی رنگ میں
رنگین تھیں اسی لئے مسیح موعود نے اس سے مباشرت ترک کر دی تھی"۔

(سیرت المہدی حصہ اول صفحہ 33 مطبوعہ کتاب گھر قادیان 23ء)

1: واضح رہے کہ کتب حدیث میں مذکورہ روایت میں لا نرث کے الفاظ نہیں ملتے لا نورث کے الفاظ ملتے ہیں۔ لیکن
مرزائیوں کی (تبلیغی پاکٹ بک) کے صفحہ 245 پر باغ فدک کے عنوان کے ذیل میں لا نرث و لا نورث دونوں الفاظ نقل
کئے گئے ہیں۔ اس لئے ہم نے بھی جواب میں اسے بے بنیاد بتایا ہے۔ اس کے ثبوت کی ذمہ داری مرزائیوں پر ہے نہ کہ
ہم پر۔ اور صحیح روایت لا نورث کے الفاظ سے بھی مرزا کا جھوٹا ہونا معلوم ہوتا ہے بایں طور کہ اس کے مرنے کے بعد اس کی
اولاد اس کے مال کی وارث ہوئی۔ الغرض ہر اعتبار سے یہ حدیث مرزا کے کذب پر دلیل ہے۔ 12 منہ

مرزا کے ہاں ان لوگوں کا آنا جانا کیوں ہوا جو اس بیچاری کو بیچے کی ماں کہہ کر بلا لیتے تھے اس وقت یہ ہمارا موضوع نہیں ہے۔

پھر چند سطروں کے بعد لکھا ہے:

''حتیٰ کہ محمدی بیگم کا سوال اٹھا اور آپ کے رشتہ داروں نے مخالفت کر کے محمدی بیگم کا نکاح دوسری جگہ کرا دیا اور فضل احمد کی والدہ (مرزا کی بیوی......از ناقل) نے اس سے قطع تعلق نہ کیا بلکہ ان کے ساتھ رہیں تب حضرت صاحب نے ان کو طلاق دے دی''۔

(سیرت المہدی حصہ اول صفحہ 33-34)

یہ جھوٹ ہے قطع تعلق نہ کرنے کی وجہ سے طلاق نہیں دی۔ بلکہ محمدی بیگم کے شوق میں اسے طلاق دی۔

مرزا قادیانی کے راز ہائے سربستہ سے واقف کار مرزا کی بیوی مرزا قادیانی کے رچائے ہوئے ڈھونگ پر بھلا کب ایمان لا سکتی تھی جب کہ مرزا قادیانی نے اس کی جوانی کی 33 سالہ زندگی کو پہلے برباد کیا اور پھر جب بڑھاپا قریب آیا تو طلاق بھی دے دی۔ یہ ہے مرزا قادیانی کا اخلاق؟

## جواب 12:

آنحضرت ﷺ پر جو لوگ آپ کے دعوئے نبوت کے سات آٹھ سال بعد ایمان لائے ان کیلئے یہ آیت کس طرح صداقت بن سکتی ہے۔

**فقد لبثت فیکم عمراً من قبلہ افلا تعقلون ۔**

یہ سوائے اس کے نہیں کہ آپ کی دعویٰ نبوت سے بعد کی زندگی بھی بالکل بے داغ رہے ورنہ یہ آیت صرف ان سے خاص ہوگی جو اس وقت کے لوگ تھے جب آپ نے ان سے یہ بات کہی۔

سوال پیدا ہوتا ہے کہ پھر اس آیت کی تخصص کون سی آیت ہوگی۔ ہم قادیانیوں سے یہ بات پوچھتے پوچھتے تھک گئے مگر انہوں نے اب تک ایسا کوئی ثبوت پیش نہیں کیا اور پھر لطف یہ ہے کہ وہ اپنے اس غلط استدلال سے رجوع بھی نہیں کرتے ان کی بے حیائی کی انتہا ہو چکی ہے۔

## صداقت کی دوسری دلیل:

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے یہ ارشاد فرمایا:

**لو تقول علینا بعض الاقاویل لا خذنا منہ بالیمین ثم لقطعنا منہ الوتین ۔**

1۔ آدمی کو اس کے قول و قرار سے پکڑا جاتا ہے۔

(حاقہ)

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر محمد ﷺ مجھ پر کوئی جھوٹا افتراء باندھتے تو میں ان کی شہ رگ کو کاٹ کر ہلاک کر دیتا، اس سے ثابت ہوا کہ اگر مرزا قادیانی نے خدا تعالیٰ پر جھوٹا افتراء کیا تھا تو اسے 23 سال کے اندر اندر ہلاک کر دیا جاتا اور اس کی شہ رگ کاٹ دی جاتی کیونکہ نبی کریم ﷺ نبوت کے بعد 23 سال تک بقید حیات رہے اور یہ بات آپ کی اس زندگی سے متعلق ہے۔

## جواب 1:

مرزائی مبلغ مرزا قادیانی کو حضرت انبیاء کرام کے معیار پر قیاس کرنا چاہتے ہیں۔ حالانکہ مرزا خود اقرار کرتا ہے کہ میری نبوت پہلے نبیوں والی نہیں ہے۔ تو اس پر قیاس کرنا بے سود ہوگا۔

اس دلیل سے ہم نے مرزائیوں کی پہلی دلیل کاٹی تھی اب ان کی دوسری دلیل تھی وہ بھی اسی چھری سے کٹ گئی۔

(1) ”مانعنی من النبوۃ ما یعنی فی الصحف الاولی“۔

(الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی صفحہ 16، روحانی خزائن، جلد 22 صفحہ 637)

(2) یاد رہے کہ بہت سے لوگ میرے دعویٰ میں نبی کا نام سن کر دھوکہ کھاتے ہیں اور خیال کرتے ہیں کہ گویا میں نے اس نبوت کا دعویٰ کیا ہے۔ جو پہلے زمانوں میں براہ راست نبیوں کو ملی ہے۔ لیکن وہ اس خیال میں غلطی پر ہیں۔ (حقیقۃ الوحی حاشیہ صفحہ 154)

سو جب اس کی نبوت پہلوں والی نبوت نہیں تو ان مومنوں کو اس نبوت کیلئے مقیس علیہ بنانا کہاں تک درست ہوگا۔

## جواب 2:

اس آیت کا سیاق وسباق دیکھیں تو یہ بات واضح ہو جائے گی کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد کسی قاعدہ کلیہ کے طور پر نہیں ہے بلکہ یہ قضیہ شخصیہ ہے اور صرف حضور اکرم ﷺ کے متعلق یہ بات کہی جا رہی ہے اور یہ بھی اس بنا پر کہ بائبل میں موجود تھا کہ اگر آنے والا پیغمبر اپنی طرف سے کوئی جھوٹا الہام یا نبوت کا دعویٰ کرے تو وہ جلد مارا جائے گا چنانچہ درج ذیل عبارت ملاحظہ ہو

”میں ان کیلئے انہیں کے بھائیوں میں سے تجھ سا ایک نبی برپا کروں گا اور اپنا کلام اس کے منہ میں ڈالوں گا اور جو کچھ میں اسے فرماؤں گا (مراد محمد عربی ﷺ ہیں) وہ سب ان سے (یعنی اپنی امتوں سے) کہے گا اور ایسا ہوگا کہ جو کچھ میری باتوں کو جنہیں وہ میرا نام

لے کر کہے گا نہ سنے گا تو میں اس کا حساب اس سے لوں گا، لیکن جو نبی گستاخ بن کر کوئی ایسی بات میرے نام سے کہے جس کے کہنے کا میں نے اس کو حکم نہیں دیا یا اور معبودوں کے نام سے کچھ کہے تو وہ نبی قتل کیا جائے گا"۔

(انجیل مقدس عہد نامہ قدیم صفحہ 188 کتاب استثناء باب 18 آیت 18 تا 21)

**جواب 3:**

اگر مرزا قادیانی کے اس اصول کو تسلیم کر لیا جائے تو کئی سچے نبی نعوذ باللہ جھوٹے بن جائیں گے۔ مثلاً حضرت یحییٰ علیہ السلام اور ان کے علاوہ کئی اور اسرائیلی پیغمبر بھی بہت تھوڑی عمر میں دعویٰ نبوت کے بعد شہید کر دیئے گئے۔ مرزا کے اصول کو اگر تسلیم کر لیا جائے تو گویا یہ انبیاء سچے نہ ٹھہرے۔ اس کے برخلاف بہاءاللہ ایرانی (جو صاحب شریعت نبی ہونے کا مدعی تھا) دعویٰ نبوت کے بعد چالیس سال زندہ رہا۔ مرزا قادیانی کے اس اصول کے مطابق وہ سچا ٹھہرے گا۔ حالانکہ مرزائی اس کو جھوٹا مانتے ہیں (بہاءاللہ ایرانی کے چالیس سال تک زندہ رہنے کا حوالہ دیکھو اخبار الحکم قادیان صفحہ 4، 24 اکتوبر 1904ء)" بہاءاللہ نے مسیح موعود ہونے کا دعویٰ 1269ھ میں کیا تھا اور 1309ھ تک زندہ رہا۔" یہ بعد نبوت کی زندگی چالیس سال بنتی ہے۔ یہ 23 سال سے کہیں زیادہ کی مدت ہے۔

**جواب 4:**

مرزا قادیانی اپنی اس دلیل کی روشنی میں خود جھوٹا ثابت ہوتا ہے۔ اس کا دعویٰ نبوت اگرچہ محل نزاع ہے کیونکہ اس کے ماننے والے دو جماعتوں میں منقسم ہیں، لاہوری گروپ اس کو نبی تسلیم نہیں کرتا۔ گو اس کا ادعائے نبوت ہر شک سے بالا ہے۔ اس کے برعکس قادیانی گروپ اس کو نبی تسلیم کرتا ہے اور نبی تسلیم کرنے والے گروپ کی تحقیق یہ ہے کہ مرزا قادیانی نے 1901ء میں دعویٰ نبوت کیا ہے مرزا قادیانی کی موت 1908ء میں ہوگئی تھی۔ لہٰذا یہ بات ثابت ہوگئی کہ مرزا قادیانی 23 سال پورے کرنے سے پہلے ہی ہیضہ کی موت سے مر کر اپنی اس دلیل کو جھوٹا کر گیا۔

**جواب 5:**

بالفرض اگر یہ قانون عام بھی تسلیم کر لیا جائے تو یہ قانون سچے نبیوں کے متعلق ہوگا نہ کہ جھوٹے نبیوں کے متعلق کیونکہ جھوٹے نبیوں کو مہلت ملنے سے یہ قانون مانع نہیں۔ فرعون و نمرود، بہاءاللہ ایرانی وغیرہ کو خدائی اور نبوت کے دعویدار ہونے کے باوجود کافی مہلت ملی اور جب مرزا کا دیگر دلائل سے جھوٹا ہونا ثابت ہوگیا تو اس پر بھی یہ قانون لاگو نہ ہوگا۔

## مرزائی عذر:

مرزا قادیانی پر جب علماء نے یہ اعتراض کیا کہ اگر تمہارا یہ قانون عام اور صحیح ہے تو پھر تیئیس سال کے اندر اندر یہ جھوٹے مدعیان نبوت کیوں نہ قتل کر دیے گئے۔ اتنی زیادہ ان کو مہلت کیوں ملی۔ تو مرزا قادیانی نے یہ جواب دیا کہ آپ لوگ یہ ثابت کریں کہ انہوں نے نبوت کے دعوے کیساتھ ساتھ اپنے اوپر وحی نازل ہونے کا بھی دعویٰ کیا ہو۔ پھر بھی وہ تیئیس سال تک زندہ رہے ہوں کیونکہ ہماری تمام تر بحث وحی نبوت میں ہے۔ مطلق دعوے میں نہیں۔ ملاحظہ ہو کتاب تتمہ اربعین در روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 477۔ مرزا لکھتا ہے:

''اس مقام سے ثابت ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی تمام پاک کتابیں اس بات پر متفق ہیں کہ جھوٹا نبی ہلاک کیا جاتا ہے اب اس کے مقابل یہ پیش کرنا کہ اکبر بادشاہ نے نبوت کا دعویٰ کیا یا روشن دین جالندھری نے دعویٰ کیا۔ یا کسی اور شخص نے دعویٰ کیا اور وہ ہلاک نہیں ہوئے یہ ایک دوسری حماقت ہے جو ظاہر کی جاتی ہے بھلا اگر یہ سچ ہے کہ ان لوگوں نے نبوت کے دعوے کیے اور تیئیس برس تک ہلاک نہ ہوئے تو پہلے ان لوگوں کی خاص تحریر سے ان کا دعویٰ ثابت کرنا چاہیے اور وہ الہام پیش کرنا چاہیے جو الہام انہوں نے خدا کے نام پر لوگوں کو سنایا یعنی یہ کہا کہ ان لفظوں کے ساتھ میرے پر وحی نازل ہوئی ہے۔ کہ میں خدا کا رسول ہوں۔ اصل لفظ ان کی وحی کے کامل ثبوت کے ساتھ پیش کرنے چاہئیں۔ کیونکہ ہماری تمام بحث وحی نبوت میں ہے''۔

(ومثلہ ضمیمہ تحفہ گولڑویہ در روحانی خزائن صفحہ 39، 40 جلد 17)

## الجواب:

یاد رہے کہ یہ عبارت ہمارے حق میں ہے کیونکہ مرزائی اس بات کے کامل ثبوت میں '' کہ مرزا خدا کے رسول ہیں'' 1900ء یا اسکے بعد کی تحریر پیش کرتے ہیں اور صحیح یہی بات ہے کہ مرزا نے 1901ء میں نبوت کا دعویٰ کیا اور 1908ء میں منہ مانگا خدائی عذاب یعنی ہیضہ کی موت سے واصل بہ جہنم ہوا۔ لہٰذا مرزا کی اپنی تحریر سے اس کے کذب پر پختہ مہر لگ گئی۔

الجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیاد آ گیا

## صداقت کی تیسری دلیل:

پیغمبر ﷺ نے فرمایا کہ مہدی کی نشانی یہ ہے کہ اس کے زمانہ میں رمضان شریف کے مہینہ میں چاند اور سورج دونوں کو گرہن لگے گا یہ نشان مرزا قادیانی پر پورا ہوتا ہے اور اس سے پہلے جب سے زمین و آسمان بنے یہ کبھی نہیں ہوا۔ اس سے ثابت ہوا کہ مرزا قادیانی حدیث نبوی کے مطابق سچا مہدی ہے۔

## جواب 1:

قطعی طور پر یہ حدیث رسول نہیں بلکہ ضعیف درجے میں یہ امام محمد باقر کا قول ہے جو دار قطنی نے اپنی کتاب میں نقل کیا ہے۔ لہٰذا اس کو حدیث رسول بنا کر پیش کرنا نہ صرف یہ کہ سرکار دو عالم ﷺ پر بہتان عظیم اور کذب و افتراء ہے بلکہ حسب حدیث من کذب علی متعمداً الخ اپنا ٹھکانہ بدست خود جہنم میں بنانا ہے۔

## جواب 2:

امام باقر کا یہ قول سند کے اعتبار سے انتہائی ساقط اور مردود ہے۔ ملاحظہ ہو:

"عن عمرو بن شمر عن جابر عن محمد بن علی قال ان لمهدینا آیتین لم تکونا منذ خلق الله السموت والارض تنکسف القمر لاول لیلة من رمضان و تنکسف الشمس فی النصف منه ولم تکونا منذ خلق الله السموات والارض"۔ (دار قطنی جلد اول صفحہ 188، انصار دہلی)

اس عبارت میں پہلا راوی عمرو بن شمر ہے جس کے متعلق میزان الاعتدال جلد 2 صفحہ 262 میں لکھا ہے۔

"لیس بشیء، زائغ، کذاب رافضی، یشتم الصحابة ویروی الموضوعات عن الثقات منکر الحدیث لا یکتب حدیثه، متروك الحدیث۔"

علامہ شمس الدین ذہبی امام فن رجال کے ان نو جملوں سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ یہ راوی ہرگز قابل اعتبار نہیں۔

دوسرا راوی جابر ہے اس نام کے بہت سے راوی ہیں یہاں کون سا جابر مراد ہے کسی کو کچھ پتا نہیں یہ ایک مجہول آدمی ہے ہاں انہیں میں سے ایک جابر جعفی ہے جس کے متعلق امام ابو حنیفہ نے کہا ہے کہ مجھے جس قدر جھوٹے لوگ ملے ہیں جابر جعفی سے زیادہ جھوٹا میں نے کسی کو نہیں دیکھا۔ یہی حال تیسرے راوی کا ہے محمد بن علی نام کے بہت سے راوی ہیں اس کی کوئی دلیل نہیں کہ اس محمد سے محمد باقر ہی مراد ہوں کیونکہ عمرو بن شمر کی عادت تھی کہ ثقہ راویوں کی جانب موضوع روایت منسوب کر کے نقل کیا کرتا تھا

اب بتایئے جس روایت کی سند کا یہ حال ہو وہ کیسے قابل حجت ہو سکتی ہے؟

## جواب 3:

بفرض محال اگر اسے محمد باقر کا قول مان لیا جائے تو مرزا قادیانی کے جھوٹا ہونے کی ایک علامت یہ بھی ہے، کہ مرزا قادیانی کے زمانے میں رمضان کی جن تاریخوں میں یہ گرہن لگا تھا وہ اس قول کے مطابق نہیں ہے۔ مرزا قادیانی کے زمانے میں رمضان کی تیرہ (۱۳) تاریخ کو چاند گرہن اور اٹھائیس تاریخ کو سورج گرہن لگا تھا۔ حالانکہ اس قول میں یہ بات واضح ہے کہ چاند گرہن رمضان المبارک کی پہلی تاریخ کو لگے گا اور سورج گرہن پندرہ کو لگے گا اور ایسا پہلے کبھی نہ ہوا ہوگا۔

## مرزائی عذر

قانون قدرت یہ ہے کہ چاند گرہن ہمیشہ تیرہ، چودہ، پندرہ چاند کی ان تاریخوں میں سے کسی ایک میں لگتا ہے۔ اور سورج گرہن 27 / 28 / 29، ان تاریخوں میں سے کسی ایک میں لگتا ہے۔ لہٰذا اول لیلۃ سے مراد گرہن کی ان تاریخوں میں سے پہلی رات یعنی تیرہویں کی رات مراد ہے اور نصف منہ سے اٹھائیسویں رات مراد ہے اور مرزا کے زمانہ میں تیرہ اور اٹھائیس کو گرہن لگا جو امام محمد باقر کے قول کے مطابق ہے۔

## جواب 1:

روایت کے الفاظ اس بیہودہ اور بودی تاویل کے ہرگز ہرگز متحمل نہیں آپ نے اول لیلۃ من رمضان فرمایا ہے جس سے مراد رمضان کی پہلی تاریخ ہوگی۔ نہ کہ اول لیلۃ من لیالی الکسوف فرمایا ہے جس سے تیرہ کی رات مراد لی جائے۔ تیرہ رمضان کو کوئی اول رمضان نہیں کہتا۔ ایسے ہی فی نصف منہ سے رمضان کی نصف یعنی پندرہویں تاریخ مراد ہوگی نہ کہ اٹھائیسویں تاریخ جو کہ رمضان کی آخری تاریخ کہلاتی ہے (نہ کہ نصف) عقل کے اندھے صورت کے کانے اور جاہل لوگوں کو ان سمجھائے۔

## نصف اور وسط کا فرق:

وسط درمیانی چیز کو کہتے ہیں اور نصف دو برابر حصوں میں سے ایک حصہ کو کہتے ہیں۔ امام باقر نے رمضان کا نصف فرمایا ہے جو پندرہ تاریخ بنتی ہے۔ 29,28,27 گرہن کے تین دن ہیں، ان میں سے 27,28 اور 29 کا درمیانہ دن ہے۔ نہ یہ ان تین دنوں کا نصف ہے اور نہ رمضان کا نصف ہے۔ 28 تاریخ کو رمضان کا نصف قرار دینا کسی طریق سے بھی درست نہیں یہ محض دجل وفریب ہے۔

## جواب 2:

مرزا قادیانی کی تاویل اس لئے بھی باطل ہے کہ اس قول میں دو مرتبہ یہ جملہ آیا ہے: لم تکونا

تجربے کو کن الفاظ کی زبان دی ہے۔ یہ مضمون ایک ایسا آئینہ ہے، جس میں مسلمان عوام اور قادیانیت کے چنگل میں پھنسے ہوئے قادیانی، قادیانیت کا ''رخ سیاہ'' دیکھ سکیں گے اور قادیانی بردہ فروشوں سے اپنے ایمان کی حفاظت کا سامان کر سکیں گے۔ انشاء اللہ

**ایم۔ ایم عالم** (ریٹائرڈ ائیر کموڈور):

''قادیانیوں نے ہمیشہ غداری کی ہے۔ یہ لوگ ملک اور قوم دونوں کے دشمن ہیں۔ میرے متعلق ان لوگوں نے افواہ اڑائی ہے کہ نعوذ باللہ میں قادیانی ہوں۔ میں ان پر لعنت بھیجتا ہوں۔''

(ہفت روزہ ''لولاک'' فیصل آباد، جلد نمبر 23، شمارہ 28 مارچ 1988ء)

**اسماعیل قریشی** (ایڈووکیٹ سپریم کورٹ):

''قادیانیوں کو جلسے کی اجازت دینا آئین اور قوانین کے منافی ہے۔ قادیانیوں کی صد سالہ تقریبات تمام مسلمانوں کے جذبات مجروح کرنے کا سبب بنے گی۔''

(روزنامہ ''جنگ'' لاہور، 20 مئی 1991ء)

**اشتیاق احمد** (نامور ناول نویس):

''مرزا غلام احمد قادیانی عیار ترین شخص تھا، جو تمام عمر گرگٹ کی طرح رنگ بدلتا رہا''

(''مرزا غلام احمد قادیانی'' از اشتیاق احمد)

**اتاترک غازی مصطفی کمال پاشا:**

''میرے دوستو! اگر کوئی موقع آیا تو تم دیکھو گے کہ تحفظ ناموس اسلام کی راہ میں، میں سر کٹانے کے لئے مجاہدین کی صف اول میں شامل ہوں گا۔ تمہیں اجازت ہے کہ تم فرقہ ضالہ قادیانیہ کے استیصال کے لئے ہر ممکن اور جائز ذریعے اختیار کرو۔ میں تمہیں کامیابی کی نوید دیتا ہوں۔'' **وکان حقا علینا نصر المؤمنین** ''(القرآن)

(مرزائیت عدالت کے کٹہرے میں'' از جانباز مرزا، صفحہ 245)

**احمد سعید اعوان** (سابق وفاقی وزیر مملکت):

''مرزائی کافر ہیں اور ملک کے غدار ہیں۔ ان کی سرگرمیاں سخت مشکوک ہیں۔''

(ہفت روزہ ''لولاک'' جنوری 1976ء)

## پیر سید جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ:

''علاوہ ازیں مرزائی حضور علیہ السلام کے مدارج کو مرزا قادیانی کے لئے مان کر شرک فی النبوۃ کے مرتکب ہوئے۔ جس طرح خداوند کریم کا شریک کوئی نہیں، اسی طرح محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال بھی کوئی نہیں''۔ (ایمان پرور یادیں)

## پروفیسر غفور احمد:

''بلاشبہ دستور کی حد تک قادیانی مسئلہ تسلی بخش طور پر حل ہو گیا ہے۔ لیکن انتظامی لحاظ سے یہ مسئلہ پوری سنگینی کے ساتھ بدستور موجود ہے۔ قادیانی ملک کی کلیدی اسامیوں اور پالیسی ساز اداروں پر قابض ہیں اور ربوہ ابھی تک ان کی تحویل میں ہے۔ جب تک ان لوگوں کو ان کے مناصب سے الگ نہیں کیا جاتا اور ربوہ میں عام مسلمانوں کو رہنے کی اجازت نہیں دی جاتی، یہ مسئلہ موجود رہے گا اور کسی وقت بھی امن عامہ کے لئے خطرہ بن سکتا ہے۔''

(ہفت روزہ ''ایشیا'' لاہور۔ 20 اکتوبر، 1974ء)

## پروفیسر خورشید احمد:

''قادیانیت کے متعلق میرا ہمیشہ سے خیال ہے کہ اسے شعوری طور پر وہی قبول کر سکتا ہے جو یا تو اچھا خاصا باغی ہو یا پھر اسے کوئی مفاد اس طرف لے جائے۔

(ماہنامہ ''اردو ڈائجسٹ'' دسمبر 1992ء)

## پروفیسر قاری مغیث الدین شیخ (شعبہ ابلاغیات پنجاب یونیورسٹی لاہور):

''ملت اسلامیہ سے جھٹک دیئے جانے کے باوجود قادیانیت ایک ایسا ناسور ہے جو اپنے غلیظ عقائد و نظریات کے ماتھے پر اسلام کا لیبل چپکائے رکھنے پر اصرار کرتا ہے۔ عالمی صیہونی تحریک کا آلہ کار، یورپ کا تربیت یافتہ اور اسرائیل نواز یہ گروہ دراصل اپنے مغربی آقاؤں کے مخصوص مقاصد و مفادات کی خاطر امت مسلمہ کی جڑیں کھوکھلی کرنے کے لئے مسلمانوں سے علیحدہ ہونا نہیں چاہتا''۔

(ہفت روزہ ''لولاک'' 14 اگست 1989ء)

## جسٹس پیر محمد کرم شاہ الازہری:

''مرزائی مارآستین ہیں۔ جو دن رات وطن عزیز کی جڑیں کاٹنے میں مصروف ہیں۔ نظام اسلامی کے راستے میں انہوں نے جس طرح رکاوٹیں پیدا کیں، ان سے ہم سب باخبر ہیں۔ اس فتنہ کے تدارک کی ذمہ داری ہم پر دوسروں سے زیادہ عاید ہوتی ہے۔ ہم نے اگر اس میں کوتاہی کی تو یاد رکھئے آئندہ نسلیں ہمیں کبھی معاف نہیں کریں گی''

(ماہنامہ ''ضیائے حرم'' دسمبر 1974ء)

## جنرل محمد ضیاء الحق:

''قادیانیت کا وجود عالم اسلام کے لئے سرطان کی حیثیت رکھتا ہے اور حکومت پاکستان مختلف اقدامات کے ذریعے اس بات کو یقینی بنا رہی ہے کہ اس سرطان کا خاتمہ کیا جائے۔ جنوبی ایشیا کے مسلمانوں کے لئے یہ بات قابل فخر ہے کہ انہوں نے مرزا غلام احمد قادیانی کی جھوٹی نبوت کا پردہ چاک کیا اور دنیا کو اس کے فریب سے آگاہ کیا۔ ختم نبوت کا عقیدہ نہ صرف ملت اسلامیہ کے ایمان کا بنیادی نکتہ ہے، بلکہ پوری انسانیت کے لئے اللہ تعالیٰ کے دین اور رحمت کی تکمیل کا عالمی پیغام ہے۔''

(روزنامہ ''مشرق'' کوئٹہ، 10 اگست 1995ء)

## جسٹس ملک غلام علی:

''قادیانیت ایک بارودی سرنگ ہے۔ جسے اسلام دشمن طاقتوں نے بڑی ہنرمندی کے ساتھ اس کی دیواروں کے نیچے بچھا رکھا ہے۔''

(''ترجمان القرآن'' لاہور، جولائی 1974ء)

## جنرل فضل حق (سابق گورنر سرحد):

''صدر پاکستان (جنرل ضیاء الحق) نے قادیانیوں کے خلاف آرڈیننس جاری کر کے ایک جرأت مندانہ اقدام اٹھایا ہے اور اسی طرح انہوں نے مسلم لیگ کی ایک دیرینہ خواہش کی تکمیل کی ہے۔ اگرچہ قادیانیوں کو گزشتہ دور حکومت میں غیر مسلم اقلیت قرار دیا گیا تھا لیکن دیگر قانونی ضروریات پوری نہ ہونے کی وجہ سے یہ ابھی تک نامکمل تھا۔ قادیانیوں کو اگرچہ دس سال قبل غیر مسلم قرار دیا گیا تھا۔ لیکن وہ ابھی تک اسلامی روایات اور اداروں کو غلط طور پر استعمال کر رہے تھے اور خود کو مسلمانوں کے روپ میں ظاہر کرتے تھے۔ لیکن اب یہ چور

دروازہ ہمیشہ کے لئے بند کردیا گیا ہے۔" (روزنامہ "جنگ" 8 مئی 1984ء)

## چوھدری محمد اسماعیل ایڈووکیٹ (چیئرمین انٹرنیشنل اسلامک ٹربیونل):

"یہودیوں کی طرح مرزائی بھی ایک منظم پارٹی ہے۔ جس کے سیاسی اور معاشی مفادات اکٹھے ہیں۔" (ہفت روزہ "لالوک" جلد 22، شمارہ 40، 27 دسمبر 1985ء)

## چوھدری غلام جیلانی:

"وہ اب تک اپنے مردے پاکستان میں امانتاً دفن کرنا پسند کررہے ہیں اور ان کی کوشش ہے کہ اکھنڈ بھارت پھر بن جائے اور ان کے وارے نیارے ہو جائیں، لیکن انشاء اللہ وہ روز بد کبھی نہیں آئے گا۔ (انشاء اللہ) قادیانی ایمان واسلام سے تو محروم ہو چکے اور آخرت برباد کر چکے ہیں اور اب دنیا میں بھی ذلیل وخوار رہیں گے۔"

(ہفت روزہ "ایشیا" 30 جون 1970ء)

## حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ:

حجاز کے مبارک سفر مکہ مکرمہ میں حاجی امداد اللہ صاحب سے ملاقات ہوئی جو ایک صحیح صاحب کشف انسان تھے۔ جب ان کو میری آزاد اور بے باک طبیعت کا علم ہوا تو شدید اصرار اور تاکید سے فرمایا کہ چونکہ عنقریب ہندوستان میں ایک فتنہ ظاہر ہونے والا ہے، لہٰذا تم واطن واپس چلے جاؤ۔ اگر بالفرض تم خاموش بھی رہو گے تو بھی یہ فتنہ ترقی نہ کر سکے گا اور اس طرح ملک میں آرام رہے گا۔ چنانچہ میں پورے وثوق کے ساتھ حاجی صاحب کے اس کشف کو مرزا قادیانی کے فتنہ سے تعبیر کرتا ہوں۔"

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی خواب میں مجھے حکم دیا کہ یہ مرزا قادیانی غلط تاویل کی قینچی سے میری احادیث کے ٹکڑے ٹکڑے کررہا ہے اور تو خاموش ہے۔"

("ملفوظات طیبہ" صفحہ 126-127)

## حضرت میاں شیر محمد رحمۃ اللہ علیہ صاحب شرق پور شریف:

"حضرت مولانا میاں شیر محمد رحمۃ اللہ علیہ صاحب شرق پوری نے ایک دفعہ مراقبہ کیا اور دیکھا کہ مرزا قادیانی کی شکل قبر میں باؤلے کتے کی ہے اور باؤلے پن کا اس پر دورہ پڑا ہوا

ہے۔اس کا منہ دم کی طرف ہے، بھونک رہا ہے اور گول چکر کاٹ رہا ہے، منہ سے پانی نکل رہا ہے اور بار بار اپنی دم اور ٹانگوں کو کاٹتا ہے۔اس کشف کا فقیر نے ایک بزرگ کے سامنے ذکر کیا، فوراً تڑپ اٹھے۔فرمایا خدا گواہ ہے۔واقعتاً یہ بات صحیح معلوم ہوتی ہے کہ مرزا کی حقیقت ایسی ہی ہونی چاہیے۔" (تذکرہ مجاہدین ختم نبوت)

## حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ:

"جو شخص اسلام چھوڑ کر دوسرا دین اختیار کرے تو وہ کافر ہے، مرتد ہے اور مرتد کی سزا شریعت میں قتل ہے۔اگر میرے ہاتھ میں حکومت ہوتی تو میں قادیانیوں کا فیصلہ شریعت کے مطابق کرتا، جس کی نظیر سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے قائم کی تھی۔مرزائیوں کا سوشل بائیکاٹ بالکل جائز ہے۔ان کے ساتھ ہر قسم کا میل جول ختم کر دیا جائے۔"

(ماہنامہ "ضیائے حرم" دسمبر 1974ء)

## حضرت مولانا ابو الحسنات سید محمد احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ:

"مرزائیت کے نزدیک جہاد شرعاً حرام ہے۔ادبیات مرزائیہ جہاد کے احساس کے لئے تباہ کن ہے۔مرزائیت الہامات ربانی کی بنا پر اکھنڈ ہند کی خواہاں ہے۔اس کے نزدیک پاکستان کا قیام عارضی ہے۔" (ہفت روزہ "لولاک" فیصل آباد)

## حفیظ جالندھری رحمۃ اللہ علیہ (خالق قومی ترانہ):

مرزائے قادیان اور ان کے ایجنٹوں کی تحریریں، تقریری اور تبلیغی تذویت ہیں۔ان تذویروں کا مقصد دنیائے اسلام پر "یہود" کی حکومت قائم کرنا ہے۔

("قادیانی امت" از محمد شفیع جوش)

## حمید نظامی:

"غیر ممالک میں پاکستان کے "سفارت خانے" تبلیغ مرزائیت کے اڈے اور ان کے جماعتی دفاتر معلوم ہوتے ہیں"۔ (ماہنامہ "صوت الاسلام" ستمبر، اکتوبر 1985ء)

## خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ:

"مرزا قادیانی کافر ہے۔قادیانی فرقہ ناری اور جہنمی ہے۔حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر نبوت ختم ہو چکی ہے۔حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں ہو سکتا۔"

(''فوائد فریدیہ'' صفحہ 13، مضمون خواجہ غلام فرید، ضیائے حرم دسمبر 1974ء)

## ڈاکٹر عبدالقدیر خان:

''اس میں ذرا بھی شبہ نہیں کہ عرصہ دراز سے قادیانی ملک کے اندر اور باہر یہودی لابی سے مل کر پاکستان کے ایٹمی پروگرام کے خلاف بین الاقوامی سطح پر بے بنیاد پروپیگنڈہ کر کے پاکستان کو بدنام کرنے کی کوشش میں سرگرم عمل ہیں اور اپنا اثر و رسوخ استعمال کرتے ہوئے مغربی ممالک کی طرف سے طرح طرح کی رکاوٹیں اور بے جا پابندیاں پیدا کر کے ہماری فنی ترقی کو مفلوج بنانے میں مشغول ہیں۔''

(ہفت روزہ ''چٹان'' جلد 39، شمارہ 323، 31 اگست 1986ء)

## ڈاکٹر عبدالباسط (ممتاز قانون دان):

''میں سمجھتا ہوں کہ قادیانی تحریک کبھی بھی مذہبی مسئلہ نہیں تھی۔ اس فتنے کی ابتداء برطانوی دور میں شعبہ جاسوسی سے ہوئی اور اس کا مقصد مسلمانوں کو فکری انتشار میں مبتلا کر کے برطانوی سامراج کو زوال سے بچانے کی تدابیر کرنا تھا۔''

(ہفت روزہ ''چٹان'' 11 جون 1984ء)

## ڈاکٹر وحید عشرت:

''جہاں جہاں قادیانی ہیں، وہ استعماریت کے اغراض و مقاصد کے لئے کام کر رہے ہیں۔ مسلمانوں کے غدار اور مرتد ہیں۔''

(ہفت روزہ ''مہارت'' لاہور 13 تا 19 فروری 1992ء)

## ڈاکٹر صہیب عبدالغفار حسن (دارالافتاء مکہ المکرمہ):

''قادیانیوں کا اسلام دشمن اور شرمناک سیاسی کردار سب مسلمانوں پر واضح ہے۔ اصل میں یہ ایک سیاسی تحریک ہے جس نے مذہبی روپ دھار رکھا ہے۔''

(ہفت روزہ ''لولاک'')

## ڈاکٹر عبدالکریم غلاب (نامور مسلم سکالر مراکش):

''یہودیوں نے سنت نبوی ﷺ رسالت، جہاد اور وحی کے موضوعات پر جس قدر علمی اور تحقیقی بددیانتیاں کیں، قادیانیت ان کا بروز مجسم ہے۔''

(تونتی، منابت، الصیہونیہ، بیروت 1931ء جلد اول صفحہ 230 بحوالہ ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور 9 فروری 1970ء)

## ذوالفقار علی بھٹو:

''قادیانی اتنے خطرناک ہیں، اس کا احساس مجھے ان دو دنوں میں ہوا ہے۔ میں نے کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ قادیانی مذہب کے لوگ اس قدر خوفناک ارادے رکھتے ہیں۔''

(مقالہ مولانا تاج محمود علوم اسلامیہ پنجاب یونیورسٹی 1991ء از محمد ندیم)

## ریٹائرڈ ائیر مارشل اصغر خاں:

ہر صحیح العقیدہ مسلمان کی طرح میرا ایمان بھی ہے کہ قادیانی غیر مسلم اقلیت ہیں۔

(ہفت روزہ ''لیل و نہار'' صفحہ 6، ایڈیٹر مجیب الرحمٰن شامی، 22 تا 29 جون 1974ء)

## زیڈ اے سلہری:

''دراصل قادیانی ازم انگریزوں کی سنگینوں کی حفاظت میں پروان چڑھا۔ کسی آزاد مسلم معاشرے میں اس کا پنپنا ناممکن تھا۔ اس کا مقصد اسلام کی تعلیم کو مسخ کرنا تھا اور مغرب میں اس مذموم مقصد کے حصول کا ایک ہی ذریعہ قرار دیا گیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی ذات والا صفات کو گھٹایا جائے۔'' (ماہنامہ ''الحق'' اکوڑہ خٹک، نومبر 1974ء)

## سردار محمد عبدالقیوم خاں (صدر آزاد کشمیر):

''ہم آزاد کشمیر میں کوشش کر رہے ہیں کہ اس سرزمین کو قادیانیت کے فتنہ سے محفوظ رکھیں۔ وہاں انہوں نے بہت سازشیں کی ہیں۔ قادیانی پاکستان کی اہم شخصیتوں کو موت کے گھاٹ اتارنے کا فیصلہ کر چکے ہیں۔'' (ہفت روزہ ''لولاک'' مارچ 1974ء)

## سید ریاض الحسن گیلانی (سابق ڈپٹی اٹارنی جنرل):

''عقیدہ ختم نبوت پر ایمان نہ رکھنے کی سزا موت ہے اور اسلامی مملکت میں یہ سنگین ترین جرم ہے، اس لئے اس جرم کے مرتکب کو سزا دینے کے لئے صرف حکومت کی مشینری کے حرکت میں آنے کا انتظار کرنا ضروری نہیں بلکہ کوئی مسلمان بھی اس سلسلے میں قانون کو ہاتھ میں لے سکتا ہے کیونکہ یہی شریعت کا حکم ہے۔''

(روزنامہ ''نوائے وقت'' کراچی 19 دسمبر 1985ء)

## شاہ فہد (خادم الحرمین شریفین):

''سوئٹزر لینڈ کی قادیانی ایسوسی ایشن نے سعودی عرب کے شاہ فہد سے تحریری طور پر یہ مضحکہ خیز درخواست کی ہے کہ وہ ان کے مذہب کے سربراہ کو حج کے لئے سعودی عرب آنے کی دعوت دیں۔ ایک خط میں جو شاہ فہد سمیت سعودی عرب کے چند اعلیٰ حکام کو بھیجا گیا ہے۔ سوئٹزر لینڈ میں قائم قادیانیوں کی تحریک نے درخواست کی ہے کہ ان کے مذہب کے رہنما کو، جو اس وقت ربوہ میں رہتے ہیں۔ سعودی فرمانروا کے سرکاری مہمان کی حیثیت سے دعوت دی جائے۔ سوئٹزر لینڈ کے مسلم سفارت کاروں نے اس ضمن پر غصہ و ناراضگی کا اظہار کیا ہے۔''

(روزنامہ ''جنگ'' کراچی، 19 اگست 1982ء)

جب یہ درخواست شاہ فہد کے پاس گئی تو انہوں نے جواب دیا کہ قادیانی جماعت کے سربراہ ''مرزا قادیانی ملعون'' کا طوق غلامی اتار کر مسلمان بن کر آئیں تو دل و جان سے مہمانداری کریں گے۔ لیکن اگر مرزا قادیانی کا طوق غلامی پہن کر آنا چاہتے ہو تو یاد رکھو کہ یہ سرزمین حجاز ہے، جو کچھ ہمارے پیش رو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے مسیلمہ کذاب اور اس کی پارٹی کا حشر کیا تھا، وہی حشر ہم تمہارا کریں گے''۔ اس جواب پر مرزائیوں کے اوسان خطا ہو گئے۔''

(تذکرہ مجاہدین ختم نبوت)

## شیخ محمد عبداللہ بن سبیل (خطیب و امام مسجد الحرام مکہ مکرمہ):

''اس میں کوئی شک نہیں کہ قادیانی فرقہ، اسلام اور مسلمانوں کے خلاف مکروہ فتنہ پردازی میں مصروف ہے اور اللہ کے مومن بندوں کا سخت ترین دشمن ہے۔''

(ہفت روزہ ''ختم نبوت انٹرنیشنل'' کراچی، 8 جون 1984ء)

## شیخ عبداللہ بن حسن (مفتی اعظم، رئیس القضاۃ مکہ مکرمہ):

''جو شخص دعویٰ نبوت کرے، اس کے کفر میں کوئی شک نہیں اور جو شخص اس کے دعویٰ نبوت کی تصدیق کرے یا اس کی تابعداری کرے، وہ مدعی نبوت کی طرح کافر ہے اور اہل اسلام ان سے رشتہ و نکاح وغیرہ نہیں کر سکتے۔''

(ہفت روزہ ''لولاک'' فیصل آباد)

## شیخ ابو الیسر عابدین (مفتی اعظم جمہوریہ شام):

''چونکہ فرقہ قادیانیہ سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کو آخری نبی تسلیم نہیں کرتا، جس سے اللہ تعالیٰ کے ارشاد ''خاتم النبیین'' کی مخالفت لازم آتی ہے۔ نیز دین اسلام کے بیشتر عقائد کا منکر

ہے۔لہٰذا جو شخص بھی ان کے عقائد اختیار کرے گا۔ میں اس کے کفر کا فتویٰ دیتا ہوں، واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم" (فتویٰ مفتی اعظم جمہوریہ شام، 15 اکتوبر 1957ء)

## صاحبزادہ سید فیض الحسن شاہ رحمۃ اللہ علیہ آلومہار شریف:

"کسی قادیانی کو قتل کرنا رضائے الٰہی کا موجب ہے۔"

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت، صفحہ 180)

## علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ:

"میں اس باب میں کوئی شک وشبہ اپنے دل میں نہیں رکھتا کہ یہ "احمدی اسلام اور ہندوستان (یعنی مسلم ہندوستان جو آج کل پاکستان ہے) دونوں کے غدار ہیں۔"

(علامہ اقبال کا خط پنڈت جواہر لعل نہرو کے نام 21 جون، 1936ء)

## عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز (وائس چانسلر مدینہ یونیورسٹی):

"جو شخص یہ کہتا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کو قتل کر دیا گیا ہے یا سولی پر چڑھا دیا گیا ہے یا وہ ہجرت کر کے کشمیر چلے گئے، جہاں عرصہ دراز کی زندگی کے بعد اپنی طبعی موت سے فوت ہوئے اور آسمان پر نہیں اٹھائے گئے یا یہ کہ وہ دنیا میں آچکے ہیں یا وہ خود نہیں آئیں گے، بلکہ ان کا مثیل آئے گا، جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ ہے کہ "میں مثیل مسیح ہوں، میں اس فریضہ کو ادا کروں گا" اور یہ دعویٰ کرنا کہ آسمان سے نازل ہونے والا کوئی مسیح نہیں ہے۔ یہ سارے خیالات اللہ پر افترا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب ہے، یعنی ایسا کرنے والا شخص اللہ اور اس کے رسول کو جھوٹا قرار دیتا ہے اور وہ شخص کافر ہے۔ ایسی باتیں کرنے والے شخص سے قرآن وسنت کے دلائل واضح کرنے کے بعد توبہ کا مطالبہ کرنا ضروری ہے۔ اگر وہ توبہ کر کے حق کی طرف رجوع کرے تو بہتر ورنہ اسے کفر کی حالت میں قتل کر دیا جائے۔"

(فتویٰ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز، نائب رئیس الجامعہ الاسلامیہ المدینہ المنورہ۔ "قادیانیت عدالت کے کٹہرے میں" از جانباز مرزا)

## عطاء الحق قاسمی:

"میرے نزدیک بدبخت انگریز نے ہندوستان میں اپنے غاصبانہ قبضے کو مضبوط کرنے اور اسلام سے اپنی ازلی دشمنی کے اظہار کے لئے جہاں اور بہت سے اقدامات کئے، وہاں مرزا غلام احمد کے گلے میں "انگریزی نبوت" کا طوق بھی ڈالا۔ چنانچہ موصوف نے

مسلمان ہند کو بے روح بنانے کے لئے پہلا کام یہ کیا کہ جہاد کو منسوخ قرار دے ڈالا تا کہ ہندوستان کے تخت و تاج کے وارث مسلمان انگریز کی غلامی کو مذہبی بنیادوں پر تسلیم کر لیں۔ صرف یہی نہیں بلکہ موصوف نے انگریزوں کے جو قصیدے لکھے وہ اتنے افسوسناک ہیں کہ انہیں پڑھتے ہوئے ایک آزادی پسند انسان کا خون کھولنے لگتا ہے۔"

(عطاء الحق قاسمی، "قادیانیت شکن" صفحہ 10،9)

## غلام مصطفی جتوئی (سابق وزیراعظم):

"این پی پی 1973ء کے آئین کو قادیانیوں سے متعلق غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی ترمیم سمیت تسلیم کرتی ہے۔"

(روزنامہ "مشرق" لاہور 10 ستمبر 1986ء)

## غلام حیدر وائیں (سابق وزیراعلیٰ پنجاب):

"مسلم لیگ کے دستور کے مطابق قادیانی غیر مسلم ہونے کی وجہ سے مسلم لیگ کے باقاعدہ رکن نہیں بن سکتے۔ البتہ پاکستان کی دیگر اقلیتوں کے ورکر اس جماعت کے شریک رکن اسی صورت میں بن سکتے ہیں بشرطیکہ مسلم لیگ کے اغراض و مقاصد اور نظریاتی اساس سے متفق ہوں۔" (روزنامہ "جنگ" لاہور، 8 نومبر 1986ء)

## قائداعظم محمد علی جناح علیہ الرحمہ:

جب کشمیر سے واپسی پر قائداعظم سے سوال کیا گیا کہ آپ کی قادیانیوں کے بارے میں کیا رائے ہے؟ تو آپ نے فرمایا کہ "میری رائے وہی ہے جو علماء کرام اور پوری امت کی ہے۔"

(ہفت روزہ "لولاک" دسمبر 1971ء)

## قدرت اللہ شہاب:

"کچھ لوگوں کا خیال تھا کہ یہ جنگ (1965ء) قادیانیوں کی سازشوں کا نتیجہ ہے، اس لئے فوج کے ایک قادیانی میجر جنرل اختر حسین ملک نے مقبوضہ کشمیر پر تسلط قائم کرنے کے لئے ایک پلان تیار کیا گیا، جس کا کوڈ نام "جبرالٹر" تھا۔ صاحبان اقتدار کے لئے کئی افراد نے ان کی مدد کی۔ ان میں مسٹر ایم۔ ایم۔ احمد سرفہرست بتائے جاتے ہیں۔ جو خود بھی قادیانی تھے اور عہدے میں بھی پلاننگ کمیشن کے ڈپٹی چیئرمین ہونے کی حیثیت سے صدر ایوب کے نہایت قریب تھے۔ جنرل اختر ملک نے اپنے پلان کے مطابق کاروائی شروع کی۔ ایک بار میں نے نواب آف کالا باغ سے اس جنگ کے متعلق کچھ دریافت

کرنے کی کوشش کی تو انہوں نے فرمایا، بھائی شہاب، یہ جنگ پاکستان کی ہرگز نہ تھی۔
دراصل یہ جنگ اختر ملک، ایم۔ایم۔احمد، عزیز احمد اور نذیر احمد نے شروع کرائی تھی۔
(جو سب قادیانی تھے۔ناقل) ("شہاب نامہ" از قدرت اللہ شہاب)

## قاضی حسین احمد (امیر جماعت اسلامی):

"قادیانیت کے مکمل خاتمہ کے لئے تمام مکاتب فکر کے علماء کا اتحاد ناگزیر ہے۔
انگریزوں نے مسلمانوں کے جذبہ جہاد سے خوف زدہ ہو کر قادیانیت کی بنیاد رکھی اور اب
تک روس، امریکہ اور برطانیہ اس کی پشت پناہی کر رہے ہیں۔قادیانی گروہ پاکستان کے
خلاف مسلسل تخریبی سرگرمیوں میں معروف ہے۔اس جماعت کے افراد مسلح افواج، نوکر
شاہی اور صنعتی اداروں میں کلیدی عہدوں پر فائز ہیں، جو طاغوتی طاقتوں کے سیاسی اور
معاشی مفادات کا تحفظ کر رہے ہیں۔انگریز کا خود کاشتہ پودا آئین کی کھلم کھلا خلاف ورزی
کا مرتکب ہو رہا ہے۔مرزائی چاہتے ہیں کہ کوئی طاقت ان کو مسلمانوں کے نام پر اقتدار پر
بٹھا دے۔حکومت پاکستان ایرانی بھائیوں کی طرح پاکستان میں مرزائیوں کو خلاف
قانون قرار دے۔" (روزنامہ "نوائے وقت" 28 اکتوبر 1988ء)

## اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ:

"قادیانی مرتد، منافق ہیں۔مرتد منافق وہ کہ کلمہ اسلام اب بھی پڑھتا ہے، اپنے آپ کو
مسلمان بھی کہتا ہے اور پھر اللہ عزوجل یا رسول اللہ ﷺ یا کسی نبی کی توہین کرتا یا
ضروریات دین میں سے کسی شے کا منکر ہے۔اس کا ذبیحہ محض نجس، مردار، حرام قطعی ہے۔
مسلمانوں کے بائیکاٹ کے سبب قادیانی کو مظلوم سمجھنے والا اور اس سے میل جول چھوڑنے
کو ظلم و ناحق سمجھنے والا اسلام سے خارج ہے اور جو کافر کو کافر نہ کہے، وہ بھی کافر۔"
("احکام شریعت" صفحہ 112، 122، 177)

## مفتی محمد حسین نعیمی:

"قادیانی اپنے عقاید اور نظریات کے باعث مرتد ہیں۔ایسا شخص جو اسلام کے بعد کافر
ہو، مرتد ہوتا ہے، واجب القتل ہے۔" (روزنامہ "جنگ" لاہور 1986ء)

## محترمہ بے نظیر بھٹو:

"قادیانیوں کے بارے میں آئینی ترمیم ملک کی منتخب اسمبلی میں اتفاق رائے سے منظور ہوئی

تھی، اس لئے وہ ترمیم درست ہے اور اسے ختم نہیں کیا جائے گا۔"

(روزنامہ "جنگ" 1987ء)

### محمد خان جونیجو (سابق وزیر اعظم):

"ختم نبوت کے منکرین (قادیانیوں) کے خلاف پوری قوت سے کاروائی کرنے کی ضرورت ہے۔ توہین ختم نبوت برداشت نہیں کی جائے گی۔ ختم نبوت کے منکرین اور نبوت کے جھوٹے دعویداروں کا خاتمہ کرنے کے لئے حکومت پاکستان نے کئی مؤثر کاروائیاں کی ہیں۔ اس سلسلے میں اسلامی دنیا کو پاکستان سے تعاون کرنا چاہئے۔"

(ریڈیو رپورٹ، 27، نومبر 1985ء، روزنامہ "جنگ" لاہور، روزنامہ "امروز" لاہور 28 نومبر 1985ء)

### میاں نواز شریف (سابق وزیر اعظم):

"حضور اکرم ﷺ کی شان میں گستاخی پر کوئی بڑی سے بڑی سزا بھی کم ہے۔"

(روزنامہ "نوائے وقت" 20 مئی 1991ء)

### مولانا شاہ احمد نورانی رحمۃ اللہ علیہ:

"مرزائیت، یہودیت کی گود میں پروان چڑھ رہی ہے اور پاکستان میں تل ابیب کا ایجنٹ ربوہ ہے۔ اس کی معرفت جو چاہتے ہیں کرواتے ہیں۔ مذہب کا تو ان لوگوں نے لبادہ اوڑھ لیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ ایک بہت بڑی خطرناک سیاسی تحریک ہے اور یہ صیہونیت کی ایک ذیلی تنظیم ہے جو مسلمانوں کے اندر رہ کر مسلمانوں کی تباہی و بربادی کا سامان پیدا کر رہی ہے۔" ("ارشادات نورانی" از ضیاء المصطفیٰ قصوری)

### ملک محمد قاسم:

"پاکستان مسلم لیگ ختم نبوت پر ایمان رکھتی ہے۔ اس کا ایمان ہے، جو کوئی اس عقیدے پر ایمان نہیں رکھتا، وہ مسلمان نہیں۔"

(ہفت روزہ "لیل و نہار" ایڈیٹر مجیب الرحمٰن شامی، جولائی 1972ء)

### مولانا طاہر القادری:

"مرزا قادیانی ایک مراقی مریض ہے کہ جو منہ میں آتا ہے۔ بکتا چلا جاتا ہے۔ ان احمقوں اور جاہلوں کو کیا کہئے کہ جو ان "ہذیانات" کو الہام و وحی سمجھے ہوئے ہیں اور اس قسم کے خرافات پڑھ کر بھی مرزائے قادیان کی عزت کرتے ہیں اور اس کی ذات سے ان کی

عقیدت میں کمی نہیں آتی۔ یہ کفر وضلالت کا وہ آخری درجہ ہے جہاں ذہن وقلب سے حق شناسی اور اچھے برے کے جاننے پہچاننے کی تمیز سرے سے جاتی رہتی ہے۔ یہاں تک کہ دلوں پر مہر لگادی جاتی ہے۔" ("قادیانیت" از طاہر القادری)

## مجیب الرحمن شامی:

"مرزائیت کیا ہے اور اس کا مقصد کیا ہے؟ بدقسمتی سے ہمارے ہاں اسے محض ایک مذہبی ٹولہ سمجھا گیا، لیکن درحقیقت یہ ایک سیاسی تحریک ہے۔ ایسی تحریک جس کا مقصد اکھنڈ بھارت کا قیام اور برصغیر میں سامراجی مفادات کی نگہداشت ہے۔"

(ہفت روزہ "لیل ونہار" 2 تا 8 جون 1974ء)

## عرفان محمود برق (سابق قادیانی)

سرزمین پنجاب میں قادیان کی مٹی سے نکلنے والی غلاظت مرزا قادیانی جو خود محمد رسول اللہ ہونے کا دعویدار تھا (نعوذ باللہ) اُس میں اخلاق حسنہ کی ایک ادنیٰ سی جھلک بھی نظر نہیں آتی۔ مرزا قادیانی اخلاقی کمزوریوں، دشنام طرازیوں، دریدہ دہنیوں، فحش کلامیوں اور بدگوئیوں کا ایک غلیظ گٹر تھا۔ وہ ان خصائل میں ایسی مہارت اور جرأت مندی کا مظاہرہ کرتا کہ بدخلقی وبدتہذیبی بھی اُس کے سامنے شرم وندامت سے سرنگوں ہوجاتی اسی بناء پر اگر اُسے تہذیب شکن اخلاق کے ان فنون کا گروگھنٹال کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔

(قادیانیت، اسلام اور سائنس کے کٹہرے میں، مصنف عرفان محمود برق، صفحہ 119)

## مولانا ابوداؤد محمد صادق:

"اور مرزا قادیانی کے متعلق یاد رکھئے کہ وہ صرف ختم نبوت کے انکار ہی کی وجہ سے مرتد نہیں بلکہ اس ڈبل کفر کے علاوہ بھی اس کے اور بیسیوں کفریات ہیں۔ لہٰذا مرزا قادیانی اور کسی مدعی نبوت کو نبی ماننا، اپنا امام وپیشوا جاننا تو درکنار، ایسوں کو ادنیٰ مومن سمجھنا اور ان کے کفر میں شک کرنا بھی اسلام سے خارج کردیتا ہے۔"

خدا محفوظ رکھے ہر بلا سے
خصوصاً آج کل کے انبیاء سے

(ہفت روزہ "رضوان" 7 تا 28 اگست 1952ء، جلد 5، شمارہ 29)

## مولانا ظفر علی خاں:

"جہاں تک مرزا قادیانی کا تعلق ہے، ہم اس کو ایک بار نہیں، ہزار بار دجال کہیں گے۔ اس نے حضور ﷺ کی ختم المرسلینی پر اپنی نبوت کا ناپاک پیوند جوڑ کر ناموس رسالت پر کھلم

کھلا حملہ کیا ہے۔ اس عقیدہ سے میں ایک منٹ کے کروڑویں حصے کے لئے بھی دستکش ہونے کو تیار نہیں اور مجھے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی دجال تھا، دجال تھا، دجال تھا۔ میں اس سلسلہ میں قانون انگریزی کا پابند نہیں۔ میں قانون محمدی ﷺ کا پابند ہوں۔" (تحریک ختم نبوت)

## مولانا عبدالستار خان نیازی رحمۃ اللہ علیہ (وفاقی وزیر برائے مذہبی امور):

"مرزائی جہاں کہیں بھی موجود ہے، کفر کا ایجنٹ ہے۔ اسلام کے خلاف جاسوس ہے۔ مرزا قادیانی نے خود کہا ہے کہ: "میں انگریز کا خود کاشتہ پودا ہوں اور انگریز کی اطاعت خدا اور رسول کی اطاعت ہے۔" مزید کہا کہ "انگریز کے دور میں ہمیں وہ امن و امان نصیب ہوا ہے جو ہمیں مکے اور مدینے میں بھی نہیں مل سکتا"۔ قادیانیوں نے بغداد کے سقوط پر گھی کے چراغ جلائے تھے۔" (ہفت روزہ "ختم نبوت" مارچ 1974ء)

## نواب زادہ نصر اللہ خاں:

"میں مسیلمہ کذاب سے لے کر مرزا غلام احمد قادیانی تک سب کو کاذب سمجھتا ہوں۔"

(روز نامہ "جنگ" کراچی، 31 جولائی 1969ء صفحہ 8، ماہنامہ "المنیر" فیصل آباد جمادی الاول 1389ھ)

## نذیر احمد غازی (اسسٹنٹ ایڈووکیٹ جنرل پنجاب):

"یہ انتہائی ظلم کی بات ہے کہ قرآن مجید میں حضرت نبی آخرالزماں ﷺ پر نازل ہونے والی اکثر آیات مبارکہ مرزا غلام احمد قادیانی نے چوری کر کے اپنے نام کے ساتھ منسوب کر لی ہیں۔ اگر قادیانیوں کو ان کے مذہب کی تبلیغ کی اجازت دے دی جائے تو اس سے نہ صرف معاشرے میں ہیجان پیدا ہوگا۔ بلکہ اخلاقیات بھی تباہ ہو جائیں گی۔"

(روز نامہ "نوائے وقت" 23 مئی 1991ء)

## نذیر ناجی:

"علمائے کرام تو مرزائیوں کو کلیدی عہدوں سے الگ کرنے کے مطالبات، عقائد کے حوالے سے کرتے ہیں۔ لیکن پاکستان کے دفاع کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ان لوگوں سے چوکس رہا جائے۔ یہ کچھ بھی نہ کرتے ہوں تو بھی ان سے محتاط رہنے کی یہی وجہ کافی ہے کہ ان پر اسرائیل اور بھارت کی حکومتیں مہربان ہیں۔"

(کالم "سویرے سویرے" روز نامہ "نوائے وقت" 15 جنوری 1981ء)

جسٹس (ر) جاوید اقبال

# علامہ اقبال اور فتنہ قادیانیت

مصائب و آلام اور طرح طرح کی الجھنوں کے باوجود اقبال اپنی علمی و شعری کاوشوں، مسلمانوں کی شیرازہ بندی اور ان کے سیاسی مسائل کے حل کیلئے وقت نکالتے رہے۔ انجمن حمایت اسلام کے سالانہ اجلاس کی خاطر نواب بھوپال کو صدارت کیلئے لاہور بلوانے کی کوشش کی۔[1] "زبور عجم" بمعہ اردو ترجمہ (جو حواشی کی شکل میں تھا) کی اشاعت کا ارادہ کیا[2] "صور اسرافیل" (جو 1936ء میں "ضرب کلیم" کے نام سے شائع ہوئی) کیلئے اشعار کی تخلیق کا سلسلہ جاری رکھا اور اسی طرح انہی ایام میں قادیانیت کی تردید میں اپنا پہلا انگریزی بیان بعنوان "قادیانیت اور صحیح العقیدہ مسلمان" تحریر کیا۔ یہ بیان برصغیر کے مختلف انگریزی اخباروں مثلاً ایسٹرن ٹائمز، ٹریبیون، سٹار آف انڈیا کلکتہ، دکن ٹائمز وغیرہ میں شائع ہوا۔ علاوہ اس کے اردو اخباروں میں اس کا ترجمہ بھی چھپا۔ 14 مئی 1935ء کو سٹیٹسمین نے اسے شائع کیا اور ساتھ اس پر لیڈنگ آرٹیکل بھی لکھا۔

"قادیانیت اور صحیح العقیدہ مسلمان" میں مختصراً اقبال کا استدلال یہ تھا کہ مسلمانوں کی ملی وحدت کی بنیادیں مذہبی تصور پر استوار ہیں۔ اگر ان میں کوئی ایسا گروہ پیدا ہو جو اپنی اساس ایک نئی نبوت پر رکھتے ہوئے یہ اعلان کرے کہ تمام مسلمان جو اس کا موقف قبول نہیں کرتے وہ کافر ہیں، تو قدرتی طور پر ہر مسلمان ایسے گروہ کو ملت اسلامیہ کے استحکام کے لئے ایک خطرہ قرار دے گا اور یہ بات اس لیے بھی جائز ہوگی کہ مسلم معاشرے کو ختم نبوت کا عقیدہ ہی سالمیت کا تحفظ فراہم کرتا ہے۔ اقبال کے نزدیک قبل از اسلام مجوسیت کے جدید احیاء نے جن دو تحریکوں کو جنم دیا، ان میں ایک بہائیت ہے اور دوسری قادیانیت۔ بہائیت اس اعتبار سے زیادہ دیانت پر مبنی ہے کہ وہ اسلام سے اعلانیہ علیحدگی کا رستہ اختیار کرتی ہے لیکن قادیانیت اسلام کے بعض اہم ظواہر کو برقرار رکھتے ہوئے اس کی روح اور نصب العین سے انحراف کرتی ہے۔ اقبال کے بیان کے مطابق "بروز"، "حلول" اور "ظل" کی اصطلاحات مسلم ایران میں اسلام سے منحرف تحریکوں نے اختراع کیں اور "مسیح موعود" کی اصطلاح بھی

مسلم دینی شعور کی تخلیق نہیں ہے۔ آخر میں فرماتے ہیں کہ ہندوستان کے حاکموں کیلئے بہترین راستہ یہی ہے کہ قادیانیوں کو ایک علیحدہ مذہبی فرقہ قرار دے دیں۔"(3)

اس بیان پر قادیانی اخباروں نے نئے نئے اعتراض کیے اور اقبال پر مختلف قسم کے الزام لگائے۔ ہفتہ وار "لائیٹ" کے نمائندے نے اُن کی توجہ ایک اور قادیانی ہفتہ وار "سن رائز" کی طرف مبذول کراتے ہوئے سوال کیا کہ اس اخبار کے مطابق انہوں نے اپنے کسی گذشتہ خطبے میں احمدیت کے متعلق مختلف رائے کا اظہار کیا تھا۔ سوان کے اب کے بیان اور اس خطبہ میں تناقض کیوں ہے؟ اقبال کا جواب تھا کہ "وہ یہ تسلیم کرنے سے انکار نہیں کر سکتے کہ اب سے ربع صدی پیشتر انہیں اس تحریک سے اچھے نتائج کی توقع تھی لیکن کسی مذہبی تحریک کی اصل روح ایک دن میں ظاہر نہیں ہو جاتی بلکہ اپنے مکمل اظہار کے لیے کئی عشرے لیتی ہے۔ اس تحریک کے دو گروہوں کے درمیان اندرونی اختلافات بھی اس حقیقت کا ثبوت فراہم کرتے ہیں کہ جو لوگ بانی تحریک کے ساتھ ذاتی رابطہ رکھتے تھے، انہیں بھی یہ معلوم نہ تھا کہ آگے چل کر تحریک نے کیا صورت اختیار کرنی ہے۔ درخت کو جڑ سے نہیں اس کے پھل سے پہچانا جاتا ہے۔ پس اگر ان کے رویہ میں تناقض ہے تو یہ بھی ایک زندہ اور سوچنے والے انسان کا حق ہے کہ وہ اپنی رائے بدلے۔ بقول ایمرسن صرف پتھر ہی اپنے آپ کو نہیں بدلتے۔"(4)

اقبال نے سٹیٹسمین کے لیڈنگ آرٹیکل میں اپنے بیان پر تبصرہ کا جواب ایک خط کے ذریعہ دیا جو 10 جون 1935ء کو سٹیٹسمین میں شائع ہوا۔ جواب کے اہم نکات یہ تھے: اول یہ کہ برصغیر کے مسلمانوں کی طرف سے کسی رسمی عرض داشت کی وصولی کا انتظار کیے بغیر انگریزی حکومت کا فرض ہے کہ وہ مسلمانوں اور قادیانیوں کے عقائد میں بنیادی اختلاف کا انتظامی طور پر نوٹس لے، جیسے کہ سکھوں کو 1919ء تک انتظامی اعتبار سے ایک علیحدہ سیاسی یونٹ نہ سمجھا جاتا تھا۔ مگر بعد میں بغیر ان کی طرف سے کسی عرض داشت کی وصولی کے انہیں ایسا تصور کیا گیا، باوجود اس کے کہ ہائی کورٹ لاہور کے فیصلہ کی رو سے سکھ کوئی علیحدہ مذہبی فرقہ نہیں بلکہ ہندو تھے۔ دوم یہ کہ قادیانیوں کے سامنے صرف دو ہی راستے تھے یا تو بہائیوں کی طرح مسلمانوں سے اپنے آپ کو خود مذہباً الگ کر لیں یا مسئلہ ختم نبوت کے متعلق اپنی تمام تاویلات مسترد کر کے اسلامی موقف قبول کریں۔ آخر دائرہ اسلام میں رہتے ہوئے ان کا اسلام کے منافی تاویلات اپنانے میں کیا مقصد ہو سکتا تھا سوائے اس کے کہ سیاسی فائدہ اٹھایا جائے۔ سوم یہ کہ (اور یہ نکتہ خصوصی اہمیت رکھتا تھا) قادیانیوں کو علیحدہ مذہبی فرقہ قرار دینے میں اگر انگریزی حکومت نے مسلمانوں کا مطالبہ تسلیم نہ کیا تو مسلمانانِ برصغیر یہ شک کرنے میں حق بجانب ہوں گے کہ انگریزی حکومت جان بوجھ کر اس مذہبی فرقہ کو اس وقت تک مسلمانوں سے الگ نہ کرے گی جب تک کہ

قادیانیوں کی تعداد میں خاطرخواہ اضافہ نہیں ہو جاتا، کیونکہ فی الحال قادیانی اپنی تعداد میں کمی کے سبب پنجاب میں سیاسی طور پر مسلمانوں، ہندوؤں اور سکھوں کے علاوہ ایک چوتھا مذہبی فرقہ بن سکنے کے قابل تھے لیکن اگر ان کی تعداد میں اضافہ ہو گیا تو وہ پنجاب میں مسلمانوں کی تھوڑی سی اکثریت کو صوبائی مجلس میں شدید نقصان پہنچا سکتے تھے۔ پس اگر انگریزی حکومت 1919ء میں سکھوں سے کسی رسمی عرضداشت کی وصولی کا انتظار کیے بغیر انہیں ہندوؤں سے الگ مذہبی فرقہ تسلیم کر سکتی ہے تو اس ضمن میں اسے قادیانیوں کی طرف سے کسی رسمی عرضداشت کی وصولی کا انتظار کیوں ہے۔ (5)

پندرہ روزہ اخبار ''اسلام'' کے نمائندے نے اقبال کی توجہ مرزا بشیر الدین محمود کے ایک خطبہ جمعہ کی طرف دلائی جس میں ان پر الزام لگایا گیا تھا کہ وہ انگریزی حکومت سے قادیانیوں کو مسلمانوں کے حوالے کر دینے کا مطالبہ کر رہے ہیں جیسے رومیوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو یہود کے حوالے کر دیا تھا اور انہوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو سولی پر چڑھا دیا۔ اقبال نے اپنے جواب مورخہ 22 جون 1935ء میں جو اس اخبار میں شائع ہوا، واضح کیا کہ ان کے گذشتہ بیان میں ایسا کوئی فقرہ موجود نہ تھا۔ البتہ انہوں نے یہ کہا تھا کہ انگریزی حکومت میں مسلمانوں کو اتنی آزادی بھی حاصل نہیں جتنی یہود کو رومی سلطنت میں حاصل تھی کیونکہ رومی اس بات کے پابند تھے کہ یہود کی مجلس امور مذہبی میں جو فیصلہ ہو گا وہ دیکھیں گے کہ اس کی تعمیل قطعی طور پر ہو جاتی ہے۔ (6)

''طلوع اسلام'' بابت اکتوبر 1935ء میں نذیر نیازی نے بھی اس مسئلہ پر روشنی ڈالتے ہوئے اقبال کی بعض تحریروں کے اقتباسات پیش کیے جس میں انہوں نے نبوت کے دو جزاء پر بحث کی تھی، یعنی نبوت روحانیت کے ایک خاص مقام کی حیثیت سے اور نبوت ایک ایسے ادارے کی حیثیت سے جو نئی اخلاقی فضا تخلیق کر کے انسانوں میں سیاسی اور معاشرتی تغیر کا سبب بنے۔ بقول اقبال اگر دونوں اجزاء موجود ہوں تو وہ نبوت ہو گی اور اگر صرف پہلا جزو موجود ہو، تو تصوف یا ولایت۔ اقبال نے تحریر کیا: (7)

> ''ختم نبوت کے معنی یہی ہیں کہ کوئی شخص بعد اسلام اگر یہ دعویٰ کرے کہ مجھ میں ہر دو اجزاء نبوت کے موجود ہیں یعنی یہ کہ مجھے الہام وغیرہ ہوتا ہے اور میری جماعت میں داخل نہ ہونے والا کافر ہے تو وہ شخص کاذب ہے''۔

بالآخر قادیانیوں کی حمایت میں پنڈت جواہر لعل نہرو بھی اس بحث میں کود پڑے اور انہوں نے اپنے تین انگریزی مضامین بعنوان ''اتحاد اسلام'' اقبال کے مضمون پر تبصرہ'' میں جو کلکتہ کے رسالے ماڈرن ریویو میں نومبر 1935ء میں شائع ہوئے، اقبال کے نظریات کو غلط ثابت کرنے کی کوشش کی۔

اقبال نے ان کے مضامین کا ایک نہایت جامع جواب بعنوان ''اسلام اور احمدیت'' تحریر کیا، جو

''اسلام'' مورخہ 22 جنوری 1936ء میں شائع ہوا۔ اس طویل جوابی مضمون میں بھی، جو کئی بار چھپ چکا ہے انہوں نے مسئلہ ختم نبوت کے متعلق مسلمانوں کے موقف کی وضاحت کی۔ (8)

''ظاہر ہے کہ ایک ہندوستانی قوم پرست (یعنی پنڈت نہرو) جس کے سیاسی آئیڈیلزم نے اس کی حقیقت کو پرکھنے کی حس کا خاتمہ کر رکھا ہے، یہ برداشت نہیں کر سکتا کہ شمال مغربی ہند کے مسلمانوں کے دل میں حق خود ارادیت کا جذبہ پیدا ہو۔ میرے نزدیک اس کی یہ سوچ غلط ہے کہ ہندوستانی نیشنلزم کے فروغ کے لیے واحد راستہ یہی ہے کہ مختلف ثقافتی وحدتوں کو مکمل طور پر کچل دیا جائے''۔

بالآخر اپنے خط بنام پنڈت جواہر لعل نہرو مورخہ 21 جون 1936ء میں اقبال نے قادیانیوں کے سیاسی رویہ کا تجزیہ کرتے ہوئے تحریر کیا، میرے ذہن میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ قادیانی اسلام اور ہندوستان دونوں کے غدار ہیں۔ (9)

گذشتہ سالوں میں قادیانی تحریک کے بارے میں اقبال کا نظریہ کیا تھا! قادیانیت کی تردید کی ضرورت انہیں کیوں پڑی یا اس تحریک کے خلاف ان کے بیانات کس پس منظر میں دیے گئے؟ قادیانیوں نے ان پر کیا کیا اعتراض کیے یا کیا کیا الزام لگائے؟ ان تمام سوالات پر علیحدہ بحث آگے آ رہی ہے............

جنوری 1936ء کے ابتدائی ہفتوں میں اقبال اپنے مضمون ''اسلام اور احمدیت'' کی تکمیل میں مصروف تھے، اس لیے بھوپال جانے کا ارادہ ملتوی کر دیا (10)۔ 16 فروری 1936ء کو ایڈیٹر اخبار ''لائٹ'' نے ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ کی موت کو بہانہ بنا کر اپنے افتتاحیہ کالم میں اقبال کی ذات پر حملہ کیا۔ (11) اس کا پس منظر یہ ہے کہ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ قادیانی عقیدہ رکھتے تھے اور انجمن حمایت اسلام کے ایک اہم رکن تھے۔ کیونکہ اس زمانہ میں احراری قادیانی نزاع نے پنجاب بھر کے مسلمانوں کی توجہ اپنی طرف مبذول کر رکھی تھی، اس لیے اقبال نے بحیثیت صدر انجمن کو مشورہ دیا کہ اسے قادیانیت کے متعلق اپنی پالیسی غیر مشتبہ الفاظ میں واضح کر دینی چاہیے۔ چنانچہ 2 فروری 1936ء کو انجمن کی جنرل کونسل نے زیر صدارت خلیفہ فضل حسین بہ تحریک عبدالمجید ایک قرارداد پیش کی جس میں ختم نبوت کے مسئلہ پر انجمن کے موقف کی وضاحت کی گئی تھی۔ اس سے پیشتر اسی موضوع پر انجمن کی طرف سے ایک اعلان بدیں مضمون بھی تیار کیا گیا تھا جو بعد میں اخبارات میں شائع ہوا کہ عقائد نبوت، وحی اور خاتمیت میں انجمن عامۃ المسلمین کی ہم نوا ہے اور کونسل اس امر کا اعلان ضروری سمجھتی ہے کہ مسئلہ ختم نبوت اسلام کا ایک اساسی اصول ہے اور حضرت محمد ﷺ کے بعد کوئی نبی کسی رنگ میں نہیں آ سکتا۔ پس

انجمن کا مسلک یہی ہے اور ایسا ہی رہے گا۔ خیر شیخ اکبر علی وکیل اور مولانا احمد علی نے قرارداد کی تائید کی۔ پھر انجمن کے ریکارڈ کے مطابق ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ نے نہ صرف قرارداد کی تائید کی بلکہ ارشاد فرمایا:

''جس صاحب کو جنرل کونسل کا رکن منتخب کرنا ہو اس سے پہلے اس اعلان (جو اخبارات میں شائع ہوا) کے مطابق ختم نبوت کے عقیدے کا عہد لیا جائے کہ وہ اسی مسلک پر کاربند ہے اور رہے گا''۔

اس کے بعد ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین نے سیکرٹری انجمن کی حیثیت سے صدر انجمن (یعنی اقبال) کے مطالبہ کی وضاحت کرتے ہوئے مندرجہ ذیل الفاظ میں قرارداد کی تائید کی:

''صدر محترم نے یہ محسوس کیا ہے کہ انجمن دن بدن مسلمانوں میں اپنا وقار کھو رہی ہے۔ جب تک قادیانیت کے متعلق انجمن کی پالیسی غیر مشتبہ الفاظ میں واضح طور پر پبلک کے سامنے نہ کی جائے تب تک مسلمان مطمئن نہیں ہو سکتے اور ایک بڑی بات جس پر کہ مسلمانوں میں ہیجان تھا کہ حضور نبی اکرم ﷺ کے بعد کوئی نبی کسی رنگ میں آ سکتا ہے یا نہیں، اس ریزولیوشن میں اس کو واضح طور پر بیان کر دیا گیا ہے''۔

اس مرحلہ پر ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ جوش میں آ کر اٹھ کھڑے ہوئے اور چلا کر بولے:

''جناب ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین صاحب نے جو تشریح کی ہے وہ غلط ہے بلکہ مجازی رنگ میں نبی آ سکتا ہے۔

مولوی غلام محی الدین ایڈووکیٹ نے انہیں ٹوکتے ہوئے کہا:

''انجمن علمۃ المسلمین پر اپنی جنرل کونسل کے ذریعہ واضح کرنا چاہتی ہے کہ انجمن علمۃ المسلمین کے ساتھ ہے۔ مرزا صاحب کو اختلاف پیدا نہیں کرنا چاہیے۔ اصول مندرجہ بالا کے علاوہ ان کا کوئی عقیدہ ہے تو وہ اسے اپنے تئیں رکھیں اور انجمن میں ذریعہ اختلاف نہ بنائیں اور میں اس اعلان کی پرزور تائید کرتا ہوں''۔

ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ غصہ میں میٹنگ سے واک آؤٹ کر گئے۔ نو دن کے بعد ان پر فالج کا حملہ ہوا اور 11 فروری 1936ء کو رات کے گیارہ بجے مر گئے۔

انجمن کی اس کارروائی کے متعلق اخبار ''لائیٹ'' کے ایڈیٹر نے تحریر کیا کہ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ کی موت کا باعث انجمن کا وہ اعلان تھا جو اقبال کے مطالبے پر جنرل کونسل نے قادیانیت کے بارے میں 2 فروری 1936ء کو تیار کر کے اپنے اخبار ''حمایت اسلام'' مورخہ 6 فروری 1936ء میں شائع کیا۔ مزید لکھا کہ اقبال نے انہیں کافر کہا تھا اور انجمن سے مطالبہ کیا تھا کہ جب تک ڈاکٹر مرزا یعقوب

بیگ کو انجمن کی ممبر سے الگ نہیں کیا جاتا وہ صدارت قبول نہ کریں گے۔ بعد ازاں ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین نے کونسل میں محولہ بالا اعلان کی بابت قرار داد پاس کرتے وقت ان کے خلاف متشددانہ رویہ اختیار کیا۔ چنانچہ وہ اپنی طبعی موت نہیں مرے بلکہ وہ انجمن کے حق کیلئے جہاد کرتے ہوئے شہید ہو گئے۔ اس کے بعد ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ کی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے ایڈیٹر نے اقبال کے بارے میں تحریر کیا:

''ایک بہترین صبح کو ڈاکٹر محمد اقبال نے یہ خیال کیا کہ مرزا یعقوب بیگ کافر ہے۔ چنانچہ ڈاکٹر اقبال نے انجمن حمایت اسلام کو چیلنج بھیج دیا کہ مرزا یعقوب بیگ کو الگ کر دیا جائے۔ جیسا کہ وہ اس احسان فراموش اور بے ضمیر کتوں کی جماعت میں بوجہ اپنی شرافت کے رہنے کے قابل نہ تھا۔ خدا نے اس کو اپنی طرف بلا لیا۔ ہم ڈاکٹر محمد اقبال اور ان کے رہزن گروہ کو مبارکباد دیتے ہیں کہ اب گندہ آدمی دنیا میں نہیں رہا اور ڈاکٹر صاحب انجمن کی کرسی صدارت کو زینت بخشیں''۔

سیکرٹری انجمن ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین کے متعلق لکھا:

''ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین کی بابت یہ رپورٹ ملی ہے کہ انہوں نے خاص طور پر جنرل کونسل میں متشددانہ رویہ اختیار کیا ہے اور جونہی کہ وہ (ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ) اس میٹنگ سے باہر آئے ان پر فالج گرا اور 11 فروری 1936ء کو رات کے گیارہ بجے مر گئے۔ پس ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ اسلام کے شہید ہیں''

اقبال نے ''لائیٹ'' کے لگائے گئے الزامات کا نوٹس نہ لیا۔ البتہ ہفتہ روزہ ''حمایت اسلام'' نے جنرل کونسل کی کارروائی کی تفصیل پیش کرتے ہوئے واضح کیا کہ یہ سراسر غلط ہے کہ ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ جونہی میٹنگ سے باہر نکلے اور مر گئے۔ پس شہید اسلام ہیں۔ دراصل کونسل کا اجلاس 2 فروری 1936ء کو منعقد ہوا تھا اور ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ 11 فروری 1936ء کو مرے۔

اب قادیانیت کی تردید میں اقبال کی تحریروں کے پس منظر پر بحث کی جا سکتی ہے۔ ظاہر ہے ان تحریروں کے سبب اقبال قادیانیوں کے غیض و غضب کا نشانہ بنے۔ ان کی وفات کے پندرہ سولہ برس بعد، اضطرابات پنجاب کے سلسلہ میں منیر انکوئری کمیشن کے سامنے شہادت دیتے ہوئے ایک قادیانی گواہ نے اپنے بیان میں کہا کہ اقبال نے مرزا غلام احمد کی بیعت کی تھی اور 1930ء تا 1931ء تک اس بیعت کے پابند رہے لیکن اس کے بعد کشمیر کمیٹی میں مرزا بشیر الدین محمود اور اقبال کے درمیان اختلافات پیدا ہوئے جس کے نتیجہ میں انہوں نے احمدیت کے خلاف بیانات دینا شروع کر دیے۔ جرح کے دوران گواہ نے پہلے تو کہا کہ یہ بیعت 1893ء یا 1894ء میں ہوئی تھی پھر کہا کہ 1897ء میں ہوئی

تھی۔ بعدازاں گواہ نے اپنی شہادت کے کسی اور حصہ میں بتایا کہ اقبال 1930ء تک مرزا غلام احمد کو مجدد مانتے رہے، پھر کہا کہ اس نے اپنے بیان میں یہ کہیں بھی نہیں کہا کہ اقبال قادیانی تھے۔[12] اسی طرح بعض قادیانی حلقوں کی طرف سے یہ مشہور کرنے کی کوشش کی گئی کہ اقبال کا قادیانیت کے ساتھ گہرا تعلق رہا۔ ان کے خاندان کے کئی افراد نے قادیانیت کو قبول کیا۔ ان کے والد قادیانی تھے۔ ان کے بڑے بھائی شیخ عطا محمد قادیانی تھے اور ان کے بھتیجے شیخ اعجاز احمد قادیانی ہیں، جنہیں اقبال نے وصیت نامہ میں اپنے نابالغ بچوں کے اولیاء کی فہرست میں شامل کیا تھا۔ پس اگر بعد میں وہ قادیانیت کے خلاف ہو گئے تو اس کی وجوہات ذاتی اور سیاسی تھیں۔[13]

اقبال کی زندگی میں ان کے قادیانی نقادوں نے ان کے متعلق یہ باتیں نہ کہی تھیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بعد کی سوچ بچار کا نتیجہ ہیں۔ بہرحال اس بات میں کوئی صداقت نہیں کہ اقبال نے اپنی زندگی کے کسی مرحلہ پر مرزا غلام احمد قادیانی کی بیعت کی یا قادیانیت کے ساتھ ان کا گہرا تعلق رہا۔ اسی طرح یہ کہنا بھی درست نہیں کہ ان کے والد شیخ نور محمد قادیانی تھے۔ البتہ ان کے بڑے بھائی شیخ عطا محمد نے اپنی زندگی کے ایک حصہ میں قادیانی مسلک قبول کیا اور کچھ مدت تک جماعت قادیانیہ میں شامل رہے۔ مگر بقول ان کے فرزند شیخ مختار احمد اور دختران عنایت بیگم و وسیمہ بیگم بعدازاں قادیانیت کو ترک کر کے جماعت سے رشتہ توڑ دیا۔ شیخ عطا محمد اقبال کی وفات کے تقریباً دو سال بعد 22 دسمبر 1940ء کو سیالکوٹ میں فوت ہوئے اور انہیں امام صاحب کے معروف قبرستان میں دفنایا گیا۔ ان کے جنازے میں راقم بھی شریک تھا۔ نماز جنازہ شہر کے ایک سنی امام مولوی سکندر خان نے پڑھائی۔ البتہ شیخ اعجاز احمد اور ان کے چند قادیانی احباب نے غالباً شیخ عطا محمد کے گذشتہ یا مفروضہ عقیدے کے پیش نظر علیحدہ نماز جنازہ پڑھی۔ شیخ عطا محمد کی اولاد میں صرف شیخ اعجاز احمد قادیانی عقیدہ رکھتے ہیں۔ اقبال نے وصیت نامہ میں ان کا نام برادرزادہ ہونے کی حیثیت سے اور ان کی صالحیت کی بنا پر اپنے نابالغ بچوں کے اولیاء کی فہرست میں شامل کیا تھا۔ یہ وصیت نامہ انہوں نے قادیانیت کے خلاف اپنا پہلا بیان دینے کے پانچ ماہ بعد لکھا۔ لیکن تقریباً دو سال بعد وہ شیخ اعجاز احمد کی جگہ سر راس مسعود کو گارڈین نامزد کرنا چاہیے تھے۔ جیسا کہ ان کے خط مورخہ 10 جون 1937ء بنام سر راس مسعود سے ظاہر ہے، دیگر اولیاء کا ذکر کرنے کے بعد تحریر کرتے ہیں:[14]

> ''نمبر 3 شیخ اعجاز احمد میرا بڑا بھتیجا ہے۔ نہایت صالح آدمی ہے مگر افسوس کہ دینی عقائد کی رو سے قادیانی ہے۔ تم کو معلوم ہے کہ آیا ایسا عقیدہ رکھنے والا آدمی مسلمان بچوں کا گارڈین ہو سکتا ہے یا نہیں؟ اس کے علاوہ وہ خود بہت عیالدار ہے اور عام طور پر لاہور سے

باہر رہتا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اس کی جگہ تم کو گارڈین مقرر کروں۔ مجھے اُمید ہے کہ تمہیں اس پر کوئی اعتراض نہ ہوگا''۔

شیخ اعجاز احمد کی صالحیت کی ایک مثال یہ ہے کہ انہوں نے آج تک کسی پر اپنا عقیدہ ٹھونسنے کی کوشش نہیں کی۔ لہٰذا ان کی اولاد جو دو بیٹوں اور تین بیٹیوں پر مشتمل ہے، میں سے کوئی بھی ان کے عقیدے یا مسلک کا حامی نہیں، بلکہ ختم نبوت کے مسئلہ پر ان سب کا موقف وہی ہے جو عام مسلمانوں کا موقف ہے

اب اس سوال کا جواب دینے کی کوشش کی جاتی ہے کہ ختم نبوت کے مسئلہ کے متعلق ابتداء ہی سے اقبال کا اپنا ذاتی موقف کیا تھا، اس ضمن میں سب سے پہلے راقم اقبال کی نظم بعنوان ''اسلامیہ کالج کا خطاب پنجاب کے مسلمانوں کو'' کا حوالہ دینا چاہتا ہے۔ یہ نظم انجمن حمایت اسلام کے سالانہ اجلاس منعقدہ 22 فروری 1902ء میں پڑھی گئی۔ اس نظم کے نویں بند میں سرور کائنات ﷺ کی توصیف کی گئی ہے اور درج ذیل شعر میں اقبال فرماتے ہیں:(15)

اے کہ بعد از تو نبوت شد بہ ہر مفہوم شرک
بزم را روشن زنور شمع عرفاں کردۂ ای

اس شعر کو نظم میں شامل کرنے سے صاف ظاہر ہے کہ اس زمانہ میں عقیدۂ ختم نبوت کے بارے میں قادیانیوں نے جو الجھاؤ پیدا کیا تھا اور جس کے باعث مسلمانوں کے ذہن مضطرب تھے، اس کی تردید مقصود تھی۔ ورنہ کسی بھی مفہوم میں ختم نبوت کے عقیدے کو تسلیم نہ کرنا اقبال کے نزدیک شرک فی النبوت کیوں قرار پاتا۔

اسکے بعد اقبال کی ایک اور نظم بعنوان ''خطِ منظوم پیغام بیعت کے جواب میں'' خصوصی توجہ کی مستحق ہے۔ یہ نظم مخزن بابت مئی 1902ء میں اور پھر محمد دین فوق کے اخبار ''پنجہ فولاد'' مورخہ 11 جون 1902ء میں شائع ہوئی۔ اس نظم کے عنوان ہی سے ظاہر ہوتا ہے کہ بقول محمد عبداللہ قریشی، اقبال پر بھی قادیانیت قبول کرنے کیلئے ڈورے ڈالے گئے۔(16) اس نظم کو قادیانی ہفت روزہ ''الحکم'' قادیان نے اپنی 10, 17 اور 24 جنوری 1903ء کی اشاعت میں نقل کیا اور ساتھ ہی مرزا غلام احمد قادیانی کے ایک مخلص مرید سید حامد شاہ کی طرف سے اس کا منظوم جواب بھی شائع کیا۔ محمد عبداللہ قریشی کی رائے میں چونکہ سید حامد شاہ مولانا سید میر حسن کے عزیزوں میں سے تھے اور اقبال کے دوست اور ہم محلّہ تھے، اس لیے عین ممکن ہے کہ اس قرب کی وجہ سے انہوں نے ہی اقبال کو مرزا غلام احمد کی بیعت کیلئے لکھا ہو جس کا جواب اقبال نے اس نظم کے ذریعے دیا۔(17) اس نظم کے مطالعہ سے عیاں ہے کہ وہ قادیانیت کو ملت

اسلامیہ میں ایک علیحدگی پسند تحریک سمجھ کر ناپسندیدگی کی نگاہ سے دیکھتے تھے، کیونکہ مسلمانوں کے اتحاد کو برقرار رکھنا ان کے ایمان کا لازمی جزو تھا۔ فرماتے ہیں:(18)

پردہ میم میں رہے کوئی
اس بھلاوے کو جانتا ہوں میں
تنکے چن چن کے باغ الفت کے
آشیانہ بنا رہا ہوں میں
ایک دانہ پہ ہے نظر تیری
اور خرمن کو دیکھتا ہوں میں
تو جدائی پہ جان دیتا ہے
وصل کی راہ سوچتا ہوں میں
بھائیوں میں بگاڑ ہو جس سے
ایسی عبادت کو کیا سراہوں میں
مرگ اغیار پہ خوشی ہے تجھے
اور آنسو بہا رہا ہوں میں
میرے رونے پہ ہنس رہا ہے تو
تیرے ہنسنے کو رو رہا ہوں میں

ان کی انگلستان سے واپسی کے چند برس بعد اخبار ''الحکم'' قادیان مورخہ 28 اگست 1910ء میں ایک خبر شائع ہوئی کہ شیخ یعقوب علی تراب کی نواسی کا نکاح بعد از نماز مغرب پانچ سو روپے حق مہر پر ڈاکٹر محمد اقبال سے ہوا۔ اقبال کے احباب واعزہ کو تعجب ہوا کہ انہوں نے قادیان جا کر قادیانیوں سے رشتہ ناطہ جوڑ لیا، جن کے عقائد کے وہ خلاف تھے۔ اقبال کو اس بے سروپا خبر کی تردید چھپوانی پڑی جو ''پیسہ اخبار'' مورخہ 15 ستمبر 1910ء میں شائع ہوئی۔ فرمایا:(19)

''اس عبارت سے میرے اکثر احباب کو غلط فہمی ہوئی اور انہوں نے مجھ سے زبانی اور بذریعہ خطوط استفسار کیا ہے۔ سب حضرات کی آگاہی کیلئے بذریعہ آپ کے اخبار کے اس امر کا اعلان کرتا ہوں کہ مجھے اس معاملہ سے کوئی سروکار نہیں ہے۔ جن ڈاکٹر محمد اقبال صاحب کا ذکر ایڈیٹر صاحب ''الحکم'' نے کیا ہے وہ کوئی اور صاحب ہوں گے''۔

قادیانی اخبار ''الفضل'' مورخہ 9 اکتوبر 1915ء میں ایک مضمون بعنوان ''جناب ڈاکٹر شیخ محمد

اقبال صاحب کی رائے اختلاف جماعت احمدیہ کے بارے'' میں شائع ہوا۔ یہ مضمون سید انعام اللہ شاہ سیالکوٹی کا تحریر کردہ تھا اور قادیانیوں میں قادیان پارٹی اور لاہوری پارٹی کے اختلاف سے متعلق تھا۔ اس مضمون میں اقبال سے یہ کلمہ منسوب کیا گیا کہ عقائد کے لحاظ سے قادیان والے سچے ہیں لیکن مجھے لاہور والوں سے ہمدردی ہے۔ اقبال کو اس کی تردید بھی بذریعہ خط بنام ایڈیٹر کرنی پڑی جو ''پیغام صلح'' مورخہ 13 نومبر 1915ء میں شائع ہوئی۔ اپنی پوزیشن کی وضاحت کرتے ہوئے انہوں نے کہا: (20)

''اختلاف سلسلہ احمدیہ کے متعلق وہی شخص رائے دے سکتا ہے جو مرزا قادیانی کی تصانیف سے پوری آگاہی رکھتا ہو اور یہ آگاہی مجھے حاصل نہیں ہے۔ اس کے علاوہ یہ بات بدیہی ہے کہ ایک مسلمان جو رسول اللہ ﷺ کے بعد کسی نبی کے آنے کا قائل نہ ہو، وہ کس طرح یہ بات کہہ سکتا ہے کہ عقائد کے لحاظ سے قادیان والے سچے ہیں''۔

بہر حال ختم نبوت اور دیگر متعلقہ مسائل پر وقتاً فوقتاً اقبال نے اپنے خیالات کا اظہار بعد کی تحریروں اور منظومات میں بھی کیا ہے، جن سے قادیانی عقائد کی تردید ہوتی ہے۔ مندرجہ بالا مثالوں سے یہ واضح کرنا مقصود تھا کہ 1935ء ہی میں پہلی بار انہوں نے ختم نبوت کے مسئلہ پر قادیانی عقائد کو اپنی تنقید کا نشانہ نہیں بنایا بلکہ گذشتہ کئی برسوں سے وہ ان کی تردید کرتے چلے آ رہے تھے۔ فرق اتنا تھا کہ 1935ء سے پیشتر انہوں نے اس سلسلہ میں کبھی مناظرانہ رویہ اختیار نہ کیا تھا۔ اقبال نے عالم دین ہونے کا دعویٰ کبھی نہیں کیا، نہ ہی وہ مسلمانوں میں موجود مختلف فرقوں کے دینی اختلافات پر کسی رائے کا اظہار کرنا پسند کرتے تھے، کیونکہ ان کا نصب العین منتشر ملت اسلامیہ میں اتفاق کے فروغ کے ذریعے اتحاد و یگانگت کو وجود میں لانا تھا۔...........

سو 1935ء سے پیشتر انہوں نے ختم نبوت اور متعلقہ مسائل پر کبھی قادیانیوں سے مناظرہ کرنے کا قصد نہ کیا تھا۔ آخر اس کی وجہ کیا ہو سکتی ہے! اس کا جواب ڈھونڈنے کیلئے 1902ء سے بھی پیچھے جانے کی ضرورت ہے۔

اقبال کی ولادت سے پیشتر مرزا غلام احمد قادیانی سرکاری ملازمت کے سلسلہ میں چار پانچ برس سیالکوٹ میں مقیم رہا اور اس زمانہ میں وہ عیسائی مشنریوں اور آریہ سماجیوں کے اسلام پر پے در پے حملوں کا جواب دیتا اور ان سے مناظرہ کیا کرتا تھا۔ اسی سبب سے ایک عالم دین کی حیثیت سے سیالکوٹ کے لوگ اس کی تعظیم کرتے تھے اور وہاں کے دیگر علماء فضلا مثلاً مولانا غلام حسن، مولانا سید میر حسن وغیرہ کے ساتھ ان کے دوستانہ مراسم تھے جہاں تک اقبال کے والد شیخ نور محمد کا تعلق ہے، وہ چونکہ مولانا غلام حسن اور مولانا سید میر حسن کے خاص دوستوں اور ہم نشینوں میں سے تھے، اس لیے مرزا غلام احمد کو

جانتے تھے۔ سید تقی شاہ فرزند مولانا سید میر حسن کو حکم بنایا جاتا تھا۔[21] بہر حال مرزا غلام احمد سیالکوٹ سے رخصت ہو گیا۔ خاصی مدت کے بعد اُس نے نبوت کا دعویٰ کیا اور ایک دو سال بعد پھر سیالکوٹ آ گیا ۔ یہ اقبال کی طالب علمی کا دور تھا۔ سیالکوٹ میں مرزا غلام احمد کا قیام اقبال کے گھر کے قریب تھا۔ اس لیے اقبال اسے گلیوں میں آتے جاتے دیکھتے تھے۔ سیالکوٹ کے علماء نے مرزا غلام احمد کے دعویٰ نبوت کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔ چنانچہ شہر کے لوگوں میں ان کی مخالفت روز بروز بڑھنے لگی۔ اس مرحلے پر مولانا سید میر حسن نے سر سید احمد خاں کو ایک خط لکھا اور مرزا غلام احمد کی نبوت کے بارے میں ان کی رائے پوچھی۔ سر سید نے انہیں اپنے خط محررہ 9 دسمبر 1891ء میں جواب دیا:[22]

مرزا غلام احمد قادیانی کے کیوں لوگ پیچھے پڑے ہیں۔ اگر ان کے نزدیک ان کو الہام ہوتا ہے تو بہتر ہم کو اس سے کیا فائدہ۔ نہ ہمارے دین کے کام کا نہ دنیا کے۔ ان کا الہام ان کو مبارک ہے۔ اگر انہیں ہوتا ہے اور صرف ان کے توہمات اور خلل دماغ کا نتیجہ ہے، تو ہم کو اس سے کیا نقصان ہے، وہ جو ہوں سو ہوں، اپنے لیے ہیں۔ میں سنتا ہوں آدمی نیک، بختاور، نمازی پرہیزگار ہیں۔ یہی ان کی بزرگداشت کو کافی ہے۔ جھگڑا اور تکرار کس بات کا ہے ان کی تصانیف میں نے دیکھیں۔ وہ اس قسم کی ہیں جیسا کہ ان کا الہام، نہ دین کے کام کی نہ دنیا کے کام کی۔ مولوی حکیم نورالدین کی کوئی تحریر میں نے آج تک نہیں دیکھی۔ دینیات میں کسی کا الہام جب تک اس کو شارع تسلیم نہ کر لیا جائے کسی کام کا نہیں"۔

ایک نکتہ جسے پوری طرح سمجھے بغیر بحث کو آگے نہیں بڑھایا جا سکتا، یہ ہے کہ اقبال نے کبھی بھی سیاست کو دین سے الگ تصور نہ کیا۔ ان کے سوانح حیات کے مطالعہ سے عیاں ہے کہ وہ سیکولر سیاست کے قائل نہ تھے اور نہ کبھی اس میں ملوث ہوئے۔ ان کے ہاں سیاست سے مراد مسلمانان برصغیر کے مفادات کا بہر صورت تحفظ تھا۔ ملت اسلامیہ کے اتحاد، یگانگت، یکجہتی اور سالمیت کی خاطر وہ اپنا سب کچھ قربان کر دینے کو تیار تھے اور یہ جذبہ شروع سے لے کر آخر تک ان کے دل و دماغ پر حاوی رہا۔ پس اقبال کے ضمن میں جب سیاست کی اصطلاح استعمال کی جائے تو اس کے معانی ہوں گے مسلمانان برصغیر کے مفادات کا تحفظ، کیونکہ یہی تمام عمر اقبال کی سب سے اہم سیاسی غرض رہی۔

اس مرحلہ پر سوال پیدا ہوتا ہے کہ 1935ء سے قبل ختم نبوت کے مسئلہ پر قادیانی عقائد کو اپنی تنقید کا نشانہ بنانے کے باوجود اقبال کے جماعت قادیانیہ کو دائرہ اسلام سے خارج قرار نہ دینے میں کیا سیاسی مصلحت تھی؟ بالفاظ دیگر اگر بقول اقبال، انہیں تحریک قادیانیہ سے اچھے نتائج کی توقع تھی تو وہ اچھے نتائج کیا ہو سکتے تھے۔ برصغیر کے بیشتر علماء نے تو ابتداء ہی سے مرزا غلام احمد کے دعویٰ نبوت کو تسلیم کرنے سے

انکار کر دیا تھا اور اسی طرح ختم نبوت اور دیگر متعلقہ مسائل کے بارے میں بھی قادیانی عقائد پر شدید اعتراضات کے باعث ان کا مطالبہ تھا کہ قادیانیوں کو ایک علیحدہ مذہبی فرقہ قرار دے دیا جائے۔ علاوہ ازیں عام مسلمان بھی قادیانیوں کو غیر مسلم سمجھنے لگے تھے۔ بقول سید شمس الحسن 1931ء میں جب سر ظفر اللہ خان کو مسلم لیگ کا صدر بنایا گیا تو دہلی کے مسلمانوں نے شدید احتجاج اور مظاہرہ کیا کیونکہ وہ سر ظفر اللہ خان کو قادیانی ہونے کی وجہ سے غیر مسلم سمجھتے تھے اور مزید مظاہروں کے خوف سے لیگ کا سالانہ اجلاس فتح پوری سکول ہال کے بجائے سید نواب علی نامی ایک ٹھیکہ دار کے گھر میں منعقد کیا گیا۔ (23)

آل انڈیا کشمیر کمیٹی میں اقبال کو تحریک قادیانیہ کے ارکان کے ساتھ کام کرتے وقت کس قسم کا تجربہ حاصل ہوا! کشمیر کمیٹی کے صدر مرزا بشیر الدین محمود مقرر کیے گئے تھے اور سیکرٹری عبدالرحیم درد (یعنی دونوں اہم عہدے قادیانیوں کو سونپے گئے تھے) ان کے علاوہ کمیٹی کے دیگر ارکان مسلمان بھی تھے اور قادیانی بھی۔ جولائی 1931ء میں کمیٹی قائم کرتے وقت چونکہ خیال تھا کہ یہ ایک عارضی تنظیم ہے۔ لہٰذا اس کیلئے کسی قسم کا دستور وضع کرنے یا قواعد وضوابط مرتب کرنے کی ضرورت محسوس نہ کی گئی۔ صدر اور سیکرٹری کو وسیع اختیارات حاصل تھے۔ دو ایک برس میں قادیانی ارکان پر الزام لگا کر وہ کشمیر کمیٹی کو قادیانیت کی تبلیغ کی خاطر استعمال کر رہے ہیں اور اس کے ذریعے ان کا اصل مقصد کشمیری مسلمانوں کو قادیانی بنانا ہے۔ اب شیخ اعجاز احمد کے نزدیک یہ سب قادیانیوں کے خلاف احراریوں کا پراپیگنڈا تھا اور ان کے دباؤ یا ڈرانے دھمکانے کے پیش نظر اقبال جیسی شخصیت نے بھی اس الزام کو درست تسلیم کر لیا۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا جماعت قادیانیہ کے ممبران اپنے عقیدے کی نشر واشاعت یا تبلیغ میں جوش وخروش کے اظہار کی وجہ سے مشہور یا بدنام نہیں ہیں؟ اگر واقعی ایسا ہے تو اس تہمت پر یقین کرنے والے حق بجانب بھی سمجھے جاسکتے تھے۔

بہر حال کشمیر کمیٹی کے بعض ارکان نے، جن میں اقبال بھی شامل تھے، تجویز پیش کی کہ چونکہ کمیٹی کو بحیثیت ایک تنظیم ابھی کچھ مدت تک قائم رکھنا پڑے گا، اس لیے اس کی خاطر دستور اور قواعد وضوابط وضع کر لینے چاہئیں تا کہ ہر کام ان کے مطابق انجام دیا جاسکے اور کسی کو کسی کے خلاف شکایت کرنے کا موقع نہ ملے۔ قادیانی ارکان کو یہ تجویز منظور نہ تھی کیونکہ ان کی دانست میں اس کا مقصد ان کے امیر کے لامحدود اختیارات کو محدود کرنا تھا۔ پس اس مرحلہ پر مرزا بشیر الدین محمود کمیٹی کی صدارت سے مستعفی ہو گیا لیکن شیخ اعجاز احمد کے نزدیک یہ حقیقت نہیں بلکہ حقیقت یہ ہے کہ احراریوں نے اقبال کے ساتھ سازش کر کے فیصلہ کیا تھا کہ مرزا بشیر الدین محمود کو کشمیر کمیٹی کی صدارت سے علیحدہ کیا جائے۔ چنانچہ اس فیصلہ کو عملی جامہ پہنانے کی خاطر ''سول اینڈ ملٹری گزٹ'' میں خبر شائع کرائی گئی کہ کشمیر کمیٹی کا صدر غیر قادیانی مسلمان

ہونا چاہیے اور اس کے بعد مرزا بشیر الدین محمود کو کمیٹی کا اجلاس برائے انتخاب عہدیداران بلانے کیلئے تحریر کیا گیا۔ انہوں نے وہ اجلاس بلوایا اور انتخاب عہدہ داران کے لئے راستہ صاف کرنے کی غرض سے اپنا استعفیٰ پیش کر دیا۔ یہاں بھی ایک سوال پیدا ہوتا ہے اور وہ یہ کہ کیا کشمیری مسلمانوں میں احمدی عقیدے کی تبلیغ کے الزام کو غلط ثابت کرنے کیلئے احمدی ارکان نے کوئی قدم اٹھایا! جواب ہے۔ نہیں اس کی نوبت ہی نہ آئی کیونکہ مرزا بشیر الدین محمود نے اپنا استعفیٰ پیش کر دیا تھا۔

مرزا بشیر الدین محمود کی جگہ اقبال کو کشمیر کمیٹی کا قائم مقام صدر منتخب کیا گیا اور جب اقبال نے کمیٹی کے دستور کا مسودہ تیار کر کے اجلاس میں پیش کیا تو قادیانی ارکان نے ان کی مخالفت کی۔ بلکہ دوران بحث اقبال پر واضح کر دیا کہ قادیانیوں کے نزدیک کشمیر کمیٹی یا مسلمانوں کی کسی بھی تنظیم کی کوئی اہمیت نہیں کیونکہ وہ اپنے عقیدے کے مطابق کسی وفاداری کے پابند ہیں تو صرف ان کی امیر کے ساتھ وفاداری ہے۔ یعنی وہ مسلمانوں کی اکثریت کی بنا پر وضع کیے ہوئے کسی دستور کے پابند نہیں ہو سکتے بلکہ یہ تو وہی کریں گے جو ان کے امیر کا حکم ہوگا۔ بالفاظ دیگر قادیانی بظاہر کشمیر کمیٹی کو قائم رکھتے ہوئے اسے اندر سے دو حصوں یعنی مسلمانوں اور قادیانیوں میں تقسیم کرنے کے درپے تھے۔ یہ صورت اقبال کیلئے ناقابل قبول تھی، اس لیے انہوں نے کشمیر کمیٹی سے استعفیٰ دے دیا اور مسلمانوں کو مشورہ دیا کہ اگر مسلمانان ہند اپنے کشمیری بھائیوں کی امداد اور رہنمائی کرنا چاہتے ہیں تو کوئی اور کشمیر کمیٹی بنائیں جو صرف مسلمانوں پر مشتمل ہو۔ لیکن شیخ اعجاز احمد فرماتے ہیں کہ اقبال احراریوں کے ایماء پر کشمیر کمیٹی کی تخریب میں مصروف ہو گئے اور احراریوں کی حوصلہ افزائی کرنے لگے...... بعد میں قادیانیوں نے "تحریک کشمیر" کے نام سے ایک نئی جماعت قائم کی اور اقبال کو اس کی صدارت پیش کی لیکن اقبال نے اس پیش کش کو ٹھکراتے ہوئے اپنے بیان مورخہ 2 اکتوبر 1933ء میں فرمایا:(24)

> "قادیانی ہیڈ کوارٹرز کی طرف سے ابھی تک ایسا کوئی واضح اعلان جاری نہیں ہوا کہ اگر قادیانی مسلمانوں کی کسی سیاسی تنظیم میں شامل ہوں گے تو ان کی وفاداریاں منقسم نہیں ہوں گی۔ دوسری طرف واقعاتی طور پر یہ ظاہر ہو گیا ہے کہ جسے قادیانی پریس "تحریک کشمیر" کے نام سے پکارتا ہے اور جس میں بقول قادیانی اخبار "الفضل" مسلمانوں کو محض اخلاقی طور پر شامل ہونے کی اجازت دی گئی ہے، ایک ایسی تنظیم ہے، جس کے مقاصد اور محرکات آل انڈیا کشمیر کمیٹی سے مختلف ہیں"۔

شیخ اعجاز احمد فرماتے ہیں کہ قادیانیت کے خلاف محاذ آرائی کے ایام میں جب اقبال سے یہ سوال کیا گیا کہ آپ تو اس فرقہ کو "اسلامی سیرت کا ٹھیٹھ نمونہ" سمجھتے تھے، تو جواب میں انہوں نے اعتراف کیا

کہ پچیس برس پیشتر انہیں اس تحریک سے اچھے نتائج برآمد ہونے کی توقعات تھیں لیکن انہیں اس وقت شکوک پیدا ہوئے جب بانی اسلام ﷺ کی نبوت سے برتر ایک نئی نبوت کا دعویٰ کیا گیا۔ اس کے بعد شیخ اعجاز احمد فرماتے ہیں کہ حضور رسالت مآب ﷺ کی نبوت سے برتر نبوت کے دعوے کی تہمت احراریوں اور اقبال کے حاشیہ نشینوں نے انہیں قادیانیت کے خلاف بھڑکانے کیلئے تراشی تھی لیکن افسوس ہے شیخ اعجاز احمد نے اس ضمن میں اقبال کا پورا فقرہ درج نہیں کیا۔ اقبال فرماتے ہیں: (25)

''ذاتی طور پر مجھے اس تحریک کے متعلق اس وقت شبہات پیدا ہوئے جب ایک نئی نبوت، جو بانی اسلام ﷺ کی نبوت سے بھی برتر تھی، کا دعویٰ کیا گیا اور تمام عالم اسلام کے کافر ہونے کا اعلان کیا گیا۔ بعد ازاں میرے شبہات نے اس وقت مکمل بغاوت کی صورت اختیار کر لی، جب میں نے اپنے کانوں سے اس تحریک کے ایک رکن کو پیغمبر اسلام کے بارے میں نہایت نازیبا زبان استعمال کرتے ہوئے سنا''۔

پس یہ محض احراریوں یا حاشیہ نشینوں کے بھڑکانے کا نتیجہ نہ تھا۔ اقبال کے اپنے کان بھی تو تھے، جنہیں وہ سننے کیلئے استعمال میں لاتے تھے۔ بات دراصل یہ ہے کہ ممکن ہے بقول شیخ اعجاز احمد، مرزا قادیانی نے کبھی حضور رسالت مآب ﷺ کی نبوت سے برتر نبوت کا دعویٰ نہ کیا ہو اور نہ کوئی قادیانی مرزا قادیانی کو سرکار دو عالم ﷺ سے برتر یقین کرتا ہو، مگر کسی بھی مفہوم میں ختم نبوت کے عقیدے کو تسلیم نہ کرنے میں یہی تو قباحت ہے کہ یوں بعد کی نئی نبوت کی برتری کے اظہار کی طرح ڈالی جاسکتی ہے یا ایسے منفی انداز فکر کیلئے دروازہ کھل جانے کا امکان ہے۔ عین ممکن ہے کہ شیخ اعجاز احمد یا دیگر اقادیانیوں کا عقیدہ وہی ہو جو انہوں نے بیان کیا ہے لیکن جس بد بخت کی باتوں کو اقبال نے اپنے کانوں سے سنا، وہ بھی تو اپنے آپ کو تحریک قادیانیت کا رکن ہی سمجھتا تھا۔

شیخ اعجاز احمد کا خیال ہے کہ اقبال اپنی خداداد عقل و دانش کے ساتھ ساتھ بچوں کی طرح معصوم اور بھولے بھالے تھے۔ سنی سنائی بات کا بغیر تحقیق کیے یقین کر لیتے۔ اس ضمن میں انہوں نے اقبال کے بھولپن کی تین مثالیں پیش کی ہیں۔ ان کا استدلال یہ ہے کہ تحریک احمدیہ کے عقائد کے متعلق بھی انہوں نے سنی سنائی باتوں کا بغیر تحقیق کیے یقین کر لیا تھا۔ راقم کی رائے میں ایک ایسا شخص جو ہندو رہنماؤں یا انگریز حاکموں کی سیاسی چالوں کو پوری طرح سمجھتا ہو، جس کی یخ بستہ منطق نے واضح کیا ہو کہ مسلمانوں کی عافیت اسی میں ہے کہ وہ علیحدہ نیابت کے مطالبے کو کسی قیمت پر بھی نہ چھوڑیں جو ایک تجربہ کار وکیل کی حیثیت سے انفرادی یا اجتماعی لین دین کے معاملات میں اپنی فلسفہ دانی یا شاعرانہ تخیل کے باوجود عملی اور کاروباری قسم کا آدمی ہو اس سے ایسے معصومیت یا بھولپن کی توقع رکھنا یا یہ سمجھنا کہ اس

نے سنی سنائی باتوں پر یقین کر کے قادیانیت کے خلاف بلاوجہ شور مچا دیا، قرین قیاس معلوم نہیں ہوتا۔ اعجاز احمد اقبال کے تمام سوانح حیات میں غالباً یہی تین مثالیں ان کے بھولپن کی پیش کر سکتے تھے۔ مگر راقم کے نزدیک یہ مثالیں اقبال کے بھولپن کو ثابت کرنے کیلئے ناکافی ہیں۔ مثلاً سردار بیگم کے ساتھ نکاح کے بعد بعض گمنام خطوں پر ان کا یقین کر لینا اور پھر اپنی غلطی پر پشیمان ہونا، ان کا بھولپن ظاہر نہیں کرتا بلکہ ذہنی اضطراب یا بے چینی کی کیفیت کی طرف اشارہ کرتا ہے کیونکہ ان کی پہلی شادی ناکام رہی تھی اور وہ دوسری بار ضرورت سے زیادہ محتاط ہونے کی کوشش کر رہے تھے۔ پھر یہ کہنا کہ کسی کی گپ پر اعتبار کرتے ہوئے انہوں نے یقین کر لیا کہ روس کا نیا صدر محمد استالین مسلمان ہے۔ اس سلسلہ میں یہ بتا دینا ضروری ہے کہ وسط ایشیا کے مسلمانوں کو مرعوب کرنے کیلئے یا انہیں اپنا مطیع رکھنے کی خاطر شروع میں روسی کیمونسٹوں نے اسی قسم کا پراپیگنڈا کیا تھا اور عین ممکن ہے کہ یہ پراپیگنڈا سرحدیں عبور کر کے برصغیر میں بھی پہنچا ہو۔ اقبال نے غالباً اس پراپیگنڈا سے متاثر ہو کر اپنے بڑے بھائی کو یہ خوشخبری سنائی لیکن بعد میں تحقیق پر یہ خبر غلط ثابت ہوئی۔ اسی طرح اس زمانے میں مغربی پریس دنیائے اسلام میں اس قسم کی غلط خبروں کی تشہیر بطور پالیسی کیا کرتا تھا کہ کسی ملک کے مسلمانوں نے نماز سے پہلے وضو اڑا دیا، یا کسی مسلم ملک میں نماز میں تبدیلیاں کر دی گئیں یا ایسی تحریک دیگر مسلم ممالک میں بھی جاری ہے۔ اس پراپیگنڈے کا مقصد دنیائے اسلام کے حصے بخرے کرنا یا اس میں انتشار پھیلانا تھا اور اس قسم کا طرز عمل آج بھی یہود نواز مغربی پریس اختیار کر لیتا ہے۔ اس اعتبار سے ایسی خبروں سے اقبال کا دل گرفتہ ہونا ان کے بھولپن یا معصومیت کا ثبوت فراہم نہیں کرتا بلکہ ملت اسلامیہ کے متعلق ان کی فکرمندی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ ظاہر ہے کشمیر کمیٹی میں اقبال اپنے ذاتی تجربہ کی بنا پر قادیانیوں سے مایوس ہوئے تھے۔

شیخ اعجاز احمد سمجھتے ہیں کہ کشمیر کمیٹی کے قیام کے دوران اقبال اور جماعت قادیان کے تعاون میں احراری رخنہ انداز ہوئے اور انہوں نے اقبال کو ڈرا دھمکا کر اپنے ساتھ مفاہمت کرنے کی راہ ہموار کی۔ پس اسی مفاہمت کے پس منظر میں اقبال اور احراریوں کی سازش کے ذریعہ مرزا بشیر الدین محمود کو کشمیر کمیٹی کی صدارت سے الگ کیا گیا اور بعد میں اقبال، مجلس احرار کی ہر طرح حوصلہ افزائی کرنے لگے۔ بقول ان کے، احراریوں نے قادیانی عقائد کے متعلق بے بنیاد باتیں تراش کر اقبال کے عشق رسول ﷺ کو ایکس پلائیٹ کرتے ہوئے انہیں قادیانیت کے خلاف بھڑکایا اور اقبال نے بغیر تحقیق کیے ان کی باتوں کو درست تسلیم کر لیا۔

کشمیر کمیٹی میں قادیانیوں کے ساتھ ملکر کام کرنے میں اقبال کا ذاتی تجربہ تھا اور اس ضمن میں ان کے بیانات سے ظاہر ہے کہ وہ قادیانیوں سے مایوس ہوئے تھے۔ یہاں یہ بات بھی ذہن میں رکھنا

ضروری ہے کہ اقبال قادیانیوں سے من حیث الجماعت 1933ء میں مایوس ہوئے لیکن انہوں نے تحریک قادیانیہ کے خلاف اپنا پہلا بیان دو سال بعد یعنی 1935ء میں جاری کیا۔ احراریوں کی جماعت قادیانیہ سے پرانی عداوت تھی اور جب اقبال کشمیر کمیٹی میں قادیانیوں سے مایوس ہوئے تو عین ممکن ہے کہ احراریوں نے قادیانیوں کے خلاف ان سے مفاہمت کرنے کی کوشش کی ہو کیونکہ یہ صورتحال دونوں فریقوں کو ایک دوسرے کے قریب تر لانے کا ذریعہ بنتی تھی مگر اس صورتحال کے صحیح تجزیہ کیلئے تین چار دیگر امور بھی ذہن میں رکھنے چاہئیں، جنہوں نے مستقبل میں بالخصوص پنجاب کی مسلم سیاست پر اثر انداز ہونا تھا۔ یہ امور تھے: کمیونل ایوارڈ، محمد علی جناح کے ہاتھوں 1934ء میں مسلم لیگ کا احیاء 1935ء کے گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ کے تحت صوبائی خودمختاری کا مسئلہ، سر فضل حسین کی یونینسٹ پارٹی کا پروگرام اور پنجاب میں مسلم اکثریت کو بروئے کار لانے کے سلسلہ میں درپیش خطرات، ان امور کے پس منظر میں محمد علی جناح، اقبال اور پنجاب کے دیگر مسلم لیگی رہنماؤں، احراریوں، یونینسٹوں اور احمدیوں کے سیاسی عزائم نے 1935ء تک جو شکل اختیار کی، اس کی روشنی ہی میں اقبال کے تحریک قادیانیہ کے خلاف بیانات کو پوری طرح سمجھا جاسکتا ہے۔

اصل سوال یہ ہے کہ اگر اقبال قادیانیوں سے 1933ء میں مایوس ہو گئے تھے تو انہوں نے دو برس انتظار کے بعد 1935ء میں قادیانیت کے متعلق اپنی تبدیلی رائے کا برملا اظہار کیوں کیا؟ ایک طبقہ فکر کی رائے ہے کہ جب قادیانیوں کے سیاسی عزائم واضح طور پر سامنے آگئے تو اقبال نے قادیانیت سے بیزاری کا اعلان کر دیا۔[26] آخر قادیانیوں کے کوئی سیاسی عزائم تھے تو کیا تھے؟ بالفاظ دیگر اگر اقبال نے عامۃ المسلمین کیلئے تحریک قادیانیہ کے سیاسی عزائم سے کوئی خطرہ محسوس کیا تو وہ کیا تھا؟

یہاں یہ واضح کر دینا مناسب ہوگا کہ برصغیر میں سیاسی بیداری کے دور میں بھی تحریک قادیانیہ انگریزی حکومت کی اطاعت اور وفاداری کا دم بھرتی تھی۔ اپنے ابتدائی ایام ہی میں اس نے جہاد کی حرمت کا اعلان کر رکھا تھا اور اس سے مراد یہ لی گئی کہ قادیانیوں کے نزدیک انگریز کے ساتھ وفاداری کو اس قدر اہمیت حاصل تھی کہ اس کے خلاف سیاسی آزادی کیلئے جدوجہد کرنا بھی حرام قرار دیا گیا تھا۔ تحریک قادیانیہ کا تعلق خالصتاً پنجاب کی سرزمین سے تھا پنجاب میں غیر مسلموں کے مقابلے میں مسلمانوں کی اکثریت تھوڑی سی تھی اور اس اکثریت کے بل بوتے پر یہاں کسی مستحکم مسلم وزارت تشکیل دے سکنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا البتہ اگر مسلمانوں میں اتحاد برقرار رکھا جا سکے تو وہ مخلوط وزارت قائم کر سکتے تھے۔ چنانچہ پنجاب میں سر فضل حسین نے غیر فرقہ وارانہ سیاسی جماعت یونینسٹ پارٹی قائم کر رکھی تھی۔ سر فضل حسین کے والد کے مرزا قادیانی سے خاندانی مراسم تھے۔ جب سر فضل حسین

انگلستان سے اپنی تعلیم کی تکمیل کے بعد واپس تشریف لائے تو ان کے والد انہیں ساتھ لے کر مرزا غلام احمد کے پاس گئے اور ان کیلئے دعا کی درخواست کی۔ [27] بعد میں 1926ء میں جب سر ظفر اللہ خان پنجاب کی کونسل کیلئے منتخب ہوئے تو مرزا بشیر الدین محمود (قادیانیوں کے دوسرے جانشین) نے انہیں ہدایت کی کہ کونسل میں اور سیاسی میدان عمل میں سر فضل حسین کے ساتھ پورا تعاون کیا جائے۔ [28] سر ظفر اللہ خان کہتا ہے:

''میں تو پہلے ہی میاں صاحب کا مداح اور ممنون احسان تھا اس لیے حضور کے ارشاد کی تعمیل میرے لیے آسان تھی''۔ [29]

سو پنجاب میں قادیانی جماعت نے سیاسی میدان عمل میں سر فضل حسین کی یونینسٹ پارٹی کے ساتھ تعاون کے ذریعہ اپنی سیاسی زندگی کی ابتداء کی۔ سر ظفر اللہ خان نے مرزا بشیر الدین محمود کی ہدایت کے تحت یونینسٹ پارٹی میں شمولیت اختیار کی اور یہ تعلق آخر تک قائم رہا۔ سر فضل حسین کے بارے میں ان کے فرزند عظیم حسین کی تحریر کردہ کتاب کے مطالعہ سے ظاہر ہے کہ وہ اپنی رائے سے اختلاف کرنے والوں کو قطعی پسند نہ کرتے تھے اور اپنے اردگرد صرف ایسے لوگوں کو دیکھنے کے خواہش مند تھے جو ان کی ہاں میں ہاں ملاتے رہیں یا ان کی رائے سے اتفاق کرتے رہیں۔ سر ظفر اللہ خان بھی اسی سبب سے ان کے منظور نظر تھے۔

سوال پیدا ہوتا ہے کہ قادیانی جو اصلاً ایک مذہبی جماعت تھی کو سیاسی وابستگی پیدا کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ جواب ہے، سیاسی قوت حاصل کیے بغیر کوئی بھی مذہبی تحریک نہ تو اپنا الگ تشخص برقرار رکھ سکتی ہے اور نہ اس کے اراکین کی تعداد میں اضافہ ہو سکنے کا امکان ہے۔ قادیانی جماعت نے یونینسٹ پارٹی کے ساتھ تعلق کس سیاسی مصلحت کے تحت قائم کیا تھا۔ اس سوال کا جواب بڑا آسان ہے۔ اول یہ کہ یونینسٹ پارٹی ایک غیر فرقہ وارانہ سیاسی جماعت تھی، یعنی باوجود اس کے کہ اس میں مسلمانوں کی اکثریت تھی، وہ اصولاً ایک سیکولر پارٹی تھی جس میں قادیانی بحیثیت ایک مذہبی فرقہ مسلمانوں میں رہتے ہوئے بھی انہیں اندر سے تقسیم کر کے اپنی تعداد میں خاطر خواہ اضافہ ہونے تک اپنی علیحدہ حیثیت برقرار رکھ سکتے تھے۔ دوم یہ کہ یونینسٹ پارٹی انگریزی حکومت کی اطاعت کا دم بھرتی تھی اور اس کے ذریعہ قادیانی (جو عقیدتاً انگریزی حکومت کے وفادار تھے) بظاہر عامۃ المسلمین میں شمار ہوتے ہوئے وہ مناصب حاصل کر سکتے تھے جو مسلمانوں کیلئے مخصوص تھے۔ بہر حال اس زمانہ میں مسلم لیگ یا مسلم کانفرنس جیسی سیاسی جماعتیں عوامی نہ تھیں۔

اسی دور میں کشمیر کمیٹی میں اقبال کو خالصتاً قادیانی قیادت میں کام کرنے کا تجربہ حاصل ہوا۔ کشمیر

کمیٹی ایک عارضی تنظیم کی صورت میں عجلت میں بنائی گئی تھی۔ اس کا نہ تو کوئی دستور تھا اور نہ قواعد و ضوابط۔ جب قادیانی ارکان پر الزام لگا کر وہ کشمیر کمیٹی کو کشمیر میں قادیانیت کی تبلیغ کی خاطر استعمال کر رہے ہیں تو اس قسم کے الزامات کے تدارک کیلئے تجویز پیش کی گئی کہ کشمیر کمیٹی کیلئے دستور اور قواعد وضوابط وضع کر لیے جائیں تا کہ کسی کو کسی کے خلاف شکایت کرنے کا موقع نہ مل سکے۔ لیکن بجائے اس کے کہ الزام کو غلط ثابت کرنے کیلئے قدم اٹھائے جاتے، قادیانیوں نے اس تجویز کو اپنے امیر کے لامحدود اختیارات کو محدود کرنے کیلئے ایک چال تصور کیا اور مرزا بشیر الدین محمود نے کشمیر کمیٹی سے استعفیٰ دے دیا۔ جب اقبال کشمیر کمیٹی کے قائم مقام صدر منتخب ہوئے تو قادیانی اراکین نے ان کے ساتھ تعاون کرنے سے انکار کر دیا اور بقول اقبال ان پر واضح کر دیا کہ قادیانیوں کے نزدیک کشمیر کمیٹی یا مسلمانوں کی کسی بھی تنظیم کی کوئی اہمیت نہیں اور ان کے عقیدے کے مطابق اگر وہ کسی وفاداری کے پابند ہیں تو صرف ان کی امیر کے ساتھ وفاداری ہے۔ پس اقبال پر یہ حقیقت واضح ہوگئی کہ قادیانی اگر مسلمانوں کی کسی سیاسی تنظیم میں شامل ہوں گے تو ان کی وفاداریاں یقیناً منقسم ہوں گی۔ یعنی ان کی اولین وفاداری اپنی جماعت کے ساتھ ہوگی، نہ کہ ملت اسلامیہ کے ساتھ۔ یہ وہ وقت تھا جب مسلمانوں میں اور بالخصوص پنجاب کے مسلمانوں میں اتحاد کی اشد ضرورت تھی۔ بعد ازاں اقبال کے کان میں کسی قادیانی کے منہ سے نکلی ہوئی دو ایک ناخوشگوار باتیں پڑیں جن کے سبب وہ قادیانی جماعت سے بیزار ہو گئے۔ یہ سب 1933ء میں ہوا لیکن اقبال نے قادیانیت کے خلاف اپنا پہلا بیان 1935ء میں جاری کیا۔ اس کی وجہ کیا تھی؟

شیخ اعجاز احمد کا خیال ہے کہ 1935ء میں احراریوں نے قادیانیوں کے خلاف ایک عام تحریک چلا رکھی تھی۔ چنانچہ احراریوں یا اپنے کسی قادیانیت کے مخالف حاشیہ نشین کے بھڑکانے پر اقبال نے بھی قادیانیت کے خلاف مضمون داغ دیا۔ اس ضمن میں وہ اپنے بیان کی تائید میں عبدالمجید سالک کا حوالہ پیش کرتے ہیں۔ مگر راقم کی رائے میں شیخ اعجاز احمد اور عبدالمجید سالک دونوں کا استدلال درست نہیں۔ اقبال نے قادیانیت کی تردید میں اپنا پہلا بیان کسی کے اکسانے پر محض اتفاقی یا حادثاتی طور پر نہیں دیا تھا بلکہ اس کے چند اہم محرکات تھے جن کا تعلق پنجاب میں مسلم سیاست کے مستقبل سے تھا۔ علاوہ ازیں یہ بیان گورنر پنجاب سر ہربرٹ ایمرسن کی تقریر کے جواب میں دیا گیا جس میں اس نے قادیانیت کے خلاف احرار کی ایجی ٹیشن کا حوالہ دیتے ہوئے مسلمانوں کو رواداری کا درس دیا تھا۔

ایمرسن نے انجمن حمایت اسلام لاہور کے سالانہ اجلاس کے موقع پر اپنے خطبہ میں قادیانیت کے خلاف مجلس احرار کے مظاہروں کا ذکر کرتے ہوئے نہ صرف مسلمانوں کو رواداری کی تلقین کی تھی بلکہ

مسلمانوں کے باہمی نفاق پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے مسلمانان پنجاب کو مشورہ دیا تھا کہ وہ اپنی قوم میں کوئی بلند پایہ لیڈر پیدا کریں۔ پس تحریک قادیانیہ کے خلاف اقبال کا پہلا بیان ''قادیانیت اور صحیح العقیدہ مسلمان'' اسی کے جواب میں جاری کیا گیا۔

اس بیان کے مطالعہ سے ظاہر ہے کہ اقبال نے ایمرسن کے درس رواداری کو مسلمانوں کے تمدنی نقطہ نگاہ سے بے خبری قرار دیا اور فرمایا کہ انگریزی حکومت کو اس بات سے غرض نہیں کہ مسلمانوں کا اتحاد برقرار رہتا ہے یا نہیں، کیونکہ اس کا مفاد تو صرف اسی میں ہے کہ نئے مذہبی کا جو بانی بھی ابھرے، وہ برطانیہ کا وفادار رہے۔ اس ضمن میں اپنے نقطہ نظر کی وضاحت کی خاطر انہوں نے اکبر الہ آبادی کو درج ذیل شعر بھی پیش کیا ہے

گورنمنٹ کی خیر یارو مناؤ
''انا الحق'' کہو اور پھانسی نہ پاؤ

اقبال نے مزید کہا کہ یہ کہاں کا انصاف ہے کہ اسلام کے باغی گروہ کو تو اپنے اشتعال انگیز عقائد کی تبلیغ جاری رکھنے کی آزادی ہو لیکن اگر ملت اسلامیہ کوئی دفاعی تدبیر اختیار کرے تو اسے رواداری کا سبق دیا جائے۔ اگر انگریزی حکومت اس گروہ کی خصوصی خدمات کے سبب اسے پسند کرتی ہے تو اسے اس کی خدمات کا جو جی چاہے صلہ دے سکتی ہے مگر یہ زیادتی ہے کہ مسلمانوں سے یہ توقع رکھی جائے کہ وہ اپنے معاشرے کی سالمیت کے تحفظ کیلئے فکر مند نہ ہوں۔ (30)

شیخ اعجاز احمد، قادیانی حلقوں، سر فضل حسین یا عظیم حسین کے خیال میں اقبال نے قادیانیت کی مخالفت اپنی سیاسی اغراض کے حصول کی خاطر کی تھی لیکن اوپر واضح کیا جا چکا ہے کہ اقبال کی سب سے اہم سیاسی غرض مسلمانان برصغیر کے مفادات کا تحفظ تھی۔ نظریاتی اعتبار سے اللہ تعالیٰ کے نزدیک شرک سب سے بڑا گناہ ہے کیونکہ مشرک اللہ تعالیٰ کی توحید، یکتائیت اور خودی کو تسلیم کرنے سے انکار کرتا ہے اور اس کی پاداش میں دوزخ میں جھونکا جاتا ہے۔ لیکن اقبال کے ہاں امت محمدیہ یا ملت اسلامیہ کے اتحاد، یگانگت، یکجہتی اور سالمیت کو پارہ پارہ کرنے والا تو اس کی اجتماعی خودی کا منکر ہے لہٰذا ایسا گنہگار ہے جسے دوزخ بھی قبول کرنے کو تیار نہیں۔

کیا اقبال نے اپنی کسی ذاتی غرض کی تحصیل کی خاطر یا احساس محرومی کے سبب تحریک قادیانیہ کی مخالفت کی تھی؟ شیخ اعجاز احمد یہ تحریر کرتے ہیں کہ اس زمانے میں چونکہ انگریزی حکومت نے اقبال کے بجائے سر ظفر اللہ خان کو مستقل طور پر وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کا رکن مقرر کر دیا تھا اس لیے اقبال نے تحریک قادیانیت کی مخالفت میں بیان جاری کرنے شروع کر دیئے۔ یہ عذر کچھ اسی قسم کا ہے جو ہندو

اخبار ''ٹریبیون'' نے اقبال کے خطبہ الہ آباد 1930ء کے موقع پر پیش کیا تھا۔ یعنی اقبال نے برصغیر میں علیحدہ مسلم ریاست کا تصور اتفاقاً دیا کیونکہ حکومت برطانیہ نے انہیں پہلی گول میز کانفرنس میں شرکت کیلئے مدعو نہ کیا تھا۔ اقبال نے اگر انگریزی حکومت کی ملازمت ہی کرنی تھی تو سر فضل حسین سے بنا کر رکھتے یا ان کی یونینسٹ پارٹی سے آخری دم تک وابستگی قائم رکھتے۔ انگریز حکمران سر فضل حسین پر بہت اعتماد کرتے تھے۔ اس لیے 1932ء میں جب وہ چار ماہ کی رخصت پر گئے تو سر فضل حسین کی سفارش پر ہی سر ظفر اللہ خان کو عارضی طور وائسرائے کی کونسل کا رکن مقرر کیا گیا۔[31] اسی طرح جب اکتوبر 1934ء میں مستقل طور پر سر ظفر اللہ خان کے اس منصب پر تقرر کا اعلان ہوا تو اسے بھی سر فضل حسین کی کوششوں کا نتیجہ سمجھا گیا۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاری اور مولانا ظفر علی خان کے ''زمیندار''، ''ویکلی میل'' اور ''مجاہد'' میں تند و تیز بیانات یا احراریوں کی ایجی ٹیشن صرف سر ظفر اللہ خان کے تقرر یا قادیانیوں کے خلاف ہی نہ تھی بلکہ سر فضل حسین اور یونینسٹ پارٹی کے خلاف بھی تھی۔ یہ علیحدہ بات ہے کہ اسی اثنا میں سر ہربرٹ ایمرسن کے خطبہ کے جواب کی صورت میں اقبال کو بھی یونینسٹ قادیانی گٹھ جوڑ پر کھل کر تبصرہ کرنے کا موقع ملا اور انہوں نے قادیانیت کی تردید کے ساتھ ساتھ سر فضل حسین کے کردار پر بھی کڑی نکتہ چینی کی۔ سر فضل حسین پر الزام لگایا گیا کہ وہ انگریز حاکموں کے اشارے پر شہری دیہاتی تفریق کے ساتھ قادیانیوں کو آگے بڑھا کر پنجاب میں مسلمانوں کے اتحاد پر ضرب کاری لگا رہے ہیں۔ سر فضل حسین وائسرائے کی کونسل میں سر ظفر اللہ خان کے تقرر پر مسلمانوں میں اضطراب سے بخوبی آگاہ تھے۔ انہوں نے اپنے خط مورخہ 24 ستمبر 1934ء بنام سر ظفر اللہ خان میں اس اضطراب کی وجوہات بڑی تفصیل کے ساتھ بیان کی ہیں لیکن ساتھ ہی تحریر کیا:[32]

> ''اب انہوں نے اپنی تمام تر توجہ میری طرف مبذول کر لی ہے اور کہتے ہیں کہ زیادہ عرصہ تک اونچے منصب پر فائز رہنے کے سبب میں مسلم رائے عامہ سے بے پروا ہو گیا ہوں اور میں نے آمرانہ رویہ اختیار کر لیا ہے۔ خیر، مجھے توقع ہے کہ اب تک آپ کے تقرر کا فیصلہ ہو چکا ہو گا، گو میں یقین سے نہیں کہہ سکتا کہ تقرر کے اعلان سے مخالفت ختم ہو جائے گی، بلکہ کچھ بڑھ ہی جائے گی۔ بہر حال میں دیکھوں گا کہ اس کے خاتمے کیلئے کیا قدم اٹھانے چاہئیں۔

اقبال کی اگر وائسرائے کی کونسل کی رکنیت میں دلچسپی تھی تو سر فضل حسین کی ڈائری یا خطوط میں اس کا کہیں ذکر ملتا یا عظیم حسین کی تصنیف میں اس کی طرف کوئی اشارہ ہوتا۔ دراصل عظیم حسین کا تو گلہ ہی یہی ہے کہ ان کے والد سر فضل حسین اقبال کو انگریزی حکومت میں کسی بلند عہدے پر فائز کروانے کیلئے بار بار کوشش کرتے تھے۔ مگر اقبال ہر بار انگریزی حکومت پر نکتہ چینی کر کے حکومتی حلقوں کا اعتماد کھو دیتے۔

یہاں یہ بات بھی ذہن میں رکھنی چاہیے کہ انگریز حکمران اتنے کمزور نہیں تھے کہ احراریوں کی ایجی ٹیشن پر یا سید عطاء اللہ شاہ بخاری اور مولانا ظفر علی خان کے اخبارات میں اقبال کا نام لینے پر انہیں وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کا رکن مقرر کر دیتے۔ یہ درست ہے کہ اس منصب پر سر ظفر اللہ خان کی متوقع تقرری کے خلاف ''زمیندار'' اور دیگر اخباروں میں سخت احتجاج ہو رہا تھا اور کہا جا رہا تھا کہ ایک قادیانی کے بجائے کسی جلیل القدر مسلمان کو یہ منصب دیا جائے اور اس ضمن میں اقبال کا نام بھی لیا جا رہا تھا لیکن اس سے یہ نتیجہ اخذ کرنا کہ اقبال اس منصب کیلئے امیدوار تھے، درست نہیں۔ انگریز حکمرانوں کو اس قسم کے تقرر کرتے وقت سب سے پہلے ایسے لوگوں کی تلاش ہوتی تھی، جو ان کے اطاعت گزار اور وفادار ہوں، نہ کہ ان کے نقاد۔ اس لیے یہ بات پنجاب میں ہر کوئی جانتا تھا کہ وائسرائے کی کونسل کی رکنیت کے لیے اسی شخص کا تقرر ہوگا جو انگریز حاکموں کی توقعات کے مطابق سر فضل حسین کا صحیح جانشین ہو، جسے سر فضل حسین یا انہی کی طرح کی کسی شخصیت کی حمایت حاصل ہو اور اگر یہ محسوس کیا جاتا کہ مسلم ایجی ٹیشن کے سبب سر ظفر اللہ خان کا تقرر مناسب نہ رہے گا، تو اس منصب کیلئے سر فضل حسین کو کسی اور جانشین کی سفارش کرنے کیلئے کہا جاتا لیکن اقبال جیسی شخصیت، جس نے کئی بار انگریزی حکومت کو تنقید کا نشانہ بنایا تھا، کے تقرر کا تو سوال ہی پیدا نہ ہوتا تھا۔

اس ضمن میں شیخ اعجاز احمد میاں محمد شفیع (م۔ش) کے بیان کو سند کے طور پر پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ جن ایام میں سر فضل حسین کے جانشین کے تقرر کا معاملہ زیرِ غور تھا تو وائسرائے لارڈ ولنگڈن نے ایک ملاقات میں اقبال کو یہ کہہ کر کہ اب ہم اکثر ملتے رہیں گے، سر فضل حسین کی جگہ ان کے تقرر کی طرف اشارہ بھی کر دیا تھا۔ راقم کو اس روایت کی صحت پر کئی اعتراض ہیں۔ اول یہ کہ 1934ء یا 1935ء میں میاں محمد شفیع (م۔ش) سے اقبال کے کسی قسم کے روابط قائم نہ ہوئے تھے بلکہ اس زمانے میں وہ میاں محمد شفیع (م۔ش) کو جانتے تک نہ تھے۔ دوم یہ کہ ان دو سالوں میں ایسی کوئی شہادت راقم کی نظر سے نہیں گزری جس سے ثابت ہو سکے کہ اقبال کی لارڈ ولنگڈن سے ملاقات ہوئی تو کہاں ہوئی تھی۔ سوم یہ کہ جس روایت کا شنید پر انحصار ہو اور جس کی تائید کسی واقف حال ہمعصر شخصیت کے بیان یا کسی معتبر تحریری ذریعہ سے نہ ہوتی ہو وہ تحقیقی نقطہ نگاہ سے قابلِ اعتناء نہیں سمجھی جا سکتی۔

مئی 1935ء میں جب قادیانیت کے خلاف اقبال نے اپنا پہلا بیان جاری کیا تو گلے کا عارضہ لاحق ہوئے ڈیڑھ برس کی مدت گزر چکی تھی۔ بھوپال سے برقی علاج کا پہلا کورس مکمل کر کے واپس لاہور آئے تھے۔ آواز بہت نحیف تھی۔ صحت مسلسل گر رہی تھی اور مستقل طور پر صاحب فراش ہو چکے تھے بلکہ انہی ایام میں سردار بیگم کی تشویشناک بیماری، پھر ناگہانی موت اور نابالغ بچوں کی نگہداشت وغیرہ

ایسے مصائب وآلام نے انہیں بالکل نڈھال کر دیا تھا۔ آواز کی خرابی کے سبب تقریباً ڈیڑھ برس سے وکالت بھی چھوٹ چکی تھی۔ یہ درست ہے کہ اقبال کو مالی فراغت یا آسودگی کبھی نصیب نہ ہوئی لیکن 1934ء اور 1935ء میں تو بوجہ علالت وہ اس قابل ہی نہ رہے تھے کہ وائسرائے کی کونسل کی رکنیت قبول کرتے۔ اس حالت میں یہ کہنا کہ اقبال وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کی رکنیت کے امیدوار تھے، یا اس منصب پر تقرری کے خواب دیکھ رہے تھے اور جب ان کی بجائے یہ منصب وزیر ہند نے سر ظفر اللہ خان کو سونپ دیا تو وہ انتقاماً قادیانیت کی مخالفت میں بیانات جاری کرنے لگے، اصل حقائق سے بے خبری ہے یا انہیں تعصب کی عینک سے دیکھنے والوں کی آنکھوں سے دیکھنا ہے۔(33)

## کتابیات:


1:۔ اقبال نامہ مرتبہ شیخ عطاء اللہ جلد اوّل صفحہ 354۔

2:۔ مکتوبات اقبال مرتبہ سید نذیر نیازی صفحہ 270۔ یہ کبھی بھی شائع نہ ہوا۔

3:۔ بیان کے انگریزی متن کے لئے دیکھئے اقبال کی تقریریں اور بیانات مرتبہ اے آر طارق (انگریزی صفحات 91 تا 98)

4:۔ ایضاً صفحات 99 تا 104۔

5:۔ ایضاً صفحات 105 تا 108۔

6:۔ اقبال کی تقریریں، تحریریں اور بیانات مرتبہ لطیف احمد شیروانی (انگریزی) صفحات 174 تا 176۔

7:۔ انوار اقبال مرتبہ بشیر احمد ڈار صفحات 45۔46۔

8:۔ اسلام اور احمدیت کے انگریزی متن کے لئے دیکھئے اقبال کی تقریریں، تحریریں اور بیانات مرتبہ لطیف احمد شیروانی (انگریزی) صفحات 176 تا 199۔ اقتباس صفحہ 177 سے لیا گیا ہے۔

9:۔ ایضاً صفحہ 200۔

10:۔ مکتوبات اقبال مرتبہ سید نذیر نیازی صفحہ 315۔

11:۔ اقبال اور انجمن حمایت اسلام از محمد حنیف شاہد صفحات 131 تا 136۔

12:۔ مضمون ''قادیانیت اور علامہ اقبال'' نوائے وقت مورخہ 13 اپریل 1954ء

13:۔ دیکھئے کتابچہ بمشتمل چودہ صفحات بعنوان ''احمدیت علامہ اقبال کی نظر میں'' مرتبہ

عبدالمالک خان ناظر اصلاح وارشاد وصدر انجمن احمدیہ پاکستان ربوہ، مزید دیکھئے اس کتابچہ پر تبصرہ ہفت روزہ چٹان مورخہ 27 مئی 1974ء صفحات 17، 24، 25۔

14:۔ اقبال نامے اخلاق، اثر بھوپال صفحات 76، 77۔ یہ خط اقبال نامہ مرتبہ شیخ عطاء اللہ حصہ اول صفحات 386، 387 پر بھی موجود ہے لیکن اس میں یہ فقرے "مگر افسوس کہ دینی عقائد کی رو سے قادیانی ہے تم کو معلوم ہے کہ آیا ایسا عقیدہ رکھنے والا آدمی مسلمان بچوں کا گارڈین ہوسکتا ہے یا نہیں۔" حذف کیے گئے ہیں۔

15:۔ باقیات اقبال مرتبہ محمد عبداللہ قریشی صفحہ 129۔

16:۔ معاصرین اقبال کی نظر میں صفحہ 232۔

17:۔ ایضاً صفحات 232 تا 241۔

18:۔ باقیات اقبال مرتبہ محمد عبداللہ قریشی صفحہ 163 تا 165۔

19:۔ معاصرین اقبال کی نظر میں مرتبہ محمد عبداللہ قریشی صفحات 231، 232، 241، 242۔

20:۔ خطوط اقبال مرتبہ محمد عبداللہ چغتائی صفحہ 45۔

21:۔ روایات اقبال مرتبہ محمد عبداللہ چغتائی صفحہ 45۔

22:۔ خط کے اقتباس کے لئے دیکھیے مضمون "سرسید احمد خان، شمس العلماء مولوی میر حسن سیالکوٹی اور مرزا غلام احمد قادیانی" از کلیم اختر ہفت روزہ چٹان مورخہ 17 نومبر 1975ء صفحہ 27۔

23:۔ صاف گو مسٹر جناح (انگریزی) صفحہ 53۔

24:۔ اقبال کی تقریریں، تحریریں اور بیانات مرتبہ لطیف احمد شیروانی (انگریزی) صفحات 234، 235۔

25:۔ اقبال کی تقریریں اور بیانات مرتبہ اے آر طارق (انگریزی) صفحات 101۔

26:۔ خطوط اقبال مرتبہ رفیع الدین ہاشمی صفحہ 124۔ اقبال اور قادیانی از نعیم آسی۔ اقبال اور قادیانیت از شورش کشمیری۔ اقبال نے انھیں اپنے مقالے مسلم کیمونٹی کے انگریزی مسودے کے حاشیہ میں ذہناً "مسکین" قرار دیا ہے۔

27:۔ تحدیث نعمت از سر ظفر اللہ خان صفحہ 10۔

28:۔ ایضاً صفحہ 237۔

29:۔ ایضاً صفحہ 237۔

30:۔ اقبال کی تقریریں اور بیانات مرتبہ اے آر طارق (انگریزی) صفحات 95، 96۔

31:۔ فضل حسین ایک سیاسی بیاگرافی از عظیم حسین (انگریزی) صفحات 313، 314۔ میاں فضل حسین کی ڈائری اور نوٹس مرتبہ ڈاکٹر وحید احمد (انگریزی) اندراجات ڈائری مورخہ 17 مئی و 22 مئی 1932ء صفحات 138 تا 140۔

32:۔ فضل حسین ایک سیاسی بیاگرافی از عظیم حسین (انگریزی) صفحات 314۔ میاں فضل حسین کی ڈائری اور نوٹس مرتبہ ڈاکٹر وحید احمد (انگریزی) صفحات 154۔

33:۔ احمدیوں کو چونکہ ہندو اور سکھ مسلمان کہتے تھے اس لئے قیام پاکستان پر احمدیوں نے بھی دیگر مسلمانوں کی طرح مشرقی پنجاب سے ہجرت کر کے پاکستان میں پناہ لی اور قادیان کے بجائے سرگودھا کے نزدیک ربوہ کو اپنا مرکز بنایا۔ پاکستان پیپلز پارٹی کی حکومت کے دوران 1974ء میں آئین کی ترمیم کے ذریعہ انھیں غیر مسلم یا ایک علیحدہ مذہبی فرقہ قرار دے دیا گیا اور 1984ء میں جنرل ضیاء الحق کی حکومت نے تعزیرات پاکستان میں ایک ترمیم کے ذریعہ ان لئے اسلامی اصلاحات کا استعمال جرم قرار دے دیا۔

..........................................

## مردِ غازی مولانا عبدالستار خان نیازیؒ:

۱۹۵۳ء کی تحریکِ ختمِ نبوّت میں مولانا عبدالستار خان نیازیؒ نے سزائے موت کا فیصلہ سن کر کہا: ''بس...! اس سے بھی بڑی سزا ہے تو دے لیجئے، میں ناموسِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر سب کچھ قربان کرنے کو تیار ہوں۔''

۱۹۵۳ء کی تحریکِ ختمِ نبوّت میں اپنی اسیری کے بارے میں فرماتے ہیں کہ:

مجھے اپنی زندگی پر فخر ہے کہ جب تحریک ختم نبوّت کے مقدمے کے بعد میری رہائی ہوئی تو پریس والوں نے میری عمر پوچھی، اس پر میں نے کہا تھا: ''میری عمر وہ سات دن اور آٹھ راتیں ہیں جو میں نے ناموسِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے تحفظ کی خاطر پھانسی کی کوٹھڑی میں گزاری ہیں، کیونکہ یہی میری زندگی ہے اور باقی شرمندگی! مجھے اپنی زندگی پر ناز ہے۔''

رائے محمد کمال

# قادیانی اُمت اور پاکستان

## قاتل خواب:

میں بادشاہی مسجد کی سیڑھیوں سے اتر رہا تھا۔ ایک لولے لنگڑے فقیر نے آگے بڑھ کر کہا۔

''بابو، خدا کے لئے یہیں رُک جاؤ۔''

غیر متوقع مداخلت سے میں گھبرا سا گیا۔ وہ بولا

''ڈرو مت میں کوئی غیر نہیں، تمہارے وطن ''پاکستان'' کا متحرک نقشہ ہوں۔''

ارے کیا؟ میں بے ساختہ چیخ اُٹھا۔

اب کے وہ کہہ رہا تھا۔

''مجھ سے ایک دردناک حادثہ سُنئے۔ کل میں مینار پاکستان کی طرف جا رہا تھا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ آزادی چوک کے بیچ میں ایک لاوارث میت پڑی ہے۔ میں بالکل قریب پہنچ گیا۔ تیکھے نقوش والی ایک عورت بآوازِ بلند نفرت سے کہہ رہی تھی۔ ''ہندوستانی مسلوں کے قائد کا متعفن لاشہ۔۔۔ مجھے گھن آتی ہے۔''

بعد ازاں معذور شخص یہ کہتے ہوئے مقبرہ اقبال کی طرف چل پڑا۔

''ایک بات یاد رکھنا، جب تم خانہ خدا میں داخل ہوئے تو بلندیوں نے آگے بڑھ کر استقبال کیا تھا۔ اگر منہ پھیر کے چلے ہو تو دیکھتے نہیں کہ پستیاں تمہارا مقدر بن رہی ہیں۔ ملت اسلامیہ کا سانحہ بھی یہی ہے۔

میرے قدم بوجھل ہو رہے تھے۔ دل کی دھڑکنیں بھی ڈوبنے لگیں۔ بے خیالی میں نگاہیں اچانک بائیں جانب اُٹھ گئیں۔ ذرا دور سر سکندر حیات کی تُربت کے اوپر پھٹے پرانے سُرخ جوڑے میں ملبوس ایک خوبرو دوشیزہ بیٹھی ہے۔ بدتمیز کہیں کی آدابِ شہنشاہی سے بھی آگاہ نہیں۔ اس سے کوئی پوچھے؟ بھلا یہ بھی کسی پارک کی نشست ہے۔ جس پر لیٹے تم کسی کو صدائیں دے رہی ہو۔ میں اس حشر بجاں منظر سے

کڑھ رہا تھا کہ میرے کان میں کسی نے سرگوشی کے طور پر کہہ دیا۔

یہ فتنہ فروش حسینہ درحقیقت تاریخ کا مرثیہ اور عبرت کا مرقع ہے۔ جس نے اس کی پتاسُنی وہ زندگی بھر مصروف ماتم رہا۔ غالباً تمہارا احساس زندہ ہے۔ پگھل پگھل کر مر جاؤ گے۔ اپنی قوم کے ہم فکر بن کر جیو۔ فکر فردا ہو نہ احساس زیاں رہے۔ وگرنہ مقدور ہو تو درویش لاہوری کے مرقد کی جبیں پر مسلمانانِ ہند کا یہ نوشتہ تقدیر کھدوا دینا۔

''تیری بربادیوں کے مشورے ہیں آسمانوں میں''

## مقتول تعبیر:

لاہور سے بجانب مغرب سرگودھا روڈ پر ایک معروف قصبہ ربوہ (موجودہ چناب نگر) واقع ہے۔ یہ قادیانی اُمت کا دوسرا بڑا مرکز ہے اسے چنیوٹ سے چند فرلانگ آگے سڑک کے کنارے پہاڑیوں کے دامن میں بڑے سلیقہ سے آباد کیا گیا۔ ربوہ کی 1033 ایکڑ سات کنال آٹھ مرلے اراضی انگریز گورنر سر فرانسس موڈی کی خاص دلچسپی سے قادیانی جماعت کو عطا کی گئی۔ ایک آنہ فی مرلہ میں سودا طے ہوا تھا۔[1] یہ 14 ستمبر 1948ء قائداعظم کے سانحہ ارتحال سے فقط تین یوم بعد کی بات ہے۔ جب باقاعدہ آبادکاری ہوئی۔[2] تب اس جگہ کا نام موضع ڈگیاں تھا۔ اس کے مشرق میں کوٹ امیر شاہ، جنوب کی طرف دریائے چناب، شمالاً موضع چھنی ککھی اور جانب مغرب چھوٹا سا گاؤں احمد نگر موجود ہے۔ یہ تھا ربوہ کا محل وقوع جو دریائے چناب کے ساتھ سلسلہ کوہ کے بیچ میں بسا۔ بالفاظ دیگر اسے قادیانی ریاست کا ہیڈ کوارٹر کہا جا سکتا ہے۔ جس میں چند برس پہلے تک کوئی غیر قادیانی داخل ہو سکتا تھا اور نہ ہی اسے اپنا مکان خریدنے کی اجازت تھی۔ نیز وہاں کے جماعتی احکام کی اجازتِ خاص کے بغیر قیام بھی قانونی جرم تھا۔ یہاں کی شاہراہ عام سے دائیں جانب مرزائیوں کے بہشتی قبرستان کی ملمع کاریاں بڑی دلفریب ہیں۔ قطار اندر قطار قبریں، لوحِ مزار پر مکمل تعارف، رکنیت عہدہ اور حوالہ وصیت کے علاوہ خدمات کی طویل فہرست بھی مندرج نمونوں میں ہم رنگی، سائز میں یکسانیت یہاں فنِ تعمیر کے لحاظ سے سنگِ مرمر، میناکاری اور پختہ مصالحے کے نادر شاہکار پائے جاتے ہیں۔

برستے پتھروں کی بارش میں
میں آئینے اٹھائے پھر رہا ہوں

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چلتے چلتے قادیانی جماعت کے دوسرے سربراہ مرزا بشیر الدین محمود کی قبر دیکھ آئیں۔ چند برس تک اس کے سرہانے نصب کتبہ پر یہ عبارت کندہ تھی۔

"جب حالات سازگار ہو جائیں تو میری میت کو یہاں سے نکال کر قادیان میں دفن کیا جائے۔
جماعت پر فرض ہے کہ وہ میری اس وصیت پر ہر لحاظ سے پورا پورا عمل کریں۔"(3)

دراصل مرزائی ملت کے امیر ثانی کی لوحِ مزار کا یہ اقتباس اسلام کے خلاف انگریزوں کی گہری سازش کا پورا خلاصہ ہے۔ تلخیص سے مکمل آگاہی کے لئے ہمیں طوالت میں جھانکنا پڑے گا، کہ اس کاری زخم سے جبینِ تاریخ آج تک خون آلود کیوں ہے؟ یہ ناٹک کس غرض سے رچایا گیا تھا؟ ہم نے "مرزائیت کا شناختی کارڈ" ترتیب دیتا ہے۔ جس میں ان کے مکمل مستند اور مصدقہ کوائف درج ہوں۔ راقم چاہتا ہے کہ حکومتِ پاکستان پر ان کی ذہنیت آشکار ہو۔ اب اہل وطن کے سامنے اس گروہ کی سیاسی و عسکری پلاننگ کو بے نقاب ہو جانا چاہیے۔

قادیانیوں کے بھیانک کردار کو جامہ الفاظ فقط اس لئے پہنا رہا ہوں کہ لیلیٰ اقتدار کے مجنوں کی آنکھیں کھل جائیں۔ شیریں صدارت وسوہنی وزارت کے چاہنے والوں کو معلوم ہو جائے کہ یہ صرف مولویوں کا قضیہ نہیں۔ خود فرہاد اور مہینوال بھی اپنے اپنے کیدو کی زد میں ہیں۔

رانجھا اگر بانسری بجا تا رہ گیا تو بیچاری ہیر کھیڑوں کے حجلہ عروسی میں سسک سسک کر دم توڑ گئی۔ پنوں کو خبر چلے کہ اب سسی کی زلفوں کے سائے میں بیٹھ کر شراب پینے کا موسم نہیں۔ اس لئے کہ اگر مرزا اپنے دشمنوں کے قدموں کی چاپ سے بیگانہ رہے تو نازک اندام "صاحباں" حملہ آوروں کا راستہ بھلا کیسے روک سکتی ہے؟

سبزۂ پامال سے بھی وجۂ بربادی نہ پوچھ
بات چل نکلی تو پھر یہ باغباں تک جائے گی

## کالی بھیڑیں اور پاکستان:

پاکستان اس معصوم بچے کی مانند ہے۔ جسے دستِ قدرت نے زمانہ شیر خواری میں ہی حقیقی ماں کی آغوشِ شفقت سے اٹھا کر سوتیلی ماں کے رحم وکرم پر چھوڑ دیا۔ اور وہ آج تک ماضی کے ان ایام محبت کی یاد میں تڑپ رہا ہے۔ جس طرف بھی نگاہ اٹھتی ہے بیگانے ہی بیگانے نظر آتے ہیں۔ یقیناً اسلام کا یہ قلعہ غلوتیان راز کی ذاتی خواہشات کے نرغہ میں ہے۔

## قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ اور مرزائیت:

بانی پاکستان حضرت قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ محمد علی جناح اپنے آخری سانسوں تک مسلمانوں کے حقوق کی جنگ لڑتے رہے۔ ایک بار آپ نے فرمایا کہ اگر اسلامی حکومت کے قائم کرنے کے لئے ایک میز

کے برابر بھی جگہ ملی تو مجھے قابل قبول ہوگی۔[4] انہیں آقائے دو جہاں حضرت محمد ﷺ سے خاص عقیدت اور والہانہ لگاؤ تھا۔ انہوں نے دین میں سوجھ بوجھ حاصل کی۔ تاہم ان کا اصل میدان سیاست اور قانون تھا۔ وہ زندگی بھر مذہبی اختلافات میں نہیں اُلجھے۔ خاندانی ناطے سے بابائے قوم کا تعلق خواہ کسی فرقے سے تھا لیکن کسی بھی موڑ پر انہوں نے آبائی مسلک سے دلچسپی نہ جتلائی یہ مردِ آہن فقط ایک پکا اور سچا مسلمان تھا اور ہمیشہ اسلام کی بات کرتا رہا۔

اب سوال یہ پوچھا جا سکتا ہے کہ اس نظریاتی مملکت کا پہلا وزیر خارجہ ایک قادیانی کیوں مقرر کیا گیا؟ جواباً پہلا حصہ یہ ہے کہ

''بانی پاکستان کو حصولِ آزادی کی خاطر بعض ناگوار معاہدات اور سخت شرائط پر بھی مجبوراً دستخط کرنا پڑے آپ کے پاس وقت کم تھا اور کام زیادہ۔ انہوں نے غلامی پر لولے لنگڑے پاکستان کو ترجیح دی ان کے نزدیک پروانہ خودمختاری مل جانا ہی محرومیوں کا مداوا تھا۔ بتایا جاتا ہے کہ انگریز وائسرائے نے اس کی تقرری پر بہت اصرار کیا اور دھمکی دی کہ جب تک یہ اعلان نہیں کیا جاتا، اختیارات کی منتقلی نہ ہو سکے گی۔۔ انہی مسائل کے سبب قائداعظم نے علاوہ اس کے پاکستان کا پہلا وزیر قانون بھی سردار جوگندر ناتھ منڈل کو مقرر کیا تھا۔''(5)

اس حوالہ سے آپ کو موردِ الزام ٹھہرانے والے خود قصوروار نکل آتے ہیں۔

''دوسرے جزو کی رو سے سیاسی تاریخ کا مطالعہ کرنا پڑے گا۔ بعض مسلم لیگی کارکنوں کا کہنا ہے کہ سر میاں فضل حسین کی سفارش پر ظفر اللہ خاں چودھری کو وائسرائے کونسل میں لیا جانا ایک باقاعدہ سازش تھی۔ ایک مدت تک اُسے سیاسی تربیت دی جاتی رہی اور ماقبل آزادی ایسے حالات پیدا کیئے گئے کہ سر ظفر اللہ خاں کو چاروناچار وزارتِ خارجہ کا قلم دان سونپنا پڑا۔''

اس باب کا تیسرا پہلو یہ ہے کہ قبل ازیں مرزائیوں کی منافقت کا کوئی عملی تجربہ نہ تھا۔ اور قائداعظم ان کے خطرناک عزائم سے مطلقاً لاعلم تھے۔ اگر بنظرِ غائر دیکھا جائے تو آپ جیسے مخلص لیڈر اور عظیم شخصیت کی نیت پر شبہ کیا جانا درست نہیں۔ انہوں نے تو ہر دور اہے پر اپنی عظمتِ کردار سے جذبہ خیر خواہی ثابت کیا اور مسلمانانِ ہند کے روشن مستقبل کی خاطر اپنی جدوجہد کے عملی ثبوت دیئے۔ جب کہ یہ حقیقت بھی ہمارے سامنے کھلی کتاب کی مانند ہے کہ جب تک آپ بقیدِ حیات رہے، اس گروہ کو کھل کر کھیلنے کی اجازت نہ تھی۔ اور یہ بھی ایک ناقابلِ تردید واقعہ ہے کہ قائداعظم نے 1948ء میں راجہ صاحب محمود آباد کی کراچی [illegible] کے موقع پر ان کو آگاہ کیا تھا کہ قادیانی وزیر خارجہ کی وفاداریاں مشکوک

ہیں۔ میں ان پر کڑی نظر رکھے ہوئے ہوں اور عملی اقدامات اٹھانے کے لئے مجھے مناسب وقت کا انتظار ہے۔(6) شومئی قسمت کہ قافلہ وقت تیزی سے رواں دواں رہا اور قائداعظم کو موذی مرض اور فرشتہ قضا نے اس کی مہلت نہ دی وگرنہ آپ اس خطرے کا ابتداء میں ہی حل ڈھونڈ لیتے اور قوم آئندہ تباہیوں سے محفوظ ہو جاتی۔

درد کے زیر اثر تا بہ سحر بولیں گے
میں رہا چپ تو مرے زخم جگر بولیں گے

## شہید ملت سے بھٹو مرحوم تک:

''ربوہ کا سنگ بنیاد قائداعظم کی وفات کے تین دن بعد رکھا گیا۔ اور یہاں کی اراضی کا باقاعدہ انتقال، انجمن احمدیہ کے نام 29 نومبر 1949ء کو ہوا۔ یہ لیاقت علی خان مرحوم کے عہد کی نہایت ہی تلخ روداد ہے۔(7)

میجر ریٹائرڈ میر افضل پاکستان کے پہلے وزیراعظم نوابزادہ لیاقت علی خان صاحب کے بارے میں بہت سے مضامین لکھ چکے ہیں۔ اس سے متعلق نوائے وقت 1979ء میں ان کے متعدد آرٹیکل شائع ہوئے۔ جن سے سیاسی حلقوں میں تہلکہ مچ گیا تھا۔ حال ہی میں انہوں نے ''لیاقت علی کا قتل تصویر کا دھندلا پہلو'' کے عنوان سے ایک اور انکشاف کرتے ہوئے اپنے کالم میں لکھا ''اب آئیں مل کر لیاقت علی کے دور حکومت سے یہ نتائج نکالیں کہ لیاقت علی نے ہمیں کتنی اسلامی غیرت دی۔ اللہ اور رسول ﷺ کے نام پر بنائے گئے ملک میں اللہ اور رسول ﷺ کے احکام کی کتنی پابندی کی اپنے محسن قائداعظم محمد علی جناح کے ساتھ زیارت میں آخری ملاقات کی تو بقول مس فاطمہ جناح اس کے بعد قائداعظم پھوٹ پھوٹ کر کیوں روئے؟ اور وہ کیوں زندہ نہ رہنا چاہتے تھے۔۔۔ لیاقت علی کی سفارش پر ممتاز دولتانہ نے قادیانیوں کو دریائے چناب کے کنارے زمین دی۔ جہاں انہوں نے ایک جھوٹے نبی کا مرکز (ربوہ) بنایا''(8)

فاضل صاحب مضمون نے زیر نظر سلسلے کی بہت سی کڑیاں گنوائیں ہیں۔ جن کی یہاں گنجائش نہیں۔ اردو ادب کی دو اہم کتب میں بھی بالوضاحت بعض رازہائے سربستہ سے پردہ اٹھایا گیا ہے۔(9)

جب پاکستان کی باگ ڈور خواجہ ناظم الدین جیسے لوگوں کے ہاتھ میں گئی تو برطانوی عہد کے مہروں کی قسمت جاگی۔ خواجہ صاحب عوامی احتجاج کو مسلسل یہ بہانہ بنا کر ٹالتے رہے کہ ہمیں گندم درکار ہے

اور قادیانیوں پر پابندیاں عائد کرنے کی صورت میں امریکہ سے خیرات نہ مل سکے گی۔

ملک غلام محمد صاحب اور جناب فیروز خان نون کو دین سے دلچسپی تھی نہ ملک سے کوئی غرض۔ وہ نفس کے گھوڑے پر سوار تھے جو ہمیشہ بھوکا رہتا ہے۔ سابق صدر و میجر جنرل اسکندر مرزا جو ملک کے ڈیفنس سیکرٹری بھی رہ چکے تھے۔ ان کا شجرہ نسب چند پشتوں کے واسطے سے بنگال کے غدار اعظم میر جعفر سے جاملتا ہے۔ (10)

یہ کس قدر ستم ظریفی ہے، جن کی ایمان فروشیوں سے اسلامی حکومت کا چراغ گل ہوا۔ غلامی کی زنجیریں کٹ جانے پر زمامِ اقتدار انہی لوگوں کے ہاتھ آئی یہ شخص بھی اپنے آباء کے چال چلن اور عادات و خصائل سے کچھ مختلف نہ تھا۔

جب 1953ء کی تحریکِ راست اقدام سرد پڑ گئی تو مرزا صاحب کو اکثر یہ فرماتے سنا گیا کہ کابینہ کی غلطی ہے کہ اس نے ان ملاؤں کو پھانسی نہیں دی۔ ہمارے مشورہ کے مطابق پندرہ بیس علماء کو دار پر کھینچا دیا جاتا یا گولی سے اڑا دیا جاتا تو اس قسم کے جھمیلوں سے ہمیشہ کے لئے نجات ہو جاتی جس صبح دولتانہ وزارت برخاست کی گئی، اس رات گورنمنٹ ہاؤس میں سکندر مرزا کا ایک ہی بول تھا۔ مجھے یہ نہ بتاؤ، فلاں جگہ ہنگامہ فرو ہو گیا ہے یا فلاں جگہ مظاہرہ ختم کر دیا گیا ہے۔ مجھے یہ بتاؤ وہاں کتنی لاشیں بچھائی ہیں کوئی گولی بیکار تو نہیں گئی۔ (11)

ایوبی دور میں مرزائیت کو پر پھیلانے کا سنہری موقع ملا۔ سر ظفر اللہ خاں عالمی عدالتِ انصاف کا جج بن چکا تھا۔ فیلڈ مارشل ایوب خان پر شب و روز آمریت کا بھوت سوار رہا۔ چونکہ وہ فوج سے متعلق تھے۔ اس لئے وہ ''نو (NO)'' سننا ہرگز گوارا نہ کرتے اس پر ایک اور حادثہ ہوا۔ ایوب خان کے چہیتوں کا ربوہ کے قصر خلافت میں آنا جانا ہو گیا یہاں سے انہیں ضرورت کی ہر ''شے'' مل جاتی تھی۔ ان کی راتیں عیاشیوں کے ریلے میں ڈوب گئیں۔ یوں پریذیڈنٹ ہاؤس اور قصرِ خلافت کے درمیانی فاصلے سمٹ کر رہ گئے۔ زیادہ قربت ہوئی تو حکومت نے ڈیفنس آف پاکستان رولز کے تحت اخبارات کے نام اس امر کا سرکلر جاری کر دیا کہ اشارتاً، کنایتہً، یا تفصیلاً و اجمالاً کسی بھی طرح قادیانی فرقے پر خفی و جلی تنقید نہ کی جائے۔ خلاف ورزی کا مرتکب قانون کی رو سے مستوجب سزا ہوگا۔ (12)

دوسرے موقع پر صدر ایوب کی حکومت نے ایڈووکیٹ جنرل کی معرفت لاہور ہائی کورٹ کے ڈویژن بینچ کو پاکستان کی تاریخ میں پہلی مرتبہ بیان دیا کہ قادیانی بھی مسلمانوں کا ایک فرقہ ہیں۔ (13) ایوبی صدارت کے دور میں زرعی اصلاحات اور محکمہ اوقاف کا قیام عمل میں لایا گیا۔ لیکن قادیانی سربراہ کی زمین اس قانون سے مستثنیٰ کر دی گئی اور کہا کہ یہ زمین جوان کے نام ہے۔ دراصل

جماعت کی ملکیت ہے جو زرعی اصلاحات کے دائرہ میں نہیں آتی۔ (14)

دستا نے اتارو تو لہو رنگ ہیں پنجے
یہ ظاہری انسان درندے کی طرح ہے

جناب آغا یحییٰ خان اپنے پہلو میں ایک بے قرار دل رکھتے تھے۔ اگر کوئی نوجوان مہ جبیں سینے پر ہاتھ رکھ دیتی تو انہیں چین سا آ جاتا۔ صدر صاحب کو آشوب چشم کی بھی شکایت تھی۔ اس لئے وہ اکثر اپنی نگاہیں حسینوں کے گرم سانسوں کے لو سے سینکتے، قادیانی امت اپنے محسن ایوب خان کے جانشین کو خوش آمدید نہ کہتی کیونکر ممکن تھا۔ لہٰذا یحییٰ صاحب شب و روز رنگ رلیاں مناتے رہے سنا ہے۔ صدارتی محل کے دروازے پر مرزائی خدمت گار باری باری کھڑے ہوتے تھے اور صنف نازک کے تحفے برابر پیش کئے جاتے کہ کہیں صدر صاحب کبیدہ خاطر نہ ہوں۔ ابھی یہ مکروہ کھیل جاری تھا کہ ہمارا مشرقی بازو کٹ گیا۔

مرحوم وزیر اعظم جناب ذوالفقار علی بھٹو صاحب نے 4 ستمبر 1970ء کو میجر عزیز بھٹی کے مقام شہادت پر شہداء کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے فرمایا تھا لیفٹیننٹ جنرل اختر ملک (قادیانی) کی یادگار بننی چاہئے۔ اگر یہ اب نہ ہوا تو جب پیپلز پارٹی برسر اقتدار آئے گی۔ ان کی یادگار ضرور قائم کرے گی۔ (15) آئندہ صفحات میں جنرل مذکور کا تفصیلی تذکرہ آنے والا ہے۔ مگر چونکہ مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے کا فیصلہ ذوالفقار علی بھٹو مرحوم کے عہد حکومت میں ہوا تھا۔ اس لئے ان کی ذات پر کوئی تلخ تبصرہ احسان فراموشی و ناقدری ہے۔ گو ابتداً وہ قادیانیوں کے خیر خواہ تھے۔ لیکن وقت کے ساتھ خیالات بھی بدل جاتے ہیں۔ 11 جون 1974ء کی رات ان کے خطاب نے عوام کو بے حد متاثر کیا۔ ان کی یہ جذباتی تقریر بہت پسند کی گئی۔ وزیر اعظم نے فرمایا۔ جو شخص ختم نبوت پر ایمان نہیں رکھتا وہ مسلمان نہیں ہے اور قادیانیوں کا مسئلہ حل کرنے کا شرف انشاء اللہ انہیں حاصل ہوگا اور یہی اعزاز انہیں خدا کے حضور سرخرو کر دے گا۔ (16) یہ کہا جا سکتا ہے کہ بھٹو صاحب نے اس مذہبی فیصلے سے سیاسی مفادات اٹھانا چاہے۔ مگر پہلوں نے ایسا کیوں نہ کیا؟ تاہم اس خیال میں صداقت کے پہلو موجود ہیں کہ عوام کے فکری انقلاب اور زبردست احتجاج نے انہیں سوچنے پر مجبور کر دیا۔ یہ آئینی اقدام نہ صرف بروقت تھا۔ بلکہ پاکستان بھی متعدد خطرات سے بچ گیا۔

انہیں افسانہ غم ڈرتے ڈرتے
سنایا کچھ کہیں سے، کچھ کہیں سے

ہم کالی بھیڑوں کی ذہنیت کا ماتم کر چکے، دیکھنا ابھی باقی ہے کہ سیاسی نکتہ نظر سے قادیانیوں کے کردار و افکار کیا تھے۔ مرزا تمام زندگی انگریزوں کی کفش برداری پر نازاں رہا۔ ایک ایک لمحہ ان کی مدح شاہ

میں گزارا۔ ایسی صورت میں ان کے امتی یہ کب گوارا کر سکتے تھے کہ سفید ان مغرب اس سرزمین سے چلے جائیں۔ اس کا تذکرہ گزشتہ باب میں نہایت شرح وبسط کے ساتھ آ چکا ہے ان صفحات میں دلائل و براہین کے ساتھ ہم صرف یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ گروہ مذکور مختلف ادوار میں کیا سیاسی عزائم رکھتا تھا۔ یاد رکھنا چاہئے، قادیانی جماعت اور دیگر سیاسی و مذہبی پارٹیوں میں نمایاں فرق ہے۔ یہ درست ہے کہ اکثر مسلم سیاسی جماعتیں قیام پاکستان کی مخالف تھیں۔ لیکن ان میں کسی ایک کی فکر و سوچ کو پوری تنظیم کا منشور نہیں کہا جا سکتا وہاں اختلاف رائے کا حق محفوظ ہے گا ہے بگا ہے لوگوں کے سیاسی عقائد میں تبدیلیاں رونما ہوتی رہی ہیں۔ پاکستان کے معرض وجود میں آ جانے کے بعد متعدد مخالف رہنماؤں نے اپنا مستقبل پاک سرزمین سے ہی وابستہ کیا۔ انہیں اپنی غلط پالیسیوں کا اعتراف تھا۔ اب ان کی نیت پر شبہ کیا جانا جائز نہیں گو ایک ایسی مذہبی و سیاسی جماعت بھی موجود ہے جس کے افراد علامہ اقبال اور قائداعظم سے فکری رہنمائی حاصل کرنے کی بجائے ہر بات میں اپنے مخصوص قائدین کی آراء کے منتظر رہتے ہیں۔ [17] تاہم قادیانی سلسلہ سے منسلک اشخاص کا رنگ جُدا ہے۔ یہ مرزا کو مجدد وقت، مہدی معہود، مسیح موعود، کرشن رام اور ایک رسول تسلیم کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک قادیانی متدرج کی زبان کا ایک ایک حرف، وحیٔ الٰہی اور ان کے نوک قلم سے ٹپکا ہوا لفظ لفظ نوشتہ تقدیر ہے۔ قادیانیت کے عقیدہ میں۔

> ''مرزا کے جانشین زمین پر نائب خدا ہیں۔ انہیں ہر بات الہامی سند کی صورت میں عطا ہوتی ہے۔ ان کے تمام افعال خدائی حکومت قائم کرنے کا ذریعہ ہیں۔ نیز قادیانی خلفاء کو ہر وقت مشیت ایزدی کی تائید حاصل رہتی ہے''

اس لئے وہ فطرتاً اس کے خواہش مند ہوتے ہیں کہ ہمارے مذہبی آقاؤں کے ارشادات حرف بحرف سچ ثابت ہوں۔ یہ بات اچھی طرح ان کے اذہان میں جاگزیں ہے کہ الہامات کی صداقت منوانا ہر قادیانی کا دینی فرض ہے۔ اور وہ اس کے لئے ہمہ وقت کوشاں بھی رہا کرتے ہیں۔ لہٰذا ان کے دعاوی، قادیانی جرائد کے تبصرے اور مذہبی رسالوں کی عبارات کو عام حالات پر قیاس کرنا دانائی نہیں، حماقت ہے۔ اگر مبینہ نکتے کو مدِ نظر رکھا گیا تو میں اس وقت سے ڈرتا ہوں کہ بدقسمتی سے کوئی بھارتی سورما قائداعظم کے مقبرے پر پاؤں کی ٹھوکریں لگانے نہ آ جائے۔ جب وہ بابائے قوم کے مزار پر کھڑے ہو کر حقارت سے کہہ رہا ہوگا۔

> ''مجھے بتاؤ تو سہی کہاں ہے اب وہ تیرا پاکستان''

منیر انکوائری رپورٹ جو ایم آر کیانی اور جسٹس منیر کی 1953ء کے واقعات سے متعلق مسلمانوں اور مرزائیوں کے نزاع پر تحقیقاتی دستاویزات کا نام ہے۔ (حالانکہ جسٹس منیر قادیانیوں کے لئے دل

میں رواداری کے نام پر زم گوشہ رکھتا تھا) اس میں مندرج ہے۔

''1945ء سے لے کر 1947ء کے آغاز تک احمدیوں کی بعض تحریروں سے منکشف ہوتا ہے کہ وہ برطانیہ کا جانشین بننے کا خواب دیکھ رہے تھے۔ وہ نہ تو ایک ہندو دنیاوی حکومت یعنی ہندوستان کو اپنے لئے پسند کرتے تھے اور نہ پاکستان کو منتخب کر سکتے تھے۔'' (18)

یہ جذبہ ان کے دلوں میں واقعتا کارفرما تھا۔ وہ ہر قیمت پر حکومت کی باگ ڈور خود سنبھالنا چاہتے تھے۔ یہ خواہش ابھی تک سینوں میں بیدار ہے۔ ''الفضل'' کی اشاعتِ خاص میں اس گمراہ ٹولے کے خلیفہ جی کی ایک تقریر کا یہ جزو خاص طور پر مدنظر رکھنا چاہئے۔

''ہم احمدی حکومت کرنا چاہتے ہیں۔'' (19)

آگے چل کر جب یہ ناتمام آرزو روگ بن جاتی ہے تو بیان ہوا۔

''اس وقت تک کہ تمہاری بادشاہت قائم نہ ہو جائے۔ تمہارے راستے سے یہ کانٹے ہرگز دور نہیں ہو سکتے''۔ (20الف)

''یہ کانٹے'' کیا بلا ہے؟ ایک اصطلاح ہے جو ابھی آپ کے ذہن نشین ہو جائے گی۔ مزید ملاحظہ ہو۔

اس سے تین برس قبل حور وقصور کے دلدادہ خلیفہ اپنے انداز میں بڑ بھی ہانک چکے تھے۔

''ملکی سیاست میں خلیفہ وقت سے بہتر اور کوئی رہنمائی نہیں کر سکتا۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کی تائید ونصرت اس کے شامل حال ہوتی ہے۔'' (20ب)

شاید کسی سبب سے یہ امید بندھ چکی تھی کہ محض خود کو طفل تسلی دے رہے تھے یا پھر دنیاوی لالچ اور سہانے مستقبل کی امید پر اپنے پیروکاروں کو ثابت قدم رکھنے کی پلاننگ تھی ایک اور جگہ موقر قادیانی پرچے میں بوضاحت یہ الہامی پیشن گوئی مرقوم ہے۔

''نہیں معلوم کب خدا کی طرف سے ہمیں دنیا کا چارج سپرد کیا جاتا ہے۔ ہمیں اپنی طرف سے تیار رہنا چاہئے کہ دنیا کو سنبھال سکیں۔'' (21)

جماعتِ احمدیہ کو اپنے سیاسی عزائم کے بارے میں صوبہ بلوچستان سے کس قدر گہری دلچسپی ہے۔ برسوں سے وہ اسے مرزائی سٹیٹ میں بدلنے کے کیسے ناپاک منصوبے بناتے رہے ہیں؟ اس کی ایک جھلک مرزا البشیر الدین محمود احمد کے مندرجہ ذیل بیان میں موجود ہے۔

''بلوچستان کی آبادی پانچ لاکھ یا چھ لاکھ ہے۔ زیادہ آبادی کو احمدی بنانا مشکل ہے لیکن تھوڑے آدمیوں کو احمدی بنانا تو کوئی مشکل نہیں۔ پس جماعت احمدیہ اس طرف پوری توجہ دے تو اس صوبے کو بہت جلد احمدی بنایا جا سکتا ہے۔ اگر ہم سارے صوبے کو احمدی بنالیں

تو کم از کم ایک صوبہ تو ایسا ہو جائے گا جس کو ہم اپنا صوبہ کہہ سکیں گے۔ پس میں جماعت کو اس طرف توجہ دلاتا ہوں کہ آپ لوگوں کے لئے یہ عمدہ موقع ہے کہ اس سے فائدہ اٹھائیں اور اسے ضائع نہ ہونے دیں۔ پس تبلیغ کے ذریعے بلوچستان کو اپنا صوبہ بنالیں تاکہ تاریخ میں اپنا نام رہے۔"(22)

جماعت احمدیہ شروع شروع سے تقسیم ہند کے خلاف تھی۔ مگر جب قیام پاکستان یقینی نظر آنے لگا تو انہوں نے قادیان کو "مولدِ نبوت" قرار دے کر ریڈ کلف کمیشن کو ایک علیحدہ عرضداشت پیش کی نیز جنرل گریسی اور لارڈ مونٹ بیٹن سے اپنی وفاؤں کا صلہ چکانے کی اساس پر پخت و پز کرتے رہے۔ اس موقع پر قادیانیوں نے باؤنڈری کمیشن کے سامنے اپنا ایک الگ محضر نامہ پیش کیا۔ موقف یہ تھا کہ کانگرس اور مسلم لیگ دونوں پارٹیوں کا منشور ہمارے لائحہ عمل کے خلاف ہے۔ ہم ان سے الگ تھلک رہنا چاہتے ہیں۔ لہٰذا قادیان کو ویٹیکن سٹی قرار دیا جائے۔ اس یادداشت میں قادیانیوں کی مبالغہ آمیز تعداد، اپنے علیحدہ مذہب اور متعلقہ فوجی و سول ملازمین کی کیفیت کے علاوہ دیگر تفصیلات و جزئیات بھی درج تھیں۔(23) بلکہ قادیانی جماعت نے باؤنڈری کمیشن کو اپنا نقشہ بھی دیا جو انہوں نے 1940ء میں تقسیم کیا تھا۔ اس نقشے میں قادیانیوں کی آبادی کو مسلمانوں سے الگ ظاہر کیا گیا۔

گو مرزائیوں کا یہ مطالبہ درخور اعتناء نہ سمجھا گیا۔ البتہ باؤنڈری کمیشن نے قادیانیوں کے میمورنڈم کو بہانہ بناتے ہوئے قادیانیوں کو مسلمانوں سے الگ قوم قرار دیا۔ یوں گورداسپور کو مسلم اقلیت کا ضلع قرار دے کر اس کے اہم ترین اور فوجی نقطہ نظر سے اہمیت کے حامل علاقے بھارت کے حوالے کرنا آسان ہو گئے۔ نہ صرف کشمیر پاکستان سے کٹ کر رہ گیا۔ بلکہ اس راستے سے ہندوستان کا آتشیں ہاتھ آج بھی بچے کھچے کشمیر اور ملحقہ علاقے کی شاہ رگ پر ہے۔

سید نور احمد سابق ڈائریکٹر تعلقات عامہ اس سے متعلق پوسٹ مارٹم کرتے ہوئے اپنی یادداشتوں کے حوالہ سے رقم طراز ہیں۔

"لیکن اس سے یہ بات واضح ہو گئی ہے کہ ایوارڈ پر ایک مرتبہ دستخط ہونے کے بعد ضلع فیروز پور کے متعلق جس میں 19 اگست اور 17 اگست کے درمیانی عرصہ میں ردوبدل کیا گیا اور ریڈ کلف سے ترمیم شدہ ایوارڈ میں شامل تھی جس پر ریڈ کلف نے 8 اگست کو دستخط کئے تھے یا ایوارڈ کے اس حصہ میں بھی ماؤنٹ بیٹن نے نئی ترمیم کرائی افواہ بھی ہے اور ضلع فیروز پور والی فائل سے اس کی تصدیق ہوتی ہے اگر ایوارڈ کے ایک حصہ میں ناجائز طریق پر ردوبدل ہو سکتی تھی تو دوسرے حصوں کے متعلق بھی یہ شبہ پیدا ہوتا ہے۔ پنجاب حدبندی کمیشن کے مسلمان ممبران کا تاثر، ریڈ کلف کے ساتھ آخری گفتگو کے بعد یہی تھا کہ

گورداسپور جو بہر حال مسلم اکثریت کا ضلع تھا۔ قطعی طور پر پاکستان کے حصے میں آ رہا ہے۔ لیکن جب ایوارڈ کا اعلان ہوا تو نہ ضلع فیروز پور کی تحصیلیں پاکستان میں آئیں اور نہ ضلع گورداسپور (ماسوا تحصیل شکر گڑھ) پاکستان کا حصہ بنا کمیشن کے سامنے وکلاء کی بحث کا کوئی ریکارڈ موجود نہیں۔ یہ کہنا مشکل ہے کہ کمیشن کے سامنے کشمیر کے نقطہ نگاہ سے ضلع گورداسپور کی تحصیل پٹھانکوٹ کی اہمیت کا کوئی ذکر آیا تھا یا نہیں۔ غالباً نہیں آیا تھا۔ کیونکہ یہ پہلو کمیشن کے نقطہ نظر سے قطعاً غیر متعلق تھا۔ ممکن ہے ریڈ کلف کو اس نقطے کا کوئی علم ہی نہ ہو۔ لیکن ماؤنٹ بیٹن کو معلوم تھا کہ تحصیل پٹھانکوٹ کے ادھر اُدھر ہونے سے کن امکانات کے راستے کھل سکتے ہیں۔ اور جس طرح وہ کانگریس کے حق میں ہر قسم کی بے ایمانی کرنے پر اتر آیا تھا۔ اس کے پیش نظر یہ بات ہرگز بعید از قیاس نہیں کہ ریڈ کلف عواقب اور نتائج کو پوری طرح سمجھا ہی نہ ہو اور اس پاکستان دشمنی کی سازش میں کردار اعظم ماؤنٹ بیٹن نے ادا کیا ہو۔

ضلع گورداسپور کے سلسلے میں ایک اور بات بھی قابل ذکر ہے۔ اس کے متعلق چودھری ظفر اللہ خان جو مسلم لیگ کی وکالت کر رہے تھے۔ خود بھی ایک افسوس ناک حرکت کر چکے تھے۔ انہوں نے قادیانیوں کا نقطہ نظر عام مسلمانوں سے (جن کی نمائندگی مسلم لیگ کر رہی تھی) جداگانہ حیثیت میں پیش کیا۔ قادیانیوں کا نقطہ نگاہ بے شک یہی تھا کہ وہ پاکستان میں شامل ہونا پسند کریں گے۔ لیکن جب سوال یہ تھا کہ مسلمان ایک طرف اور باقی سب دوسری طرف تو کسی جماعت کا اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ ظاہر کرنا مسلمانوں کی عددی قوت کو کم ثابت کرنے کے مترادف تھا۔ اگر قادیانی یہ حرکت نہ کرتے تب بھی ضلع گورداسپور کے متعلق شاید فیصلہ وہی ہوتا جو ہوا۔ لیکن یہ حرکت اپنی جگہ بہت عجیب تھی۔ (24الف)

جسٹس دین محمد کو مسلم لیگ کے میمورنڈم کا مطالبہ کرنے کے تھوڑی دیر بعد کسی تقریب میں چودھری ظفر اللہ خان سے (جو مسلم لیگ کے وکیل تھے) ملنے کا اتفاق ہوا۔ انہوں نے علیحدگی میں چودھری صاحب کی توجہ اس بات کی طرف مبذول کرائی کہ

> "میمورنڈم میں مسلم لیگی مطالبات کو عجیب طرح پیش کیا گیا تھا۔ جس کا نتیجہ خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ چودھری صاحب نے جواب دیا کہ مسلم لیگ نے مجھے اپنا وکیل مقرر کیا ہے۔ مطالبات مرتب کرنا مسلم کا کام تھا۔ وکیل کا فرض مؤکل کے مطالبات کی وکالت کرنا ہے۔" (24ب)

اب اس سلسلہ میں خود حد بندی کمیشن کے ایک ممبر جسٹس محمد منیر کا ایک بیان ملاحظہ فرمائیں۔

"اب ضلع گورداسپور کی طرف آیئے کیا یہ مسلم اکثریت کا علاقہ نہیں تھا۔ اس میں کوئی

شک نہیں کہ اس ضلع میں مسلم اکثریت بہت معمولی تھی لیکن پٹھانکوٹ تحصیل اگر بھارت میں شامل کر دی جاتی تو باقی ضلع میں مسلم اکثریت کا تناسب خود بخود بڑھ جاتا۔ مزید برآں مسلم اکثریت کی تحصیل شکر گڑھ کو تقسیم کرنے کی مجبوری کیوں پیش آئی۔ اگر اس تحصیل کو تقسیم کرنا ضروری تھا تو دریائے راوی کی قدرتی سرحد یا اس کے معاون نالے کو کیوں نہ قبول کیا گیا۔ بلکہ اس مقام سے اس نالے کے مغربی کنارے کو سرحد قرار دیا گیا۔ جہاں یہ نالہ ریاست کشمیر سے صوبہ پنجاب میں داخل ہوتا ہے۔ کیا گورداسپور کو اس لئے بھارت میں شامل کیا گیا کہ اس وقت بھی بھارت کو کشمیر سے منسلک رکھنے کا عزم و ارادہ تھا۔"

اس ضمن میں میں ایک بہت ناگوار واقعہ کا ذکر کرنے پر مجبور ہوں۔

"میرے لئے یہ بات ہمیشہ ناقابلِ فہم رہی ہے کہ قادیانیوں نے علیحدہ نمائندگی کا کیوں اہتمام کیا۔ اگر قادیانیوں کو مسلم لیگ کے موقف سے اتفاق نہ ہوتا تو ان کی طرف سے علیحدہ ترجمانی سے مسلم لیگ کے مؤقف کو تقویت پہنچانا چاہتے تھے۔ لیکن اس سلسلہ میں انہوں نے شکر گڑھ کے مختلف حصوں کے لئے حقائق اور اعداد و شمار پیش کئے۔ اس طرح قادیانیوں نے یہ پہلو اہم بنا دیا کہ نالہ بھین اور نالہ بسنتر کے درمیانی علاقہ میں غیر مسلم اکثریت میں ہیں اور اسی دعویٰ کے لئے دلیل میسر کر دی کہ اگر نالہ اُجھ اور نالہ بھین کا درمیانی از خود بھارت کے حصہ میں آ جائے گا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ علاقہ ہمارے حصے میں آ گیا ہے۔ لیکن گورداسپور کے متعلق قادیانیوں نے اس وقت سے ہمارے لئے سخت مخمصہ پیدا کر دیا۔" (25الف)

مسٹر ظفر اللہ خان کی مزید بحسن کارکردگی کا حدود اربعہ بحسن و وجوہ بالکل واضح ہو کر منظر عام پر آ جاتا ہے۔ اگر روزنامہ "مشرق" لاہور کے ایک ایڈیٹوریل کا مطالعہ کیا جائے جس سے حقائق کی مکمل نقاب کشائی ہوتی ہے۔ ملاحظہ فرمایئے۔

"بھارت کے مشہور اخبار "ہندوستان ٹائمز" میں بھارت کے سابق کمشنر سری پرکاش کی قسط وار خود نوشت سوانح عمری چھپ رہی ہے۔ جس میں انہوں نے پاکستان کے سابق وزیر خارجہ اور عالمی عدالت کے جج سر محمد ظفر اللہ خان کے بارے میں یہ لکھا ہے کہ 1947ء میں انہوں نے قائداعظم محمد علی جناح کو بیوقوف قرار دیا تھا۔ اور کہا تھا کہ اگر پاکستان بن گیا تو اس سے ہندوؤں سے زیادہ مسلمانوں کو نقصان پہنچے گا۔ مسٹر سری پرکاش

نے مزید لکھا ہے کہ کچھ عرصہ بعد جب کراچی میں سر ظفر اللہ سے ملاقات ہوئی اور میں نے ان سے پوچھا کہ اب قائداعظم اور پاکستان کے بارے میں کیا خیال ہے تو انہوں نے کہا میرا جواب اب بھی وہی ہے جو پہلے دن تھا۔''(25ب)

مندرجہ بالا تاریخی حقائق کو حُسنِ ظن کے باعث محض الزام تراشی خیال نہ کرلیا جائے۔ قادیانی مذہب وسیاست کے موقر جریدہ ''الفضل'' کے متعدد پرچے اس دعویٰ پر شاہد ہیں۔ جب قیام پاکستان ناگزیر نظر آنے لگا تو مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفہ ربوہ نے 17 مئی 1947ء کو بدحواسی کے عالم میں ایک بیان داغ دیا۔ یہ ''الفضل'' اخبار کے صفحہ اوّل پر شہ سرخیوں کے ساتھ شائع ہوا۔ بناء بریں سینکڑوں ٹھوس ثبوت موجود ہیں۔ جن سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزائی قوم آج تک اکھنڈ بھارت کا خواب دیکھ رہی ہے۔ الغرض مذکورہ بیان کی چند سطور نذر قرطاس ہیں۔

''میں قبل ازیں بتا چکا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کی مشیت ہندوستان کو اکٹھا رکھنا چاہتی ہے اور قوموں کی منافرت کی وجہ سے عارضی طور پر الگ بھی کرنا پڑے یہ اور بات ہے، ہم ہندوستان کی تقسیم پر رضا مند ہوئے تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے اور پھر یہ کوشش کریں گے کہ کسی نہ کسی طرح جلد متحد ہو جائیں۔''(26)

نا مکمل ہے سقوطِ کارواں کی داستاں
اس میں تھوڑا سا بیان رہبر بھی چاہئے

منقولہ عبارت سے عجمی نبوت کے مقلدین کی پاکستان دشمنی بخوبی سمجھ میں آسکتی ہے۔ کیونکہ ان کے نام نہاد خلیفہ نے برملا کہا کہ اللہ تعالیٰ کی مشیت برصغیر پاک و ہند کو وفاق کی لڑی میں پروئے رکھنا چاہتی ہے۔ اور۔۔۔ تو پھر یہ لوگ وطن عزیز کے لئے مخلص کیسے ہو سکتے ہیں۔ چند دیگر حوالہ جات کی تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

## لاشہ قائد اور نفرتوں کی آگ:

قائداعظم رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال پُر ملال سے پوری قوم کی کمر ٹوٹ گئی۔ آپ کے داغِ مفارقت سے ہر شخص یوں دکھائی دیتا تھا جیسے وہ یتیم ہو گیا ہو لیکن اس جانکاہ حادثہ پر بھی قادیانیوں کا رویہ انتہائی توہین آمیز اور قابل اعتراض رہا پاکستان کے باشعور شہری جانتے ہیں کہ سر ظفر اللہ خاں نے بانی پاکستان کی نماز جنازہ پڑھنا پسند نہ کی۔ اور وہ ایک طرف الگ بیٹھا رہا۔ حالانکہ اس وقت یہ وزیر خارجہ کے عہدے پر فائز تھا۔ جب اخبارات اس معاملے کو منظرِ عام پر لائے تو ان کی طرف سے درج ذیل جواب دیا گیا۔

”جناب چودھری محمد ظفر اللہ خاں پر ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ آپ نے قائداعظم کا جنازہ نہیں پڑھا۔ تمام دنیا جانتی ہے کہ قائداعظم احمدی نہ تھے۔ لہٰذا جماعتِ احمدیہ کے کسی فرد کا جنازہ نہ پڑھنا کوئی قابل اعتراض بات نہیں۔“(27)

دوسری جگہ لکھا گیا۔

”کیا یہ حقیقت نہیں کہ ابو طالب بھی قائداعظم کی طرح مسلمانوں کے بہت بڑے محسن تھے۔ مگر مسلمانوں نے آپ کا جنازہ پڑھا اور نہ رسول ﷺ نے۔“(28)

ایک اور موقع پر چودھری ظفر اللہ خاں سے سوال ہوا کہ آپ قائداعظم کے جنازہ کے وقت غیر مسلم سفیروں کے ساتھ گراؤنڈ میں ایک طرف بیٹھے رہے۔ جنازے میں شامل نہ ہونے کی کیا وجہ تھی؟ وہ بولے۔

”آپ مجھے مسلمان حکومت کا ایک کافر یا ایک کافر حکومت کا ایک مسلمان ملازم خیال کر لیں۔“(29)

چند برس پہلے ایک رسالے میں ظفر اللہ خاں صاحب کا مفصل انٹرویو شائع ہوا تھا۔ اُن سے پوچھا گیا آپ پر ایک اعتراض اکثر ہوتا ہے کہ آپ نے قائداعظم کا جنازہ موجود ہوتے ہوئے نہیں پڑھا۔ جواب دیا۔

”ہاں یہ بات ٹھیک ہے میں نے نہیں پڑھا۔ یعنی قائداعظم کا جنازہ پڑھنا تو ایک اعتراض کی بات ہے کہ یہ شخص منافق ہے۔ یہ غیر احمدی کا جنازہ نہیں پڑھتے اور اس نے پڑھ لیا۔ تب تو میرے کریکٹر کے متعلق کہا جا سکتا تھا کہ منافق ہے۔ اس کا عقیدہ کچھ ہے، عمل کچھ کرتا ہے۔ اس نے ہر دلعزیزی حاصل کرنے کی خاطر قائداعظم کا جنازہ تو پڑھ لیا تھا۔ میرے عقیدے کو وہ جانتے ہیں۔ میرے عقیدے کو انہوں نے ناٹ مسلم قرار دیا ہے۔ تو اگر میں آئینی اور قانونی اعتبار سے ناٹ مسلم ہوں تو ایک ناٹ مسلم پر کیسے واجب ہے کہ مسلمان کا جنازہ پڑھے۔ ان کی اپنی کرتوت تو سامنے ہونی چاہئے نہ پڑھنے پر کیا اعتراض ہے۔ سارے جہاں کو معلوم ہے کہ ہم نہیں پڑھتے غیر احمدی کا جنازہ۔“(30)

اس جسارت کا مختصر اپس منظر حوالہ قرطاس ہے۔

”ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور نہ ان کے پیچھے نماز پڑھیں۔ کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں۔(31 الف) غیر احمدی مسلمانوں کا جنازہ پڑھنا ناجائز حتیٰ کہ غیر احمدی معصوم بچے کا بھی جائز نہیں۔“(31ب)

مکمل کے رو لینے کی فرصت پھر نہ اس کو مل سکی
آج پھر انور ہنسے کا بے تماشا دیکھنا

## یادوں کے جھروکے:

لوگ گھبراتے ہیں کہ ان کی مخالفت کیوں کی جاتی ہے لوگ جھنجھلا اٹھتے ہیں کہ ان کی عداوت کیوں کی جاتی ہے۔ لوگ چڑتے ہیں کہ انہیں دُکھ کیوں دیا جاتا ہے۔ لیکن اگر گالیاں دیتے اور دُکھ دینے کی یہی وجہ ہے کہ وہ ہمارا شکار ہیں تو پھر ہمیں گھبرانا نہیں چاہئے اور نہ کسی قسم کا فکر کرنا چاہئے۔ بلکہ ہمیں خوش ہونا چاہئے کہ دشمن (پاکستانی مسلمان) یہ محسوس کرتا ہے کہ اگر ہم میں کوئی نئی حرکت پیدا ہوتی تو ہم اس کے مذہب کو کھا جائیں گے۔'' (32الف)

## قادیانی چیلنج:

''اگر تبلیغ کے لئے کسی قسم کی رکاوٹ پیدا کی جائے تو ہم یا تو ملک (پاکستان) سے نکل جائیں گے یا پھر اگر اللہ تعالیٰ اجازت دے تو پھر ایسی حکومت سے لڑیں گے۔'' (32ب)

''یہ آٹھ دس موٹے صیغے ہیں جن کے ذریعہ سے جماعت اپنے حقوق محفوظ کرا سکتی ہے۔ ہماری جماعت کے نوجوان فوج میں بے تحاشا جاتے ہیں اس کے نتیجہ میں فوج میں دوسرے محکموں کی نسبت سے بہت زیادہ ہے اور ہم اس سے اپنے حقوق کی حفاظت کا فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔ باقی محکمے خالی پڑے ہیں۔ بے شک آپ لوگ اپنے لڑکوں کو نوکری کرائیں، لیکن وہ نوکری اسی طرح کیوں نہ کرائی جائے جس سے جماعت فائدہ اٹھا سکے۔ پیسے بھی اسی طرح کمائے جائیں کہ ہر صیغے میں آدمی موجود ہوں اور ہر جگہ ہماری آواز پہنچ سکے۔ (33)

3 اپریل 1947ء کو چودھری ظفر اللہ خان کے بھتیجے کی شادی کے موقع پر خلیفہ ربوہ مرزا بشیر الدین محمود نے رویاء کی تعبیر بیان کرتے ہوئے کہا۔

''اور جہاں تک اللہ تعالیٰ کے اس فعل پر جو مسیح موعود کی بعثت سے وابستہ ہے۔ غور کیا ہے۔ میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ ہندوستان میں ہمیں دوسری اقوام کے ساتھ مل جل کر رہنا چاہئے اور ہندوؤں اور عیسائیوں کے مشارکت رکھنی چاہیئے۔ حقیقت یہی ہے کہ ہندوستان جیسی مضبوط بیس (Base) جس قوم کو مل جائے اس کی کامیابی میں کوئی شک نہیں رہتا اللہ تعالیٰ کی اس مشیت سے کہ اس نے احمدیت کے لئے اتنی وسیع بیس مہیا کی

ہے۔ پتہ لگتا ہے کہ وہ سارے ہندوستان کو ایک سٹیج پر جمع کرنا چاہتا ہے۔ اور سب کے گلے میں احمدیت کا جواء ڈالنا چاہتا ہے۔ اس لئے ہمیں کوشش کرنی چاہیے کہ ہندو مسلم سوال اُٹھ جائے اور ساری قومیں شیر وشکر ہو کر رہیں، تا کہ ملک کے حصے بخرے نہ ہوں۔ بے شک یہ کام بہت مشکل ہے۔ مگر اس کے نتائج بہت شاندار ہیں اور اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ ساری قومیں متحد ہوں تا کہ احمدیت اس وسیع بیس پر ترقی کرے۔ چنانچہ اس رویاء میں اس طرف اشارہ ہے۔ ممکن ہے کہ عارضی طور پر کچھ افتراق ہو اور کچھ وقت کے لئے دونوں قومیں جُدا جُدا رہیں۔ مگر یہ حالت عارضی ہوگی اور ہمیں کوشش کرنی چاہیے کہ جلد دُور ہو جائے۔ بہر حال ہم چاہیں گے کہ اکھنڈ ہندوستان بنے اور ساری قومیں باہم شیر وشکر ہو کر رہیں۔'' (34الف)

مرزائیوں کے دامن سے اقتدار کی خواہش کس طرح لپٹی ہوئی تھی اس کا ہلکا سا اندازہ ان اقتباسات سے لگایا جاسکتا ہے۔

''پس جو لوگ کہتے ہیں کہ ہم میں سیاست نہیں وہ نادان ہیں۔ وہ سیاست کو سمجھتے ہی نہیں۔ جو شخص یہ نہیں مانتا کہ خلیفہ کی بھی سیاست ہوتی ہے، وہ خلیفہ کی بیعت ہی کیا کرتا ہے؟ اس کی کوئی بیعت نہیں اور اصل بات تو یہ ہے کہ ہماری سیاست گورنمنٹ کی سیاست سے بھی زیادہ ہے۔ پس اس سیاست کے مسئلے کو اگر میں نے بار بار بیان نہیں کیا تو اس کی وجہ صرف یہی ہے کہ میں نے اس سے جان بوجھ کر اجتناب کیا ہے آپ لوگوں کو یہ بات خوب سمجھ لینی چاہیے کہ خلافت کے ساتھ ساتھ سیاست بھی ہے اور جو شخص یہ نہیں مانتا وہ جھوٹی بیعت کرتا ہے۔'' (34ب)

قادیانی سیاست کا نصب العین یہ ہے کہ بہر صورت قادیانی ریاست قائم ہو۔ اسی موضوع پر تقریر کرتے ہوئے خلیفہ قادیانی نے اپنے پروگرام پر ان الفاظ میں روشنی ڈالی۔

''ہم میں سے ہر ایک احمدی یہ یقین رکھتا ہے کہ تھوڑے عرصہ کے اندر ہی (خواہ ہم اس وقت تک زندہ رہیں یا نہ رہیں۔ لیکن بہر حال وہ عرصہ غیر معمولی طور پر لمبا نہیں ہوسکتا) ہمیں تمام دنیا پر نہ صرف عملی برتری حاصل کرنی ہوگی۔ بلکہ سیاسی اور مذہبی برتری بھی حاصل ہو جائے گی۔۔۔ جب ہمارے سامنے بعض حکام آتے ہیں تو ہم اس یقین اور وثوق کے ساتھ ان سے ملاقات کرتے ہیں کہ کل یہ نہایت عجز وانکسار کے ساتھ ہم سے استمداد کر رہے ہوں گے۔'' (35)

''میرا خیال ہے کہ ہم حکومت سے صحیح تعاون کر کے جس قدر جلد حکومت پر قابض ہو سکتے

ہیں، عدم تعاون سے نہیں ہوں گے۔" (36)

خلیفہ محمود نے اپنے خطبہ میں ایک الہام کی تفسیر بیان کرتے ہوئے کہا۔

"اس وقت اسلام کی ترقی خدا تعالیٰ نے میرے ساتھ وابستہ کر دی ہے۔ یاد رکھو! سیاسیات، اقتصادیات اور تمدنی امور حکومت کے ساتھ وابستہ ہیں۔ پس جب تک ہم اپنے نظام کو مضبوط نہ کریں اور تبلیغ و تعلیم کے ذریعے حکومتوں پر قبضہ کرنے کی کوشش نہ کریں، ہم اسلام کی ساری تعلیم کو جاری نہیں رکھ سکتے۔" (37)

مرزائی خلیفہ نے منیر انکوائری کمیٹی کے روبرو تسلیم کیا کہ

"انہوں نے 11 جون 1944ء کو اپنی ایک تقریر میں پاکستان کے مطالبہ کو غلامی مضبوط کرنے والی زنجیر قرار دیا تھا۔" (38)

خلیفہ مذکور نے "سکھ قوم کے نام دردمندانہ اپیل" نامی ایک پمفلٹ میں جو 3 جون 1947ء کو شائع ہوا۔ یہ الفاظ لکھے۔

"میں دعا کرتا ہوں اے میرے رب، میرے اہل ملک کو سمجھ دے، اول تو یہ ملک بٹے نہیں اور اگر بٹے تو پھر مل جانے کے راستے کھلے رہیں۔" (39)

## سازشوں کے شعلے:

اپنی غیرت بیچ ڈالیں، اپنا مسلک چھوڑ دیں
رہنماؤں میں بھی کچھ لوگوں کا یہ منشاء تو ہے

یہ تو خیر قبل آزادی کی باتیں تھیں۔ اب بعد از تقسیم ان کے عزائم کا جائزہ لیتے ہیں، صوبہ بلوچستان کو قادیانی ریاست میں تبدیل کرنے کے منصوبے کو جناب خلیفہ محمود صاحب اپنے ایک خطبہ میں بیان کرتے ہیں۔

"یہی علاقہ جس کے متعلق میں نے کہا تھا بہت چھوٹا سا ہے۔ اگر تم کوشش کرو اور ہمدردی کے جذبات لے کر لوگوں کے پاس جاؤ تو یہ سارا علاقہ احمدی ہو سکتا ہے۔ اس بات پر تین سال گزر گئے، لیکن اس کام کے کرنے کی طرف توجہ نہیں کی گئی۔ بے شک کتے بھونکتے رہیں گے قافلہ چلتا رہے گا۔" (40)

13 اگست 1948ء کے الفضل میں بھی مرزا بشیر الدین کا خطبہ اسی خیال کا حامل ہے۔ یہ اس کی کوئی لمحاتی تمنا نہیں بلکہ بار بار اس کا اعادہ کرتا رہا۔ اس عزم کا ایک نمونہ یہ بھی ہے۔

''ہماری جماعت کو چاہئے کہ وہ اپنے اندر ایک نئی تبدیلی پیدا کرے، ایک ایسی تبدیلی جو ایک قلیل ترین عرصہ میں اُسے دوسری قوتوں پر غالب کردے۔''(41)

مؤلف ''تاریخ احمدیہ'' نے واضح طور پر لکھا ہے۔

''ہم دل سے پہلے ہی اکھنڈ ہندوستان کے قائل تھے، جس میں مسلمانوں کا پاکستان اور ہندو کا ہندوستان برضا ورغبت شامل ہوں اور اب بھی ہمارا عقیدہ یہی ہے۔''(42)

ایک وقت گزرا جب قادیانی امیر کا جذبہ جوان تھا کیوں نہ ہوتا؟ ارباب بست وکشاد ان کی گرفت میں تھے، اسی سبب سے لہجہ میں بانکپن آگیا۔ ایک خطبہ میں کہا۔

''اپنا یا بیگانہ، کوئی اعتراض کرے کوئی پرواہ نہیں۔ ہونا وہی ہے جو میں نے کہا ہے اور وہی ایک دن ہم کر کے رہیں گے۔''(43)

ایک مرتبہ اس نے اعلان کیا کہ اب صوبہ بلوچستان ہمارے ہاتھوں سے نکلا نہیں، یہ ہماری شکارگاہ ہوگا۔ دنیا کی ساری قومیں مل کر بھی ہم سے علاقہ نہیں چھین سکتیں۔ 23 جولائی 1948ء کو کہا۔

''ہم بلوچستان کو احمدی صوبہ بنانا چاہتے ہیں۔''

اس پر تبصرہ کرتے ہوئے ججوں نے لکھا کہ ''ان کی تقریر نہ صرف نامناسب بلکہ غیر مآل اندیشان اور اشتعال انگیز تھی۔''(44)

مرزا ناصر احمد نے مسندِ خلافت پر متمکن ہو کر اپنے ارادتمندوں کو ایک لمبا چوڑا منصوبہ دیا، اس کا آخری ہدف کیا تھا۔ کچھ معلوم نہیں، گزشتہ تحریروں کی نسبت سے یہ نشانہ مسلمان ممالک پر صادق آتا ہے۔ اظہار ہوا۔

''میں تمام جماعت کو جو یہاں موجود ہے اور پوری دنیا کو کامل یقین کے ساتھ کہتا ہوں کہ آئندہ پچیس تیس سال کے اندر دنیا میں ایک عظیم الشان تغیر پیدا ہونے والا ہے۔ وہ دن قریب ہے کہ جب دنیا کے بہت سے ممالک کی اکثریت اسلام (قادیانیت) قبول کر چکی ہوگی۔ اور دنیا کی سب طاقتیں مل کر آنے والے روحانی انقلاب کو روک نہیں سکتیں۔''(45)

کروٹ بدل رہے تھے تہ خاک زلزلے
کہنے کو پُر سکون تھی فضا میرے سامنے

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر مرزائی علیحدہ اسلامی ریاست قائم کرنے کے خلاف تھے تو وہ نقل مکانی کر کے یہاں کیسے آگئے؟ ایک لحہ یہ بات چھوڑ دیجئے! تاریخ کے طالب علم اکثر اس ششں و پنج میں پڑے

رہتے ہیں کہ مولانا سید ابو الاعلیٰ مودودی صاحب کو مسلم لیگ سے اختلاف رکھنے کے باوجود بالآخر پٹھانکوٹ سے بھاگ کر پاکستان کیوں آنا پڑا۔ یک قومی نظریہ کے حامی ان گنت علماء کو ہندو قیادت قبول نہ کر سکی۔ امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد کو نفسیاتی اعتبار سے تاحیات اپنی آزاد روش کا قلق رہا۔ جو قومی مفاد کو داؤ پر لگا دیں، انہیں خمیازہ بھگتنا ہی پڑتا ہے۔

آپ جوش ملیح آبادی جیسے باطل فکر کی سرگزشت سے قیاس کر سکتے ہیں وہ اسلام سے کلیتاً باغی تھا۔ اُس نے گلے میں مالا اور پیشانی پر تلک سجا کر محراب مسجد کو پاؤں تلے روند بھی ڈالا اور ”کوئی موجود نہیں الا انسان“ کے ترانے بھی گائے۔ لیکن مسلمان کے گھر میں پیدا ہونے کا گناہ کسی صورت میں بھی ناقابل معافی نہ ہو سکا۔ غیرت کا جوہر زندہ ہوتا تو اسے چاہئے تھا کہ اپنے من کی دنیا ”روس“ میں جا بستا۔ بھارت ماتا میں تابع فرمان بیٹے کو قبر کے لئے جگہ نہ مل سکی، سو وہ پاکستان دوڑ آیا۔ المختصر پاک وطن میں مرزائیوں کی آمد کا پس منظر خاصا متنوع ہے۔ دیگر چند اہم وجوہات سپردِ قلم کئے دیتا ہوں۔

1: اس ٹولے کو بذریعہ انگریزی وشیطانی الہام مکمل یقین تھا کہ وہ خاکم بدہن جلد یا بدیر پاکستان کو کسی نہ کسی طریقہ سے اپنے دائرہ اختیار میں لے آئیں گے اور یہ کہ باوجود معمولی اقلیت ہونے کے وہ ایک اہم عنصر کی حیثیت سے مملکتِ خداداد میں وہی اہمیت حاصل کر سکتے ہیں جو امریکہ میں یہودیوں نے کی ہے۔

2: اکھنڈ بھارت کے خواب کی تعبیر کسی اور ذریعہ سے شاید خاصی دشوار تھی۔ مناسب سمجھا گیا کہ شراب پر زمزم اور کفر پر اسلام کا لیبل چپکا دو۔ مزید برآں سور کا گوشت فروخت کرنے کی خاطر دکان پر حلال جانور کا چھڑا لٹکا دیا جائے۔ بالفاظ دیگر حلقہ قادیانیت میں مخلص مائیں وہی ہیں جو اپنی کوکھ سے مثیلِ جعفر (بنگال) بروزی رنگ میں صادق (دکن) جیسے اور ظلی طور پر میر قمر الدین جیسے بیٹوں کو جنم دیں۔ (ہمیں اعتراف ہے اس جنس میں مرزائی نہ صرف خود کفیل ہیں بلکہ ان کی انجمنِ تاجران برآمد کا کاروبار کر کے زرِ کثیر کما چکی ہے۔)

3: انہیں خدشہ تھا کہ وہ ہندوستان میں مختلف وجوہ کی بنا پر کوئی یادگار رول ادا نہ کر سکیں گے۔ چونکہ مسلمانوں کو اقلیت بن کر رہنا تھا۔ اس لئے امور حکومت میں عددی اکثریت کے مقابل ان کو کون سنتا۔ ویسے بھی کلمہ گو قادیانیوں کو اپنا حصہ تقسیم کرنے والے نہ تھے۔

4: ہندوؤں کی خواہش تھی کہ ایک ایسا گروہ پاکستان میں موجود رہے جو بوقتِ ضرورت ہمیں ہر قسم کی معلومات فراہم کرے۔ انگریز نے بھی معنوی اولاد کی پیٹھ ٹھونک دی پس ان کا مقصدِ قیام فرقہ وارانہ منافرت پیدا کرنا، صوبائی تعصب پھیلانا، منشیات کو عام کرنا، تخریب کاری کا عمل

جاری رکھنا، سینوں سے یادرسول اللہ ﷺ کی تڑپ مٹا دینا اور اہم مراکز سے فوجی و سیاسی نوعیت کے راز چُرا کر اپنے ہندو بھائیوں تک پہنچا کرداد پانا ہے۔

5: قادیانی مجلسِ شوریٰ خیال کرتی تھی کہ مسلمانوں کی مذہبی پارٹیاں غلط سیاسی مؤقف پر بضد رہ کر عوام کے ہاتھوں پٹ چکی ہیں۔ نیز مسلم لیگ کے بااثر حلقے میں محدود سے چندہی ایسے افراد موجود ہوں گے جن کا ہر معاملہ اسلام کے عین مطابق ہو اور یہ کہ کامیابی کے آثار دیکھ کر اکثر مفاد پرست، ابن الوقت، جاہ طلب اور ایمان فروش اس پارٹی میں در آئے ہیں۔ اس لئے ماسوائے خواص کے ہر ایک بک سکتا ہے اور ضرورت مند خریدار بھاری قیمت لگانے سے بھی گریز نہیں کیا کرتے۔ لہٰذا ہو نہ ہو منظم طریقے سے ہر قسم کے جال بچھا دینے چاہئیں۔ تا کہ ہماری خباثتیں بے نقاب نہ ہوں اور لوٹنے کا عمل جاری رہے۔

لاکھوں جانیں ضائع کر کے اپنی جان بچاؤ گے
لیکن اتنا یاد رکھو، تم لاشوں میں گھر جاؤ گے

## شیش محل:

ریکارڈ گواہ ہے کہ قادیانی ٹولہ آزادی سے پہلے پاکستان کا کھلا دشمن تھا، اور مملکتِ خداداد کے معرض وجود میں آجانے کے بعد اس کا چھپا ہوا دشمن ہے۔

قیام پاکستان کو ابھی زیادہ مدت نہ گزری تھی کہ ایک بار سر ظفر اللہ خاں نے خواجہ ناظم الدین کی مرضی کے خلاف جہانگیر پارک کراچی میں 17، 18 مئی 1953ء کو انجمنِ احمدیہ کے جلسہ سے خطاب کرتے ہوئے کہا۔

''احمدیت ایک ایسا پودا ہے جو اللہ تعالیٰ نے خود لگایا ہے۔ اور اب جڑ پکڑ چکا ہے تا کہ قرآن کے وعدے کی تکمیل ہو اسلام کی حفاظت کا ضامن ہو۔ اور اگر یہ پودا اکھیڑ دیا گیا تو اسلام ایک زندہ مذہب کی حیثیت سے باقی نہ رہے گا۔ بلکہ ایک سوکھے ہوئے درخت کی مانند ہو جائے گا۔ اور دوسرے مذاہب پر اپنی برتری کے ثبوت مہیا نہ کر سکے گا۔''(46)

ان یاوہ گوئیوں سے قوم میں اضطراب کی ایک لہر دوڑ گئی۔ ان دنوں ہر شخص کہہ رہا تھا کہ پاکستان خطرے میں ہے اور اس کے لئے سب سے بڑا خطرہ یہ اندرونی دشمن ہیں۔

زنجیر کے حلقے تو سلامت ہیں مری جاں
سہمی ہوئی جھنکار سے دل ڈوب رہا ہے

''تاریخ احمدیت'' مولفہ دوست محمد شاہد جلد 6، صفحہ 677 پر پاکستان کے پہلے انگریز کمانڈر انچیف جنرل گریسی کا تحسین وستائش سے بھرپور خط مرقوم ہے۔ جس میں ''فرقان بٹالین'' کی خدمات کو سراہا گیا ہے۔

آغا شورش کاشمیری اس کا پس منظر بیان کرتے ہوئے رقمطراز ہیں۔

''پاکستان نے اپنی آزادی کے تیسرے مہینے اکتوبر 1947ء میں کشمیر کا مطالبہ کیا تو اس جنگ میں قادیانی اُمت (اپنے مفادات کی خاطر) فی الفور کود پڑی۔ اس نے فرقان بٹالین (مرزئیوں کی ایک خطرناک عسکری تنظیم) کے نام سے ایک پلاٹون تیار کی جو سیالکوٹ کے نزدیک جموں کے محاذ پر واقع گاؤں ''معراجکے'' میں متعین کی گئی۔ اس نے وہاں کیا خدمات انجام دیں؟ اس کے تذکرہ وافشاء کا محل نہیں۔ لیکن اس وقت پاکستان کے کمانڈر انچیف جنرل سر ڈگلس گریسی تھے۔ جن کے متعلق معلوم ہو چکا ہے کہ وہ پاکستان کی فوج کو کشمیر میں استعمال کرنے کے خلاف تھے اور شخصی طور پر کشمیر کی لڑائی کے حق میں تھے بلکہ ان کی معرفت بعض معلومات ہندوستان کے کمانڈر انچیف جنرل سر آکن لیک تک پہنچتی رہیں۔''(47)

افغانستان اور پاکستان میں تعلقات کی کشیدگی کا سب سے پہلا اور اہم سبب بھی سر ظفر اللہ خاں ہی تھے۔ قرائن بتاتے ہیں مرزا محمود افغانستان کے لئے اور افغانستان ان کے لئے ناقابلِ قبول تھے۔ مرزائیوں نے تین قادیانی مبلغوں کے قتل پر افغانی سفیر مقیم برطانیہ کو عذاب خداوندی کی وعید سنائی۔ آنجہانی مرزا محمود تب سے افغانستان کے خلاف تھے۔ اور ان کے نزدیک افغانستان کا ہر ابتلاء ان کی بددعا کا نتیجہ تھا۔(48)

مختصراً واقعہ یوں ہے افغانستان میں نعمت اللہ قادیانی جولائی 1924ء میں گرفتار ہوا۔ اس کے خلاف جاسوسی ارتداد، اطاعتِ انگریز اور تبلیغ ترکِ جہاد کے ثبوت مل گئے تو سنگسار کر دیا گیا۔ فروری 1925ء میں دو اور قادیانی ملا عبدالحلیم اور ملا نور علی کو اسی جرم میں موت کی سزا دی گئی۔ مرزائی خلیفہ کے اطاعت گزار کسی بھی فرد کو یہ گوارا نہیں ہو سکتا تھا کہ افغانستان اور پاکستان میں خوشگوار تعلقات استوار ہوں۔ ابتداء میں وزیر خارجہ کی غلط پالیسیوں، متعصب رویے اور مشکمانہ جذبات کی وجہ سے جو رنجش پیدا ہوئی تھی، آگے چل کر اس نے ایک خطرناک صورت حال اختیار کر لی۔ اب اس کے تمام نتائج وعواقب ہمارے سامنے ہیں۔

گزشتہ دنوں پاکستان کے بعض پرچوں میں مشہور سراغرساں جیمز سالومن ونسٹنٹ کی یادوں کے

حوالے سے ایک چونکا دینے والا انکشاف شائع ہو چکا ہے۔ اس فیچر سے سارے ملک کے سیاسی حلقے حیرت زدہ رہ گئے۔ بتایا گیا تھا کہ پاکستان کے پہلے وزیر اعظم لیاقت علی خان کو سید اکبر نے نہیں بلکہ ایک جرمن قادیانی جیمز کنزے نے قتل کیا۔ اس قادیانی کی پرورش اور سازش کا پورا ڈرامہ آنجہانی ظفر اللہ خان کے زرخیز ذہن کی پیداوار تھا۔ لیاقت علی خاں کے قتل کی یہ رپورٹ آج بھی سنٹرل انٹیلی جنس کراچی کے دفتر میں موجود ہے۔ (49الف)

چند دیگر ذرائع سے اس پلان کا ایک پہلو اور بھی اجاگر ہوتا ہے۔ بتایا جاتا ہے کہ ایک بار علماء کے ایک وفد نے کراچی میں لیاقت علی خان سے طویل ملاقات کی۔ اور ان کے سامنے قادیانیوں کے مذہبی عقائد و سیاسی عزائم کے دستاویزی ثبوت پیش کئے۔ کہتے ہیں، اس موقع پر لیاقت علی خان کو ان سامراجی گماشتوں کے مکارانہ افکار اور عیارانہ کردار کا پہلی مرتبہ احساس ہوا۔ ایک اور ملاقات کا اہتمام سیالکوٹ میں کیا گیا تھا۔ یہاں لیاقت علی خاں مرحوم نے اپنا ارادہ ظاہر کیا کہ وہ عنقریب عملی اقدام اٹھانے والے ہیں۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ جناب لیاقت علی خان نے سر ظفر اللہ کو وزارت خارجہ سے ہٹانے کا پختہ عزم کر لیا تھا۔ اور وہ راولپنڈی کے جلسہ عام میں اسی کا اعلان کرنے والے تھے۔ انہیں گمان تھا کہ عوام کے روبرو یہ بیان دینے سے ان کی ہردلعزیزی میں اضافہ ہوگا۔ (49ب)

گذشتہ دنوں میجر (ریٹائرڈ) امیر افضل کا ایک سنسنی خیز آرٹیکل بعنوان ''لیاقت علی کا قتل۔ تصویر کا دھندلا پہلو'' روزنامہ ''نوائے وقت'' لاہور کے صفحات کی زینت بنا۔ وہ حقائق کے بیان میں رقمطراز ہیں۔

> ''دوسرا تاریخی پہلو یہ ہے کہ کیا سید اکبر لیاقت علی کا قاتل تھا؟ ہمارے ایک فقیر قسم کے بریگیڈئیر نوشیرواں مرحوم ہوتے تھے۔ ایک دن انہوں نے جنرل ایوب کی سیکورٹی افسر میجر ظفر اور اہم چند دوسرے افسروں کے سامنے ایک ''ڈرامہ'' کیا۔ ہم بات کو نہ سمجھے کہنے لگے۔ ''نادانو! بڑے افسروں کے ساتھ پھرتے رہتے ہو معمولی بات نہیں سمجھتے۔ میں نے سید اکبر پر لیاقت کے قتل کا الزام کا ڈرامہ کیا ہے۔ سید اکبر بے چارہ بے قصور تھا۔ اس کو قربانی کا بکرا بنایا گیا۔ لیاقت کو گولی مارنے والے اور تھے۔ اور سید اکبر کو پولیس والے ہی ایبٹ آباد سے پنڈی اس غرض سے لائے تھے کہ اس کو قربانی کا بکرا بنائیں وغیرہ۔ یہ 1954ء کی بات ہے۔ یعنی لیاقت علی کے قتل کے صرف تین سال بعد کی بات ہے بریگیڈئیر صاحب نے مزید کہا کہ لیاقت علی کو ان لوگوں نے مروایا جو اس کے بعد برسر اقتدار آئے۔'' (50)

ملک کے پہلے وزیر اعظم کی ہلاکت کوئی معمولی واقعہ نہ تھا۔ لیکن قاتل کا معمہ آج تک صیغہ راز میں

ہے۔ان کے بعد اقتدار سے کون چمٹے؟ اور وہ مرزائیوں کے بارے میں کیا خیال رکھتے تھے؟ یہ کوئی پیچیدہ سوال نہیں۔اس سیاسی قتل کے سبب ایک تو سر ظفر اللہ خاں کی وزارت کا قلمدان محفوظ رہا۔دوسرا حکومت کی باگ ڈور ان ہاتھوں میں آگئی جو ان کے پسندیدہ لوگ تھے۔اس کے بعد قادیانیوں کو کس درجہ تقویت ملی؟ دیکھتے ہی دیکھتے وہ کیونکر ایک اہم عنصر بن گئے؟ اُن کی اہمیت یہاں تک بڑھی کہ پاکستان میں اس ٹولے کا عمل دخل بنیادی حیثیت اختیار کر گیا۔ بالکل امریکہ کے نظامِ ریاست میں یہودیوں کے اثر ورسوخ کی طرح۔

وزارتِ خارجہ کی تمام توجہات اور سب سرگرمیاں ربوہ کی اہمیت بڑھانے اور قادیانیت کو پھیلانے تک مرکوز ہیں۔آہستہ آہستہ وہ قوت پکڑتے رہے۔ جب ایک معینہ مدت گزر گئی تو مرزا بشیر الدین کے صبر کا پیمانہ چھلک پڑا قادیانی سیاست کے مہرے حکومت کی جانب للچائی ہوئی نظروں سے دیکھنے لگے۔ لہجے میں کرختگی عود کر آئی۔درشت پن اور مکارانہ منصوبوں کے چند نمونے درج ذیل ہیں۔

1:۔ ”ہم فتح یاب ہوں گے،ضرور تم (مسلمان) مجرموں کی طرح ہمارے سامنے پیش ہو گے۔اس وقت تمہارا حشر بھی وہی ہوگا، جو فتح مکہ کے دن ابوجہل اور اس کی پارٹی کا ہوا۔“(51)

2:۔ ”پاکستانی مسلمانوں کو ڈرانے دھمکانے کی نوبت یہاں تک پہنچی کہ اشارت وکنایات ترک کر دیئے گئے۔اور واضح الفاظ میں اعلان ہوا۔1952ء کو گزرنے نہ دیجئے۔جب تک کہ احمدیت کا رعب، دشمن اس رنگ میں محسوس نہ کریں کہ اب احمدیت مٹائی نہیں جاسکتی اور وہ مجبور ہو کر احمدیت کی گود میں آگرے۔“(52)

یہ ان دنوں کی بات ہے جب لوگ اپنا دبدبہ جمانے کے لئے خود کو مرزائی ظاہر کیا کرتے۔مرزا پر تنقید وجرح کو قانوناً جرم قرار دیا جاچکا تھا۔اس کی ذرا سی خلاف ورزی پر کوڑوں، بھاری جرمانے اور قیدِ بامشقت کی سزائیں دی جایا کرتیں۔سفارت خانوں پر تسلط،افواج میں ان کا اثر ورسوخ اور ہر اہم محکمے میں کلیدی آسامیوں پر قادیانی افسر براجمان تھے۔دفاتر میں مرزا کی تصویریں آویزاں کی جانے لگیں۔ درسگاہوں میں مرزائی اساتذہ کی وافر کھیپ آئی۔ہر جگہ قادیانیت کا لٹریچر تقسیم ہوا۔ان نازک حالات کو دیکھتے ہوئے سیاسی مبصروں نے پیشن گوئیاں داغ دیں کہ اب وہ وقت دور نہیں جب اسلام کے نام پر لاکھوں قربانیاں دے کر حاصل کیا جانے والا ملک قادیانی امت کے رحم وکرم پر ہوگا۔تاحد نگاہ خطرات کے دل لرزا دینے والے بادل اُمڈ آئے تھے۔اس پر دردمند مسلمان زعماء تڑپ اٹھے۔13 جولائی 1952ء کو آل پاکستان مسلم پارٹیز کانفرنس منعقد ہوئی۔اس میں طے پایا کہ مسئلہ قادیانیت پر آخری غور وخوض کی خاطر 16، 17، 18 جنوری 1953ء کو کراچی میں تمام مکاتیب فکر کا ایک نمائندہ اجلاس

بلایا جائے۔ اس نشست میں اتفاقِ رائے کے ساتھ تمام پارٹیز سے پندرہ ارکان پر مشتمل مجلس عمل قائم کی گئی۔ اور باہمی مشاورت سے حکومتِ وقت کے سامنے ذیل کے مطالبات پیش کرنے کا فیصلہ ہوا۔

- قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔
- چودھری ظفر اللہ خاں کو وزیر خارجہ کے عہدے سے سبکدوش کیا جائے۔
- تمام کلیدی عہدوں سے قادیانیوں کو ہٹایا جائے۔
- ربوہ کی بقیہ اراضی پر مہاجرین کو آباد کیا جائے۔

چنانچہ 21 جنوری 1953ء کو اس امر کا فیصلہ کیا گیا کہ اگر حکومت ان مسائل کو ایک ماہ کے اندر حل نہ کرے تو مجلس عمل ڈائریکٹ ایکشن (راست اقدام) کرے گی۔ خواجہ ناظم الدین (تب وزیر اعظم پاکستان) نے یہ مطالبات مسترد کر دیئے اور گرفتاریوں کا وسیع سلسلہ شروع ہو گیا۔

جیلوں کی رونق بڑھی۔ قتل و غارت گری کا میدان گرم ہو گیا۔ مارشل لاء نافذ ہوئی اپنوں نے وہ ظلم وستم کیئے کہ بیگانے بھی شرما گئے۔ بعض اعداد و شمار کے مطابق اس ایجی ٹیشن میں دس ہزار مجاہدین نے اپنے خون کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے تقدس پر قربان کیا۔ جب کہ ایک اور غیر سرکاری رپورٹ سے یہ تعداد تیس ہزار کو پہنچتی ہے۔ خوفِ طوالت سے فی الحال اس پہلو کو نہیں چھیڑا جا سکتا۔

مگر یہ احساس جانگسل ہے کہ قیام پاکستان کے صرف چھ سال بعد جوان گنت مسلمان آتشیں گولیوں کا شکار ہو گئے۔ ان کا قصور کیا تھا؟ کیا انہوں نے گنہگار راتیں گزارنے والے حکمرانوں کی مصلحت کے نقاب نوچ لینا چاہے تھے؟ کیا دیوانوں نے ناؤ نوش اور لہو ولعب کے رسیا ہلاکو خانوں کی عظمتِ کردار سے پردہ ہٹانا چاہا؟ کہیں ایسا تو نہیں کہ کسی کو محمد شاہ رنگیلے کی حقیقی اولاد کے خلوت کدوں میں عریاں جسم کے لمس کی سحر کاریوں پر اعتراض تھا؟ غالباً یہی خیال کیا گیا۔ حالانکہ بات فقط اتنی تھی کہ چند مسلمان قصرِ شاہی پر یہ بھیک مانگنے گئے تھے۔ خدارا! ہمیں مرزائیوں کے چنگل سے نجات دلا یئے وہ ملک جس کا دامن آج بھی بے حساب کلمہ گوؤں کے مقدس لہو سے مہک رہا ہے، اسے آقائے مدنی صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں کو گود میں ڈال دینا اچھا نہیں۔ ایسا نہ ہو اسلام کا قلعہ انگریز کی فکری نسل کے حصار میں آجائے ان کی صرف یہ التجا تھی کہ صیاد کو باغبان کا لباس نہ پہنا دینا۔ کافر کو کافر اور مسلمان کو مسلمان ہی رہنے دو۔ تا کہ باغی اور وفادار میں امتیاز برقرار رہے۔ ورگرنہ اہل چمن بھی طعنۂ تخریب سے بچ نہ سکیں گے۔

سخت تذبذب میں ہوں اس سے اگر اپنا حق
چھینوں تو مجرم بنوں، مانگوں تو ملتا نہیں

## آنکھ بھر آئی:

گزشتہ دنوں علامہ اقبال احمد فاروقی صاحب بتارہے تھے۔

"تحریک کے دوران جو بہیمانہ سلوک کیا گیا، نہایت خونچکاں کہانی ہے۔ ایک روز ہم رات بھر گولیاں چلنے کی آوازیں سنتے رہے۔ صبح تھوڑی دیر کے لئے کرفیو میں وقفہ ہوا تو میں کسی ضروری کام کی غرض سے دہلی دروازے کے باہر جا پہنچا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ دیواروں سے انسانی گوشت کے چیتھڑے چپکے ہوئے ہیں۔ زمین لہو سے تر بتر ہوگئی۔ جسم کے کٹے ہوئے اعضاء تو کئی روز بعد تک اس قیامتِ صغریٰ کا پتہ دیتے رہے۔"(53)

ایک طالب علم کتابیں ہاتھ میں لئے کالج جارہا تھا۔ سامنے دیکھا تحریک کے لوگوں پر گولیاں چل رہی ہیں۔ کتابیں رکھ کر جلوس کی طرف بڑھا، کسی نے پوچھا یہ کیا؟ جواب دیا، آج تک پڑھتا رہا ہوں اب عمل کا وقت ہے۔ جاتے ہی ران پر گولی لگی، گر گیا، پولیس والے نے آکر اٹھایا تو شیر کی طرح گرجدار آواز میں کہا۔

ظالم گولی ران پر کیوں ماری ہے، عشقِ مصطفیٰ ﷺ تو دل میں ہے۔ اس کا نشانہ بناؤ۔ (54)

ایک نوجوان ملٹری ہسپتال میں زخموں سے چور چور بے ہوش پڑا تھا۔ جب اُسے قدرے ہوش آیا تو اس نے پہلا سوال سرجن سے یہ کیا کہ میرے چہرے پر کسی خوف یا اضمحلال کے نشان تو نہیں ہیں۔ جب اسے کہا گیا کہ "نہیں" تو اس کا چہرہ فرطِ مسرت سے تمتما اٹھا۔ (55)

تحریک ختم نبوت 1953ء میں دہلی دروازہ لاہور کے باہر صبح سے عصر تک جلوس نکلتے رہے اور لوگوں نے دیوانہ وار سینوں پر گولیاں کھا کر آقائے نامدار ﷺ کی عزت و ناموس پر جانیں قربان کیں۔ عصر کے بعد جب جلوس نکلنے بند ہو گئے تو ایک بابا اپنے پانچ سالہ بچے کو کندھے پر اٹھا کر لایا۔ باپ نے ختم نبوت کا نعرہ لگایا۔ معصوم بچے نے جو باپ سے سبق پڑھا تھا اس کے مطابق توتلی زبان میں زندہ باد کہا، دو سنسناتی ہوئیں گولیاں آئیں۔ جو باپ اور ننھے فرشتے کے سینے میں پیوست ہو گئیں۔ گنبد خضرا ایک بار پھر لرز کر رہ گیا۔ (56)

معلوم ہوا کہ جب اس تحریک میں کرفیو لگ گیا تو اذان کے وقت ایک مسلمان اس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے آگے بڑھا۔ مسجد میں پہنچ کر اذان دینا چاہی۔ ابھی اللہ اکبر کہہ پایا تھا کہ گولی لگنے سے ڈھیر ہو گیا۔ دوسرا جانباز آگے بڑھا۔ ابھی اشھدان لا الہ الا اللہ کہا تھا کہ گولی آئی جو سینے میں پیوست ہو گئی۔ تیسرا مسلمان آگے بڑھا۔ ان کی لاشوں پر کھڑے ہو کر اشھدان محمد رسول اللہ کہا کہ گولی لگی اور شہید

ہو گیا۔ غرضیکہ باری باری نو مسلمانوں نے جامِ شہادت نوش فرمایا۔ اس وقت تک اذان مکمل ہو چکی تھی۔(57)

میو ہسپتال کے ایک ڈاکٹر کے بقول پولیس کی گاڑیاں دھڑا دھڑ لاشیں پہنچا رہی تھیں۔ دفعتاً کیا دیکھتا ہوں کہ سامنے بالکونی پر دو نو عمر و خوبرو مجاہد کھڑے دیوانہ وار ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لگا رہے تھے۔ پھر وہ نیچے اتر آئے اور میٹھے بول الاپتے ہوئے سڑک پر دور تک آگے بڑھتے گئے۔ ایک گھنٹہ بعد ہسپتال میں دونوں کی لاشیں پہنچیں معلوم ہوا، اس گھر کے بھی دو روشن چراغ تھے جو گل ہو چکے ہیں۔(58)

ذمہ دار افراد کا کہنا ہے کہ

"ہم نے اپنی آنکھوں سے یہ حال دیکھا کہ مرزائی غنڈے وزیر خارجہ کی شہہ پا کر حفظِ امن کا بہانہ ڈھونڈتے اور راہ گزرتے مسلمانوں کو موت کی نیند سلا کر آگے نکل جاتے۔"(59)

## گریبان چاک ہوتا ہے:

فخرِ عالم ﷺ کے شیدائیوں نے جس ولولے اور جذبہ کے ساتھ قربانیاں دیں وہ تاریخ کا زریں باب ہے اور سرفروشی کی اس روایت پر یہاں کے مسلمانوں کا سر ہمیشہ بلند رہے گا۔ مگر چوپٹ راجہ کے راج کی یہ ستم کاریاں کس کے نامہ اعمال میں جائیں گی؟ جب ایک غدار کا قلم دان بچانے کی خواہش نے ہزار گھروں کو اجاڑ ڈالا۔ حالانکہ خود حکومت پاکستان کی نظر میں بھی اس گروہ کی وفاداریاں معتبر نہ تھیں۔ 1957ء میں حکومت پاکستان نے ملک کے اعلیٰ حکام کے نام ایک گشتی مراسلہ جاری کیا جس میں ریاست ربوہ کے محکمہ سی۔ آئی۔ ڈی سے محتاط رہنے کی تلقین کی گئی۔ مراسلے میں مفہوم کچھ یوں تھا۔

"حکومت کے پاس اس کی معتبر اطلاع ہے کہ ربوہ کی احمدیہ جماعت نے خبر رسانی کا ایک خصوصی عملہ ملازم رکھا ہے جو سیاسی سرکاری اور غیر سرکاری اطلاعات فراہم کرتا ہے جو احمدیہ فرقہ کے مفاد میں ہوں۔ حکومت کو یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ وہ سرکاری ملازم جو احمدیہ فرقہ سے متعلق ہیں ان کے ذریعے سرکاری اطلاعات مہیا کی جا رہی ہیں۔ ایک اور ذریعہ جس سے کام لے کر احمدیہ جماعت کا خبر رسانی کا عملہ سرکاری اطلاعات جمع کرتا ہے وہ حکومت سے پنشن یافتہ ملازم ہیں۔ جن کا ابھی تک اپنے دور کے ساتھیوں اور ماتحتوں پر اثر ہے۔ حکومت کے علم میں یہ بھی آیا ہے کہ بعض احمدیوں نے غیر احمدی ہونے کا اعلان کر دیا ہے۔ تا کہ ان کی طرف سے شک و شبہ جاتا رہے۔ اور وہ آزادی سے تمام مسلمانوں

میں خلط ملط ہوسکیں اور معلومات حاصل ہوتی رہیں۔" (60)

اپنی غفلت کی یہی حالت اگر قائم رہی
آئیں غسال کابل سے، کفن جاپان سے

یہ حقیقت تسلیم کی جا چکی ہے کہ 1965ء کی پاک بھارت جنگ کے دوران قادیانی جماعت نے ہر میدان میں نہایت گھناؤنا، تباہ کن اور بھیانک کردار ادا کیا۔ پاک فضائیہ کے ہیرو اور قوم کے مایہ ناز سپوت ایم ایم عالم بھی اس کی تصدیق کر چکے ہیں۔ دراصل یہ لڑائی قادیانیوں کی گہری سازش کا نتیجہ تھی۔ اس جماعت کے سرغنوں نے جنگ چھیڑنے کے لئے جانے کیا کیا پاپڑ بیلے۔ شورش کاشمیری نے نواب کالاباغ کے حوالہ سے اس بارے میں بعض مستند تفصیلات قلم بند کرتے ہوئے لکھا ہے کہ۔

"نوائے وقت" کے ایڈیٹر جناب مجید نظامی صاحب اور سر علامہ اقبال کے بیٹے محترم ڈاکٹر جاوید اقبال اس روایت کے مصدق ہیں۔ نواب موصوف نے مجید نظامی کے ساتھ بھی اس موضوع پر گفتگو کی تھی۔ جب کہ ڈاکٹر صاحب کو سر ظفر اللہ خاں نے استعمال کرنا چاہا۔ منصوبہ یہ تھا کہ کسی طرح مغربی پاکستان میں پنجاب کو بالواسطہ یا بلاواسطہ شکست ہو تو عسکری بازو ٹوٹ جائے گا اور مشرقی حصہ نتیجتاً الگ ہو جائے گا۔ پنجاب کی پسپائی کے بعد سرحد، بلوچستان اور سندھ، عرب ریاستوں کی طرح چھوٹی چھوٹی ریاستیں بن جائیں گی۔ اس طرح ایک تو بلوچستان کو قادیانی صوبہ بنانے کے پرانے خواب کی تعبیر ممکن تھی۔ دوسرا یہ خیال کہ مسلمان سیاسی طور پر ناکارہ ہو کر مجبوراً ہماری مذہبی سیادت تسلیم کر لیں گے، لیکن رحمتِ ایزدی سے حالات کا رُخ یکسر پلٹ گیا اور سازشوں کے سوداگر منہ کی کھا کر رہ گئے۔" (61)

1965ء کی جنگ کے دوران سارے ملک میں بحکم سرکار بلیک آؤٹ کا راج تھا۔ مگر پورے پاکستان میں "ربوہ" ایک ایسی جگہ تھی جہاں بوجوہ اس اہم حکم نامے کی صریحاً خلاف ورزیاں ہوتی رہیں۔ بعض خفیہ رپورتاژ کے مطابق ربوہ کی یہ روشنیاں بھارتی طیاروں کو سرگودھا ہوائی اڈے کا محل وقوع بتانے کے لئے تھیں۔ یہ بات اور بھی تعجب انگیز ہے کہ سرگودھا کئی مرتبہ اندھیرے میں دشمن کے نشانوں کا شکار ہوا۔ جب کہ فضا میں بکھرتی ہوئی روشنیوں کے باوجود اہل ربوہ دشمن کے حملوں سے کلیۃً محفوظ رہے۔ بالآخر ائیر فورس کی شکایت پر واپڈا کو ربوہ کا بجلی کا کنکشن کاٹنا پڑا۔ آفس ریکارڈ میں اس کا اندراج چٹھی نمبر 1135 مجریہ 14 ستمبر 1965ء ہے۔ کہتے ہیں بعد ازاں قادیانی جماعت نے واپڈا

کے دفتر سے غداری کی اس تاریخی دستاویز کو غائب کروادیا۔ تاہم اس کا ثبوت کئی اور جگہوں پر بھی موجود ہے۔"(62)

ان دنوں مرزائیوں کے "پیش گوئی مصلح موعود" نامی ایک اشتہار کا بہت چرچا ہوا۔ جو آزاد کشمیر میں کثرت سے تقسیم کیا گیا۔ اس میں لکھا تھا۔

"ریاست جموں وکشمیر انشاء اللہ آزاد ہوگی اور اس کی فتح ونصرت احمدیوں کے ہاتھ سے مقدر ہے۔"(63)

یہ بات بھی خاص طور پر قابل توجہ ہے کہ کشمیر کے محاذوں کی جنگ میں قادیان سے ملحق سرحدات کی کمان ہمیشہ مرزائی جرنیلوں کے ہاتھ میں رہی۔ 1965ء کے معرکہ میں چھمب جوڑیاں کے بارڈر پر ابتداً قادیانی جرنیل اختر ملک اور بریگیڈیئر عبدالعلی مقرر تھے۔(64الف)

کیا ہوا، یہ نہ پوچھ اے ہمدم
بلکہ صرف اتنا پوچھ کیا نہ ہوا

## اور بازو کٹ گیا:

بقول علامہ عزیز انصاری۔

"1953ء کی تحریکِ ختم نبوت کے بعد مرزائیوں نے اپنا محاذ بدل لیا۔ اور پاکستان کے سیاسی واقتصادی اداروں پر قبضہ کرنے کی کوشش کی، اور امریکہ میں جو مقام یہودیوں کو حاصل ہے، وہی انہوں نے پاکستان میں حاصل کرنا چاہا۔"(64ب)

مرزا بشیر الدین محمود نے اپنی مختلف تقاریر اور بذریعہ مکتوبات مرزائیوں میں تحریک پیدا کی کہ وہ اپنے اپنے علاقے اور حلقۂ اثر میں ہر طریق سے موزوں افراد کو رام کرنے کی جستجو کریں۔ متوسط طبقے میں یہ کام نوکری دلوا کر نکل آیا۔ اور اونچے گھرانوں میں تربیت یافتہ چھوکریاں جادو پھونکنے لگیں، بڑے بڑے سرکش فوجی وسول افسر بھی ان کی زلف وزنجیر سے قابو میں آگئے۔ چونکہ اہل ثروت کی زندگی میں بالعموم دینی اقدار کا عمل دخل کچھ زیادہ نہیں ہوا کرتا۔ اس لئے اولاً تو ان کا ایمان بیگم صاحبہ کے نازنخروں کی تپش سے پگھل جاتا ہے۔ ایسا نہ ہونے کی صورت میں بھی غیر مستحکم مذہبی جذبے مہ جبینوں کے ہونٹوں کی شراب سے بہک کر تلوں کو چاٹتے ہوئے اکثر سو جاتے ہیں۔ وگرنہ اولاد کا اس راستے پر چل نکلنا تو یقینی ہے۔ اس تجربے سے انہوں نے جو کچھ پایا، بیچارے مسلمان وہ راز سمجھنے سے مدت تک قاصر رہے۔ چند برس بعد اسی درخت کی ثمر باریوں نے انہیں ایک سیاسی قوت بنا دیا کہ اقتدار کی دیوداسیوں کے پجاری ان سے راہ

ورسم بڑھانے پر مجبور تھے۔

ایک وقت ایسا بھی گزرا، جب یہ سازشی گروہ نوکر شاہی پر مضبوط گرفت کی وجہ سے نازاں وفرحاں اپنے اقتدار کے خواب دیکھ رہا تھا۔لندن میں قادیانیوں کے یورپی کنونشن کے موقع پر سر ظفر اللہ خاں کی موجودگی میں قادیانی حکومت کا منشور ان الفاظ میں بیان کیا گیا ''اگر قادیانی برسر اقتدار آ جائے تو امیروں پر ٹیکس لگائے جائیں گے، دولت کو از سر نو تقسیم کیا جائے گا، اور سود پر پابندی لگادی جائے گی، اور شراب نوشی ممنوع قرار دی جائے گی۔''

چونکہ مرزائی اپنے خلیفہ کی ہدایت پر من حیث القوم، پیپلز پارٹی کو وفاداریوں کا یقین دلا چکے تھے۔اور واضح امکان تھا کہ چند ماہ کے دوران منعقد ہونے والے انتخابات میں سوشلسٹ نظام کی داعی یہ سیکولر پارٹی، مغربی پاکستان میں غالب اکثریت سے جیت جائے گی۔اس متوقع کامیابی کے پیش نظر ان کے حوصلے بڑھ گئے تھے۔اسی دوران ''الفضل'' میں مدیر نے ادارتی کالم میں نہایت فخر کے ساتھ یہ شعر درج کیا۔

زمین کے گونج اٹھے ہیں کنارے
کہو مرزا غلام احمد کی ہے ''جے''(66)

اس کے فقط دس یوم بعد مرزا ناصر محمود کا ایک بیان شائع ہوا۔جس میں پیشن گوئی کم مگر دھمکی کا انداز زیادہ ہے۔دعویٰ تھا۔

''احمدی فرقہ کو خدا کی خوشنودی اور حمایت حاصل ہے دنیا کی کوئی طاقت یا تمام طاقتیں مل کر بھی ہماری تحریک کو ختم نہیں کر سکتیں۔''(67)

اس سے بہت پہلے ایک محب وطن پاکستانی عبدالرحمٰن شاہ ولی مقیم قاہرہ نے بذریعہ مکتوب ہمارے غیر ملکی سفارت خانوں پر قادیانیوں کے اثرات بیان کرتے ہوئے لکھا تھا۔

''مجھے کچھ عرصہ قبل بغداد کے اندر پاکستانی سفارت خانہ میں جانے کا اتفاق ہوا، وہاں یہ دیکھ کر بہت تعجب ہوا کہ لاہوری قادیانیوں کے تبلیغی رسالے سرکاری ٹیبل پر نہ صرف موجود ہیں بلکہ ان کو سرکاری لٹریچر سے بھی زیادہ اہمیت دی جاتی ہے۔۔۔۔جس سفارت خانہ میں ان کو ملازمت مل جاتی ہے وہ اسے قادیانیت کی تبلیغ کے لئے استعمال کرتے ہیں۔''

''اسی طرح سر ظفر اللہ خاں نے اقوام متحدہ میں پاکستان کے مندوب کی حیثیت سے جزائر غرب الہند کا دورہ کیا اور ٹرینیڈاڈ میں مرزا قادیانی کا آخر الزمان کے حوالے سے تعارف کرایا۔''

شورش کاشمیری نے نہایت ذمہ داری کے ساتھ یہ انکشاف کیا ہے۔''اور یہ حقیقت ہے کہ تل ابیب

کا سرمایہ پاکستان کے عام انتخابات میں مقامی مرزائیوں کی معرفت اسی مشن کی وساطت سے آیا تھا۔ اور یحییٰ کے زمانہ میں اکثر وزراء نے خود راقم الحروف سے اس کی روایت کی تھی۔"(68)

سابق وزیر اعظم پاکستان جناب ذوالفقار علی بھٹو مرحوم نے اپنے اقتدار کے آخری ایام میں قادیانیوں کے سیاسی عزائم اور ملک دشمن عناصر سے خفیہ تعلقات کے بعض گوشوں سے نقاب اٹھاتے ہوئے کہا تھا کہ

"برسر اقتدار آنے کے بعد جب میں سربراہ مملکت کی حیثیت سے پہلی مرتبہ امریکہ کے دورہ پر گیا تو امریکی صدر نے مجھے ہدایت کی پاکستان میں قادیانی جماعت ہمارا سیکٹ (فرقہ۔Sect) ہے۔ ان کا آپ ہر لحاظ سے خیال رکھیں۔ دوسری مرتبہ جب امریکہ کا سرکاری دورہ ہوا، تب بھی یہی بات دہرائی گئی۔ یہ بات میرے پاس امانت تھی، ریکارڈ کی خاطر میں پہلی مرتبہ انکشاف کر رہا ہوں۔"(70)

"چند برس قبل گروپ کیپٹن عبدالستار کے بقول انہوں نے صدر پاکستان ذوالفقار علی بھٹو صاحب کو حکومت کا تختہ الٹنے کی قادیانی سازش سے باخبر کیا تھا۔ لیکن قادیانی سازش سے خبردار کرنے والے شخص کو از خود اسی الزام میں گرفتار ہونا پڑا۔"(71)

ٹھوکر سے میرا پاؤں تو زخمی ہوا ضرور
رستے میں جو کھڑا تھا وہ کہسار ہٹ گیا

25 جولائی 1974ء کو جسٹس صمدانی کی عدالت میں فوری نوعیت کا بیان سماعت کیا گیا۔ فاضل ٹریبونل نے 31 اگست کو اس کے اہم اجزاء خبر رساں ایجنسیوں کے حوالے کئے جو آئندہ روز اشاعت پذیر ہوئے۔ بیان ہوا کہ۔

"قادیانیوں کے سربراہ مرزا ناصر احمد کی صدارت میں بعض سرکردہ قادیانیوں نے مسٹر ذوالفقار علی بھٹو کو راستے سے ہٹانے کا فیصلہ کیا تھا۔ پروگرام یہ بنا کہ ایک تقریب میں انہیں قتل کر دیا جائے۔ اس سے پہلے ائر مارشل ظفر چودھری نے اپنی سبکدوشی کے بعد مسٹر بھٹو کی حکومت کا تختہ الٹنے کی ناکام کوشش کی تھی۔ قتل کی سازش خود حکومت کے علم میں ہے مزید برآں یہ کہ مسٹر ایم ایم احمد کے ایک رشتہ دار کے گھر سے وائرلیس ٹرانسمیٹر بھی برآمد ہو چکے ہیں۔"(72)

مشرقی پاکستان کیوں علیحدہ ہوا، حمود الرحمٰن کمیشن رپورٹ نامعلوم وجوہ کی بناء پر ابھی نظروں سے اوجھل ہے۔ شاید اس میں کچھ پردہ نشینوں کے نام آتے ہیں کہ اتنا کاری زخم کھا چکنے پر بھی نشانہ باز کے

متعلق مطلقاً نہیں بتایا جاتا۔ مشرقی پاکستان سے قیام بنگلہ دیش تک کی داستان بڑی المناک ہے۔ اس کے ایک دو نہیں بیسیوں محرکات ہیں۔ اگر بنظر غائر دیکھا جائے تو اس میں قادیانی اُمت کا بھی نمایاں کردار رہا ہے۔ انہوں نے اولاً مشرقی پاکستان کے لئے مشکلات پیدا کیں پھر تلخی کا رنگ بھرا۔ ازاں بعد نفرت کو حقارت میں بدل دیا۔ حقیقت حال یہ ہے کہ تعصب و بغاوت کے شعلے بھڑکانے میں یہ گروہ سب سے آگے رہا۔ گو علیحدگی کا بیج پہلے سے بویا جا چکا تھا۔ مگر اسے پروان چڑھانے کا فریضہ ان لوگوں نے انجام دیا۔ اقتصادی ماہرین کے نزدیک بنگالیوں کی ناراضگی کا سب سے بڑا سبب تفریق معیشت اور محکمہ مالیات کی غلط منصوبہ بندیاں تھیں۔ ملک غلام محمد کے عہد میں قادیانیوں نے فوجی قوت بڑھانے کا فیصلہ کیا۔ اسکندر مرزا کے زمانے میں یہ لوگ ایک سوچی سمجھی سکیم کے تحت محکمہ دفاع پر چھا گئے۔ ایوب خان کے دور میں مرزائیت نے عسکری طاقت کے علاوہ سیاسی دنیا میں بدھ رچانے کا فیصلہ کیا۔ امریکہ کی ہدایت پر مرزا غلام احمد کے پوتے مسٹر ایم ایم احمد کو سیکرٹری مالیات کا عہدہ سونپا گیا۔ ایک بڑی طاقت کی شہ پر وہ اقتصادی منصوبہ بندی کا مختار کل بن بیٹھا اور اپنے ہم مذہبوں کے لئے معاشی استحکام کے وسائل پیدا کئے۔ اقتصادی زندگی پر دسترس نے سیاسی نازنینوں کو ان کی داشتہ بنا دیا۔ اب بعض سیکولر پارٹیوں سے انہوں نے اعزازی عقد باندھ لیا تھا۔ الغرض اس قادیانی سپوت نے مالی مشیر، سیکرٹری فنانس اور منصوبہ بندی کے ڈپٹی چیئرمین کی حیثیت سے مشرقی پاکستان کے مصیبت زدگان کو سرکاری امداد سے محروم رکھا۔ ہر موقع پر ان کا حصہ دبانے کی کوشش کی۔ ہر سال بجٹ میں معاشی کشمکش پیدا ہوتی رہی۔ مشرقی بازو کے لئے مختص سرمایہ، ربوہ کے خلافتی نظام کو مضبوط سے مضبوط تر بنانے کی پلاننگ پر برباد کیا۔ بنگالی بے بس اور بیزار تو تھے ہی اس بلائے ناگہانی پر وہ علیحدگی کی تحریک میں ڈھل گئے اس کے مسئول اپنے خلیفہ کے ذریعہ سے مسٹر ایم ایم احمد تھے۔ (73)

شیخ مجیب الرحمٰن نے قادیانی امت کی ان چالوں کو بھانپ لیا تھا۔ انہوں نے ایم ایم احمد کی حرکات پر پبلک میں بیان دیا کہ ہم اس کی فوری علیحدگی چاہتے ہیں۔ اس کے فوراً بعد چودھری ظفر اللہ خان ان سے ملنے ڈھاکہ گئے۔ تخلیہ میں طویل ملاقات ہوئی۔ لیکن شیخ صاحب کو مطمئن نہ کیا جا سکا۔ مسٹر ایم ایم احمد تو نہ ہٹائے گئے مگر بنگالی ہم سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے جدا ہو گیا۔ یہ ان دنوں کی بات ہے جب ابھی نفرت کے سوداگروں اور تشدد کے لپکتے ہوئے شعلوں نے اپنا کام نہ دکھایا تھا۔ اخبارات کی فائلیں گواہ ہیں، یہ مطالبہ ماقبل الیکشن شروع ہوا اور سقوط ڈھاکہ تک اس پر وقتاً فوقتاً تکرار ہوتی رہی۔ (74)

ڈھاکہ ڈوب گیا، مشرقی پاکستان کی فضاؤں میں لہراتے ہوئے قومی پرچم سے خون کے قطرے ٹپک رہے تھے اس سے پوری ملت اسلامیہ بالخصوص پاکستانی مسلمانوں کے سر جھکے ہوئے دکھائی دیتے

لیکن قادیانی اکڑ اکڑ کر چلتے۔انہوں نے سینہ تان کر اور سر اُٹھا کر چلنے کا شعار اپنایا ابھی تک ہزاروں گواہ موجود ہیں جنہوں نے دیکھا کہ جب بنگلہ دیش بن گیا تو ربوہ و لاہور میں مرزائیوں نے خوشی کا اظہار کرتے ہوئے مٹھائی بانٹی۔اپنے مکانوں پر چراغاں کیا اور شب بھر سڑک پر رقص کرتے پھرے۔ (75)

اسرائیل میں ماسوائے یہودیت کے کسی مذہب کی تبلیغ و اشاعت قانوناً جرم ہے حتیٰ کہ وہاں پادریوں کو بھی ترویج عیسائیت کی اجازت نہیں۔لیکن اس ملک میں قادیانی مشن قائم ہے۔ان سے جو کام لئے جارہے ہیں اور جو خدمات وہ سرانجام دیں گے کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں یہ ایک دردناک وضرر رساں لطیفہ نہیں تو اور کیا ہے؟ اگر دوست کا دشمن دوست نہیں ہوتا، تو دشمن کا دوست، دوست کیسے ہوسکتا ہے۔

ایک موہوم سی امید پہ اب بھی ہم نے
اپنے خوابوں کے جزیرے کو سجا رکھا ہے

1972ء میں قادیانی قصرِ خلافت کے معتمدین کا نشتر میڈیکل کالج کے طلباء کو ربوہ ریلوے سٹیشن پر زدوکوب کرنا (اس حملہ میں اٹھارہ طالب علم ہلکان ہوئے تھے) ان کا سامان چھین کر مال غنیمت گردانا نیز قوم کے جیالوں کی پٹائی اور زخمیوں کی آہ و بکا پر تین چار سو عورتوں کا تالیاں پیٹ پیٹ کر رقص کرتے رہنا، اس مضمون کا موضوع نہیں۔عوامی احتجاج اور قومی اسمبلی کے اجلاس میں مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا جرأت مندانہ قدم تاریخ کا حصہ ہیں۔دین، قوم اور وطن کے خلاف مرزائی ٹولے کی قابلِ اعتراض سرگرمیاں دبانے کے لئے صدارتی آرڈیننس کا نفاذ اور قادیانیوں کے بارے میں وفاقی شرعی عدالت کا فیصلہ زیرِ طبع، میری ایک الگ کتاب کا جزو ہیں۔اس میں قادیانی قوم کے خلاف بزرگانِ امت کی جدوجہد، مشاہیر ملت کا اضطراب، غداریوں اور وفاداریوں کے ایک ایک لمحے کی داستان بالتفصیل درج کی جائے گی۔انہی اوراق میں مرزائیوں کی پوری تاریخ، ان کے افکار و کردار، سیاست و معاشرت کے جملہ پہلو اور ہر قسم کے خطرناک عزائم کو ٹھوس حوالہ جات کے ذریعے بے نقاب کرنے کا پروگرام بھی رکھتا ہوں۔راقم الحروف چاہتا ہے، مرزائیت کے واقعی پوسٹ مارٹم اور نشتر زنی کے بعد مختصراً اس امر کا سراغ بھی لگالیا جائے، جس سے معلوم ہو طبقہ مذکور سے متعلق سرکاری افسروں اور حکومت کے چھوٹے بڑے ملازمین کی دلچسپیوں کا مرکز کیا تھا؟ اور انہوں نے کس کس طریقے سے پاکستان کی جڑیں کھوکھلی کیں۔

ایک بار مشہور قادیانی وائس ایئر مارشل ایس ایم اختر نے پریس کانفرنس سے کہا کہ اس نے پاکستان ائر سروسز کے نام پر ایک نجی ادارہ قائم کیا ہے۔وائس ایئر مارشل نے نمائندگان صحافت کو بتایا کہ اس کی معرفت پاکستان کے تمام دوست ممالک کو افرادی قوت کے علاوہ تربیت یافتہ ماہرین بھی مہیا کئے جائیں

گے اور ہوابازی کے تربیتی ادارے قائم کرنے میں ان کا معاون ہوگا۔ (76)

خوش قسمتی سے عرب ممالک کے سفیروں کی مداخلت اور عوام کے پرزور مطالبے پر یہ ادارہ اپنی پیدائش کے ساتھ ہی زندگی کی جنگ ہار گیا۔

بھٹو کے دور حکومت میں نا اہلی، اختیارات سے تجاوز، فرائض منصبی سے غفلت اور رشوت کے شائق بہت سے گزٹیڈ افسروں کو جبراً ریٹائرڈ کرنا پڑا۔ سبکدوش ہونے والے عہدیداریقیناً اسی کے مستحق تھے۔ لیکن سرکاری ذمہ داریوں سے ہٹائے جانے والے افراد میں ایک بھی قادیانی نہ تھا۔ کیا مرزائی افسر خوش معاملہ تھے؟ ادھر یہ ستم ہوا کہ بعض بڑے اہم عہدے ان کے کنٹرول میں آ گئے اور انہوں نے اپنے مسلک کے افراد کی بھرتی کو دینی فریضہ خیال کیا۔

پاکستانی فضائیہ کے سابق سربراہ ائیر مارشل ظفر چودھری بڑے متعصب قادیانی اور سخت گیر طبیعت کے مالک تھے۔ انہوں نے ائیر فورس پر مرزائیوں کو قابض کرنے کی خاطر کیا کچھ نہیں کیا؟ جب کبھی بھرتی کا مرحلہ آیا تو ہم عقیدہ افراد کو فوقیت دی گئی۔ امریکہ وغیرہ میں کسی نوجوان کو بغرض تربیت بھیجنے کا سوال اٹھا تو قادیانی افسر کا چناؤ ہوا۔ حتیٰ کہ فضائیہ میں ان کا اثر ورسوخ بڑھ گیا۔ اسی لئے تا حال وہ محکمہ دفاع کے بعض اہم اور نازک عہدوں پر چھائے ہوئے ہیں۔

ایک بار ظفر چوہدری کے ہاتھوں کورٹ مارشل کی بھینٹ چڑھنے والے ایک مسلمان فضائی افسر نے مسٹر ذوالفقار علی بھٹو تک رسائی حاصل کی اور انہیں ظفر چوہدری کی گھٹیا ذہنیت واغراض مشؤمہ و مذمومہ سے آگاہ کیا، یہ لرزہ خیز داستان سن کر مسٹر بھٹو بہت حیران ہوئے۔ کہتے ہیں اس روز بھٹو صاحب بہت پریشان تھے۔ ان کے ماتھے پر معنی خیز شکن ابھر آئی اور کہا۔

''اچھا یہ ہے ان کا اصلی روپ۔'' (77)

شاید بھٹو صاحب اس بات کو زیادہ اہمیت نہ دیتے۔ لیکن ایک واقعہ نے انہیں عملی اقدام اٹھانے پر مجبور کر دیا اور وہ درگزر نہ کر سکے کہ چند روز بعد ظفر چوہدری یا ان کے کسی ہم عقیدہ افسر نے طیاروں کی ایک تعداد کا گروپ تشکیل دے کر ربوہ کے سالانہ جلسے پر پھولوں کی پتیاں نچھاور کرنے کو بھیج دیا۔ جہازوں کی اس ٹکڑی نے سر اجلاس مرزا ناصر احمد کو عسکری انداز میں سلام کیا۔ یہ رپورٹ جرائد ورسائل میں پوری آب وتاب کے ساتھ شائع ہوئی۔ خفیہ ذرائع سے جناب مسٹر بھٹو صاحب بھی اس کی تصدیق کر چکے تھے۔ ان حقائق کے پیش نظر حکومت نے ظفر چوہدری کو رخصت کر دیا۔ اس خبر سے پورے ملک میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ فضائیہ کے ہر اسٹیشن پر جانبازوں نے یوم تشکر منایا۔ یہ پہلا موقع تھا جب مرزائی بزرجمہر اور ذوالفقار علی بھٹو صاحب میں نفرتوں نے جنم لیا اور قادیانی انشاء پرداز مسٹر بھٹو کے خلاف زبان

درازی پر اتر آئے۔

انٹرمیڈیٹ اینڈ سیکنڈری بورڈ سرگودھا میں برخلاف دیگر دفتروں کے بہت زیادہ مرزائی ملازم موجود ہیں۔ ایک وقت میں ان کی تعداد ساٹھ فی صد کے لگ بھگ تھی اس کی وجہ یہ ہے کہ کچھ عرصہ پہلے راجہ غالب سیکرٹری بورڈ اور مرزا طاہر احمد اسسٹنٹ سیکرٹری تھا چونکہ یہ دونوں قادیانی تھے اور صرف انہی امیدواروں کو ملازمتیں فراہم کی جاتیں۔ جن کے لئے ربوہ سے اشارہ ملتا۔ یوں ایک تیر سے دو شکار کئے جاتے اولاً صرف مرزائیوں کی تقرریاں عمل میں آئیں۔ ثانیاً نوکری کا لالچ دے کر غیر مسلمانوں کو بیعت پر مجبور کیا گیا۔ (78)

''1983ء کی بات ہے کہ اسلام آباد میں پروفیسر جمیل احمد قادیانی روسی لٹریچر تقسیم کرتے ہوئے گرفتار کیا گیا۔ پروفیسر مذکور غالباً حکیم نورالدین کا نواسہ ہے۔''(79)

اس خبر سے دینی حلقے ورطہ حیرت میں پڑ گئے۔ ہر شخص اس سوچ میں غرق تھا کہ قادیانی جماعت کا کمیونسٹ ملک روس سے کیا تعلق؟ خیال ہے ان کے قریبی مراسم 1978ء میں استوار ہوئے۔ جب روسی سفیر سے قادیانی جماعت کے سربراہ نے ملاقات کی۔ اس کے بعد باقاعدہ ان کا روسی لابی سے رابطہ قائم ہو گیا۔ پھر معروف مرزائی صنعت کار نصیر اے شیخ مینجنگ ڈائریکٹر کالونی ٹیکسٹائل ملز ملتان نے روسی سفیر متعینہ پاکستان کو لاہور میں اپنی رہائش پر عشائیہ میں مدعو کیا، اس میں بڑے بڑے قادیانی افسر اور بعض نام نہاد مسلمان سیاسی لیڈر بھی شریک ہوئے تھے۔ (80)

پیر محمد کرم شاہ ایم، اے (الازہر) جیسی محقق و فاضل شخصیت لکھتے ہیں۔

''واضح رہے کہ مرزائی جماعت پٹیل اور گاندھی سے زیادہ پاکستان کے بارے میں بد اندیش ہے ان کے کارکنوں نے کسی زمانہ میں بھی پاکستان کو کمزور بنانے میں وقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ سر ظفر اللہ خاں کی وزارت کا دور ہو یا ایم ایم احمد کی اقتصادی پالیسی ہر ایک نے پاکستان کو کھوکھلا ہی کیا ہے۔۔۔ ستم کی بات تو یہ ہے کہ اس اسلامی جمہوریہ کے مختلف تعلیمی اداروں میں غیر مسلم مرزائی اسلامیات کی تعلیم دینے پر مامور ہیں اور طلباء کے معصوم اذہان کو مسموم کرنے کے دھندوں میں معروف ہیں۔ عوام کے بار بار اصرار کے باوجود محکمہ تعلیم کے کار پرواز ٹس سے مس نہیں ہوتے۔ مگر گورنمنٹ انٹر کالج بھیرہ ضلع سرگودھا اور گورنمنٹ البیرونی کالج پنڈ دادنخان اس کی واضح مثالیں ہیں۔ (81)

پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ کا سابق چیئرمین (غالب احمد) قادیانی تھا۔ اُس نے پانچویں اور چھٹی جماعت کی تاریخ اور جغرافیہ کے نصاب میں جنرل اختر ملک اور بریگیڈئیر عبدالعلی کی سہ رنگی تصویریں

شامل کیں۔ یہ انہیں 1965ء کی جنگ کا ہیرو ثابت کرنے کی ایک کوشش تھی۔ حالانکہ حقائق بالکل اس کے برعکس ہیں۔ یہ دونوں سگے بھائی ہونے کے علاوہ قادیانی العقیدہ تھے۔ ابتداً چھمب جوڑیاں اور پٹھانکوٹ کے محاذ کی کمان انہی کے ہاتھ میں رہی۔ جنرل اختر حسین ملک ترکی میں موت سے دو چار ہوا۔ اس کی نعش وہاں سے ربوہ لائی گئی۔ جہاں بہشتی مقبرے سے باہر اس کی جائے تدفین عبرت کا ایک نمونہ ہے۔ (82الف)

ایک اور جہاں دیدہ شخصیت کے نزدیک (یہ چال) مرزائی امت کا پنجاب میں نئی پود کو ذہناً اپنی طرف منتقل کرنے کا ہتھکنڈہ ہے۔ وہ چاہتے ہیں کہ کسی نہ کسی طرح اقبال کے شاہینوں کے دلوں میں مرزائی پرزوں کی خودساختہ عظمت کی دھاک بٹھادی جائے۔

مرزائیہ مذہب کے افراد ہر وہ کام کر گزرتے ہیں جس سے ان کا مکتبہ فکر ترقی پا سکے اس سلسلہ میں اسلامی غیرت وحمیت کے خلاف ایک گہری سازش خاص طور پر قابل غور ہے۔ وہ سمجھتے ہیں، جب مسلمانوں کا اخلاقی دیوالہ نکل جائے گا تو پھر ان سے کوئی بھی کام لیا جاسکتا ہے۔ اس کی ایک مثال۔

1979ء میں راولپنڈی کے (پیراڈائز) ہوٹل پر پولیس کی چھاپہ مار ٹیم کے اقدامات سے منظر عام پر آئی۔ یہاں اٹھائیس افراد تیرہ لڑکیوں کے ساتھ دادِ عیش دے رہے تھے۔ اُن میں سے بیشتر شراب کے نشہ میں دھت تھے اور وہ لڑکیاں لباس سے بے نیاز برہنہ رقص میں مصروف تھیں۔ تفتیش سے معلوم ہوا کہ یہ گھناؤنا کاروبار ہوٹل کے مالک ریٹائرڈ ڈپٹی کمشنر صلاح الدین اور اس کے بیٹے محی الدین احمد مطاہر کے سبب سے کسی خوف وخطر کے بغیر کھلے بندوں جاری تھا۔ مصدقہ اطلاعات کے مطابق یہ بدکار شخص آنجہانی مرزا ناصر محمود کا خالو ہے۔ ملزم نے دوران تفتیش تسلیم کیا کہ اس نے کاروبار کو زیادہ وسعت تحریک ختم نبوت 1974ء کے بعد دی۔ نیز لڑکیوں میں اکثریت احمدیوں کی ہے۔ ہم اپنے رنگ میں مسلمانوں کو بدکاری پر آمادہ کر کے ان سے انتقام لے رہے تھے۔ اور یہ کہ کاروبار میں میرے بعض بااثر ہم فرقہ افراد بھی شامل ہیں۔ (82ب)

روزنامہ جنگ میں بلدیہ کراچی کے ایک معزز رکن ہاشم زیدی کا بیان شائع ہو چکا ہے۔ وہ یقین کے ساتھ کہتے ہیں کہ سندھ کے حالیہ ہنگاموں میں احمدیہ فرقے کا ہاتھ ہے۔ اپنے اس الزام کی تائید میں انہوں نے ایک واقعہ بیان کرتے ہوئے کہا۔

''جمعہ کی رات تقریباً چار بجے بلاک نمبر 28 فیڈرل بی ایریا کراچی میں ملزم بم کا دھاکہ کرنے کے بعد جیپ پر سوار ہو کر فرار ہو گئے۔ ان میں ایک فرد ٹھوکر لگنے سے گر گیا اور

اُس کی ڈائری زمین پر گر پڑی جس میں شناختی کارڈ کا فارم ''ب'' بھی تھا۔ ڈائری تو اس نے اٹھالی لیکن فارم سڑک پر پڑا رہ گیا۔ جس کے مذہب کے کالم میں قادیانی درج ہے۔''
مسٹر ہاشم زیدن صاحب نے اپنے بیان کے ہمراہ اس فارم ''ب'' کی نقول بھی جاری کیں۔ (82ج)

درحقیقت مرزائی قوم اتحادِ ملت سے بدحواس ہو چکی ہے۔ مسلمانوں کے تمام مکاتیب فکر اپنے فروعی اختلافات بھلاتے ہوئے رسول پاک ﷺ کے دشمنوں کے خلاف جذبہ جہاد سے سرشار اٹھ کھڑے ہوئے ہیں۔ اب اس شرپسند ٹولے کو اپنا منطقی انجام صاف نظر آرہا ہے۔ وہ سوچتے ہیں، ان کی عافیت اسی میں ہے کہ صوبائی تعصب کی آگ بھڑکے۔ لسانی جھگڑے پیدا ہوں اور جہاں تک ہو سکے مسلم فرقے آپس میں گتھم گتھا رہیں۔ اس سلسلہ میں انہوں نے ایک جامع منصوبہ تیار کر رکھا ہے۔

''گزشتہ برس لاہور میں یوم عاشورہ کے موقع پر سنی وشیعہ فساد بھی اس پلان کی ایک کڑی تھی۔ بکثرت ثبوت موجود ہیں کہ ان دو فرقوں کے درمیان اشتعال پیدا کرنے والی کوئی بات نہ ہوتی اور نہ ہی ایسا پروگرام تھا۔ بلکہ دونوں طرف کے زعماء نے اسے اسلام دشمن عناصر کی خفیہ سازش کا شاخسانہ قرار دیا۔''(83)

میں دعوے کے ساتھ کہہ سکتا ہوں 24،23 مارچ 1987ء کی درمیانی رات کو اہلحدیث کانفرنس لاہور کے جلسہ میں جو دردناک حادثہ پیش آیا۔ یہ بھی مرزائیوں کی پلاننگ تھی۔ اگر تفتیش کا دائرہ کار وسیع کر دیا جائے اور اس نہج کے خطوط پیش نگاہ رہیں تو پولیس کو اصلی مجرموں تک پہنچنے میں آسانی رہے گی۔ بات میں یوں ہی نہیں کہہ رہا۔ قبل ازیں بھی قادیانیت کے غنڈوں نے علامہ احسان الٰہی ظہیر کو ہلاک کرنے کی ایک دو کوششیں کی تھیں جس کا ریکارڈ موجود ہے۔ (84)

آخر میں مرزائی گماشتوں کی ابتدائی کارستانیاں بیان کی جاتی ہیں۔ جب تک قائداعظم بقید حیات رہے۔ سرظفر اللہ خاں محتاط تھا۔ جوں ہی آپ نے رحلت فرمائی اس نے خلافت ربوہ کی ہدایت پر جوڑ توڑ کا کھیل کھیلنا شروع کر دیا۔ صاحب بہادر نے وزارتِ خارجہ کے نظام کو کس طرح چلایا، اس کی واضح جھلک درج ذیل خبر میں موجود ہے۔

''پاکستان کے محکمہ خارجہ کی طرف سے پبلک سروس کمیشن کے صدر مسٹر شاہد سہروردی آج کل انگلستان میں ان امیدواروں سے انٹرویو لے رہے ہیں جو ہمارے سفارت خانوں میں ملازمت کرنا چاہتے ہیں۔۔۔۔۔ اس دوران انکشاف ہوا کہ ہمارے محکمہ خارجہ کے جائنٹ سیکرٹری خیر سے یہودی ہیں اور محکمہ خارجہ کے اسی فیصد ملازمین غیرملکی خصوصاً انگریز

ہیں۔ایک انگریزی معاصر کی اطلاع کے مطابق یہودی جوائنٹ سیکرٹری گریفتھ کوئین تقسیم سے پہلے پنجاب ہائی کورٹ کا رجسٹرار تھا۔ چونکہ یہ عہدے کے لحاظ سے ناموزوں انسان تھا۔اس لئے اس کو علیحدہ کر دیا گیا۔تقسیم ملک کے بعد اس کی قسمت چمکی اور وہ وزارت خارجہ کا جوائنٹ سیکرٹری بن گیا۔ چونکہ ماتحت افسر نوجوان اور ناتجربہ کار تھے۔اس لئے وزارت خارجہ کا سب سے زیادہ قابل اعتماد افسر خیال کیا جانے لگا۔ جب فلسطین میں یہودی،عربوں کے خون سے ہولی کھیل رہے تھے تو اس وقت پاکستان کی وزارت خارجہ کے قابل اعتماد افسر صاحب اسرائیل میں چھٹیاں منا رہے تھے۔۔۔ ہمارے مصری سفارت خانے کے سٹاف میں دو نوجوان یہودی لڑکیوں کو ملازم رکھا گیا۔جس سے مصری عوام اور عربی اخبارات پاکستان سے بہت ناراض ہو گئے۔ان سے پہلے مصر میں پاکستانی سفیر کا پریس اتاشی بھی یہودی تھا۔(85)

ظاہریت کی کتابوں میں چھپا کر رکھ دیئے
آہ! وہ نوحے جو تاریخوں کے خستہ دل میں ہیں

## کتاب جفا کے اوراق:

منیر انکوائری رپورٹ کے اوراق پیہم صدائیں دیتے چلے آ رہے ہیں۔راقم الحروف نے ادھر توجہ کی تو صفحہ ماضی نے رو رو کر اپنی جگر گداز سرگزشت کہہ سنائی جو درج ہے۔

''مارچ 1951ء میں ایک سازش کا انکشاف ہوا جس میں بڑے بڑے فوجی افسر شریک تھے۔اور جس کا مقصد یہ تھا کہ حکومت پاکستان کا تختہ الٹ دیا جائے۔اس مقدمے کے ملزموں میں جسے بعد میں مقدمہ سازش راولپنڈی کے نام سے موسوم کیا گیا۔ایک میجر جنرل نذیر احمد بھی تھے جو قادیانی ہے۔مولوی محمد علی جالندھری نے 15 اپریل 1951ء کو منٹگمری کی جامع مسجد رشیدیہ کے سالانہ اجلاس میں تقریر کرتے ہوئے بیان کیا کہ پاکستان کی ہوائی فوج میں اسی فیصد پائلٹ قادیانی ہیں۔ روالپنڈی کی سازش کیس کے انکشاف سے قادیانی افسروں کی غداری بے نقاب ہو چکی ہے۔اس سازش نے حکومت کو حقائق کی طرف سے خبردار کیا ہے۔میرے پاس تحریری شہادتیں موجود ہیں جن سے اس سازش میں قادیانیوں کی شمولیت ظاہر ہے۔اور چودھری ظفر اللہ خان نے مملکت پاکستان کے روپیہ سے امریکہ میں ''پریذیڈنٹ ٹرومین'' کے محل کے عین سامنے ایک عظیم الشان عمارت خرید

کی ہے تا کہ وہاں قادیانیت کی تبلیغ کی جائے۔"(86)

ربوہ کے علاوہ مرزائیت کا دوسرا بڑا گڑھ "کنری" ضلع تھر پارکر (سندھ) ہے۔ یہاں سے برٹش گورنمنٹ نے 35، 36 ہزار ایکڑ زمین چند کوڑیوں کے بھاؤ اپنے بااعتماد خدمت گزاروں کو عطا کی تھی۔ یہ جگہ بھی ایک آزاد اور خودمختار ریاست کا درجہ رکھتی ہے۔

سندھی عوام کہتے ہیں کہ براستہ انڈیا کنری میں اسرائیل کی ڈاک مسلسل پہنچ رہی ہے۔ اس قصبے کی طرف اکثر و بیشتر بھارتی گاڑیاں آتی جاتی دیکھی گئیں، عہد ایوبی میں چند جیپیں باقاعدہ حراست میں لی گئی تھیں۔ جن کا تذکرہ اخبارات میں موجود ہے۔ چونکہ یہ علاقہ بارڈر سے بالکل قریب ہے۔ اس لئے ان پر کڑی نظر اور زبردست احتیاط چاہئے۔(87)

گزشتہ دنوں کراچی کے ایک دردمند شہری نے اپنے سندھی بھائیوں کو مخاطب کرتے ہوئے کہا ایک ہفت روزہ میں حقائق کی نقاب کشائی کچھ اس طرح کی ہے۔

"وہاں یوں تو متعدد تنظیمیں بن چکی ہیں۔ لیکن آج جس تنظیم کا ذکر کر رہے ہیں، وہ "پنجابی پرچار کمیٹی" ہے۔ جس کی پشت پناہی اور سرپرستی مشہور قادیانی صنعت کار نصیر اے شیخ کر رہا ہے۔ گزشتہ دنوں لاہور کے ایک ہوٹل میں اس کمیٹی کی طرف سے ایک سیمینار منعقد ہوا۔ جس میں قادیانی مذکور نے عظیم مسلمان ہیرو محمود غزنوی اور احمد شاہ ابدالی کو قاتل قرار دے کر اپنے خبث باطن کو ثبوت مہیا کیا۔ نصیر اے شیخ قادیانی کی یہ تقریر لاہور کے اخبارات میں شائع ہوئی۔ چونکہ لاہور کے اخبارات کراچی میں قلیل تعداد میں پہنچتے ہیں اس لئے ہمیں اصل تقریر نہ مل سکی۔ البتہ اس کے بیان پر صرف ایک جماعت کے سیاسی رہنما نے تنقید کی جسے کراچی کے مرزائی نواز اخبار "امن" نے اپنے انداز میں شائع کر کے اس سیاسی رہنما کا منہ چڑایا۔ اور یہ تاثر دیا کہ محمود غزنوی اور احمد شاہ ابدالی واقعی قاتل تھے۔"(88)

قادیانیوں کی جی۔ ایم سید اور سرحدی گاندھی خان عبدالغفار خاں سے ہم فکری کا یہ سلسلہ یہیں پر ختم نہیں ہو جاتا بلکہ اور بھی بہت سے الم ناک پہلو توجہ طلب ہیں۔ ناپاک جسارت کی شوخی کا رنگ دیکھئے۔

"گھارو ضلع ٹھٹھہ میں گزشتہ سال ایک قادیانی صحافی گرفتار ہوا تھا۔ جس نے ایک علیحدگی پسند تنظیم کے اجلاس میں نہ صرف شرکت کی بلکہ تقریر بھی کی تھی۔ جس میں اس نے صاف لفظوں میں کہا تھا کہ صوبہ سندھ کا فائدہ ہندوستان کے ساتھ الحاق میں ہے۔"

گزشتہ دنوں قادیانیوں کا سالانہ اجتماع لندن کے مضافات میں ہوا اور اس جگہ کا نام

انہوں نے ''اسلام آباد'' رکھا ہے۔ (89)

منیر اس ملک پہ آسیب کا سایہ ہے یا کیا ہے
کہ حرکت تیز تر ہے اور سفر آہستہ آہستہ

## بکھری یادیں:

1: نواب محمد احمد خاں کے مقدمہ قتل میں پاکستان کے سابق وزیر اعظم اور تیز وطرار سیاست دان ذوالفقار علی بھٹو مرحوم پر مسعود محمود وعدہ معاف گواہ تھا۔ یہ شخص ایف۔ ایس ایف کا ڈائریکٹر اور متعصب قادیانی تھا۔ یاد رہے، بھٹو صاحب کے زوال میں اس کے خفیہ ہاتھ اور بخت وپز کا گہرا تعلق ہے۔

سابق وزیر خارجہ سر ظفر اللہ خاں صاحب نے اپنی تنگ نظر فطرت اور خبث باطن کا اظہار کرتے ہوئے ایک محفل میں کہا تھا کہ بھٹو کا باون سال کی عمر میں مرنا مرزا کی صداقت کی دلیل ہے۔ کیونکہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کہا تھا کہ باون سال کی عمر میں ایک کتا مرے گا۔ (90)

حالانکہ مرحوم وزیر اعظم نے وہ تاریخی کارنامہ سرانجام دیا کہ رہتی دنیا تک یاد رہے گا۔ ان کی یہ شاندار خدمت تاریخ میں سنہری الفاظ سے لکھے جانے کے قابل ہے۔ اور اس معاملے میں ہم انہیں قوم و وطن کا محسن گردانتے ہیں۔

2: تقسیم ملک کے وقت سر ظفر اللہ خان کے ریڈکلف ایوارڈ میں مسلم لیگ کا مؤقف بیان کرتے ہوئے مرزائیوں کی طرف سے بھی باؤنڈری کمیشن کے روبرو احمدیہ میمورنڈم پیش کیا۔ ملاحظہ ہو۔

''اس تقسیم کا بنیادی اصول مذہب ہے۔ قادیان اسلامی دنیا کی ایک بین الاقوامی (انٹرنیشنل) یونٹ بن چکا ہے۔ اس لئے یونٹ کا حق ہے کہ وہ فیصلہ کرے کہ آیا ہندیونین میں آنا چاہتی ہے یا پاکستان میں۔'' (91)

3: قرارداد پاکستان پر تبصرہ کرتے ہوئے چوہدری مذکور نے اپنے سیاسی عقیدہ کا برملا اظہار کیا تھا۔ ''جہاں تک ہم نے غور کیا ہے ہم اسے مجذوب کی بڑ اور ناممکن العمل خیال کرتے ہیں۔ (92)

4: مطالبہ پاکستان کی تغلیط میں مرزائی موقف بھی بغیر کسی لاگ لپٹ کے ہمارے سامنے موجود ہے۔ ''ہم نے یہ بات پہلے بھی کئی بار کہی ہے اب پھر کہتے ہیں کہ ہمارے نزدیک ہر تقسیم

اصولاً غلط ہے۔"(93)

5: خلیفہ محمود کا بیانِ ثانی بھی کچھ کم چونکا دینے والا نہیں۔" مطلب یہ ہے کہ ہندوستان میں مل کر رہنے میں فائدہ ہے۔"(94)

6: اکھنڈ ہندوستان سے متعلق قادیانیوں کا یہ الہامی عقیدہ تو ایک بہت بڑی سازش ہے۔
"چنانچہ خدائی اشارہ میں اس طرف اشارہ ہے کہ ممکن ہے کہ عارضی طور پر افتراق ہو۔ اس لئے قادیانیوں کا الہامی عقیدہ ہے کہ پاکستان کا وجود عارضی ہے اور کچھ وقت کے لئے دونوں قومیں جدا جدا رہیں گی۔ مگر یہ حالت عارضی ہوگی۔ بہر حال ہم چاہتے ہیں کہ اکھنڈ ہندوستان بنے اور ساری قومیں شیر و شکر ہو کر رہیں۔"(95)

(خدا نہ کرے کہ یہ غدار دین وملت کل کلاں اس پیشن گوئی کو مرزا مردود کی صداقت میں بطور ثبوت پیش کریں۔)

7: "حالات اس قدر نازک صورت اختیار کر گئے ہیں کہ عاشقانِ احمد (مرزائی) ہجرت پر مجبور ہو گئے اور اس قدر انہیں صدمہ ہوا کہ ہجرت کے بعد سلسلہ کے بزرگ اور حضرت مسیح موعود کے بعض صحابہ (قادیانی کمپنی کے حصص دار) اس دار فانی سے کوچ کر کے اپنے حقیقی مولا سے جا ملے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اے کاش انڈین یونین میری بات کو سمجھے کہ احمدیوں نے قادیان اور قادیان والوں کی خاطر ساری دنیا کو چھوڑا ہے۔ اب وہ اس کو کیسے چھوڑ سکتے ہیں۔"(96)

8: قادیانی حلف نامہ جو سر ظفر اللہ اور مرزا محمود خلیفہ قادیان نے مل کر تیار کیا۔ احمدیہ والنٹیر زکور، مجلس خدام الاحمدیہ، نیشنل لیگ، حزب اللہ، انصار اللہ، مجلس اطفالِ احمدیہ کے ممبران سے لیا گیا ہے۔ وہ حسب ذیل ہے۔

"میں خدائے تعالیٰ کو حاظر و ناظر جان کر اقرار کرتا ہوں کہ خدا تعالیٰ نے قادیان کو جماعت احمدیہ کا مرکز بنایا ہے میں حکم کو پورا کرنے کے لئے ہر قسم کی کوشش اور جدوجہد کرتا رہوں گا اور اس مقصد کو کبھی اپنی نظروں سے اوجھل نہیں کروں گا۔ اور میں اپنے نفس کو اور اپنے بیوی بچوں کو اور اگر خدا تعالیٰ کی یہی مشیت ہو تو اولاد کو ہمیشہ اس بات کے لئے تیار کرتا رہوں گا کہ وہ قادیان کے حصول کے لئے ہر چھوٹی اور بڑی قربانی کے لئے تیار رہیں۔ اے خدا مجھے اس عہد پر قائم رہنے اور اسکو پورا کرنے کی توفیق فرما۔"(97)

9: آنجہانی سر ظفر اللہ خاں اپنے سرکاری عہدے پر قائم رہتے ہوئے اور غیر سرکاری حالت

میں بھی مرزا محمود کے نمائندہ کی حیثیت سے مرزائیوں کے لئے پاکستان بننے سے پہلے اور بعد میں بھی صرف اور صرف مرزائیوں کے حقوق میں مصروف کار رہا۔ اپنا قلم اپنا چہرہ کے مصداق ایک حوالہ دیکھیئے۔

''میں نے ایک نمائندہ کی معرفت (سر ظفر اللہ خان اگر نام نہیں لیا) ایک بڑے ذمہ دار انگریز افسر کو کہلوا بھیجا کہ پارسیوں اور عیسائیوں کی طرح ہمارے حقوق بھی تسلیم کیے جاویں۔ جس پر اس آفیسر نے کہا کہ وہ تو اقلیت ہیں اور تم ایک مذہبی فرقہ، اس پر میں نے کہا کہ پارسی اور عیسائی بھی تو مذہبی فرقہ ہیں۔ جس طرح ان کے حقوق علیحدہ تسلیم کیے گئے اسی طرح ہمارے بھی کیے جائیں تم ایک پارسی پیش کرو، میں اس کے مقابلے میں دو دو احمدی پیش کروں گا۔''(98)

10: جب پاکستانی مسلمانوں میں اس مطالبے نے زور پکڑا کہ چودھری ظفر اللہ خاں کو فی الفور سبکدوش کیا جائے تو ایک تقریر کرتے ہوئے اس نے صاف صاف کہہ دیا۔ ''اگر مجھے وزارت سے علیحدہ کیا گیا تو میں پاکستان میں نہ ٹھہروں گا بلکہ کسی اور جگہ چلا جاؤں گا۔''

11: میں چاہتا ہوں کہ ذمہ دار بہی خواہان پاکستان کا اضطراب خود ان کی زبانی بیان کر دیا جائے۔ آنریبل خان جلال خان وزیر بلدیات و بحالیات صوبہ سرحد نے ایبٹ آباد میں ایک دفعہ تقریر کرتے ہوئے فرمایا۔

''پاکستان کی پانچ سالہ تاریخ میں یہ بات نمایاں طور پر نظر آ رہی ہے کہ حکومت کا جو معاملہ سر ظفر اللہ خان کے سپرد ہوا۔ اس میں حکومت کو شکست کا منہ دیکھنا پڑا۔ جس کے ساتھ پاکستان کی حیات وابستہ ہے۔ جب تک وزارت خارجہ کے عہدے پر سر ظفر اللہ موجود ہے۔ کشمیر پاکستان کو ہرگز ہرگز نہیں مل سکتا۔''(100)

12: کراچی کی مسلم پارٹیز کنونشن مؤرخہ 2 جون میں محمد ہاشم گذور ممبر دستور ساز اسمبلی پاکستان نے تقریر کرتے ہوئے فرمایا۔

''چودھری ظفر اللہ خاں کشمیر کا مسئلہ پیش کرنے کے لیے ایک سکیس گئے ہوئے تھے۔ میں ان دنوں وہاں موجود تھا۔ وہاں لابی میں مشہور تھا کہ سر ظفر اللہ خان وہی کام کرنا چاہتے ہیں جو ہندوستان چاہتا ہے۔ میں اسی روز تمام احوال سے حکومتِ پاکستان کے منسٹر کو مطلع کر دیا۔ اس کے بعد میں نے تمام ممالک کا دورہ کیا اور محسوس کیا کہ اکثر ممالک میں ہمارے خارجہ دفاتر مرزائیت کی تبلیغ کے اڈے بنے ہوئے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ چوہدری ظفر اللہ

کے انگریزوں اور ہندوؤں سے گہرے مراسم ہیں۔ سر ظفر اللہ قادیانی پاکستان سے زیادہ اپنے امام مرزا بشیر کے وفادار ہیں۔ اور اپنے امام کی ہدایت کے مقابلہ میں حکومت پاکستان کے احکام کو ٹھکرا دیتے ہیں۔ (تقریر کرتے ہوئے کہا) میرے کئی دوست محض دنیاوی فوائد کے لئے مجبوراً قادیانی ہو گئے۔ پاکستان میں جو شخص اکھنڈ ہندوستان کے نعرے لگاتا ہے وہ پاکستان کا دشمن ہے۔ اور ہماری بدقسمتی ہے کہ اکھنڈ ہندوستان کا عقیدہ رکھنے والے مرزائی ملک کی ستر فیصدی کلیدی آسامیوں پر فائز ہیں۔ اگر خدانخواستہ کسی وقت جنگ ہو گئی تو معلوم نہیں ہمارا کیا حال ہوگا۔ اور آفیسران کی پوزیشن کیا ہوگی۔''؟(101)

13: ایک اردو روزنامہ کی حب الوطنی اور حقیقت پسندی کا رویہ نہایت ہی چونکا دینے والا ہے ایک دردمند صحافی نے کالم سپرد قلم کرتے ہوئے لکھا'' ہمارے وزیر خارجہ کی خارجہ پالیسی ہر لحاظ سے ناکام ہو چکی ہے۔ اس سے بھارت کی سیاسی اہمیت بڑھ چکی ہے اور اس بلاک نے منہ مانگی قیمت دے کر اپنے ساتھ ملا لیا ہے۔''(102)

14: ان خدشات سے آگاہی پر مصر کے مفتی اعظم سید محمد حسنین الخلوف نے لکھا۔'' کہ حضرت محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ میں حیران ہوں کہ پاکستان جیسی اسلامی ریاست میں ایک قادیانی کو وزیر خارجہ کیسے مقرر کر دیا گیا۔''(103)

15: ایک فاضل کالم نویس نے روزنامہ ''جنگ'' لاہور میں سیاسی تجزیہ کرتے ہوئے ایک مضمون بعنوان ''لیاقت علی خان روس کا دورہ کیوں نہ کر سکے''؟ کے تحت لکھا ہے۔

''چنانچہ 21 جولائی 1949ء کو پاکستان میں برطانوی ہائی کمیشن سر ایل گریفری سمتھ نے یہ یادداشت مرتب کی کہ اس کا غالب امکان تھا کہ دعوت دینے میں روس نے پہل کی ہو مگر حال میں اس کا ثبوت ملا ہے کہ یہ نظریہ قابل قبول تھا۔ لیاقت مرحوم روس کا دورہ نہیں کر سکیں گے۔ اس وقت کے پاکستان کے وزیر خارجہ ظفر اللہ خان نے کراچی میں امریکی سفارت خانے کے ایک استقبالیہ میں یہ بات واضح کر دی تھی پاکستان اس کا منتظر تھا کہ روس اپنا اگلا قدم اٹھائے انہوں نے ہمیں مدعو کیا۔ ہم نے دعوت قبول کر لی اب دوسرا قدم اٹھانا روس کی اپنی ذمہ داری ہے مگر روس نے یہ اگلا قدم نہیں اٹھایا۔''(104)

یہ ایک تسلیم شدہ تجزیہ ہے کہ روس دشمنی سر ظفر اللہ خاں نے دانستہ مول لی تھی اور وہ چاہتا تھا کہ قائد ملت لیاقت علی خان امریکہ کا دورہ کریں تا کہ آگے چل کر پاکستان خطرات میں گھر جائے۔

ہر اک لحظہ نئی بحثوں میں الجھاتا ہے لوگوں کو
منافق ہے وہ مگر مثبت صدائیں رکھتا ہے

16: قادیانیوں نے سیاسی عزائم کی تکمیل کے لئے بڑے غور وفکر سے مسلمان ریاستوں پر قبضہ کرنے کا منصوبہ بنایا۔ ریاست کے حکمرانوں اور روساء وامراء کو مرزائی بنانے کے لئے مبلغ اور وفود بھیجے الغرض وہ خواب جس کی تعبیر کبھی ممکن نہ ہوسکی، اس کا اظہار کرتے ہوئے ایک جگہ بیان ہوا۔

''ہمیں کیا معلوم کہ ہماری زندگی کی ابتداء کہاں سے ہوتی ہے۔ قادیان بے شک ہمارا مذہبی مرکز ہے۔ مگر ہمیں کیا معلوم کہ ہماری شوکت و طاقت کا مرکز کہاں ہے۔ یہ ہندوستان کے کسی شہر میں بھی ہوسکتا ہے۔ اور چین، جاپان، فلپائن، سماٹرا، جاوا، روس، امریکہ غرضیکہ دنیا کے کسی ملک میں بھی ہوسکتا ہے۔''(105)

17: یادش بخیر 65ء میں جنرل اختر حسین ملک نے ''آپریشن جبرالٹر کے نام سے کشمیر پر چڑھائی کا منصوبہ تیار کیا اور سر ظفر اللہ خان نے بیرون ملک اس کی جس طرح پیروی کی۔۔ اگر قدرت پاکستان کی مدد نہ کرتی تو قادیانی اپنے مذموم مقاصد میں 65ء میں ہی کامیاب ہو چکے تھے۔''(106)

18: یاد رہے۔ ابتداً اراضی ربوہ قادیانیوں کو نوے سال کی مدت کے لئے پٹہ پر دی گئی تھی۔

19: ربوہ کے آباد ہو جانے پر اس قادیانی سٹیٹ میں باقاعدہ عدالتیں قائم ہوئیں اور ہر قسم کے مقدمات کی سماعت خود ربوہ میں قادیانی فیصل کرتا جسے نام نہاد خلیفہ نامزد کرتا تھا۔ ہر فیصلہ ہر قادیانی ماننے پر مجبور تھا۔ چیف جسٹس کے اختیارات خلیفہ ربوہ کے پاس تھے گویا مرزائیوں نے حکومت کے اندر حکومت قائم کر رکھی تھی جیسا کہ مرزا محمود نے خود اعتراف کیا۔'' ناظر ہمیشہ میں خود نامزد کرتا ہوں۔''(107الف)

20: پاکستان کی سرزمین پر قائم ہونے کے باوجود وہاں کی حکومت قادیانیوں کے نام نہاد خلیفہ کی ہوتی ہے، وہاں حیرت تو یہ ہے کہ ساری زمین قادیانی انجمن کی ملکیت ہے۔ وہاں رہائش پذیر قادیانیوں کو حق نہیں کہ وہ اپنے مکان بیچ سکیں۔ اگر کوئی قادیانی ربوہ کا رہنے والا مسلمان ہو جاتا تو اسے ربوہ سے نکال دیا جاتا ہے۔ گویا ربوہ میں ایک مستقل حکومت قائم ہے۔ وہاں سیکرٹریٹ کے مقابلے میں ''ایوان محمود'' ہے۔ وزارت کے مقابلے میں ''نظارت'' ہے۔ الفرقان بٹالین جو قیام پاکستان کے وقت جنرل گریسی نے بنائی تھی۔ اگرچہ بعد میں توڑ دی

گئی۔ لیکن اس کا نام بدل کر ''خدام الاحمدیہ'' رکھ دیا گیا اور الفرقان بٹالین کا اسلحہ حکومت پاکستان کو نہیں دیا گیا۔ جواب تک قادیانیوں کے پاس ہے۔ (107ب)

موجودہ قادیانی سربراہ مرزا طاہر احمد نے اپنے ایک بیان میں کہا تھا۔ ''ایک وقت آئے گا کہ اس ملک پاکستان میں مرزائی قادیانی کے ذریعے وہی جھنڈا گاڑا جائے گا جو مصطفیٰ ﷺ کا جھنڈا ہوگا۔'' (آپ ﷺ کا نام محض تکلفاً استعمال کیا گیا ہے۔) (108)

21: قادیان کے بدل ربوہ کی روداد اور نقل مکانی کے واقعات کی تفصیل ایک مرزائی پرچہ کے صفحات پر پڑھیں۔

''جماعت احمدیہ کا نیا مرکز پاکستان کے ضلع جھنگ میں چنیوٹ سے پانچ میل کے فاصلے پر دریائے چناب کے پار ''ربوہ'' کے نام سے آباد کیا جا رہا ہے۔ ربوہ کے معنی بلند مقام یا پہاڑی کے ہیں۔۔۔ آبادی کے لئے اس جگہ سردست دس سو چونتیس ایکڑ زمین خریدی گئی ہے۔ چنیوٹ سے جانے والی لائن اس زمین میں سے گزرتی ہے یہ جگہ فیصل آباد اور سرگودھا کے عین وسط میں واقع ہے۔''

''20 ستمبر 1948ء بروز دوشنبہ حضرت امیر المؤمنین ایدہ اللہ تعالیٰ (میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان) نے اس سرزمین میں آبادی کا افتتاح فرمایا۔ حضور والا لاہور سے بذریعہ کار روانہ ہو کر ربوہ پہنچے۔ حضور نے ایک بڑے مجمع کے ساتھ نماز ظہر ادا فرمائی پھر ایک موثر اور درد سے بھری ہوئی تقریر کے بعد ایک لمبی دعا فرمائی۔۔۔ اس موقع پر ربوہ کی سرزمین کے چاروں کونوں میں ایک ایک بکرا بطور صدقہ ذبح کیا گیا۔ اور ایک بکرا زمین کے عین وسط میں، حضور نے مسنون دعائیہ الفاظ پڑھتے ہوئے اپنے دست مبارک سے ذبح فرمایا۔ چار بج کر چالیس منٹ پر حضور واپس لاہور روانہ ہو گئے۔''

25 مارچ 1949ء کے ''الفضل'' میں اعلان ہوا کہ ربوہ کے لئے ہالٹنگ ریلوے سٹیشن منظور ہو گیا ہے۔ چنانچہ یکم اپریل 1949ء کو صبح سات بجے سب سے پہلی گاڑی اس اسٹیشن پر ٹھہری۔ اس موقع پر مکرم جناب قاضی محمد عبداللہ صاحب نے جو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے تین سو تیرہ صحابہ میں سے ہیں۔ جملہ احباب سمیت لمبی دعا فرمائی۔ ربوہ کے سب سے پہلے اسٹیشن ماسٹر ایک احمدی دوست مقرر ہوئے ہیں۔

'16،15 اگست 1949ء کو ربوہ میں جماعت احمدیہ کا پہلا جلسہ سالانہ منعقد ہوا۔ جس کا افتتاح حضرت امیر المومنین ایدہ اللہ تعالیٰ نے پندرہ اپریل کو نو بجے صبح لمبی دعاؤں کے ساتھ فرمایا۔ اس موقع پر

حضور نے تقریر کرتے ہوئے اس امر پر زور دیا کہ ہمیں مل کر دعائیں کرنی چاہئیں کہ اللہ تعالیٰ ربوہ کو اسلام کی اشاعت کا مرکز بنائے۔ جلسہ میں دس ہزار مہمانوں کی شرکت کی توقع تھی۔ لیکن سولہ ہزار سے بھی زیادہ احباب تشریف لائے۔

10 اگست 1949ء کو ربوہ میں تار لگ گئی اور تاروں کی آمد و رفت کا سلسلہ شروع ہو گیا۔
14 ستمبر 1949ء کو ربوہ میں ڈاک خانہ بھی باقاعدہ کھل گیا۔ ڈاک خانے کے پہلے انچارج ایک احمدی دوست مقرر ہوئے ہیں۔

19 ستمبر 1949ء بروز دوشنبہ حضرت امیر المؤمنین ایدہ اللہ تعالیٰ ربوہ میں مستقل سکونت اختیار کرنے کے لئے مع حضرت ام المؤمنین مدظلہ العالی و دیگر اہل بیت رتن باغ لاہور سے بذریعہ کار ربوہ تشریف لے گئے۔۔۔۔۔ ربوہ پہنچ کر حضور نے سب سے پہلے نماز ظہر ادا فرمائی اور پھر تقریر فرمائی۔
اس وقت ربوہ کی آبادی ایک ہزار نفوس تک پہنچ چکی ہے۔ صدر انجمن اور تحریک جدید کے دفاتر کے علاوہ حضرت امیر المومنین ایدہ اللہ تعالیٰ کی رہائش گاہ، لنگر خانہ، مہمان خانہ اور نور ہسپتال کی عارضی عمارتیں تیار ہو چکی ہیں اور بازار بن چکے ہیں اور ایک مسجد تعمیر ہو چکی ہے۔ (109)

:22 قادیان سے ربوہ کی طرف کن حالات میں سفر اختیار کیا گیا۔ یہ خود اُن کے حوالوں سے ظاہر ہے۔ ہم مندرجہ ذیل کڑیوں سے ایک تاریخی ارتباط چاہتے ہیں۔ ''جماعت احمدیہ چونکہ ایک مذہبی جماعت ہے اور سیاست سے بالکل الگ رہتی ہے اور اپنے اصولوں کے ماتحت جس حکومت کے ماتحت بھی اس کے افراد ہوں۔ وہ اس کے فرماں بردار ہو کر رہتے ہیں۔۔ اس لئے ہم نے انڈین یونین کو اپنی روایات یاد دلاتے ہوئے کہا کہ قادیان ہمارا مذہبی مرکز ہے۔ ہم اسے چھوڑنا نہیں چاہتے اور عہد کرتے ہیں کہ ہم حکومت کے پورے پورے فرماں بردار رہیں گے۔ مگر چند لاکھ چھوٹی سی مذہبی جماعت کی کون سنتا ہے۔'' (110)

:23 ۔۔۔ ان حالات کے پیش نظر خلیفہ صاحب قادیان نے اپنا مرکز جودھامل بلڈنگ لاہور میں تبدیل کر لیا ہے۔ اس کا نام ''احمدیہ پاکستان مرکز'' رکھا گیا ہے۔ اس جگہ قادیان سے آئے ہوئے پناہ گزیں فروکش ہیں اور الفضل اخبار یہیں سے شائع ہو رہا ہے۔ (111)

:24 انجمن احمدیہ نے ربوہ کی تعمیر سے قبل مندرجہ ذیل شرائط طے کی تھیں۔

:1 ربوہ کی زمین پر کسی شخص کو ملکیتی حقوق نہیں دیئے جائیں گے۔

:2 بنگلے اور مکانات، نقشے اور قواعد کے مطابق ہی بن سکیں گے۔

:3 ہر سال ان مکانوں کی از سر نو الاٹمنٹ ہوا کرے گی۔ یہ تجدید خلیفہ صاحب

کریں گے۔

25: 29 مئی 1974ء کو قادیانی غنڈوں نے شرمناک طریقے سے ربوہ ریلوے اسٹیشن پر مظاہرہ بدمعاشی کیا۔ نشتر میڈیکل کالج، ملتان کے سینکڑوں طلباء بُری طرح زخمی ہوئے۔ اس پر جب مسلسل احتجاج ہونے لگا اور اس میں روز بروز شدت آنے لگی تو حکومت نے عدالتی تحقیقات کا فیصلہ کیا۔ اب ذرا جسٹس صمدانی کی مرتب کردہ رپورٹ کی طرف آیئے جو انہوں نے مقرر کردہ کمیشن کے روبرو پیش کی۔ واقعہ ربوہ کی چھان بین کرنے والے ٹریبونل کے واحد ممبر جسٹس صمدانی 20 جولائی کو ربوہ تشریف لے گئے۔ تاکہ جائے وقوعہ کا معائنہ کر سکیں۔ اور دوسری معلومات حاصل کریں۔ وہ وہاں ساڑھے پانچ گھنٹہ کے قریب ٹھہرے۔ جب کہ ان کے ساتھ ایڈووکیٹ جنرل، وکلاء اور صحافی حضرات بھی تھے۔ اس قیام کے دوران جو خاص باتیں دیکھنے میں آئیں، ان کا بیان بغرض مطالعہ حاضر خدمت ہے۔

جسٹس صمدانی کی آمد پر پاک فضائیہ کے دو طیارے بڑی گھن گرج کے ساتھ نمودار ہوئے انہوں نے انتہائی نیچی پرواز کی اور قلا بازیاں کھاتے ہوئے نظروں سے اوجھل ہو گئے۔ تمام سرکاری اور قادیانی دفاتر میں مرزا غلام احمد کی تصاویر آویزاں تھیں۔ البتہ بابائے پاکستان اور علامہ اقبال کی تصویر نظر نہ آئی نیز ربوہ میں کہیں بھی پاکستان کا قومی پرچم نظر نہ آیا۔ البتہ قصرِ خلافت پر جماعت کا اپنا مخصوص جھنڈا لہرا رہا تھا۔

1956ء میں ربوہ بدر کئے جانے والے ''صالح نور'' نامی قادیانی پر ایک عجیب قسم کا خوف طاری تھا۔ اس کے رشتہ داروں نے جھرو کوں سے دیکھ کر محض آنسو بہائے۔ لیکن آئین قادیانی میں ''قانونی جرم'' کے تحت بات کرنے کی جرأت نہ کی۔ ناظمِ امور عامہ کے دفتر کا جب معائنہ کیا اور فائلیں دیکھیں تو بتلایا گیا کہ اختلافات وغیرہ کی صورت میں آخری فیصل خلیفہ ربوہ کا ہوتا ہے۔ ٹریبونل نے ربوہ کی چوکی کا معائنہ کیا تو معلوم ہوا کہ کسی جُرم کی رپورٹ نہیں اس موقع پر تھانہ ''لالیاں'' کے ایس ایچ او نے اعتراف کیا کہ ہمارا نظام محکمہ ''ربوہ'' کا مرہونِ منت ہے۔ ہم بوجوہ اپنے طور پر کچھ نہیں کر سکتے۔ ربوہ کی بعض عمارات پر قادیانی پرچم ''نوائے احمدیت'' لہراتے دیکھا گیا۔''(112)

## پاکستان کے ایٹمی راز:

واشنگٹن پوسٹ کی ایک اشاعت میں انکشاف کیا گیا ہے کہ امریکی بحریہ میں اعلیٰ عہدے

پر فائز جوناتھن جے پولارڈ کو 1985ء میں اسرائیل نے جاسوسی کے الزام میں گرفتار کیا گیا تھا۔ واشنگٹن پوسٹ نے پولارڈ کے مقدمہ سے اچھی طرح واقف ایک شخصیت کے حوالہ سے بتایا ہے کہ پولارڈ نے اسرائیل کو پاکستان کی تمام تفصیلات سے آگاہ کیا ہے۔ اور اسلام آباد کے قریب واقعہ ایٹمی تنصیبات سے آگاہ کیا ہے اور اسلام آباد کے قریب ,واقعہ ایٹمی تنصیبات کی مصنوعی سیاروں کے ذریعے لی گئی تصاویر بھی فراہم کی ہیں۔ اطلاعات کے مطابق پولارڈ نے اسرائیل' جو معلومات فراہم کی ہیں ان میں پاکستان کے ایٹمی پروگرام اور پاکستان کو ملنے والی امریکی امداد کی تفصیلات کے علاوہ تیونس میں پی ایل او کے صدر دفتر میں موجود تمام انتظامات شامل ہیں۔ اور ان ہی معلومات کی بنیاد پر اسرائیل نے یکم اکتوبر 1985ء کو تیونس میں پی ایل او کے صدر دفتر کو بآسانی نشانہ بنایا تھا۔" (پاکستان کے محکمہ جاسوسی میں ایک اہم عہدے پر فائز ایک شخص نے مجھے بتایا کہ ہمارے سیاسی و عسکری تمام راز پاک افواج میں موجود قادیانی افسروں کے ذریعے بیرون ملک پہنچتے ہیں۔)(113)

## امریکہ کی سرپرستی:

27: گزشتہ دنوں امریکہ کی سینٹ کمیٹی برائے تعلقات خارجہ نے مشروط طور پر پاکستان کے لئے چار ارب بیس کروڑ ڈالر کی امداد (خیرات) منظور کی۔ یہ امداد مجموعی لحاظ سے چھ برس میں مکمل ہوگی۔ مگر اس پر چار شرائط عائد کی گئیں ہیں۔ آخری شرط بالخصوص قابل ذکر ہے۔ غور فرمایئے! "یہ کہ پاکستان میں سب کو مذہبی آزادی حاصل ہوگی۔"۔ اس پر آزاد خیال کے حامل اخبار کا اعترافیہ تبصرہ خاصا دلچسپ ہے۔ "چوتھی شرط جو مذہبی آزادیوں سے متعلق ہے بالواسطہ طور پر قادیانیوں، احمدیوں اور لاہوریوں (قادیانیوں کا فرقہ، لاہوری جماعت) سے متعلق معلوم ہوتی ہے۔" (114)

تجھ کو خرید لیں نہ کہیں دے کہ دو جہاں
کم ہے یہ نرخ، اس کو کم از کم دو چند کر

## قائداعظم بمقابل مرزا:

28: ایک قادیانی جریدہ میں بڑی ڈھٹائی کے ساتھ لکھا گیا۔

پہلے مسلمانوں کے لیڈر اور مسلمانوں کے نمائندہ سر میاں فضل حسین صاحب رہے اور اس

وقت مسٹر جناح کے خیالات کانگریسی تھے۔اور وہ کانگریس کی تائید میں تھے اور مسلم لیگ کا دائرہ اس وقت اتنا وسیع نہ تھا۔ جتنا اب ہے۔ کچھ عرصہ کانگریس میں کام کرنے کے بعد مسٹر جناح مسلم لیگ میں آگئے اور آہستہ آہستہ اپنی قابلیت منواتے چلے گئے۔ یہاں تک کہ تمام مسلمان لیڈر، ان کے پیچھے لگ گئے اور وہ مسلم لیگ کے صدر بن گئے۔ کیا مسٹر جناح دنیا کے سارے مسلمانوں کے نگران ہو سکتے ہیں۔اور کیا مسٹر جناح اسلامی دنیا کے تمام نقائص اور خرابیوں کو دور کر سکتے ہیں، کیا مسٹر جناح یا کوئی مسلمان نمائندہ آج پھر ایمان کو اسی پہلی حالت میں قائم کرسکتا ہے جو حالت کہ قرونِ اولیٰ کی تھی ہر انسان جو سوچ اور عقل سے جواب دے گا۔ وہ یہی جواب دے گا کہ مسٹر جناح ہندوستان کے سیاسی لیڈر ہیں۔ دنیا بھر کے لیڈر نہیں۔ یہ کام سوائے ایسے شخص کے نہیں ہوسکتا جو موید من اللہ ہو اور جسے اللہ تعالیٰ خود مقرر کردے۔ اور وہ تمام مسلمانوں کا نگران ہو، مسلمانوں کے ہر مرض کا علاج کرنے والا اور مسلمانوں کی ہر تکلیف کا مداوا ہو جو اسلام کو ادیان باطلہ پر غالب کرنے والا ہو۔ آج ایسے ہی شخص کی ضرورت ہے۔ (115)

29: ''چونکہ میں دیکھتا ہوں کہ ان دنوں میں بعض جاہل اور شریر لوگ اکثر کا ہندوؤں میں سے اور کچھ مسلمانوں میں سے (کانگریس اور مسلم لیگ کی طرف اشارہ ہے) گورنمنٹ کے مقابل پر ایسی ایسی حرکتیں ظاہر کرتے ہیں۔ جن سے بغاوت کی بُو آتی ہے۔ بلکہ مجھے شک ہوتا ہے کہ کسی وقت باغیانہ رنگ ان کی طبائع میں پیدا ہو جائے گا۔ اس لئے میں اپنی جماعت کے لوگوں کو جو مختلف مقامات اور ہندوستان میں موجود ہیں اور جو بفضل تعالیٰ کئی لاکھ تک ان کا شمار پہنچ گیا ہے۔ نہایت تاکید سے نصیحت کرتا ہوں کہ وہ میری تعلیم کو خوب یاد رکھیں۔۔۔ پس کیا تمہیں کچھ توقع ہے کہ تمہیں اسلامی سلاطین کے ماتحت کوئی خوشحالی میسر آئے گی۔ بلکہ تم تمام اسلامی، مخالف علماء کے فتوؤں کی رو سے واجب القتل ٹھہر چکے ہو۔'' (116)

30: پاک فضائیہ کا سابق ائیر مارشل ظفر چودھری، سر ظفر اللہ خان کا حقیقی بھتیجا تھا اور میجر جنرل نذیر احمد اس کا ہم زلف۔

## تاریک اُجالے روشن حوالے:

پاکستان کے پہلے وزیر اعظم لیاقت علی خان کے قتل کے محرکات۔۔ چند مزید حالات و واقعات ملک رب نواز ایڈووکیٹ نے قائد ملت کی شہادت کی بابت مختلف شکوک وشبہات کو دستاویز و واقعات کی

روشنی میں درج کیا ہے۔

''جب تک دشمن کا پتہ نہیں چل سکتا۔ قاتل تک نہیں پہنچا جا سکتا۔ چنانچہ لیاقت علی خاں کا کابینہ میں سے ایک وزیر کی لیاقت علی خان کے ساتھ محاذ آرائی کی داستان تاریخ کا حصہ بن چکی ہے۔ اُس وقت عوام کی بھاری اکثریت کا مطالبہ تھا کہ ظفر اللہ خاں کو وزارت خارجہ سے ہٹا دیا جائے۔ اس بات کا دستاویزی ثبوت سید نور احمد کی کتاب ''مارشل لاء سے مارشل لاء تک'' میں بھی موجود ہے کہ ''خان لیاقت علی خان نے جلسہ عام میں تقریر کرنے سے قبل سردار بہادر خان کو یہ بتا دیا تھا کہ وہ اپنی کابینہ کے دو وزراء خواجہ شہاب الدین اور سر چودھری ظفر اللہ خان کو علیحدہ کرنا چاہتے ہیں۔۔ یہ بھی امر واقعہ ہے کہ سر ظفر اللہ خان سلامتی کونسل میں تقریر کرنے کے لئے ایک مسودہ لے کر قائداعظم کے پاس آئے۔ جسے لیاقت علی خان نے قائداعظم کے ایماء پر پھاڑ دیا تھا۔ اور ایک نیا مسودہ تیار کرایا گیا۔۔ انہی ایام میں قاضی احسان احمد شجاع آبادی مرحوم نے خان لیاقت علی سے ملاقات کی تھی اور اس جماعت کا دل آزار لٹریچر لیاقت علی خان کے سامنے رکھا تھا۔ انہوں نے مولانا مرحوم سے بھی یہ وعدہ کیا کہ میں چودھری ظفر اللہ کو وزارت خارجہ سے علیحدہ کر رہا ہوں۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے وہ کون سا خفیہ ہاتھ تھا کہ جس نے موقع پر ہی لیاقت علی خان کے قاتل کو مار ڈالا۔ اور یہ مشہور کر دیا تھا کہ مشتعل ہجوم نے قاتل کو مار ڈالا ہے۔

- یہ بھی مشہور تھا کہ نجف خان کا خاندان اس قبیل کے ساتھ تعلقات رکھتا تھا۔ ان حالات کے اندر اس قتل سے قبل راولپنڈی سازش کیس مشہور ہو چکا تھا۔ جس کے اندر فیض احمد فیض، میجر جنرل اکبر خان، بریگیڈیئر نذیر، ایر کموڈور جنجوعہ اور کیپٹن پوشنی جیسے لوگ مبینہ طور پر شامل تھے۔ جن پر خان لیاقت علی خان کے قتل کی سازش کا الزام تھا۔۔۔ ہمیں سب سے پہلے یہ بات دیکھنی ہوگی کہ 1951ء میں یہ قبیل (قادیانی طائفہ) اقتدار کے بہت قریب پہنچ چکا تھا۔ 1951ء میں اس قبیل کے سربراہ نے ایک اخبار ''الفضل'' میں اپنے خواب کا ذکر یوں شائع کرایا تھا۔'' کہ میں پاکستان کی کرسی پر خون کے چھینٹے دیکھ رہا ہوں۔ (کتنا لرزہ خیز سچ ہے)۔۔۔ 1952ء میں اس منظم اور طاقت ور قبیل کے سربراہ نے کہا کہ وہ وقت قریب آنے والا ہے۔ جب ملا صدر الدین، ملا بخاری، ملا بدایوانی، ملا احتشام الحق اور پانچویں سوار مودودی بھی میرے سامنے مجرموں کی طرح پیش ہوں گے۔ (غور کریں خلیفہ ربوہ کا یہ کہنا کس حیثیت سے تھا)۔۔ 1947ء سے لے کر 1952ء

تک جو مجرمانہ سازشی سرگرمیاں اپنے عروج پر تھیں ان میں سے ایک یہ بھی خوفناک سازش تھی جس میں میجر شیر بہادر (جو پاکستان کے پہلے مسلم کمانڈر انچیف بننے والے تھے) اور میجر جنرل افتخار کو فضائی سفر کے دوران ایک ہیلی کاپٹر کے ساتھ ہلاک کرا دیا گیا تاکہ میجر جنرل شیر بہادر پاکستانی افواج کے کمانڈر انچیف نہ منتخب ہوسکیں۔ ان کی ہلاکت کے بعد فوج میں بعض جرنیلوں کو سینئر ہونے کا موقع ملا، یہ پے در پے واقعات اسی قبیل کی سازشوں اور ریشہ دوانیوں کا پردہ چاک کرتے ہیں۔"(117)

تھے آپ کے ستم ہی جو دور سکوت میں
ان پتھروں کو قوت گویائی دے گئے

## لیاقت علی خان کے مبینہ قاتل کی سرگزشت:

مردِ کوہکن نے "قلم قتلے" کے باب میں اربابِ حکومت کو مخاطب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ پاکستان کو چڑیا گھر نہ بنائیں۔

آگے چل کر وہ بیان کرتے ہیں۔

"پاکستان کے پہلے وزیر اعظم نواب زادہ لیاقت علی خان جس منظم سازش کے نتیجے میں قتل ہوئے اس کا باضابطہ انکشاف تو آج تک نہیں ہوسکا۔ یہ ملک اور قوم کے لئے یقیناً بڑی بد قسمتی کی بات ہے۔ لیکن اس کے باوجود عوام پر یہ امر مخفی نہیں کہ اس گھناؤنی سازش میں اندرونی و بیرونی دونوں ہاتھ تھے۔ اگرچہ اس کیس کی تفتیش کرنے والے سپیشل سٹاف کے انسپکٹر جنرل نوابزادہ اعتزاز الدین کو جہلم کے قریب ہوائی جہاز نے نام نہاد اتفاقی حادثے سے مروا دیا گیا۔ اور سید اکبر جس نے گولی چلائی اسے بھی نہایت ہوشیاری کے ساتھ عین موقعہ واردات پر قتل کروا دیا گیا۔ تاہم اس ضمن میں برطانیہ اور اندرون ملک سر ظفر اللہ خان اور ملک غلام محمد وغیرہ کا نام لیا جاتا رہا اور اُس دور کے حالات و واقعات اس کی توثیق کرتے ہیں۔۔۔ حال ہی میں بھارت کے بزرگ صحافی جمنا داس اختر نے اپنی یادداشتوں (مطبوعہ "نوائے وقت" جمعہ ایڈیشن، مؤرخہ 28 اکتوبر 1983ء) میں سید اکبر کے ساتھ پشاور میں اپنی جون 1947ء کی ایک ملاقات کا ذکر کرتے ہوئے یہ لکھ کر کہ سید اکبر نے مجھے کہا گورنر سے ملنا چاہتے ہو؟ اخبار جاری کرنا چاہتے ہو میں سب کچھ کرا سکتا ہوں۔ اور یہ کہ سید اکبر انگریز کا تنخواہ دار ایجنٹ تھا۔ اُسے اور اس کے بھائی کو

باقاعدہ طور پر سرکاری خزانے سے الاؤنس ملتا تھا۔ اس بیرونی واندرونی ہاتھ کو مزید بے نقاب کر دیا ہے۔ جو نوابزادہ لیاقت علی خان کے سفاکانہ قتل میں ملوث تھے۔''(118)

## پردہ اٹھتا ہے:

یہ حقیقت ہے کہ قائداعظم کی رحلت کے بعد مرزائیوں کے حوصلے بہت بڑھ گئے تھے۔ ان کا ہر عمل قانون شکنی پر منتج ہوتا۔ گزشتہ اوراق میں منقول ان کے مذموم بیانات، نازک حالات اور خطرناک عزائم نے محب وطن عناصر کو شبہات میں مبتلا کر دیا۔

''یہ صورت حال جیسا عرض کر چکا ہوں۔ محب وطن طبقے کے لئے ازحد پریشان کن تھی اس سلسلے میں ملک بھر میں مذہبی کانفرنسیں منعقد ہوئیں اور علماء حق نے امت مسلمہ کو قادیانیوں کے مکروہ ارادوں سے خبردار کیا۔ اس کے ساتھ ہی مجلس ختم نبوت کے ممتاز عالم دین، خطیب پاکستان مولانا قاضی احسان احمد شجاع آبادی نے مسلم لیگ کے برسر اقتدار اکابرین اور دیگر زعمائے ملت سے ملاقاتوں کا سلسلہ شروع کر دیا۔ اور انہوں نے وزراء، سیاسی لیڈروں اور عدالت عالیہ کے بعض ججوں سے ملاقاتیں کر کے ان کو مرزائیت کی مذہبی اور سیاسی حیثیت اور اس کے خطرناک عزائم سے آگاہ کیا۔ ان میں بیشتر زعمائے ملت کے علاوہ خواجہ ناظم الدین مرحوم، چودھری محمد علی مرحوم، سردار عبدالرب نشتر، سردار بہادر خان شیخ دین محمد گورنر سندھ، ملک امیر محمد خان، چیف جسٹس محمد منیر، سکندر مرزا، سید ہاشم گزور وغیرہم شامل تھے۔ لیکن قاضی صاحب کی سب سے اہم ملاقات خان لیاقت علی خان وزیراعظم پاکستان کے ساتھ تھی۔۔۔ آپ نے انہیں قادیانی پس منظر، مذموم مذہبی، اور سیاسی عزائم کی ایک بھرپور جھلک بیشتر حوالوں سے ان کے سامنے رکھی۔۔۔ لیاقت علی خان ان تمام حوالوں کو خود انڈر لائن کرتے گئے اور وہ کتابیں اپنے میز پر رکھ دیں۔۔۔ یہ ملاقات 45 منٹ جاری رہی اور رخصت ہوتے وقت یہ الفاظ کہے۔ ''مولانا آپ نے اپنا فرض ادا کر دیا۔ آپ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھے اپنا فرض ادا کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔''۔۔۔ ایک ملاقات میں چودھری محمد علی سابق وزیراعظم جن سے قاضی صاحب کے تعلقات انتہائی عزیزانہ ہو گئے تھے، نے کراچی میں قاضی صاحب سے کہا کہ جب سے لیاقت علی خان نے آپ سے ملاقات کی ہے۔ اب کیبنٹ میٹنگ میں ظفر اللہ خان کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے۔ بلکہ ایک میٹنگ میں ظفر اللہ خان کو ان الفاظ سے لیاقت علی خان

نے مخاطب کیا۔ میں جانتا ہوں کہ آپ ایک خاص جماعت کی نمائندگی کرتے ہیں۔"۔۔۔ قاضی صاحب نے ان کی شہادت کے بعد انکشاف کیا کہ لیاقت علی کا پروگرام تھا (بمطابق وعدہ) کہ قادیانیوں کو ایک سیاسی جماعت کی حیثیت دے کر خلاف قانون قرار دیا جائے لیکن زندگی نے مہلت نہ دی۔"(119)

گلستاں تمنا کا مقدر دیکھتے جاؤ!
بہاریں چند لمحوں کے لئے عہدِ خزاں برسوں

## گزشتہ سے پیوستہ:

یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ قادیانیوں نے آزدی ہند کے ہر اہم موڑ پر سازش اور غداری کی، مسجد کانپور کی شہادت، تحریک خلافت، جلیانوالہ باغ کا خونیں حادثہ، سائمن کمیشن کی آمد ہند، گول میز کانفرنس، غرضیکہ ہر موقع پر انہوں نے شرمناک سازشیں کیں۔ پہلی گول میز کانفرنس میں سر فضل حسین ممبر وائسرائے کونسل نے سر ظفر اللہ خان کو محض اس لئے لندن بھجوادیا کہ وہ کانگرسی زعماء کی عدم موجودگی میں محمد علی جناح کو دو بدو جواب دے سکے۔ یو، پی کے گورنر سر میلکم ہیل کو 10 مئی 1930ء کو ایک خط میں سر فضل حسین نے لکھا۔(120)

"میں نہیں چاہتا کہ کانفرنس میں صرف جناح تقریریں کرے اور اسے کوئی ٹوکنے والا نہ ہو۔ ایسا نڈر آدمی کانفرنس میں ضرور ہو جو جناح کو دو بدو جواب دے سکے اور یہ کہہ سکے کہ جناح کے خیالات ہندوستانی مسلمانوں کے خیالات نہیں ہیں۔ بلاشبہ یہ کام مشکل بھی ہے اور ناگوار بھی بالخصوص ایسی حالت میں جب اس نمائندے کی جس کے خیالات کی تردید منظور ہے، حیثیت بہت بلند ہو، مجھے یقین ہے شفاعت احمد اور ظفر اللہ اس فرض کی بجا آوری میں قطعاً دریغ نہیں کریں گے، شفیع کے متعلق مجھے اندیشہ ہے کہ اگر اس نے جناح کی مخالفت میں کچھ کہا تو مبادا اسے ذاتی رقابت پر محمول کیا جائے۔"(121)

"تیسری گول میز کانفرنس کے موقع پر جب چوہدری رحمت علی کے پمفلٹ "اب یا کبھی نہیں" پر بحث ہو رہی تھی تو مسٹر ظفر اللہ خاں نے لفظ پاکستان اور اس سکیم کو طلباء کی سکیم اور ایک ناقابل عمل اور باطل خیال قرار دیا۔"(122)

قرارداد پاکستان 1940ء کے بعد قادیانیوں نے تحریک آزادی کے خلاف جدوجہد تیز کر دی۔ سر ظفر اللہ نے مختلف مواقع پر تحریک پاکستان کو نقصان پہنچانے کے علاوہ

1944ء میں ایک پمفلٹ تالیف کیا۔ اس وقت آپ فیڈرل کورٹ آف انڈیا کے جج تھے۔ یہ پمفلٹ مرزا محمود احمد کے خیالات اور اس کی شخصیت کے بارے میں تھا، اس کا نام ''دی ہیڈ آف احمدیہ مومنٹ'' تھا۔ اس میں آپ نے لکھا کہ مرزا محمود احمد اکھنڈ بھارت کے مؤید ہیں اور پاکستان جیسی علاقائی تحریک کے خلاف ہیں۔ (لندن مشن نے اس پمفلٹ کی وسیع پیمانے پر تشہیر کی تھی) (123)

## رستا ہوا زخم:

پنجاب سی آئی ڈی کے (ریٹائرڈ) سب انسپکٹر دبیر حسین رضوی لکھتے ہیں کہ۔

''8 جولائی 1947ء کو سی آئی ڈی کے ڈپٹی انسپکٹر جنرل مسٹر جینکسن نے آپ کو ایک اہم لفافہ وائسریگل لاج پہنچانے کے لئے دیا۔ آپ رضوی صاحب پنجاب سیکرٹریٹ سے باہر آئے تو ان کی ملاقات مس ممتاز شاہنواز سے ہوئی۔ انہوں نے یہ لفافہ دیکھ لیا۔ جس پر سر جارج ایبل پرائیوٹ سیکرٹری کا پتہ درج تھا۔ قومی جذبہ سے مغلوب ہو کر آپ نے یہ لفافہ کھولا جس کے اندر ایک اور لفافہ تھا۔ جس پر مسٹر لڈل چیف آف برٹش سیکرٹ سروس لندن کا پتہ درج تھا۔ اس لفافے کو کھول کر اس کی نقل قائداعظم کو پہنچائی گئی۔ 4 ستمبر 1947ء کو پاکستان بننے کے بعد ''پاکستان ٹائمز'' نے یہ خط چھاپ دیا۔ اس اخبار نے اسے دوبارہ 25 دسمبر 1976ء کو شائع کیا۔ خط کا متعلقہ اقتباس درج ذیل ہے۔

(خفیہ اور ذاتی) پنجاب کلب لاہور

8 جولائی 1947ء میرے پیارے لڈل۔

آپ کا خط نمبر 5 ایف 205/انڈیا/5/ڈی او جی/محررہ 18 جون 1947ء موصول ہوا۔ پاکستان کے بارے میں سب کچھ طے پا چکا ہے تاہم دیگر حالات انتہائی مبہم ہیں پاکستان کی حتمی شکل کے بارے میں مسٹر جناح ایک آمر کی حیثیت اختیار کر جائیں گے اور پوری قوت ایک منتخب ٹولے کے ہاتھ میں ہوگی۔ لیکن ان میں سے ہر ایک کا منصب کیا ہوگا۔ اس کا فیصلہ ابھی تک نہیں ہوا۔ حالات کے پیش نظر ایسا موزوں وقت نہیں آیا۔ جب ان افراد کی نشاندہی کی جا سکے۔ یا ان سے روابط استوار کئے جا سکیں کیونکہ کچھ پتہ نہیں کون لوگ سامنے آنے والے ہیں۔ میرے خیال میں رابطہ افسر لائن پر عمل کرنا درست رہے گا۔ میں یہ نہیں کہتا کہ یہ بہترین راستہ ہے۔ لیکن احمد کو علم ہے کہ دہلی میں متعلقہ امور پر بحث کے دوران اسی انتظام کے بارے میں اتفاق رائے پایا گیا تھا۔ امید ہے ''احمد'' کو پاکستان میں بڑی اہمیت

حاصل ہوگی۔ چنانچہ وہ گزشتہ تصورات ونظریات سے پسپائی کو پسند کرے گا۔

آپ کا مخلص ''ڈبلیو این پی جینکسن'' (124)

بزمِ مقتل جو سجے کل تو یہ امکان بھی ہے
ہم سے بسمل تو رہیں آپ سا قاتل نہ رہے

## طلوع حشر:

17 مارچ 1948ء کو مرزا بشیر الدین محمود نے ایک پریس کانفرنس کراچی میں کہا۔

''کراچی (17 مارچ نامہ نگار اے پی پی) حضرت امام جماعت احمدیہ نے پناہ گزینوں کو آبائی گھروں میں بسانے کے مطالبے کے بعد فرمایا۔ اگر حالات نے اجازت دی اور مشرقی پنجاب میں جانوں کی حفاظت اور سلامتی کا یقین دلانے دیا گیا تو ہم قادیان میں جو جماعت احمدیہ کا مقدس مرکز ہے واپس جائیں گے۔'' (125)

اس کے ساتھ مرزا محمود نے قادیان میں مقیم اپنے آدمیوں کے متعلق کہا۔

''ہم وہاں بیٹھے ہیں اور آٹھویں دسویں دن انڈین یونین کو لکھ دیتے ہیں کہ ہم انڈین یونین کے وفادار باشندوں کی حیثیت سے قادیان میں واپس آنا چاہتے ہیں۔'' (126)

## تعزیت نامہ:

ایک معروف ہندو نیتا کے انتقال پر مرزا مذکور نے پنڈت نہرو کو ایک اندوہناک اور حسرت انگیز مکتوب ارسال کیا جس میں تعزیتی الفاظ کے بعد حلفاً لکھا۔

''ہمارے مقدس مرکز (قادیان) سے ہمیں زبردستی نکالا گیا ہے۔ ہم آپ کے اور آپ کی حکومت کے خیر خواہ ہیں۔'' (127)

سر ظفر اللہ خان نے ایک انٹرویو میں قادیانی جماعت اور اسرائیل کے روابط کو باقاعدہ تسلیم کیا مگر ساتھ ہی یہ توضیح کر دی کہ

''جماعت احمدیہ کا اسرائیل میں اسرائیل کے قیام سے پہلے کا دفتر موجود ہے۔'' (128)

## ایک وحشت اثر انکشاف:

راقم الحروف کو ایڈیٹر ہفت روزہ ''لولاک'' فیصل آباد نے اپنے والدِ محترم حضرت مولانا تاج محمود صاحب کے حوالے سے بتایا کہ 1974ء میں تحریک ختمِ نبوت کے دوران علماء کے ایک وفد نے چالاک اور معاملہ فہم وزیر اعظم مسٹر بھٹو صاحب سے ملاقات کی۔ یہ

میٹنگ بہت دلچسپ اور حوصلہ افزا تھی۔ اور اس میں انہیں قادیانیوں کی سیاسی سازشوں سے آگاہ کیا گیا۔ جب علماء کرام الوداع ہور ہے تھے تو مسٹر بھٹو (اللہ تعالیٰ انہیں اس احسانِ عظیم کا صلہ دے) نے قائد وفد کو پیچھے سے آواز دے کر بلایا اور کہا مولوی صاحب میں اس مقدس مقصد اور عظیم مطالبے کو دل و جان سے تسلیم کر چکا ہوں اور انشاء اللہ میری حکومت برسوں پرانے اس فتنے کا آئینی سد باب کر دے گی۔ مگر میں یہ حقیقت بھی جانتا ہوں کہ آپ لوگ ایک طرح سے میری گردن میں امریکہ کی پھانسی کا پھندا ڈلوا رہے ہیں۔''(129)

مندرجہ بالا خاکوں اور مجمل پس منظر سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آجاتی ہے کہ مرزا بشیر الدین محمود کی قبر کے سرہانے کندہ عبارت اس کے سازشی ذہن کا پورا خلاصہ ہے یہی وجوہات ہیں کہ اُسے اپنی میت پر عبرت کدہ تعمیر کروانا پاکستان کی پاک سرزمین میں برداشت نہ تھا۔ ایسے ناقابلِ تردید تاریخی حوالوں کی رو سے میرا نظریہ یہ ہے کہ امت مرزائیہ وطنِ عزیز کے لئے کسی طور بھی ایک زہریلے سانپ سے کم نہیں۔

ان حالات وواقعات اور خیالات وتاثرات کی بناء پر میں نے متعدد دردمند شہریوں کو یہ کہتے سنا ہے کہ بھارت میں مسلمان خطرے میں ہیں لیکن پاکستان میں ایمان، وہاں غیر کے پنجہ ظالم میں اہل اسلام کی زندگی اجیرن، جب کہ یہاں اپنوں کے اندازِ جفا سے خود اسلام کی روح زخمی ہو چکی ہے۔ اُدھر ہندو کے بخشے ہوئے عظیم سانحوں سے مسلمان جاں بلب ہیں اور اِدھر ان کا دین ایک اجنبی مسافر کی طرح بھٹکتا پھر رہا ہے۔ میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا روح کے کاری زخم الفاظ کے مرہم سے بھی مندمل ہو سکتے ہیں۔(130)

اب تو خوابوں کے مناظر سے پلٹ آتی ہے روح
ایک دن یہ بھول جائے گی بدن کا راستہ

## کتابیات

1:۔ موضع ڈگیاں کا نام ربوہ کیسے؟ (پاکستان کے اندر سٹیٹ در سٹیٹ) تحریر منظور احمد شاہ آسی۔ اور قادیانیت کا سیاسی تجزیہ صفحہ 51۔

2:۔ بحوالہ ''قادیانی مذہب (ایڈیشن ششم) کا مقدمہ'' مؤلفہ پروفیسر محمد الیاس برنی

مطبوعہ لاہور۔

3:۔ جسٹس صمدانی رپورٹ بحوالہ ''قادیانیت کا سیاسی تجزیہ صفحہ 18 '' از صاحب زادہ طارق محمود صاحب، ایڈیٹر ہفت روزہ ''لولاک'' فیصل آباد۔

4:۔ قائداعظم کی تقاریر۔

5:۔ پاکستان کی پہلی کابینہ بحوالہ ''پاکستان کیوں ٹوٹا'' صفحہ 307، از ڈاکٹر صفدر محمود۔

6:۔ بحوالہ ہفت روزہ ''ختم نبوت'' کراچی صفحہ 4، 6 تا 16 فروری 1987ء۔

7:۔ ''لیاقت علی کا قتل۔ تصویر کا دُھندلا پہلو'' تحریر، میجر (ریٹائرڈ) امیر افضل، روزنامہ نوائے وقت، لاہور مورخہ یکم جنوری 1986ء

8:۔ ''لیاقت علی کا قتل۔ تصویر کا دُھندلا پہلو'' تحریر، میجر (ریٹائرڈ) امیر افضل، روزنامہ نوائے وقت، لاہور مورخہ یکم جنوری 1986ء۔

9:۔ آوازِ دوست (مختار مسعود)۔ اقبال علیہ الرحمۃ کے آخری دو سال، ڈاکٹر عاشق حسین بٹالوی۔

10:۔ تحریک ختم نبوت از قلم شورش کاشمیری، مطبوعات چٹان، لاہور صفحہ 147۔

11:۔ تحریک ختم نبوت از قلم شورش کاشمیری، مطبوعات چٹان، لاہور صفحہ 146۔

12:۔ ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور، تحریک ختمِ نبوت مولفہ شورش کاشمیری صفحہ 143۔

13:۔ ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور، تحریک ختمِ نبوت مولفہ شورش کاشمیری صفحہ 143۔

14:۔ صاحب زادہ طارق محمود صاحب۔ قادیانیت کا سیاسی تجزیہ۔ صفحہ 51، 52۔

15:۔ پاکستان ٹائمز صفحہ 11۔ 8 ستمبر 1970ء

16:۔ بھٹو مرحوم کی تقریر مندرجہ اردو و انگریزی اخبارات (پاکستان) بحوالہ ''تحریک ختمِ نبوت'' صفحہ 241۔

17:۔ پاکستان کی بعض موجودہ مذہبی و سیاسی پارٹیوں کی طرف اشارہ ہے۔

18:۔ منیر انکوائری رپورٹ صفحہ 196۔

19:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان۔ 14 فروری 1922ء

20 الف:۔ اخبار ''الفضل'' قادیانی۔ 8 جولائی 1935ء۔

20 ب:۔ بیان خلیفۂ قادیان مرزا محمود مندرجہ اخبار ''الفضل''۔

21:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان۔ 7 جون 1940۔

22:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان۔ 3 اگست 1945ء۔

23:۔ (PARTITION OF THE PUNJAB) تقسیم پنجاب جلد 1، صفحہ 469، صفحہ 468۔

24الف:۔ ''مارشل لاء سے مارشل لاء تک مولفہ سید نور احمد (ریٹائرڈ) ڈائریکٹر تعلقات عامہ)

24ب:۔ ''مارشل لاء سے مارشل لاء تک صفحہ 319۔ بحوالہ حکومت مغربی پاکستان کے پانچ سوال اوران کا جواب' از فرزند توحید۔ صفحہ 19۔

25الف:۔ روزنامہ نوائے وقت لاہور، 7 جولائی 1964ء قادیانیوں کے عقائد و عزائم صفحہ 59، مرتبہ مولانا تاج محمود صاحب (مرکز اشاعت پنجاب میڈیکل کالج فیصل آباد)

25ب:۔ روزنامہ ''مشرق' لاہور مورخہ 15 فروری، 1964ء

26:۔ اخبار ''الفضل' 17 مئی، 1947ء۔

27:۔ قادیانی ٹریکٹ نمبر 22، بعنوان ''احراری علماء کی راست گوئی کا نمونہ'

28:۔ اخبار ''الفضل' ربوہ۔ 28 اکتوبر 1952ء

29:۔ مولانا محمد اسحاق مانسہرہ سے چوہدری صاحب کی گفتگو (راوی، مولانا موصوف) بحوالہ ''قادیانیوں کے عقائد و عزائم'' صفحہ 37۔

30:۔ '' آتش فشاں'' صفحہ 24۔ مئی 1981ء۔

31الف:۔ انوار خلافت صفحہ 90ء مصنفہ مرزا بشیر الدین محمود۔

31ب:۔ مرزا بشیر الدین محمود، انوار خلافت صفحہ 93۔ الفضل 21 اگست 1917ء/30 جولائی 1931ء۔

32الف:۔ خطبہ امیر، الفضل 16 جولائی 1949ء۔

32ب:۔ الفضل، 13 نومبر 1953ء۔

33:۔ خطبہ مرزا محمود احمد مندرجہ اخبار ''الفضل' ربوہ 11 جنوری، 1954ء۔

34الف:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 5 اپریل 1947ء

34ب:۔ خطبہ خلیفہ، مندرجہ اخبار الفضل، 13 اگست 1962ء۔

35:۔ اخبار ''الفضل' قادیان، 2 اکتوبر 1939ء۔

36:۔ اخبار ''الفضل' قادیان، 18 جولائی 1935ء

37:۔ اخبار ''الفضل' قادیان، 5 فروری 1935ء

38:۔ بحوالہ تحریک ختمِ نبوت صفحہ 84، از شورش کاشمیری۔

39:۔ رسالہ ''سکھ قوم کے نام دردمندانہ اپیل'' از مرزا محمود، 3 جون 1947ء

40:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 5 جولائی 1950ء۔

41:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 22 جولائی 1949ء۔

42:۔ تاریخ احمدیت (مولفہ دوست محمد شاہد قادیانی) جلد 10، صفحہ 276۔

43:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 29، 30 جولائی 1952ء۔

44:۔ منیر انکوائری رپورٹ (اردو) صفحہ 280۔

45:۔ اخبار ''الفضل'' ربوہ، 24 دسمبر 1962ء۔

46:۔ منیر انکوائری رپورٹ، صفحہ 76۔

47:۔ ''عجمی اسرائیل'' مرتبہ شورش کاشمیری، صفحہ 31۔

48:۔ دعوۃ الامیر مصنفہ مرزا بشیر الدین محمود'' قادیان سے اسرائیل تک'' از مدیر ماہنامہ ''الحق'' مولانا سمیع الحق صاحب۔

49الف:۔ ہفت روزہ ''تکبیر'' کراچی، مارچ 1986ء اور روزنامہ ''جنگ'' مورخہ 9 مارچ 1986ء۔

49ب:۔ قاضی احسان احمد شجاع آبادی سے روایت مندرجہ قادیانیت کا سیاسی تجزیہ صفحہ 25۔

50:۔ ''لیاقت علی کا قتل، تصویر کا دُھندلا پہلو، (میجر ریٹائرڈ) امیر افضل، روزنامہ ''نوائے وقت'' لاہور یکم جنوری 1986ء۔

51:۔ اخبار ''الفضل'' ربوہ، 3 جنوری 1952ء۔

52:۔ اخبار ''الفضل'' ربوہ، 16 جنوری 1952ء۔

53:۔ راقم کی علامہ اقبال احمد فاروقی صاحب سے ایک معلوماتی ملاقات۔

54:۔ ایمان پرور یادیں۔ ترتیب مولانا اللہ وسایا صفحہ 53۔

55:۔ تحریک ختم نبوت صفحہ 137۔

56:۔ ایمان پرور یادیں صفحہ 56۔

57:۔ ایمان پرور یادیں صفحہ 54، 55۔

58:۔ ایک مجاہد ختم نبوت سے انٹرویو۔

59:۔ مجاہدین "تحریک راست اقدام (1953ء) کی یادداشتیں۔

60:۔ "ربوہ سے تل ابیب تک" از سید محمد یوسف بنوری صفحہ 22۔

61:۔ تحریک ختم نبوت صفحہ 204، 205۔

62:۔ قادیانیت کا سیاسی تجزیہ صفحہ 32۔

63:۔ قادیانی اشتہار "پیش گوئی مصلح موعود"

64 الف:۔ عجمی اسرائیل، (ایک انڈر گراؤنڈ خطرے کا تجزیہ) از شورش کاشمیری صفحہ 32۔

64 ب:۔ ہفت روزہ "چٹان" لاہور۔ 5 جنوری 1976ء صفحہ 18۔

65:۔ روزنامہ "جنگ" راولپنڈی، 4 اگست 1965ء

66:۔ اخبار "الفضل" ربوہ۔ 17 دسمبر 1970ء

67:۔ روزنامہ "مساوات" لاہور 27 دسمبر 1970ء

68:۔ بحوالہ "ایشیا" لاہور، 17 اگست 1962ء۔

69:۔ رسالہ "عجمی اسرائیل" صفحہ 23۔

70:۔ قادیانیت کا سیاسی تجزیہ صفحہ 25۔

71:۔ روزنامہ "نوائے وقت" 8 اگست 1973ء

72:۔ رپورٹ جسٹس صمدانی ٹربیونل مندرجہ اردو اخبارات بتاریخ، یکم اگست 1974ء

73:۔ اخباری بیانات، مولانا شاہ احمد نورانی بحوالہ تعارف علماء اہلسنت صفحہ 38، اور ماہنامہ ضیائے حرم بھیرہ (ختم نبوت نمبر صفحہ 22)

74:۔ بیان، ایسٹرن کمانڈر باقر صدیقی صاحب، بیان، راؤ فرمان علی (سابق گورنر مشرقی پاکستان) بیان ابن پروفیسر فرید احمد صاحب، مندرجہ اخبارات و رسائل بحوالہ "تحریک ختم نبوت اور قادیانیت کا سیاسی تجزیہ"۔

75:۔ متعدد اردو رسائل و جرائد بحوالہ تحریک ختم نبوت صفحہ 172۔

76:۔ روزنامہ "جنگ" کراچی، 5 مارچ 1970ء

77:۔ موید قومی ہیرو، مسٹر ایم ایم عالم تحریک ختم نبوت صفحہ 183، 184 نوائے وقت، 8 اگست 1973ء

78:۔ مؤلف کا بورڈ کے صاحب درد مسلمان سے خفیہ انٹرویو۔ "سروس ریکارڈ" اہالیان

سرگودھا کے اخباری بیانات۔

79:۔ قومی پریس کورپورتاژ بحوالہ ''قادیانیت کا سیاسی تجزیہ صفحہ 43،42۔

80:۔ دیکھئے، 1978ء کے ملکی اخبارات۔

81:۔ فتنہ آشکار ختم نبوت مصنفہ پیر محمد کرم شاہ ایم اے الازہر، صفحہ 63۔

82 الف:۔ پانچویں، چھٹی جماعت کے نصاب میں رائج مطالعہ پاکستان اور جغرافیہ کی سابقہ کتب ملاحظہ کریں۔

82 ب:۔ ہفت روزہ ''زندگی'' لاہور، 9 تا 15 نومبر 1979ء۔

82 ج:۔ روزنامہ ''جنگ'' کراچی 8 فروری 1987ء

83:۔ مذکورہ ایام کے اخبارات میں شائع شدہ فریقین کے ذمہ دار افراد کا موقف۔

84:۔ ریکارڈ ماہنامہ ''ترجمان الحدیث، تحریکِ ختم نبوت بعض مبصرین کے خدشات۔

85:۔ ''گارجین'' بحوالہ ''کوثر'' لاہور بتاریخ 27 دسمبر 1949ء

86:۔ منیر انکوائری رپورٹ صفحہ 28۔

87:۔ مصنف کے قائدین تحریک ختم نبوت سے انٹرویو، سندھی اہل قلم قبیلہ کی یادداشتیں۔

88:۔ روزنامہ ''امن'' کراچی ماہ جنوری 1987ء ہفت روزہ ''ختمِ نبوت'' کراچی صفحہ 4 تا 6 فروری 1987ء

89:۔ بحوالہ ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 6 تا 12 فروری 1987ء اور دیگر اخبارات

90:۔ بحوالہ ہفت روزہ ختم نبوت کراچی 26 جون تا 2 جولائی 1987ء

91:۔ مندرجہ اخبار الفضل، 31 دسمبر 1949ء

92:۔ ''ڈیوائیڈ انڈیا'' (DEVIDE INDIA) صفحہ 207۔

93:۔ بیان خلیفہ محمود اخبار ''الفضل'' قادیان۔ 13 اپریل 1947ء

94:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 14 اپریل 1947ء

95:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 15 اپریل 1947ء

96:۔ اخبار ''الفضل'' قادیان، 26 مئی 1948ء

97:۔ ''پاکستان میں مرزائیت'' مصنفہ مرتضٰی احمد خان ایڈیٹر روزنامہ ''مغربی پاکستان'' لاہور۔

98:۔ بیان ''مرزا محمود احمد مندرجہ اخبار ''الفضل'' قادیانی 13 نومبر 1946ء

99:۔ تقریر سر ظفر اللہ خاں مندرجہ روزنامہ ''زمیندار'' لاہور 13 اگست، 1952ء

100:۔ اخبار ''آزاد'' لاہور۔30 جون 1952ء

101:۔ بحوالہ ہفت روزہ ''لولاک'' فیصل آباد صفحہ 12، مورخہ 19 جون 1987ء

102:۔ روزنامہ ''آفاق'' لاہور۔3 اپریل، 1952ء

103:۔ روزنامہ ''زمیندار'' لاہور 8 جولائی 1952ء

104:۔ روزنامہ ''جنگ'' لاہور بحوالہ ڈان۔ پاک روس تعلقات کا تجزیہ (تیسری قسط) کالم نویس اقبال احمد صدیقی، روزنامہ ''جنگ'' لاہور۔

105الف:۔ مندرجہ اخبار ''الفضل'' قادیان، 28 نومبر 1934ء

105ب:۔ ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور۔ 21 نومبر 1983ء

106:۔ اخبار ''الفضل'' ربوہ۔

107:۔ روزنامہ ''نوائے وقت'' لاہور 2 جولائی 1974ء

108:۔ اخبار ''الفضل'' ربوہ، 10 نومبر 1982ء

109:۔ ربوہ کی روداد مندرجہ قادیانی اخبار الرحمت لاہور جلد 1، نمبر 1، مورخہ 21 نومبر 1949ء۔

110:۔ مندرجہ اخبار ''الفضل'' لاہور نمبر 118، جلد 12 مورخہ 26 مئی 1948ء بحوالہ قادیانی مذہب کا مقدمہ۔

111:۔ اخبار ''پیغام صلح'' لاہور (لاہور جماعت کا پرچہ) جلد 35، نمبر 35، مورخہ یکم ستمبر 1947ء

112:۔ جسٹس صمدانی رپورٹ ہفت روزہ ''ختم نبوت کراچی مطابق 30 اکتوبر تا ۔ 5 نومبر 1987ء

113:۔ ''آغاز'' کراچی۔26 فروری 1987ء

114:۔ روزنامہ ''امن'' کراچی۔اپریل 1987ء

115:۔ بحوالہ قادیانی مذہب (ایڈیشن ششم) کا مقدمہ مولفہ پروفیسر محمد الیاس برنی صفحہ 127، 128۔

116:۔ قادیانی ''اشتہار'' اپنی جماعت کے لئے ضروری نصیحت'' مطبوعہ 1907ء از مرزا۔

117:۔ روزنامہ ''جنگ'' لاہور 16 اگست 1983ء

118:۔ ہفت روزہ ''چٹان'' لاہور۔ صفحہ 7، شمارہ 21 نومبر 1983ء

119:۔ اثرِ خامہ، ابنِ فیض، مندرجہ ہفت روزہ ''ختم نبوت'' کراچی (قسط اوّل) 22، 28 مئی 1987ء رسالہ) مذکور (آخری قسط) 12 جون 1985ء

120:۔ اقبال کے آخری دو سال از قلم ڈاکٹر عاشق حسین بٹالوی صفحہ 259۔

121:۔ اقبال کے آخری دو سال از قلم ڈاکٹر عاشق حسین بٹالوی صفحہ 259۔

122:۔ جی الانہ قائد اعظم، صفحہ 307۔

123:۔ سر ظفر اللہ دی ہیڈ آف احمدیہ موومنٹ (لندن) صفحہ 26۔

124:۔ پاکستان ٹائمز لاہور قائد اعظم نمبر 25 دسمبر 1976، ماہنامہ اردو ڈائجسٹ، لاہور۔ صفحہ 30، اپریل 1976۔

125:۔ مندرجہ اخبار ''الفضل'' 18 مارچ 1948ء

126:۔ اخبار ''الفضل'' صفحہ 9، کالم 4، مورخہ 19 مارچ 1948ء

127:۔ اخبار ''الفضل'' ربوہ خاص نمبر۔

128:۔ سر ظفر اللہ خاں کا انٹرویو مطبوعہ روزنامہ ''جنگ'' لاہور۔ 17 دسمبر 1983ء

129:۔ راقم کی ایڈیٹر ہفت روزہ ''لولاک'' فیصل آباد سے خصوصی ملاقات بتاریخ 8 جون 1987ء

## قادیانی کی قبر کو آگ لگ گئی:

ڈیرہ غازی خان کے قصبے الہ آباد میں ایک قادیانی ماسٹر تھا، جو اِنتہائی متعصب اور گستاخ تھا، جب فرشتۂ اَجل نے اسے آ دبوچا تو مسئلہ پیدا ہوا کہ اسے کہاں دبایا جائے؟ مسلم قبرستان میں اگر دباتے تو مسلمانوں میں اِشتعال کا پھیل جانا ضروری اَمر تھا، آخر اس کے عزیز و اقارب نے اسے اس کی اپنی زمین میں دبادیا، دبانے کے ٹھیک تین دن بعد اس کے گڑھے کو آگ لگ گئی، اور یہ کیفیت تین دن تک جاری رہی، اور بالآخر وہ جگہ پھٹ گئی، اس کے بعد قادیانیوں نے اس گڑھے کو پختہ کردیا۔ اس واقعے کی تصدیق وہاں کے علمائے کرام حتیٰ کہ اس قادیانی ماسٹر کے بھتیجے نے بھی کی ہے۔

پروفیسر محمد الیاس برنی رحمۃ اللہ علیہ
(صدر شعبہ معاشیات، عثمانیہ یونیورسٹی، حیدرآباد دکن)

# مصر کا معرکہ

عام طور پر ہندوستان میں مسلمانوں کو علم نہیں ہے کہ مصر میں بھی قادیانیوں کے ساتھ، اور بالخصوص قادیانی جماعت لاہور کے ساتھ ہمارا خوب معرکہ رہا، اور بفضلہ تعالیٰ ازہر شریف میں ہم کو فتح مبین حاصل ہوئی۔ قصہ تو طولانی ہے، یہاں مختصر یادداشت درج کرتے ہیں۔ ممکن ہے آئندہ کبھی مفصل روداد بھی عربی میں شائع ہو۔

اسلامی ممالک میں مصر کو علم دین اور معرفۃ الحالی میں خاص امتیاز حاصل ہے، چنانچہ عالم اسلام کا تعلیمی مرکز زھر شریف تقریباً ہزار سال سے وہاں قائم ہے، اور فی الجملہ وہاں مسلمان بھی زیادہ خوش ہیں۔ الحمدللہ! اس لئے یہ کیوں کر ممکن تھا کہ قادیانی صاحبان کی للچائی نظریں مصر پر نہ پڑیں۔ چنانچہ یہ وہاں جا گھسے۔ ایسے موقع پر قادیانی جماعت لاہور اپنی منافقت سے بہت فائدہ اٹھاتی ہے۔ بلا تکلف مسلمانوں کو یقین دلا دیتی ہے کہ مرزا قادیانی صاحب نہ تو نبی تھے، نہ نبوت کے مدعی تھے۔ خادم اسلام کی حیثیت سے اپنے آپ کو مجدد کہتے تھے۔ چنانچہ ان کی ہدایت کی بناء پر ہم اسلام کی خدمت میں مشغول ہیں۔ سیدھی سی بات، کون تعرض کرے، اور کیوں تعرض کرے۔ ناواقفیت میں مسلمان کھلے دل سے مدد شروع کر دیتے ہیں، اور واقفیت ہوتے ہوتے یہ خوب اپنا مطلب پورا کر لیتے ہیں، لیکن اب اس چال کا علم ہو رہا ہے۔ پہلی سی غفلت باقی نہیں رہی۔ اس کے مقابل قادیانی جماعت قادیان اپنے مسلک میں زیادہ اخلاقی جرأت دکھاتی ہے۔ وہ مرزا قادیانی کے کثیر دعوؤں کے مدنظر مرزا قادیانی کو نبی اور عالیشان نبی مانتی ہے، اور ڈنکے کی چوٹ پر اس کا اعلان کرتی ہے، لاہوری جماعت کی طرح قادیانیت کے معاملہ میں دنیا کو مغالطہ نہیں دیتی۔ حق باطل دوسری بحث ہے، لیکن جماعت لاہور کے مقابل جماعت لاہور سے یہ استقامت ضرور قابل قدر ہے، اور اسی خلوص کا یہ اثر ہے کہ جماعت لاہور سے کہیں زیادہ جماعت قادیان قادیانی فرقہ میں مقبول ہے۔ جماعت لاہور زیادہ تر مسلمانوں کی خوشنودی

ڈھونڈتی ہے' لیکن مغالطہ کھل جانے پر ان کو یہ سہولت حاصل نہ رہے گی۔ چنانچہ قاضی محمد یوسف قادیانی اپنی کتاب ''کتاب الحیات'' میں سچ لکھتا ہے کہ:

''لاہور احمدیہ بلڈنگس (قادیانی جماعت لاہور کا مرکز) میں کچھ لوگ رہتے ہیں جو نہ تو حضرت احمد مسیح موعود نبی اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو خدا تعالیٰ کا سچا نبی' اور صادق رسول' اور آنے والا عیسیٰ نبی اللہ یقین کرتے ہیں اور نہ غیر احمدی مسلمانوں میں صدق دل سے شمولیت اختیار کرتے ہیں۔'' (بلکہ قادیانی ہو کر مسلمان رہنا چاہتے ہیں۔ للمؤلف برنی)

قصہ مختصر اوّل قادیانی جماعت لاہور کے امیر نے اسی نفاق کی ترکیب سے از ہر شریف قاہرہ میں ڈورے ڈالے' اور حضرت علامہ محمد مصطفیٰ المراغی شیخ الازہر کو قادیانیت کے معاملہ میں مغالطہ دے کر اس درجہ مطمئن کر دیا کہ دو قادیانی طالب علم جو البانوی تھے' جماعت لاہور کی طرف سے از ہر شریف کے کلیہ اصول دین میں داخل ہو گئے جہاں صرف مسلمان تعلیم پا سکتے ہیں۔ گویا اس ترکیب سے قادیانیت کی موافقت میں از ہر شریف کی عملی سند حاصل کر لی تا کہ وہ آئندہ عالم اسلام پر حجت بن سکے' اور اپنی کامیابی پر اس درجہ مطمئن ہو گئے کہ غالباً ان ہی دو قادیانی طالب علموں کے نام سے دو عربی رسالے قادیانیت کے متعلق اپنی تعبیر کے مطابق خاص از ہر شریف سے شائع کئے۔ ایک رسالہ ''تعالیم الاحمدیہ'' اور دوسرا رسالہ ''الاحمدیۃ کما عرفناھا'' ہر دو کا منشاء یہی کہ مغالطہ دے کر از ہر شریف میں قادیانیت کے لئے راہ ہموار کریں۔

اس سے مصر کے بعض واقف کار حلقوں میں اندر ہی اندر بے چینی پھیلی' لیکن علانیہ شیخ از ہر کے مقابل آنا بھی خلاف مصلحت تھا' چنانچہ ہمارے پاس بھی مصر سے اضطراب کے خط آئے کہ جلد کچھ نہ کچھ تدبیر کی جائے' ورنہ مصر کے بعد ترکی تمام ہے۔ چنانچہ مصر کے بعض معزز احباب اور از ہر شریف کے اکابر علماء سے اضطراب کے خط آئے مراسلت شروع کی گئی' اور ہوائی ڈاک سے دونوں طرف خطوط دوڑنے لگے۔ خود حضرت علامہ محمد مصطفیٰ المراغی شیخ الازہر کو قادیانیت کے بارے میں نہایت مفصل یادداشت لکھ کر بھیجی گئی۔ علیٰ ہذا حضرت علامہ شیخ عبدالمجید اللبان عمید کلیہ اصول دین کو حضرت علامہ شیخ ابراہیم الجبالی کو اور دیگر سربرآوردہ علماء از ہر شریف کو خطوط لکھے گئے۔ مصر کے مشہور اخبار الفتح کے مالک اور مدیر سید محب الدین الخطیب سے بھی ربط پیدا کیا گیا کہ ممدوح کا حوصلہ دینی امور میں معروف و مسلم تھا۔ خدا کا لاکھ لاکھ شکر کہ سعی مشکور ہوئی۔ از ہر شریف میں اچھے اچھے چونک اُٹھے کہ کیسے قادیانی دھوکا چل گیا۔ چنانچہ حضرت شیخ الازہر نے فوراً ایک تحقیقاتی کمیٹی ''لجنۃ التحقیق'' مقرر فرمائی' اور علامہ شیخ عبدالمجید اللبان اس کے صدر قرار پائے۔ شیخ ابراہیم جبالی۔ شیخ محمد فتاح الحنان۔ شیخ محمود آلسی اور شیخ محمد العدوی' یہ چار علماء رکن مقرر

ہوئے۔ ان میں آخرالذکر رکن جو مصری وفد کے ساتھ ہندوستان آئے تھے' لاہور میں مولوی محمد علی قادیانی امیر جماعت لاہور سے مل چکے تھے' اور قادیانی جماعت لاہور کے معترف اور موید مانے جاتے تھے۔

تحقیقاتی کمیٹی کی رہنمائی کے واسطے خود اپنی طرف سے 17 اور خود کمیٹی کے مطالبہ پر ہم کو یہاں سے کئی یادداشتیں بھیجنی پڑیں۔ جن میں متعلقہ امور کی بات مرزا قادیانی کی تحریرات کے بہت سے اقتباسات کا عربی ترجمہ درج کیا گیا۔ مزید براں کافی تعداد میں قادیانی کتابیں بھیجی گئیں تاکہ یادداشتوں کے مندرجہ اقتباسات کی توثیق کر لی جائے۔ جرحی سوالوں کے جواب بھی لکھ کر بھیجے گئے' تاکہ ہر طرح حق تحقیق ادا ہو جائے۔ ادھر مولوی محمد علی صاحب قادیانی امیر جماعت لاہور کی طرف سے بھی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ رسالے اور یادداشتیں چل رہی تھیں۔ اور یہ سب کام انہی دو البانوی طالب علموں کے نام سے انجام پا رہا تھا۔ چنانچہ کیفیت ملاحظہ ہو'

ہمارے البانوی بھائی بدستور خدمات دینیہ میں مصروف ہیں۔ ان کے تازہ خط سے جو حالات معلوم ہوئے وہ یہ ہیں کہ وہ تاہنوز الازھر یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ کمیٹی جوان کے بارے میں تحقیقات کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی۔ اس نے ابھی تک کوئی فیصلہ نہیں کیا۔ جو مراد ضروری تھا وہ انہوں نے سارا ہم تک پہنچا دیا ہے' انہوں نے اپنی طرف سے پوری طرح اتمام حجت کر دیا ہے۔ آگے فیصلہ اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ (فیصلہ خلاف ہوا۔ اور ہر دو طالب علم جامعہ از ہر سے خارج ہو گئے' للمؤلف برنی) مصر کے روزانہ اور ہفتہ وار اخباروں میں جو بیانات ان کے متعلق شائع کئے۔ ان کے تراجم قارئین کرام تک پہنچتے رہے ہیں۔ بچارے قادیانی مبلغ نے جو آج کل محمودیت کی تبلیغ عربی ممالک میں کر رہا ہے۔ بہتیرا زور لگایا کہ کسی طرح اس کو بھی از ہر تک رسائی ہو جائے تاکہ وہ خلیفہ صاحب (میاں محمود احمد) کی خدمت میں ایک لمبی چوڑی رپوٹ دینے کے قابل ہو سکے' مگر یونیورسٹی مذکور نے مبلغ مذکور کو خطاب کے اہل نہ سمجھا۔ جس کی بھڑاس اس نے اپنے الفضل کے ایک تازہ پرچے میں نکالی ہے۔

اب قادیانی اس بات پر بہت تململا رہے ہیں کہ ہمارے البانوی دوستوں نے اس جھوٹ وافترا کا پردہ چاک کر دیا ہے۔ جو آج تک یہ مصر اور دیگر عربی ممالک میں پھیلاتے رہے۔ اور جماعت لاہور کے کارناموں اور اس کے مسلک کو واضح طور پر دکھایا کہ جو کچھ خدمت اسلام کا کام ہو رہا ہے۔ وہ حقیقت میں جماعت احمدیہ لاہور کر رہی ہے۔ قادیانیوں کو خدمت اسلام اور تائید دین حق سے دور کا بھی واسطہ نہیں۔ کیونکہ یہ قادیانی ہندوستان سے باہر جاتے ہیں۔ تو جماعت لاہور کے کارناموں کو اپنی طرف منسوب کرتے ہیں۔ اور لفظ احمدی کے مشترک ہونے کی وجہ سے دنیا کو یہ یقین دلانے کی کوشش کرتے ہیں کہ یہ سب کچھ ہماری مساعی کا نتیجہ۔ یہ قرآن حکیم کے ترجمہ یہ مفت اسلامی لٹریچر یہ اسلام کی تائید میں کتابیں

یہ سب کچھ حضور خلیفۃ المسیح کی دعاؤں کا نتیجہ ہے۔ حالانکہ اس جماعت کو ایک ترجمہ شائع کرنے کی بھی توفیق نہ ہوئی۔

(قادیانی جماعت لاہور کا اخبار پیغام صلح لاہور جلد (27) نمبر 69 مورخہ: 21 نومبر 1939ء)

یوں تو قادیانی جماعت لاہور کے فریب اور مغالطوں کو واضح اور زائل کرنے کے واسطے اکابر جامعہ ازہر سے ہم کو مسلسل مفصل مراسلت کرنی پڑی۔ ان کو کتابیں بھیجنی پڑیں۔ اقتباسات کے عربی تراجم بھیجنے پڑے۔ تاہم قادیانی جماعت قادیان نے بھی ان کا بھانڈا پھوڑ دیا۔ باطل کا یہی انجام ہوتا ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو:۔

مصر کے اخبار میں قادیانی مبلغ کا ایک بیان چھپا ہے۔۔۔ آج تک تو قادیانی حضرات کو مصر میں بولنے کی جرأت نہ ہوئی' ہماری کامیابی کو دیکھ کر یہ کب خاموش رہ سکتے تھے۔ محض ہمارے بھائیوں کو نقصان پہنچانے کے لئے ان کا مبلغ فلسطین کے ایک کونے سے بولا ہے کہ پیغامیوں یعنی ہمارے البانوی بھائیوں نے جو کتب کمیشن کے سامنے پیش کی ہیں۔ بیشک وہ کتابیں تو حضرت مسیح موعود کی تصنیف کردہ ہیں۔ لیکن ان میں آپ نے اپنی نبوت کا انکار کیا ہے ان سے دھوکا نہ کھانا چاہئے۔ بعد کی کتب میں آپ کا اقرار موجود ہے۔ یہ ہیں قادیانی مبلغ۔ یہ ہیں ان کے عقائد۔ اور یہ ہے حضرت اقدس کی عزت ان کی آنکھوں میں۔ جب لوگ یہ پڑیں گے تو ضرور دل میں سوچیں گے کہ خدایا یہ نبی کیسا ہے کہ کبھی کچھ کہتا ہے' کبھی کچھ' لیکن قادیانیوں کو اس سے کیا۔ ان کا مقصد تو پیغامیوں کو نیچا دکھانا ہے۔ حضرت اقدس کی عزت رہے یا نہ رہے۔ بسلسلہ بدنام ہوتا ہے تو ہوتا رہے۔ (عبرت۔ للمؤلف برنی)

(اخبار پیغام صلح لاہور جلد (27) نمبر 49 مورخہ 18 اگست 1939ء)

بہر حال' لجنۃ التحقیق'' نے ہر طرح خوب تحقیق کی' اور تحقیق پختہ ہو جانے پر دونوں قادیانی البانوی طلبہ کو کلیہ اصول دین سے خارج کر دیا کہ مسلمانوں کے سوا اور کوئی اس کلیہ میں تعلیم نہیں پا سکتے۔ لاہوری قادیانیوں کے پیر تلے سے زمین نکل گئی' مگر زیادہ واویلا نہیں کیا کہ اور رسوائی ہوتی۔ مغالطہ آخر کب تک چلتا۔ ع چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پیشانی۔

لجنۃ التحقیق نے ہمارے تعاون کی بہت قدر فرمائی۔ حالانکہ ہم نے صرف اپنا دینی فرض ادا کیا۔ وہ چاہتی تھی کہ اپنی تحقیقات کا ماحصل ایک فتویٰ کی شکل میں مرتب کر کے عالم اسلام میں شائع کرے' اور اس فتوے میں بطور ضمیمہ ہماری بعض یادداشتیں بھی شریک رکھے۔ یہ 1358ھ کا واقعہ ہے اسی زمانہ میں جنگ کے آثار نمودار ہونے لگے۔ پھر جنگ جیسی چلی' معلوم ہے' اُدھر علامہ محمد مصطفیٰ المراغی شیخ الازہر کا بھی وصال ہو گیا۔ اس تجویز پر عمل کی نوبت نہ آئی۔ تاہم اس فتویٰ کے نفاذ کی مصر کے اخباروں میں

اشاعت ہوئی۔ چنانچہ مشہور عربی اخبار الفتح (قاہرہ) کے کئی پرچوں میں اس کا اعلان ہوا۔ مثلاً نمبر (653) مورخہ 21 ربیع الاول 1358ھ نمبر (677) مورخہ 13 رمضان 1358ھ نمبر (678) مورخہ 30 رمضان 1358ھ۔

ہمارے تعلق سے بھی بعض امور قاہرہ کے اخباروں میں شائع ہوئے' مثلاً ایک مفصل مکتوب جو قادیانی تحریک کے متعلق ہم نے اپنے رفیق عبدالحمید السید کے نام لکھا تھا۔ وہ ضروری تمہید کے ساتھ بہ تمام و کمال اخبار الفتح کے نمبر (671) مورخہ 30 رجب 1358ھ میں اطلاع عام کے واسطے شائع کیا گیا۔ ہم نے جو قادیانی کتابیں لجنۃ التحقیق کے واسطے بطور ثبوت بھیجی تھیں۔ ان کا ذکر بھی اخبار الفتح کے نمبر (684) مورخہ 3 ذی قعدہ 1358ھ میں شائع ہوا۔ اسی طرح لجنۃ التحقیق کے ساتھ ہمارے تعاون کی مختصر کیفیت اخبار الادستور (قاہرہ) مورخہ 15 ذی الحجہ 1358ھ میں شائع ہوئی' دوسرے مصری اخباروں میں بھی چرچا رہا۔

الحاصل قادیانی مغالطہ کے متعلق مصر میں بھی خاصی بیداری پھیل گئی' چنانچہ قادیانی جماعت (لاہور) کے جو رئیس القادیانیہ مصر میں منتخب ہوئے تھے مولانا احمد محمدی اسمٰعیل' تائب ہونے کے بعد انہوں نے ایک مکتوب ہمارے پاس بھیجا اور لکھا کہ ''علاقہ مصر میں مذہب قادیانی کی کیفیت یہ ہے کہ جب سے میں اور میرے بھائی اس سے علیحدہ ہوئے ہیں' اور جب سے ظاہر ہوگئی قادیانیوں کی گمراہی' ان کی بدنیتی اور وہ تمام چیزیں جن کو وہ اپنے ناپاک قلوب میں لوگوں سے چھپائے رکھتے تھے' جب سے وہ بہت کمزور ہوگئے ہیں۔ اس کے بعد سے اب تک ان کے لئے کوئی جلسہ کرنا ممکن نہ ہوسکا۔ (شعبان 1352ھ)

امیر صاحب قادیانی جماعت لاہور کی کارگزاری تو اوپر بیان ہوئی۔ خلیفہ صاحب جماعت قادیان کی تحریک بھی اپنے طور پر چلتی رہی۔ چنانچہ اپنے ایک رفیق کا خط ماہ مئی 1939ء میں قاہرہ سے وصول ہوا تھا جس میں لکھا تھا کہ خلیفہ صاحب کے دونوں لڑکے یہاں آئے تھے' اور کچھ عرصہ تک یہاں رہنے کے بعد چلے گئے۔ اور یہاں اپنی ایک خاص جماعت بنا گئے۔ اس خط میں لکھا تھا کہ وہ لڑکے شیخ الازہر سے بھی ملے۔ یوں کوئی قادیانی جماعت کہیں بنائے' بنائے' ہر جماعت کے واسطے ہر جگہ کچھ نہ کچھ ممبر مل سکتے ہیں' اور اُس زمانہ میں تو مصر میں انگریزوں کا بھی خاصا رسوخ تھا۔ اور انگریزوں میں قادیانیوں کا خاصا رسوخ تھا۔ ہر طرح کی سہولت حاصل تھی۔ بہر حال مصر میں قادیانی جماعت بننا عجب نہیں۔ البتہ مغالطہ دے کر امیر جماعت لاہور نے ازہر شریف میں جس طرح قدم جمانا چاہا تھا وہ دیانت سے بعید تھا۔

نظر بریں ہمارے ایک دوست نے قاہرہ سے ایک خط ماہ مئی 1939ء میں ایک دوسرے دوست کو حیدرآباد بھیجا' اور لکھا کہ:۔

''آپ سے بار بار عرض کیا گیا کہ پروفیسر الیاس برنی صاحب کی کتاب ''قادیانی مذہب کے عربی ترجمہ کو نشر کرنے کی نہایت سخت ضرورت ہے' لیکن افسوس کہ آپ صاحبان اس کی جانب توجہ نہیں فرماتے۔ حیف ہے کہ حیدرآباد جیسے ملک میں جہاں کے خود تاجدار نامدار اور ان کی رعایا دین کی خدمت میں ہر قسم کی قربانی کے لیے مشہور ہے۔ ایک معمولی ضخامت کی لیکن دین کی خدمت کے لحاظ سے سب سے زیادہ اہم کتاب'' قادیانی مذہب'' کا عربی ترجمہ چھپوانا ہے تو موقع کو غنیمت سمجھ کر اس وقت چھپوا لیجئے' ورنہ اگر جنگ شروع ہوگئی تو پھر مصر محاذ جنگ بن جائے گا' اور کتاب کا چھپوانا مشکل ہو جائے گا۔ نیز جنگ میں انگریزوں کی خدمت کی وجہ سے مصر اور دیگر قرب و جوار کے ممالک میں قادیانیوں کا پایہ زیادہ محکم ہو جائے گا۔ (یہ فتنہ تو انگریزوں کی سیاسیات میں مسلمانوں کو ہر جگہ حیران پریشان کرتا رہا ہے۔ للمؤلف برنی) اس لئے قبل اس کے کہ یہ پنپیں ان کی بیخ کنی نہایت ضروری ہے۔''

حاصل کلام یہ کہ مصر میں قادیانی جماعت بننا عجب نہیں' بنے' لیکن ازہر شریف پر جو چھاپہ مارنا چاہا تھا' وہ عالم اسلامی میں ایک فتنہ کھڑا کر دیتا مسلمانوں کو سخت دھوکا ہوتا کہ گویا ازہر شریف سے قادیانیت کو اسلام کی سند مل گئی۔ اور یہ امیر قادیانی جماعت لاہور کا منشاء تھا۔ اسی سے ان کی چالوں کا اندازہ ہو سکتا ہے کہ میٹھا زہر کروے زہر سے بدتر ہے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو محفوظ رکھے۔

اپنے زمانہ میں حضرت علامہ محمد مصطفیٰ المراغی الازہر رحمۃ اللہ علیہ نے اس فتنہ کا انسداد کر دیا۔ ان کے بعد شیخ الازہر حضرت علامہ شیخ مصطفیٰ عبدالرزاق رحمۃ اللہ علیہ بھی اس فتنہ سے خوب باخبر ہو گئے تھے۔ ہم پر بہت عنایت و شفقت فرماتے تھے' لیکن حضرت کا زمانہ مختصر رہا۔ اب ماشاء اللہ حضرت علامہ شیخ عبدالرحمٰن حسن شیخ الازہر کا زمانہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے اُمید اور دعا ہے کہ ازہر شریف اب آئندہ بھی فتنوں سے محفوظ رہے' اور صراط مستقیم پر استقامت ہمیشہ جاری ہے' بطفیل رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم۔

ہمارے پاس حیدرآباد میں تو ایک ایسے رفیق تھے جو عربی خط و کتابت اور تراجم میں ہم کو بہت قابلیت اور سرعت سے مدد دیتے تھے۔ مولانا عبدالقدوس ہاشمی سلمہ کو اللہ تعالیٰ دونوں جہاں میں جزائے خیر دے کہ عربی تراجم میں ان کا تعاون حد کو پہنچ گیا تھا۔ یہی حال مصر میں دوسرے رفیق عبدالمجید السید مرحوم و مغفور کا تھا کہ وہ تمام کوششوں کا مرکز قاہرہ میں بنے ہوئے تھے' ان کا خلوص اور ان کی جدوجہد بھی بے نظیر

تھی۔ بلکہ سچ پوچھئے تو ان کے توسط بغیر قاہرہ میں اس پیمانہ پر کوشش اور کامیابی ہونی محال تھی۔ اللہ تعالیٰ آخرت میں خدمت دین کا اجر اعلیٰ سے اعلیٰ انہیں عطا فرمائے۔ ان کے سوا بعض دیگر رفیق بھی قابل یادگار ہیں۔ خاص کر السید ابوالنصر احمد الحسینی الہندی اور پروفیسر محمد ولی خاں مہندی سیاح۔ جو مراسلت کے ذریعہ مفید مشورے اور معلومات مہیا فرماتے رہے۔

اپنے مرتبہ اور مقام کے لحاظ سے مولانا سید محب الدین الخطیب مالک مدیر اخبار الفتح نے بھی اس معرکہ میں کئی طرح بیش بہا مدد دی۔ اللہ تعالیٰ ان کے معاملات میں ان کی مدد فرمائے۔ آمین۔ قاہرہ میں اصل معرکہ تو 1358ء میں پیش آیا' لیکن آپس کی مراسلت اور مشاورت کا سلسلہ قادیانیت کے متعلق کئی سال پہلے سے جاری تھا' اور وقت پر یہی سلسلہ کام آیا۔

شام میں بھی ہمارے ایک مخلص محب تھے' مختار ادیب علامہ السید محمد علی الحوانی جو مشہور مجلہ العروبہ بیروت سے شائع کرتے تھے۔ جب وہ حیدرآباد آئے تھے تو کتاب ''قادیانی مذہب'' کے چوتھے ایڈیشن کا مکمل عربی ترجمہ ان کے حوالہ کیا گیا تھا کہ وہ اس کو بیروت میں طبع کرا دیں کہ وہاں کی طباعت نفاست میں مشہور ہے۔ طباعت کے نمونے اور تخمینے بھی آئے مگر کام شروع ہونے کی نوبت نہ آئی۔ ان کی صحت خراب ہو گئی تھی۔ مدت سے کوئی خط نہیں آیا۔ خدا کرے بخیریت ہوں۔ نہ معلوم ترجمہ کا مسودہ کہاں ہوگا۔ قصد ہے کہ منتخب مقامات کا عربی ترجمہ تالیف کر کے قاہرہ میں شائع کیا جائے۔ انشاءاللہ۔

..................................................

## حضرت خواجہ محمد ضیاء الدین سیالویؒ:

حضرت خواجہ محمد ضیاء الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ، شمس العارفین، سراج السالکین، حضرت خواجہ محمد شمس الدین سیالوی قدس سرہ کے پوتے اور حضرت شیخ الاسلام والمسلمین خواجہ محمد قمرالدین سیالوی مدظلہ کے والد گرامی تھے۔ آپؒ بیک وقت ایک شیخِ طریقت، عالمِ دین، مصنف اور سیاسی لیڈر تھے۔ آپؒ نے تحریکِ خلافت میں بڑی سرگرمی سے حصہ لیا تھا، رَدِّ مرزائیت میں آپؒ نے شاندار خدمات سرانجام دیں، ایک معرکتہ الآرا کتاب ''معیار المسیح'' مطبوعہ ۱۳۲۹ھ کے نام سے لکھی جو اپنی مثال آپ ہے۔

اقتباس رئیس قادیاں

# حکیم نورالدین سے مولانا اصغر علی روحی کی ایک علمی جھڑپ

مرزا قادیانی سخن سازی اور پروپیگنڈا بازی کے فن میں تو طاق تھا لیکن علمی استعداد سے ایک بڑی حد تک بے نصیب تھا۔ البتہ مولوی حکیم نورالدین اور مولوی محمد احسن امروہی مرزائیوں میں ذی علم اور صاحب استعداد ہستیاں مانی جاتی تھیں۔ اور یہی وہ دو شہپر تھے جن کے سہارے الہامی صاحب اتنا زمانہ فضائے تعلّی میں پرواز کرتے رہے۔ اور پھر ان دونوں میں حکیم نورالدین صاحب کو خاص اہمیت حاصل تھی بلکہ اصل یہ ہے کہ وہی مرزائیت کی عمارت کے بانی و موسس تھے اور مرزا امر دود تو محض آلہ کار اور کٹھ پتلی کا حکم رکھتا تھا۔ جب حکیم صاحب پیچھے سے ڈوری کھینچتے تو یہ پتلی حرکت میں آجاتی۔ ایک مرتبہ بانئ سلسلہ حکیم نورالدین لاہور آیا اور کشمیری دروازہ میں مولوی محرم علی چشتی کے مکان میں ٹھہرا۔ مولوی محرم علی سے حکیم نورالدین کی پرانی دوستی تھی۔ ایک نہایت معمر طبیب نے جو مہاراجہ جموں کشمیر کی ملازمت میں حکیم نورالدین کے رفیق کار تھے مجھے بتایا کہ حکیم نورالدین اور مولوی محرم علی ایک ساتھ جموں سے خارج کئے گئے تھے۔

جب حکیم نورالدین لاہور آ کر مولوی محرم علی کے مکان پر ٹھہرا تو مولانا اصغر علی صاحب روحی سابق پروفیسر اسلامیہ کالج لاہور اس کو دیکھنے کے لئے گئے۔ اس وقت مولانا اصغر علی صاحب کا عنفوان شباب تھا۔ ان کے جانے سے پیشتر مولوی زین العابدین مدرس عربی اسلامیہ ہائی سکول دروازہ شیراں لاہور جو مولوی غلام رسول مرحوم ساکن قلعہ میہاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ کے اقرباء میں سے تھے حکیم نورالدین سے گفتگو کر رہے تھے۔ مولوی زین العابدین اچھے لسان اور مقرر نہیں تھے۔ ایک سوال کے جواب میں مولوی زین العابدین نے کہا کہ اس سے تو ترجیح بلا مرجح لازم آئے گی۔ حکیم نورالدین نے کہا کہ ترجیح بلا مرجح تو محض منطقیوں کا ایک ڈھکوسلہ ہے۔ ترجیح بلا مرجح جائز ہے۔ مولوی زین العابدین نے پوچھا وہ کیسے؟ حکیم نورالدین نے دو روپے جیب سے نکال کر ہاتھ پر رکھے اور مولوی صاحب سے کہا ایک اٹھا

دعاوی باطلہ کے متعلق میں آپ سے گفتگو کرنا چاہتا ہوں۔" حکیم نورالدین نے جواب میں لکھا کہ چونکہ آپ میرے پیر کی توہین کرتے ہیں اس لئے میں آپ سے گفتگو نہیں کرنا چاہتا۔

اس کے بعد شاید 1915ء میں حکیم نورالدین لاہور آیا۔ روحی صاحب کے ایک شاگرد نے کہا کہ حکیم نورالدین آیا ہوا ہے۔ اگر آپ اس سے گفتگو کرنا چاہیں تو میں جا کر دریافت کروں؟ مولوی صاحب نے کہا ہاں جا کر پوچھو۔ وہ گیا اور قاضی ظہورالدین اکمل مرزائی متوطن موضع گولیکی سے جا کر اس خواہش کا اظہار کیا۔ قاضی ظہورالدین کہنے لگے واقعی مولوی اصغر علی مناظرہ کرنا چاہتے ہیں! شاگرد نے کہا ہاں واقعی چاہتے ہیں۔ قاضی ظہورالدین نے حکیم نورالدین سے اس کا ذکر کیا۔ اس نے کہا ہم کسی مولوی سے گفتگو کرنا نہیں چاہتے۔ اصغر علی ہو یا کوئی اور۔ اس وقت بابو عبدالحق اکاؤنٹینٹ نے جو کئی سال تک مرزائی بلکہ مرزا کے خاص حواری رہ کر تائب ہوئے تھے مرزا کے رد میں ایک رسالہ چھپوایا تھا اور وہ شہر بھر میں مفت تقسیم کرا رہے تھے۔

> کفار کے لئے ہوگا کہ اس کے قد برابر آگ کے صندوق میں اسے بند کریں گے پھر اس میں آگ بھڑکائیں گے اور آگ کا قفل لگایا جائے گا پھر یہ صندوق آگ کے دوسرے صندوق میں رکھا جائے گا اور ان دونوں کے درمیان آگ جلائی جائے گی اور اس میں آگ کا قفل لگایا جائے گا پھر اسی طرح اس کو ایک اور صندوق میں رکھ کر اور آگ کا قفل لگا کر آگ میں ڈال دیا جائے گا تو اب ہر کافر یہ سمجھے گا کہ اس کے سوا اب کوئی آگ میں نہ رہا اور یہ عذاب بالائے عذاب ہے اور اب ہمیشہ اس کے لئے عذاب ہے۔ جب سب جنتی جنت میں داخل ہولیں گے اور جہنم میں صرف وہی رہ جائیں گے جن کو ہمیشہ کے لئے اس میں رہنا ہے اس وقت جنت و دوزخ کے درمیان موت کو مینڈھے کی طرح لا کر کھڑا کریں گے۔ پھر منادی جنت والوں کو پکارے گا، وہ ڈرتے ہوئے جھانکیں گے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ یہاں سے نکلنے کا حکم ہو پھر جہنمیوں کو پکارے گا وہ خوش ہوتے ہوئے جھانکیں گے۔ کہ شاید اس مصیبت سے رہائی ہو جائے۔ پھر ان سب سے پوچھے گا کہ اسے پہچانتے ہو؟ سب کہیں گے ہاں۔ یہ موت ہے وہ ذبح کردی جائے گی اور کہے گا اے اہل جنت! ہمیشگی ہے اب مرنا نہیں اور اے اہل نار! ہمیشگی ہے اب موت نہیں۔ اس وقت ان کے لئے خوشی پر خوشی ہے اور ان کے لئے غم بالائے غم (نَسْئَالُ اللّٰہَ الْعَفْوَ وَ الْعَافِیَةَ فِی الدِّیْنَ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ) (بہار شریعت)

مفتی محمد عطاء اللہ نعیمی

# فتنہ قادیانیت کے بارے میں
# مختلف ممالک کے عدالتی فیصلے

## قرار داد پاکستان کے اکابرین:

ڈاکٹر اقبال کے فرمان کے مطابق مرزائیوں کے فساد کا علاج یہ ہے کہ انہیں غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا جائے۔

(ماہنامہ ''مصلح الدین'' کراچی، بحریہ ستمبر 2007ء شعبان المعظم 1428ھ)

## آزاد کشمیر کی قانون ساز اسمبلی کا فیصلہ:

قادیانی اسلام سے خارج ہیں: آئینی وقانونی طور پر باقاعدہ قادیانیت کو کفر قرار دینے میں پہل آزاد کشمیر اسمبلی نے کی، چنانچہ مصباح الدین لکھتے ہیں کہ

''آزاد کشمیر کے زعماء پر جب قادیانیوں کی سازشوں کا انکشاف ہوا تو الحاج میجر محمد ایوب نے 28 اپریل 1973ء کو اسمبلی میں ان کے خلاف ایک قرارداد پیش کی کہ جس میں ان کو اقلیت قرار دینے اور ریاست میں ان کی تبلیغ کو ممنوع قرار دینے وغیرہ کا ذکر تھا۔''

اور قرارداد متفقہ طور پر منظور کر لی گئی اور 24 مئی 1973ء کو جناب سردار عبدالقیوم خان صاحب صدر اسلامی جمہوریہ حکومت آزاد کشمیر نے توثیق فرمائی۔

قادیانی خلیفہ ثالث مرزا ناصر احمد قرارداد پر چراغ پا ہو گیا اور ایک کتابچہ بعنوان ''امام جماعت احمد یہ کا آزاد کشمیر کی ایک قرارداد پر تبصرہ'' شائع کر کے اپنا غیظ وغصہ اُتارا، آزاد کشمیر پر ہی غصہ نہیں اُترا بلکہ پاکستانیوں کو بھی دھمکیوں سے نوازا، ان میں سے ایک یہ تھی کہ

''اس قسم کے فساد (قادیانیوں کو اقلیت قرار دیا جانا) کے نتیجے میں پاکستان قائم نہیں رہے گا۔ (صفحہ 4)

نوٹ: مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو''تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت مصنفہ مصباح الدین'' صفحہ 111 تا 113۔

## پاکستان کی قومی اسمبلی کا تاریخ ساز فیصلہ:

مصباح الدین لکھتے ہیں:

''ہوا یہ کہ 29 مئی 1974ء کو قادیانیوں نے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ''ربوہ'' کے ریلوے اسٹیشن پر ''چناب ایکسپریس'' کو اس وقت تک روکے رکھا جب تک اس پر سوار نشتر میڈیکل کالج ملتان کے طلباء کو بڑی بے دردی سے دل کھول کر زدوکوب نہ کر لیا اور اس بات کا ثبوت بہم پہنچا دیا کہ ''ربوہ'' قادیانی ریاست ہے۔

قادیانی ٹولہ کی یہ حرکت ایک ایسا فتیلہ تھی جس سے فساد کی ملک گیر آگ بھڑک اٹھی، حکومت نے ''صمدانی ٹریبونل'' مقرر کر کے مسلمانوں کے جوش کو ٹھنڈا کیا۔ ارباب اقتدار کو بھی احساس ہو گیا کہ قادیانی مسئلہ کا تصفیہ جس کو اب تک نظر انداز کیا جاتا رہا ہے ملک کی سلامتی کے لئے ناگزیر ہے اور عوام کی طرف سے مطالبہ کی تکمیل کے لئے ایک مجلس معرض وجود میں آئی۔ (اور) وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو نے اس قضیہ کے لئے ایک مناسب صورت اختیار کی کہ معاملہ قومی اسمبلی میں پیش ہوا اور وہ غور و خوض کے بعد فیصلہ دے کر قادیانی مسلمان ہیں یا غیر مسلم، اس مسئلہ کی چھان بین کے لئے ممبرانِ قومی اسمبلی پر مشتمل ایک خصوصی کمیشن کی تشکیل ہوئی۔

7 ستمبر 1974ء کو وہ مبارک شام آئی جب جناب وزیر اعظم (ذوالفقار علی بھٹو) نے قومی اسمبلی اور سینیٹ کے فیصلے سنائے کہ مرزا غلام احمد کے ماننے والی دونوں جماعتیں (یعنی مرزا ناصر قادیانی کی جماعت اور لاہوری جماعت) غیر مسلم قرار دے دی گئیں۔

فیصلہ سناتے ہوئے وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو نے اپنی تقریر میں کہا کہ:

''منکرینِ ختم نبوت کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا فیصلہ پوری قوم کی خواہشات کا آئینہ دار ہے۔ اس مسئلہ کو دبانے کے لئے 1953ء میں ظالمانہ طور پر طاقت استعمال کی گئی تھی۔''

(ملخصاً۔ ماخوذ از تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت، مصنفہ مصباح الدین صفحہ 115۔120)

## کیا ان کو اقلیت قرار دینا درست تھا؟

یہ ایک سوال آپ نے پڑھا کہ آزاد کشمیر اسمبلی اور پاکستان اسمبلی کے فیصلے پڑھے کہ جن میں ان کے اقلیت ہونے کا ذکر ہے مگر اصول شرعیہ کی رُو سے دیکھا جائے تو ان کی سزا وہ نہیں جو انہیں دی گئی۔ اگر یہ سزا نہیں ہے تو پھر ان کی سزا کیا ہے اس کا جواب ہم آزادیٔ ہند کے ہیرو، تحریک پاکستان کے عظیم رہنما شیخ الاسلام والمسلمین حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کی زبانی دیتے ہیں۔ چنانچہ آپ نے

راولپنڈی میں منعقدہ مشائخ کانفرنس کے موقع پر فرمایا۔

کہا جاتا ہے کہ قادیانیوں کو اقلیت قرار دو، اقلیت تو ذمیوں کو کہا جاتا ہے جو شخص اسلام کو چھوڑ کر دوسرا دین اختیار کرے وہ (صرف) کافر نہیں، (بلکہ) وہ مرتد ہے اور مرتد کی سزا شریعتِ (اسلامیہ) میں قتل ہے، اگر میرے ہاتھ میں حکومت ہوتی تو میں قادیانیوں کا فیصلہ شریعت کے مطابق کرتا جس کی نظیر سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے قائم کی تھی۔

(بحوالہ ضیائے حرم لاہور، مجریہ دسمبر 1974ء)

اور پہلی سالانہ عظمت تاجدارِ ختم نبوت کانفرنس کے موقع پر فرمایا:

''قادیانیت عالم اسلام کے اتحاد میں زبردست رکاوٹ ہے، اس کا قلع قمع کئے بغیر ملت اسلامیہ کا وجود خطرے میں ہے، قادیانیت اسلام دشمن طاقتوں کی گہری سازش ہے، اس بدترین ناسور کے خلاف جہاد مسلمانوں کا اہم ترین فریضہ ہے۔''

(بحوالہ قادیانیوں کو اسلام کی دعوت، صفحہ 7، ماہنامہ تحفظ کراچی، اولیا امت اور قادیانیت کا بھیانک چہرہ، مجریہ ستمبر 2007ء جلد نمبر 3، شمارہ نمبر 10، صفحہ 12)

جب یہ لوگ مرتد ہیں اور مرتد کی سزا اسلام میں قتل ہے۔ جس کی بے شمار مثالیں تاریخ میں موجود ہیں اور اس سزا پر عالم اسلام کا اجماع بھی ہے تو صاف ظاہر ہے کہ ان مرتدین کو صرف اقلیت قرار دے دینا کافی نہیں۔ اس سے قبل مدعیان نبوت کو دیکھا جائے تو اس دور کے حکام نے ان کو مرتد سمجھ کر قتل کر دیا اور قوت طاقت ہونے کی صورت میں ان سے جہاد کیا۔ بعض کے ساتھ اسلامی لشکروں کا جہاد ایک طویل عرصے تک جاری رہا، غرض یہ کہ انہوں نے اس فتنے کو جڑ سے اکھیڑنے کی ہر ممکن کوشش کی اور اس میں بڑے بڑے نقصانات بھی برداشت کئے، بے شمار مسلم مجاہد بھی شہید کروا دیئے مگر اس فتنے کو بڑھنے نہ دیا۔

## وفاقی شرعی عدالت کا فیصلہ:

حسب دستور آئین اور آرڈیننس 1984ء کی پابندی کرنے کی بجائے شرعی عدالت سے خود کو مسلمان اور (اپنے) عقیدہ کو اسلام کی توثیق کرانے کے لئے قادیانی اور لاہوری دونوں گروہوں نے الگ الگ درخواستیں داخل کیں۔ فاضل ججوں نے بحث و تمحیص کے بعد دونوں پٹیشنز خارج کرنے (ان کے) غیر مسلم ہونے پر تصدیق ثبت کر دی۔

(تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 143)

## فیڈرل اسمبلی ملائیشیا کا فیصلہ:

اکتوبر 1975ء میں فیڈرل اسمبلی نے قادیانی مسئلہ کی چھان بین کرنے کے بعد فیصلہ کیا کہ قادیانی خارج از اسلام ہیں۔ (تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 143)

جلال الدین احمد نوری نے اسے ان الفاظ میں تحریر کیا:

''عدالتِ عالیہ اس نتیجہ پر پہنچی ہے کہ مدعا علیہ قادیانیوں کو مسجد میں نماز پڑھنے کا حق نہیں ہے۔لہٰذا مسجد میں صرف مسلمان نماز پڑھیں گے۔''

(بحوالہ القادیانیۃ اقلیۃ غیر مسلمۃ، صفحہ 120، ماہنامہ مصلح الدین، کراچی، مجریہ ستمبر 2007ء شعبان المعظم 1428ھ صفحہ 63)

## ابوظھبی کی امارت کا فیصلہ:

حکومت ابوظہبی کا فیصلہ ہے کہ اس نے قاضی القضاۃ (عدالت عالیہ) کی سفارشات کہ قادیانی غیر مسلم ہیں۔ان کو بے نقاب کیا جائے اور ان کا داخلہ یہاں بند کیا جائے۔وغیرہ کو قبول کرلیا ہے۔

(تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 140)

## آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ کا اعلان:

بھاگلپور عدالت 1923ء کے فیصلے بموجب قادیانی مسلمان نہیں، بورڈ میں ان کو نمائندگی حاصل نہیں، تقسیم ہند سے پہلے ہی عدالت نے اپنے فیصلے میں واضح کر دیا تھا کہ قادیانی غیر مسلم ہیں۔

(تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 142)

## بھاولپور کے مقدمہ کا تاریخی فیصلہ:

فریقین کے علماء جمع ہوئے، دلائل نقلیہ وعقلیہ زیر بحث آئے، جج محمد اکبر نے قادیانیوں کے ارتداد کی توثیق فرمائی، مساۃ غلام عائشہ (مسلمان) کا عبدالرزاق (قادیانی) سے فسخ نکاح کا فیصلہ صادر فرمایا۔ (تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 142)

## فیصلہ شیخ محمد اکبر ﴿راولپنڈی﴾:

ایڈیشنل جج راولپنڈی مؤرخہ 3 جون 1955ء مساۃ امۃ الکریم قادیہ بنام لیفٹیننٹ نذیر الدین مسلم۔ جج صاحب نے فیصلہ سُنایا کہ عدالت ماتحت نے جو نتائج (قادیانیہ مسلمان نہیں) اخذ کئے ہیں وہ درست ہیں۔مساۃ امۃ الکریم کی اپیل میں کوئی جان نہیں۔لہٰذا اُسے خارج کرتا ہوں۔

(تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 143)

## فیصلہ عدالت جیمس آباد:

مدعیہ مسماۃ لمۃ الہادی۔ مدعا علیہ نذیر احمد برق قادیانی:

جناب شیخ محمد رفیق گریجہ جج جیمس آباد نے فیصلہ صادر فرمایا کہ

''مدعیہ ایک مسلمان عورت ہے، مدعا علیہ نے اپنا قادیانی ہونا تسلیم کیا ہے، غیر مسلم ہے لہٰذا مدعیہ اسلامی تعلیمات کے مطابق مدعا علیہ کی بیوی نہیں۔ تنسیخ نکاح کے بارے میں مدعیہ کی درخواست کا فیصلہ اس کے حق میں دیا جاتا ہے۔''

یہ فیصلہ 13 جولائی 1969ء کو جناب قیصر احمد حمیدی جانشین جناب شیخ محمد رفیق گریجہ نے کھلی عدالت میں پڑھ کر سنایا۔ (تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 143)

## فیصلہ ہائی کورٹ راولپنڈی بینچ:

جناب جسٹس افضل لون (جج ہائی کورٹ، راولپنڈی بینچ) کا تاریخی فیصلہ:

حسب شریعت محمد یہ علیہ التحیہ والثناء قادیانی غیر مسلم کسی مسلمان کی میراث کا وارث نہیں ہو سکتا اور نہ مسلمان کسی غیر مسلم کا وارث بن سکتا ہے۔

(بحوالہ پاکستان ٹائمز 30 اپریل 1981ء (تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 143)

## ماریشس (افریقہ) کی عدالت عالیہ کا تاریخی فیصلہ:

ماریشس سپریم کورٹ (ایک غیر جانبدار مسلم عدالت) کا مسجد روبل کے متعلق سب سے پہلا معاملہ (جو ہماری نظر سے گزرا)۔ دو سال کی طویل جرح وقدح کے بعد 19 نومبر 1920ء کو عدالت عالیہ نے یہ فیصلہ سنایا:

''مسلمان اور قادیانی ہم مذہب نہیں، مسجد مسلمانوں کی ہے۔ امامت اور نماز کا حق صرف مسلمانوں کو حاصل ہے۔'' (تعارف قادیانیت اور مسئلہ ختم نبوت صفحہ 142)

## حکومت افغانستان کا جرأت مند فیصلہ:

امیر امان اللہ خان کے دور حکومت میں حکومت کو کچھ قادیانیوں کے بارے میں اطلاع ہوئی کہ وہ اپنے جھوٹے نبی کے جھوٹے دین کی تبلیغ میں مصروف عمل ہیں۔ لہٰذا ان کو پکڑا گیا اور مرتد قرار دے کر قتل کر دیا گیا۔

اور حکومتِ افغانستان کے اس فیصلے اور جرأت کو ''آل انڈیا سنی کانفرنس'' کے 16 تا 19 مارچ

1929ء/شعبان 1343ھ مرادآباد میں منعقد ہونے والے چارروزہ اجلاس میں سراہا گیا حکومت اور افغانستان کے اس راست اقدام کی بھرپور تائید کی گئی اور اس کی کچھ تفصیل ''سنی کانفرنس کا تاریخ تسلسل'' (مصنفہ مولانا نسیم احمد صدیقی صفحہ 19) میں ہے۔

قادیانیوں کے خلاف علماء اسلام کے فتاویٰ اور قراردادوں کی تفصیل علامہ فروغ احمد اعظمی مصباحی کی کتاب ''تحریک ختم نبوت اور قادیانیت'' کا مطالعہ کیجئے۔

## مسلمانوں سے گذارش:

لہٰذا قارئین کرام سے گزارش ہے کہ ان لوگوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھیں اور اگر کسی طرح سے اُن کو اسلام دشمن یا ملک دشمن سرگرمیوں میں ملوث پائیں تو حکومت یا عدالت سے رجوع کریں کیونکہ ہمارے ملک پاکستان کے آئین میں بھی انہیں غیر مسلم قرار دیا جا چکا ہے۔ اور عدالتی نظام میں بھی انہیں غیر مسلم قرار دے کر فیصلہ کیا جاتا ہے۔

---

## مجاہدِ اسلام مولانا فقیر محمد جہلمی:

حضرت مولانا فقیر محمد جہلمی نے ۳رذی الحجہ ۱۳۰۳ھ میں جہلم سے ایک ہفتہ وار پرچہ ''سراج الاخبار'' کے نام سے جاری کیا، اس اخبار نے اپنے دور کے اعتقادی فتنوں، خاص طور پر فتنۂ مرزائیت کی تردید میں بڑا کام کیا۔ مرزا قادیانی اور اُس کے حواری ''سراج الاخبار'' کے کارناموں سے سٹپٹا اُٹھے، چنانچہ اُنہوں نے ہر امکانی کوشش سے ''سراج الاخبار'' کو بند کرانے کے حربے استعمال کئے، آپ اور آپ کے رفیقِ کار حضرت مولانا محمد کرم دِین صاحب دبیر پر مقدمات کا دور شروع ہوا، مگر یہ عالی قدر ہستیاں ان مصائب و آلام سے کب گھبرانے والی تھیں، ابتلاء و آزمائش کی آندھیاں اُن کے پائے استقلال میں کوئی لغزش پیدا نہ کرسکیں۔ گورداسپور کی عدالت میں مقدمہ چلا جو قادیانی اور اس کے حواریوں کی شکست پر منتج ہوا، مرزا قادیانی کی خوب گت بنی، اور اللہ تعالیٰ نے مجاہدِ اسلام مولانا فقیر محمد جہلمی اور مولانا کرم دِین صاحب کو باعزّت بَری فرمایا۔ آپ نے بڑی اہم کتابیں یادگار چھوڑی ہیں، جن میں ''حدائق حنفیہ'' کو خاص شہرت حاصل ہوئی۔

محمد صادق قصوری

# ردِ قادیانیت پر کتب ورسائل کی فہرست

جہاں تک ردِ قادیانیت اور تردید مرزائیت کے حوالے سے تقریر کا معاملہ ہے تو اس کا ریکارڈ تو نا ممکنات میں سے ہے لیکن اس مسئلہ میں تحریری ریکارڈ بڑی حد تک محفوظ ہے۔ نقطۂ نظر کے اختلاف کے باوجود ''عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان'' کے کارکنان بہرطور لائق تبریک ہیں کہ محترم اللہ وسایا صاحب نے ''قادیانیت کے خلاف قلمی جہاد کی سرگذشت'' کے نام سے بڑی جامع کتاب مرتب کر کے اس موضوع پر لکھنے پڑھنے اور مطالعہ کا شوق رکھنے والے اہل علم کے ذوق کی تسکین کا سامان کیا ہے۔ بلاشبہ اس موضوع پر اب تک ہزاروں کتب لکھی اور چھاپی گئی ہیں۔ ذیل میں قارئین کی ضیافتِ علمی کے لئے ایک مختصر فہرستِ کتب دی جارہی ہے۔ جسے پڑھ کر اس میدان میں علماء کی خدمات کا اندازہ لگانا ایک عام قاری کے لئے آسان ہو جائے گا۔

| نمبر شمار | نام کتاب | مصنف | مقام اشاعت | سن اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| 1 | تحقیقاتِ دستگیریہ فی رد اغلوطاتِ براہینیہ | مولانا غلام دستگیر قصوری | | 1882ء/1303ھ |
| 2 | فتح الرحمانی بدفع کید قادیانی | ایضاً | | 1896ء/1314ھ |
| 3 | رجم الشیاطین براغلوطات البراہین | ایضاً | | 1882ء/1302ھ |
| 4 | الصارم الربانی علی اسراف قادیانی | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ خان بریلوی | | 1897ء/1315ھ |
| 5 | جزاء اللہ عدوہ باباہ ختم نبوت | ایضاً | | 1899ء/1317ھ |
| 6 | شمس الہدایۃ فی اثبات حیات المسیح | پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ | | 1899ء/1317ھ |

| 7 | السوء والعقاب علی المسیح الکذاب | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ خان بریلوی | | 1902ء/1330ھ |
|---|---|---|---|---|
| 8 | قہر الدیان علی مرتد بقادیان | مولانا حسن رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ | | 1905ء/1333ھ |
| 9 | اشد العذاب علی مسیلمۃ الپنجاب | مرتضیٰ حسن چاند پوری | | 1928ء/1341ھ |
| 10 | سیف چشتیائی | پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ | | 1914ء |
| 11 | ہدیۃ المہدی | وحید الزمان حیدر آبادی | | 1907ء/1325ھ |
| 12 | خاتم النبیین | سید محمد علی مونگیری | | |
| 13 | ختم رسالت | مولانا محمد بخش مسلم بی اے | لاہور | |
| 14 | خاتم الانبیاء | مولانا سیف الاسلام | | |
| 15 | فتنہ انکار ختم نبوت | پیر محمد کرم شاہ بھیروی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | 1984ء |
| 16 | المبین ختم النبیین | اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ خان بریلوی | | 1908ء/1326ھ |
| 17 | ختم نبوت | ملک محمد اکبر خاں ساقی | | 1968ء |
| 18 | تردید قبر مسیح در کشمیر | بابو پیر بخش | | 1919ء |
| 19 | اسلام کی فتح اور مرزائیت کی تازہ ترین شکست | بابو پیر بخش | | 1919ء |
| 20 | الاستدلال الصحیح فی حیات | ایضاً | | 1924ء |
| 21 | لا مہدی الا عیسیٰ | ایضاً | | |
| 22 | تائید اسلام ماہانہ رسالہ | ایضاً | | 1932ء |
| 23 | تفریق درمیان اولیائے اُمت | ایضاً | | 1926ء |
| 24 | حرف محرمانہ | ڈاکٹر غلام جیلانی برق | | 1954ء |

| 25 | قادیانی مذہب کا علمی محاسبہ | پروفیسر محمد الیاس برنی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | بار نہم |
|---|---|---|---|---|
| 26 | قادیانی مقدمہ | ایضاً | | |
| 27 | قادیانی قول و فعل | ایضاً | | |
| 28 | قادیانی موومنٹ | ایضاً | | 1955ء |
| 29 | قادیانیت (انگریزی) | علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ | | |
| 30 | الکاویہ علی الغاویہ (دو جلد) | مولانا محمد عالم آسی امرتسری | امرتسر | 1933ء |
| 31 | ماہنامہ "ترجمان اہلسنت" کراچی ختم نبوت نمبر | مفتی سید شجاعت قادری | کراچی | 1972 اگست نمبر |
| 32 | قادیانی چکر چمن بش ور | پروفیسر محمد الیاس برنی رحمۃ اللہ علیہ | | 1957ء |
| 33 | مرزائی حقیقت کا اظہار | مولانا شاہ عبدالعلیم صدیقی میرٹھی | | 1929ء |
| 34 | مرزائی لاریب غیر مسلم ہیں | خلیل احمد قادری | | 1988ء |
| 35 | کرم الٰہی بجواب انعام الٰہی | مفتی عزیز احمد | | 1952ء |
| 36 | تحفظِ ختم نبوت | محمد طاہر عبدالرزاق | | |
| 37 | دجالِ قادیان | محمد طاہر عبدالرزاق | | 1999ء |
| 38 | قادیانیت کش | محمد طاہر عبدالرزاق | | 2006ء |
| 39 | قادیانی افسانے | محمد طاہر عبدالرزاق | | 1998ء |
| 40 | قادیانیت شکن | محمد طاہر عبدالرزاق | | |
| 41 | مرگِ مرزائیت | محمد طاہر عبدالرزاق | | |
| 42 | قادیانیت اسلام اور سائنس کے کٹہرے میں | عرفان محمود برق (سابق قادیانی) | | 2004ء |
| 43 | ثبوت حاضر ہیں | محمد متین خالد | | 2004ء |

| 44 | السیف الکلامیہ لقطع الدعاوی الغلامیہ | محمد عبدالحفیظ القادری | | 1934ء |
|---|---|---|---|---|
| 45 | توہین رسالت کی سزا | حاجی نواب دین | | 1406ھ |
| 46 | مرتد کی سزا | محمد انور قریشی | | |
| 47 | قصر مرزائیت پر ایک بم | سلطان احمد فاروقی | | 1974ء |
| 48 | قادیانی کفریات | محمد اقبال الخیری | | 1974ء |
| 49 | مرزا قادیانی کی کہانی | ایضاً | | 1974ء |
| 50 | قادیانی مسئلہ | ایضاً | | 1974ء |
| 51 | کرشن قادیانی کے بیانات ہزیانی | مولانا سید ابوالحسنات قادری رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | |
| 52 | قادیانیت کے مختلف پہلو | عبدالحمید قادری | | |
| 53 | ہفت روزہ ''رضوان'' لاہور، ختم نبوت نمبر | سید محمود احمد رضوی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | 1952ء |
| 54 | عقیدہ ختم نبوت اور فتنہ قادیانیت | ڈاکٹر محمد طاہر القادری | لاہور | 1995ء |
| 55 | عقیدہ ختم نبوت اور مرزا غلام احمد قادیانی | ایضاً | لاہور | 1989ء |
| 56 | مرزائے قادیان کی دماغی کیفیت | ایضاً | لاہور | 1989ء |
| 57 | مرزائے قادیانی اور تشریعی نبوت کا دعویٰ | ایضاً | لاہور | 1989ء |
| 58 | عقیدہ ختم نبوت اور مرزائے قادیانی کا متضاد مؤقف | ایضاً | لاہور | 1989ء |
| 59 | مفاتیح الاعلام | مولانا محمد انوار اللہ خاں | | |

| 60 | خطبہ صدارت ختم نبوت کانفرنس | صاحبزادہ سید فیض الحسن رحمۃ اللہ علیہ | | 1951ء |
|---|---|---|---|---|
| 61 | مقیاس النبوۃ (تین جلدیں) | مولانا محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | |
| 62 | برق آسمانی بر خرمن قادیانی | مولانا ظہور احمد بگوی رحمۃ اللہ علیہ | | 1932ء |
| 63 | تحریک ختم نبوت 1953ء | مولانا عبدالستار خان نیازی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | 1957ء |
| 64 | القول الفاصل بین الحق الباطل | محمد غوث سعید | | 1324ھ |
| 65 | گستاخی رسول ﷺ کے دو رخ مرزا قادیانی اور شیطان رشدی | احمد میاں حمادی | | 1988ء |
| 66 | ماہنامہ "ضیائے حرم" لاہور تحریک ختم نبوت نمبر | پیر محمد کرم شاہ رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | دسمبر 1974ء |
| 67 | قادیانی کذاب | مفتی رفاقت حسین کانپوری | کانپور بھارت | 1953ء |
| 68 | فتنہ قادیان | سید محمود احمد رضوی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | |
| 69 | الہامات مرزا | مولانا ثناء اللہ امرتسری | | 1988ء |
| 70 | عقائد مرزا | ایضاً | امرتسر | 1928ء |
| 71 | علم کلام مرزا | ایضاً | امرتسر | 1932ء |
| 72 | عجائبات مرزا | ایضاً | امرتسر | 1933ء |
| 73 | قادیانیت | مولانا ابوالحسن علی ندوی | | 1954ء |
| 74 | قادیانی حساب | پروفیسر محمد الیاس برنی رحمۃ اللہ علیہ | لاہور | |
| 75 | مطالعہ احمدیت اور دعوت انصاف | پروفیسر محمد الیاس اعظمی | لاہور | 2006ء |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 76 | ذات محمدی اور نبوت محمدی پر قادیانیوں کا ڈاکہ | غلام حسین کلیانوی | | |
| 77 | قادیانی دھرم | مفتی عبدالواجد قادری | | |
| 78 | الظفر الرحمانی فی کشف القادیانی | مفتی غلام مرتضیٰ | | |
| 79 | حیات عیسیٰ علیہ السلام | محمد نعیم اللہ خاں قادری | | 2003ء |
| 80 | ارشاد فرید الزمان متعلق مرزائے قادیان | مولانا غلام جہانیاں | | |
| 81 | تازیانہ عبرت | مولانا کرم دین بھیں | | |
| 82 | قادیانی سیاست | مولانا مرتضیٰ احمد خان میکش | لاہور | 1951ء |
| 83 | محاسبہ | ایضاً | ایضاً | 1954ء |
| 84 | مسئلہ ختم نبوت | علامہ سید محمود رضوی رحمۃ اللہ علیہ | | |
| 85 | سازشوں کا دیباچہ | رائے محمد کمال | لاہور | سن ندارند |
| 86 | قادیانی امت اور پاکستان | ایضاً | لاہور | 1989ء |
| 87 | مرزا طاہر کے نام کھلا خط | پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری | لاہور | 1988ء |
| 88 | تصدیق المسیح | مولانا فقیر محمد جہلمی | | 1902ء |
| 89 | مرزائیت کا جال | مولانا کرم الدین دبیر | | 1904ء |
| 90 | نیام ذوالفقار علی بر گردن خاطی مرزائی | قاضی فضل لدھیانوی | | 1907ء |
| 91 | ہدیہ عثمانیہ و صحیفہ انواریہ | علامہ انوار اللہ خاں دکن | حیدر آباد دکن | 1914ء |
| 92 | معیار المسیح | خواجہ ضیاء الدین سیالوی | | 1911ء |
| 93 | فتویٰ در تردید دعاوی مرزا قادیانی | مولانا ارشاد حسین رامپوری | | 1896ء |
| 94 | حجۃ الجبار | سید محمد عبدالجبار | | 1900ء |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 95 | الالہام الصحیح فی اثبات حیات المسیح (عربی) | علامہ غلام رسول امرتسری | امرتسر | 1893ء |
| 96 | مخزن رحمت بر قادیانی بدعت | قاضی فضل لدھیانوی | | 1926ء |
| 97 | تحریک قادیان (حصہ اول) | سید حبیب احمد مدیر "سیاست" | لاہور | 1933ء |
| 98 | خاتم المرسلین ﷺ | حافظ مظہر الدین رمداسی | | 1937ء |
| 99 | اتمام الحجہ عن اعرض عن الحجہ | مولانا اصغر علی روحی | لاہور | |
| 100 | مرزا قادیانی کی حقیقت | مولانا اصغر علی قادری | سیالکوٹ | 1975ء |
| 101 | لا نبی بعدی | سید محمد امین علی نقوی | فیصل آبادی | 1988ء |
| 102 | عقیدہ ختم نبوت اور فتنہ قادیانیت | صادق علی زاہد | ملتان | 1996ء |
| 103 | مسئلہ ختم نبوت | مولانا غلام علی اوکاڑوی | | |
| 104 | مشاہدات قادیان | مولانا عنایت اللہ چشتی | ملتان | 1987ء |
| 105 | اسلام اور قادیانیت | مولانا عبدالغنی پٹیالوی | ملتان | جنوری 1988ء |

## پیرانِ تونسہ شریف:

حضرت خواجہ شاہ سلیمان تونسویؒ کے جانشین خواجہ اللہ بخش تونسویؒ کے زمانے میں مرزا قادیانی نے سر اُٹھایا، آپؒ نے پورے ملک کے مریدوں کو مراسلے جاری کیے، خصوصاً متحدہ پنجاب میں مرزا کی ایسی تردید کی کہ مرزا قادیانی کا گھیرا تنگ کردیا، مرزا قادیانی کی طوفانِ بدتمیزی کے سامنے آپؒ نے اپنی جرأت سے ایسا بند تعمیر کیا کہ جس سے پوری ملتِ اسلامیہ محفوظ ہوگئی۔ یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ جب مرزا قادیانی نے دعویٰ نبوت کیا، آپؒ بیماری کے باعث صاحبِ فراش تھے، مگر یہ منحوس خبر سن کر بسترِ مرگ سے یوں اُٹھے جیسے سویا ہوا شیر انگڑائی لیتا ہے، پھر عمر بھر اس فتنے کی تردید میں نبرد آزما رہے۔

حضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ

# علاماتِ ظہور مہدی رحمۃ اللہ علیہ

امروہی (قادیانی) اپنے اس قول (واشہدان محمدا خاتم النبیین لا نبی بعدہ) میں تب ہی صادق سمجھے جاویں گے جب کہ مرزا قادیانی کو نبوت کے دعوے میں کاذب سمجھیں اور مشاہرہ معینہ کے لالچ کو چھوڑ کر اللہ تعالیٰ کو مطلق رازق جانیں۔ ناظرین کو معلوم ہو کہ قادیانی صاحب نے اپنے مسیح موعود ہونے پر اس حدیث رسول اللہ ﷺ سے استدلال کیا ہے جس میں خسوف اور کسوف رمضان مبارک میں جمع ہونا نزول مسیح کی علامت فرمائی گئی ہے۔ اور کہتے ہیں کہ میرے دعویٰ کے ثبوت میں یہ دونوں باتیں جمع ہوگئیں۔ دیکھو مکتوب عربی صفحہ 177 ایسا ہی اس نبی کے مومن امروہی صاحب اپنی کتاب شمس بازغہ صفحہ 3 سطر 20 پر فرماتے ہیں۔

**قولہ**

مثلاً اجتماع سورج گرہن و چاند گرہن کا ماہ مبارک رمضان شریف میں جو نشان صدق مہدی علیہ السلام کا کتب احادیث میں مندرج تھا جب کہ 1211ھ میں واقع ہوا تو تمام دنیا میں پیشتر وقوع ہی سے اس کا شہرہ ہو گیا تھا۔ ہیئت دانوں اور منجموں نے پیشتر از وقوع سے ہی اس کو شائع کر دیا تھا اور بعد از وقوع تو کوئی بستی بھی نہ رہی ہوگی جس میں اس کا چرچا واقع نہ ہوا ہو۔ اب کس کی مجال ہے کہ اس کو مخفی کرے۔

**اقول:**

دار قطنی میں محمد بن علی سے مروی ہے کہ مہدی موعود کے ظہور کے لیے دو ایسی علامتیں ہیں جو ابتداء پیدائش آسمان و زمین سے کبھی واقعہ نہیں ہوئیں اور وہ یہ ہیں کہ رمضان کی پہلی رات کو چاند گرہن ہوگا اور نصف رمضان میں کسوف آفتاب ہوگا۔ ان للمھدی آیتین لم تکونا منذ خلق السموات والارض ینکسف القمر فی اول لیلۃ من رمضان وتنکسف الشمس فی نصف منہ۔ الفاظ "فی اول لیلۃ من رمضان" کا ترجمہ لڑکے بھی جانتے ہیں کہ رمضان کی پہلی رات یعنی پہلی رات رمضان میں خسوف ہوگا اور رمضان کے پندرھویں دن کو کسوف۔ انقلاب زمانہ کی وجہ سے چونکہ

ہلال کو بھی قمر کی طرح خسوف عارض ہوگا۔ تو گویا ہلال قمر ہوا۔ لہٰذا اس حدیث میں قمر کا اطلاق بھی پہلی رات کے چاند پر کیا گیا۔ چنانچہ تغیر زمانہ کی وجہ سے قریب قیامت کے ایک دن والے کو بوڑھا کہا جائے گا۔ سو یہ آج تک واقع نہیں ہوا اور نیز یہ نزول مسیح کی علامت نہیں بلکہ یہ ظہور مہدی کی علامت ہے کہ برخلاف عادت زمان اور برخلاف حساب منجمان رمضان کی پہلی تاریخ خسوف ہوگا اور اسی کی پندرھویں کو کسوف ہوگا اور جیسا کہ یہ علامت ظہور مہدی کی وقوع میں نہیں آئی۔ ایسا ہی مندرجہ ذیل باقی علامات بھی آج تک ظاہر نہیں ہوئیں۔

1۔ قریب ظہور مہدی کے دریائے فرات کھل جائے گا اور اس میں ایک سونے کا پہاڑ ظاہر ہوگا۔

2۔ آسمان سے ندا ہوگی الا ان الحق فی ال محمد اے لوگو حق آل محمد ﷺ میں ہے۔

## شناخت مہدی علیہ السلام کی علامات:

1۔ ان کے پاس رسول اللہ ﷺ کا کرتہ تیغ اور علَم ہوں گے۔ یہ نشان بعد آں حضرت ﷺ کبھی نہ نکلے ہوں گے۔ ان پر لکھا ہوا ہوگا۔ البیعۃ للہ بیعت اللہ کے واسطے ہے۔

2۔ امام مہدی رضی اللہ عنہ کے سر پر ایک بادل سایہ کرے گا۔ اس میں سے ایک پکارنے والا پکارے گا۔ ھذا المھدی خلیفة الله فاتبعوہ یہ مہدی خلیفہ خدا کا ہے اس کا اتباع کرو۔

3۔ وہ ایک سوکھی شاخ زمین میں لگائیں گے جو اسی وقت ہری ہو جائے گی اور اس میں برگ و بار آئے گا۔

4۔ وہ کعبہ کے خزانہ کو نکال کر تقسیم کر دیں گے۔

5۔ دریا ان کے لیے یوں پھٹ جائے گا جیسا کہ بنی اسرائیل کے لیے پھٹ گیا تھا۔

6۔ ان کے پاس تابوت سکینہ ہوگا۔ جسے دیکھ کر یہود ایمان لائیں گے۔ مگر چند۔

7۔ امام مہدی علیہ السلام اہل بیت نبوی ﷺ سے ہوں گے۔ عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال رسول الله ﷺ لا تذهب الدنيا ولا تنقضي حتى يملك رجل من اهل بيتي يواطي اسمه اسمي۔ (ابوداؤد، ترمذی) دنیا ختم نہ ہوگی جب تک میری اہل بیت سے ایک شخص جس کا نام میرے نام پر محمد۔۔۔ ہوگا۔ دنیا کا مالک نہ ہو جائے۔ ابوداؤد کی دوسری روایت میں ہے یواطی اسمه اسمي واسم ابيه اسم ابي۔ اس کا نام میرے نام پر اور اس کے باپ کا نام میرے باپ کے نام پر ہوگا۔ یعنی محمد بن عبداللہ المهدی من عترتي من ولد فاطمة رضی اللہ عنہا ابوداؤد۔ حاکم۔ ابن ماجہ۔ عن ام سلمہ۔ مہدی رضی اللہ عنہ میرے کنبہ

میں سے فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد سے ہوں گے۔

8۔ ان کا مولد مدینہ طیبہ ہے۔ گندم رنگ' کم گوشت' میانہ قد' کشادہ پیشانی' بلند بینی' کمان ابرو' دونوں ابرو میں فرق' بزرگ اور سیاہ چشم' سرگیں آنکھ' دانت روشن اور جدا جدا' داہنے رخسار پر تل سیاہ' چہرہ نورانی ایسا روشن جیسا کوکب دُرّی' ریش پرانبوہ' کشادہ ران' عربی رنگ' اسرائیلی بدن' زبان میں لکنت' جب بات کرنے میں دیر ہوگی تو ران چپ پر ہاتھ ماریں گے' کف دست میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نشانی ہوگی۔

یہ سب احادیث مولفات نواب محمد صدیق حسن سے لی گئی ہیں۔ ناظرین کو معلوم ہو کہ یہ پیشین گوئی اور ایسی ہی مسیح والی اور ایسی ہی دجال شخصی کی' ان سب میں آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مفصل طور پر حلیہ کا بیان فرمایا۔ جس میں کسی قسم کا اشتباہ نہ ہو' گویا یہ پیشین گوئی در پیش گوئی ہے۔ یعنی غلام احمد قادیانی یا امثال اس کے مسیح موعود ہونے یا مہدی موعود ہونے کا دعویٰ کریں گے اور بالخصوص غلام احمد قادیانی دجال شخصی کا منکر ہوگا۔ گویا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے ہی مفصل حلیہ بیان فرما کر ان کی تکذیب پر علامات سمجھا دیئے کیونکہ ظاہر ہے کہ اگر ان خلل اندازوں کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو علم اور اندیشہ نہ ہوتا تو بیان میں اتنے اہتمام کی ضرورت ہی کیا ہے۔ ضرورت کی وجہ تو یہی ہے کہ یہ مدعیان اور ان کے مویدان جیسے امروہی صاحب۔

بدوز د طمع دیدۂ ہوش مند

یا یوں کہو

ازاں بہ کہ جاہل بود غم گسار

کے مصداق اور ان جیسے دوسرے حضرات جو حق بین والی آنکھ سے اور صراط مستقیم پر چلنے والے قدم سے محروم ہیں اور عزت اسلام سے سر برہنہ۔ بیت

گنجان و لنگران و کوران و شل
ہر آنجا کہ باشند در آں جا خلل

امت مرحومہ کو دھوکا نہ دے سکیں۔ فسبحان من جعله صلی اللہ علیہ وسلم حریص علیکم بالمومنین روف رحیم۔ آپ نے کمال خیر خواہی سے یہ بیان تفصیلی فرمایا۔



جمیل احمد نذیری

# مسیح علیہ السلام اور مہدی رحمۃ اللہ علیہ ' دو شخصیتیں

قادیانی عقیدہ کے مطابق ''مسیح موعود'' اور مہدیٔ معہود'' دونوں ' دو شخصیتیں نہیں بلکہ دونوں ایک ہی شخصیت کے دو لقب ہیں۔ یہ عقیدہ ' مرزا غلام احمد قادیانی کی اُن تحریروں سے وجود میں آیا جو ''حقیقۃ المہدی'' ''حقیقۃ الوحی'' ''نزول المسیح ''اعجاز احمدیہ'' ازالہ اوہام'' اور ''ضرورۃ الامام'' وغیرہ کی شکل میں موجود ہیں۔ اس کے ساتھ ہی مرزا قادیانی کا دعویٰ ہے کہ مسیح موعود اور مہدی معہود ' دونوں کا مصداق وہ خود ہے۔

ایھاالناس انی انا المسیح المحمدی و احمد المھدی

اے لوگو! میں ہی مسیح محمدی اور میں ہی احمد مہدی ہوں۔

(خطبات الھامیہ مطبوعہ 1902ء)

''ضرورۃ الامام'' میں لکھتا ہے۔

''اب بالآخر یہ سوال باقی رہا کہ اس زمانہ میں امام الزماں کون ہے جس کی پیروی تمام عام مسلمانوں اور زاہدوں اور خواب بینوں اور ملہموں کو کرنی خدائے تعالیٰ کی طرف سے فرض قرار دیا گیا ہے' سو میں اس وقت بے دھڑک کہتا ہوں کہ خدائے تعالیٰ کے فضل اور عنایت سے وہ امام الزماں میں ہوں' اور مجھ میں خدائے تعالیٰ نے وہ تمام علامتیں' شرطیں جمع کی ہیں''

(ص 42)

چند سطروں کے بعد لکھتا ہے۔

''پس یہ تمام مختلف رائیں اور مختلف قول ایک فیصلہ کرنے والے حَکَم کو چاہتے تھے' سو وہ حَکَم میں ہوں' میں روحانی طور پر کسرِ صلیب کے لئے اور نیز اختلافات کے دور کرنے کے لئے بھیجا گیا ہوں' انہیں دونوں امروں نے تقاضا کیا کہ میں بھیجا جاؤں۔ (ص 43)

مرزا قادیانی کا ایک امتی قاضی محمد نذیر لکھتا ہے۔

''پس یہ ایک حقیقت ہے کہ حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کے ذریعہ مسیح موعود اور مہدیٔ معہود کا

بنیادی کام ہو چکا ہے۔" (امام مہدی کا ظہور ص 39)

یہی مردود ان سطور سے پہلے ص 16 پر اپنی جماعت کی تحقیق ان الفاظ میں پیش کر چکا ہے۔

"امام مہدی اور مسیح موعود ایک ہی شخص ہے۔" (کتاب مذکور ص 16)

## قادیانی دعوے کا جائزہ:

لیکن مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کی جماعت کا یہ دعویٰ صحیح نہیں' احادیث کریمہ میں مسیح موعود (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) اور امام مہدی کے بارے میں جو تفصیلات موجود ہیں۔ ان سے پتہ چلتا ہے کہ دونوں دو شخصیتیں ہیں' سب سے پہلے وہ احادیث ملاحظہ کیجئے جن میں مسیح موعود کے نزول کا تذکرہ ہے۔

عن ابی هريرة' قال قال رسول الله ﷺ' والذی نفسی بيده ليوشكن ان ينزل فيكم ابن مريم حكماً عدلاً فيكسر الصليب ويقتل الخنزير ويضع الجزية ويفيض المال حتى لا يقبله احد حتى تكون السجدة الواحدة خيراً من الدنيا وما فيها ثم يقول ابو هريرة فاقرأو ان شئتم وان من اهل الكتاب الا ليومنن به قبل موته۔

(بخاری ج 1 ص 490' مسلم ج 1 ص 87)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ قریب ہے کہ تم میں ابن مریم علیہ السلام نازل ہوں' حاکم عادل کی حیثیت سے' پس وہ صلیب کو توڑ دیں گے۔ خنزیر کو قتل کریں گے جزیہ کو ختم کر دیں گے' مال (پانی کی طرح) بہے گا۔ لیکن اُسے کوئی لینے والا نہ ہوگا یہاں تک کہ سجدۂ واحد دُنیا ومافیہا سے بہتر ہوگا۔ پھر ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا

اگر تم چاہو تو یہ آیت پڑھو (کیونکہ اس میں اس زمانہ کی طرف اشارہ ہے) وان من اهل الكتاب۔ الخ بیشک اہل کتاب ضرور بالضرور ایمان لائیں گے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ان کی وفات سے پہلے۔

دوسری روایت میں ہے۔

والله ينزلن ابن مريم حكما عادلا (مسلم جلد 1 صفحہ 87)

خدا کی قسم! ابن مریم ضرور بالضرور نازل ہوں گے حاکم عادل بن کر۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے۔

ينزل اخي عيسى بن مريم من السماء

میرے بھائی عیسیٰ ابن مریم آسمان سے اتریں گے۔

(کنزالعمال جلد 7 صفحہ 268 وصفحہ 259)

نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

فيبعث الله المسيح بن مريم فينزل عندالمنارة البيضاء الشرقي دمشق بين مهرو نقين واضعايديه على اجنحة ملكين۔

(مسلم جلد 2 صفحہ 401 'ترمذی جلد 2 صفحہ 47 ابوداؤد جلد 2 صفحہ 245 'ابن ماجہ صفحہ 306)

پس اللہ تعالیٰ مسیح ابن مریم علیہ السلام کو بھیجے گا' پس وہ دمشق کے مشرقی سفید منارہ کے پاس دو چادریں اوڑھے ہوئے' دو فرشتوں کے بازوؤں پر اپنے دونوں ہاتھ رکھے ہوئے اتریں گے۔

مراسیل حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہود سے فرمایا تھا۔

ان عيسى لم يمت وانه راجع اليكم قبل يوم القيامة

(تفسیر ابن کثیر ج 2 ص 230)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات نہیں ہوئی' وہ تمہاری جانب قیامت سے پہلے اتریں گے۔

نجران کے عیسائی وفد سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا۔

الستم تعلمون ان ربنا حي لا يموت و ان عيسىٰ ياتي عليه الفناء

کیا تم جانتے نہیں کہ ہمارا پروردگار زندہ ہے مرے گا نہیں' اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر فنا آئیگی۔ (تفسیر کبیر جلد 2 صفحہ 388' درمنشور صفحہ 203)

ان احادیث سے صاف ظاہر ہے کہ مسیح موعود حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام ہیں اللہ تعالیٰ نے انہیں زندہ آسمان پر اٹھالیا تھا' قیامت کے قریب انہیں دوبارہ دنیا میں بھیجا جائے گا۔ وہ آسمان سے دو فرشتوں کے سہارے دمشق کے مشرقی سفید منارہ کے پاس اتریں گے۔

ان احادیث' یا جتنی بھی حدیثیں نزول مسیح سے متعلق ہیں' کسی میں مثیل مسیح کا ذکر نہیں ہے' بلکہ صاف صاف بغیر کسی ابہام واستعارہ کے مسیح ابن مریم' عیسیٰ ابن مریم یا صرف ابن مریم کے الفاظ مذکور ہیں' دوسری قابل غور بات یہ ہے کہ تمام حدیثوں میں ''نزول'' یعنی اترنے کا تذکرہ ہے۔ جس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہیں سے اتریں گے' بعض میں تو آسمان کی بھی صراحت ہے۔ اور ظاہر بات ہے کہ جب آسمان پر اٹھائے گئے ہیں تو نزول بھی وہیں سے ہوگا۔

نزول کا وقت کیا ہوگا؟ اس کے متعلق یہ احادیث ملاحظہ کیجئے۔

**واما مهم رجل صالح فبينما اما مهم قد تقدم يصلی بهم الصبح اذا نزل علیهم عیسیٰ بن مریم الصبح فرجع ذالك الامام ینکص مشی القهقهوی لیقدم عیسیٰ یصلی فیضع عیسیٰ یده بین کتفیه ثم یقول له تقدیم فصل فانها لك اقیمت فیصلی بهم امامهم۔**

ان کا امام ایک صالح مرد ہوگا' پس جس درمیان کہ وہ امام انہیں نماز فجر پڑھانے کے لئے بڑھے گا۔ اچانک حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام اتر آئیں گے۔ پس وہ امام پیچھے ہٹے گا تا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو آگے بڑھائے کہ وہ نماز پڑھائیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنا ہاتھ اس کے کندھے پر رکھیں گے اور کہیں گے' آگے بڑھئے اور نماز پڑھایئے' کیونکہ آپ ہی کے لئے اقامت کہی گئی ہے۔ چنانچہ ان کا امام انہیں نماز پڑھائے گا۔

(ابن ماجہ صفحہ 308)

دوسری حدیث میں ہے۔

**فینزل عیسیٰ ابن مریم فیقول امیرهم تعال صل لنا فیقول لا ان بعضکم علی بعض امراء تکرمة الله تعالیٰ لهده الامة۔**

پس حضرت عیسیٰ ابن مریم اتریں گے تو ان کا امیر کہے گا! ہمیں نماز پڑھایئے۔ وہ کہیں گے نہیں' تم میں سے بعض' بعض پر امیر ہے اس بزرگی کی وجہ سے جو اللہ تعالیٰ نے اس امت کو عطاء کی ہیں۔ (مسلم جلد 1 صفحہ 87)

ایک اور حدیث میں ہے۔

**کیف انتم انزل ابن مریم فیکم امامکم منکم۔**

تمہارا کیا حال ہوگا؟ جب تم میں ابن مریم اتریں گے اور تمہارا امام تمہیں میں سے ہوگا۔

(بخاری جلد 1 صفحہ 490' مسلم جلد 1 صفحہ 87)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام دجال کو قتل کریں گے۔ حج بھی کریں گے۔ شادی بھی ہوگی۔ اولاد بھی ہوگی' وفات کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آپ کے روضہ کے اندر دفن ہوں گے۔

(دیکھئے مسلم جلد 1 صفحہ 408' جلد 2 صفحہ 401 مسند احمد جلد 2 صفحہ 29' عون المعبود شرح ابی داؤد جلد 4 صفحہ 405' مشکوٰۃ جلد 2 صفحہ 480 وغیرہ)

## امام مہدی کا نام اور خاندان:

اب امام مہدی کے نام، خاندان اور کام کے متعلق احادیث ملاحظہ کیجئے۔

عن عبداللہ بن مسعود قال قال رسول اللہ ﷺ لاتذھب الدنیا حتی یملك العرب من اھل بیتی یواطی اسمه اسمی۔ (ترمذی، جلد 2، صفحہ 46)

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ دنیا ختم نہیں ہوسکتی یہاں تک کہ (اس) دنیا کا مالک میرے اہل بیت میں سے ایک عرب نہ ہو جائے جس کا نام میرے ہی نام جیسا ہوگا۔

یعنی اس کا نام محمد ہوگا، دوسری حدیث سے پتہ چلتا ہے کہ امام مہدی کے باپ کا نام عبداللہ ہوگا۔

لو یبق من الدنیا الایوم قال زائدة لطول اللہ ذالك الیوم حتی یبعث اللہ فیه رجلا منی اومن اھل بیتی یواطئی اسمه اسمی واسم ابیه اسم ابی یملا الارض قسطاً وعدلا کما ملئت ظلما وجورا۔ (ابوداؤد جلد 2، صفحہ 247)

اگر دنیا کا ایک ہی دن رہ جائے تو بھی اللہ تعالیٰ اس کو لمبا کر دے گا۔ یہاں تک کہ اس میں ایک ایسے شخص کو بھیجے گا جو مجھ سے ہوگا۔ یا حضور ﷺ نے یوں فرمایا کہ میرے اہل بیت میں سے ہوگا۔ وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا۔ جبکہ وہ ظلم وجور سے بھر چکی ہوگی۔

اس حدیث سے یہ پتہ چلا کہ امام مہدی رضی اللہ عنہ کا آنا بالکل یقینی اور شک وشبہ سے بالاتر ہے۔

ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی روایت میں ہے۔

المھدی من عترتی من ولد فاطمة (کتاب مذکور صفحہ 248)

''مہدی میرے خاندان سے اولاد فاطمہ سے ہوگا۔''

امام مہدی کی یہ خصوصیت بکثرت احادیث میں وارد ہوئی ہے کہ وہ دنیا کو۔ جب کہ دنیا ظلم و جور سے بھر چکی۔۔۔۔ ہوگی۔ عدل وانصاف سے بھر دیں گے۔ بخشش وسخاوت کے دریا بہائیں گے، ان کے زمانہ میں مال و دولت کی فراوانی ہوگی، بارش بھی خوب ہوگی، پیداوار بھی خوب ہوگی، لوگ آرام وراحت اور چین وسکون سے گزر بسر کریں گے۔ (دیکھئے مشکوۃ ج 2 ص 470، باب اشراط الساعۃ)

صحیح مسلم میں اگرچہ ''مہدی'' کے لفظ کی صراحت نہیں، مگر جو خصوصیات بیان کی گئی ہیں۔ اور جو وقت بتایا گیا ہے، وہ مہدی کے علاوہ کسی پر صادق نہیں آتا۔

عن جابر بن عبداللہ قال قال رسول اللہ ﷺ یکون فی اخر امتی خلیفة

يحشى المال حثياً و لا يعده عدا۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میری امت کے آخری زمانہ میں ایک خلیفہ ہوگا جو مال عطا کرے گا۔ لیکن اُسے شمار نہیں کرے گا۔

(مسلم جلد 2 صفحہ 395)

عن ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ ﷺ من خلفاء کم خلیفة یحثوا المال حیثاً و لا یعده عددا

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے فرمایا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے خلفاء میں سے ایک خلیفہ مال لٹائے گا مگر اُسے شمار نہیں کرے گا۔ (حوالہ مذکورہ)

ایک اور حدیث میں ہے۔

یکون فی اخر الزمان خلیفة یقسم المال و لا یعده

آخر زمانہ میں ایک خلیفہ ہوگا جو مال تقسیم کریگا اور اُسے شمار نہیں کریگا۔ (حوالہ مذکورہ)

امام مہدی کی یہی خصوصیت بغیر کسی ابہام و حمال کے لفظ ''مہدی'' کی صراحت کے ساتھ ترمذی میں یوں موجود ہے۔

قال فیجی الیه الرجل فیقول یا مہدی اعطنی اعطنی قال فحثی له فی ثوبه فلا استطاع ان یحمله

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا' ایک آدمی اس کے پاس آ کر کہے گا اے مہدی! مجھے دو' پس وہ اس کے کپڑے میں دیتا جائے گا یہاں تک کہ وہ اُسے اٹھانے کی استطاعت نہیں رکھے گا۔ (جلد 2 صفحہ 46)

حاکم نے مستدرک میں شرط شیخین پر کئی روایات نقل کی ہیں جن میں لفظ ''مہدی'' کی صراحت ہے۔ اور وقت اور صفات بھی وہی بیان کی گئی ہیں جو احادیث بالا میں ہیں۔

(مقدمہ ابن خلدون صفحہ 319)

ان تمام احادیث پر جو شخص انصاف کی نظر ڈالے گا' اُسے یہ فیصلہ کرنے میں ذرا بھی تردد نہ ہوگا کہ مسیح موعود اور مہدی معہود دو الگ الگ شخصیتیں ہیں۔ ایک باحیات ہے' آسمان سے اترے گی' دوسری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان میں پیدا ہوگی۔ ایک کا نام عیسیٰ بن مریم ہے۔ دوسرے کا نام محمد بن عبداللہ۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سی الگ الگ خصوصیات ہیں۔

پھر اس حدیث جس کی سند کو سلسلۃ الذہب کہا جاتا ہے۔ نے بالکل ہی فیصلہ کر دیا کہ مسیح اور

مہدی، دو شخصیتیں ہیں۔

**عن جعفر عن ابیہ عن جدہ قال قال رسول اللہ ﷺ کیف تھلک امۃ اولھا والمھدی وسطھا والمسیح اخرھا ولکن بین ذالک فیج الموج لیسو امنی ولا انا منھم' رواہ رزین**

جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ محمد باقر رضی اللہ عنہ سے انہوں نے زین العابدین علی بن حسین بن علی رضی اللہ عنہم بن ابی طالب سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا وہ امت کیسے ہلاک ہوسکتی ہے، جس کے اول میں میں ہوں۔ درمیان میں مہدی اور آخر میں مسیح لیکن درمیان میں کچھ کج رو گروہ ہونگے جو مجھ سے نہ ہوں گے۔ اور نہ میں اُن سے ہوں گا۔ (مشکوٰۃ جلد 2 صفحہ 583)

## ''حدیث لا مهدی الا'' موضوع و منکر ھے:

ابن ماجہ میں انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

**ولا المھدی الا عیسیٰ بن مریم**

عیسیٰ ابن مریم ہی مہدی ہیں۔ (صفحہ 302 باب شدۃ الزمان)

حدیث کے متعلق قاضی محمد نذیر لکھتے ہیں۔

''اس حدیث نے ناطق فیصلہ دے دیا ہے کہ عیسیٰ ابن مریم ہی ''المھدی'' ہے اور اس کے علاوہ کوئی ''المھدی'' نہیں ہے۔'' (امام مہدی کا ظہور صفحہ 20)

لیکن یہ حدیث ''ناطق فیصلہ'' تو کیا ہوتی، سرے سے لائق استناد ہی نہیں۔ وہ بھی اُن احادیث کی موجودگی میں جن میں صراحۃً عیسیٰ ابن مریم اور ''مہدی'' کو الگ الگ شخصیت قرار دیا گیا ہے۔

اگر قادیانی اس حدیث کا حوالہ دینے سے پہلے ابن ماجہ کا حاشیہ ہی دیکھ لیتے تو بھی انہیں پتہ چل جاتا کہ یہ حدیث سند کے اعتبار سے کیسی ہے؟ اور اس لائق ہے یا نہیں کہ اُسے مشہور و مستفیض احادیث کے مقابلے میں پیش کیا جائے۔ ابن ماجہ کے حاشیہ پر صاف لکھا ہوا ہے کہ علامہ ذہبی نے میزان الاعتدال میں لکھا ہے کہ ہذا خبر منکر (یہ حدیث منکر ہے) پھر آگے چل کر اُسے منقطع بھی کہا ہے۔ سلسلہ سند میں ایک راوی محمد بن خالد ہے جس کے متعلق حاکم کہتے ہیں کہ مجہول (وہ مجہول ہے) اسی طرح حافظ نے بھی اُسے ''رجل مجہول'' قرار دیا ہے۔ (ابن ماجہ 302 حاشیہ نمبر 3)

مقدمہ ابن خلدون میں ہے۔

وبالجمله فالحديث ضعيف مضطرب (صفحہ 322)

خلاصۂ کلام حدیث ضعیف ومضطرب ہے۔

مرقات شرح مشکوٰۃ میں ہے۔

حديث لامهدى الا عيسىٰ بن مريم ضعيف باتفاق المحدثين كما صرح به الجزرى على انه من باب لافتىٰ الا على

حدیث ''لامهدى الا عيسىٰ بن مريم'' باتفاق محدثین ضعیف ہے۔ جیسا کہ ابن جزری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی صراحت کی ہے کہ یہ لافتیٰ الا علی کے باب میں ہے۔

(جلد 5 صفحہ 180)

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

قال ابو الحسن الخسعى الابدى فى مناقب الشافعى تواترت الاخبار بان المهدى من هذه الامة وان عيسىٰ يصلى خلفه ذكره ذلك ردا للحديث الذى اخرجه ابن ماجه عن انس رضی اللہ عنہ وفيه ولا مهدى الا عيسىٰ۔

ابوالحسن خسعی ابدی رحمۃ اللہ علیہ ''مناقب شافعی'' میں کہتے ہیں کہ مہدی کے اسی امت میں سے ہونے کے متعلق احادیث متواتر ہیں اور یہ کہ حضرت عیسیٰ مہدی کے پیچھے نماز پڑھیں گے ابوالحسن خسعی نے یہ بات اس حدیث پر رد کرتے ہوئے لکھی ہے۔ جسے ابن ماجہ نے انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت عیسیٰ ہی مہدی ہیں۔ (فتح الباری ج 6 صفحہ 493)

علامہ طیبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مہدی کے اولادِ فاطمہ میں سے ہونے کی احادیث میں تصریح ہے۔ لہٰذا حدیث ''لامهدى الا عيسىٰ بن مريم'' ظاہری معنی میں قبول نہیں کی جاسکتی جب کہ وہ سنداً ضعیف بھی ہے۔

(مرقات المفاتیح جلد 5 صفحہ 180)

چنانچہ بعض حضرات نے تاویلات بھی کی ہیں اور وہ بھی انہیں آراء کے دوش بدوش موجود ہیں۔ جہاں انہیں ضعیف ومنکر کہا گیا ہے۔ مگر جب اس حدیث کا باتفاق محدثین ضعیف ومنکر ہونا ثابت ہو چکا ہے۔ تو میرے خیال میں تاویلات کے نقل کرنے کی چنداں ضرورت نہیں رہ جاتی۔

ایک قابل غور بات یہ ہے کہ اس حدیث کو ابن ماجہ نے ص 302 باب شدة الزمان کے تحت نقل کیا ہے۔ جب کہ آگے چل کر ص 309 پر خود ہی باب خروج المهدى (مہدی کے خروج کا باب) باندھا ہے۔ وہاں اس حدیث کو نہیں لائے وہاں صرف وہ ہی حدیثیں نقل کی ہیں جو مہدی کے امت محمدیہ یا اولاد فاطمہ میں سے ہونے کے متعلق ہیں۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ ابن ماجہ خود بھی اس

کریں اور قادیانی طلبہ کا مکمل سوشل بائیکاٹ کرائیں۔ ہوسٹلوں میں ان کے کھانے کے برتن الگ کرائیں۔ مسلمان طلباء قادیانی اساتذہ سے نفرت کریں کیونکہ جو شخص حضور نبی کریم ﷺ کا باغی ہے، وہ ہمارے لئے محترم نہیں ہوسکتا۔ اگر بدقسمتی سے کوئی قادیانی استاد اسلامیات کا مضمون پڑھاتا ہو تو مسلمان طلبہ اس سے اسلامیات پڑھنے سے صاف انکار کردیں۔ اور سربراہ ادارہ کے نوٹس میں فوراً یہ بات لائیں۔ کیونکہ کوئی کافر، مرتد اور زندیق مسلمانوں کو اسلامیات پڑھانے کا حق نہیں رکھتا۔

## سادہ لوح قادیانیوں سے رابطہ:

قادیانیوں میں کچھ ایسے بھولے بھالے افراد بھی موجود ہیں جو اپنی فلاح دارین کے لئے مرزا قادیانی کو نبی اور مجدد (نعوذ باللہ) تسلیم کرتے ہیں۔ نماز پنجگانہ ادا کرتے ہیں۔ زکوٰۃ دیتے ہیں۔ قرآن مجید کی تلاوت کرتے ہیں۔ کلمہ طیبہ پڑھتے ہیں اور دیگر عبادات و ریاضات میں بھی مصروف رہتے ہیں۔ (اگرچہ یہ سب کچھ ان کے اپنے طریقہ کار اور عقائد کے مطابق ہوتا ہے) مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ ایسے سادہ لوح قادیانیوں سے رابطہ رکھیں۔ ان کے سامنے مرزا قادیانی کا کریکٹر رکھیں۔ مرزا قادیانی کی خرافات سے پردہ اٹھائیں۔ مرزا قادیانی کے نبی بننے کی کہانی سنائیں۔ ختم نبوت کا صحیح اسلامی مفہوم سمجھائیں۔ قادیانیوں کی اللہ تعالیٰ، دین اسلام، قرآن مجید اور دیگر انبیائے کرام کے بارے میں کی ہوئی بکواس دکھائیں۔ آخرت کے انجام سے ڈرائیں۔ انشاء اللہ آپ کی کوششیں کارگر ثابت ہوں گی۔ اور بہت سے لوگ قادیانیت کے اندھیرے سے نکل کر اسلام کے اجالے میں آجائیں گے۔

لیڈروں نے جنگل میں شمع جلا دی
مسافر یہ سمجھا کہ منزل یہی ہے

## نو مسلموں کا تحفظ:

رب العزت کے فضل و کرم سے جب کوئی قادیانی، قادیانیت کے خارزار سے نکل کر اسلام کے گلزار میں آجاتا ہے تو قادیانی اپنے جال سے نکلے ہوئے شکار کا تعاقب کرتے ہیں۔ اسے مختلف قسم کے لالچ دیتے ہیں، ڈراتے دھمکاتے ہیں۔ لہٰذا مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ اپنے اس نومسلم بھائی کو سینہ سے لگا کر رکھیں۔ اس کی ہر طرح سے حفاظت کریں۔ اگر وہ غریب ہے تو اس کی مالی معاونت کریں۔ اگر وہ پڑھا لکھا یا ہنرمند ہے تو کسی دفتر یا فیکٹری میں ملازمت دلوانے کا بندوبست کریں۔ انشاء اللہ رب العزت آپ کو دنیا و آخرت میں اس کار خیر کا اجر عظیم عطا کرے گا۔

میری زندگی کا مقصد تیرے دیں کی سرفرازی
میں اسی لئے مسلماں، میں اسی لئے نمازی

## سرکاری ملازمین کی ذمہ داریاں:

قادیانی وطن عزیز کی بیشتر کلیدی آسامیوں پر فائز ہیں۔ کچھ تو خود کو قادیانی ظاہر کرتے ہیں اور کچھ مسلمانوں کا لبادہ اوڑھ کر معاشرہ میں گھسے ہوئے ہیں۔ اور اپنے اختیارات سے قادیانیت پال رہے ہیں۔ اپنے اپنے محکموں میں قادیانیوں کو بھرتی کر رہے ہیں، مسلمان ملازمین سے امتیازی سلوک کرتے ہیں اور قادیانی ملازموں کو ترقی کے زینوں پر چڑھا رہے ہیں۔ بیسیوں محکمے اس وقت مکمل طور پر ان کے قبضہ میں ہیں اور سینکڑوں کو لوٹ کر ان کا، دیوالیہ نکال چکے ہیں۔ سرکاری اور نیم سرکاری اداروں کے اندر قادیانی تنظیمیں قائم ہیں اور حسب ضرورت ان کے اجلاس منعقد ہوتے رہتے ہیں۔ ان کے ماتحت کام کرنے والے مسلمان ملازمین بے بسی اور بے کسی کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ اگر کوئی ان کے خلاف تن تنہا اٹھ کھڑا ہو تو یہ بااثر ہونے کی وجہ سے دور دراز کے علاقوں میں اس کی ٹرانسفر کروا دیتے ہیں۔ دفتری ریکارڈ خراب کروا دیتے ہیں، اس لئے ضرورت ہے کہ ملک، اسلام اور مسلمان ملازمین کے لئے سرکاری، نیم سرکاری اور پرائیویٹ اداروں میں تحفظ ختم نبوت کی تنظیمیں قائم کی جائیں۔ قادیانی افسروں کی فہرستیں مرتب کی جائیں، ان کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھی جائے، جہاں کسی مسلمان ملازم کی حق تلفی ہو، وہاں اعلیٰ حکام سے فوراً رابطہ قائم کیا جائے اور اس پر احتجاج کیا جائے۔ اداروں میں تحفظ ختم نبوت کا لٹریچر تقسیم کیا جائے۔ مسلمانوں کو دینی غیرت دلا کر قادیانیوں سے ان کے تعلقات ختم کرائیں۔ ان تجاویز پر عمل کرنے سے آپ تھوڑی ہی مدت میں قادیانیت کے بت کو اوندھے منہ پڑا پائیں گے۔

یا رب دل مسلم کو وہ زندہ تمنا دے
جو قلب کو گرما دے جو روح کو تڑپا دے

## گناہ عظیم:

قادیانیوں کو دستوری طور پر اقلیت قرار دیئے جانے سے پہلے بہت سے مسلمانوں نے قادیانیوں سے رشتے ناطے کر رکھے تھے۔ مسلمانوں کی بیٹیاں قادیانیوں کے گھروں میں بیاہی ہوئی تھیں۔ 1974ء میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے کے بعد کچھ مسلمانوں نے تو قادیانیوں سے اپنی بیٹیوں کی طلاقیں حاصل کر لیں اور قادیانیوں کی بیٹیوں کو طلاقیں دے کر ہمیشہ کے لئے رشتے ناطے ختم کر لئے۔ لیکن افسوس صد افسوس! آج بھی کئی عاقبت نا اندیش مسلمانوں اور قادیانیوں کی بیٹیاں

آپس میں ایک دوسرے کے ہاں بیاہی ہوئی ہیں۔ یوں خدا کی دھرتی پر ایک گناہ ہو رہا ہے۔

مجاہدین ختم نبوت ایسے مسلمانوں سے فوراً رابطہ قائم کریں اور انہیں قرآن وحدیث کی روشنی میں بتائیں کہ قادیانی کافر اور مرتد ہیں، اس لئے ان کے ساتھ مسلمانوں کے نکاح نہیں ہو سکتے۔ ساتھ امام اہلسنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ ''مرزائی اور مرزائیت نواز دونوں کافر ہیں'' اسے کثیر تعداد میں چھپوانے کے بعد فری تقسیم کیا جائے۔ انشاء اللہ آپ کی کوششیں رنگ لائیں گی۔ اور بہت سے مسلمان اس گناہ کبیرہ اور ذلت کی دلدل سے نہ صرف باہر نکل آئیں گے بلکہ اپنی طرح پھنسے ہوئے دیگر مسلمانوں کو نکالنے کے لئے آپ کے ساتھی اور معاون ہوں گے۔

قوت عشق سے ہر پست کو بالا کر دے

دہر میں اسم محمد ﷺ سے اجالا کر دے

## مختلف زبانوں میں لٹریچر کی اشاعت:

قادیانی استعماری قوتوں کے ایجنٹ ہونے کے ناطے پوری دنیا میں وبا کی شکل میں پھیل چکے ہیں۔ دولت کی ریل پیل ہے۔ ہزاروں تربیت یافتہ مبلغین اپنے ابلیسی مذہب کا پرچار بڑے منظم انداز میں کر رہے ہیں۔ ایک مربوط پروگرام کے تحت دنیا کے مختلف ممالک میں ان کی زبانوں میں لٹریچر چھاپ کر وافر مقدار میں تقسیم کر رہے ہیں۔ جو ایک خطرناک صورت حال پیدا کر سکتا ہے۔ اس لئے ایسے تمام مسلمانوں کا فرض ہے۔ جن کے دوست یا رشتہ دار یا واقف علمائے کرام، بیرونی ممالک خصوصاً افریقہ میں موجود ہیں۔ ردِ قادیانیت سے متعلقہ لٹریچر ان کے پاس بھیجیں اور انہیں کہیں کہ وہ مقامی زبان میں اس کا ترجمہ کروا کر اپنے اپنے ملک میں تقسیم کریں تاکہ ہر جگہ پر فتنہ قادیانیت کا سدباب ہو سکے۔ اپنے عزیزوں اور دوستوں سے کہیں کہ وہ خود یہ کام سنبھالیں اور دوسروں کو بھی اس جہاد میں شامل کریں، کیونکہ

جو ختم نبوت کا طرف دار نہیں

لاریب وہ جنت کا سزاوار نہیں

## قادیانی مردہ مہم:

شرعاً کوئی قادیانی مردہ مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہو سکتا۔ لیکن قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کرنے کے لئے اپنے مردے اکثر مسلمانوں کے قبرستانوں میں دفن کرتے ہیں۔ جس کے نتیجہ میں بہت سے شہروں میں مسلمانوں اور قادیانیوں کے مابین لڑائی جھگڑے ہوئے اور مسلمانوں نے جوش حمیت سے قادیانی مردوں کو قبروں سے اکھاڑ باہر پھینکا۔ لہٰذا حکومت پاکستان نے مسلمانوں کے اصولی

مؤقف کو مانتے ہوئے ملک کے تمام ڈی سی حضرات کو حکم نامہ جاری کیا ہے کہ جس کی رو سے کوئی قادیانی مردہ مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں ہوسکتا۔ اگر آپ کے علاقہ میں قادیانی ایسی غلیظ حرکت کرنے کی کوشش کریں تو فوراً مقامی پولیس سے رابطہ قائم کریں اور اس قانون پر عمل درآمد کرائیں۔

## قادیانی مصنوعات کا بائیکاٹ:

قادیانی مسلمانوں کے ہاتھوں اپنی مصنوعات فروخت کر کے خوب دولت کماتے ہیں۔ اور پھر مسلمانوں سے کمائی ہوئی دولت کا ایک کثیر حصہ ربوہ بھیج دیتے ہیں۔ جو حضور ﷺ کی پاکیزہ ختم نبوت کے خلاف خرچ ہوتا ہے۔ اس رقم سے قادیانی مبلغین کو تنخواہیں ملتی ہیں۔ قادیانی نبوت کا لٹریچر چھپتا ہے۔ رائل فیملی گلچھرے اڑاتی ہے۔ قادیانی ادارے پرورش پاتے ہیں۔ غرض کہ نبوت کاذبہ کا سارا کاروبار چلتا ہے۔ لیکن حقیقت سے ناآشنا مسلمان غفلت میں اس سنگین جرم میں شریک ہیں۔ اس لئے انتہائی ضروری ہے کہ مسلمانوں کی توجہ اس نازک اور اہم نقطہ کی طرف مبذول کرائی جائے اور انہیں بتایا جائے کہ جس طرح قادیانی مردوں کا بائیکاٹ ضروری ہے، اسی طرح قادیانی مصنوعات کا بائیکاٹ بھی انتہائی ضروری ہے۔ قادیانی مصنوعات میں ''شیزان'' سرفہرست ہے۔ مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ عوام الناس سے شیزان، بوتل، شربت، چٹنی، اچار، جام اور جیلی وغیرہ کا مکمل بائیکاٹ کرائیں۔ اپنے اپنے حلقہ میں مقامی علماء اور معززین کو ساتھ لے کر بازاروں کا دورہ کریں اور دوکانداروں کو دینی غیرت دلاتے ہوئے شیزان کی مصنوعات نہ رکھنے کی پرزور اپیل کریں۔ بااثر لوگوں کی مدد سے علاقہ کی شیزان کی ایجنسی منسوخ کرائیں۔ شیزان کی مصنوعات کا بند کرنا قادیانی معیشت کے گلے پر چھری چلانے کے مترادف ہے۔ کیونکہ شیزان ہی وہ شیطان ہے، جو شیطانی نبوت کو چلا رہا ہے۔

محبت ہے مجھ کو رحمان، قرآن اور صاحب قرآن سے
نفرت ہے، مجھے کو شیطان، شیزان، اور قادیان سے

شیطانی کمپنی کالجوں اور یونیورسٹیوں کی تقریبات میں شیزان کی سپلائی فری مہیا کرتی ہے۔ طلباء برادری پر یہ احسان چڑھا کر اس کے عوض کالجوں اور یونیورسٹیوں کے ہوسٹلوں اور کینٹینوں میں شیزان سپلائی کے دروازے کھولے جاتے ہیں اور مسلمانوں کو شیزان پلا پلا کر لاکھوں روپے کمائے جاتے ہیں۔ مختلف کھیلوں کے میچوں، علمی و ادبی سیمیناروں اور زندگی کے مختلف شعبوں سے تعلق رکھنے والے پروگراموں کی اشتہار بازی کر کے شیزان کمپنی زبردست شہرت حاصل کر رہی ہے اور اس شہرت کی قوت سے اپنا کاروبار چمکا رہی ہے۔ مجاہدین ختم نبوت متعلقہ اداروں سے فوری رابطہ قائم کریں اور مسلمانوں کو شیزان کمپنی کے بھیانک

منصوبوں سے آگاہ کرتے ہوئے ان اداروں میں شیزان کا داخلہ ممنوع قرار دلائیں۔

## قادیانیوں کی کلمہ مہم:

مسلمانوں کے پرزور مطالبے پر صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق مرحوم نے قادیانیوں کو شعائر اسلام کے استعمال سے روکنے کے لئے 1984ء میں امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا جس کے مطابق

"قادیانی گروپ یا لاہور گروپ (جو خود کو احمدی یا کسی دوسرے نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو بلا واسطہ یا بلواسطہ خود کو مسلمان ظاہر کرے یا اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر موسوم کرے یا الفاظ خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا مرئی نقوش کے ذریعے اپنے مذہب کی تبلیغ یا تشہیر کرے یا دوسروں کو اپنا مذہب قبول کرنے کی دعوت دے یا کسی بھی طریقے سے مسلمانوں کے مذہبی احساسات کو مجروح کرے، کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی ہی مدت کے لئے دی جائے گی جو تین سال تک ہو سکتی ہے اور وہ جرمانہ کا بھی مرتکب ہوگا۔"

لیکن قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کرنے کے لئے اپنے مکانوں، اپنی دکانوں اور عبادت گاہوں پر کلمہ طیبہ اور دیگر آیات قرآنی لکھتے ہیں، اور اپنے ناپاک سینوں پر بھی کلمہ طیبہ کے بیج لگاتے ہیں۔ختم نبوت کے شاہینوں سے گزارش ہے کہ ایسے قادیانی جنہوں نے اپنے پلید سینوں پر کلمہ طیبہ کے بیج لگائے ہوں، انہیں پکڑ کر حوالہ پولیس کریں۔ اور دفعہ 295-C کے مطابق مقدمہ درج کرائیں۔ جن قادیانیوں نے مکانوں، دوکانوں، اور عبادت گاہوں پر کلمہ طیبہ یا کوئی قرآنی آیت لکھ رکھی ہو، وہاں علاقہ تھانہ میں ان کے خلاف زیر دفعہ 295-C، 298-C، رپورٹ درج کرائیں اور پولیس کے ذریعے ان مقامات سے کلمہ طیبہ ہٹوائیں اور اگر پولیس بہانہ بازی کرے تو فوراً عدالت میں مقدمہ دائر کریں۔ اس طرح اگر کوئی قادیانی اپنی عبادت گاہ میں اذان دے تو اس کے خلاف بھی کاروائی کرائیں۔

## حلقہ وار تنظیمیں:

قادیانی ناسوروں نے اپنے انگریزی نبی کی انگریزی نبوت چلانے کے لئے حلقہ وار تنظیمیں قائم کر رکھی ہیں۔ اور ہر حلقہ کے لئے ایک مربی مقرر ہے، مجاہدین ختم نبوت کو چاہئے کہ وہ بھی ختم نبوت کی حلقہ وار تنظیمیں قائم کریں، دفتر ختم نبوت کا قیام عمل میں لائیں۔ قادیانی مربی کا مربہ بنانے کے لئے اپنا ایک امیر مقرر کریں، دفتر ختم نبوت میں لائبریری کا قیام عمل میں لائیں، پورے علاقہ میں عقیدہ ختم نبوت کے ذیشان موضوع پر جلسے منعقد کرائیں۔ لوگوں سے قادیانیوں کا سوشل بائیکاٹ کرائیں۔ مسلمان، قادیانی

دوکانداروں سے سودا سلف نہ خریدیں اور مسلمان دوکاندار، قادیانیوں کو سودا سلف نہ دیں۔ اگر قادیانی ڈاکٹر علاقہ میں موجود ہو تو مسلمانوں کو منحوس کے پاس جانے سے روکیں۔ مسلمانوں کو قادیانیوں کی شادیوں اور دیگر تقریبات میں شامل نہ ہونے دیں۔ خیال رکھیں کہ کہیں کوئی مسلمان کسی قادیانی لعین کا نام نہاد نماز جنازہ نہ پڑھے اور نہ ہی کوئی قادیانی آپ کے علاقہ کی کسی مسجد میں نماز پڑھے۔ ایسی صورت ہو تو اس مردود کو فوراً پکڑ کر حوالہ پولیس کریں۔ اس بات کا بھی خاص خیال رکھیں کہ کہیں آپ کے علاقہ کا کوئی قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے کسی دفتر میں ملازمت تو نہیں کر رہا یا بیرون ملک ملازمت تو حاصل نہیں کر رہا یا حج وغیرہ کے لئے سعودی عرب تو نہیں جا رہا۔ ان اہم امور پر توجہ دیں۔ انشاء اللہ تھوڑی سی مدت میں قادیانیوں کو دن میں تارے اور رات کو سورج نظر آنے لگے گا اور انشاء اللہ ان میں سے کچھ تائب ہو کر مسلمان بھی ہو جائیں گے۔

## قادیانی اور ملکی الیکشن:

1974ء میں قومی اسمبلی نے متفقہ طور پر قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ لیکن قادیانیوں نے قومی اسمبلی کے اس تاریخ ساز فیصلے کو آج تک تسلیم نہیں کیا۔ وہ آج بھی آئین پاکستان کی کھلم کھلا بغاوت کا اعلان کر رہے ہیں۔ قادیانی خود کو غیر مسلم اقلیت تسلیم نہیں کرتے بلکہ وہ ببانگ دہل مسلمانوں کو غیر مسلم کہتے ہیں۔ دیگر غیر مسلم اقلیتوں (ہندو، عیسائی، پارسی وغیرہ) کو حکومت نے ان کی آبادی کے تناسب کے لحاظ سے قومی اسمبلی اور صوبائی اسمبلی میں نشستیں دی ہیں دوسری غیر مسلم اقلیتوں کے نمائندے تو اپنی اپنی نشستوں کے لئے بڑے زور و شور سے الیکشن میں حصہ لیتے ہیں۔ لیکن قادیانیوں نے خود کو غیر مسلم اقلیت تسلیم نہ کرتے ہوئے آج تک الیکشن میں حصہ نہیں لیا۔ اور ان کی نشستیں بھی ہمیشہ خالی رہتی ہیں۔ لیکن تشویش کی بات یہ ہے کہ قادیانی ہمیشہ اپنے نام مسلم ووٹروں کی فہرست میں درج کرتے ہیں۔ یہ ان کے پاس ایک بڑا موثر اور خطرناک ہتھیار ہے۔ جس سے وہ لادین سیاست دانوں سے اپنے ووٹوں کا سودا کر کے انہیں اپنے حق میں استعمال کرتے ہیں۔ ان سے مراعات حاصل کرتے ہیں اور ضرورت پڑنے پر ان سے اپنے حق میں اخبارات میں بیانات چھپواتے رہتے ہیں۔ بعض قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے بطور امیدوار الیکشن میں حصہ لیتے ہیں۔ ماضی میں ایسی بہت سی مثالیں سامنے آ چکی ہیں۔

مجاہدین ختم نبوت کا فرض ہے کہ وہ الیکشن کے دنوں میں انتہائی مستعد رہیں۔ حالات و واقعات پر گہری نظر رکھیں۔ قادیانی نواز امیدواروں کے خلاف موثر مہم چلائیں۔ عوام سے قادیانی نواز سیاسی جماعتوں کا بائیکاٹ کرائیں۔ اور جو قادیانی خود کو مسلمان ظاہر کر کے الیکشن میں حصہ لے رہا ہو اور جن

قادیانیوں نے اپنے نام مسلمان ووٹروں کی فہرست میں درج کرائے ہوں، ان کے خلاف قانونی کاروائی کریں اور قادیانیوں کے اس خطرناک حربے کا قلع قمع کر دیں۔

## رد قادیانیت کورس:

ملک میں فتنہ قادیانیت سے صحیح طور پر آگاہ افراد کی تعداد بہت کم ہے۔اس افرادی کمی سے قادیانی خاصا فائدہ اٹھا رہے ہیں۔لہٰذا اطباء، وکلاء، علماء، سرکاری و غیر سرکاری ملازمین غرض کہ زندگی کے ہر طبقہ سے تعلق رکھنے والے مسلمانوں کو خاتم النبیین ﷺ کی ختم نبوت کا چلتا پھرتا مبلغ بنانے کے لئے بریلوی مسلک کے ترجمان، عظیم عاشق رسول ﷺ سید ہدایت رسول شاہ صاحب فیصل آباد گلبرگ میں اپنے مدرسے میں ہر سال دس روزہ رد قادیانیت کورس کرواتے ہیں۔جس میں نامور علماء کرام قادیانیوں کی بھیانک سازشوں اور فتنہ قادیانیت کے دیگر خطرناک منصوبوں سے آگاہ کرتے ہیں اور اس فتنہ کا محاسبہ کرنے کا فن سکھاتے ہیں۔ قیام وطعام کا فری بندوبست ہوتا ہے، مجاہدین ختم نبوت اپنے اپنے علاقہ سے زیادہ سے زیادہ احباب کو لے کر تشریف لائیں۔خوب تربیت حاصل کریں اور دلائل کے ہتھیاروں سے مسلح ہو کر اپنے اپنے علاقوں میں تحفظ ختم نبوت کے عظیم کام کی ڈیوٹی سنبھالیں۔

## نو مسلم کے قبول اسلام کی تشہیر:

جو قادیانی بھی اسلام قبول کرے، اخبار و رسائل کی مدد سے اس کی خوب تشہیر کی جائے۔اس کے اعزاز میں پارٹیوں کا اہتمام کیا جائے۔ان پارٹیوں میں رد قادیانیت کے موضوع پر اس سے تقریریں کرائی جائیں۔اس کی پریس کانفرنس کرائی جائے جس میں وہ قادیانیت پر لعنت بھیجے اور اسلام قبول کرنے کی وجوہات بیان کرے۔اس سے قادیانیت ذلیل وخوار ہوگی اور انشاء اللہ بہت سے قادیانیوں کو یہ ہمت وحوصلہ ہوگا کہ وہ بھی مشرف بہ اسلام ہو سکیں گے۔

## ایڈیٹر کی ڈاک میں خطوط لکھے جائیں:

اخبارات، ذرائع ابلاغ میں، ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت رکھتے ہیں۔لیکن اخبارات کے صفحات سیاسی لیڈروں کی تصویروں، ان کے بیانات اور پریس کانفرنسوں کے لئے مخصوص ہوتے ہیں اداریہ صفحہ بھی بڑے بڑے لوگوں کے قبضہ میں ہوتا ہے۔لیکن ''ایڈیٹر کی ڈاک'' ایک ایسا سلسلہ ہے جس میں عوام اپنے مذہبی، سماجی، سیاسی اور اقتصادی مسائل پر آواز اٹھاتے ہیں اور ایک عام آدمی کی آواز پورے ملک میں خواص وعوام تک پہنچ جاتی ہے۔مسئلہ جس وزارت سے متعلقہ ہو، اس وزارت تک پہنچ جاتا ہے۔مجاہدین ختم نبوت اس موثر ہتھیار کو فوراً استعمال میں لائیں اور مندرجہ بالا تجویز پڑھتے ہی ''ایڈیٹر کی

ڈاک" کے ذریعے حکومت کے سامنے قادیانیوں کے متعلق اپنے مطالبات پیش کریں۔ ملت اسلامیہ کے جذبات سے حکومت کو آگاہ کریں اور قادیانیوں کی شرانگیزیوں سے حکومت کو آشنا کریں۔ اخبارت کے علاوہ ملک کے تمام مذہبی و سیاسی رسائل و جرائد میں یہ سلسلہ "آپ کی ڈاک" آپ کے خطوط "" "آپ نے لکھا" وغیرہ وغیرہ کے عنوانوں سے قائم ہے آپ فوری طور پر ان رسائل و جرائد میں قادیانیت کے خلاف اپنے جذبات پیش کریں اور عوام و حکومت کو ان کی فتنہ ساماتیوں سے ہوشیار کریں۔ آپ کے ایک روپیہ کا ڈاک ٹکٹ قادیانیت کی چولیں ہلا کر رکھ دے گا۔ انشاء اللہ۔ خود اس تحریر کو وظیفہ بنایئے اور احباب کو اس کارنیک کی دعوت دیجئے۔

## چند مفید تجاویز:

عقیدہ ختم نبوت کی تبلیغ و تشہیر اور عوام کو اس عقیدہ کی اہمیت سے آگاہ کرنے کے لئے مجاہدین ختم نبوت مندرجہ ذیل تجاویز پر عمل کریں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

1: ہر سال ختم نبوت کیلنڈر شائع کیا جائے۔

2: ہر سال ختم نبوت ڈائری شائع کی جائے۔

3: مساجد میں جہاں دیگر آیات قرآنی و احادیث مقدسہ لکھی ہوئی ہیں۔ ان کے ساتھ ساتھ ختم نبوت پر دلالت کرتی ہوئی قرآنی آیات اور احادیث مقدسہ جلی حروف میں لکھی جائیں۔

4: دینی مدارس اور سکولوں میں "انا خاتم النبیین لا نبی بعدی" کے چارٹ دیواروں پر لگائے جائیں۔

5: ختم نبوت کے موضوع پر آیات قرآنی اور احادیث رسول ﷺ کی بہترین شیلڈز بنوائی جائیں اور وہ گھروں میں لگائی جائیں۔

6: پنسلیں تیار کی جائیں جن پر لکھا ہو کہ "قادیانی اسلام اور ملک دونوں کے غدار ہیں۔"

7: سکولوں اور کالجوں کے لئے ایسے سٹیکرز تیار کئے جائیں جن میں اوپر ختم نبوت یا رد قادیانیت کے بارے میں ایک بہترین جملہ تحریر ہو اور اس کے نیچے۔

نام۔۔۔۔۔رول نمبر۔۔۔۔۔کلاس۔۔۔۔۔سکول۔۔۔۔۔کی جگہ ہو۔

صدائے حق کی جرأت سے تو زندہ کر زمانے کو
کہ تیرے ساتھ دنیا میں ہزاروں دل دھڑکتے ہیں

مسلمانو!

ختم نبوت دین کی اساس ہے۔۔۔

ختم نبوت دین کی روح ہے۔۔۔

ختم نبوت دین کی آبرو ہے۔۔۔

مسلمانو! جو شخص تحفظ ختم نبوت کا کام کرتا ہے!

- وہ کلمہ طیبہ کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ اللہ کی توحید کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ اللہ کے قرآن کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ ناموس رسالت کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ انبیائے سابقین کی صداقت کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ فرشتہ وحی حضرت جبریل علیہ السلام کے امین ہونے کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ مکہ مکرمہ کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ مدینہ منورہ کی عصمت کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ حج بیت اللہ کی عظمت کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ روضہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ناموس کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عزتوں کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ اہل بیت کے تقدس کی حفاظت کرتا ہے۔
- وہ ملت اسلامیہ کے ایمان کا چوکیدار ہے۔
- وہ وحدت امت کا نقیب ہے۔
- وہ اسلامی فکر جہاد کا علمبردار ہے۔
- وہ پاکستان کی نظریاتی اور جغرافیائی سرحدوں کا محافظ ہے۔
- وطن عزیز کے خلاف سازشیں کرنے والے غداروں کے لئے مجاہد کبیر ہے۔
- وہ یہود و نصاریٰ کی خطرناک چالوں کو ناکام بنانے والا بیدار مغز سپاہی ہے۔
- اور جو شخص تحفظ ختم نبوت کا کام نہیں کرتا۔ وہ ان تمام اسلامی عظمتوں سے پہلو تہی کرتا ہے منہ موڑتا ہے۔ بے رغبتی کا مظاہرہ کرتا ہے۔!!!

اے افرادِ ملت اسلامیہ! اُٹھو! اللہ کے لئے۔ اللہ کے رسول کے لئے۔ اللہ کے دین کے لئے۔

جاگو۔ اور جگاؤ۔ اور قادیانیوں سے برسرِ پیکار ہو جاؤ۔

اے میرے مسلمان بھائیو! حضور سرورِ عالم ﷺ کا ایک فرمان خصوصی توجہ سے سنئے۔ ہمارے آقا ﷺ نے فرمایا۔

''جو لوگ منکر کو دیکھیں اور بدلنے کی کوشش نہ کریں تو بعید نہیں کہ اللہ تعالیٰ برائی کرنے والوں اور اس کے دیکھنے والوں کو ایک ہی عذاب میں لپیٹ لے۔''

مسلمانو! اس وقت روئے زمین پر قادیانیت سے بڑھ کر برائی کیا ہوگی۔ اور اس برائی کو دیکھ کر خاموش رہنے والے لوگوں سے بڑھ کر مجرم کون ہوں گے۔

آؤ دیکھتے ہیں کہیں میں مجرم تو نہیں۔ کہیں آپ مجرم تو نہیں۔

آؤ جلدی سے اپنی شناخت پریڈ کرتے ہیں۔

مبادا کہیں اللہ کے عذاب کی بجلیاں کڑک پڑیں۔

کہیں اللہ کے عذاب کے بادل شعلوں کی بارش برسا دیں۔

کہیں فرشتے زمین کے اس ٹکڑے کو اٹھا کر آسمان پر لے جائیں اور پھر اسے نیچے پٹخ دیں۔

جلدی کیجئے۔۔۔ جلدی کیجئے

چوکھٹے قبروں کے خالی ہیں انہیں مت بھولو
جانے کب کون سی تصویر سجا دی جائے

............................................

## مرزائی مربی اور سور کے گوشت کا لوتھڑا:

ماسٹر خدا بخش، مونگیر سے ایک نکاح کے سلسلے میں الٰہ آباد گئے، واپسی پر بانکی پور میں قیام کیا، رات کو خواب دیکھا، ایک عورت گوشت کا لوتھڑا لئے کھڑی ہے، پوچھنے پر عورت نے کہا کہ: ''یہ سوَر کے گوشت کا لوتھڑا ہے جو عبدالماجد مرزائی کے منہ پر مارنے کے لئے میں نے پکڑ رکھا ہے۔'' ان دنوں اس علاقے میں عبدالماجد مرزائی، مرزائیت کی ترویج میں مصروف کار تھا۔

علامہ غلام مصطفیٰ مجددی

# حضرات شعراء کے فیصلے

یَا خَاتَمَ الرُّسُلِ الْمُبَارَکِ صِنْوَہٗ
صَلّٰی عَلَیْکَ مُنَزِّلُ الْقُرْآنِ

## حضرت سیدہ زہرا رضی اللہ عنہا

کہا جاتا ہے کہ "الشعراء تلامیذ الرحمٰن" شاعر حضرات رحمٰن کے شاگرد ہوتے ہیں، ہماری نظر میں شاعری بھی دراصل وہی قابل قدر ہے جس میں کوئی پیغام پوشیدہ ہے۔ محض لب و رخسار، کی باتیں تو ضیع اوقات کا باعث ہوسکتی ہیں، قوم وملت کی بیداری کا پیش خیمہ نہیں۔ جب ملت اسلامیہ مختلف ادوار میں فتنوں کا شکار ہوئی تو شاعری کی مقصدیت وافادیت سے آشنا اور اس نعمت سے مالا مال لوگوں نے اپنے حسن کلام سے مردہ تنوں میں روح پھونک دی، ان کے رقت اثر لفظوں نے صور اسرافیلی کا کام دکھایا، کیا زمانہ مولانا رومی، مولانا جامی، شیخ سعدی، حافظ شیرازی کی معجز بیانیوں کو فراموش کرسکتا ہے، کیا اقبال و ظفر کی زمزمہ پردازیاں ختم ہونے والی چیزیں ہیں، جب برصغیر پاک و ہند میں انگریزوں کے سبز قدم آئے تو انہوں نے ایمانیان ہند کے جسم کو ہی نہیں روح کو بھی تسخیر کرنا شروع کر دیا، ان کی خودی اور غیرت ملی کو چیلنج کرنے لگے، مسلمان بدل رہے تھے، تہذیب بدل رہی تھی، تمدن بدل رہا تھا، لباس و زبان میں تبدیلی آ رہی تھی، عقیدوں میں تغیر آ رہا تھا۔ انہوں نے غلامان اسلام کو اپنا غلام بنانے کے لئے کئی محاذ کھول رکھے تھے، اس وحشتناک ماحول میں چند شعرائے اسلام نے اپنے کلام، بیان سے ملت کے عروق مردہ میں جان ڈال دی، حضرت اکبر الٰہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ، حضرت ظفر علی خان رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت حفیظ جالندھری رحمۃ اللہ علیہ جیسے ملی شاعروں کا نام آفتاب نیمروز کی طرح درخشاں ہے۔

آج بھی غیر مذہبی تمدن عام ہے۔ انگریز جانے کے باوجود ہمارے فکر و شعور میں پروان چڑھ رہا ہے۔ نئی نسل اس کی عادات وخصائل کی دلدادہ نظر آتی ہے۔ اس کی تہذیب کے گہرے اثرات لوگوں کی لوح دل پر نقش ہو رہے ہیں۔ افسوس اسلام، اپنے چھپن اسلامی ملکوں میں ایک پردیسی کی زندگی گزار رہا

ہے۔ بڑے بڑے مذہبی گھرانوں کی اولاد بے راہروی کا شکار ہو رہی ہے، دنیا داروں کا ذکر ہی کیا؟

ان حالات سے قادیانی رہزن خوب فائدہ اٹھا رہے ہیں، کاش ٹی وی کے ہوش ربا مناظر سے جان چھڑا کر کوئی ان ملی شاعروں کے کلام و بیان سے روشنی مانگے، ہم کتنی عجیب بات لکھ رہے ہیں، قوم کے پاس تو قرآن پڑھنے کے لئے وقت نہیں ظفر و اقبال کے دیوان کون پڑھے، یہ پوری قوم کے لئے لمحہ فکریہ ہے۔

اس باب میں چند شہرہ آفاق شعراء کا ایمان افروز اور شیطان سوز کلام پیش کیا جاتا ہے، شاید اچھے دلوں سے نکلنے والی کوئی آواز، کسی کے مضراب دل پہ ٹھوکر لگا کر سوئے ہوئے نغمات جاں کو بیدار کر دے اور اس میں احساس زیاں کی کسک نمودار ہو جائے۔ اس باب میں ان اشعار کا انتخاب کیا گیا ہے جن میں حضور ﷺ کی ختم نبوت کا بالخصوص ذکر پاک موجود ہے۔ چند بزرگ صوفیہ کا کلام بھی اس موضوع پر شامل تحریر ہے۔ پڑھیے اور ایمان تازہ کیجئے۔

## حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ:

قرآنہ برھاننا فسخا لادیان مضت

اذ جاء نا احکامہ کل الصحف صار العلم

ان کا قرآن ہمارے لئے دلیل کامل ہے۔ جس نے سابقہ ادیان کو منسوخ کر دیا۔ اس کے احکام آئے تو پچھلے صحائف معدوم ہو گئے۔

## اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ:

سب سے اولی و اعلیٰ ہمارا نبی　　سب سے بالا و اعلیٰ ہمارا نبی

بزم آخر کا شمع فروزاں ہوا　　نور اول کا جلوہ ہمارا نبی

بجھ گئیں جس کے آگے سبھی مشعلیں　　شمع وہ لے کر آیا ہمارا نبی

قرنوں بدلی رسولوں کی ہوتی رہی

چاند بدلی کا نکلا ہمارا نبی

## علامہ محمد اقبال:

ہو بندۂ آزاد اگر صاحب الہام　　ہے اس کی نگہ فکر و عمل کے لئے مہمیز

اس کے نفس گرم کی تاثیر ہے ایسی　　ہو جاتی ہے خاک چمنستان شرر آمیز

اس مرد خود آگاہ و خدا مست کی صحبت　　دیتی ہے گداؤں کو شکوہ جم و پرویز

محکوم کے الہام سے اللہ بچائے
غارت گر اقوام ہے وہ صورت چنگیز

## مولانا ظفر علی خان:

اکملت لکم پڑھ کے زبان عربی میں ظلی و بروزی کی نبوت کو مٹا دوں
ہے جن کو محمد کی مساوات کا دعویٰ موہ جہنم کی وعید ان کو سنا دوں
کچھ فرق بروز اور تناسخ میں نہیں ہے انکار ہو جن کو انہیں اقرار کرادوں
اسلام سے جس قوم کو ہے کچھ بھی محبت
میں اس کے لئے راہ میں آنکھوں کو بچھا دوں

## اکبر الہ آبادی:

ابھرے ہیں عیب ان کے اور خوبیاں دبی ہیں
بے دین اگر نہیں ہیں تو شیخ جی غبی ہیں
اپنی ہوس کے آگے ملت کو چھوڑ بھاگے
اور کہہ دیا کہ ہم تو اس عہد کے نبی ہیں

## جناب شورش کاشمیری:

طاعت رب العلیٰ عشق محمد مصطفیٰ رہروان دین پیغمبر کی بنیادیں ہیں دو
بیسوا کا عارض گلگوں ہے زعم سلطنت دامن فرمان روائی خون ناحق سے نہ دھو
سید الکونین کی پھٹکار اس ملعون پر
جس کے دل میں ہے نبوت کا تصور گوبگو

## جناب علی اصغر چشتی:

آ تجھ کو بتاؤں کہ بہت خوار ہے مرزا ابلیس کے پھندے میں گرفتار ہے مرزا
فرعون کو جس نفس نے دریا میں ڈبویا اس نفس خبیثہ کا پرستار ہے مرزا
شیطاں کی غلامی میں ملی جس کو نبوت رسوائے زمانہ وہ سیہ کار ہے مرزا
گرگٹ کی طرح رنگ بدلنا پڑا جس کو پھر بھی رہا ناکام وہ مکار ہے مرزا
ساقی نے دیئے جام جو چشتی کو مسلسل
پی پی کے کہا اس نے کہ مردار ہے مرزا

## جناب منتظر درانی:

وہ کاذب ہے اکذب ہے جھوٹا نبی ہے — وہ جھوٹا ہے مہدی وہ شیطاں جلی ہے
کبھی ہے بروزی کبھی ہے وہ ظلی — حقیقت میں انگریز کا ہے مصلی
مسیلمہ طلیحہ کا ہے وہ برادر — وہ دریائے کذب و ریا کا شناور
وہ بیگم محمدی پہ مرتا رہا ہے — سدا اس کی فرقت میں جلتا رہا ہے
فقط ٹیچی ٹیچی ہے پیغام اس کا — جہنم کے ماتھے پہ ہے نام اس کا

## جناب عارف صحرائی:

پالا پڑا ہے فتنوں سے امت کو جس قدر
دیں کے خلاف برپا کیا سب ہی نے غدر
اس حد تلک نہ کوئی بھی بڑھ پایا آج تک
فتنہ ہے قادیان کا سب سے عجیب تر
برطانوی نبی تیری پرواز خوب ہے
دیں میں نقب لگائی ہے ایمان لوٹ کر
الحاد کی بنیاد کو ڈھانے کا عزم ہے — ربوہ وقادیان ہو یا ہو کوئی نگر

## جناب ناشر حجازی:

ترے ہی واسطے حق نے کئے ہیں بحر و بر پیدا
ستارے اور قمر پیدا، گلستاں اور شجر پیدا
فدا ہے جان میری عظمت ختم نبوت پر
کچل دوں گا خلاف اس کے، کہیں ہو فتنہ گر پیدا
کیا انگریز نے تھا دامن ملت کو صد پارہ
خدا کے فضل سے اب ہو رہے ہیں بخیہ گر پیدا
شہیدان وفا کا خون ضائع ہو نہیں سکتا
کہ ملت کے صدف میں ہو رہے ہیں پھر گہر پیدا

## جناب فیروز فتح آبادی:

نبی کی عزت و حرمت پہ مرنا عین ایماں ہے
سر مقتل بھی ان کا ذکر کرنا عین ایماں ہے
ڈراتا ہے ہمیں دار و رسن سے کیوں ارے ناداں
نبی کے عشق میں سولی پہ چڑھنا عین ایماں ہے
جو فتنہ ملت بیضا کی بنیادوں سے ٹکرائے
میرے نزدیک اس کا سر کچلنا عین ایماں ہے
چلا ہوں سوئے مقتل پھر لگائے جان کی بازی
قضا سے مسکراتے کھیل جانا عین ایماں ہے

## جناب ازہر درانی:

حشر تک ماتم کرے گی زمین قادیان — کیوں لیا تو نے جنم اس پر لعین قادیاں
فتنہ دجال جس کی تو نے رکھی تھی بنا — اس کا مدفن بن رہی ہے اب یہ زمین قادیان
جاگ اٹھے ہیں پاسبان دین ختم المرسلین
اب مٹا کر چین لیں گے جگ سے دین قادیاں

## جناب مظفر وارثی:

اظہار میں باطن کی حقیقت نہیں ہوتی
مرزائی کا دل ہوتا ہے صورت نہیں ہوتی
آئین کی رو سے مسلمان نہیں ہیں
تاویل کی محتاج شریعت نہیں ہوتی
مرعوب کسی دعوے سے ہوتا نہیں قانون
انصاف کی آواز میں لکنت نہیں ہوتی
چپ رہتا مظفر تو گنہگار ٹھہرتا — سچ کہنے سے توہین عدالت نہیں ہوتی

## مولانا نظامی گنجوی:

کست نمیا کہ علم پیش برد ختم نبوت بمحمد سپرد

## پروفیسر محمد حسین آسی:

شاہ کونین شہنشاہ رسالت بھی ہیں
فاتح و خاتم ادوار نبوت بھی ہیں
نائب حضرت حق، مالک دین و دنیا
خازن قاسم ہر دولت و نعمت بھی ہیں
وجہ تخلیق ہیں یہ خواجہ لولاک لما
جان مخلوق بھی ہیں، شان ہدایت بھی ہیں
ان کے دربار سے کوئی نہیں خالی پھرتا
مرجع خلق بھی، مختار بھی، رحمت بھی ہیں

## غلام مصطفی مجددی:

نبی اعظم، رسول آخر محمد، احمد، شفیع و حاشر
تمام جس پر ہوئی نبوت وہ خاتمیت کا کنز ظاہر
وہ آئینہ جمال مولا وہ جلوۂ اختیار قادر
جو منکر ختم مرسلیں ہے جہان محشر میں ہوگا خاسر
مجھے لحد کی سزا کا غم کیا میرا نبی ہے جو میرا ناصر
اسی کی آمد کے منتظر تھے قیام ہستی کے سب مظاہر
اسی کی خوشبو سے کھل رہے ہیں زمانے بھر کے حسین مناظر
وہ جس کے نطق و بیاں سے سہمے یہودی، کاہن، مجوسی، ساحر
غلام کیوں کر بیاں کریں گے
ثنائے خواجہ ہے حد سے باہر

## میاں محمد بخش جہلمی:

نور محمد روشن آہا آدم جدوں نہ ہویا اول آخر، دوویں پاسے اوہو مل کھلویا
موسیٰ خضر نقیب انہاندے اگے بھجن راہی اوہ سلطان محمد والی مرسل ہور سپاہی

### جناب ماہر القادری:

رسول مجتبیٰ کہئے محمد مصطفیٰ کہئے
خدا کے بعد بس وہ ہیں پھر اسکے بعد کیا کہئے
شریعت کا ہے یہ اصرار ختم الانبیاء کہئے
محبت کا تقاضا ہے کہ محبوب خدا کہئے
محمد کی نبوت دائرہ ہے نور وحدت کا
اسی کو ابتدا کہئے اسی کو انتہا کہئے

### صوفی غلام مصطفی تبسم:

رخشندہ ترے حسن سے رخسار یقیں ہے
تابندہ ترے عشق سے ایماں کی جبیں ہے
چمکا ہے تری ذات سے انساں کا مقدر
تو خاتم دوراں کا درخشندہ نگیں ہے

### جناب جلیل نقوی:

میری جانب بھی ہو اک نگاہ کرم اے شفیع الوریٰ خاتم الانبیاء
آپ نور ازل، آپ شمع حرم آپ شمس الضحیٰ خاتم الانبیاء
اے رسول خدا، خاتم الانبیاء
رہبر حق نما، خاتم الانبیاء

---

## خواجہ غلام دستگیر قصوریؒ:

مشہور صوفی، بے مثال عالم دین، کتب کثیرہ کے مصنف، سنیوں کے مناظر بے بدل، خواجہ غلام دستگیر قصوری رحمۃ اللہ علیہ سے کون واقف نہیں؟ آپؒ کی کتاب ''تقدیس الوکیل'' رہتی دُنیا تک یادگار رہے گی۔ آپؒ نے فتنۂ مرزائیت کی تردید میں بھی عربی زبان میں ایک مایۂ ناز کتاب لکھی تھی، جس کا جواب مرزائی حلقے آج تک نہیں دے سکے۔

صلاح الدین سعیدی

# تحفظ ختم نبوت کی قانونی جنگ کے مجاہد اول
# حضرت امام احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ

بابائے غلط بیانی مرزا غلام قادیانی آنجہانی کے دعوائے نبوت کے ساتھ ہی اہل اسلام نے اس کا شدید زبانی وقلمی رد شروع کر دیا تھا اور اس عمل میں تمام چھوٹے بڑے مسلم رہنما شامل تھے خاص طور پر اتر پردیش میں امام احمد رضا اور ان کے بڑے بیٹے مولانا حامد رضا، مشرقی پنجاب میں مولانا نواب الدین رمداسی مغربی پنجاب میں مولانا غلام قادری بھیروی اور شمالی پنجاب میں پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی۔

قیام پاکستان سے قبل یہ نظریاتی جنگ مناظروں کتابوں رسائل اور اخبارات کے محاذ پر لڑی جا رہی تھی۔ حضرت امام احمد سعید کاظمی امروہہ سے پڑھ کر نئے نئے فارغ ہوئے تھے اور اسلام کے پر جوش مبلغ تھے اس دور میں آپ ایک ہندو پنڈت سے ''سات جنم'' کے موضوع پر مناظرہ جیت کر شہرت حاصل کر چکے تھے۔ ایک روز آپ قادیان جا پہنچے اور قادیانیوں کے مبلغین سے مناظرہ کر کے انہیں ان کے گھر مین شکست سے دوچار فرمایا۔

قیام پاکستان کے بعد قانونی محاذ پر تحفظ ختم نبوت کی جنگ حضرت امام احمد سعید کاظمی نے شروع کی۔ جبکہ آپ پاکستان مسلم لیگ صوبہ پنجاب کی مجلس عاملہ کے رکن تھے۔ 1952ء کو مسلم لیگ صوبائی کونسل کے اجلاس میں آپ نے یہ مسئلہ اٹھایا اور بڑی شد و مد کیساتھ یہ قرارداد منظور کرائی کہ قادیانیوں کو کافر مرتد قرار دیا جائے اور انہیں کلیدی عہدوں سے برطرف کیا جائے۔

یہی وہ نقطہ آغاز تھا جس کی بناء پر اہل سیاست وحکومت تک یہ موثر آواز پہنچی اور بالآخر 22 سال کی جدوجہد کے بعد 1974ء میں قادیانیوں کو پاکستان کی قومی اسمبلی نے کافر اور مرتد قرار دیا۔

قومی اسمبلی میں یہ تحریک مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی نے پیش کی اور بھاری اکثریت سے منظور کرائی۔ البتہ غلام غوث ہزاروی اور عبد الحق (جمعیت علمائے اسلام) نے اس قرارداد کی تائید وحمایت نہ

کی۔

خانیوال کے مولانا محمد حنیف اختر اپنی کتاب ''گلدستہ تقاریر'' مطبوعہ اویس بک سٹال میں لکھتے ہیں۔

''جسٹس منیر انکوئری رپورٹ صفحہ 97 میں تحریر موجود ہے کہ قیام پاکستان کے بعد قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی سب سے پہلی قرارداد مسلم کی صوبائی کونسل کے اجلاس میں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی صاحب نے پیش کی تھی''۔

1952ء میں منعقد ہونے والے مسلم لیگ اجلاس میں آپ نے جو قرارداد پیش کی۔ اس قرارداد میں مسلم لیگی اکابرین سے کہا گیا تھا کہ وہ قادیانیت کے مضمرات اور ان کی اسلام دشمن کاوشوں سے باخبر رہیں اور انگریز کے پیدا کئے ہوئے اس فتنے کے استحصال کے لئے تمام صلاحیتیں بروئے کار لائیں۔ اس قرارداد کا مقصد یہ تھا کہ اگر پاکستان میں اسلامی نظام نافذ کرنا ہے تو ہمیں عظمت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر پہلو سے مقدم رکھنا ہوگا۔ اسلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس سے عبارت ہے اور آپ کی ختم نبوت کا مسئلہ حل کئے بغیر ملک میں نظام مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا نفاذ ممکن نہیں ہے۔

1953ء میں سیالکوٹ کے ایک مضافاتی علاقے ''ملکے کملاں'' میں مرزائیوں کا کافی زور تھا بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ یہ علاقہ مرزائی اسٹیٹ بنا ہوا تھا اور یہاں پر مرزا قادیانی کو ''حضرت صاحب'' کے علاوہ پکارنا جرم تھا۔

حضور غزالی زماں کو اس بات کا علم ہوا تو آپ کو بڑا دکھ ہوا۔ آپ نے اس علاقہ کی ایک چھوٹی سی مسجد میں ''جلسہ ختم نبوت'' رکھوایا جس میں خطاب کرنے کے لئے آپ خود تشریف لے گئے۔ جلسہ میں مقامی علماء میں سے ایک مولانا صاحب نے تقریر شروع کی تو ایک مرزائی چودھری ریوالور اٹھائے جلسہ گاہ پہنچ گیا اور ریوالور تان کر کہا۔ مولوی صاحب جو تقریر کرنا چاہو کرلو لیکن ہمارے ''حضرت صاحب'' کے خلاف کوئی بات نہ کرنا ورنہ تمہارا سینہ گولیوں سے چھلنی کردوں گا۔ وہ مرزائی چودھری علاقے میں ایک مشہور بدمعاش کے طور پر مانا جاتا تھا۔ اس نے جب بھرے مجمع میں یہ دھمکی دی تو تقریر کرنے والے مولانا صاحب کی قوت گویائی جواب دے گئی اور وہ ادھر ادھر کی باتوں سے مجمع کو بہلانے لگا۔

حضور غزالی زماں نے جب یہ منظر دیکھا تو برداشت نہ کرسکے اور مولانا کی تقریر بند کرا کے خود اسٹیج پر تشریف لائے اور مختصر عربی خطبہ کے بعد ارشاد فرمایا کہ

''مسلمانو! پورے ہوش و حواس کے ساتھ سنو۔ یہ میرے اور آپ کے ایمان کا مسئلہ ہے۔ میں پورے یقین کے ساتھ کہتا ہوں کہ جو شخص بھی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا

دعویٰ کرے وہ کافر، مرتد اور بے ایمان ہے۔اس لئے مرزا قادیانی بھی کافر اور مرتد ہے اور جو اس کو کافر مرتد نہ سمجھے وہ بھی کافر اور قطعی کافر ہے۔اس عقیدے کے بیان کرنے پر چودھری مجھے گولی مارنا چاہتا ہے تو احمد سعید کاظمی کا سینہ حاضر ہے۔یہ کہتے ہوئے آپ نے اپنی قمیض کے بٹن کھولے اور فرمایا "مار گولی" میں دیکھتا ہوں کہ تو کتنا بہادر ہے۔تیرا گرو تو بہت بزدل تھا تو کہاں سے بہادر نکل آیا ہے۔تیرا مرزا خبیث انگریز کا پٹھو اور اس کا ٹوڈی تھا۔تم بھی اس کے ٹوڈی ہو۔انگریز کے جوتے چاٹ کر دنیا بناتے اور ایمان گنواتے ہو"۔

پھر عوام سے مخاطب ہوتے ہوئے فرمایا کہ

"کیا ہم ٹوڈی اور انگریزی نبی کو مانیں؟ حاضرین بولے نہیں نہیں۔

پھر آپ نے فرمایا کہ قرآن وحدیث اور اجماع امت سے یہ بات قطعی طور پر ثابت ہے کہ ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ جل شانہ کے آخری نبی ہیں۔آپ کے بعد جو بھی نبوت کا دعویٰ کرے وہ جھوٹا، کذاب اور بے ایمان ہے۔مسلمانو! اپنے ایمانوں کو بچاؤ۔

حضور امام اہلسنت کاظمی سرکار نے جس جرأت سے یہ تقریر فرمائی یہ صرف آپ ہی کی شان تھی ورنہ ایسے موقعوں پر بڑوں بڑوں کے پتے پانی ہو جاتے ہیں۔آپ جب دلائل و براہین کے ساتھ مرزائیوں پر برسنے لگے تو اس مرزائی چودھری کے ہاتھ لٹک گئے اور لوگوں نے اسے پکڑ لیا اور اس کی ساری چودھراہٹ خاک میں ملا دی۔

حضرت امام کاظمی کے خطاب کی تاثیر سے کئی مرزائی آپ کے دست اقدس پر حلقہ اسلام میں داخل ہو گئے اور اب اس علاقے میں کوئی مرزائی نظر نہیں آتا۔

(بشکریہ، روزنامہ نوائے وقت لاہور 8 جولائی 2008ء)

## پیر ظہور شاہؒ سجادہ نشین جلال پور جٹاں:

پیر ظہور شاہ رحمۃ اللہ علیہ جلال پور جٹاں، ضلع گجرات کے سجادہ نشین تھے، آپؒ شیخِ طریقت ہونے کے ساتھ ساتھ بہترین مصنف بھی تھے، فتنۂ مرزائیت کی تردید میں آپؒ نے ایک کتاب "قہرِ یزدانی برسرِ دجالِ قادیانی"، لکھی تھی۔

محمد متین خالد

# قادیانیوں کی شرعی حیثیت
# اوران کا مکمل بائیکاٹ

ہمارے ہاں بہت سے لوگوں کا کہنا ہے کہ یہ درست ہے کہ قادیانی غیر مسلم اور کافر ہیں۔ لیکن دنیا میں غیر مسلم اور کافر تو اور بھی ہیں۔ مثلاً یہودی، عیسائی، سکھ، ہندو، پارسی، بہائی وغیرہ۔ لیکن صرف قادیانیوں سے مکمل بائیکاٹ کی مہم چلائی جاتی ہے۔ آخر کیوں؟

اس سوال کا جواب عرض کرنے سے پہلے یہ واضح کرنا ضروری ہے کہ کفار کی چار مشہور اقسام ہیں۔

1۔ عام کافر: ایسا شخص جو اعلانیہ کافر ہو، اسے عام کافر یا مطلق کافر کہتے ہیں۔ اس میں یہودی، عیسائی، سکھ ہندو، پارسی وغیرہ سب داخل ہیں۔ ایسے کافر کھلے عام علانیہ اپنے کفر کا اظہار کرتے ہیں۔ کفر ہر حال میں کفر ہے۔ یہ اسلام کی مکمل ضد ہے۔ دنیا کے تمام کافر اپنے کفر پر اسلام کا لیبل نہیں لگاتے۔ وہ لوگوں کے سامنے اپنے کفر کو اسلام کے نام سے پیش نہیں کرتے، بلکہ ان کے مذاہب کی اپنی الگ الگ پہچان ہے اور ان کے شعائر اور عقائد بھی علیحدہ علیحدہ ہیں۔

2۔ منافق: ایسا شخص جو زبان سے ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' کہتا ہے مگر اپنے دل کے اندر کفر کو چھپاتا ہے، ایسے شخص کو منافق کہتے ہیں۔ منافق کا کفر عام کافر سے بڑھ کر ہے کیونکہ اس نے کفر اور جھوٹ کو جمع کیا۔ منافق بہت خطرناک ہوتا ہے کیونکہ وہ کسی بھی وقت دھوکہ دے کر اسلام کو ناقابل تلافی نقصان پہنچا سکتا ہے۔ معروف منافق عبداللہ بن ابی کا کردار کسی سے پوشیدہ نہیں ہے۔

3۔ مرتد: ایسا شخص جو دین اسلام میں داخل ہو کر پھر اسے چھوڑ دے اور کفر اختیار کر لے یا کسی اور مذہب (کتابی یا غیر کتابی) میں داخل ہو جائے، اسے مرتد کہتے ہیں۔

مرتد کے بارے میں حکم ہے کہ اس پر اسلام پیش کیا جائے، اسلام کے بارے میں اس کے ذہن میں کوئی شک وشبہ یا الجھن ہو تو اسے دور کیا جائے۔ اگر وہ نہ مانے تو اسے 3 دن تک قید میں رکھا جائے

اور ہر ممکن طریقے سے اسے سمجھایا جائے۔ اس دوران میں اگر وہ واپس اسلام کی طرف لوٹ آئے تو ٹھیک، ورنہ اسے قتل کر دیا جائے۔ تمام مہذب ملکوں، حکومتوں اور قوانین میں باغی کی سزا موت ہے۔

اسلام کا باغی وہ ہے جو اسلام سے مرتد ہو جائے، اس لئے اسلام میں مرتد کی سزا موت ہے۔ لیکن اسلام نے اس میں بھی رعایت دی ہے۔ حکومتیں باغیوں کو کسی قسم کی کوئی رعایت نہیں دیتیں۔ گرفتار ہونے کے بعد اگر جرم ثابت ہو جائے تو حکومت اپنے باغی کو فوری طور پر سزائے موت دے دیتی ہیں۔ وہ ہزار معافی مانگے، توبہ کرے، قسمیں اٹھائے کہ آئندہ ایسا ارتکاب نہیں کروں گا، ساری عمر حکومت کا وفادار بن کر اچھے شہری کی طرح زندگی بسر کروں گا۔ مگر حکومت ایک نہیں سنتی اور اس کی معافی نا قابل قبول سمجھی جاتی ہے۔ مگر اسلام میں اتنی رعایت ہے کہ اسے تین دن کی مہلت دی جاتی ہے۔ اس کو تلقین کی جاتی ہے کہ توبہ کر لے، معافی مانگ لے تو سزا سے بچ جائے گا۔ افسوس ہے کہ پھر بھی اسلام میں مرتد کی سزا پر اعتراض کیا جاتا ہے۔

مرتد کے واجب القتل ہونے پر امت کا اجماع ہے۔ فقہا کے نزدیک زوجین میں سے ایک مرتد ہو جائے تو نکاح ٹوٹ جاتا ہے۔ اگر میاں بیوی علیحدگی اختیار نہ کریں اور اس دوران میں اگر کوئی اولاد پیدا ہو جائے تو وہ ولد الحرام ہوگی۔ مرتد کا ذبیحہ حلال نہیں بلکہ مردار ہے، خواہ وہ اہل کتاب کے مذہب میں داخل ہوا ہو یا کسی اور مذہب میں۔ ارتداد سے نکاح، ذبیحہ، گواہی اور وراثت وغیرہ باطل ہو جاتی ہے۔ فقہاء کے نزدیک مرتد مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں کیا جا سکتا بلکہ اس کی لاش کو گھسیٹتے ہوئے کتے کی طرح کسی گڑھے میں ڈال دیا جائے۔

4۔ زندیق: ایسا شخص جو بظاہر تو اسلام کو اختیار کیے ہوئے ہو لیکن باطن میں عقائد کفریہ رکھتا ہو اور باطل تاویلات سے انہیں عقائد اسلام قرار دیتا ہو یا اپنے کفر کو اسلام ثابت کرنے پر تلا ہوا ہو یا حضرت محمد ﷺ کی نبوت کا اعتراف کرنے کے باوجود کافرانہ عقائد رکھتا ہو یا قرآن مجید کی آیات، احادیث مبارکہ یا صحابہ کرامؓ کے ارشادات کو توڑ موڑ کر باطل تاویلات کر کے اپنے کفر کو اسلام ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہو یا اسلام کے عقائد متواترہ میں سے کسی ایک پر بھی طعن کرتا ہو یا تبدیل کرتا ہو یا شرعی اصلاحات والفاظ تو نہ بدلے لیکن ان کے اجماعی اور متفق علیہ مفہوم کو بدل دے۔ مثلاً ختم نبوت، نزول مسیح، معراج اور جہاد کا انکار تو نہ کرے لیکن ان کے اجماعی مفہوم کو بدل کر نئے مفہوم اور مطالب بیان کرے، اسے زندیق کہتے ہیں۔

زندیق کا معاملہ مرتد سے بھی زیادہ سنگین ہے۔ زندیق کی توبہ قبول نہیں کیونکہ اس کی توبہ کا اعتبار نہیں۔ اس لئے کہ اس کے باطن میں سازش پوشیدہ ہے، اس پر سزائے موت لازماً جاری کی جائے گی

خواہ ہزار بار توبہ کرے۔ جیسے زنا کی سزا توبہ سے معاف نہیں ہوتی بلکہ ہر حال میں اس پر سزا جاری کی جاتی ہے۔اسی طرح زندیق کی سزا توبہ سے معاف نہیں ہوگی،اس پر سزائے موت لازماً جاری کی جائے گی کیونکہ اس نے زندقہ کے جرم کا ارتکاب کیا ہے یعنی اپنے کفر کو اسلام ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس مسئلہ کو ایک مثال سے واضح کیا جاتا ہے۔شریعت اسلامیہ میں شراب حرام ہے۔اس کا پینا، بنانا یا خریدوفروخت کرنا ممنوع ہے۔اب کوئی شخص شراب فروخت کرتا ہے تو وہ ایک جرم کا ارتکاب کرتا ہے۔ ایک دوسرا شخص شراب بیچتا ہے لیکن اس نے شراب کی بوتل پر آب زم زم کا لیبل لگایا ہوا ہے۔اس کا یہ جرم پہلے شخص سے ہزار گنا زیادہ نا قابل معافی ہے۔اس طرح شریعت میں خنزیر حرام اور نجس العین ہے۔ اس کا گوشت فروخت کرنا،خریدنا،کھانا قطعی حرام ہے۔اب اگر کوئی آدمی خنزیر کا گوشت فروخت کرتا ہے اور صاف صاف کہتا ہے کہ یہ خنزیر کا گوشت ہے، جس کو لینا ہے، لے لے، جو نہیں خریدنا چاہتا، وہ نہ لے۔ یہ شخص خنزیر کا گوشت بیچنے کا مجرم ہے۔لیکن اگر کوئی شخص خنزیر کے گوشت کو بکرے کا گوشت کہہ کر فروخت کرتا ہے تو اس کا جرم پہلے شخص کے جرم سے کہیں زیادہ سنگین ہے۔دونوں مجرم ہیں۔لیکن دونوں کے جرم کی نوعیت میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔ایک حرام کو بیچتا ہے حرام کے نام سے جس سے کوئی دھوکہ نہیں۔ایک حرام کو فروخت کرتا ہے حلال کے نام سے جس سے ہر شخص آسانی سے دھوکہ کھا سکتا ہے۔ بالکل یہی فرق، یہودیوں، عیسائیوں، سکھوں اور ہندوؤں کا قادیانیوں سے ہے۔ یہودی، عیسائی، سکھ اور ہندو وغیرہ اپنے کفر کو کفر کے طور پر پیش کرتے ہیں لیکن قادیانی اپنے کفر کو اسلام کہہ کر پیش کرتا ہے۔لہٰذا اس بات میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ قادیانی زندیق ہیں کیونکہ یہ لوگ بظاہر مسلمان ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں اور مسلمانوں کو گمراہ کرنے کیلئے قرآن مجید، احادیث رسول ﷺ صحابہ کرامؓ، کلمہ، نماز، روزہ سے ظاہری وابستگی ظاہر کرتے نظر آتے ہیں۔اگر کوئی قادیانی لاکھ دعویٰ کرے کہ وہ مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتا بلکہ مصلح، ہادی یا امام مانتا ہے تو ایسی صورت میں بھی اسے زندیق سمجھا جائے گا کیونکہ اس نے ایک کذاب مدعی نبوت اور مفتری کو مصلح اور ہادی مانا ہے۔فقہاء کے نزدیک جو شخص نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد کسی مدعی نبوت کو نبی، پیغمبر، مصلح، مجدد، راہبر حتیٰ کہ مسلمان تسلیم کرے، اس کا بھی وہی حکم ہے جو خود مدعی نبوت کا ہے۔

علماء وفقہاء کے نزدیک قادیانی زندیق ہیں جو اسلام کو کفر اور کفر کو اسلام کہتے ہیں۔شریعت میں زندیق واجب القتل ہے۔زندیق، مرتد سے بھی زیادہ بدتر اور سنگین ہے۔کیونکہ مرتد توبہ کرکے دوبارہ اسلام میں داخل ہو تو اس کی توبہ قبول ہے۔لیکن زندیق کی توبہ قبول نہیں۔مرتد کی اولاد کے بارے میں فقہاء نے لکھا ہے کہ جس نے خود ارتداد اختیار کیا، وہ اصلی مرتد ہے، اس کو اسلام لانے پر مجبور کیا جائے گا

اور اگر وہ اسلام نہ لائے تو اسے قتل کر دیا جائے گا۔ مرتد والدین کی صلبی اولاد والدین کے تابع ہونے کی وجہ سے حکماً مرتد کہلاتی ہے، اس لئے ان کے بالغ ہونے کے بعد ان کو بھی اسلام لانے پر مجبور کیا جائے گا، لیکن اگر وہ اسلام قبول نہ کرے تو اس کو قتل نہیں کیا جائے گا بلکہ حبس وضرب کی سزا دی جائے گی۔ البتہ تیسری پشت میں مرتد کی اولاد پر مرتد کے احکام جاری نہیں ہوتے، بلکہ عام کافر کے احکام جاری ہوتے ہیں۔ لیکن قادیانیوں کی سو نسلیں بھی بدل جائیں تو اس کا حکم زندیق اور مرتد کا رہے گا۔ سادہ کافر کا حکم نہیں ہوگا، کیونکہ ان کا جو جرم ہے، یعنی کفر کو اسلام اور اسلام کو کفر کہنا، یہ جرم ان کی آئندہ نسلوں میں پایا جاتا ہے۔

الغرض قادیانی جتنے بھی ہیں، خواہ وہ اسلام کو چھوڑ کر مرتد ہوئے ہوں، یا وہ ''پیدائشی احمدی'' ہوں یعنی قادیانیوں کے گھر میں پیدا ہوئے ہوں اور یہ کفران کو ورثے میں ملا ہو تو ان سب کا ایک ہی کفر ہے یعنی مرتد اور زندیق کا۔ کیونکہ ان کا جرم صرف یہ نہیں کہ وہ اسلام کو چھوڑ کر کافر بنے ہیں بلکہ ان کا جرم یہ ہے کہ دین اسلام کو کفر کہتے ہیں اور اپنے کفر کو اسلام کا نام دیتے ہیں اور یہ جرم ہر قادیانی میں پایا جاتا ہے، خواہ وہ اسلام کو چھوڑ کر قادیانی بنا ہو یا پیدائشی قادیانی ہو۔ اس مسئلہ کو خوب سمجھ لیجئے، بہت سے لوگوں کو قادیانیوں کی صحیح حقیقت معلوم نہیں۔

ان تمام مباحث کا خلاصہ یہ ہے کہ

- جو شخص اسلام چھوڑ کر قادیانی مذہب اختیار کر لے، وہ مرتد بھی ہے اور زندیق بھی۔
- اس کی صلبی اولاد بھی اپنے والدین کے تابع ہونے کی وجہ سے حکماً مرتد ہے اور زندیق بھی۔
- اس کی اولاد کی اولاد مرتد نہیں بلکہ خالص زندیق ہے، چاہے ہزار نسلیں ہوں۔ سب زندیق ہیں۔
- مرتد اور زندیق دونوں واجب القتل ہیں، دونوں سے ہر قسم کے معاشی و معاشرتی تعلقات رکھنا حرام ہے۔

عقیدہ ختم نبوت کے مفہوم کو اپنے ظاہر پر رکھنا لازم اور ضروری ہے۔ اس میں ہر تاویل، باطل ہوگی جو تاویل کرنے والے کو کفر سے نہیں بچا سکتی۔ قادیانی مذہب کی تمام تر بنیاد تاویلات پر ہے۔ مرزائی لٹریچر کا مطالعہ کرنے والا جانتا ہے کہ یہ گروہ باب تاویل میں باطنیہ جیسے باطل پرست فرقہ سے بھی دو قدم آگے ہے۔ قادیانیوں کے عقائد اور اس پر ان کی تاویلات سراسر زندقہ ہیں۔ فقہاء کے نزدیک اگر کوئی شخص حضور نبی کریم ﷺ کی نبوت کا اعتراف کرتے ہوئے شعائر اسلام کی پابندی بھی دکھائے لیکن ضروریات دین (مثلاً عقیدہ ختم نبوت، عقیدہ حیات ونزول حضرت عیسیٰ علیہ السلام، جہاد وغیرہ) کے

خلاف عقائد رکھتا ہو تو وہ زندیق ہے۔ یا بعض ضروریات دین کی ایسی من مانی تاویل کرے جو صحابہ کرامؓ ،تابعین اور اجماع امت کے سراسر خلاف ہو تو ایسا شخص شریعت میں زندیق ہے۔ مثلاً ایک شخص کہتا ہے کہ بے شک حضور نبی کریم ﷺ خاتم النبیین ہیں مگر اس کے معنی یہ ہیں کہ آپ ﷺ کے بعد ظلی یا بروزی نبی آ سکتا ہے۔

چاروں آئمہ اس بات پر متفق ہیں کہ زندیق واجب القتل ہے۔ اس لیے کہ اس کی توبہ کا پتہ لگانا دشوار ہے۔ ایک دفعہ ہارون الرشید کے سامنے ایک زندیق پیش کیا گیا۔ خلیفہ نے امام ابو یوسف کو اس سے مناظرہ کرنے کیلئے دربار میں طلب کیا اور حکم دیا کہ آپ اس سے مکالمہ و مناظرہ کریں۔ امام ابو یوسف نے خلیفہ سے کہا: ''اے امیر المومنین! دیر نہ کیجئے، تلوار منگوائے اور ابھی اس کا سر قلم کیجئے۔ یہ زندیق ہے، مرتد نہیں کہ اس کو مناظرہ سے سمجھایا جائے۔ اس زندیق کا ایک لمحہ بھی زندہ رہنا اسلام کے لئے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے''۔

(تاریخ بغداد از خطیب ابو بکر ج 14 ص 253)

امام الانبیاء، سید الکونین حضرت محمد ﷺ ''فداہ ابی و امی'' کی ختم نبوت پر غیر متزلزل اور پختہ یمان کسی آدمی کے مومن ہونے کیلئے لازم شرط ہے۔ امت مسلمہ کا متفقہ عقیدہ ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اللہ تعالیٰ کے آخری نبی اور رسول ہیں۔ آپ ﷺ کے بعد کسی قسم کا کوئی تشریعی، غیر تشریعی، ظلی، بروزی یا نیا نبی نہیں آئے گا۔ حضور نبی کریم ﷺ پر ہر قسم کی نبوتوں کا خاتمہ ہو چکا ہے اور آپ ﷺ خاتم الانبیاء بمعنی آخر الانبیاء ہیں۔ آپ ﷺ کو تمام انبیاء سابقین علیہم السلام کے بعد آخری نبی ماننا ضروریات دین اور عقائد اسلام میں سے ہے۔ آپ ﷺ کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنا کفر و ضلالت ہے۔ آپ ﷺ کے بعد جو شخص بھی نبوت کا دعویٰ کرے، وہ کافر، مرتد، زندیق اور واجب القتل ہے۔ قرآن مجید کی ایک سو سے زائد آیات مبارکہ اور حضور نبی کریم ﷺ کی تقریباً دو سو دس احادیث مبارکہ اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ حضور خاتم النبیین ﷺ اللہ تعالیٰ کے آخری نبی اور رسول ہیں۔ اس بات پر ایمان ''عقیدۂ ختم نبوت'' کہلاتا ہے۔

ختم نبوت اسلام کا متفقہ، اساسی اور اہم ترین بنیادی عقیدہ ہے۔ دین اسلام کی پوری عمارت اس عقیدہ پر کھڑی ہے۔ یہ ایک ایسا حساس عقیدہ ہے کہ اگر اس میں شکوک و شبہات کا ذرا سا بھی رخنہ پیدا ہو جائے تو ایک مسلمان نہ صرف اپنی متاع ایمان کھو بیٹھتا ہے بلکہ وہ حضرت محمد ﷺ کی امت سے بھی خارج ہو جاتا ہے۔ پوری امت مسلمہ کا اس امر پر اجماع ہے کہ سب سے اول نبی حضرت آدم علیہ السلام اور سب سے آخری حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہیں۔ جیسا کہ ملا علی قاری نے لکھا ہے کہ:

''دعویٰ النبوۃ بعد نبینا صلی اللہ علیہ وسلم کفر بالاجماع''

''یعنی ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ باجماع امت کفر ہے''۔

منکرین ختم نبوت قادیانیوں کے تمام عقائد ونظریات زنادقہ کے زمرے میں آتے ہیں۔صفحات کی قلت کے پیش نظران کے صرف چند زندیقانہ عائد درج کیے جاتے ہیں۔اس کے مطالعہ سے آپ خود اندازہ لگالیں کہ قادیانی، دیگر کافروں سے کتنے زیادہ خطرناک اور مہلک ہیں۔

قادیانی زنادقہ نمبر 1: مرزا قادیانی محمد رسول اللہ ہے (نعوذ باللہ)

قادیانیوں کا سب سے بڑا زندیقانہ عقیدہ یہ ہے کہ جھوٹا مدعی نبوت آنجہانی مرزا قادیانی بذات خود ''محمد رسول اللہ'' ہے۔(نعوذ باللہ) اس سلسلہ میں مرزا قادیانی دعویٰ کرتا ہے:

''پھر اسی کتاب میں اس مکالمہ کے قریب ہی یہ وحی اللہ ہے محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم اس وحی الہٰی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی''۔

(ایک غلطی کا ازالہ صفحہ 4، مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 صفحہ 207 از مرزا قادیانی)

''میں آدمؑ ہوں میں نوحؑ ہوں، میں ابراہیمؑ ہوں، میں اسحاقؑ ہوں، میں یعقوبؑ ہوں، میں اسماعیلؑ ہوں، میں موسیٰؑ ہوں، میں داؤدؑ ہوں، میں عیسیٰؑ ابن مریم ہوں، میں محمد ہوں''۔

(تتمہ حقیقت الوحی صفحہ 521، مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 521 از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کا بیٹا اپنے باپ کے دعویٰ ''محمد رسول اللہ'' کی تشریح ان الفاظ میں کرتا ہے:

''اور چونکہ مشابہت تامہ کی وجہ سے مسیح موعود (مرزا قادیانی) اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میں کوئی دوئی (فرق) باقی نہیں کہ ان دونوں کے وجود بھی ایک وجود کا ہی حکم رکھتے ہیں جیسا کہ خود مسیح موعود نے فرمایا ہے کہ صار وجودی وجودہ (دیکھو خطبہ الہامیہ صفحہ 171) اور حدیث میں بھی آیا ہے کہ حضرت نبی کریم نے فرمایا کہ مسیح موعود (مرزا قادیانی) میری قبر میں دفن کیا جائے گا جس سے یہی مراد ہے کہ وہ میں ہی ہوں یعنی مسیح موعود (مرزا قادیانی) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے الگ کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہی ہے جو بروزی رنگ میں دوبارہ دنیا میں آئے گا تا کہ اشاعت اسلام کا کام پورا کرے اور **ھو الذی ارسل رسولہ بالھدی و دین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ** کے فرمان کے مطابق تمام ادیان باطلہ پر اتمام حجت کر کے اسلام کو دنیا کے کونوں تک پہنچا دے تو اس صورت میں کیا اس بات میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ قادیان میں اللہ تعالیٰ نے پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اتارا تا کہ اپنے وعدہ کو پورا

کرے جو اس نے آخرین منھم لما یلحقوا بھم میں فرمایا تھا"۔

(کلمۃ الفصل صفحہ 105,104، از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

"ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات عطا ہوتے تھے کسی کو بہت، کسی کو کم۔ مگر مسیح موعودؑ کو تو تب نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہ ﷺ کے تمام کمالات کو حاصل کر لیا اور اس قابل ہو گیا کہ ظلی نبی کہلائے پس ظلی نبوت نے مسیح موعودؑ کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اس قدر آگے بڑھایا کہ نبی کریم ﷺ کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا"۔

(کلمۃ الفصل صفحہ 113، از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

"ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود (مرزا قادیانی) نبی کریم ﷺ سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے صار وجودی وجودہ نیز من فرق بینی و بین المصطفی فما عرفنی و ماریٰ اور یہ اس لئے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا جیسا کہ آیت آخرین منھم سے ظاہر ہے، پس مسیح موعود خود محمد ﷺ رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کیلئے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے، اس لئے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں، ہاں اگر محمد ﷺ رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی"۔

(کلمۃ الفصل صفحہ 158 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

گویا "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" کے معانی قادیانیوں کے نزدیک "لا الہ الا اللہ مرزا رسول اللہ" ہیں۔ جیسا کہ مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر احمد نے لکھا کہ مرزا قادیانی خود محمد رسول اللہ ہے۔ لہٰذا ہم مرزا قادیانی کو محمد رسول اللہ مان کر یہ کلمہ پڑھتے ہیں۔ اس لئے ہمیں نیا کلمہ بنانے کی ضرورت نہیں۔

مرزا قادیانی کا ایک خاص مرید قاضی ظہور الدین اکمل مرزا قادیانی کی شان میں ایک نظم لکھتے ہوئے اپنا یہ عقیدہ اس طرح واضح کرتا ہے۔

غلام احمد ہے عرش رب اکرم
مکاں اس کا ہے گویا لا مکاں میں
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق
شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں

اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں"

(اخبار بدر قادیان 25 اکتوبر 1906ء)

جب اس دلخراش قصیدہ پر اعتراض ہوا تو قادیانی قیادت نے جلتی پر تیل کی طرح جو جواب دیا، وہ نہایت افسوسناک ہے، ملاحظہ فرمائیں۔

"یہ وہ نظم ہے جو حضرت مسیح موعود کے حضور پڑھی گئی اور خوشخط لکھے ہوئے قطعے کی صورت میں پیش کی گئی اور حضور اسے اپنے ساتھ اندر لے گئے۔ پھر یہ نظم اخبار بدر 25 اکتوبر 1906ء میں چھپی اور شائع ہوئی۔ پس حضرت مسیح موعود کا شرف سماعت حاصل کرنے اور جزاکم اللہ تعالیٰ کا صلہ پانے اور اس قطعے کو اندر خود لے جانے کے بعد کسی کو حق ہی کیا پہنچتا ہے کہ اس پر اعتراض کر کے اپنی کمزوری ایماں وقلت عرفاں کا ثبوت دے"۔

(اخبار روزنامہ "الفضل" 23 اگست 1944ء ص 4)

قادیانیوں سے سوال کرنا چاہیے کہ کیا صحابہ کرامؓ، تابعین، تبع تابعین، امت مسلمہ کے مفسرین، محدثین، بزرگان دین، اکابرین بھی یہی عقیدہ رکھتے تھے کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب مکرم حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کو قادیان میں دوبارہ مبعوث کرے گا؟ (نعوذ باللہ)

اس زندیقانہ عقیدہ کے باوجود قادیانی خود کو مسلمان کہتے ہیں۔ اس کفریہ عقیدہ کو عین اسلام کہتے ہیں۔ اس عقیدہ کے نہ ماننے والے کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں۔ گویا اگر کوئی شخص مرزا قادیانی کو "محمد رسول اللہ" تسلیم نہ کرے یا کلمہ طیبہ میں "محمد رسول اللہ" سے مراد مرزا قادیانی نہ لے تو وہ قادیانیوں کے نزدیک مسلمان نہیں ہے۔ آپ خود فیصلہ کریں کہ اس سے بڑا بھیانک جرم اور کیا ہو سکتا ہے؟

ستم ظریفی یہ ہے کہ قادیانی اپنے اس عقیدہ کو اسلام کے نام پر پیش کرتے ہیں۔ مزید یہ کہ وہ تقریر وتحریر کے ذریعے اپنے اس زندیقانہ عقیدہ کی بھرپور تشہیر کرتے ہیں اور اگر انہیں منع کیا جائے تو وہ مظلوم بن جاتے ہیں اور پروپیگنڈا کرتے ہیں کہ انہیں اپنے مذہبی عقیدہ کے مطابق زندگی بسر کرنے سے روکا جا رہا ہے۔ یہ حقوق انسانی کی خلاف ورزی اور آزادی اظہار پر قدغن ہے۔ سوچنا چاہیے کہ یہ کیسی آزادی ہے کہ جس سے اکثریت کی دل آزاری ہوتی ہو، بلاشبہ اس عقیدہ کی بناء پر ہر قادیانی زندیق ہے کہ وہ اپنے کفر کو اسلام کہتا اور لوگوں کو اس کی تبلیغ کرتا ہے۔

قادیانی زنادقہ نمبر 2: حضور نبی کریم ﷺ کی توہین

قادیانیوں کا عقیدہ ہے: ''آنحضرت ﷺ اور آپ کے اصحاب ...... عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے حالانکہ مشہور یہ تھا کہ سور کی چربی اس میں پڑتی ہے۔'' (نعوذ باللہ)

(مرزا قادیانی کا مکتوب، اخبار الفضل قادیان 22 فروری 1924ء)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پا سکتا ہے حتیٰ کہ محمد رسول اللہ ﷺ سے بھی بڑھ سکتا ہے''۔ (نعوذ باللہ)

(مرزا بشیر الدین محمود کی ڈائری، اخبار الفضل قادیان نمبر 5، جلد 10، 17 جولائی 1922ء)

قادیانی کا عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کی شخصیت تمام انبیاء کرام بشمول حضرت محمد ﷺ کا مجموعہ ہے۔ (حقیقت الوحی ص 73 مندرجہ روحانی خزائن ج 22 ص 76 از مرزا قادیانی)

قارئین کرام! آپ خود فیصلہ کریں کہ ایسے گستاخانہ اور زہریلے عقائد رکھنے والا کتنا بڑا بھیانک کافر ہوگا۔ راجپال، سلمان رشدی اور قادیانیوں میں کیا فرق باقی رہ گیا ہے؟ ظلم یہ ہے کہ وہ ایسے عقائد کو اسلام کہتے ہیں۔ خود کو مسلمان کہتے ہیں اور اگر کوئی شخص تنقید کرے کہ آپ شان رسالت ﷺ میں توہین کے مرتکب ہوئے ہیں تو قادیانی ایسے شخص کو دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں۔ اس کو زندقہ کہتے ہیں۔

قادیانی زنادقہ نمبر 3: نبوت جاری ہے۔

قادیانی ختم نبوت کے منکر ہیں جو اسلام کا قطعی عقیدہ ہے۔ وہ مسلمانوں کے اس اہم عقیدہ کو مردہ لعنتی، شیطانی اور قابل نفرت عقیدہ کہتے ہیں۔ (نعوذ باللہ)

(ملفوظات ج 10 ص 127 از مرزا قادیانی، ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 139,138,183 مندرجہ روحانی خزائن ج 21 ص 354,306 از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کہتا ہے: ''مبارک ہے وہ جس نے مجھے پہچانا۔ میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں۔ اور میں اس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں۔ بدقسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے''۔

(کشتی نوح صفحہ 56، مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 61 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ پاخانوں کی نجاست اٹھانیوالا چوہڑا بھنگی جو چور ہو، زانی ہو، جیل میں قید بھی رہ چکا ہو۔ اس کی ماں، دادیاں اور نانیاں بھی ایسے ہی نجس کاموں میں مشغول رہی ہوں، وہ مردار کھاتے اور گوہ اٹھاتے ہوں، اگر مسلمان ہو جائیں تو وہ نبی اور رسول بن سکتے ہیں۔

(تریاق القلوب ص 152 مندرجہ روحانی خزائن ج 15 ص 279-280 از مرزا قادیانی)

قادیانی عقیدہ ختم نبوت کے سلسلے میں مختلف زندیقانہ تاویلات کرتے ہیں کہ خاتم النبیین کا معنی

نبیوں کی مہر ہے۔یعنی پہلے اللہ تعالیٰ نبوت عطا کرتے تھے لیکن اب حضور نبی کریم ﷺ کی اطاعت سے نبوت ملے گی۔یعنی جو شخص آپ ﷺ کی اطاعت اور اتباع کرے گا، آپ ﷺ اس پر مہر لگادیں گے اور وہ نبی بن جائے گا۔کبھی کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ اپنے پہلوں کیلئے آخری ہیں، آئندہ آنے والے نبیوں کے لئے نہیں۔کبھی کہتے ہیں: ''نبوت کسبی ہے، وہبی نہیں''۔یعنی ہر شخص اپنی محنت و کوشش اور ریاضت و مجاہدات سے نبی بن سکتا ہے۔کبھی کہتے ہیں کہ نبوت بھی ایک نعمت ہے، امت محمدیہ اس سے کیوں محروم ہوگئی ہے؟ اسے ہمیشہ جاری رہنا چاہیے۔

ان کفریہ عقائد کے باوجود قادیانی خود کو مسلمان کہتے ہیں اور ان عقائد کے نہ ماننے والوں کو کافر۔ اسے کہتے ہیں زنادقہ یعنی نام اسلام کا لیتے ہیں لیکن اپنے کفریہ عقائد کو اسلام کے نام پر پیش کرتے ہیں۔ کس قدر ظلم اور ناانصافی کی بات ہے کہ ساڑھے چودہ سو سال سے امت مسلمہ میں تواتر کے ساتھ رائج اس متفقہ اور غیر متزلزل عقیدہ کے ماننے والوں کو کافر کہا جارہا ہے۔

قادیانی زندقہ نمبر 4: قرآن مجید مرزا قادیانی پر نازل ہوا۔

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن مجید، مرزا قادیانی پر دوبارا اترا۔اس سلسلہ میں مرزا قادیانی کا بیٹا لکھتا ہے: ''ہم کہتے ہیں کہ قرآن کہاں موجود ہے؟ اگر قرآن موجود ہوتا تو کسی کے آنے کی کیا ضرورت تھی۔مشکل تو یہی ہے کہ قرآن دنیا سے اٹھ گیا ہے۔اسی لئے تو ضرورت پیش آئی کہ محمد رسول اللہ ﷺ (مرزا قادیانی) کو بروزی طور پر دوبارہ دنیا میں مبعوث کرکے آپ پر قرآن شریف اتارا جاوے''۔

(کلمۃ الفصل صفحہ 173 از صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کا کہنا ہے: ''قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں''۔

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات صفحہ 77 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

وہ مزید کہتا ہے: ''مجھے اپنی وحی پر ایسا ہی ایمان ہے جیسا کہ توریت اور انجیل اور قرآن کریم پر''۔

(اربعین نمبر 4 صفحہ 19، مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 454 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن مجید میں تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ درج ہے۔مکہ، مدینہ، قادیان۔(ازالہ اوہام ص 40 مندرجہ روحانی خزائن ج 3 ص 140 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن مجید قادیان کے قریب نازل ہوا۔اس سلسلہ میں مرزا قادیانی نے قرآن مجید کی آیات میں تحریف بھی کی۔صرف ایک نمونہ ملاحظہ فرمائیں۔

''انا انزلناہ قریباً من القادیان۔ و بالحق انزلناہ و بالحق نزل صدق اللہ و

رسولہ۔

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص59 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن مجید کی مندرجہ ذیل آیات مرزا قادیانی پر نازل ہوئی ہیں۔ اب ان آیات کے مصداق حضرت محمد ﷺ نہیں بلکہ مرزا قادیانی ہے۔ (نعوذ باللہ)

"انا اعطینك الكوثر۔ فصل لربك وانحر۔ ان شانئك هو الابتر"۔

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص73 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

"ورفعنالك ذكرك"۔

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص74 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

"تبت يدا ابى لهب و تب"

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص198 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

"محمد رسول الله والذين معه اشداء على الكفار رحماء بينهم"

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص73 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

"يسٓ والقرآن الحكيم انك لمن المرسلين"

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص398 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

"وما ارسلنك الا رحمة للعالمين"

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص64 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

اسے کہتے ہیں زنادقہ۔ سب جانتے ہیں کہ قرآن مجید کی مذکورہ آیات حضور نبی کریم ﷺ پر نازل ہوئی ہیں۔ مگر قادیانی کہتے ہیں کہ یہ آیات مرزا قادیانی پر نازل ہوئی ہیں (نعوذ باللہ) اور دعویٰ کرتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں اور ہمارا مذہب اسلام ہے۔ اگر کوئی شخص یہ کہے کہ قرآن مجید کی مندرجہ بالا آیات آنجہانی مرزا قادیانی پر نازل نہیں ہوئیں تو قادیانیوں کے نزدیک ایسا شخص کافر اور مرتد ہے اور یہ ہے زندقہ جس کا مرتکب ہر قادیانی ہے۔

**قادیانی زنادقہ نمبر 5: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی توہین**

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو گالیاں دینے، بدزبانی اور جھوٹ بولنے کی عادت تھی۔ انہوں نے انجیل چرا کر لکھی۔ ان کا کوئی معجزہ نہیں بلکہ معجزہ مانگنے والوں کو گندی گالیاں دیتے تھے۔ آپ کے ہاتھ میں سوائے مکروفریب کے اور کچھ نہیں تھا۔

(انجام آتھم حاشیہ ص7,6,5 مندرجہ روحانی خزائن ج11 ص289 تا 291 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام شراب پیا کرتے تھے۔
(کشتی نوح ص 73 مندرجہ روحانی خزائن ج 19 ص 71 مرزا قادیانی)
قادینوں کا عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تین دادیاں اور نانیاں زنا کار اور کسبی تھیں۔ آپ کنجریوں سے محبت کرتے تھے۔
(انجام آتھم حاشیہ ص 7 مندرجہ روحانی خزائن ج 11 ص 291 از مرزا قادیانی)
قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ حضرت مریم نے ناجائز حمل کی وجہ سے یوسف نجار نامی ایک شخص سے نکاح کیا۔ پھر حضرت عیسیٰ علیہ السلام، اپنی والدہ حضرت مریم علیہم السلام کے نکاح کے دو ماہ بعد پیدا ہوئے۔
(کشتی نوح ص 20 مندرجہ روحانی خزائن ج 19 ص 18، چشمہ مسیحی ص 24 مندرجہ روحانی خزائن ج 20 ص 356,355 از مرزا قادیانی)

انبیاء کرام اللہ تعالیٰ کا خاص انتخاب ہوتے ہیں۔ وہ معصوم عن الخطاء ہوتے ہیں۔ ان میں سے کسی ایک کی شان اقدس میں معمولی سی بھی گستاخی ایک شخص کو دائرہ اسلام سے خارج کر دیتی ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام، اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ رسولوں میں سے ہیں۔ قرآن مجید میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں کئی آیات نازل ہوئی ہیں۔ لیکن آنجہانی مرزا قادیانی نے آپ کے متعلق جو بازاری زبان استعمال کی ہے، وہ قابل صد نفرین ہے۔ افسوس! ہر قادیانی اپنے گرو مرزا قادیانی کی اتباع میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق یہی گستاخانہ عقائد رکھتا ہے، اس کی تشہیر کرتا ہے اور اس کی تبلیغ کرتا ہے۔ اس کے باوجود وہ اپنے مذہب کو اسلام اور خود کو مسلمان کہتا ہے۔ اسے کہتے ہیں زندقہ۔

**قادیانی زنادقہ نمبر 6: دیگر مقدس ہستیوں و مقامات کی توہین**

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کے ساتھی صحابہ کرام ہیں۔
(سیرت المہدی ج 3 ص 128 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)
قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کی بیوی ام المومنین ہے۔
(ملفوظات احمدیہ ج اول ص 555 از مرزا قادیانی)
قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی کا خاندان اہل بیت ہے۔
(درثمین ص 45 از مرزا قادیانی)
قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی 100 امام حسینؓ کے برابر ہے۔
(نزول المسیح ص 101 مندرجہ روحانی خزائن ج 18 ص 477 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ جہاد حرام ہے۔اب جو جہاد کرتا ہے وہ خدا کا دشمن ہے۔
(تحفہ گولڑویہ ضمیمہ ص 41 مندرجہ روحانی خزائن ج 17 ص 77، 78 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ قادیان (مرزا قادیانی کی جنم بھومی) جانے پر حج سے زیادہ ثواب ملتا ہے۔
(آئینہ کمالات اسلام ص 352 مندرجہ روحانی خزائن ج 5 ص 352 از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کا عقیدہ ہے کہ اسلام کے دو حصے ہیں ایک یہ کہ خدا تعالیٰ کی اطاعت کریں اور دوسرے اس سلطنت (انگریز) کی جس نے امن قائم کیا ہوا ہے جس نے ظالموں کے ہاتھ سے اپنے سایہ میں قادیانیوں کو پناہ دی، سو وہ سلطنت برطانیہ ہے۔
(شہادت القرآن صفحہ 84، مندرجہ روحانی خزائن ج 6 ص 380 از مرزا قادیانی)

مسجد اقصیٰ امت مسلمہ کا قبلہ اول ہے۔یہ حضور سرور کائنات ﷺ کے سفر معراج کی پہلی منزل تھی۔ یہاں تمام انبیاء کرام نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اقتداء میں نماز پڑھی۔آپ ﷺ حضرت جرائیل علیہ السلام کی معیت میں یہاں سے ہفت افلاک طے کر کے اللہ تعالیٰ کے حضور پہنچے۔جبکہ آنجہانی مرزا قادیانی مسجد اقصیٰ کے بارے میں کہتا ہے:

"والمسجد الاقصے المسجد الذی بناہ المسیح الموعود فی القادیان"۔
مسجد اقصیٰ سے مراد وہ مسجد ہے جسے قادیان میں مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے بنایا۔
(خطبہ الہامیہ ص 25 مندرجہ روحانی خزائن ج 16 ص 25 از مرزا قادیانی)

''معراج میں جو آنحضرت ﷺ مسجد الحرام سے مسجد اقصیٰ تک سیر فرما ہوئے، وہ مسجد اقصیٰ یہی ہے جو قادیان میں بجانب مشرق واقع ہے جس کا نام خدا کے کلام نے مبارک رکھا ہے''۔ (خطبہ الہامیہ ص 22 مندرجہ روحانی خزائن ج 16 ص 22 از مرزا قادیانی)

مندرجہ بالا قادیانی عقائد اس قدر گستاخانہ اور دل آزار ہیں کہ یہ ہر مسلمان کیلئے ناقابل برداشت ہیں لیکن افسوس قادیانی ان عقائد کو اسلام کے نام پر پیش کرتے ہیں۔وہ ان عقائد کو اسلامی عقائد کا نام دیتے ہیں، اسے کہتے ہیں زندقہ۔

قادیانی اپنے کفر کو اسلام اور اسلام کو کفر کہتے ہیں۔مرزا قادیانی کے آنے کے بعد دنیا میں موجود ایک ارب بیس کروڑ مسلمان کافر ہو گئے کیونکہ وہ مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتے۔حتیٰ کہ جنھوں نے مرزا قادیانی کا نام بھی نہیں سنا، وہ بھی مسلمان نہیں رہے۔گویا مسلمانوں کی تعداد سوا ارب سے کم ہو کر ہزاروں میں رہ گئی۔اب قادیانیوں/مرزائیوں کے نزدیک مسلمان ہونے کیلئے مرزا قادیانی کو ماننا لازم ہے، اگر کوئی شخص حضور ختم النبیین حضرت محمد ﷺ کی سچی اطاعت میں ساری زندگی گزار دے مگر مرزا

قادیانی کو نہ مانے تو اس کی نجات ممکن نہیں۔اس سلسلہ میں چند حوالے ملاحظہ فرمائیں۔

"تلك كتب ينظر اليها كل مسلم بعين المحبة و المودة ينفع من معارفها و يقبلني و يصدق دعوتي الا ذرية البغايا"۔

ترجمہ: میری ان کتابوں کو ہر مسلمان محبت کی نظر سے دیکھتا ہے اور اس کے معارف سے فائدہ اٹھاتا ہے اور میری دعوت کی تصدیق کرتا ہے اور اسے قبول کرتا ہے مگر کنجریوں (بدکار عورتوں) کی اولاد نے میری تصدیق نہیں کی"۔

(آئینہ کمالات اسلام صفحہ 548,547 مندرجہ روحانی خزائن ج 5 ص 548,547 از مرزا قادیانی)

"دشمن ہمارے بیابانوں کے خنزیر ہو گئے۔اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئی ہیں"۔

(نجم الہدیٰ ص 53 مندرجہ روحانی خزائن ج 14 ص 53 از مرزا قادیانی)

"ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا یا عیسیٰ کو مانتا ہے مگر محمد ﷺ کو نہیں مانتا اور یا محمد ﷺ کو مانتا ہے پر مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو نہیں مانتا، وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے"۔

(کلمۃ الفصل ص 110 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

"خدا تعالیٰ نے میرے پر ظاہر کیا ہے کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا، وہ مسلمان نہیں ہے"۔

(تزکرہ مجموعہ وحی والہامات ص 519 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

"کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے، خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کا نام بھی نہیں سنا، وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے"۔

(آئینہ صداقت ص 35 مندرجہ انوار العلوم ج 6 ص 110 از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

بقول مرزا قادیانی اسے الہام ہوا کہ "جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہوگا اور تیرا مخالف رہے گا۔وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے"۔

(تذکرہ مجموعہ وحی والہامات ص 280 طبع چہارم از مرزا قادیانی)

قادیانیوں کے ان زندیقانہ عقائد کی بناء پر ملک کی منتخب جمہوری حکومت نے متفقہ طور پر 7 ستمبر 1974ء کو انہیں غیر مسلم اقلیت قرار دیا اور آئین پاکستان کی شق (3)260 میں اس کا اندراج کر دیا۔ جمہوری نظام حکومت میں کوئی بھی اہم فیصلہ ہمیشہ اکثریتی رائے کی بنیاد پر کیا جاتا ہے۔لیکن یہ دنیا کی

تاریخ کا واحد واقعہ ہے کہ حکومت نے فیصلہ کرنے سے پہلے قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا ناصر کو پارلیمنٹ کے سامنے اپنا نکتہ نظر پیش کرنے کیلئے بلایا۔ اسمبلی میں اس کے بیان کے بعد حکومت کی طرف سے اٹارنی جنرل جناب یحییٰ بختیار نے قادیانی عقائد کے حوالے سے اس پر جرح کی جس کے جواب میں مرزا ناصر نے نہ صرف مذکورہ بالا تمام عقائد ونظریات کا برملا اعتراف کیا بلکہ باطل تاویلات کے ذریعے ان کا دفاع بھی کیا۔ لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ قادیانی، پارلیمنٹ کے اس متفقہ فیصلے کو تسلیم کرنے سے یکسر انکاری ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ دنیا کی کوئی حکومت، پارلیمنٹ یا کوئی اور ادارہ انہیں ان کے عقائد کی بناء پر غیر مسلم قرار نہیں دے سکتا بلکہ الٹا وہ مسلمانوں کو کافر اور خود کو مسلمان کہتے ہیں اور آئین میں دی گئی اپنی حیثیت تسلیم نہیں کرتے، اسے کہتے ہیں زندقہ۔

قادیانی پوری دنیا میں شور مچاتے ہیں کہ پاکستان میں ہم پر ظلم ہو رہا ہے۔ ہمارے حقوق غصب کئے جا رہے ہیں۔ ہمیں آزادی اظہار نہیں ہے۔ وہ کبھی اقوام متحدہ سے اپیلیں کرتے ہیں، کبھی یہودیوں اور عیسائیوں سے دباؤ ڈلواتے ہیں۔ حالانکہ ہم بڑی سادی سی جائز بات کہتے ہیں کہ تم مرزا قادیانی کو محمد رسول اللہ نہ کہو۔ کلمہ طیبہ مسلمانوں کا ہے۔ تم اس پر قبضہ نہ کرو یعنی شراب پر زم زم کا لیبل نہ لگاؤ، کتے اور خنزیر کا گوشت حلال ذبیحہ کے نام پر فروخت نہ کرو۔ اپنے کفر اور زندقہ کو اسلام نہ کہو۔ لیکن قادیانی اس سے باز نہیں آتے بلکہ اپنے کفریہ عقائد ونظریات کی بھرپور تبلیغ وتشہیر کرتے ہیں۔

قادیانی کا نبی الگ، قرآن الگ، شریعت الگ، کلمہ الگ، امت الگ ہے۔ اس سلسلہ میں قادیانی جماعت کے دوسرے خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود کا اعترافی بیان ملاحظہ فرمائیں۔

> ''حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ میرے کانوں میں گونج رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں (مسلمانوں) سے ہمارا اختلاف صرف وفات مسیح یا اور چند مسائل میں ہے آپ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کی ذات، رسول کریم ﷺ قرآن، نماز، روزہ حج، زکوٰۃ، غرض کہ آپ نے تفصیل سے بتایا کہ ایک ایک چیز میں ہمیں ان (مسلمانوں) سے اختلاف ہے''۔

(خطبہ جمعہ مرزا بشیر الدین خلیفہ قادیان، مندرجہ اخبار ''الفضل'' قادیان، ج 19، نمبر 13، مورخہ 30 جولائی 1931ء)

اس کے باوجود قادیانی اپنے مذہب کو اسلام کہتے ہیں اور ہمارے دین کا نام کفر رکھتے ہیں یعنی مرزا قادیانی کا دین اسلام، حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کا دین کفر۔ کیسی عجیب بات ہے کہ مرزا قادیانی سے پہلے حضور نبی کریم ﷺ کا دین اسلام اور اس کے ماننے والے مسلمان، مرزا قادیانی کی آمد کے بعد

حضور نبی کریم ﷺ کا دین کفر اور اس کے ماننے والے کافر۔ (نعوذ باللہ) اس لحاظ سے مرزا قادیانی کے دو جرم ہوئے۔ ایک یہ کہ نبوت کا دعویٰ کر کے اپنا الگ مذہب بنایا اور اس کا نام اسلام رکھا۔ دوسرا یہ کہ حضرت محمد ﷺ کے دین اسلام کو کفر کہا۔

قادیانیوں کو شعائر اسلام کے استعمال اور اس کی توہین سے روکنے کیلئے 26 اپریل 1984ء کو حکومت پاکستان نے امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا جس کی رو سے قادیانی اپنے مذہب کے لئے اسلامی اصطلاحات استعمال نہیں کر سکتے۔ قادیانیوں نے اس پابندی کو وفاقی شرعی عدالت لاہور ہائی کورٹ، کوئٹہ ہائی کورٹ وغیرہ میں چیلنج کیا جہاں انہیں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا۔ بالآخر قادیانیوں نے پوری تیاری کے ساتھ سپریم کورٹ آف پاکستان میں اپیل دائر کی کہ انہیں شعائر اسلامی استعمال کرنے کی اجازت دی جائے۔ سپریم کورٹ آف پاکستان کے فل بنچ نے اس کیس کی مفصل سماعت کی۔ دونوں اطراف سے دلائل و براہین دیے گئے۔ اصل کتابوں سے متنازع ترین حوالہ جات پیش کئے گئے۔ یہ بھی یاد رہے کہ سپریم کورٹ کے یہ جج صاحبان کسی دینی مدرسہ یا اسلامی دارالعلوم کے مفتی صاحبان نہیں تھے بلکہ انگریزی قانون پڑھے ہوئے تھے۔ ان کا کام آئین و قانون کے تحت انصاف مہیا کرنا ہوتا ہے۔ فاضل جج صاحبان نے جب قادیانی عقائد پر نظر دوڑائی تو وہ لرز کر رہ گئے۔ فاضل جج صاحبان کا کہنا تھا کہ قادیانی اسلام کے نام پر لوگوں کو دھوکہ دیتے ہیں جبکہ دھوکہ دینا کسی کا بنیادی حق نہیں ہے اور نہ ہی اس سے کسی کے حقوق سلب ہوتے ہیں۔ سپریم کورٹ آف پاکستان کے فل بینچ کے تاریخی فیصلہ ظہیر الدین بنام سرکار، (1993 SCMR 1718) کی رو سے کوئی قادیانی خود کو مسلمان نہیں کہلوا سکتا اور نہ ہی اپنے مذہب کی تبلیغ کر سکتا ہے۔ خلاف ورزی کی صورت میں وہ تعزیرات پاکستان کی دفعہ C-295 اور C-298 کے تحت سزائے موت کا مستوجب ہے۔ اس کے باوجود قادیانی آئین، قانون اور اعلیٰ عدالتی فیصلوں کا مذاق اڑاتے ہوئے خود کو مسلمان کہلواتے، اپنے مذہب کی تبلیغ کرتے، گستاخانہ لٹریچر تقسیم کرتے، شعائر اسلامی کا تمسخر اڑاتے اور اسلامی مقدس شخصیات و مقامات کی توہین کرتے ہیں۔ ستم ظریفی یہ ہے کہ قادیانیوں کی ان آئین شکن، خلاف قانون اور انتہائی اشتعال انگیز سرگرمیوں پر قانون نافذ کرنے والے ادارے مجرمانہ غفلت اور خاموشی اختیار کئے ہوئے ہیں جس سے بعض اوقات لاء اینڈ آرڈر کی صورتحال پیدا ہو جاتی ہے۔ خود سپریم کورٹ کے فل بنچ نے اپنے نافذ العمل فیصلہ میں لکھا:

''ہر مسلمان کیلئے جس کا ایمان پختہ ہو، لازم ہے کہ رسول اکرم ﷺ کے ساتھ اپنے بچوں، خاندان، والدین اور دنیا کی ہر محبوب ترین شے سے بڑھ کر پیار کرے''۔ (''صحیح بخاری''، ''کتاب الایمان''، ''باب حب الرسول من الایمان'') کیا ایسی صورت میں کوئی کسی